# مجلۂ عثمانیہ

طلبۂ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن کا سہ ماہی رسالہ




مدیر:- محمد یونس سلیم

بی اے (جامعہ عثمانیہ)

نائب مدیر:- محمد فضل الدین

متعلم سال چہارم



مطبع شمس المطابع مشیر پریس حیدرآباد دکن

# مجلس انتظامی

جلد (۱۱) سال تعلیمی ۱۳۴۷ف شمارہ ۱-۱ اور ۲



(صدر)

## قاضی محمد حسین صاحب

ایم اے ال ال بی دینیات

نائب معین امیر جامعہ عثمانیہ



(نگران کار حصہ اردو)

ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور ام اے پی ایچ ڈی (لندن)

پروفیسر اردو جامعہ عثمانیہ

ڈاکٹر مولوی عبدالحق بی اے (علیگ) ڈی لٹ

مددگار پروفیسر اردو جامعہ عثمانیہ

(نگران کار حصہ انگریزی)

مسٹر ایف۔ جے۔ اے ہارڈنگ ام اے (آکسن) پروفیسر انگریزی جامعہ عثمانیہ

(خازن اعزازی)

مولوی وحیدالرحمن صاحب بی ایس سی پروفیسر طبیعیات جامعہ عثمانیہ

(معتمد)

محمد یونس سلیم متعلم ال ال بی (آخری) مہتمم مدیر مدیر حصہ اردو مجلہ عثمانیہ

(اراکین)

محمد بن عمر صاحب بی اے صدر انجمن اتحاد

محمد فضل الدین صاحب نائب مدیر حصہ اردو متعلم سال اول علم

محمد عبدالجبار صاحب مدیر حصہ انگریزی
متعلم ال ال بی (آخری)

مسٹر پی پنا بھ نائب مدیر حصہ انگریزی
متعلم ام ایس سی

# مجلۂ عثمانیہ

جلد (۱) شمارہ (۱) اور (۲)

# چندہ سالانہ پیشگی



| | |
|---|---|
| (۱) سرکار آصفیہ و برطانیہ سے | ۱۲ روپے |
| (۲) ارباب جامعہ اصحاب مقتدر اور اداروں سے | ۸ ,, |
| (۳) عام خریداروں سے | ۶ ,, |
| (۴) طلبائے قدیم" رفاہیہ انجمنوں اور دار المطالعوں سے | صہ ,, |
| (۵) طلبائے کلیہ جامعہ عثمانیہ سے | ۴ ,, |
| (۶) ممالک بیرون ہند سے | ۱۵ شلنگ |
| (۷) بلاد یورپ کے طلبائے قدیم کلیہ جامعہ عثمانیہ سے | ۱۰ شلنگ |
| (۸) فی رسالہ | ۲ روپے |

ملنے کا پتہ

دفتر مجلہ "عثمانیہ" جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن

# فہرست مضامین مجلہ عثمانیہ

## جلد یازدہم شمارہ اول و دوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دوآتشہ

(۱)

آٹھ پہر کی یہ بے چینی یہ بیتابی کیا کہیے
حد سے گذری دل کی خرابی دل کی خرابی کیا کہیے

تم کیا جانو کیا شے ہے طوفان سرشکِ خونی کا
تم نے چھلکتی ہی نہیں دیکھی دل کی گلابی کیا کہیے

ہائے وہ پہلی نظروں میں ہر موج کا ساحل بن جانا
بحرِ بے پایانِ محبت کی پایابی کیا کہیے

اگلے برس کے پھولوں کا کیا حشر انھیں معلوم نہیں
پھولوں کا یہ طرزِ تبسم یہ شادابی کیا کہیے

ہوش جنھیں دل بنکر آیا اُن کی تڑپ کا کیا کہنا
غم نے جنھیں بیدار کیا، ان کی بیخوابی کیا کہیے

کتنے فتنے جمع کیے ہیں ان کی ایک جوانی نے
چال قیامت، کافر نظریں، آنکھ شرابی کیا کہیے

خاکِ وطن ہی راس نہ آئی غربت تو پھر غربت ہے
فانیؔ اپنی خانہ بدوشی خانہ خرابی کیا کہیے

(۲)

ھ ہوش گنوانے کے چرچے کچھ ہوش میں آجانے کے — یہ دونوں عالم کچھ بھی نہیں ٹکڑے ہیں مرے افسانے کے
ھ حسرت کے آثار سے ہیں کچھ دل سا ٹھہرا جاتا ہے — وحشت سے گذرتے جاتے ہیں انداز ترے دیوانے کے
ل کی جو حقیقت ہے کیا کہیے حسن بھی دل ہے عشق بھی دل — ہر شمع جلائی جاتی ہے پردہ میں کسی پروانے کے
یداد یہ کہیے اف نہ کریں کہیے تو تڑپ کر دم دیدیں — کچھ شغل ہمیں بھی آتے ہیں سرکار کا دل بہلانے کے
و پرسش حال نہ فرمائیں تو جرأتِ عرضِ حال کہاں — آج اُن کے نہ فرمانے میں شاید تیور تھے فرمانے کے
جام سکوتِ مرگ آیا جب ہجر کی پچھلی رات ڈھلی — اب جاگنے والی آنکھوں پر آثار کھلے نیند آنے کے

وہ جادۂ ہستی ہو **فانی** یا راہ محبت ہو کچھ ہو
ہر غم کے لئے دو رستے ہیں اور وہ بھی مرے غمخانے کے

**فانی بدایونی**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اداریہ

الحمدللہ مجلۂ عثمانیہ کی گیارہویں جلد کا پہلا اور دوسرا مشترک شمارہ آپ کی خدمت میں حاضر ہے ۲۰ جنوری سنہ ۱۹۳۰ء کو ہمیں جائزہ دیا گیا اور یہ مارچ کا دوسرا ہفتہ ہے کہ تقریباً تین سو صفحہ کا رسالہ ہم آپ کی خدمت میں پیش کرنے کی عزت حاصل کر رہے ہیں۔ اس قلیل مدت میں مجلہ کو کامیابی کے ساتھ شایع کرنے کی جو کوششیں ممکن تھیں اس میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا گیا اور ہم اپنی کوششوں میں کہاں تک کامیاب ہوئے اس کا فیصلہ خود آپ ہی کریں گے۔ اگر امتحان کی کشمکش اور سرکار سرکاری کی سرمہری دامنگیر نہ ہوتیں تو شاید مجلہ کچھ دن اور پہلے اس سے بہتر صورت میں شایع ہو چکا ہوتا۔

---

اس مجلہ میں جو مضامین شایع ہو رہے ہیں ان کے متعلق بھی ہمیں کچھ عرض کرنا ہے۔ سب سے زیادہ سعی ہم نے اس بات کے لئے کی کہ مجلہ میں ایسے مضامین شایع ہوں جو زبان کے لحاظ سے بلند ہوں اور اپنے میں عمومی دلچسپی کا سامان رکھتے ہوں۔ صرف ادبی معاشی اور سیاسی مضامین تمام طلبا کے لئے یکساں تفریح کا باعث نہیں ہو سکتے بلکہ ضرورت اس امر کی ہے کہ جامعہ میں جتنے شعبہ قائم ہیں ان سب شعبوں کے مضامین مجلہ کے لئے فراہم کئے جائیں تاکہ ہر طالب علم کو اپنے ذوق کے مطابق کوئی نہ کوئی مضمون پڑھنے کے لئے مل سکے مگر ہم کو بڑی نا امیدی ہوئی جب ہماری پیہم استدعاؤں کے بعد بھی بعض شعبوں سے مضامین نہیں وصول ہوئے اور آئے بھی تو ایسے مضامین جن کی ان سے توقع نہیں کی جاتی تھی۔ مثلاً کلیہ انجینیری اور کلیہ طبیہ سے رباعیات اور افسانے مجلہ میں شایع کرنے کے لئے بھیجے گئے ہیں۔

سلسلہ میں اپنے تمام اہل قلم برادران جامعہ سے یہ عرض کرنا ہے کہ ہم مجلہ میں بالعموم صرف ایسے ہی مضامین شایع کرتے ہیں جو علمی اور تحقیقی ہوں اور طلباء سے یہ توقع رکھتے ہیں کہ وہ اپنے اپنے ذوق کے لحاظ سے مضامین تحریر فرمائیں گے تاکہ ہم اپنی جامعہ کے تمام شعبوں کی نمایندگی مجلہ کے ذریعہ سے کر سکیں اور اپنے ہر قسم کے علوم و فنون کے کارناموں کو دنیا کے سامنے پیش کرنے کے قابل ہوں۔ افسانے اور غزلیں شایع کرنے والے رسالے ہندوستان میں بہت ہیں۔ اگر مجلۂ عثمانیہ بھی اس قسم کے مضامین کی اشاعت شروع کردے تو دوسرے "ہلکے قسم" کے رسالوں میں اور اس میں فرق ہی کیا باقی رہے گا۔ اس سے ہمارا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ہم افسانے اور غزلیں بالکل شایع ہی نہیں کرنا چاہتے۔ اگر مجلہ کے شایانِ شان غزلیں اور افسانے ہم کو ملیں تو ہم نہایت مسرت سے ان کی اشاعت کے لئے آمادہ ہیں چنانچہ اس مرتبہ ہمیشہ سے زیادہ غزلیں مجلہ میں شائع ہو رہی ہیں اور کوئی شک نہیں کہ ادبی افادیت کے لحاظ سے غزل کی اہمیت نظم سے کسی طرح کم نہیں ہے جو لوگ اردو میں غزل گوئی کے مخالف ہیں وہ شاید غزل کی خوبیوں کو سمجھ نہیں سکے۔

ہم کو جتنے افسانے وصول ہوئے ان میں صرف ایک ہی افسانہ ایسا تھا جس پر دراصل لفظ "افسانہ" کا اطلاق ہو سکتا ہے اور بڑی خوشی کی بات ہے کہ وہ افسانہ "کلیہ اناث" کی ایک طالبہ کا ہے۔ یہ افسانہ بیشک ایک معیاری افسانہ ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی مشاق افسانہ نگار کے قلم سے نکلا ہے۔ اس کے علاوہ دو اور مضامین کلیہ اناث کی طالبات کے شایع ہو رہے ہیں جن میں سے ایک "کارپنٹر" کے کسی ادبی شاہکار کا ترجمہ ہے۔ اور بہت کامیاب ترجمہ ہے۔ دوسرا مضمون "ادب لطیف" کے دو ٹکڑوں پر مشتمل ہے۔ ان کے علاوہ جو افسانے شایع نہیں کئے گئے وہ یا تو زبان کے لحاظ سے اس قابل نہ تھے کہ مجلہ میں جگہ پا سکیں یا آرٹ کے لحاظ سے ان میں خامیاں تھیں۔ بقیہ مضامین جو اس شمارہ میں شایع ہو رہے ہیں وہ سب علمی یا تحقیقی ہیں اور ان میں ڈاکٹر حمید اللہ صاحب کا مضمون "اسلامی مملکت گستری اپنے آغاز میں" اپنی نوعیت کا بہترین مضمون ہے اور ہم اس مقالہ کو فخر کے ساتھ شایع کرنے کی عزت حاصل کرتے ہیں۔

حصۂ نظم میں جہاں تک طلباء کی نظموں کا تعلق ہے ہمیں اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ نظمیں اتنی معیاری نہیں جتنی کہ ہونا چاہئیں اور یہ کمزوری مجلہ کے گزشتہ شماروں میں بھی پائی جاتی ہے یہ امر ایک حد تک باعث افسوس ہے کہ جامعہ عثمانیہ نے دو چار اصحاب کے علاوہ اب تک کچھ زیادہ اچھے شاعر پیدا نہیں کئے۔ ہر چند کہ اچھے شاعر پیدا کرنا کسی یونیورسٹی کے فرائض میں داخل نہیں ہے لیکن جامعہ عثمانیہ جیسے تعلیمی مرکز میں جو اردو علم و ادب کا گہوارہ ہو، اعلیٰ مصنفین، اور بہترین انشاپردازوں کے ساتھ ساتھ اچھے شاعروں کا پیدا ہونا بھی ضروری ہے۔ تاہم ناامیدی کی ضرورت نہیں ہے ہمارے جامعہ میں بعض خوش فکر طالب علم ایسے ہیں جو اگر بے راہ روی میں نہ پڑ گئے تو جامعہ کے لئے باعث افتخار ثابت ہوں گے۔

---

دکن نے اہل کمال کی ہمیشہ قدر شناسی کی ہے۔ اور اس کو جغرافی حدود تک کبھی محدود نہیں رکھا ہے، قزلباش خاں امید اور موسوی خاں حیدرآبادی نہ تھے لیکن باقی دولت آصفیہ کو ہمیشہ ان پر فخر رہا۔ موسوی خاں کی قابلیت سے متاثر ہو کر نادر شاہ نے جب ان کو لینا چاہا تو

نواب مغفرت مآب نے عذر کیا کہ ابوالفضل کے بعد دربار اکبری میں کیا رہ گیا۔ ذوق کے استاد شاہ نصیر اپنے زمانہ میں ادب اردو کے شاید سب سے بڑے محسن تھے۔ حیدرآباد نے ان کی منزلت کی دل کھول کر داد دی جس کی داستانیں مہاراجہ چندو لال کی بارہ دری کو اب تک یاد ہوں گی شاہ صاحب کو یہ دار ایسی بھائی کہ آخر یہیں کے ہو رہے اور آج تک رود موسیٰ کے کنارے نئے پل کے قریب موسیٰ شاہ قادری کے درگاہ میں خواب عدم میں غرق ہیں۔

آج اعلیٰحضرت سلطان العلوم آصف سابع خلد اللہ سلطانہٗ کی شان جلالت آج اس وقت تیرہ سو برس کی جلالت شان کی یادگار ہے اس درخشندہ و تابناک عہد گوہرین میں بدون کسی تفریق کے ہر ملک کے اہل کمال فراہم ہیں اور بہ قدر حال ان سب کے افادات سے ملک مستفید ہو سکتا ہے۔ انھیں مایۂ ناز نفوس ادبیہ میں ایک علامہ عبداللہ العمادی اور دوسرے مولوی شوکت علیخان فانی کی ذات مجمع الصفات بھی ہے علامہ موصوف کا ایک مضمون اور حضرت فانی کی دو غزلیں ابھی ابھی نظر افروز ہوں گی جن کے لئے ہم ان دونوں حضرات کے دل سے سپاس گذار ہیں۔

---

اس سال جامعہ الہ آباد نے ہماری دولت ابد مدت کے تین معزز و محترم اصحاب کو اعزازی ڈگریاں عنایت کیں۔ رائٹ آنریبل نواب سر حیدر نواز جنگ بہادر کی علمی اور معاشری خدمات کا اعتراف ابھی چند ماہ قبل آکسفورڈ یونیورسٹی میں کیا جا چکا ہے انگلستان کے بعد الہ آباد یونیورسٹی نے بھی نواب مستطاب کو ال ال ڈی کی اعزازی ڈگری دے کر "اس اعتراف خدمات" پر شمالی ہند کے باشندوں کی طرف سے بھی مہر توثیق ثبت کر دی۔ ہر وہ شخص جو اردو سے ذرا بھی مناسبت رکھتا ہے مولوی عبدالحق صاحب کا نام ضرور جانتا ہوگا۔ مولوی صاحب نے معمار اردو کی حیثیت سے "ایوان اُردو" کی تعمیر اور اُس کی آرائش و زیبائش میں جتنا حصہ لیا ہے وہ اندازہ میں نہیں آسکتا، ان کی خاموش محنت اور پُر خلوص خدمت اگرچہ نشر و اشاعت سے مستغنی رہی پھر بھی جو جوہر شناس ہیں وہ جانتے ہیں اور خوب سمجھتے ہیں کہ اگر آج مولوی صاحب نہ ہوتے تو اس "اردو ہندی" کے قضیے نے خدا معلوم کتنی نازک صورت اختیار کر لی ہوتی مولوی صاحب نے جس سہولت اور رواداری سے اس گتھی کو سلجھایا ہے وہ تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہیگا۔ مولوی عبدالحق صاحب سے زیادہ جامعہ الہ آباد قابل مبارکباد ہے کہ اس نے سب سے پہلے ان کی خدمات کو سراہ کر تمام ہندوستانی جامعات میں طرۂ امتیاز حاصل کیا۔

سرزمین حیدرآباد کے لئے یہ امر بھی کچھ کم باعث فخر نہیں کہ وہ مسز سروجنی نائڈو ایسی شیریں زبان مقررہ اور جادو بیان شاعرہ کا مولد و مسکن ہے۔ مسز نائڈو نہ صرف سحر آفریں مقررہ اور انگریزی زبان کی بلند پایہ شاعرہ ہیں بلکہ وہ نہایت اعلیٰ درجہ کی سیاست داں بھی ہیں جس سے ہندوستان کا ہر فرد واقف ہے الہ آباد یونیورسٹی نے انھیں بھی ڈی لٹ کی اعزازی ڈگری دے کر ان کی "بزرگی" اور شخصیت کا اعتراف کیا ہے ہم ان تینوں اصحاب کی خدمت میں ایک تہنیت

اور ہدیہ مبارکباد پیش کرنے کی عزت حاصل کرتے ہیں۔

---

ابھی تھوڑے ہی دن ہوئے کہ ہماری جامعہ کا جلسہ تقسیم اسناد منعقد ہوا تھا اور اس جلسہ میں ملک کے چار افراد کی خدمتوں میں اعزازی ڈگریاں پیش کی گئیں۔ ان میں بہت نمایاں شخصیت ہماری جامعہ کے قدیم سرپرست اور سابق امیر جامعہ صدر اعظم مہاراجہ سرکشن پرشاد یمین السلطنت کی تھی۔ مہاراجہ بہادر میں ان کی علمی و ادبی خصوصیات کے علاوہ سب سے بڑی صفت یہ ہے کہ وہ قدیم مشرقی تہذیب و تمدن کی ہندوستان میں یکتا یادگار ہیں۔ اور ان کی ایک ذات میں اتنی خوبیاں اکٹھا ہو گئیں ہیں کہ کم لوگوں میں پائی جاتی ہیں۔ جامعہ عثمانیہ نے ان کو ال ڈی کی اعزازی ڈگری دے کر گویا ان کے احسانوں کا شکریہ ادا کیا ہے۔

رائٹ آنریبل سر تیج بہادر سپرو اپنی قانونی استعداد، سیاسی معلومات اور علمی و ادبی دستگاہ کی وجہ سے سارے ہندوستان میں مشہور ہیں، مسز سروجنی نائیڈو، ٹیگور، اور سر اقبال نے دنیا کے سامنے اپنی شاعری اور علمی معلومات کے جو خزانے لٹائے ہیں اس کا اعتراف کرنا حیدرآباد جیسی قدرشناس اور جوہر آشنا سرزمین کے لئے لازمی تھا چنانچہ اس سال جامعہ عثمانیہ کے جلسہ تقسیم اسناد کی یہ تاریخی اہمیت کبھی بھلائی نہیں جاسکتی کہ اس نے ملک کے ان یگانہ روزگار افراد کی خدمتوں میں اعزازی سندیں پیش کر کے اپنی علم نوازی اور جوہر شناسی کا ثبوت دیا۔

---

آخر میں ہم اپنی جامعہ کے اہل قلم طلبا کو ایک خوش خبری سنانا چاہتے ہیں وہ یہ کہ حسب تحریک جناب محمد بن عمر صاحب صدر انجمن اتحاد ملۂ عثمانیہ کی مجلس انتظامی نے اپنے گذشتہ اجلاس میں اس امر کا تصفیہ کیا ہے کہ مجلہ عثمانیہ کی جانب سے سال میں دو انعام ایسے طالب علموں کی ہمت میں پیش کئے جائیں گے جو اردو میں سب سے بہتر مضامین مجلہ کے لئے روانہ کریں گے اور اسی طرح دو انعامات ان طالب علموں کو دیئے جائیں گے جو حصۂ انگریزی کے لئے سب سے اچھے مضامین لکھیں گے۔ مضامین کے لئے کوئی عنوان مخصوص نہ ہوگا۔ اس کے متعلق تفصیلی اطلاع بعد میں شایع کی جائے گی۔

---

اس شمارہ کے مقالات و منظومات کے لئے زبان شکر اپنا فرض ادا کرنے سے قاصر ہے۔ ڈاکٹر حمید اللہ صاحب کی شان تحقیق سیاس سے بلند تر ہے حصہ نظم میں مولانا صدق جائسی کہاں علی خستہ، جناب نجم آفندی اور مولانا ماہر القادری کے ہم خاص طور پر شکر گذار ساتھ ہی ہم اپنے اہل قلم برادران جامعہ کی شان کو شکر و ثنا سے مستغنی سمجھتے ہیں اگرچہ ہمارا دل سب سے زیادہ انھیں کا ممنون منت ہے

تسلیم

# تیرے بغیر

آہ میری روح ہے ناشاداں تیرے بغیر　　میری بیداری ہے اک خواب گراں تیرے بغیر

مجھ کو اے صیاد رہنے دے گرفتار قفس　　زہر ہے آب و ہوائے آشیاں تیرے بغیر

تشنۂ کیف طرب ہیں صبح کی انگڑائیاں　　رات گویا بھر رہی ہے سسکیاں تیرے بغیر

میں تری رنگینیٔ حسن تبسّم کے نثار　　ہر نفس میں کانپتی ہیں بجلیاں تیرے بغیر

رہ گئی ہے بن کے عمر مختصر عمر طویل　　جی رہا ہوں دیکھ او نا مہرباں تیرے بغیر

تو بتو مجھ پر تراشی جا رہی ہیں تہمتیں　　کو بکو رسوا ہے میری داستاں تیرے بغیر

ہر نفس ہے اضطراب دل سے آہنگ فغاں　　ہر فغاں میں ہے نفس آتش فشاں تیرے بغیر

فرشِ خواب ہے تیرا وہاں تیرے لئے
درد شرحِ زندگانی ہے یہاں تیرے بغیر

تو ہے آئینہ ہے اور آرائشِ زلف دراز
میں ہوں اور صبر آزما حیرانیاں تیرے بغیر

وہ فروغِ لالہ و گل کی تمنا اب کسے
وہ خیالِ بادہ و ساغر کہاں تیرے بغیر

اخترِ ناشاد کی شیریں بیانی اب کہاں؟
نطق ہے بیگانۂ حسنِ بیاں تیرے بغیر

علی اختر

# ابن خلدون

## و فلسفۂ ابن خلدون

(۱)

اسلام میں اکثر علوم و فنون کی طرح تاریخ کی ابتدا بھی پہلی صدی ہجری میں ہوئی "الفاروق" کے مقدمہ میں علامہ شبلی مرحوم نے تصریح کی تھی کہ حضرت معاویہؓ کے حکم سے عبید بن شریہ نے عہد قدیم کی ایک تاریخ تالیف کی جس کا نام کتاب الملوک و اخبار الماضین تھا، پچھلے سال دائرۃ المعارف نے "کتاب التیجان" شائع کرکے اس "تصریح" کی تصدیق کر دی، ابن ہشام مولف سیرۃ کی یہ کتاب ابن شریہ ہی کی تصنیف سے ماخوذ اور اسی پر مبنی ہے۔ اسی زمانہ میں زیاد بن امیہ نے ایک دوسری کتاب تالیف کی جس کا نام علامہ ابن الندیم بغدادی نے کتاب مثالب الانساب بتایا ہے۔

دوسری صدی میں ہشام بن عبدالملک کے حکم سے (۱۰۷ھ میں) تاریخ عجم کا ترجمہ عربی میں ہوا، تصنیفات کی فہرست میں موسیٰ بن عقبہ متوفی ۱۴۱ھ کی کتاب مغازی النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) عوانہ بن حکم متوفی ۱۴۷ھ کی کتاب اخبار معاویہ والامویین ابن اسحاق متوفی ۱۵۱ھ کی کتاب سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو خیثمہ احمد بن زہیر بن حرب متوفی ۲۷۹ھ کی کتاب تاریخ الرداۃ خاص طور پر قابل ذکر ہیں،

تیسری صدی میں ہیثم بن عدی الطائی المتوفی ۲۰۷ھ نے عراق کے افسران پولیس کی تاریخ لکھی جس کا نام تاریخ

عمال الشرطۃ و امراء العراق ہے، ابن سعد متوفی ۲۳۰ھ نے طبقات تالیف کی، ابن قتیبہ متوفی ۲۷۶ھ نے معارف لکھی، بلاذری نے فتوح البلدان ترتیب دی اور ابو حنیفہ دینوری متوفی ۲۸۰ھ نے الاخبار الطوال تالیف کر کے فن تاریخ کی نمایاں خدمت کی۔

چوتھی صدی کے نامور مورخ ابو جعفر بن جریر طبری مؤلف تاریخ الامم والملوک متوفی ۳۱۰ھ اور علامہ مسعودی مؤلف مروج الذہب متوفی ۳۰۶ھ ہیں، علامہ بلاذری کا کارنامہ بھی ہمارے سامنے ہے، ان کی ضخیم تاریخ انساب الاشراف سب سے بہتر اور برتر ہے اور ابھی ابھی اس کی پانچویں جلد آئی ہے،

پانچویں صدی میں ابو عبد اللہ الحاکم المتوفی ۴۰۵ھ کی مشہور کتاب تاریخ نیشاپور، اور خطیب ابو بکر احمد بن علی المتوفی ۴۶۳ھ کی کتاب تاریخ بغداد کو زمانے نے قبول عام کی سند دی اور یہ کتابیں اس صدی کی بہترین تالیفات سمجھی گئیں۔

چھٹی صدی کے طبقہ مورخین میں علامہ ابن الجوزی کی تاریخ المنتظم اور عماد الکاتب کی الخریدہ (یہ کتاب دس حصوں میں ہے اور پانچویں صدی سے ۳، ۵ تک کے شعراء عرب کی تاریخ لکھی ہے، اور البرق الشامی (یہ تاریخ سات حصوں میں ہے اس میں سلطان نور الدین و صلاح الدین کے فتوح حروب صلیبیہ مذکور ہیں اور خود اپنے واقعات بھی تفصیل سے لکھے ہیں، اور اخبار الدولۃ السلجوقیہ اور تاریخ فتح بیت المقدس (الفتح القسی فی الفتح القدسی طبع اطالیہ) کو ایک حد تک شہرت حاصل ہے، ان دونوں نامور مؤلفوں نے ایک ہی سال یعنی ۵۹۷ھ میں وفات پائی،

ساتویں صدی کی مشہور تاریخیں، ابن اثیر متوفی ۶۳۰ھ کی تاریخ الکامل، ابن خلکان متوفی ۶۸۱ھ کی وفیات الاعیان، اور ابن العدیم متوفی ۶۶۰ھ کی تاریخ حلب ہے جس کی تیس جلدیں ہیں،

آٹھویں صدی میں علامہ ابن خلدون کا دور تھا، جو نہ صرف اس صدی بلکہ تمام عہد اسلام کے شہرۂ آفاق مورخ تھے اور جن کا نام موضوع کلام کا عنوان ہے، ابن خلدون کا سب سے بڑا کارنامہ یہی ہے کہ انھوں نے تاریخ کو علم بنا دیا، ان سے پیشتر دستور تھا کہ تاریخی واقعات سنہ وار قلمبند کئے جاتے تھے، یعنی سال بھر میں جس قدر واقعات دنیا بھر میں ہوئے ہیں سب ایک سنہ کے تحت لکھے جاتے، یہ روش اہل عرب کے خاص ذوق میں داخل تھی، وہ ہر سال کے لئے ایک تاریخی سالنامہ لکھا کرتے تھے جس کی جلدیں اگر جمع کر دی جائیں تو ایک مکمل تاریخ ہو جاتی، لیکن اس میں نقص یہ تھا کہ سلسلہ واقعات کا تجزیہ ہو جاتا تھا، مثلاً کسی واقعہ کی ابتدا سال کے آخر میں ہوئی اور دوسرے سال کے وسط میں انجام پذیر ہوا، مورخین پابندی سنہ کی وجہ سے اس کا تذکرہ نامکمل چھوڑ دیتے اور پھر دوسرے سنہ کے تحت بہت سے واقعات ترتیبی لکھنے کے بعد اس کے انجام کار کی اطلاع دیتے

واقعات کی تحریر کا صرف روایت پر مدار تھا، جس واقعہ کے متعلق جتنی روایتیں ملتیں بغیر تنقیح و تحقیق کے سب کو جمع کر دیتے تھے، طبری وغیرہ متقدمین کا یہی طرز تھا، اور یہ چنداں ناپسندیدہ بھی نہ تھا، اس لئے کہ نقادوں کو تبصرہ کی گنجایش تھی، ہر واقعہ کے متعلقات کا ذخیرہ فراہم تھا، اور موقع حاصل تھا کہ اصول درایت سے بات منقح کر لی جائے اور اسباب واقعہ دریافت ہو جائیں، لیکن بعد کو یہ صورت نہ رہی، متاخرین نے انتخاب کی روش اختیار کی، ایک واقعہ کے متعلق اگر دس روایتیں ہوتیں تو جس روایت میں کسی قسم کی غرابت کا پہلو ہوتا وہ اسی کو درج کرتے اور باقی سیدھی سادی باتیں معمولی سمجھ کر چھوڑ دی جاتی تھیں، منشائے تاریخ فقط سلاطین اور سلطنتوں اور اُن کی لڑائیوں کا لکھنا تھا، قدما کے ہاں اس کے ضمن میں اکثر ایسی باتیں بھی ہوتی تھیں جن سے ملک اور قوم کی عام حالت کا بھی اندازہ ہو سکتا تھا لیکن متاخرین کی تاریخوں میں یہ خصوصیت گویا مفقود تھی،

**فلسفہ تاریخ** ابن خلدون نے اس طرز کو بالکل بدل دیا، اُن کی تاریخ گویا آج کل کی تالیف ہے، تمام واقعات یکجا فراہم ہیں اور سب میں ایک خاص حد تک تسلسل قائم ہے، انھوں نے فلسفۂ تاریخ کو اس وقت ایجاد کیا جب دنیا اس سے بالکل بے خبر تھی، اور گو اپنی تاریخ میں وہ اس کی پابندی نہ کر سکے تاہم ایک علمی ایجاد کی وجہ سے دنیا اُن کی زیر بار احسان ہے، اُن کی زندگی سیاسی معاملات میں پریشانیوں سے بسر ہوئی، اور بے اطمینانی کے عالم میں انھوں نے تاریخ لکھی، تونس میں اُن کو ایک تھوڑا سا اطمینان نصیب ہوا تھا جس سے فائدہ اُٹھا کر انھوں نے مقدمہ تاریخ کی تکمیل کر ڈالی، کافی موقع ملتا تو اُن کی تاریخ بھی اسی طرز کی ہوتی لیکن وہ معذور تھے،

**تعریف علم تاریخ** آٹھویں بلکہ نویں دسویں صدی ہجری تک جس قوم کی چاہو تاریخ پڑھ کر دیکھو سلاطین کی شان و شکوہ جنگ و جدال، قتل و خونریزی وغیرہا کے علاوہ عام ملکی حالت کا کہیں تذکرہ نہ ہوگا، محاربات کے سیکڑوں ورق پڑھ جاؤ لیکن فن حرب کے متعلق کوئی بات نہ معلوم ہوگی،

انقلاب سلطنت اور سیاسی تغیرات کا ایک ضخیم دفتر ہر ایک تاریخ میں ہوتا ہے، مگر یہ بالکل نہیں معلوم ہو سکتا کہ اس وقت کا فن سیاست کیا تھا اور ان اقوام کو سیاست سے کہاں تک مناسبت تھی، عام طور پر یہ سمجھ لیا گیا تھا کہ تاریخ سلطنتوں کا ایک افسانہ ہے اور مورخ کا خاص فرض یہ ہے کہ سلاطین کی کہانیاں جمع کر دے، ابن خلدون نے اس خیال کی سخت مخالفت کی، اور انھوں نے تاریخ کی وہی تعریف قرار دی جو قریب قریب آج بھی صحیح سمجھی جاتی ہے، اُن کے خاص

الفاظ یہ ہیں:-

حقيقة التاريخ انه خبر عن الاجتماع الانساني الذي هو عمران العالم وما يعرض لطبيعة ذلك العمران من مثل التوحش والتانس والاصناف والعصبيات والتغلبات للبشر بعضهم على بعض وما ينشاء عن ذلك من الملك والدول ومراتبها وما ينتحله البشر باعمالهم ومساعيهم من الكسب والمعاش والعلوم والصنائع وسائر ما يحدث في ذلك العمران لطبيعته من الاحوال

تاریخ کی حقیقت ہے انسانی اجتماع جس کا نام دنیا کی آبادی ہے، اس آبادی کی فطرت سے جو حالات عارض ہوتے ہیں مثلاً وحشی ہونا۔ آدمیت یعنی تمدن، عصبیت یعنی اپنی قوم کو مدد دینے کا خیال، انواع و اقسام کے آدمیوں کا باہم ایک دوسرے پر غلبہ حاصل کرنا، اس غلبہ سے ملک و سلطنتیں اور جو مراتب پیدا ہوتے ہیں، انسان اپنے کاموں اور کوششوں سے کسب معاش و علوم اور صنعتوں میں جو خصوصیات پیدا کرتے ہیں اور اس آبادی کے عالم میں حسب اقتضائے طبیعت جو باتیں ہوتی ہیں، ان سب سے مطلع ہونے یا مطلع کرنے کا نام تاریخ ہے

## اصول تاریخ نویسی

ابن خلدون نے تاریخ نویسی کے لیے چند اصول قرار دئے ہیں، اور ایک ضابطہ مقرر کیا ہے جو قابل غور ہے، فرماتے ہیں:-

يحتاج صاحب هذا الفن العلم بقواعد السياسة وطبائع الموجودات واختلاف الامم والبقاع والاعصار في السير والاخلاق والعوائد والنحل والمذاهب وسائر الاحوال والاحاطة بالحاضر من ذلك وما بينه وبين الغائب من العرفان وما بينهما من الاختلاف والتعليل المتفق منها والمختلف والقيام على اصول الدول والملل ومبادي ظهورها واسباب حدوثها ودواعي كونها واحوال القائمين بها واخبارهم

اس فن (تاریخ) کو حسب ذیل امور کی ضرورت ہے، قواعد سیاست کا جاننا، موجودات کی طبیعت فطرت سے باخبر ہونا، سیرت، اخلاق و عادات و طریق و مذہب وغیرہا کے متعلق اقوام و مقامات اور زمانوں کے اختلاف سے واقف ہونا، ان امور کی موجودہ حالت پر احاطہ رکھنا، اور حاضر و غائب میں جو اتفاق یا اختلاف ہو اس کو سمجھنا، ہر اتفاق یا اختلاف کے سبب کا تلاش کرنا، سلطنتوں اور مذہبوں کے اصول کو پیش نظر رکھنا، ان چیزوں کی ابتدائی حالت پر غور کرنا، جن اسباب سے یہ باتیں پیدا ہوئیں ان کو سوچنا سرگروہوں کے حالات و واقعات کا جاننا۔

ان اصول میں حاضر و غائب کے اتفاق و اختلاف سے یہ مراد ہے کہ موجودہ زمانہ قدیم زمانہ کے واقعات کا نتیجہ ہے لہذا موجودہ اور گذشتہ امور پر غور کرنا چاہیے کہ ان میں کتنی باتیں باہم ملتی جلتی ہیں اور کس قدر مختلف ہیں۔ تاریخ کی موجودہ تعریف اسی ضابطہ سے استنباط ہوئی ہے اور یہیں سے یہ قاعدہ تسلیم کر لیا گیا ہے کہ "التاریخ یعید نفسہ"

ابداع و اختراع — پہلے واقعات کی تحقیق کا دستور یہ تھا کہ (۱) سلسلہ روایت جس شخص پر منتہی ہوا اُس نے بچشم خود اس واقعہ کو دیکھا اور اُس میں شریک رہا ہو (۲) راویوں میں کوئی جھوٹا اور کم فہم نہ ہو۔ ابن خلدون نے اس پر حسب ذیل اصول زیادہ کئے:

۱۔ تغیرات، یعنی دنیا کی تمام باتیں بدلتی رہتی ہیں کسی قوم یا ملک کی جو حالت پہلے تھی اور تمدن و سیاست اور عادات و مذہب میں اس کی جو روش تھی کچھ ضرور نہیں کہ اب بھی وہی کیفیت باقی ہو۔ جس طرح لوگوں کی حالت میں تغیر ہوتا ہے، اوقات میں تبدیلیاں ہوتی ہیں، شہروں میں انقلاب ہوا کرتے ہیں، اُسی طرح آفاق میں، ملکوں میں، زمانہ میں، اور سلطنتوں میں انقلاب ہوا کرتا ہے، مورخ کا فرض ہے کہ اس کا لحاظ رکھے،

۲۔ تعلیل، یعنی واقعات کے اسباب دریافت کرنا، اس لئے کہ کوئی بات بے سبب نہیں ہوتی اور جب تک سبب نہ معلوم ہو واقعہ کی تنقیح نہیں ہوسکتی۔

۳۔ تعمیم، یعنی واقعہ کی نسبت یہ غور کرنا کہ ملک و قوم کی عام حالت اس کی مقتضی تھی یا نہیں۔

۴۔ اعتدال طبعی، جب تک کہ انسان فارغ الذہن اور معتدل مزاج نہ ہوگا واقعہ کی تحقیق نہیں کرسکتا، اگر وہ پہلے سے کسی کا جانبدار ہے یا مخالف یا معتقد تو واقعات کے اسی قدر حصے اُس کو نظر آئیں گے جو اُس کے ذوق کے موافق ہوں۔

۵۔ وثوق، یعنی کسی شخص کی باتوں پر یقین رکھنا کہ یہ سچ یا جھوٹ بولتا ہے، حالانکہ ممکن ہے کہ ایک شخص عادتاً سچا ہو مگر جو واقعہ بیان کرتا ہو صحیح نہ ہو، یا عادتاً جھوٹا ہو مگر جو خاص بات بیان کی ہو وہ صحیح ہو،

۶۔ لحاظ اغراض، یعنی جو واقعہ راوی بیان کررہا ہے اس سے اُس کی خاص غرض کیا ہے،

۷۔ تطبیق، یعنی حالات کو اسباب سے منطبق کرنا،

۸۔ اقتضائے طبیعت، از روئے عمران و آبادی ہر واقعہ یا حالت کی ایک خاص فطرت ہوتی ہے، لہذا سوچنا چاہیے کہ واقعہ کی ذاتی فطرت کیا ہے،

۹۔ امتیاز عوارضات، یعنی اجتماع کے ساتھ ذاتی یا طبعی حیثیت سے جو حالات لاحق ہیں اُن میں امتیاز کرنا کہ ذاتیات کا پہلو کس قدر ہے اور عارضی حالت کتنی ہے، ذاتی حالت کو عارضی حالت سے جب تک جدا نہ کیا جائے واقعیت ظاہر نہیں ہو سکتی، کیونکہ عوارض پر حکم کرنا صحیح نہیں،

یہی وہ اصول ہیں جن کی ایجاد کا فخر ابن خلدون کو حاصل ہے، ان میں بعض باتیں پہلے بھی نامعلوم نہ تھیں، شلاً عبداللہ بن المقفع نے جو آخر عہد بنی امیہ کا مشہور سیاسی منشی تھا، رسالۂ سیاست میں پہلے پہل بڑی قابلیت کے ساتھ بحث کی ہے، اور ابن خلدون کے بعض اصول بھی ضمناً درج کئے ہیں، لیکن رسالۂ مذکور منشیانہ طرز پر ہے، اور ادبی لطافت کا ایک بے نظیر نمونہ نظر آتا ہے، حکیمانہ استدلال کا رنگ اس میں نہیں ہے، قاضی ابوبکر طرطوشی نے سراج الملوک میں اس قسم کے ابواب باندھے ہیں، لیکن فلسفہ کا شائبہ اس میں بھی نہیں ہے، حکما اور مشاہیر عالم کے اقوال اس میں نقل کئے ہیں، اور یہی اُس کا استدلالی رنگ ہے، ابن جوزی و ابن ابی حاتم نے موضوعات میں ایک حد تک ان اصول سے فائدہ اُٹھایا ہے، خصوصاً شرط نہم تو خاص ابن جوزی کی ایجاد ہے، لیکن ان بزرگوں کے مباحث علم ایک حد تک محدود تھے، تاریخ کو ان سے تعلق نہ تھا، وہی ابن جوزی جن کا مدار موضوعات میں اس قسم کی تحقیقات پر ہے تاریخ میں جب آتے ہیں تو ان سنگلاخ راہوں سے جدا ہو جاتے ہیں، ان کی تاریخ منتظم اس طرز کی واضح مثال ہے، ابن خلدون کی خصوصیت یہ ہے کہ ان اصول وضوابط کو انھوں نے تاریخ سے وابستہ کرکے فلسفہ کی حیثیت پیدا کی، اور استدلال و تنقیح واقعات کا نیا انداز قائم کیا، اس مفید اختراع پر ان کو ناز ہے، اور ایسا ہونا چاہئے تھا، تاہم خاکساری جو مسلمانوں کی طبیعت میں داخل ہے کہیں نہ کہیں اُن کو منکسر مزاج بنا دیتی ہے، فرماتے ہیں:۔

فاعلم ان الکلام فی ھذا الغرض مستحدث الصنعة غریب النزعة غزیر الفائدة اعثرنی علیه البحث وادی الیه الغوص

واضح ہو کہ اس غرض (فلسفۂ تاریخ) میں کلام بالکل نیا اور انوکھا اور کثیر الفائدہ ہے، بحث و تحقیق اور غور و تعمق سے یہ بات حاصل ہوئی ہے۔

ولعمری لم اقف علی الکلام فی منحاہ لاحد من الخلیقة ما ادری لغفلتھم عن ذلك

میں خلق اللہ میں کسی ایسے شخص سے واقف نہیں ہوں جس نے اس موضوع میں کلام کیا ہو، مجھے معلوم نہیں کہ آیا ان کی غفلت اس کا باعث

ولیس الظن بھم او لعلھم کتبوہ فی ھذا الغرض واستوفوہ ولم یصل الینا ہوئی، جس کا گمان ان کی طرف نہیں ہوسکتا یا غالباً انھوں نے لکھا ہو اور تفصیل سے لکھا ہو مگر ان کی تحریریں ہم کو نہ ملی ہوں،

ان اصول کی بنا پر مورخ مذکور نے مقدمۂ تاریخ میں بہت سی خبروں کی تنقیح کی ہے اور بزعم خود اکثر چیزیں غلط ثابت کی ہیں، جن میں بعض باتیں مسامحہ سے خالی نہیں، تاہم اُن میں بھی ایک شان ہے،

خطا نمود و سزا وار آفریں باشد

**عبداللہ العمادی**

# مشاہدات ومحسوسات

(۱)

دنیا تیری ہزار پہلو بدلے
بدلی ہے کبھی اور نہ مری خو بدلے
تیرا ہی دیا ہوا ہے احساسِ خودی
میں تجھ سے بدل جاؤں اگر تو بدلے

(۲)

من کا درپن دکھا کے بسمل کر دے
ساجن کو سکھی دردبنا دل کر دے
پوجا کا یہ بیوہار چلے گا کب تک
اک روز پریم کھیت گھائل کر دے

(۳)

تمہیدِ نشاط جاودانی لے جا
ناکام ہے روحِ کامرانی لے جا
آخر کو اتر گیا جوانی کا نشہ
لے مجھ سے مرے دل کی جوانی لے جا

(۴)

سب ہیں اس جگ میں جینے جی کے کارن
ہم پیت نہ کرتے تھے اسی کے کارن
آئی ہے اجل ساتھ لئے جاتی ہے
ساجن سے بگڑ گئی سکھی کے کارن

نجم آفندی

# اسلامی عدل گستری اپنے آغاز میں[1]

حیدرآباد کی مجلس وضع قوانین[2] کے ضابطے اور عدالت عالیہ کے متعدد فیصلوں میں تسلیم کیا گیا ہے کہ ممالک محروسہ سرکار عالی (حیدرآباد) کا بن لکھا یا غیر موضوعہ قانون، شریعت اسلام ہے۔ موجودہ حیدرآباد کی عدل گستری کو بہتر طور سے سمجھنے کیلئے ہمیں اسلامی عدل گستری کی ابتدائی تاریخ کا مطالعہ ناگزیر ہے۔

اسلام پہلے عرب سے شروع ہوا۔ عرب اپنی جاہلیت کے زمانے میں بھی عدل گستری کو جو اہمیت دیتے تھے اس کی شاہد دلپذیر کے الفاظ میں خود ان کی زبان ہے جس میں "حکومت کرنے" اور "مقدمے کا فیصلہ کرنے" کے لئے ایک ہی لفظ (حکم) پایا جاتا ہے۔[3] دوسرے الفاظ

---

[1] دو ڈھائی سال پہلے ایک مضمون "کانفرنس طیلسانین عثمانیہ" میں سنایا گیا جس کا انگریزی ترجمہ گزشتہ سال اپریل ۱۹۳۷ء کے رسالہ اسلامک کلچر (حیدرآباد) میں چھپا ہے۔ اصل مضمون دگنے تگنے اضافے کے بعد یہاں پہلی مرتبہ شایع کیا جاتا ہے۔

[2] ۱۸۹۳ء میں قائم شدہ اور دیسی ریاستوں میں سب سے پہلی (دیکھئے اخبار ہندو مدراس مورخہ ۱۱ فبروری ۱۹۳۷ء ضمیمہ سلور جوبلی مبارک، صفحہ (ہ)، مضمون راجہ کرشناچاریہ، سابق معتمد مجلس وضع قوانین و مشیر قانون حیدرآباد۔

[3] Wellhausen, *Ein Gemeinwesen ohne Obrigkeit*, p. 8: "regieren heisst richten.

میں حکومت کا۔ اگر واحد نہیں تو سب سے بڑا مقصد اور فریضہ "عدل گستری" سمجھا جاتا تھا۔ "اے داؤد ہم نے تجھے زمین پر نائب بنایا ہے اس لئے لوگوں میں حق طور سے فیصلے کیا کر"[1] سے معلوم ہوتا ہے کہ قدیم سے دیگر ممالک میں بھی عدل گستری کی اہمیت برابر تسلیم کی جاتی رہی ہے، اسلام نے بھی اس کی اہمیت کو گھٹانے کی کوئی کوشش نہیں کی بلکہ اسے انسانیت کا عین اقتضا اور "خدا کی نیابت"[2] کا پہلا فریضہ قرار دیا۔ چنانچہ یہ حکم دیا گیا کہ حق رسانی میں مدد دینے کے لئے بن بلائے بھی آگے بڑھنا اور اپنے معلومات کی حد تک سچ سچ گواہی دینا ہر شہری کے لئے ضروری ہے[3]۔

قدیم عربوں کے پاس عدلیہ اور تنفیذیہ کے ادارے تو تھے لیکن تشریعیہ (یعنی ادارہ قانون سازی) نہ تھا۔ یہ کمی اسلام نے آکر پوری کی جیسا کہ آگے بتایا جائے گا۔ عرب میں عدلیہ اور تنفیذیہ تو تھے لیکن بہت ہی ابتدائی حالت میں۔ ان میں اسلام نے جس کی تحریک سنہ ۶۱۰ء (۱۳ ق ھ) میں شہر مکہ میں شروع ہوئی، رفتہ رفتہ اسلامی جماعت کے اغراض اور ضروریات کے لئے اصلاح و ترمیم کی، اگرچہ بعض قدیم چیزیں جو بری نہ تھیں برقرار رہیں[4]۔

اسلام سے پہلے عرب میں جو عدالتی نظام تھا، اس کے سلسلے میں سب سے پہلے اس ادارے کا ذکر کیا جا سکتا ہے جو خاص شہر مکہ میں قائم کیا گیا تھا۔ جس بھی دور میں اس کا آغاز ہوا مگر اس وقت کی زیادہ تفصیلیں ہم کو معلوم نہیں ہیں۔ حرب فجار کے بعد اس ادارے کو دوبارہ زندہ کیا گیا اور اس کی حلف گیری کے ابتدائی جلسے میں اس ہونہار نوعمر نے بھی باوجود کمسنی کے بڑے ذوق و شوق سے حصہ لیا تھا جسے کچھ دنوں بعد دنیا پیغمبر اسلام کے محترم نام سے جاننے لگی۔ اس "حلف الفضول" میں ایک رضاکار جماعت شریک ہوئی جس کا مقصد حدود شہر میں ہر مظلوم کی خواہ وہ شہری ہو یا اجنبی، مدد کرنا اور اس وقت تک چین نہ لینا تھا جب تک کہ ظالم حق رسانی نہ کرے[5]۔ نبوت ملنے کے بعد بھی آنحضرتؐ اس جماعت کے کام میں فاعلانہ حصہ لیتے اور اس پر فخر کرتے تھے[6]۔

تاریخ بتاتی ہے کہ اس حلف الفضول کی دہائی سے بڑے بڑے سرکش گھبراتے تھے اور اس رضاکار جماعت نے جس نیک

---

[1] قرآن مجید ۳۸ : ۲۶ (یہ ایک ابتدائی مکی سورہ ہے)

[2] ایضاً آیت بالا نیز حضرت آدم کا خلیفۃ اللہ مقرر ہونا۔

[3] ایضاً ۲ : ۱۹۶، ۲ : ۲۰۳، ۲ : ۱۴۰، ۲ : ۲۸۲، ۲۲ : ۳۰، ۲۵ : ۷۲ وغیرہ وغیرہ

[4] ایک حدیث ہے کہ "اسلام میں جاہلیت کی اچھی باتوں پر عمل کیا جائے گا" مسند احمد بن حنبل جلد (۳) صفحہ (۴۲۵)

[5] سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۸۵ تا ۸۶۔ روض الانف للسہیلی ج ۱ صفحہ ۹۰ تا ۹۱۔ طبقات ابن سعد ج ۱/۱ صفحہ ۸۲۔ مسند احمد بن حنبل ج ۱ صفحہ ۱۹۰

[6] علاوہ اس قول کے (دیکھئے حوالۂ بالا) کہ "اگر مجھے اس کی دہائی دے کر بلایا جائے تو میں اب بھی مدد کو دوڑوں گا" یہاں اراشی شخص کے واقعے کا حوالہ دیا جا سکتا ہے جس کا ابن ہشام میں صفحہ (۲۵۷ تا ۲۵۸) پر ذکر ہے

کام کا بیڑا اٹھایا تھا، اسے وہ عہد بنی امیہ کی ابتدا تک انجام دیتی رہی[1] نئے ارکان کے بھرتی نہ کئے جانے کے باعث ابتدائی ارکان کے مر جانے پر یہ ادارہ آخر برخاست ہو گیا۔

یہ تو غیر معمولی اور خصوصی طریقہ تھا۔ معمولی اور عام طور سے انصاف رسانی اور فیصلہ یابی کے لئے ملک میں تین مسلمہ طریقے تھے:۔

(۱) سب سے پہلے قبیلہ واری پنچ تھے۔ جب باہمی گفت و شنید سے معاملہ طے نہ ہوتا تو مستغیث اور ملزم یا مدعی و مدعا علیہ ان قبیلہ واری پنچوں کے سامنے حاضر ہوتے جن کا فیصلہ قطعی ہوتا اور بہت سی صورتوں میں جرم کو اصطلاحی الفاظ میں "دفن" کر دیا جاتا اور پھر اسی بنیاد پر انتقام طلبی جائز نہ ہوتی۔[2]

(۲) اگر اندرونی طور سے یوں فیصلہ نہ ہو سکتا اور خاص کر اگر کسی قبیلے کی الگ الگ شاخوں سے تعلق رکھنے والے افراد میں جھگڑا ہوتا تو کاہنوں سے رجوع کیا جاتا۔ "کاہن" جو ایک عبرانی لفظ کا معرب ہے، عبرانی زبان میں اور یہودیوں کے ہاں عبادت گاہوں کے منتظم کو کہتے ہیں۔ ابتداءً لوگ ان مذہبی پیشواؤں کی غیر جانبداری اور بے لاگ فیصلوں کی توقع میں ان سے رجوع کرتے ہوں گے۔ یہ عرب کاہن بھی یونانی مندروں کے پجاریوں کی طرح عموماً ذو معنی اور مسجع و مقفا عبارت میں اپنی رائے کا اظہار کرتے تھے۔ غالباً یہ صحیح نہیں کہ عرب کے کاہن سب کے سب یہودی رہے ہوں۔ بہرحال عرب میں کچھ لوگ غیب دانی کے مدعی پائے جاتے تھے۔ ان کو کاہن کہا جاتا تھا۔ مشکل مقدموں میں ان سے رجوع کیا جاتا اور یہ اپنے قصوں کے مطابق بعض وقت دو فریقین سے ایک لفظ بھی سنے بغیر صحیح فیصلہ گنگنانا شروع کر دیتے۔[3] ان فیصلوں کی عدم تعمیل پر کسی قوت تنفیذیہ کے تدارک کی عدم موجودگی کے باوجود ان لوگوں کے توہمات ہی تہدید کا کام دیتے۔ انسائکلوپیڈیا آف اسلام میں لفظ "کاہن" کے تحت لکھا ہے:۔

> "اپنی خانگی حیثیت میں کاہن خاص کر جھگڑوں اور ہر طرح کے قانونی مسائل میں فیصلہ کنندہ کا کام دیتے تھے (عوض کاہن اور حکم کے تصورات باہم بہت قریبی تعلق رکھتے ہیں (الحطیہ نظم ۳۱ بیت ۲۷۔ نیز الاشیبی مطبوعہ قاہرہ ۱۳۲۱ھ ج ۲ ص ۳۷)، ان کے فیصلوں کو ایک طرح کے خدائی فیصلے سمجھا جاتا جن کے خلاف کوئی مرافعہ نہ ہو سکتا۔"

---

[1] صبح الاعشیٰ للقلقشندی ج ۱۳ صفحہ (۳۵۲)

[2] مثلاً ایضاً ج ا صفحہ ۳۹ تا ۹۹)

[3] البدایہ والنہایہ لابن کثیر ج ۲ صفحہ (۲۰۶)۔ ابن ہشام صفحہ (۱۰۰ تا ۹۱)" تحاکموا الیہ حتی خرف وھو الذی قرعت لہ العصا"۔
الاشتقاق لابن درید صفحہ (۱۹۴)

زمزم کا چشمہ دریافت کرنے کے بعد اس کی ملکیت کا تصفیہ کرانے کے لئے عبدالمطلب اور دیگر مکے والے ایک کاہن ہی کے پاس گئے تھے۔ عبدالمطلب نے اپنے ایک بیٹے کی قربانی کی منت مانی تھی۔ اس سے چھٹکارا پانے کی تدبیر معلوم کرنے کے لئے بھی ایک کاہنہ ہی سے رجوع کیا گیا تھا۔ اس قسم کی بہ کثرت نظیریں عربوں کی تاریخ جاہلیت میں مل سکتی ہیں۔

(۳) تیسرا اور شاید سب سے اہم ادارہ تحکیم کا تھا۔ عامر بن الظرب العدوانی کے پاس عرب کی ہر جگہ سے تحکیم کیلئے مقدمے آتے تھے۔[۵۱] قبیلہ تمیم کے سرداروں کا موروثی طور پر پورے عرب کا حکم ہوا کرنا عربیات کا ہر طالبعلم جانتا ہے۔ یہ سردار سال میں ایک بار کسی بڑے میلے مثلاً عکاظ میں جاتے اور اس جگہ دیوانی اور فوجداری ہر قسم کے مقدمات کو سنکر فیصلہ کرتے۔ یہاں جنگ بندی کا خوف و حکم کے پس پشت پورے میلے کی اخلاقی قوت، تہدید کا کام دیتی۔ ان موروثی حکموں سے چند کا ذکر ابو عبیدہ،[۵۲] ابن درید اور المرزوقی[۵۳] نے بھی کیا ہے۔ اور ابن قتیبہ[۵۴] نے لکھا ہے کہ غیلان بن سلمہ ثقفی کی عادت تھی کہ ایک دن اپنے ذاتی معاملات پر توجہ کرتا۔ ایک دن شعر شاعری کے جلسوں میں حصہ لیتا اور ایک دن حکم بن کر جھگڑے چکاتا۔ قبیلہ داری حکم بھی ہوتے تھے۔ چنانچہ خود شہری مملکت مکہ کے سرکاری اداروں میں سے ایک حکم کا بھی تھا۔ موقتی طور پر بھی کسی کو حکم بنایا جا سکتا تھا چنانچہ قصیٰ اور قضاعہ کی جنگ میں بنی کنانہ کے ایک فرد شداخ کو حکم بنایا گیا تھا۔[۵۵]

یہ تو اُس زمانے کا ذکر ہے جب عرب میں اسلام شروع ہونے کو تھا۔ یہ نظام بھی کچھ ترقی یافتہ نہیں کہا جا سکتا لیکن خود اس حالت تک پہونچنے کے لئے بھی عرب میں کم و بیش وہی ارتقاء عمل میں آیا ہوگا جو اور ملکوں میں یعنی فطری احساس مدافعت نے شروع میں خود انتقامی کی سجھائی ہوگی جس میں ملزم، ورنہ اس کے قریبی رشتہ دار بیٹے بھائی وغیرہ سے بدلہ لیا جاتا تھا۔ (اس سلسلے میں جنگ تغلب کی نظیر سے کون واقف نہیں)، اس کے بعد اندرون قبیلہ جرم یا تعدی پر داخلی امن قائم رکھنے، جھگڑا چکانے، ظالم کو سزا دینے اور مظلوم کی فریادرسی کرنے کے لئے خود قبیلہ اپنے سرداروں یا انصاف کے لئے مقرر شدہ خصوصی افسروں کے ذریعے دخل دہی کر کے عدل گستری کرنے لگا ہوگا۔ یہ شروع میں آنکھ کے بدلے آنکھ سے کم نہ ہوتا ہوگا۔ لیکن رفتہ رفتہ جب بعض صورتوں میں ضرر کی مالی یا رقمی قدر و قیمت کی جانے لگی

---

[۵۱] "قال ابو المنذر وتزعم مضر ان امر الموسم وقضاء عکاظ فی بنی تمیم،، (مرزوقی ج ۲) صفحہ (۱۶۷)

[۵۲] نقائض جریر و فرزدق صفحہ (۱۰۵، ۳۹، ۲۲۸، ۴) وغیرہ

[۵۲] ڈاکٹر وینسنک کا مقالہ ۱۹۳۲ء میں چھپا ہے جو ... اس کی تفصیل ذکر ہے

[۵۳] ھرم بن قطبة کان من حکماء العرب وھو الذی تحاکم الیہ عامر بن الطفیل وعلقمة بن علاثة (اشتقاق صفحہ ۱۷۲)

[۵۴] کتاب الازمنة والامکنة ج ۲ صفحہ (۱۶۳ تا ۱۶۴)

[۵۵] کتاب المعارف، بر موقع نیز المرزوقی ج (۲) صفحہ (۱۶۹ تا ۱۷۰)

[۵۶] عقد الفرید ابن عبد ربہ ج ۳ صفحہ ۴۵ تا ۴۶

[۵۷] ابن کثیر، کتاب مذکور ج ۲ صفحہ (۲۰۷)، ابن ہشام صفحہ (۹ تا ۷۵)

اور بالآخر متعین بھی ہوگئی تو ملزم کے سماجی درجے، عمر اور جنس کے لحاظ سے بھی فرق بہر حال باقی اور جاری رہا ہوگا۔ چنانچہ اس کی نظیریں عام طور سے ملتی ہیں کہ کسی طاقتور قبیلے کے فرد کا خون بہا معمولی قبیلے کے فرد سے مثلاً دگنا ہوتا[۱]۔ یا کسی آزاد فرد کا قاتل غلام ہوتا تو غلام سے قصاص لینا ناکافی سمجھا جاتا اور غلام کے مالک یا کسی اور آزاد رشتہ دار کا سر مانگا جاتا۔ یا کوئی آزاد کسی غلام کو قتل کرتا تو قاتل کا قصاص گوارا نہ کیا جاتا بلکہ کوئی کمتر معاوضہ دیا جاتا۔ یہی حال عورت کا بھی تھا۔ اور اسی قاعدے کو قرآن نے اسلامی دور میں منسوخ کیا:۔

آزاد کے بدلے آزاد، غلام کے بدلے غلام اور عورت کے بدلے عورت ہی قتل کئے جائیں (نہ کم نہ زیادہ)

(قرآن مجید ۲: ۱۷۸)

یہ سب سزائیں تو اس وقت دی جاسکتی تھیں جب ملزم قبیلے کی دسترس میں ہوتا۔ اگر ملزم فرار ہوجاتا تو یہ محدود وسائل رکھنے والے خانہ بدوش بعض صورتوں میں خاص کر ہین القبائل جرم کے موقع پر ملزم کو "طرد" یعنی ذات باہر کردیتے اور وہ اپنے قبیلے کی ہر قسم کی اخلاقی اور مادی مدد سے محروم ہوکر اپنی حفاظت خود ہی تنہا کرنے پر مجبور ہوجاتا اور اکثر بے بسی اور بے کسی سے غربت میں جان دیدیتا۔ ممکن ہوتا تو وہ دور دراز کے کسی اجنبی قبیلے میں جاکر پناہ گزین ہوتا اور انھیں سے بھائی چارہ کرکے انھیں کا ایک فرد بن جاتا۔ ایسے لوگ دخیل، مولا اور حلیف کے مختلف ناموں سے موسوم ہوتے اور یہ اس زمانہ کا طریق تھا[۲]

## توطن (Law and Mode of Domicile)

اب تک صرف تاریخی پس منظر پیش کیا گیا۔ اس کے بعد جیسا کہ بیان ہوا ۶۱۰ء سے اسلام شروع ہوا۔ اس کے آغاز اور ترقی سے یہاں بحث نہیں۔ البتہ یہ ظاہر ہے کہ آنحضرت صلعم کی ذات ہجرت سے پہلے اور بعد زندگی بھر اپنے پیرؤوں کے لئے انتہائی عدالت کا کام دیتی رہی۔ لیکن حقیقی مملکت کی بنیاد ہجرت کے بعد ہی پڑی۔ ہجرت کرکے مدینہ آتے ہی آنحضرت نے فوراً اپنے عدالتی حقوق و فرائض

[۱] ابن ہشام صفحہ ۲۰۰ تا ۲۰۳

[۲] یہ یاد رہے کہ دخیل، مولا اور حلیف افراد کا یہ طبقہ ——— جسے دیگر اصلی افراد قبیلہ سے عام حقوق کچھ کم حاصل ہوتے تھے۔ مثلاً وہ کسی اجنبی کو اپنی پناہ میں نہ لے سکتا تھا جیسا کہ ابن ہشام نے سیرۃ رسول اللہ صفحہ (۲۵۱) پر بیان کیا ہے ——— صرف فرار شدہ پناہ گزینوں ہی پر مشتمل نہ تھا بلکہ اس میں آزاد شدہ غلام، غیر قبائل بلکہ غیر عرب کے عام افراد بھی باہمی رضامندی سے شریک ہوتے تھے۔ اور یہ رواج اسلام نے بھی بہت کچھ باقی رکھا اور غیر عرب کو عرب بنانے میں اس سے عرب مسلمانوں نے بڑی مدد لی۔

کا تعین فرما دیا تھا[1]۔ اور ہماری خوش قسمتی سے یہ دلچسپ اور اہم دستاویز بجنسہٖ و بلفظہٖ ہم تک نقل ہوتی آئی ہے[2]۔ اسے سب سے پہلی اسلامی مملکت کا دستور اور آئین کہا جا سکتا ہے۔

اس تاریخی دستاویز کے دو حصے ہیں، فقرہ (۱ تا ۲۳) میں مہاجرین اور انصار کی وحدتوں کا ذکر ہے اور فقرہ (۲۴ تا ۴۷) میں ان قواعد کا ذکر ہے جو مضافات مدینہ میں بسنے والے حلیف یہودی قبائل اور بستیوں سے متعلق تھے۔ ان ہر دو حصوں کے عدالتی فقرات کی تحلیل یہاں بے محل نہ ہوگی:۔

—— حسب سابق ہر قبیلۂ انصار اپنے افراد کے مواخذہ جات کا خود اجتماعی طور پر ذمہ دار ہوگا۔ اگر کوئی فرد دشمن کے ہاتھوں گرفتار ہو تو اس قیدی کے قبیلے کے سب افراد مل کر فدیہ ادا کریں گے (ف ۴ تا ۱۱)

—— اس سلسلے میں انصار کے قبائل تو معین تھے لیکن مہاجرین کہ سب مل کر ایک قبیلہ تصور کئے جائیں گے (ف ۲)

—— انصاف رسانی منفرد کے ہاتھ میں نہیں رہے گی بلکہ وہ پوری جماعت مسلمانان کا فریضہ سمجھی جائے گی اور اس میں کسی کی رشتہ داری اور قرابت کے باعث پاس و لحاظ نہیں کیا جائے گا (ف ۱۳) اور کسی قاتل یا مجرم کو کوئی شخص پناہ نہیں دے سکے گا (ف ۲۲)

—— کسی مسلمان کا قتل عمد سزائے موت کا مستوجب ہوگا البتہ مقتول کے ولی فدیہ لے کر قصاص سے درگزر کر سکیں گے (ف ۲۱) اور اگر کسی غیر مسلم کے ولی مسلمان ہوں تو انھیں چاہئے کہ[3] قاتل کے مسلمان ہونے کی صورت میں قصاص کا مطالبہ نہ کریں (ف ۱۴)

—— ہر قسم کے جھگڑے کے لئے آنحضرتؐ کا فیصلہ قطعی اور آخری[4] ہوگا (ف ۲۳)

---

[1] ژان ژاک روسو نے اپنی مشہور کتاب "معاہدۂ عمرانی" میں قیاس کیا ہے کہ بادشاہت اور مملکت کا آغاز "بیعت" کے ذریعے ہوا ہوگا۔ بیعت عقبہ اور اس زیر ذکر معاہدے کی روشنی میں شاید کہا جا سکتا ہے کہ چاہے دیگر بستیوں میں بھی یہی طریقہ رہا ہو یا نہ ہو، اسلام میں واقعتاً یہی ہوا۔ کوئی تعجب نہیں کہ روسو کے قیاس کا ماخذ یہی اسلامی بیعتیں ہی ہوں۔ نیز دیکھئے رسالہ قرآنک کلچر حیدرآباد اپریل ۱۹۳۶ء میں میرا مضمون The Quranic Conception of State

[2] ابن ہشام صفحہ ۳۴۱ تا ۳۴۴۔ کتاب الاموال لابی عبید فقرہ (۵۱۷) صفحہ (۲۰۲ تا ۲۰۵)۔ ابن کثیر ج (۳) صفحہ (۲۲۴ تا ۲۲۶) نیز ابن سید الناس وغیرہ

[3] ملاحظہ ہو، یہ کہا گیا ہے کہ "انھیں چاہئے کہ ... مطالبہ نہ کریں" اور یہ نہیں کہا گیا کہ "وہ مطالبہ نہیں کر سکتے"۔

[4] اس کے ساتھ ملاحظہ ہو قرآن مجید (۳۳: ۳۶) "جب خدا اور اس کا رسول کسی بات کا فیصلہ کر دیں تو کسی مومن یا مومنہ کو اپنی بات (بقیہ نوٹ صفحۂ آئندہ پر)

یہودیوں سے جو دفعات متعلق ہیں ان میں یہاں بیان کیا گیا ہے:-

فدیہ، دیت، ولاء اور جوار کے ادارے حسب سابق برقرار رہیں گے (ف ۲۵، ۳۱، ۴۰) اگر کوئی شخص قریش اور ان کے مددگاروں کو اپنے جوار یعنی پناہ میں لینے کا مجاز نہ ہوگا (ف ۴۳)

—— عدل گستری ایک مفاد عامہ کا معاملہ ہے اور کوئی شخص خود اپنے رشتہ داروں کی بھی پاسداری نہ کر سکے گا (ف ۳۶ ب، ۳۱)

—— آنحضرت ہر قسم کے جھگڑوں میں آخری فیصلہ کریں گے (ف ۴۲)

دیگر جزئی تفصیلوں کو یہاں نظر انداز کیا جا سکتا ہے[1]۔ گو اس عظیم الشان اور انقلابی اصلاح کی جانب خاص طور پر دوبارہ اشارہ کرنا بے محل نہ ہوگا کہ انفرادی انتقام جوئی کی جگہ مرکزی عدل گستری کا ادارہ وجود میں آگیا اور یہ اختیار افراد ہی نہیں قبائل سے بھی چھین کر حکمران وقت کے سپرد کیا گیا جو تفتیش اور غیر جانبداری کا پابند تھا۔

اس موقع پر یہ بیان کرنا مناسب ہوگا کہ کم از کم اہل کتاب غیر مسلموں کے مقدموں میں آنحضرت صلعم ان کے شخصی قانون ہی کے

---

(بقیہ نوٹ صفحہ (۶)) کے متعلق کیسے اختیار رہ سکتا ہے! اور جو خدا اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے تو یہ کھلم کھلا اس کا گمراہ ہونا ہے۔" یہ سورۂ احزاب کی آیتہ ہے جو مدنی ہے) قبیلہ داری افراتفری کی جگہ مرکزیت پیدا کرنے کے لئے، علاوہ ایک خاص شخص کو ہمہ گیر حکمران تسلیم کرنے کے، مرکزی حکومت کو زکات (جائداد ی ٹیکس) دینا، مرکزی حکومت کی جبری فوجی خدمت (بذریعہ جہاد) اور مرکزی حکومت کے بنائے ہوئے تمام قوانین کی تعمیل، تین اہم اصول اختیار کئے گئے۔ نتیجے کی کامیابی کسی تذکرے کی محتاج نہیں۔

[1] اس دستاویز کی غیر معمولی اہمیت کے باعث متعدد مولفوں نے اس سے خصوصی بحث کی ہے۔ مثلاً

Wellhausen, *Skizzen und Vorarbeiten*, IV, ' Gemeindeordnung von Medina"

Caetani, *Annali dell ' Islam*, 1 : 43 etc.

Wensinck, *Mohammed en de Joden te Medina*, p. 78 et seq.

Buhl, *Das Leben Muhammeds*, p 210-12

Hamidullah, *La Diplomatie Musulmane*, I, p 20-26.

Grime, Muller, etc., etc

مطابق فیصلہ فرماتے تھے۔ چنانچہ یہودیوں کے دو مقدموں کا اکثر مورخوں نے ذکر کیا ہے جن میں توریت پر عمل کرایا گیا تھا۔[1] قرآن مجید میں اس مسئلے سے کافی طویل بحث کی گئی ہے اور حکم دیا گیا ہے کہ یہودی توریت پر عمل کریں تو نصرانی انجیل پر، اور مسلمان قرآن پر، اور یہ کہ خدا ہی نے ہر ایک کو الگ الگ شریعتیں دی ہیں ورنہ اگر وہ چاہتا تو سب کو ایک ہی "امت" بنا دیتا۔[2] آنحضرتؐ کا یہ طرز عمل بعد میں مستقل قانون بن گیا کہ غیر مسلم رعایا اور مستامنوں سے ان کا شخصی قانون ہی متعلق ہو اور اس غرض کے لئے خصوصی عدالتیں بنائی جائیں چنانچہ خلافت راشدہ میں اس طرز انصاف نے خاصی ترقی کر لی تھی اور ان ملی عدالتوں کے حکام بھی ہم ملت مقرر ہوتے تھے۔ ممکن ہے اس میں یہ مصلحت بھی پوشیدہ ہو کہ تحت تر شخصی قانون والی "ملتیں" ہمسایہ و ہمشہری مسلمانوں کی "الحنیفیۃ السمحا" کی لوچ کو دیکھ دیکھ کر اپنے سکون کے لمحوں میں اس کو قبول کرنے کی خاموش ترغیبیں پاتی رہیں۔ بہرحال ایک ابتدائی اور فوری اور بہت اہم فائدہ اسلامی مملکت کو اس سے یہ پہنچا کہ جدید مفتوحہ علاقے میں اقلیتوں کی جن پر وہاں کی سابقہ حکومت سخت مظالم توڑا کرتی تھی، پرخلوص تائید حاصل ہو گئی جس سے اس کو اپنی تازہ فتح کے مستحکم اور مکمل کرنے میں کافی مدد ملی۔ چنانچہ مشہور پادری کا الیفسکی لکھتا ہے:

"علاوہ یہودیوں کے جن پر بہت سخت مظالم ہو رہے تھے ۔۔۔ یعقوبی عیسائیوں نے بھی عربوں کو اپنے نجات دہندہ سمجھا"

---

[1] پہلے مقدمہ کے لئے دیکھئے بخاری ۶۱:۲۶، ۹۵: ۱، ۵۔ ابن ہشام صفحہ ۳۹۳ تا ۳۹۵، ابو داؤد ج ۲، صفحہ ۱۵۲، التنبیہ للمسعودی صفحہ ۲۴۷

دوسرے مقدمے کے لئے تفسیر طبری ج ۶ صفحہ ۲۴۰ تا ۲۵۰، نیز بخاری، مسلم، ابو داود، ابن ماجہ، نسائی، دارمی، طیالسی، احمد بن حنبل وغیرہ جن کے صفحوں کے حوالے ونسنک کی مفتاح کنوز السنۃ میں لفظ "قصاص" کے تحت مل جائیں گے۔

اول الذکر مقدمے میں مسلمان مولفوں نے اس الزام کو دہرایا ہے کہ یہودیوں نے توریت کی تحریف کی ہے، اور لکھا ہے کہ زنا پر رجم کی سزا کا حکم یہودیوں نے چھپا دیا تھا۔ اس کا ثبوت اب دیگر ذرائع سے بھی ملتا ہے۔ چنانچہ ایک یہودی [illegible] پروفیسر Torry, Jewish Foundation of Islam. ہی نے ناقابل تردید ثبوت ڈھونڈ نکالا ہے کہ ایک زانیہ کے گرفتار ہو کر آنے پر حواریوں نے حضرت عیسیٰؑ سے پوچھا: توریت میں اس کی سزا رجم ہے اب آپ کیا حکم دیتے ہیں؟ (دیکھئے انجیل یوحنا ۸:۵) توریت کے موجودہ ایڈیشن اس حکم رجم سے یکسر خالی ہیں۔

نجران کے عیسائیوں سے آنحضرتؐ نے جو معاہدہ کیا تھا (اور جس کا متن ابن سعد وغیرہ میں ہے)، اس میں بھی ان کی داخلی عدالتی خود مختاری برقرار رکھی گئی تھی۔

[2] قرآن مجید ۵: ۴۲ تا ۵۰

کی حیثیت سے ہاتھوں ہاتھ لیا۔۔ مسلمانوں کی سب سے اہم جدت جس کا یعقوبی عیسائیوں نے دلی خوشی سے استقبال کیا، یہ تھی کہ ہر مذہب کے پیروؤں کو ایک خود مختار وحدت قرار دیا جائے اور اسی مذہب کے روحانی سرداروں کو ایک بڑی تعداد میں دنیاوی اور عدالتی اقتدارات عطا کئے جائیں۔[1]

ایک اور شہادت جو معصر ہونے کے باعث خاص اہمیت رکھتی ہے، قابل ذکر ہے۔ چنانچہ شام کی فتح کے صرف پندرہ سال بعد حضرت عمرؓ کے زمانے میں ایک نسطوری پادری نے ایک دوست کے نام جو خط لکھا تھا وہ موجود ہے اور اس میں لکھا ہے:۔

"یہ طائی (یعنی عرب) جن کو خدا نے آج کل حکومت عطا کی ہے، ہمارے بھی مالک بن گئے ہیں۔ لیکن وہ عیسائی مذہب سے مطلق برسرپیکار نہیں۔ اس کے برخلاف وہ ہمارے دین کی حفاظت کرتے ہیں، ہمارے پادریوں اور قدیسیوں کا احترام کرتے ہیں اور ہمارے گرجاؤں اور کلیساؤں کو جاگیریں عطا کرتے ہیں۔"[2]

یہ یاد رہے کہ کم از کم انصار کے قبائل کی حد تک آنحضرت صلعم نے ہجرت سے پہلے ہی بیعت عقبہ میں ہر ایک کا ایک ایک "نقیب" مقرر کر دیا تھا جو اپنے قبیلے کی نمایندگی کرتا اور اندرونی نظام اور باقاعدگی کا ذمہ دار تھا۔ اگر کسی معاملے میں نقیب کا فیصلہ تشفی کا سامان نہ کرتا تو معاملہ آنحضرتؐ کے پاس آتا۔ نقیب کے تحت ہر دس آدمیوں کا ایک افسر ہوتا جسے "عریف" کہتے تھے۔ یہ روما کے decurion سے مشابہ تھا۔ اس نظام سے وقت ضرورت استصواب عامہ میں بھی مدد لی جاتی تھی۔[3]

مدینے کی حد تک آنحضرتؐ پورا عدالتی کام خود انجام دیتے تھے لیکن جب اسلامی عملداری میں وسعت ہوئی اور انتظامی کام بڑھ گیا تو مدینے میں آنحضرت نے چند مفتی (یعنی قاضی)[4] مقرر فرمائے تھے جن کے فیصلوں کے خلاف آنحضرتؐ کے پاس مرافعہ

---

[1] Karalevskij, *Dictionnarie d'Histoire et Geographie Ecclesiastiques*, s. v. Antioche, col 592. 594.

[2] Assemani, *Bibl Orient.*, III, 2, p. XCVI; De Goeje, *Memoire sur la Conquete de la Syrie*, 2nd ed., p. 106.

[3] سیرت نبوی کی کسی کتاب میں جنگ ہوازن کے قیدیوں کی رہائی کا واقعہ ملاحظہ ہو۔ اس وقت نقیبوں اور عریفوں سے مدد لی گئی تھی۔

[4] ابتداءً قاضی کو مفتی کے نام سے موسوم کیا جاتا تھا۔ (المبسوط للسرخسی ج ۱۶ صفحہ ۱۰۶)

[5] التراتیب الاداریہ للکتانی ج ۱ صفحہ ۱۰ (بحوالہ ابن الجوزی)

بھی ہوتا تھا[۱]۔ مدینے میں مستقل قاضیوں کے علاوہ کسی خاص شخص کو کسی خاص مقدمے کی سماعت کے لئے موقتی قاضی بنائے جانے کی بھی عہد نبوی میں متعدد نظیریں ملتی ہیں نیز ان کے آنحضرتؐ کے پاس مرافعوں کی بھی[۲]۔ یہ تو ظاہر ہی ہے کہ دارالحکومت کے باہر صوبوں اور ضلعوں میں بھی علاحدہ عدالتی افسروں کی ضرورت تھی اور معلوم ہوتا ہے کہ صوبوں کے عامل (گورنر) ہی بہ یک وقت سپہ سالار، افسر مال، قاضی اور محتسب (نگران اخلاق و مال تجارت وغیرہ) ہوتے تھے۔ ان کی کارروائیوں اور فیصلوں کے خلاف بھی آنحضرتؐ کے پاس مرافعے آیا کرتے تھے[۳]۔

ان قاضیوں کو مستقر کی جانب روانگی کے وقت جو ہدایتیں دی جاتی تھیں، ان میں سے بعض کو تاریخ نے محفوظ رکھا ہے۔ حضرت معاذ بن جبل عہد نبوی کے عدالتی حلقے میں جو نمایاں حیثیت رکھتے ہیں وہ محتاج بیان نہیں۔ ان کے حالات سے عام کیفیت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ ابن عبدالبر نے لکھا ہے:۔

> معاذ بن جبل۔ کو آنحضرت نے قاضی بنا کر جَنَد (جو یمن میں ہے) بھیجا تاکہ لوگوں کو قرآن اور احکام اسلام سکھلائیں اور ان کے مقدموں کا فیصلہ کریں اور یمن کے تحصیلداروں سے جمع شدہ سرکاری محاصل اپنی تحویل میں لیں[۴]۔

جب معاذ بن جبلؓ روانہ ہونے لگے تو حضرت نے آخری باریابی کے موقع پر ان سے جو گفتگو فرمائی وہ بھی اسلامی عدل گستری اور قانونیات کی تاریخ میں اہمیت رکھتی ہے:۔

> "آنحضرت نے جب معاذ کو یمن بھیجا تو پوچھا: کس طرح فیصلے کروگے؟ کہا: اسی کے مطابق جو اللہ کی کتاب (قرآن) میں ہو۔ فرمایا: اگر کتاب اللہ میں نہ ہو؟ کہا: تو رسول اللہ کی سنت کے موافق۔ فرمایا: اگر رسول اللہ کی سنت میں نہ ملے؟ کہا: تو میں اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا۔ فرمایا: خدا کا شکر ہے جس نے اپنے رسول کے فرستادے کو ایسی بات کی توفیق دی جس سے اللہ کا رسول راضی ہے[۵]۔"

---

[۱] التراتیب ۱/۱۰، بہ حوالہ الکتانی ج (۱) صفحہ (۲۵۱) (بحوالہ موطا)

[۲] مسند احمد بن حنبل ج (۲) ص ۱۸۷؛ ج (۴) صفحہ (۳۰۵)؛ ج (۵) صفحہ (۲۹)

[۳] مثلاً استیعاب حدیث (۵۵۴)

[۴] استیعاب حدیث (۱۰۰۱)

[۵] ترمذی ۱۳: ۳۰۳ - ابوداؤد ۲۳: ۱۱ - اعلام الموقعین لابن القیم ج (۱) صفحہ (۷۳)، طبقات ابن سعد ج ۲/۲ صفحہ (۱۰۷، ۱۰۸)

قاضیوں کو یہ بات اچھی طرح سمجھا دی جاتی تھی کہ دی ہوئی ہدایتوں کے خلاف وہ جو کام کریں گے وہ کالعدم سمجھا جائے گا۔[1]

جب عمرو بن حزمؓ یمن کے گورنر بنا کر بھیجے گئے تو ان کو آنحضرت نے ایک تحریری ہدایت نامہ دیا۔ یہ اسلامی تاریخ انتظام مملکت میں ہمیشہ یادگار رہے گا۔ اس طویل اور ہمہ گیر دستاویز میں انھیں انصاف رسانی اور بے لاگ عدل کا حکم دیا گیا ہے اور ظلم و ستم سے باز رہنے کی تاکید کی گئی ہے۔[2] عمرو بن حزمؓ کے لئے لکھے ہوئے ہدایت نامے میں تفصیل سے یہ بھی بتایا گیا ہے کہ جسمانی ضرر رسانی کی کس کس صورت میں متضرر کو کیا ہرجہ دلایا جائے گا۔[3] اس قسم کا ایک قانون آنحضرت کے حکم سے حضرت ابو شاہؓ کو بھی لکھ کر دیا گیا تھا۔[4]

بدلے اور انتقام کا تصور حمورابی (شاہ بابل) کے زمانے میں یہ تھا کہ کسی کی بیٹی یا بیٹے کے قتل پر قاتل کی بھی بیٹی یا بیٹے کو قتل کیا جائے۔[5] حمورابی کے بعد اس کے قانون قصاص اعضا کا کچھ حصہ[6] قانون حضرت موسیٰ (توریت) میں بھی ملتا ہے جس میں آنکھ کے عوض آنکھ اور کان کے عوض کان کا طریقہ قائم کیا گیا۔[7] مگر یہ عہد اسلام کی (آنحضرت صلعم کے زمانے کی) ترقی ہے کہ عمد، شابہ عمد اور خطا میں فرق کیا جانے لگا۔[8] اور نیت سب سے پہلے دیکھی جانے لگی۔[9] اس کے علاوہ بہت سی صورتوں میں ضمان یعنی تاوان مقرر کر دیا گیا۔ اور ہرجے کا معاوضہ بجائے مساوی انتقام کے رقمی یا مادی صورت میں دلایا جانے لگا۔[10] اور سخت قانونی انصاف کی جگہ استحسان یا نصفت کو عدالتیں روا رکھنے لگیں۔[11] مطلب یہ ہے کہ انصاف کے ساتھ رحم کو بالکل نظر انداز نہیں کر دیا جا سکتا اور حالات و واقعات و نیت

---

[1] مَن عمل عملاً لیس علیہ امرنا فھو ردّ (مسلم ۳۰ : ۱۷ تا ۱۸) من استعملناہ علی عمل فلیأت بقلیلہ وکثیرہ فما اوتی منہ اخذ وما نھی عنہ انتھی (ابوداود ۲۳ : ۵)

[2] متن کے لئے دیکھئے ابن ہشام صفحہ ۹۶۱ تا ۹۶۲، طبری صفحہ ۱۷۲۷ تا ۲۹)

[3] موطا، باب العقول؛ نیز سنن نسائی بر موقع

[4] بخاری باب کتابۃ العلم

[5] قانون حمورابی دفعات ۱۱۶، ۲۱۰، ۲۳۰ (قاتل محفوظ رہتا تھا)

[6] ایضاً ف ۱۹۶، ۱۹۷، ۲۰۰۔

E. Edwards, *Hammurabi Code*, p IX. 111-143

[7] تائید کے لئے دیکھئے قرآن مجید ۵ : ۴۵۔ نیز

Stanley A. Cook. *The Laws of Moses and the Code of Hammurapi*, (reviewed in O.L.Z. Berlin, 1904 by J. Kohler)

[8] خطبہ حجۃ الوداع میں بھی اس کا ذکر ہے۔

[9] حدیث انما الاعمال بالنیات صحاح ستہ میں

[10] موطا وغیرہ میں باب العقول ملاحظہ ہو۔

[11] قرآن مجید ۵ : ۹۰ "خدا عدل اور احسان کا حکم دیتا ہے" نیز احسان کا ذکر اصول فقہ کی کسی کتاب میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

کے لحاظ سے مناسب موقع رعایت بھی کی جا سکتی ہے۔ اور ذمہ داری کو شخصی قرار دیا گیا کہ "ایک کا بار دوسرے پر نہ ڈالا جائے"[1]
ایک نئی جدت یہ کی گئی کہ انسانوں کے سوا باقی سب مخلوقات کو ذمہ داری سے بری کر دیا گیا۔ ورنہ اب تک عرب
میں کوئی گڑھا اور جانور بھی کسی آدمی کے ضرر اور ہلاکت کا باعث ہوتا تو ذمہ داری سے بری نہ ہوتا[2]۔ چنانچہ امام ابو یوسف
نے بیان کیا ہے :-

"زمانہ جاہلیت میں اگر کوئی گڑھے میں گر کر مر جاتا تو وہ گڑھا اس کا خون بہا قرار دیا جاتا (اور ہلاک شدہ
شخص کے وارثوں کی ملک قرار پاتا) اگر کوئی جانور کسی کو قتل کرتا تو وہی اس کا خون بہا قرار دیا جاتا۔ اگر کوئی
کسی کان میں ہلاک ہوتا تو وہ کان اس کا خون بہا قرار دی جاتی۔ کسی نے اس بارے میں آنحضرت سے پوچھا
تو آپ نے فرمایا کہ بے زبان جانور اور کان اور کنوئیں پر ضرر رسانی سے کوئی ذمہ داری نہیں پیدا ہوتی"[3]

ابھی بیان ہوا کہ مختلف صوبوں پر جو عامل اور قاضی بھیجے جاتے تھے انھیں خاص احکام اور ہدایتیں دی جاتی تھیں۔ مرکز
حکومت مدینہ میں عدالت ابتدائی ہر قبیلے کے عریف اور نقیب ہوتے یا مفتی اور قاضی۔ عدالت مرافعہ اور عدالت انتہائی خود
جناب رسالت مآب کی ذات تھی۔ مرافعہ اور استصواب آنحضرت کے پاس بعض وقت اضلاع اور صوبہ جات سے بھی ہوتا۔ تصحیح
کی بھی متعدد نظیریں تاریخ نے اس عہد کے متعلق محفوظ کی ہیں اور جب کبھی آنحضرت صلعم کو کسی افسر کے غلط فیصلے یا طرز عمل کا پتہ چلتا تو
آپ (بصیغہ نگرانی) دخل دہی فرما کر تلافی اور تدارک فرماتے۔ حضرت خالد بن الولید اور واقعۂ بنی جذیمہ اس کی ایک انتہائی مثال
ہے۔ نگرانی اور مرافعہ کا نظام حضرت عمرؓ کے زمانے میں ایک بہت ہی ترقی یافتہ ادارہ بن گیا تھا۔ اور انھوں نے حج کے موقع
کو ایک عدالتی اور انتظامی تنقیح کا مقام بھی قرار دیدیا تھا، چنانچہ جملہ صوبہ دار اور حکام عدالت اس وقت مکہ معظمہ آتے اور حضرت عمرؓ ان

---

[1] قرآن مجید میں یہ آیت پانچ جگہ آئی ہے (۶: ۱۶۴؛ ۱۷: ۱۵؛ ۳۵: ۱۸؛ ۳۹: ۷؛ ۵۳: ۳۸)

[2] انگلستان ابھی گزشتہ انیسویں صدی کے وسط تک کسی گاڑی کسی درخت، کسی جہاز اور کسی دوسرے غیر جاندار "قاتل" کو بھی قانوناً سزائے
قتل دی جاتی تھی۔ دیکھئے

Hobhouse, *Morals in Evolution*, ch. Law and Justice.

اس طرح جاہل عرب ہی کا زیادہ معقولیت پسند رہا ہونا معلوم ہوتا ہے۔

[3] کتاب الخراج صفحہ (۱۳)

کے خلاف دعوے اور مقدمے خود سنتے اور حق رسائی کرتے۔ اگر سرکاری افسروں سے کوئی لغزش ہوئی ہوتی تو بڑی سختی سے دار و گیر کرتے۔

جیسا کہ ایک حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ ثبوت مانگے بغیر اگر ہر دعوے کو صحیح مان لیا جایا کرے تو لوگوں کی جان و مال محفوظ نہ رہیں۔[1] اسی لئے امور تنقیح طلب اور شہادت پیش شدہ کی جانچ کے لئے[2] آنحضرت صلعم کے بہت سے اصولی اور ذیلی احکام حدیث میں ملتے ہیں۔ ان میں سے چند کا یہاں ذکر کیا جاتا ہے۔

انصاف رسانی کے لئے قاضی کو چاہئے کہ صرف روداد پر فیصلہ کرے اور اپنے خانگی معلومات کو دخل نہ دے۔[3] ایسا حکم نہ ہوتا تو ظاہر ہے کہ قاضیوں کو بددیانتی کی ہمیشہ زبردست ترغیب ہوتی رہتی۔ ناحق فریق کی جادو بیانی کے سلسلے میں ایک دلچسپ حدیث قابل ذکر ہے جو صحاح ستہ میں آنحضرت سے مروی ہے :۔

"بے شبہ میں صرف ایک انسان ہوں۔ تم میرے پاس جھگڑتے آتے ہو اور یہ ممکن ہے کہ کوئی شخص دلیل پیش کرنے میں دوسرے کے زیادہ چرب زبانی کے ساتھ پیش کرے اور میں جو کچھ سنوں اسی کے مطابق فیصلہ صادر کر دوں۔ اگر کسی کو میرے اس طرح کے فیصلے سے کچھ (ناحق) ملے تو وہ اس سے استفادہ نہ کرے کیونکہ میں جو کچھ دیتا ہوں وہ آگ کے ایک ٹکڑے کے سوا کچھ نہیں۔"[4]

جس سماج میں پیشہ ور وکیل اور اڈوکیٹ نہ ہوں اور جو قانونی حق سے زیادہ قدرتی حق پر زور دیتا ہو، اس کے قاضیوں کے لئے حضرت علیؓ کو دی ہوئی اس ہدایت نبوی سے بہتر اور کیا ہدایت دی جا سکتی ہے کہ :۔

"جب تیرے پاس دو جھگڑنے والے آئیں تو تو اس وقت تک ان کا فیصلہ صادر نہ کر جب تک کہ تو پہلے دوسرے

---

[1] مسند احمد بن حنبل ج (۱) صفحہ (۳۴۳، ۳۶۳)

[2] ورنہ قدیم عرب میں ملزم کا کھوج لگانے کے لئے "روحانی" قوتوں سے مدد لی جاتی اور فال، قرعہ، جادو، ٹوٹکے، دیو بانی، ہاتف جیسے غیر یقینی ذرائع برتے میں آتے یا غیب دانی کے مدعی عراف، کاہنوں وغیرہ کی من گھڑت باتوں پر عمل کیا جاتا۔

[3] اس مسئلے پر ایک مختصر بحث اور حضرت ابوبکر و عمر کے اقوال و افعال کے لئے دیکھئے الطرق الحکمیۃ لابن القیم صفحہ (۳ تا ۲۶)

[4] بخاری ... مسلم ۳۰:۴ - ترمذی ۱۳:۱۱ - ابو داؤد ۲۳:۷ - ابن ماجہ ۱۳:۵ - نسائی ۴۹:۱۳، ۲۳ - ابن حنبل ج (۶) صفحہ (۲۹۰) تا ... نیز اقضیۃ رسول اللہ للقرطبی صفحہ (۸۲)، الطرق الحکمیۃ صفحہ (۲۶۶)

دونوں کا بیان نہ سن لے۔ تیرے لئے اس طرح صحیح فیصلے کا سمجھنا زیادہ ممکن ہے۔ (حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ) اس کے بعد سے میں ہمیشہ فیصلے کرتا رہا ہوں اور فیصلے کرنے میں مجھے کبھی شک اور ہچکچاہٹ نہیں محسوس ہوئی"۔[۱]

آنحضرت صلعم نے قانون اور انصاف رسانی کا یہ اہم قاعدہ مقرر فرمادیا کہ بار ثبوت مدعی پر ہے۔ اور اگر مدعی ثبوت نہ پیش کرسکے[۲] تو دعوے کے منکر یعنی مدعا علیہ کو قسم دی جائے۔[۳] اس قاعدے کو بدلنے کی ابتک کہیں ضرورت نہیں سمجھی گئی ہے۔ مزید برآں، مدعی اپنے ناکافی ثبوت کی تلافی، جب کہ مدعا علیہ کے پاس بھی جوابی ثبوت نہ ہو، قسم کے ذریعے بھی کرتا اور عہد نبوی میں اس کی بہ کثرت نظیریں ملتی ہیں۔[۴] ایک نسبتہً فروتر اخلاق کے زمانے میں ثبوب میں پیش شدہ گواہوں کے علاوہ قاضی شریح مدعی کو قسم بھی دیتے تھے کہ اسکا دعویٰ سچا ہے۔ لوگوں نے اسپر اعتراض کیا تو کہا: "جب میں نے دیکھا کہ لوگوں میں نت نئی برائیاں پیدا ہوگئی ہیں تو مجھے بھی نئے طریقے اختیار کرنے پڑے"۔[۵]

اسی سلسلے میں حضرت علیؓ کی ایک نئی اصلاح کی طرف توجہ منعطف کرائی جاسکتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ گواہوں کی پیشی پر ان کا "تزکیہ" یعنی معتبر ہونے کے متعلق اہل محلہ وغیرہ کا اظہار قدیم سے رائج تھا۔ لیکن اس تحقیقات کو قاضی شریح نے مخفی طور سے کرنا شروع کیا[۶] اور جھوٹے گواہوں کا انسداد کرنے کے لئے حضرت علیؓ ایک گواہ کا اظہار لیتے وقت دوسروں کو عدالت کے کمرے سے ہٹا دینے لگے اور ان کا قول مشہور ہے کہ " انا اول من فرق بین الشھود"، ورنہ اس سے پہلے سب گواہ کمرہ عدالت میں حاضر رہتے اور ایک دوسرے کے بیانات سنتے رہتے تھے۔[۷]

---

[۱] ترمذی ۱۳: ۵۔ ابوداود ۲۳: ۶۔ ۱۔ ابن حنبل ج (۱) صفحہ (۱۱۱، ۱۴۹، ۱۵۰، ۹۰، ۹۶)۔ الکنانی ج (۱) ص (۲۵۷ تا ۲۶۱)

[۲] ابن حنبل ج (۱) صفحہ (۲۰۸)

[۳] البینۃ علی المدعی والیمین علی المدعیٰ علیہ (والیمین علی من انکر) بخاری ۴۸: ۱، ۶۵: ۲، ۳: ۲۰۔ مسلم ۳۰: ۱، ۲۔ ابوداود ۲۳: ۲۱، ۲۳: ۱۳؛ ۲۳: ۴۴، ۲۲۔ ترمذی ۱۳: ۱۲۔ نسائی ۴۹: ۳۶۔ ابن ماجہ ۳۶: ۸۔ ابن حنبل ج (۱) صفحہ ۳۴۲، ۳۵۱، ۳۵۶، ۳۶۳۔ المبسوط للسرخسی ج (۱۷) صفحہ ۲۸۔ الطرق الحکمیہ لابن القیم صفحہ (۴۹)

[۴] مسلم ۳۰: ۱۔ ترمذی ۱۳: ۱۳۔ ابوداود ۲۳: ۲۱۔ چنانچہ دو گواہوں کی ضرورت کے وقت ایک گواہ اور قسم پر فیصلے صادر کئے گئے۔

[۵] الطرق الحکمیہ صفحہ ۱۲۰

[۶] المبسوط للسرخسی ج (۱۶) صفحہ (۹۰)؛ نیز محاضرۃ الاوائل صفحہ (۹۷)

[۷] الطرق الحکمیہ صفحہ (۹۰)

قاضی شریح کا ذکر اب تک کئی بار آیا ہے۔ فصل خصومات ان کا موروثی پیشہ تھا۔ اور ان کے والد ہانی اپنے بے لاگ فیصلوں کے باعث زمانۂ جاہلیت میں ابوالحکم کے معزز نام سے مخاطب کئے جاتے تھے۔[۱] خود شریح ان مادرزاد قاضیوں میں سے ہیں جن کی تعداد تاریخ عالم میں بھی کم ہے اور جن پر ہر قوم بجا طور پر فخر کر سکتی ہے۔ یہ بچے سے تھے کہ انھوں نے ایک پیچیدہ قانونی مقدمے میں، جس میں خلیفہ حضرت عمرؓ پریشان تھے، ایک بہترین اصول پیچیدگی کے حل کا بتایا۔ مردم شناس اور قدردان حضرت عمرؓ اس قدر خوش ہوے کہ باوجود لوگوں کی مخالفت کے اس کمسن بچے کو عراق کے اہم صوبے کا قاضی بنا کر روانہ کیا۔ قاضی شریح کو وہاں جو کامیابی ہوئی اس کے لئے صرف اتنا بیان کرنا کافی ہوگا کہ وہ تقریباً پچھتر سال تک مسلسل اسی کام کو انجام دیتے رہے اور کسی خلیفہ مابعد کو ان کی اہلیت کے متعلق بدگمانی نہیں ہوئی۔[۲] انھیں قاضی شریح کو حضرت عمرؓ نے جو ہدایت نامہ دیا تھا اس کے چند فقرے خود ان کی زبانی سنئے:۔

"اگر تجھ کو کتاب اللہ میں کوئی چیز مل جائے تو پھر اس کے متعلق کسی اور سے رجوع نہ کر۔ اگر کتاب اللہ میں نہ ملے تو سنت میں اور جو سنت میں بھی نہ ملے تو پھر اپنی رائے کو کام میں لا۔"[۳]

ایک دوسری روایت میں ہے:۔

"شعبی نے شریح سے روایت کی ہے، انھوں نے کہا: مجھ سے حضرت عمرؓ نے فرمایا: اگر کتاب اللہ میں کوئی چیز مل جائے تو اسی کے مطابق فیصلہ کر۔ اگر پوری کتاب اللہ میں وہ مسئلہ نہ ملے تو رسول اللہ کے فیصلوں میں جو چیز ملے اس کے مطابق فیصلہ کر۔ اگر رسول اللہ کا کوئی فیصلہ نہ ملے تو راہ یاب اماموں کے فیصلوں کے مطابق فیصلہ کر۔ اگر راہ یاب اماموں کے فیصلوں میں بھی کوئی چیز نہ ملے تو اپنی رائے کو کام میں لا اور علم و صلاح والوں سے مشورہ کر۔"[۴]

جیسا کہ اوپر بتایا جا چکا ہے۔ یہی طرز عمل اور حکم آنحضرت صلعم کا تھا اور بغوی نے لکھا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ کا بھی یہی طرز عمل تھا۔[۵]

---

۱ سنن نسائی میں کتاب آداب القضاۃ دیکھئے۔

۲ المعارف لابن قتیبہ صفحہ (۱۴۲) وفیات الاعیان لابن خلکان بر موقع۔ استیعاب لابن عبدالبر حدیث نمبر (۳۱۵۹)

۳ اعلام الموقعین لابن القیم ج (۱) صفحہ (۳۰۱) بعض اور تفصیلوں کے لئے دیکھئے المبسوط ج (۱۶) صفحہ (۶۹) کنزالعمال ج (۲) صفحہ (۱۷۵)

۴ اعلام الموقعین ج (۱) صفحہ (۳ تا ۴۷)۔ آخری جملے کی تائید کے لئے دیکھئے سنن نسائی کتاب آداب القضاۃ۔ نیز المقارنات صفحہ (۶۲)

۵ بحوالہ السیاسۃ الشرعیۃ لعبدالوہاب الخلاف صفحہ (۴۷) نیز عیون الاخبار لابن قتیبہ، باب "القضاء"۔

حضرت عمرؓ نے اپنی خلافت کے زمانے میں مختلف صوبوں کے قاضیوں کو جو ہدایتیں دی تھیں، ان میں سے چند تاریخ نے محفوظ رکھی ہیں۔[1] ان میں سے ایک جو "کتاب سیاستہ القضاء وتدبیر الحکم"، کے موزوں نام سے مشہور[2] ہے، سب سے زیادہ اہم ہے۔ یہ وہ ہدایت نامہ ہے جو انہوں نے حضرت ابو موسیٰ الاشعری کو بصرے کا قاضی بنانے کے بعد بھیجا تھا اور جو آج کل بھی حکام عدالت کے لئے دستور العمل بن سکتا ہے۔ اس کی اہمیت نے آکسفرڈ کے پروفیسر عربی ڈاکٹر مارگولیوث کو ۱۹۱۰ء میں اس بات پر آمادہ کیا تھا کہ اس پر ایک بسیط مضمون لکھے۔[3] مگر بدقسمتی سے اصل دستاویز کا انگریزی ترجمہ جو مارگولیوث نے کیا ہے، حد درجہ ناقص ہونے سے اس کی اہمیت کا صحیح اندازہ پڑھنے والے کو بالکل نہیں ہو سکتا۔ اسلامی مولفوں نے بھی قدیم سے اس دستاویز کو بڑی اہمیت دی ہے، اور اس پر شرح لکھی ہے۔[4] اس کافی طویل دستاویز کا خلاصہ یہاں پیش کیا جاتا ہے۔ اصل متن بہ کثرت مولفوں نے محفوظ کیا ہے[5]:-

—— قضاۃ ایک خدائی فریضہ اور آنحضرت کا واجب التعمیل حکم اور طرز عمل ہے۔

—— اگر آپ کے پاس کوئی مقدمہ رجوع ہو تو غور و فکر کے بعد پوری طرح سمجھ کر فیصلہ کیجئے اور اس کی تعمیل کرائیے بغیر تعمیل کے اچھے سے اچھا فیصلہ بھی بیکار ہے۔

—— فریقین سے برابری کا برتاؤ کیجئے تاکہ کمزور آپ کے عدل سے ناامید نہ ہو جائے اور قوی ظالم اس سے بے جا فائدہ نہ اٹھائے، اور نہ ظلم پر دلیر ہو جائے۔

بار ثبوت مدعی پر ہے اور منکر پر قسم۔

—— اگر فریقین صلح کر لینا چاہیں تو جن شرائط پر چاہیں صلح کر سکتے ہیں۔ صرف شرط یہ ہے کہ اس طرح

---

[1] بنام ابو عبیدہ (کتاب الخراج لابی یوسف صفحہ (۶۷)) بنام حضرت معاویہ (المبسوط للسرخسی ج (۱۶) صفحہ (۶۵)) عقد الفرید لابن عبد ربہ ج (۱) صفحہ (۲۴)۔ دیگر بنام شریح (المبسوط ج (۱۶) صفحہ (۶۶)) کنز العمال ج (۲) صفحہ (۱۷۵)) بنام حضرت ابو موسیٰ، علاوہ اس کے جس کا ذکر آگے ہے (عقد الفرید ج (۱) صفحہ (۲۴))

[2] المبسوط ج (۱۶) صفحہ (۶۰)		[3] J. R. A. S., 1910.

[4] مثلاً السرخسی نے المبسوط ج (۱۶) صفحہ (۶۰) و ما بعد میں اور ابن القیم نے اعلام الموقعین ج (۱) میں

[5] عربی متن اور جملہ عربی ماخذوں کے لئے دیکھئے مارگولیوث کا مذکورہ مضمون (مثل ابن قتیبہ، المبرد، الجاحظ، ابن خلدون، ابن عبد ربہ وغیرہ)

کوئی حرام چیز حلال نہ ہو جائے اور حلال چیز حرام۔
—— فیصلہ کر چکنے کے بعد نظر ثانی میں کوئی حرج نہیں کیونکہ اصل مقصد حق رسائی اور انصاف ہے۔
—— اگر کسی بات کے فیصلے میں قرآن اور سنت میں کوئی چیز نہ ملے تو خوب غور و فکر کیجئے اور نظائر او رشابہ امور کو ڈھونڈ کر ان پر قیاس کیجئے اور ایسا فیصلہ کیجئے جو خدا کو زیادہ پسند آئے اور حق سے زیادہ قریب ہو۔
—— اگر مدعی کو اپنا حق ثابت کرنے یا شہادت فراہم کرنے میں مہلت درکار ہو تو وہ دی جائے۔ شہادت سے اگر وہ دعویٰ ثابت کردے تو اُس کے موافق ورنہ اس کے مخالف فیصلہ صادر کیا جائے۔
—— شہادت کے اغراض کے لئے سب مسلمان قابل اعتماد ہیں، سوائے بدچلنی میں سزا یافتہ (مجلودٌ فی حدٍ) اور ایسے لوگوں کے جن کا جھوٹی گواہی دینا اس سے پہلے ثابت ہو چکا ہو۔
—— کسی مدعی کے رشتہ دار کی خاص اس مقدمے میں شہادت قابل اعتماد نہیں۔
—— مجلس عدالت میں غرور و تکبر، لوگوں کو جھڑکنا اور حق بات پر ناگواری نہیں ظاہر کرنی چاہئے۔ خدا سب دیکھتا اور سنتا ہے۔ اسی سے سب کو اپنا معاملہ صاف رکھنا چاہئے۔

اس عہد کا اسلامی قانون شہادت اتنا وسیع موضوع ہے کہ ایک مستقل مقالے کے بغیر یہ بتانا ناممکن ہوگا کہ تفتیش کس طرح ہوتی ہے، تنقیح شہادت اور جرح کے کیا قاعدے ہیں، گواہوں کی تعداد، عمر، جنس (مرد اور عورتیں)، مسلم اور غیر مسلم کی شہادت، غیر ملکی مستامنوں کے عدالتی حقوق وغیرہ کے کیا قاعدے تھے۔ وغیرہ۔

قاضیوں کی تنخواہ بھی ایک دلچسپ چیز ہے۔ اسلام میں اس اصول کو شروع ہی سے تسلیم کیا جاتا رہا ہے کہ قاضیوں کو معقول بلکہ بیش قرار تنخواہیں دے کر رشوت کے لالچ سے بچایا جائے۔ آنحضرتؐ، طالب عہدہ لوگوں کو کبھی گورنر یا قاضی نہیں بناتے تھے۔ تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم نے حکام عدالت کے لئے ماہواریں بھی مقرر کرنی شروع فرمادی تھیں، اور اس بارے میں حضرت عتاب بن اسید کا نام بطور نظیر پیش کیا جاتا ہے جن کو، کہتے ہیں کہ ماہانہ تیس درہم تنخواہ دی جاتی تھی[۱]۔ سلیمان بن ربیعۃ الباہلی کو حضرت عمرؓ ماہانہ پانچ سو درہم دلاتے تھے اور کسن قاضی شریح کو ماہانہ ایک سو[۲]۔ حضرت علی اپنے زمانۂ خلافت میں ایک مرتبہ قاضی شریح کے پاس اپنے ایک مقدمے کے لئے رجوع ہوئے اور

---

[۱] الکتانی ج (۱) صفحہ (۲۶۴) بحوالۂ ہدایہ)
[۲] المبسوط ج (۱۶) صفحہ (۱۰۲)

اپنے بیٹے امام حسنؓ کو بطور گواہ پیش کیا حضرت علیؓ کے، باوجود خلیفہ ہونے اور امام حسنؓ کی خصوصی شخصیت تبا کر اصرار کرنے کے، قاضی شریح نے بیٹے کی گواہی باپ کے حق میں قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ اس واقعے کے کچھ دنوں بعد حضرت علیؓ نے قاضی شریح کی بھی پانچ سو درہم ماہوار مقرر کر دی۔[۱]

متعدد نظیروں سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت فوجداری مقدموں میں ملزم کو تحقیقات تک اور مدیون کو قرض کی ادائی کے لئے حوالات میں رکھتے تھے[۲]۔ نیز حاضری کا مچلکہ بھی لیتے تھے[۳]۔ خلافت راشدہ میں قیدخانوں کے لئے مستقل عمارت ہونے لگ گئی تھیں۔ اس غرض کے لئے حضرت عمرؓ کا مکان خرید کر نا مشہور ہے۔ حضرت علیؓ کے بنائے ہوئے دو قیدخانے نافع اور مخیس کے نام سے مشہور ہیں[۴]۔

انگریزی قانون کا ایک اہم اصول ہے کہ بادشاہ کے خلاف کوئی مقدمہ نہیں دائر کیا جاسکتا کیونکہ (King can do no wrong). لیکن اسلام کسی کو خطا سے مبرا نہیں سمجھتا۔ اور یہی وجہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے ذات کے خلاف نالش اور دیوانی دونوں قسم کے متعدد مقدمات سنے اور مدعیوں کے حق میں فیصلے صادر کئے۔ حضرت عمرؓ نے نہ صرف اضلاع بلکہ مستقر حکومت، مدینہ منورہ میں مستقل اور پورا وقت دینے والے قاضی مقرر کر دیئے تھے۔ اس کا نتیجہ تھا کہ خود خلیفہ کے خلاف کوئی مقدمہ دائر ہوتا تو خلیفہ کو بھی عدالت میں حاضر ہو کر جوابدہی کرنی پڑتی۔ اس قسم کے نظیریں نہ صرف حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کے زمانہ میں ملتی ہیں[۵]۔ بلکہ خلفا بنی امیہ و بنی عباس تک اس سے اپنے کو مستثنیٰ کرنے کی جرأت نہیں رکھتے تھے۔ اور خلیفہ منصور عباسی کا عدالت میں مدعا علیہ بن کر جوابدہی کے لئے حاضر ہونا ثبوت کے لئے کافی ہے۔ اس کی نظیریں بعد کے زمانوں میں دیگر اسلامی ممالک میں بھی ملتی ہیں۔

مستقل قاضیوں کے سلسلہ میں ایک بعد کے زمانے کا واقعہ بیان کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ مورخ ابن الجوزی نے بیان کیا ہے کہ عبید اللہ بن الحسن العنبری اور عمر بن عامر بصرے میں پہلی مرتبہ ایک عدالت میں مشترک قاضی مقرر کئے گئے اور

---

[۱] مبسوط ج (۱۶) صفحہ (۲۲)
[۲] ابوداؤد ۲۳ : ۴۳ قرطبی صفحہ (۴ تا ۵) کتانی ج (۱) صفحہ (۲۹۶)
[۳] مبسوط ج (۲۰) صفحہ (۷۶)
[۴] مبسوط ج (۲۰) صفحہ (۸۸)
[۵] ابن ہشام صفحہ (۴۴۴) ابن الاثیر ج (۲) صفحہ (۴۴)
[۶] مبسوط ج (۱۶) صفحہ ۳، ۷، ۴۵، و ۱۲۲ طبقات ابن سعد ج ۷/۲ صفحہ (۹۷)
[۷] ولاۃ مصر للکندی ص (۳۰۴ و ۳۰۵) (الحکم بن ہشام بن عبدالرحمن الداخل کے لئے دیکھئے المقری کی نفح الطیب طبع یورپ ج (۱) صفحہ (۵۵۷) الخ میں اس حوالے کے لئے محترم پروفیسر جمیل الرحمان صاحب کا ممنون ہوں۔ اسی طرح ماوردی میں بھی کچھ واقعات ہیں۔

انھیں حکم دیا گیا کہ وہ مل کر مقدمے سنیں اور متفقہ فیصلے صادر کریں۔[۱]

قاضی یا حاکم عدالت کا اجلاس شروع میں عموماً مسجدوں میں ہوتا تھا جو شہر کے ٹاون ہال کا کام دیتی تھیں۔ ان مسجدوں میں مسلم اور غیر مسلم سب بے تکلف آسکتے تھے۔ ابن عساکر کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عثمان کے زمانے میں ایک عمارت "دارالقضا" کے نام سے بن چکی تھی۔[۲] سلطان نورالدین زنگی کا ایک "دارالعدل" تعمیر کرانا البتہ ایک بعد کا واقعہ ہے۔

چونکہ مقدمات ہر قسم کے پیش ہوتے ہیں اس لئے ان کے تصفیے کے لئے ماہرین کی امداد حاصل کرنی ضروری ہوتی ہے۔ تعمیرات،[۳] غلے[۴] اور زرعی پیداوار کا اندازہ، قیافہ شناسی[۵] اور اسی طرح کے چند چیزوں کے ماہر خود عہد نبوی میں عدالتی اغراض کے لئے بر سر موقع بھیجے جایا کرتے تھے اور ان کے رائے پر آنحضرت فیصلہ کرتے اور فیصلہ نافذ کراتے۔

قاضی کا تقرر شروع سے مرکزی حکومت سے متعلق رہا ہے خاص کر صوبوں کے صدر قاضی، البتہ بعض بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علیؓ اور خود حضرت عمر اپنے گورنروں کو اجازت دیتے تھے کہ اپنے علاقے میں حسب ضرورت حکام عدالت خود مقرر کریں اور انھیں کافی تنخواہ دے کر مستغنی بنا دیں۔[۶]

قاضیوں کا سخت غصے کی حالت میں فیصلے نہ کرنا، پیچیدہ مقدموں میں مشورے کرنا، جھوٹے دعوے، جھوٹی شہادت و جانبدارانہ فیصلوں پر سخت وعیدیں، رشوت اور سفارش کی ممانعت، مبہم فیصلوں و تضاد القضائین، کی ممانعت وغیرہ امور زیادہ تر ادب القاضی[۷] سے متعلق ہیں۔ ان پر اس مختصر اشارے کے بعد ایک اہم تر چیز کا ذکر کیا جاتا ہے:۔

عدل گستری کے لئے حق و ناحق میں امتیاز کرنے کے لئے ایک معیار یعنی قانون کی ضرورت ہوتی ہے تاکہ فیصلوں میں ہر حکم

---

[۱] کتاب الاذکیا، مخطوطہ باڈلیئن، ورق ۲۳ ب نیز دیکھئے کتاب المقارنات صفحہ (۱۹)

[۲] بحوالہ کتانی ج (۱) صفحہ (۱۷۱)　　[۳] (بصیر یا بنا) کتانی ج (۱) صفحہ (۲۸۰ تا ۲۸۱)

[۴] اخراص، کتاب الاموال لابی عبید فقرہ ۱۴۳۵ تا ۱۴۹۶، نیز بکثرت حوالے۔

[۵] الطرق الحکمیۃ لابن القیم صفحہ (۱۹۶)۔ مزید حوالوں کے لئے کتاب مفتاح کنوز السنۃ۔ تحت لفظ "قاف"

[۶] الکتانی۔ التراتیب الاداریہ ج اص (۲۶۰)

[۷] علاوہ فقہی کتابوں کے "باب ادب القاضی" کے شاہ ولی اللہ صاحب کی حجۃ اللہ البالغۃ ج (۲) صفحہ (۲۴ تا ۲۷) "القضا" ملاحظہ ہو۔ نیز مفتاح کنوز السنۃ تحت لفظ "قضا"

بلسانی رہے اور لوگوں کو اپنے حقوق و فرائض پہلے ہی سے معلوم رہیں۔ اور ساتھ ہی ان احکام کی خلاف ورزی کے لئے ایک مدارک اور ایک تہدید بھی مقرر کر دی جائے تاکہ ان کی پابندی زیادہ سے زیادہ ہو سکے۔

تدارک کے لئے عام طور پر صرف حکومت کی قوت کام میں لائی جاتی ہے لیکن پوشیدہ جرائم خاص کر جھوٹی تاویلوں کی اس سے روک تھام نہیں ہوتی۔ اس لئے اسلام نے برائیوں کی اصل جڑ پر وار کیا اور احکام کو ایک تقدس دے دیا تاکہ ہر فرد رعیت خوف سے نہیں بلکہ برضا و رغبت اور نہ صرف ظاہر بلکہ باطن میں حکومت کی دار و گیر سے بالکل باہر بھی، ہر جگہ اپنے فرائض بجالائے اور جرم اور گناہ سے بچے۔ حشر و حساب کا عقیدہ بھی اس کو موثر بنانے میں بڑا حصہ لیتا ہے۔ مطلب یہ کہ اسلامی نقطۂ نظر سے مقنن اصلی اور سرچشمۂ احکام صرف خدائے حکیم و قدیر کی ذات ہے جس کا کوئی حکم نامناسب یا ظالمانہ نہیں، جو انسانوں کے مرنے کے بعد دوبارہ زندہ کر کے ان کے اعمال کا حساب و کتاب لے گا اور اس کے مطابق سزا یا جزا دے گا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک پیغمبر تھے اور خدا کا پیغام بندوں تک پہنچاتے تھے اپنے دل سے کچھ نہیں کہتے تھے وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ[۱]۔

غرض خدا نے اپنے احکام کچھ تو اپنی کتاب[۲] یعنی قرآن کی صورت میں دئے جو ابتدائے اسلام سے تھوڑا تھوڑا نازل ہو کر آنحضرتؐ کی زندگی میں مکمل ہو گیا۔ اس کے سوا کچھ اور احکام آنحضرتؐ کے قول و فعل کے ذریعے پہنچائے گئے اور قرآن ہی میں ان کے واجب التعمیل ہونے کی صراحت کر دی گئی[۳]۔

یہ تو راست قانون سازی تھی۔ فقیہ، مجتہد، قاضی، وغیرہ اسی قانون موضوعہ کے پابند ہوتے ہیں گو جیسا کہ حضرت معاذ بن جبل گورنر کے سلسلہ میں بیان کیا گیا کہ اجتہاد اور صوابدید نیز استحسان کے لئے گنجایش رکھ کر قانون میں ضروری لچک پیدا کر دی گئی۔

قرآن و حدیث اور آرائے مجتہدین یعنی اجماع و قیاس سے قانون اسلام کا انتخاب، استنباط، تدوین اور ترقی اس وقت ہمارے موضوع سے خارج ہے۔ البتہ اس مختصر خاکے کے آخر میں ان حقوق اساسی کا ذکر بے محل نہ ہوگا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع (سنہ ۱۰ھ) کے موقع پر اپنے جبل الرحمۃ کے مشہور پہاڑی خطبے[۴] میں حلقہ بگوشان اسلام کے لئے مقرر فرمائے۔ یہ خطبہ مسلمانوں

---

[۱] قرآن سورہ نجم آیت ۳

[۲] کتاب کے معنی "فرض مقررہ" کے بھی ہیں۔

[۳] قرآن ۲۲:۲۱-۵۹:۷، وغیرہ

[۴] پورے متن کے لئے دیکھئے ابن ہشام صفحہ (۹۶۸ تا ۹۷۰)، تاریخ طبری صفحہ (۱۷۵۳ تا ۱۷۵۵)، البیان والتبیین للجاحظ ج (۲) صفحہ ۱۴ تا ۲۹، تاریخ یعقوبی ج (۲) صفحہ (۱۲۲ تا ۱۲۳)، عقد الفرید لابن عبد ربہ باب خطب وغیرہ وغیرہ

کی تاریخ تمدن میں ایک منشور انسانیت کا کام دیتا ہے۔ اس کا خلاصہ یہ ہے :-

—— ہر شخص کے تین بنیادی حقوق۔ جان مال اور عزت محفوظ اور قابل احترام ہیں۔

—— امانت اور قرض واپس ادا کئے جائیں۔

—— زمانۂ جاہلیت کا سود ممنوع کیا جاتا ہے اور فی الوقت واجب الادا سود بھی نہیں دلائے جائیں گے۔ صرف اصل واپس ملے گا۔ خود حضرت عباس کے سود بھی کالعدم کئے جاتے ہیں۔

—— زمانۂ جاہلیت میں کئے ہوئے خون لوگ اب بھول جائیں اور ان کے بدلے اور انتقام کا خیال نہ کریں خود آنحضرت اپنے چچازاد بھتیجے کا خون معاف کرتے ہیں۔

—— زمانۂ جاہلیت کے تمام آثار مٹا دئے جاتے ہیں سوائے خانہ کعبہ کی تولیت اور حاجیوں کے پانی کے انتظام کے۔

—— قتل عمد میں قصاص لیا جائے گا، اور شبہ عمد میں سو اونٹ خون بہا لیا جائے گا۔

—— سال کبیسہ کی تقویم برخاست کی جاتی ہے۔ اور قمری سنہ رائج کیا جاتا ہے جس میں بارہ مہینے ہوتے ہیں

—— میاں اور بیوی کے ایک دوسرے پر حق ہوتے ہیں شوہر کا حق یہ ہے کہ بیوی پاکدامن رہے اور ان لوگوں کو گھر میں داخل ہونے نہ دے جن کو شوہر ناپسند کرتا ہے۔ بیوی کا حق یہ ہے کہ شوہر اسے اچھا کھلائے اور پہنائے اور اچھا برتاؤ کرے۔

—— سب مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں بلا رضامندی کوئی کسی کا مال نہ لے۔ اور نہ آپس میں لڑائی کیجے

—— میں تم میں دو بھاری چیزیں چھوڑے جاتا ہوں جب تک تم ان کو تھامے رہوگے، تم بھٹکوگے نہیں۔ وہ قرآن اور سنت ہیں اور میں تمہیں اپنے اہل بیت سے سلوک کے متعلق بھی یاددہانی کرتا ہوں۔

—— سب لوگوں کا رب بھی ایک ہی ہے اور سب آدمیوں کا باپ بھی ایک ہی ہے تم آدم سے ہو اور آدم مٹی سے بنے تھے۔ خدا کے نزدیک تم میں سب سے محترم وہی ہے جو سب سے زیادہ متقی ہو۔ ورنہ کسی عرب کو کسی عجمی پر کوئی فضیلت نہیں۔

—— وراثت کے لئے حصے خدا نے مقرر کر دئے ہیں، وصیت ایک تہائی مال سے زیادہ کی روا نہیں

بچہ فراش (عورت) کا ہوگا اور زانی کو پتھر ملیں گے۔

نسب اور ولا میں جھوٹے دعوے اور کوششیں ایک ملعون فعل ہیں۔

یہ ایک سرسری خاکہ ہے جو ابتدا، اسلام کے زیادہ تر طرز عمل ونظائر کی روشنی میں مرتب کیا گیا ہے اور یہی طرز عمل بعد کے زمانوں میں ہمیشہ تمام دنیائے اسلام کے لئے ایک قابل عمل نمونے اور ایک واجب التعمیل نظیر اور حکم کا کام دینے لگا۔ اسلامی تصور عدل کے متعلق چند قرآنی آیتوں کی تلاوت سے اسے ختم کرتا ہوں۔

إن الله يامر بالعدل والاحسان (خدا عدل اور نرمی ونیکی کا حکم دیتا ہے) ولا يجرمنكم شنان قوم على الا تعدلوا اعدلوا هو اقرب للتقوى (کسی کے بغض کی وجہ سے تمہیں ناانصافی پر آمادہ نہیں ہونا چاہئے بلکہ عدل کرنا چاہئے جو پرہیزگاری کا تقاضا ہے) جزاء سيئة سيئة مثلها فمن عفا واصلح فأجره على الله (برائی کا بدلہ برابر کی برائی سے دیا جاسکتا ہے لیکن اگر کوئی معافی دیدے اور نیکی کرے تو خدا اس کا اجر دے گا) وإن عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم به ولئن صبرتم لهو خير للصابرين (اگر بدلہ لینا چاہو تو ہر جے کے برابر کا بدلہ لو لیکن اگر صبر کرو تو یہ بہتر ہے)۔

محمد حمید اللہ



# وہاں

اُفق کے پار سُنتے ہیں کہ اک رنگین دُنیا ہے

وہاں بادِ صبا منھ چومتی ہے کوہساروں کے    شباب انگڑایاں لیتا ہے دامن میں بہاروں کے
وہاں شعلے لئے پھرتی نہیں برق اپنے دامن میں    سکوں کی نیند سوتے ہیں وہاں طائر نشیمن میں
وہاں مرآتِ حُسن و عشق میں قدرت سنورتی ہے    سنہری وادیوں میں شاہدِ فطرت نکھرتی ہے
ترنم رقص کرتا ہے وہاں کے آبشاروں میں    تبسم کھیلتا پھرتا ہے رنگیں مرغزاروں میں

اُفق کے پار سُنتے ہیں کہ اک رنگین دنیا ہے

وہاں دامانِ گردوں میں فضائیں مسکراتی ہیں    بکھر کر کوہساروں پر گھٹائیں مسکراتی ہیں
وہاں شیرازۂ رازِ سکوں برہم نہیں ہوتا    وہاں ناکامیٔ تقدیر کا ماتم نہیں ہوتا

وہاں ہوش و خرد پر مستیاں چھائی سی رہتی ہیں سدا بامِ فلک پر بدلیاں چھائی سی رہتی ہیں
سرور و کیف ہوتا ہے وہاں کی داستانوں میں وہاں موسیقیاں بستی ہیں الفت کے فسانوں میں
اُفق کے پار سنتے ہیں کہ اک رنگین دنیا ہے

وہاں بربط کے دامن میں انوکھے گیت سوتے ہیں رباب دل کے تاروں میں سُریلے گیت سوتے ہیں
محبت کو وہاں رسوائیوں کا ڈر نہیں ہوتا وہاں دامن سرشک چشم نم سے تر نہیں ہوتا
خزاں کی بدلیاں گلزار پر چھانے نہیں پاتیں نشیمن کو جلانے بجلیاں آنے نہیں پاتیں
بہت رنگیں وہاں کی داستانِ زندگانی ہے وہاں منزل نشیں ہر کاروانِ زندگانی ہے
اُفق کے پار سنتے ہیں کہ اک رنگین دنیا ہے

وہاں بہتے ہوئے دریا مسلسل گنگناتے ہیں وہاں راتوں کی خاموشی میں انجم مسکراتے ہیں
حیا کی گود میں چھپ کر وہاں سوتے نہیں جلوے نظر افروز ہو کر پھر نہاں ہوتے نہیں جلوے
وہاں نغمے نکلنے کے لئے بیتاب رہتے ہیں نفس کے تار لرزاں صورتِ مضراب رہتے ہیں
وہاں موسیقیوں میں جذب ہو جاتی ہے خاموشی وہاں نغموں کے ہنگاموں میں کھو جاتی ہے خاموشی
اُفق کے پار سنتے ہیں کہ اک رنگین دنیا ہے

علی احمد (عثمانیہ)

# موضع ہنگنٹہ کی معاشی تحقیق

فاضل مقالہ نگار نے اس مضمون کو جس تحقیق و تفتیش اور محنت و کاوش سے لکھا ہے اس کا اندازہ وہی لوگ کر سکیں گے جو اس دلچسپ مقالہ کو شروع سے آخر تک پڑھنے کی زحمت گوارا کریں گے۔ یہ مقالہ "بزم معاشیات" جامعہ عثمانیہ کے روبرو مضمون نگاری کے مقابلہ میں پیش کیا گیا تھا اور اس کو ۱۳۴۶ف کے "میکنزی انعام" کا مستحق قرار دیا گیا۔ کاش ہمارے دوسرے برادران جامعہ کو بھی اس قسم کے تعمیری اور اصلاحی مضامین لکھنے کی ترغیب ہو جن پر قوم و ملک کی ترقی کا بہت کچھ انحصار ہے

مدیر

**محل وقوع** موضع ہنگنٹہ تعلقہ و ضلع گلبرگہ سمت مٹواری میں دور بہمنی کی ایک قدیم آبادی ہے جس کے شمال میں موضع ترن ہلی، جنوب میں دریائے کاگنا اور موضع کنور، مشرق دریائے کاگنا اور موضع انگلگی اور مغرب میں موضع کٹہلی واقع ہیں۔ ہنگنٹہ جی آئی پی ریلوے کے اسٹیشن شاہ آباد سے بجانب جنوب اور اسٹیشن وڑی جنکشن سے بجانب مغرب تقریباً پانچ میل کے فاصلہ پر دریائے کاگنا اور دریائے بھیما کے سنگم پر واقع ہے۔

**رقبہ** موضع کا مجموعی رقبہ (۱۰۰۱) ایکر ۸ گنٹہ، رقبۂ مزروعہ (۳۴۷و۹) ایکر اور رقبہ غیر مزروعہ (۶۲۲) ایکر ہے۔

**آبادی** از روے مردم شماری ۱۳۴۰ف موضع ہذا کی آبادی جملہ (۷۵۴) خاندان یا (۱۶۳۲) نفوس پر مشتمل ہے۔ جس میں (۲۳۲) خاندان یا (۱۲۴۰) نفوس ہندو، (۸۹) خاندان یا (۵۸۲) نفوس مسلمان اور (۳۶) خاندان یا (۱۴۳) نفوس اچھوت ہیں۔ بہ لحاظ مذاہب موضع کی مجموعی آبادی کا (۷۵،۳۳) فیصد حصہ ہندو، (۹۱،۲۶) فیصد حصہ مسلمان اور (۷۷،۱۵) فیصد اچھوتوں پر مشتمل ہے۔

**ذکور و اناث** بلحاظ ذکور و انات (۱۶۳۲) نفوس کے (۶۲۴) مرد، (۶۲۳) عورتیں، (۳۲۰) لڑکے، اور (۳۹۲) لڑکیاں ہیں۔ جس میں سے کتخدا مرد (۵۴۴)، بے زن مرد (۹۰)، کتخدا عورتیں (۵۴۴)، بیوائیں (۱۰۹)، شادی شدہ لڑکے (۳۵) اور بیاہی لڑکیاں (۱۱۰) ہیں۔ گویا منجملہ (۶۲۴) مردوں اور (۳۲۰) لڑکوں کے (۵۵،۹) فیصد مرد کتخدا، (۸،۱) فیصد بے زن اور (۵،۳۷) فیصد کنوارے ہیں۔ اور منجملہ (۶۲۳) عورتوں اور (۳۹۶) لڑکیوں کے (۵۷،۵) فیصد کتخدا اور (۱۶) فیصد بیوہ اور (۲۵،۶) فیصد کنواری ہیں۔

**شادیاں** مندرجہ بالا اعداد و شمار میں کتخدا مردوں اور عورتوں کی تعداد سے ہندوستانی دیہی زندگی کی ایک عام عمرانی خصوصیت کا پتہ چلتا ہے کہ اہل دیہہ کے نقطۂ نظر سے کسی مرد کا سن بلوغ پر پہنچ جانے کے بعد متاہل زندگی اختیار کرنے میں توقف خانہ آبادی سے انکار کے مرادف ہے۔ رسم و رواج کے مطابق والدین اس بات کے پابند ہیں کہ اکثر صورتوں میں بلوغ سے کچھ مدت قبل اور بصورت مجبوری بلوغ سے فوراً ہی بعد اپنی لڑکیوں کو بیاہ دیں۔ بالغ لڑکیوں کا بے بیاہی گھر میں رہنا عیب سمجھا جاتا ہے۔ دوران تحقیق میں اس امر کا انکشاف ہوا کہ اکثر صورتوں میں ہندو لڑکی کی شادی کی عمر (۱۱) سال اور مسلمان لڑکی کی (۱۳) سال ہے۔ چنانچہ موضع میں شاید ہی کوئی ہندو بالغ لڑکی اور شاذ و نادر صورتوں میں کوئی بالغ مسلمان لڑکی بے بیاہی ہو چونکہ آبادی کی اکثریت ہندوؤں پر مشتمل ہے اس لیے کہا جاسکتا ہے کہ یہاں کی آبادی بھی ازدواج کمسنی کی خوب صورت بلا کے آہنی چنگل سے آزاد نہیں ہے۔ اور یہ ایک واقعہ ہے کہ ان کی پست حالت جسمانی کے دیگر اسباب میں کمسنی کی شادی ایک اہم سبب ہے۔ قبل از وقت تعلقات ازدواجی

[1] بذات خود کی گئی۔

کے قائم ہو جانے سے فریقین کے جسمانی نشو و نما کے رُک جانے اور مریض و ناتوان اولاد کے پیدا ہونے کے علاوہ جو بجائے خود معاشی اعتبار سے مضرت رساں ہیں افرادِ خاندان میں نامناسب اضافے کے سبب موجودہ پست معیارِ زندگی پست تر ہو جاتا ہے۔ کیونکہ یہ ایک بدیہی بات ہے کہ مزارعین کی قلیل المقدار آمدنیاں کثیر التعداد اولاد کی پرورش کے بارِ عظیم کی متحمل نہیں ہو سکتیں۔

**صحت عامہ** دیہی باشندوں کے انحطاطِ جسمانی میں ان کے ناپاک اور گندہ طرزِ سکونت کو بڑا دخل ہے۔ ہنگلنہ و درِ بھہلنیہ کی آبادشدہ بستی ہے۔ ویران کھنڈروں کے علاوہ صرف قابلِ سکونت دکانوں کی تعداد (۳۶) بمقابلہ (۵۰، ۴۵) خاندان ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ متعدد گھر یا تو بے چراغ ہیں یا کسی نے اُن میں چارہ اور بوسیدہ سامان بھر دیا ہے۔ کھنڈروں کی کثرت کی وجہ سے آبادی گندی اور غیر صحت بخش ہو گئی ہے۔ چند خوشحال خاندانوں سے قطع نظر دیگر خاندانوں کے مکانات کی حالتِ صفائی افسوسناک ہے۔ ان کے مکانات نہ صرف تنگ و تاریک ہیں بلکہ گنجان بھی۔ آبادی کے بعض حصے ایسے ہیں جہاں دو رویہ مکانات کے درمیان تین چار فٹ سے زیادہ راستہ نہیں ہے۔ انھیں تنگ گلیوں سے مزارعین کی خود بھی آمد و رفت رہتی ہے اور اُن کے مویشی بھی انھیں راستوں سے گذرتے ہیں۔ بستی کی غلیظ حالت کی وجہ سے یوں بھی ہوا ناپاک رہتی ہے مگر ان تنگ گلیوں کے ساکنین جب تک گھروں میں ہوتے ہیں اس گندی ہوا سے بھی تقریباً محروم رہتے ہیں۔ موضع کے مختلف حصے تدریجی نشیب و فراز میں آباد ہیں۔ زمانہ بارش میں جب گندہ پانی اِن تنگ گلیوں میں بہتا پھرتا ہے تو ان پر بدروؤں کا شبہ ہونے لگتا ہے۔

مزارعین اپنے مویشی بالعموم مکانوں کے صحن میں باندھتے ہیں۔ اگر صحن نہ ہوا تو مکان کا ایک گوشہ مویشیوں کے لئے مختص کر دیا جاتا ہے جن کی وجہ سے مکانات متعفن رہتے ہیں۔ مویشیوں کے فضلے سے نہ صرف سارا مکان بھرا ہوتا ہے بلکہ ہوا کی آمد و رفت کی جو راہیں دیواروں اور چھتوں میں رہ بھی جاتی ہیں دیہاتی عورتیں اوپلے تھوپ تھوپ کر انھیں بھی مسدود کر دیا کرتی ہیں۔

موضع کے پیدائشیں اور اموات کے اعداد و شمار دستیاب نہیں ہو سکے تاہم مندرجۂ ذیل اعداد و شمار سے صحت عامہ کا ایک دھندلا سا خاکہ پیش نظر ہوتا ہے:۔

(خاکہ ملاحظہ ہو صفحۂ آئندہ پر)

# سولہ سال سے کم عمر بچوں کی تعداد

## سنہ ۱۳۳۰ ف

| | عمر | لڑکے | لڑکیاں |
|---|---|---|---|
| | ایک سال یا اس سے کم | ۲۵ | ۳۰ |
| (۱) | ایک سال سے زیادہ پانچ سال تک | ۱۱۰ | ۶۰ |
| | پانچ سال سے زیادہ پندرہ سال تک | ۲۱۶ | ۳۵۰ |

## سنہ ۱۳۴۰ ف [۱]

| | عمر | لڑکے | لڑکیاں |
|---|---|---|---|
| | ایک سال سے زیادہ یا اس سے کم | ۱۳۸ | ۱۲۷ |
| (۲) | ایک سال سے زیادہ پانچ سال تک | ۶۵ | ۲۵ |
| | پانچ سال سے زیادہ پندرہ سال تک | ۶۰ | ۴۶ |

## سنہ ۱۳۴۶ ف [۲]

| | عمر | لڑکے | لڑکیاں |
|---|---|---|---|
| | ایک سال سے زیادہ یا اس سے کم | ۳۵ | ۲۹ |
| (۳) | ایک سال سے زیادہ پانچ سال تک | ۱۱۰ | ۱۳۴ |
| | پانچ سال سے پندرہ سال تک | ۲۴۶ | ۲۵۸ |

---

۱ حاصل کردہ از دفتر دیہی

۲ از مردم شماری سنہ ۱۳۴۶ ف جو بذات خود کی گئی۔

صحت عامہ کے اندازہ کرنے میں مندرجہ ذیل جدول بھی مفید مطلب ہوسکتا ہے جس میں موجودہ آبادی کی تقسیم بلحاظ عمر کی گئی ہے :-

| عمر | مرد | عورت |
|---|---|---|
| سولہ تا بیس سال | ۹۵ | ۱۲۵ |
| اکیس تا تیس سال | ۱۸۹ | ۲۳۳ |
| اکتیس تا چالیس سال | ۱۹۱ | ۱۰۸ |
| اکتالیس تا پچاس سال | ۸۳ | ۱۰۱ |
| اکیاون تا ساٹھ سال | ۴۰ | ۵۲ |
| ساٹھ سے زیادہ | ۳۱ | ۳۷ |

## آبادی کی حالت مستقل ہے

سنین ماضیہ[1] میں آبادی کی حالت درج ذیل ہے :-

سنہ ۱۳۱۰ف " " " " " " (۲،۲۳۴)

سنہ ۱۳۲۰ف " " " " " " (۲،۲۳۶)

سنہ ۱۳۳۲ف " " " " " " (۲،۱۴۸)

سنہ ۱۳۴۶ف[2] " " " " " " (۲،۱۶۳)

یعنی گذشتہ (۳۵) سال کی مدت میں موضع کی آبادی کم و بیش قائم ہی رہی۔ اور ظاہر ہے کہ بچوں کی اس کثیر تعداد کا لحاظ کرتے ہوئے جو اوپر درج کی گئی ہے یہ حالت بہر طور افسوسناک ہے۔ اس سے سوائے اس کے اور کیا نتیجہ

[1] سنہ ۱۳۱۰، سنہ ۱۳۲۰، سنہ ۱۳۳۲ف کے اعداد و شمار دفترِ تحصیل تعلقہ گلبرگہ سے حاصل کئے گئے۔

[2] سنہ ۱۳۴۶ف کے اعداد و شمار بذاتِ خود مردم شماری سے ماخوذ ہیں۔

نکالا جاسکتا ہے کہ ہر سال آبادی میں جس قدر اضافہ بذریعہ پیدائش ہوا اسی قدر تخفیف بذریعہ اموات ہوتی رہی اور آبادی پینتیس سال پیشتر جتنی تھی اتنی ہی رہ گئی۔

موجودہ حالات کے اعتبار سے فی مربع میل مزروعہ زمین پر (۴۷،۴) افراد کی بسر اوقات ہو رہی ہے۔ حالانکہ ماہرین کی رائے میں "اگر ایک آبادی اپنے وسائل قدرت سے بدرجہ اتم استفادہ کرے تو (۲۵۰) نفوس فی مربع میل کی پرورش ہوسکتی ہے"[1] مقامی حالات کے مدنظر بہرحال اس کی گنجایش باقی ہے کہ نہ صرف موجودہ افراد ہی کی پرورش معقول معیار پر ہوسکتی ہے بلکہ اس میں مزید اضافہ سے بھی تشویشناک صورت حال کے پیدا ہوجانے کا احتمال نہیں ہے بشرطیکہ "وسائل قدرت سے استفادۂ اتم" کی شرط پوری ہو۔

## ذرائع معاش

اہالیان موضع کے ذرائع معاش زیادہ تر زراعت، مزدوری اور صنعت و حرفت پر مشتمل ہیں۔ صرف (۲) خاندان یا (۳۰) نفوس کا ذریعۂ معاش سرکاری ملازمت مثل مدرسی یا پٹیل گیری ہے۔

**صنعت و حرفت** صنعت و حرفت سے (۱۲) خاندان یا (۵۷) نفوس آذوقہ حیات پا رہے ہیں جس میں (۶) خاندان یا (۲۲) نفوس پارچہ بافی، (۴) خاندان یا (۱۹) نفوس نجاری، (۳) خاندان یا (۱۷) نفوس رنگریز (۱) خاندان یا (۱۰) نفوس لوہاری، (۱) خاندان یا (۴) نفوس خیاطی، ایک خاندان یا (۳) نفوس گلی ظروف سازی میں مصروف ہیں۔ مزید براں دھنگروں کے سات خاندانوں کا ذریعۂ معاش کمبل بافی بھی ہے۔

موضع کے سن رسیدہ باشندوں کی زبانی معلوم ہوا کہ یہ موضع کسی زمانہ میں بھی کسی خاص صنعت کے لئے مشہور نہ تھا۔ یہاں کی صنعتیں تمام تر دیہی نوعیت کی چلی آتی ہیں۔ چنانچہ جن (۶) خاندانوں میں پارچہ بافی ہوتی ہے اس سے پیشتر مقامی ضروریات کے لئے معمولی پارچہ کی فراہمی مقصود ہوتی ہے۔ ان پارچہ بافوں کے آلات قدیم طرز کے ہیں۔ سوت کی فراہمی رنگم پیٹھ، یادگیر یا شولاپور سے ہوتی ہے۔ نجار اور لوہار بھی قدیم وضع کے آلات استعمال کرتے ہیں۔

**زراعت** یوں تو مندرجۂ بالا اہل حرفہ اور ملازمین سرکاری کے علاوہ جملہ آبادی کی روزی کا انحصار کسی نہ کسی صورت

[1] معاشیات ہند مصنفہ جبتار دبیری صاحبان صفحہ (۴۰)

سے زراعت پر ہے۔ لیکن ایسے افراد کی تعداد جن کا ذریعہ معاش خالص زراعت ہے (۷۹۸) ہے اور ایسے افراد جن کا اصل پیشہ تو مزدوری یا اور کچھ ہے لیکن ذیلی طور پر زراعت کرتے ہیں (۴۰۹) ہیں۔ مزید برآں (۲۷۰) ایسے افراد بھی موجود ہیں جن کا اصل پیشہ تو زراعت ہے لیکن ذیلی طور پر مزدوری کرتے ہیں۔ گویا بہ حیثیت مجموعی (۱۴۷۷) افراد یا کل آبادی کا ۶۷٫۲۰ فیصد حصے کی گزر اوقات زراعت پر ہوتی ہے۔

مخفی مباد کہ (۵۱۴) افراد ایسے بھی ہیں جن کا تعلق زرعی مزدوری سے ہے اور یہ مجموعی آبادی کا (۲۳٫۲۵) فیصد جزو ہیں۔ یہ مزدور پیشہ آبادی ایسی ہے جن کے قبضہ میں چپہ بھر مزروعہ زمین بھی نہیں ہے ورنہ جن اشخاص کی ملکیت میں (۲) یا (۱½) ایکڑ آراضی بھی ہے انھیں ہم نے ذیلی زراعت میں شمار کر لیا ہے۔

سطور بالا میں زراعت پیشہ آبادی کے تناسب کے تخمینہ میں صرف انھیں افراد کا شمار کیا گیا تھا جو زراعت کو بطور خاص اصل یا ذیلی پیشہ کے اختیار کئے ہوئے ہیں۔ ورنہ موضع کی مزدور پیشہ آبادی کی زندگی اور موت بھی زراعت ہی کے دامن سے وابستہ ہے۔ اور اس نقطۂ نظر سے زراعت پر گزر بسر کرنے والوں کی تعداد (۱۴۷۷) سے بڑھ کر (۱۹۹۱) اور زراعت پیشہ آبادی کا تناسب (۶۷٫۲۰) کی بجائے (۹۲) فیصد ہو جاتا ہے۔ آبادی کے اس طرح کُلّی یا جزئی طور پر زراعت میں مشغول رہنے سے ہماری دیہی زندگی میں زراعت کی غیر معمولی اہمیت کا ثبوت ملتا ہے۔

جدول ذیل میں موضع کے ذرائع معاش کی وضاحت کی گئی ہے۔

| | نام پیشہ | افراد | فیصد تناسب |
|---|---|---|---|
| ۱ | زراعت خالص | ۷۹۸ | ۳۶٫۰۰ |
| ۲ | اصل زراعت دیگر ذیلی | ۲۷۰ | ۱۲٫۵ |
| ۳ | اصل مزدوری وغیرہ ذیلی زراعت | ۴۰۹ | ۱۸٫۹ |
| ۴ | مزدوری خالص | ۵۱۴ | ۲۳٫۳ |

**زمین** | مزارعین کی مرفہ الحالی کا مدار بڑی حد تک زمین، مویشی، آلات زرعی، تخم، کھاد، اور ذرائع آب پاشی پر ہے۔

چنانچہ ہم بھی اسی ترتیب سے یہاں پر غور کریں گے۔

زمین کے متعلق یہاں زمین کی اُن قسموں کا بیان خالی از دلچسپی نہ ہوگا جو کسانوں نے بہ لحاظ زرخیزی و نوعیت زمین مقرر کر رکھی ہیں:۔

۱۔ ہوسیل یا پل زمین:۔ وہ سیاہ رنگ ریتیلے ذرات آمیز زمین جو سب سے زیادہ زرخیز سمجھی جاتی ہے۔ اور جوار، گیہوں، چنے کے لئے خاص طور پر موزوں خیال کی جاتی ہے۔

۲۔ ریگڑ:۔ وہ سیاہ زمین جو کتھے کی مانند نہایت نرم ہوتی ہے۔ جس میں پانی جذب ہونیکے بعد اوپر کی سطح تو خشک ہو جاتی ہے لیکن تہ میں کیچڑ ٹھہری رہتی ہے۔ گیہوں اور کرڑ کے لئے بہت موزوں متصور ہوتی ہے۔

۳۔ کرل:۔ سیاہ رنگ چکنی مٹی۔ کپاس کے لئے عموماً اور کوٹیکل کپاس کے لئے خصوصاً موزوں ثابت ہوتی ہے۔

۴۔ ہاڑ:۔ یہ وہ زمین ہوتی ہے جو کسی گاؤں کی آبادی کے اُٹھ جانیکے بعد زیر کاشت لائی جاتی ہے۔ اس کا رنگ راکھ کی مانند بھورا ہوتا ہے۔ تمباکو، مرچ، برنی اور کنگنی کے لئے موزوں پائی گئی ہے۔

زمین کے متعلق یہاں یہ واضح کر دینا مناسب ہے کہ موضع کی زمینیں بلحاظ زرخیزی بحالت موجودہ یاس انگیز ہیں بلکہ واقف کاروں کا خیال ہے کہ یہاں کی زمینات مرہٹواری کے کسی علاقہ سے خراب نہیں ہیں۔ شاید "ہن گنٹہ" کی وجہ تسمیہ بھی یہاں کی زمینوں کی زرخیزی ہی ہوئی ہو۔ کیونکہ کنڑی زبان میں "ہن" کے معنی خزانے کے ہوتے ہیں۔

## تقسیم و انتشار آراضی

موضع کا مجموعی رقبۂ مزروعہ (۹۴۴۷) ایکڑ (۲۷) گنٹہ اور (۴۲۸) قطعات مزروعہ بہ اخراج قطعات انعامی پر مشتمل ہے بحقیت آراضی کے لحاظ سے مزارعین کی تین قسمیں ہیں:۔

۱۔ پٹہ دار جو اپنی زمین پر خود کاشت کرتا ہے اور کاشتکار کہلاتا ہے۔

۲۔ ایسا ہر وارث جو پٹہ دار کی اراضی میں حصہ پاتا ہے شکمیدار کہلاتا ہے۔

۳۔ جو کسان کسی پٹہ دار یا شکمیدار سے بعوض ایک مقررہ رقم کے ایک مدت معینہ کے لئے زمین کاشت پر لیتا ہے تو لدار کہلاتا ہے۔

تولداروں کی بھی دو قسمیں ہیں۔

۱۔ وہ جو سالانہ معاوضہ بصورتِ نقد ادا کرے۔

۲۔ وہ جو کھیت کی سالانہ پیداوار کا ایک مقررہ حصہ مالکِ زمین کو ادا کرتے ہیں۔ اور باقی کے خود بمعاوضہ کاشت مالک ہوتے ہیں۔

سنہ ۳۰ف[1] میں تعداد پٹہ واران و شکمیداران بالترتیب (۲۴۵) اور (۸۱) تھی تو سنہ ۴۵ف میں (۲۴۹) اور (۷۹) ہوگئی گویا (۱۵) سال کی مدت میں پٹہ داروں میں صرف (۴) کا اضافہ ہوا تو شکمیداران میں (۲) کی کمی ہوگئی۔ اس طرح اس دوران میں آراضی کی تقسیم کا عمل بہت کم ہوا۔ لیکن یہاں یہ واضح کر دینا ضروری ہے کہ حقیقی کاشتکار صرف پٹہ دار و شکمیدار ہی نہیں ہوتے بلکہ تولدار بھی ہوتے ہیں۔ گو تولداروں کو آراضی کی بیع و شرع میں کوئی دخل نہیں ہوتا تاہم ان کی تعداد میں اضافہ سے حقیقی قطعاتِ مزروعہ کا رقبہ کمتر ہو جاتا ہے۔ چنانچہ سنہ ۳۰ف میں خود کاشتکار (۱۳۰) شکمیدار (۲۰) اور تولدار (۴۹) تھے تو سنہ ۴۵ف میں خود کاشت کار (۱۰۲) شکمیدار (۱۸) اور تولدار (۳۰) ہو گئے۔

تولداروں میں اس اضافہ کا اثر صرف اس رقبۂ آراضی پر ہوا ہے جس میں آراضیٔ انعام شامل نہیں ہے۔ موضع میں انعام داروں کو بہ لحاظ رقبۂ انعامی دو بڑی قسمیں ہیں ایک وہ جن کا رقبۂ انعامی وسیع ہے دوسرے وہ جن کا رقبۂ آراضی مختصر ہے۔ اعلیٰ طبقہ کے انعام داروں میں پٹیل، پٹواری اور اہلِ خدمات مذہبی شامل ہیں اور ادنیٰ درجہ میں گاؤں کے خدام اور چوکیدار۔ انعامی زمینوں کا رقبہ مجموعی (۲۹۸) ایکڑ ۱۱ گنٹہ ہے۔ پٹیل پٹواریوں کی انعامی آراضیاں کافی وسیع ہیں۔ لیکن گاؤں کے خدام کی انعامی زمینیں مختصر ہیں۔ چنانچہ از روئے پہانی پترک سنہ ۴۵ف۔ سروے نمبر ۲۳ کا رقبہ (۱۳) ایکڑ (۲۲) گنٹہ ہے جس میں (۱۰) سیت سندھی (چوکیدار) شامل ہیں

غرض انعامی زمینیں اور بالخصوص موضع کے ادنیٰ خدام کی انعامی آراضی سے قطع نظر جو چھوٹے چھوٹے قطعات پر مشتمل ہیں دیگر مزارعین کی زمینوں پر تقسیم آراضی کا عمل اس قدر شدید نہیں ہے جس قدر کہ دیگر مواضعات میں بالعموم پایا جاتا ہے۔

ہمارے اس بیان کی تائید مندرجۂ ذیل اعداد سے بھی ہوتی ہے۔

رقبہ قطعاتِ مزروعہ (بہ اخراج انعام)

ایک ایکڑ سے کم ... ... ... ... ... (۲۵)

[1] یہ اعداد و شمار دفترِ دیہی سے حاصل کئے گئے۔ افسوس کہ ان سے قدیم اعداد و شمار باوجود کوشش کے دستیاب نہ ہو سکے

ایک ایکر . . . . . . . . . (۵۵)
۱ تا ۵ ایکر . . . . . . . . (۲۶)
۵ تا ۱۰ . . . . . . . . . (۸۴)
۱۰ تا ۱۵ . . . . . . . . . (۷۰)
۱۵ تا ۲۰ . . . . . . . . . (۴۶)
۲۰ تا ۲۵ . . . . . . . . . (۴۰)
۲۵ تا ۳۰ . . . . . . . . . (۴۰)
۳۰ سے زیادہ . . . . . . . . (۳۴)

**مویشی** موضع کے کاشتکار خاندانوں کی تعداد (۲۸۰) ہے۔ اور جملہ رقبۂ مزروعہ (۴۷۴۹) ایکر (۲۷) گنٹہ ہے حسبِ جدولِ ذیل زرعی اغراض کے جانوروں کی موجودہ تعداد (۵۹۵) ہے۔ اس طور پر فی خاندان (۲) مویشی کا اوسط ہوتا ہے اور فی بیل یا بھینسا (۸۰ر۱۵) ایکر اراضی کا اوسط پڑتا ہے۔

## تعداد مویشیاں

| | | زرعی | | لدو | | دودھ دینے والے | | بچے | | متفرق | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | بیل | جاموش | بیل | جاموش | گاے | بھینس | گاے | بھینس | گھوڑے | مینڈھے | بکریاں |
| ۱ | سنہ ۱۳۱۰ ف | ۶۸۲ | ۷۲ | ۰ | ۰ | ۲۵۴ | ۱۶۰ | ۲۶۷ | ۱۶۳ | ۳۱ | ۱۹۲ | ۲۹۵ |
| ۲ | سنہ ۱۳۲۰ ف | ۶۶۷ | ۹۶ | ۰ | ۰ | ۱۹۶ | ۱۴۲ | ۲۰۱ | ۱۴۹ | ۲۴ | ۱۷۱ | ۱۷۱ |
| ۳ | سنہ ۱۳۳۰ ف | ۴۳۶ | ۱۶ | ۹۰ | ۵۰ | ۲۰۲ | ۱۳۰ | ۶۰ | ۸۰ | ۲۰ | ۵۵۵ | ۱۳۴ |
| ۴ | سنہ ۱۳۴۰ ف | ۵۴۵ | ۵۰ | ۱۵ | ۵۵ | ۲۳۵ | ۲۰۵ | ۱۰۰ | ۸۰ | ۱۵ | ۲۴۰ | ۲۶۰ |

**مویشیوں کی پرورش اور چارہ کی فراہمی** گاؤں کے مویشی بالعموم معمولی طور پر تنومند ہوتے ہیں۔ بعض خوشحال

کسانوں کے یہاں دیونی نسل کے بیل بھی ہیں۔ مویشیوں کی پرورش کا کوئی خاص انتظام نہیں ہے۔ دودھ دینے والے جانوروں کو جب تک وہ دودھ دیتے رہیں بالعموم دن میں دو مرتبہ آدھ آدھ سیر ہنولہ دیا جاتا ہے اور بعض خوشحال خاندانوں کھلی دی جاتی ہے۔ کھیت پر کام کرنے والے جانوروں کو تخم ریزی کے زمانہ میں دن میں دو مرتبہ دو دو سیر کھلی دیجاتی ہے۔ جوں ہی کھیتوں میں سبز چارہ دستیاب ہونے لگتا ہے کھلی کی مقدار میں کمی کر دی جاتی ہے۔ حتیٰ کہ جب کافی سبز چارہ ملنے لگتا ہے تو کھلی موقوف کر دی جاتی ہے گویا تخم ریزی کے بعد ایک مہینہ تک مویشیوں کو کھلی ملتی ہے۔ موسم گرما میں بھی جبکہ سبز چارہ دستیاب نہیں ہوسکتا زرعی جانوروں کو کھلی دی جاتی ہے۔

سبز چارے سے مراد گھاس اور جوار وغیرہ کے ایسے پودے ہیں جن میں بالیاں نکلنے کا امکان نہیں ہوتا۔ جنھیں دیہی اصلاح میں "باتک"[۱] کہتے ہیں۔ جب تک فصلیں ایستادہ رہتی ہیں اس قسم کا سبز چارا کھیتوں سے حاصل کر لیا جاتا ہے۔ پورے گاؤں میں ایک مثال بھی ایسے کاشتکار کی نہیں ہے جو مویشیوں کے لئے سبز چارے کی فصلیں اگاتا ہو اور جب سبز چارا کھیتوں سے دستیاب نہیں ہوتا تو مویشیوں کی خوراک میں دو خشک چارا استعمال ہوتا ہے جسے فصلوں کے کٹ جانے کے بعد محفوظ کر لیا جاتا ہے۔ محفوظ کرنے کا طریقہ نہایت سہل اور معمولی ہے۔ زمین پر چارے کی تہیں بچھا دی جاتی ہیں۔ اور جب حسب منشا چارے کا ڈھیر لگ چکتا ہے تو اس ڈھیر کے چاروں طرف سے مٹی کے ڈھیلے کو دلئے جاتے ہیں اور ڈھیلوں سے چارے کا ڈھیر پوشیدہ کر دیا جاتا ہے۔ جانوروں سے محفوظ رکھنے کے لئے اس ڈھیر کے اطراف کانٹے لگا دیئے جاتے ہیں اس محفوظ ذخیرۂ چارہ کو دیہی اصطلاح میں "گھنی"[۲] کہا جاتا ہے اس ذخیرہ میں سطح زمین سے ملحقہ اور ان حصوں کا چارہ جن پر مٹی کے ڈھیلے رکھے جاتے ہیں سڑ گل جاتا ہے اس کی مقدار ناقابل لحاظ ہوتی ہے اور اس کو بطور کھاد استعمال کیا جاتا ہے۔

خشک چارے کی مقدار یوں معلوم ہوسکتی ہے کہ سال حال (۱۳۴۵ف) جوار کا رقبۂ زیر کاشت (۸۹۰) ایکڑ تھا مزارعین کے بیان کے مطابق فی ایکڑ (۵۰۰) پولے کڑبی کا اوسط رہتا ہے۔ اس حساب سے کڑبی کی مجموعی مقدار (۴۴۹۰۰۰) پولے رہی۔ جدول بالا سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان مویشیوں کی تعداد جنھیں چارا دیا جاتا ہے (۱۴۰۰) ہے۔ اگر چارے کی اس مقدار کو منہا کر دیا جائے جو ذخیرہ اندازی میں سڑ گل جاتا ہے یا قرب وجوار کے بازاری مقامات میں لے جا کر فروخت کر دیا جاتا ہے تو باقی کڑبی کی مقدار تقریباً (۳۰۰۰۰۰) پولے رہ جاتی ہے۔

---

[۱] اردو میں اس قسم کے پودوں کو "چری" کہتے ہیں۔ مدیر

[۲] اردو میں چارہ کے اس ڈھیر کو گری کہتے ہیں۔ مدیر

مویشیوں کو سال میں صرف چھ ماہ خشک چارہ دیا جاتا ہے اس لحاظ سے فی جانور روزانہ کڑبی کا اوسط (۱۲) پولے ہوتا ہے

غرض یہ کہا جا سکتا ہے کہ موضع میں زرعی مویشی زائد از ضرورت نہیں ہیں۔ اور مویشیوں کے یومیہ چارہ کے اوسط کا لحاظ کرتے ہوئے یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ موضع میں چارے کی کمی بالعموم نہیں رہتی۔ سبز چارہ کی فصلیں یہاں اس لئے نہیں اگائی جاتی ہیں کہ زمینیں کسی قدر زرخیز ہیں اور کسان کسی طرح اس بات پر آمادہ نہیں ہو سکتے کہ جس زمین سے انہیں پیداوار مل سکتی ہو اس کو چارے کی فصلوں میں مصروف رکھیں۔

زرعی مویشیوں کی اس قلت کی توجیہہ یہی ہو سکتی ہے موضع کی زمینیں ایک حد تک زرخیز ہیں۔ مزارعین کو دیگر مواضعات کی طرح بار بار ہل اور ناگر چلانے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔ ظاہر ہے کہ ناگر کے لئے کم از کم چار بیلوں کی ضرورت ہوتی ہے اور چونکہ موضع میں ناگر چلانے کی اتنی ضرورت نہیں ہوتی اس لئے زرعی مویشیوں کی تعداد بھی لازماً کم ہوتی ہے۔

تحقیق سے معلوم ہوا کہ امراض مویشی میں موضع کے لئے "انڈرلیسٹ" سب سے زیادہ مضرت رساں ہے۔ چنانچہ ۱۳۴۹ف میں (۴۳) مویشیوں کی ہلاکت کا سبب یہی انڈرلیسٹ تھا۔ دیگر امراض متعدی و غیر متعدی سے بھی مویشیوں کی کچھ نہ کچھ تعداد ضائع ہوتی رہتی ہے۔ امراض و اموات مویشی سے متعلق سنین ماضیہ کا حال اس لئے واضح نہیں کیا جا سکتا کہ دیہی دفتر میں رجسٹر اموات و پیدائش مویشی کا انتظام ۱۳۴۹ف سے ہوا۔ متعدی امراض کے شیوع پر پولس پٹیل کی اطلاع پر مستقر گلبرگہ سے علاج حیوانات کے ڈاکٹر آ کر مویشیوں کے ٹیکے لگاتے ہیں۔

**آلات زرعی اور کھاد** موضع میں قدیم وضع کے آلات زرعی رائج ہیں۔ جو گاؤں کے بڑھئی اور لوہار تیار کر دیتے ہیں۔ گاؤں کی زمینیں اگرچہ عمدہ قسم کی ہیں جس کی وجہ سے ان معمولی آلات زرعی سے بھی کافی پیداوار حاصل ہو جاتی ہے۔ اس کی وجہ سے مزارعین نے اپنے دقیانوسی آلات زرعی ہی کو موزوں رکھا ہے۔ حالانکہ اصلاح یافتہ آلات زرعی کے استعمال سے کثیر فوائد کے امکانات ہیں۔ چنانچہ گاؤں کے دو ساہوکاروں نے سال گذشتہ سے آہنی ناگروں کا استعمال شروع بھی کر دیا ہے۔

یہی حالت کھاد کے استعمال کی ہے زمین کی زرخیزی نے جاہل مزارعین کو کھاد کی جانب سے بے پروا کر رکھا ہے۔ چنانچہ گاؤں میں صرف وہی تین چار گھرانے کھاد جمع کرتے اور استعمال کرتے ہیں جن کے باغیچے ہیں۔ ورنہ مزارعین بالعموم

کھاد کے استعمال کو نہ صرف غیر ضروری بلکہ غیر مفید بھی خیال کرتے ہیں۔ مویشیوں کا فضلہ بالعموم ایندھن کے کام آتا ہے۔ اگر مزارعین نے کھاد کے استعمال کی جانب توجہ کی بھی تو فراہمی ایندھن کا سوال اہم ہو جاتا ہے۔ موضع کے قرب وجوار میں نہ کوئی جنگل ہے اور نہ کوئی پہاڑی کہ جہاں سے ایندھن کی لکڑی فراہم کی جاسکے۔ اور غریب مزارعین اس قدر سکت نہیں رکھتے کہ دیگر مقامات سے لکڑی خرید کر فراہم کر سکیں

لہذا مزارعین کی یہ غلط فہمی رفع کر دینی چاہئے کہ کھاد کے استعمال کے بغیر بھی ان کی زمینیں زرخیز رہتی ہیں۔ ان کا سب سے بڑا اعتراض استعمال کھاد کے متعلق یہ ہے کہ چونکہ یہاں آب پاشی کے ذرائع مفقود ہیں اس لئے کھاد استعمال کرنے سے ان کی فصلیں بجائے منفعت بخش ہونے کے جل جاتی ہیں۔ اس بارہ میں انھیں ملکی کھاد کے استعمال کی جانب متوجہ کرنا چاہئے جو ان کی زمینوں کے لئے موزوں ہو۔ انھیں اس بات کا یقین دلانا چاہئے کہ دوسرے مقامات میں جہاں ذرائع آب پاشی انھیں کی طرح مفقود ہیں مزارعین کھاد کے استعمال سے مستفید ہو رہے ہیں۔ جہاں تک ایندھن کا تعلق ہے ان پر یہ واضح کر دینا ضروری ہے کہ بصورت مجبوری جس قدر فضلہ ان کے ایندھن کی ضروریات سے زاید ہو اسے دیگر قسم کے کوڑے کرکٹ کے ساتھ جو فی الوقت بلکل ضائع جاتا ہے محفوظ رکھیں اور اسے حسب ضرورت بطور کھاد استعمال کریں۔ اس بارہ میں انھیں ہمارے محکمۂ زراعت کے مشورہ اور رہنمائی کی شدید ضرورت ہے جس سے اب تک موضع کے مزارعین بدقسمتی سے محروم ہیں۔

**تخم** موضع میں جو تخم استعمال ہوتے ہیں انھیں خود موضع میں فراہم کیا جاتا ہے۔ فراہمی تخم کا طریقہ شاید صدیوں سے یہی چلا آرہا ہے کہ ہر کسان فصل کے موقع پر تخم علحدہ نکال لیتا ہے جسے نیم کے پتوں میں ملا کر بھٹیوں میں محفوظ کر لیا جاتا ہے۔ جن غریب کسانوں کے پاس تخم نہیں ہوتے وہ دوسروں سے سوائی پر قرض لیتے ہیں اور فصل کے بعد حاصل کردہ مقدار تخم سے سوایا ادا کرتے ہیں۔ اصلاح یافتہ تخم کا رواج نہیں ہے۔ صرف چند مزارعین ایسے ہیں جنہوں نے گیہوں اور کپاس کے اصلاح یافتہ تخم دو سال قبل خرید کر استعمال کرنا شروع کیا۔

محکمۂ زراعت کی توجہ ابھی تک اس موضع کی جانب مبذول نہیں ہے محکمۂ زراعت کے کسی عہدہ دار نے موضع میں اصلاح زراعت کی نشر و اشاعت نہیں کی بلکہ مزارعین کا بیان ہے کہ جب انھوں نے تخم طلب کئے تو تین کاشتکاروں سے زیادہ کو عہدہ دار زراعت نے مفت تخم دینے سے انکار کر دیا۔ حالانکہ ابتداً ترغیب و تحریص اور پروپگنڈے کی خاطر

ضروری ہے کہ محکمۂ زراعت مزارعین میں مفت تقسیم تخم کا انتظام کرے۔ مزارعین کا یہ بھی بیان ہے کہ محکمۂ زراعت کے عہدہ دار جن کا مستقر گلبرگہ (موضع سے ۶۰ میل کے فاصلہ پر) ہے صرف انھیں مواضعات میں تقسیم تخم کا وعدہ کیا جو ریلوے لائن یا سڑک سے متصل ہوں۔ اتصال ریلوے یا سڑک کی یہ شرط کچھ سمجھ میں نہیں آئی۔ غرض موضع میں محکمۂ زراعت کی توجہ کے بعد اصلاح یافتہ تخم اور آلات زرعی سے کثیر فوائد کے امکانات ہیں۔

**آب پاشی** موضع ہنگنٹہ ان مواضعات میں سے ہے جہاں کاشت کا دارومدار تمام تر بارش پر ہے۔ حالانکہ دریائے کاگنا موضع کے دو سمتوں یعنی جنوب اور مشرق میں بالکل موضع سے متصل بہتی ہے اور دریائے بھیما بھی جنوب کی جانب سنگم بناتی ہے لیکن ان کا وجود اغراض زرعی کے لئے بے فیض ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ دریا نشیب میں بہتے ہیں اور اراضی کسی قدر بلندی پر واقع ہے کنویں ہیں جن میں سے سات تو منہدم ہیں تین آب نوشیدنی کے کام آتے ہیں اور صرف (۵) کنووں سے آب پاشی کا کام لیا جاتا ہے۔

ذرائع آب پاشی کے اسی فقدان کے باعث موضع میں تری کی کاشت نہیں ہوتی البتہ باغات کے تحت (۱۰) ایکر (۳۹) گنٹہ رقبہ ہے۔ بارش کا سالانہ اوسط تقریباً (۲۵") رہتا ہے اور اسی پر پیداوار کا انحصار ہے۔

**اجناس زرعی** موضع میں دو فصلیں ہوتی ہیں۔ ربیع اور خریف۔ پیداوار کا بڑا حصہ جوار پر مشتمل ہے۔ اس کے بعد تور، السی اور مونگ پھلی کا نمبر آتا ہے۔ ہر جنس کے مزروعہ رقبہ کا اندازہ نقشۂ ذیل سے ہوسکتا ہے۔

| مجموعی رقبہ زیر کاشت در ۴۶ف | نام جنس | نمبر شمار |
|---|---|---|
| (۸۹۷) ایکر (۳) گنٹہ | جوار | ۱ |
| (۶۸۹) ایکر (۳۴) گنٹہ | تور | ۲ |
| (۲۷۴) ایکر | السی | ۳ |
| (۲۳۹) ایکر (۲۲) گنٹہ | مونگ پھلی | ۴ |
| (۶۰) ایکر (۱۷) گنٹہ | چنا | ۵ |
| (۱۴) ایکر (۲۰) گنٹہ | تل | ۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | گیہوں | (۱۳) ایکر (۲۹) گنٹہ |
| ۸ | کپاس | (۱۰) ایکر (۱۲) گنٹہ |
| ۹ | مرچ | (۴) ایکر (۲۰) گنٹہ |
| ۱۰ | رتالو | (۴) ایکر (۱۰) گنٹہ |
| ۱۱ | بینگن | (۳) ایکر (۸) گنٹہ |
| ۱۲ | کیلے | (۲) ایکر (۲۶) گنٹہ |
| ۱۳ | کرڑ | ایک ایکر (۳۱) گنٹہ |
| ۱۴ | نیشکر | ایک ایکر (۱۲) گنٹہ |
| ۱۵ | بھینڈی | ایک ایکر |
| ۱۶ | میتھی | (۳۰) گنٹہ |
| ۱۷ | دھنیہ | (۲۰) گنٹہ |
| ۱۸ | پیاز | (۹) گنٹہ |
| ۱۹ | گاجر | (۱۲) گنٹہ |

جدول بالا سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہاں مزروعہ زمینوں کے بڑے حصے پر جوار کی کاشت ہوتی ہے۔ اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ مزارعین کی غذا کا بڑا جزو جوار ہی پر مشتمل رہتا ہے دوسرے زمین کی حالت اور مقدار بارش کا لحاظ کرتے ہوئے مزارعین اسی کو منفعت بخش سمجھتے ہیں۔ اجناس تجارتی میں السی اور مونگ پھلی کی کاشت ہوتی ہے۔ ترکے تحت یہی خاص رقبہ اس لئے ہے کہ اول تو آبادی کی غذا میں اس کو خاص اہمیت حاصل ہے اور دوسرے جن زمینوں پر مسلسل کئی سال سے کاشت ہوتی رہی ہو ان کی تقویت کے لئے مزارعین ایک آدھ سال تور بو دیتے ہیں۔

## امراض فصول

فصلوں کی بیماریوں کے متعلق معلوم ہوا کہ ذیل کی بیماریاں نقصان رساں ہوا کرتی ہیں۔

۱۔ جوار کی تخم ریزی کے بعد ایک کیڑا پیدا ہو جاتا ہے جو زمین کے اندر ہی اندر تخم کو کھا جاتا ہے

یا پودے جب تک کہ بالشت کے ہوں ان کو کتر کر رکھ دیتا ہے۔

۲۔ وہ کیڑا جو جوار کے بھٹوں (بالیوں) کو اندر سے کھوکھلا کر دیتا ہے یا ڈنٹھل میں لگ کر پودے کو کمزور کر دیتا ہے۔

۳۔ ایک خاص قسم کا سبز رنگ کا کیڑا چنے کو لگتا ہے جو یا چنے کے دانوں کو کھا جاتا ہے یا پودے کو پتوں سمیت چٹ کر جاتا ہے۔

۴۔ ایک خاص قسم کا سفید رقیق مادہ اسی کے پودوں پر اس وقت نظر آنے لگتا ہے جبکہ پودوں میں پھول نکلنے لگتے ہیں۔ اس کو مقامی زبان میں "مجگی روگ" کہتے ہیں۔ جس کی وجہ سے پودوں کی نشو ونما رک جاتی ہے۔ مزارعین کے بیان کے مطابق اس بیماری کا ایک خاص زمانہ ہوتا ہے یعنی پھول نکلنے کے بعد سے پندرہ بیس روز تک۔ اگر اس مدت میں بیماری کا حملہ نہ ہو تو خدشہ باقی نہیں رہتا۔

۵۔ تور کی فصل کو ایک کیڑا لگ جاتا ہے جس سے اس قدر شدید نقصان ہوتا ہے کہ سوائے اس کے کہ فصل سے کھاد کا کام نکل آئے اور کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ یہ کیڑا اس وقت پیدا ہوتا ہے جبکہ پودوں میں پھلیاں لگنی شروع ہو جاتی ہیں۔ اگر اس زمانہ میں پندرہ بیس روز تک ابر چھایا رہا تو بیماری کا حملہ یقینی ہوتا ہے۔ اگر پھلوں میں دانے بھر گئے تو ابر چھا جانے سے نقصان کا اندیشہ نہیں رہتا۔

**فروخت پیداوار** موضع سے قریب ترین آڑھتیا بازار شاہ آباد پانچ میل کے فاصلہ پر ہے۔ جہاں تک بیل گاڑیوں کا معمولی راستہ ہے۔ مزارعین اپنی فروخت شدنی پیداوار آڑھتیے کے دوکان پر لے جاکر لگا دیتے ہیں۔ دن کے دس گیارہ بجے تک مختلف تھوک فروش کمپنیوں کے ایجنٹ آڑھتیوں کے پاس آتے ہیں۔ آڑھتیے کو روزانہ بمبئی کے بازاری نرخ ذریعہ ٹیلیگرام معلوم ہوتے رہتے ہیں۔ آڑھتیا ان ایجنٹوں کے روبرو اپنے مزارعین کا مال نیلام کرتا ہے۔ جس ایجنٹ کی قیمت زیادہ ہوتی ہے پیداوار اس کے ہاتھوں فروخت کر دی جاتی ہے بالعموم یہ قیمت بمبئی کے نرخ کے لگ بھگ ہوتی ہے۔ آڑھتیے کی ہمیشہ یہ کوشش ہوتی ہے کہ اپنے گاہکوں کی پیداوار زیادہ سے زیادہ نفع پر فروخت ہو جس کے معاوضہ میں قیمت پیداوار کے ہر سیکڑے پر اسے کمیشن ملتا ہے۔

بایں ہمہ فصل کے زمانہ میں چونکہ بازاری قیمتیں ارزاں ہوتی ہیں اس لئے مزارعین کو اپنی پیداوار کی حقیقی قیمت

نہیں ملتی۔ حالت یہ ہے کہ جب کسی کسان کو فصل کے دو تین ماہ بعد اپنی ضرورت کے لئے اناج خریدنے کی ضرورت ہوتی ہے تو جو قیمت کہ زمانۂ فصل میں اپنی پیداوار کی اسے حاصل ہوئی تھی اس سے تقریباً سوائی قیمت ادا کرنی پڑتی ہے۔ مزید براں زمانۂ فصل میں بھی پیداوار کی قیمتیں اس روز کے بازاری نرخ پر منحصر ہوتی ہیں اگر کسی دن قیمتیں بہت ہی گری ہوئی ہوں تو زیادہ سے زیادہ آڑھتیا ایک دن کے لئے مال اپنی دکان پر محفوظ رکھنے کی ذمہ داری لیتا ہے۔ کسان دوسرے دن جو بھی نرخ ہو اس پر فروخت کرنے کے لئے مجبور رہتا ہے۔

# مزارعین کے قرضے

موضع کی آبادی کے (۹۲) فیصد جز و کا رشتۂ زندگی زمین سے منسلک ہے۔ گنتی کی چند دیہی دستکاریاں جاری ہیں۔ زمین گو زرخیز ہے لیکن کسان اس کی قوت پیداواری میں اضافہ کے لئے مطلق ہاتھ پیر نہیں ہلاتے۔ زمین کی قدرتی زرخیزی پر کسان اس درجہ تکیہ کرتے ہیں کہ اکثر مزارعین تخم ریزی سے قبل زمین کو نرم کرنے کی خاطر ناگر کا استعمال تک غیر ضروری سمجھتے ہیں۔ سوائے چند ایکڑ رقبہ تحت باغات کے موضع کی دیگر آراضی کو کھاد کی صورت تک دیکھنی نصیب نہیں ہوتی۔ ذرائع آب پاشی سرے سے مفقود ہیں۔ کسان اپنی پیداوار کے لئے کلیتاً مانسون ہواؤں کے رحم و کرم کا محتاج ہے۔ آلات زرعی اسی طرز کے ہیں جس طرز پر شاید ان کے موجد نے انہیں بنایا ہوگا۔ اصلاح شدہ تخم مستعمل نہیں۔ مزید براں خود کسان جو اس سارے کارخانہ کا کرتا دھرتا اور روح رواں ہے ان پڑھ ہونے کی بنا پر دنیا تو دنیا خود اپنے حال سے بھی بے خبر ہے۔ اس میں ترقی کا نہ تو احساس ہے نہ ترقی کی صلاحیت ہے اور نہ ترقی کی خواہش۔ اکثر خاندان کثیر العیال ہیں۔ وقتاً فوقتاً قلت باراں کے سبب فصلیں تباہ ہو جاتی ہیں۔ مویشی ضائع ہوتے رہتے ہیں اور جب کسان کی محدود آمدنی خود اس کی اور اس کے خاندان کی کما حقہٗ پرورش کی متحمل نہیں ہو سکتی تو ان حادثات ناگہانی اور شادی بیاہ کے مسرفانہ اخراجات کی تکمیل کا واحد ذریعہ ساہوکار کا دروازہ کھٹکھٹانا رہ جاتا ہے۔ بظاہر ہمارا یہ بیان ایک معمہ سا معلوم ہوگا کہ باوجود زرخیز زمینوں کے موضع کی آبادی کے مجموعی قرض کی تعداد (۲۹۲۹۱) روپیہ ہے۔ لیکن یہ ایک حقیقت ہے اور نہایت تلخ حقیقت۔ مزارعین کے قرضوں کا پیشہ وارانہ خاکہ درج ذیل ہے۔

# مقروضیت کی پیشہ ورانہ تقسیم

| | پیشہ | تعداد خاندان | تعداد مقروض خاندان | مجموعی رقم قرضہ | فیصد مقروض خاندان | اوسط رقم فی مقروض خاندان |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | زراعتِ خالص | ۱۲۶ | ۸۶ | ۵۵،۳۴۰ | ۶۸٫۲۵ | ۶۴۳٫۳۴ |
| ۲ | زراعتِ ذیلی | ۹۲ | ۶۶ | ۱۸،۹۵۹ | ۷۳٫۲۷ | ۲۷۵٫۱۴ |
| ۳ | مزدوری خالص | ۱۲۱ | ۳۲ | ۳،۸۴۶ | ۲۶٫۴۵ | ۱۲۰٫۱۹ |
| ۴ | مزدوری ذیلی | ۵۲ | ۳۶ | ۷،۵۴۴ | ۶۹٫۲۳ | ۲۰۶٫۷ |
| ۵ | صنعت و حرفت | ۱۳ | ۴ | ۱،۹۲۵ | ۳۰٫۷۷ | ۴۸۱٫۲۵[۱] |
| ۶ | دیہی خدام (قصاب، دھوبی، حجام وغیرہ) | ۱۵ | ۹ | ۳،۶۲۵ | ۶۰٫۰۰ | ۴۰۲٫۷۸ |

مندرجہ بالا اعداد و شمار سے واضح ہوتا ہے کہ :-

الف :- سب سے زیادہ بارِ قرض زراعت خالص پر ہے۔

ب :- زراعت خالص کے بعد بارِ قرض کے لحاظ سے زراعت ذیلی اور مزدوری ذیلی کا درجہ ہے۔

اور ج :- مزدوری خالص پر قرض کا بار دیگر طبقوں کی بہ نسبت کم ہے۔

ہم اس کا بھی پتہ چلا سکتے ہیں کہ قرض کا بار ان خاندانوں پر زیادہ ہے جن کے قبضہ میں آراضی ہے۔ وجہ بالکل بدیہی ہے کہ ملکیت زمین کے باعث ساہوکار کی نظروں میں کسان کی ساکھ رہتی ہے۔ خالص مزدوری کرنے والے خاندانوں پر قرض کا بار اس لئے کم ہے کہ ان غریبوں کے نصیب میں زمین کا ایک ٹکڑا بھی تو نہیں اور ظاہر ہے کہ گاؤں کا ساہوکار ایسے بے زمین افراد کو قرض دے کر اپنی رقم کو خطرہ میں ڈالنا کیوں گوارا کرنے لگا۔ البتہ زراعت ذیلی اور مزدوری ذیلی پر قرض کا بار کافی ہے کیونکہ ان کے قبضہ میں آراضی ہوتی ہے اور وہ محض اپنی مجموعی آمدنی میں اضافہ کی خاطر مزدوری کرتے ہیں یا اصل پیشہ تو مزدوری ہوتا ہے لیکن مجموعی آمدنی میں اضافہ کی خاطر زراعت کرتے ہیں۔

---

[۱] صنعت و حرفت کا اوسط قرضہ بظاہر اس لئے زیادہ معلوم ہو رہا ہے کہ زرگروں کا ایک ہی خاندان (۱۵۰۰) روپیہ کا مقروض ہے۔

اب دریافت یہ کرنا ہے کہ آخر وہ کیا اسباب ہیں کہ موضع کے باشندے بار قرض کے تلے اس قدر دبے ہوئے ہیں حالانکہ موضع کی زمینوں کی زرخیزی کا لحاظ کرتے ہوئے تو انھیں خوش حال ہونا چاہئے تھا۔

## مزارعین کی قرضداری کے مقامی اسباب

مزارعین کی قرضداری کے عام اسباب میں جو ہندوستان کے عموماً اور حیدرآباد کے خصوصاً تقریباً ہر دیہات پر صادق آتے ہیں وہ قیاسی اور غیر نفع بخش طریق کاشت کھاد اور عمدہ تخم کا عدم استعمال ذرائع آب پاشی کی قلت، نقدان یا بیجا استعمال، کسانوں کی قدامت پرستی، جہالت اور اسراف، ضایع بیضیمنی کی عدم موجودگی، مزارعین کے اوقات فرصت کا غیر مفید اور استعمال اور مہاجنی لین دین شامل ہیں لیکن موضع زیر تحقیق کے مزارعین کی قرضداری کے خاص اسباب ہیں یہ اسباب گو بہ لحاظ نوعیت دیگر مقامات سے مختلف نہیں لیکن یہاں صرف انھیں اسباب کا ذکر کیا جائے گا جو بڑی حد تک مزارعین موضع کو مقروض بنانے کا باعث ہیں

قرضہ کے ان مقامی اسباب میں پہلا سبب طریقۂ قولداری ہے۔ قولداری سے مراد یہ ہے کہ کسان کسی پٹہ دار یا ٹھیکیدار سے سالانہ معینہ رقم یا مقدار جنس کے عوض مقررہ مدت کے لئے زمین کاشت پر حاصل کرتا ہے۔ ایسے کسان قولدار کہلاتے ہیں۔ اگر کسی سال فصل خراب ہوئی اور مقررہ رقم یا مقدار جنس ادا نہ ہوسکی تو قولدار اس کے خاندان کی سالی محنت پر پانی پھر جاتا ہے اور اس کے علاوہ مالک زمین کا مقروض بھی ہوجاتا ہے۔ اگر فصل کی یہی حالت ایک آدھ سال اور رہی تو اس کا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے گرداب قرض میں پھنس کر رہ جانا یقینی ہے کیونکہ اس کاشتکار سے جو اپنی اراضی پر بمشکل گذر بسر کرسکتا ہے یہ کیونکر توقع کی جاسکتی ہے کہ اس رقم خطیر کی ادائی کی کوئی صورت بہت جلد نکال سکے گا۔

مزارعین کے مستقل طور پر مقروض رہنے کا ایک سبب ان کے جدی قرضے ہیں۔ کیونکہ ہمارا کسان ترکہ میں جائداد سے زیادہ قرضہ پاتا ہے، اور اسی کی ادائی میں عمر بھر اپنا خون پسینہ ایک کرتا رہتا ہے۔

لیکن مزارعین کی قرضداری کی بڑی وجہ مقامی ساہوکاروں کا بے قاعدہ اور قابل اعتراض لین دین ہے۔ یہ شکایت عام ہے کہ ساہوکار ادائی قرضہ کے بعد بھی بے بس مزارعین کی نہ دستاویزات واپس کرتے ہیں نہ وصولی اقساط کی رسیدیں دیتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ جہاں ساہوکار اور کسی کسان میں تکرار ہوئی اور اس نے ادا شدہ رقم کا دعویٰ کردیا

ساہوکاروں کا طریق قسط بندی بھی کسانوں کو قرضدار رہنا ہے۔ جب کسی کسان کے ذمہ قابل لحاظ رقم واجب الادا ہو جاتی ہے تو ساہوکار رقم کا مطالبہ کرتا ہے اور دعوے کی دھمکی دیتا ہے۔ غریب اور جاہل مزارعین اپنی بے بسی اور غربت کے سبب ساہوکار کے خلاف عدالتی چارہ جوئی اختیار کرتے ہوئے خوف کھاتے ہیں ایک تو اس وجہ سے کہ عدالتی اخراجات کی برداشت کی ان میں سکت نہیں ہوتی اور دوسرے " دریا میں رہکر مگرمچھ سے بیر " انھیں مناسب نظر نہیں آتا۔ بڑی منتوں اور سماجتوں کے بعد ساہوکار بہ اقساط ادائی کو منظور کرتا ہے لیکن اس صورت میں ادا شدنی رقم کی مقدار دوچند کردی جاتی ہے۔

ساہوکاروں کی صریحًا بددیانتی بھی بعض اوقات غریب مزارعین کی مصیبت کا باعث ہوتی ہے بعض مزارعین ایسے ہیں جنھوں نے ساہوکار سے نقد رقم حاصل نہیں کی بلکہ ساہوکار کی دکان سے کپڑا یا غلہ ادھار لیا جب اس کی قیمت ادا نہ ہوسکی تو ساہوکار نے من مانی قیمت لگاکر معہ سود در سود دستاویز لکھالی اور اب اس دستاویز پر سود واجب الادا ہوگیا۔

موضع میں مزارعین کے لئے فراہمی قرضہ کی کوئی صورت سوائے ساہوکار کے موجود نہیں ہے۔ اور جو ساہوکار ہیں ان کی بدمعاملگی ظلم و تعدی اور بددیانتی کی داستانیں موضع کے تقریبًا ہر شخص کی زبان پر ہیں دستاویزات کا واپس نہ کرنا اور رسیدوں کا جاری نہ کرنا تو ان کا دستور ہی ہے۔ غریب مزارعین کو ان کے سکونتی مکانات سے بزور باہر نکال دینے اور ان کی زمینوں کو جبر پر رجسٹری کرا لینے سے بھی انھیں دریغ نہیں۔ آبادی کے پندرہ بیس خاندان ایسے ہیں جنھوں نے ساہوکاروں کے ظلم و تعدی کی تاب نہ لاکر گاؤں کی سکونت ترک کردی ہے۔ ان درندہ صفت ساہوکاروں کی بربریت کا یہ عالم ہے کہ انھیں اس غریب اور آفت زدہ قرضدار کو زدوکوب کرنے سے بھی عار نہیں ہوتا۔ جس کے گھر میں مردہ باپ کی لاش پڑی ہو اور جو کفن کا کپڑا لینے بازار آیا ہوا !!

**طریق لین دین** موضع میں قرضہ کا لین دین کرنے والے ساہوکاروں کی تعداد تین ہے۔ جن میں سے ایک مسلمان ہے ایک لنگایت ایک برہمن ۔ لین دین کے دو طریقے ہیں بصورت نقد و بصورت جنس۔ نقد کی صورت میں معمولی رقوم بلا تحریر دستاویز دی جاتی ہیں اور بڑی رقمیں بہ تحریر دستاویز و رہن آراضی۔ جنس کی صورت میں ادائی قرض کی متوقع مدت چونکہ زیادہ سے زیادہ نو ماہ یا ایک سال ہوتی ہے اس لئے

ابتداء میں دستاویز نہیں لکھائی جاتی البتہ جب فصل کے موقع پر بھی جنس ادا نہ ہو سکی تو اس نرخ سے جو قرض لیتے وقت تھی کل جنس واجب الادا کی قیمت کے مساوی دستاویز تحریر کر دینی پڑتی ہے۔ شرح سود نقد کی صورت میں (۱۸، تا ۲۵) روپیہ فیصد سالانہ اور جنس کی صورت میں فی من (۴ تا ۸) پائلی سالانہ ہوا کرتی ہے۔ لیکن یہ شرح سود حقیقی اور واقعی نہیں بلکہ نام نہاد اور ظاہری ہے۔ کیونکہ شرح سود تو اس نام نہاد شرح سے کئی گنا زیادہ ہوتی ہے جو غریب مزارعین بے چون و چرا ادا کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔

(۱) چنانچہ مسمی سلیمان نے ایک ساہو سے ۱۳۱۱ف میں مبلغ (۶۰) روپے نقد حاصل کئے سود در سود ہوتے ہوئے ۱۳۳۰ف اور ۱۳۳۳ف میں علی الترتیب چھ چھ سو روپے کے متعلق دو نمبر رہن بالقبض کر دئے گویا (۲۲) سال کی مدت میں (۶۰) کی رقم المضاعف ہو کر (۱۲۰۰) روپے ہو گئی اور مسمی مذکور نے جو سود ادا کیا اس کی شرح ۱/۶ ۴ روپے (۴ روپے چھ آنے ۴ پائی) فیصد سالانہ ہوئی۔ مسمی مذکور ہی نے اسی ساہو سے ۱۳۲۷ف یا ۱۳۲۸ف میں دو من جوار (جبکہ جوار کا نرخ بوجہ گرانی شاید ۵/۱۲ فی من تھا) حاصل کی ۱۳۴۳ف میں اس جوار کی قیمت کے عوض مسمی مذکور نے ساہو کو (۲۴۴) روپیہ کی دستاویز لکھدی۔ گویا پندرہ سال کی مدت میں (۴۰) روپیہ کی بجائے (۲۴۴) روپیہ ادا کئے اور سالانہ (۸ ۱۷/۳۶) فیصد شرح سے سود ادا کیا۔ مسمی مذکور نے ۱۳۳۰ف تا ۱۳۴۴ف سالانہ مبلغ (۵۲ ۱/۱۲) روپیہ مذکورہ بالا رقم کے سود میں ادا کیا یعنی (۲۲۶۸) روپیہ ادا کئے باوجود اس کے ۱۳۴۵ف میں ساہوکار نے مزید (۲۰۲) کا دعوی کر دیا۔ عدالت نے آپس کے سمجھوتے پر سالانہ (۱۰۰) روپیہ کی قسط مقرر کر دی۔ غرض اس شخص نے ۱۳۱۱ف میں ۶۰ اور ۱۳۲۸ف میں ۲۴۴ روپیہ حاصل کرکے ۵/۱۲ (۴۲۶۸) روپیہ کا قرض اپنے سر لیا

مندرجہ بالا واقعہ تو ایک کسان کا ہے لیکن خود موضع کا پٹواری بھی ساہوکاروں کے پنجہ حرص و آز سے محفوظ نہ رہ سکا۔ دکھل راؤ پٹواری کا بیان ہے کہ ۱۳۲۸ف میں اس نے ایک ساہو سے ایک ہزار روپئے قرض لئے کئی سال تک سود اور اصل کی ادائی نہ ہو سکی ۱۳۴۴ف میں اس کے ذمہ (۶۵۰۰) کی رقم واجب الادا ہو گئی۔ پٹواری نے اس قرض کے عوض اپنی (۸۰) ایکڑ زمین ساہوکار کے حوالے کر دی اور اب اس کے پاس صرف (۲۱) ایکڑ ناقص زمین رہ گئی ہے جس کی پیداوار سے مالگذاری بھی بمشکل ادا ہو رہی ہے۔ گویا پٹواری نے (۱۰۰۰) روپیہ کے عوض (۵۵۰۰) روپئے سود میں ادا کئے۔ جس کی شرح ۵/۱۲ ۴۲ فیصد سالانہ ہوئی۔

یہ تو خیر اسامیوں کا حال ہے جنہوں نے قرض بصورتِ نقد حاصل کیا تھا۔ بعض مزارعین ایسے ہیں جن کا قرض محض زمینوں کے قول پر دینے کا نتیجہ ہے۔ مثال کے طور پر بھو دیا سا ئینا کولی کا نام پیش کیا جا سکتا ہے۔ جس نے دس سال قبل (شاید ۱۳۳۵ف میں) ایک ساہوکار کا باغچہ (۴۰۰) روپیہ سالانہ قول پر لیا۔ اس سال صرف (۲۰۰) ادا ہو سکے۔ دو سال بعد ایک کھیت اسی ساہو کا بہ حساب سالانہ (۵۰۰) قول پر لیا۔ جس میں ساہو بھی بطور حصہ دار شریک تھا۔ اب کی مرتبہ اس کے ذمہ (۲۵۰) روپئے واجب الادا رہے۔ قرض کے خوف سے گاؤں سے فرار ہوگیا۔ ایک سال بعد یعنی ۱۳۳۹ف میں واپس آیا۔ اور ایک سو روپئے ساہوکار سے پھر قرض لئے کہ گاؤں میں رہ کر اپنا کاروبار کرے۔ جملہ رقم ملاکر ساہوکار نے مبلغ (۶۰۰) روپئے کی دستاویز لکھالی اور ادائی قرض کے لئے سالانہ (۵۰) روپیہ اور بعد میں (۲۵) کی اقساط مقرر کیں چنانچہ اب تک مسمی مذکور اقساط ادا کر رہا ہے اب اس کے ذمے (۵۶۰) رہ گئے ہیں۔ مختصر یہ کہ ۱۳۳۹ف کی نقد حاصل کردہ رقم سے قطع نظر محض قول کے باعث (۱۰۰) روپیہ کا قرض مسمی مذکور کے ذمہ ہوگیا۔

بعض کاشتکاروں نے کسی ساہوکار کی دوکان سے کپڑا ادھار لیا۔ اور جب کچھ مدت تک قرض کی رقم ادا نہ ہو سکی تو ساہوکار نے ان سے دستاویز لکھالی۔ چنانچہ مسمی تپناکالا کا واقعہ ہے کہ اس نے تقریباً دس سال قبل ایک ساہو سے تقریباً ۲۵؎ روپیہ کا کپڑا ادھار لیا۔ چار سال کے بعد ساہو نے اس کپڑے کی بابت (۵۰؎) کا دعویٰ کر دیا۔ جس کے بعد سالانہ ۵؎ کے اقساط سے تین سال میں رقم ادا ہوئی۔ مسمی مذکور کا بیان ہے کہ ڈگری سے قبل ایک سال کی مدت میں اس نے ۵؎ کے عوض (۲۱۰) روپئے ساہوکار کو ادا کئے شرح سود سالانہ (۱۲½؎) رہی۔

مسمی پدمنا پجاری دھنگر نے آج سے سترہ اٹھارہ برس قبل جبکہ خشک سالی کے سبب جوار کا نرخ ڈھائی سیر فی روپیہ تھا۔ ایک من جوار قیمتی لعہ؎ روپیہ ایک ساہو سے خریدی۔ یہ گرانی صرف ایک سال رہی۔ مگر پدمنا رقم مذکور کی ادائی نہ کر سکا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کا وہی ۲ ایکر کا کھیت جو اس کی زندگی کا سہارا تھا ساہوکار کے قبضہ میں ہے اور رقم ہنوز واجب الادا ہے۔

بعض اوقات مقامی ساہوکاروں نے صریحاً بے ایمانی سے کام لے کر بے بس کسانوں کی زندگیاں تلخ کر دی ہیں۔ چنانچہ ۱۳۲۸ف میں مسمی اسمٰعیل شاہ اور اس کے چچازاد بھائی کے مابین قبضۂ آراضی سے متعلق نزاع سے فائدہ اٹھا کر ایک ساہو نے اسے ترغیب دی کہ اگر تم نے مابہ النزاع آراضی برائے نام میرے قبضہ میں دیدی تو تمہارے فریق مخالف کو آراضی پر

قبضہ کرنے کی جرأت نہ ہوگی مبلغ (۸۰۰) روپیہ کی دستاویز لکھالی۔ وعدہ کیا گیا کہ بعد فیصلۂ عدالت دستاویز مسمی مذکور کے حوالہ کر دی جائے گی۔ اور رقم وغیرہ نہ لی جائے گی۔ جب دوسرے سال عدالت سے مسمی اسماعیل شاہ کے موافق فیصلہ ہوا تو ساہو نے بددیانتی سے دستاویز کی رقم طلب کی۔ اور دعوے کی دھمکی دی۔ مجبور ہو کر مسمی مذکور نے (۶۰۰) روپیہ ادا کرنا منظور کیا۔ چھ سات مہینے بعد ۱۳۴۲ ف میں بشمول رقم سود مبلغ (۸۰۰) روپیہ کی رجسٹری کرا دی۔

اکثر صورتوں میں ساہوکار قرض داروں کی ادا کردہ رقوم کی نہ رسید دیتے ہیں اور نہ دستاویز واپس کرتے ہیں۔ غریب کسان بے زبان جانور کی طرح ساہو کے تعمیل حکم پر مجبور رہیں۔ چنانچہ مسمی مارننڈ پاکولی نے ایک ساہو کو (۱۵۱) کی رقم ادا کی۔ ساہو نے دستاویز واپس کرنے کا وعدہ کیا کئی روز تک بلطائف الحیل ٹالتا رہا۔ اور اسی دوران میں ایک مقدمۂ قتل کے سلسلہ میں ساہو فرار ہو گیا۔ واپسی کے بعد ساہو نے دوبارہ رقم طلب کی۔ لیکن مسمی مذکور نے رقم دینے سے انکار کر دیا۔ دستاویز اب تک ساہو کے قبضہ میں ہے اور قرض کا مطالبہ برابر جاری ہے۔

ساہوکاروں کے ظلم وزیادتی کا یہ حال ہے کہ بھیما بھنیر نے پچیس یا تیس برس پہلے ایک ساہو کی دوکان سے سات عدد چوڑیاں خریدی تھیں۔ غریب نے ان کی قیمت ادا نہیں کی اور آج انھیں سات عدد چوڑیوں کی قیمت کے عوض (۷۰۰) روپیہ کا قرضہ ہے۔ حالانکہ غریب انھیں سات سو روپیوں کی زرتار چوڑیاں اپنی بیوی کو پہنا سکتا تھا۔

ان قرضوں کے متعلق قطعیت کے ساتھ یہ معلوم کرنا دشوار ہے کہ مجموعی رقم کا کس قدر جز و پیداواری اغراض کے لئے لیا گیا اور کس قدر غیر پیداواری اغراض کے لئے۔ لیکن بلاخوف تردید اس قدر ضرور کہا جا سکتا ہے کہ ان قرضوں کی کثیر غیر پیداآور ہے اور غیر پیدا آور قرضوں کی خصوصیت یہ ہے کہ جب وہ ایک بار وجود میں آچکتے ہیں تو بجائے جلد ختم ہونے کے عروج پانے لگتے ہیں۔

مندرجہ بالا واقعات کے اظہار کے بعد شاید یہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں کہ اس ہیبت ناک بار قرض کے سبب زارعین کی زندگی مرقع حسرت و یاس بنکر رہ گئی ہے۔ کیونکہ کسان جب دیکھتا ہے کہ ہر بار جہاں اس کی فصل تیار ہوئی دوسرے اس پر قبضہ کر لیتے ہیں تو فطرتاً اس کی ساری امیدیں خاک میں مل جاتی ہیں اور زندگی کو وہ ایک بوجھ سمجھنے لگتا ہے۔ اس کے قویٰ مضمحل ہو جاتے ہیں۔ اس کا دماغ کمزور ہو جاتا ہے اور مستقبل کو بہتر بنانے کی کوئی تدبیر پھر اُسے نہیں سوجھتی اسی بلائے بے درماں نے اس کے نظریہ حیات کو الم پسند اور قنوطی بنا دیا ہے۔

مزارعین پر ساہوکار کے دانت اس لئے تیز ہوتے ہیں کہ وہ مفلس ہیں اور وہ مفلس اس لئے ہیں کہ وہ قرضدار ہیں۔ اس قابل اعتراض کاروبار سے مزارعین کس قدر تباہ ہوئے اور ساہوکاروں نے کس قدر استحصال ناجائز کیا اس کا ثبوت یوں ملتا ہے کہ موضع کے بڑے بڑے ساہوکار تین ہیں۔ ساہوکار نمبر ۱ کے قبضہ میں ۱۳۳۰ف میں (۱۲۷) ایکڑ ۴ گنٹے آراضی تھی اور ۱۳۴۵ف میں (۴۹۷) ایکڑ (۴) گنٹے۔ ساہوکار نمبر ۲ کے قبضہ میں اس سال ۲۶۶ ایکڑ (۲) گنٹے زمین تھی اور ۱۳۴۵ف میں (۳۱۴) ایکڑ (۲۴) گنٹے ساہوکار نمبر ۳ کے پاس ۱۳۳۰ف میں ۵۶۳ ایکڑ آراضی تھی۔ تو ۱۳۴۵ف میں (۴۹۲) ایکڑ (۹) گنٹے کا مالک ہے۔ گویا پندرہ سال کی مدت میں مزارعین کی (۵۴۰) ایکڑ آراضی ان کے قبضہ سے نکل نکل کر ساہوکاروں کی ملکیت ہوگئی۔ اس ٹھوس اور مادی شہادت کے مقابلہ میں شاید ہم پر یک طرفہ فیصلہ کا الزام نہیں لگایا جاسکتا۔ مانا کہ ساہوکاروں سے مزارعین کی اکثر ضرورتیں پوری ہوتی ہیں اور اس میں بھی کلام نہیں کہ مزارعین کے حق میں مہاجنوں اور ساہوکاروں کا وجود دیگر بلا اہل نہیں تاہم اس میں بھی کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ یہ ساہوکار اپنی خدمات کا معاوضہ واجبی سے کہیں زیادہ پاتے بلکہ جبراً وصول کرتے ہیں۔

## اصلاحی تدابیر

اصلاحی تدابیر کے تجویز کرنے یا ان پر عمل کرنے سے قبل اس کا یقین کر لیا جانا چاہیے کہ ان تدابیر کی حیثیت محض نظری نہ ہو بلکہ عملی طور پر وہ مزارعین کی فلاح وبہبود کا وسیلہ ہوں:-

اصلاحی تدابیر کو دو حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے (۱) بلاواسطہ (۲) بالواسطہ۔ بلاواسطہ اصلاحی تدابیر سے ہماری مراد ایسی تدابیر ہیں جن کے ذریعہ کسانوں کو فی الفور نقصانات سے بچایا جاسکے اور بالواسطہ تدابیر وہ ہیں جن سے مزارعین کی مرفہ الحالی بتدریج مگر مستقل طور پر متاثر ہوتی ہو۔

**بالواسطہ تدابیر** مزارعین کا طریقۂ کاشتکاری اور آلات زرعی دقیانوسی ہیں۔ انھیں اپنی زمینوں کی زرخیزی بڑھانے کی فکر نہیں۔ عمدہ تخم کے استعمال کا حوصلہ نہیں۔ ان کے مکانات گندہ اور تاریک ہیں۔ انکی صحتیں کمسنی کی شادیوں کی بدولت تباہ و خستہ ہیں۔ زراعت سے انہیں معقول آمدنی نہیں ہوتی لیکن آبادی کی اکثریت اسی میں مصروف ہے اور دیگر گھریلو یا دستی صنعتوں کی جانب مائل نہیں۔ ساہوکاروں کے ظلم وستم کے وہ شاکی ہیں مگر اسی سے طالب پناہ

اور خواہاں امداد ہوتے ہیں۔ اس سے نجات پانے کے بجائے اس کی گرفت مضبوط سے مضبوط تر کرتے جا رہے ہیں۔ ان سب خرابیوں کی اصل وجہ ان کی جہالت ہے۔ وہ کاشتکار ہوتے ہوئے بھی کاشتکاری کے اصل مفہوم سے ناآشنا ہیں۔ زراعت کے معنی ان کے نزدیک وہی ہیں جو صدیوں پیشتر ان کے آبا و اجداد کے ذہنوں میں تھے۔ تبدیل شدہ حالات اور جدید ضروریات سے وہ بیگانہ ہیں۔ شفیق و مہربان حکومت نے جو آسانیاں انھیں بہم پہنچائی ہیں نہ ان سے پورے طور پر آگاہ ہیں نہ ان سے استفادہ کرنا جانتے ہیں۔ ترقی یافتہ ممالک کے مزارعین کو دوسری سہولتوں کے علاوہ سب سے بڑی سہولت تعلیم ہے۔ وہاں کے مزارعین اس قدر پڑھے لکھے ہوتے ہیں کہ حکومت کی جاری کردہ اصلاحات و طریق ہائے کاشت کو سمجھیں اور ان پر عمل کریں۔ یہ ایک بدیہی امر ہے کہ جن کی اصلاح مقصود ہو اگر انہیں مہیا کردہ سہولتوں سے استفادہ کرنے کی صلاحیت ہی نہ ہو تو فلاح و بہبود کی ساری کوششوں کا بے نتیجہ رہ جانا یقینی ہے۔

دور جدید میں جن ملکوں نے معاشی اور سیاسی حیثیت سے حیرت انگیز ترقی کی ہے ان میں سے ہر ایک نے اپنے مرض کا علاج تعلیم کے نسخہ ہی سے شروع کیا۔ جاپان اور ترکی کے علاوہ روس کی ترقی کی ابتدا بھی تعلیم ہی سے ہوئی تھی۔ سوئٹزرلینڈ کے ایک محب وطن کا قول ہے کہ "ہمیں معلوم ہے کہ ہماری آبادی کی اکثریت تہی دست رہے گی لیکن ہم نے تہیہ کر لیا ہے کہ وہ تہیدستی کے ساتھ جہالت کے بھی شکار نہ رہیں" موضع میں خواندہ افراد کی تعداد ناقابل لحاظ ہے۔ ایسے موضع کے مدرسہ تحتانیہ میں جہاں کی آبادی دو ہزار ہو ایک سو بیس لڑکوں کا زیر تعلیم ہونا موضع کی تعلیمی پستی کا آئینہ دار ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ مدرسہ میں طالب علموں کی تعداد میں اضافہ کے علاوہ تعلیم بالغان کے لئے مدارس شبینہ قائم کئے جائیں۔ غلام احمد صاحب مددگار تحتانیہ کی کوششیں لائق ستایش ہیں کہ آپ نے ذاتی دلچسپی اور ہمدردی سے کام لے کر حال ہی میں ایک دارالمطالعہ کی بنیاد ڈالی ہے۔ جہاں روزناموں کے علاوہ ماہوار رسایل کا بھی انتظام ہے۔ محکمہ تعلیمات کی جانب سے مدارس شبینہ کا قیام بے حد ضروری ہے۔ تعلیم نسواں کی خاطر ایک معلمہ موجود ہے لیکن ضرورت ہے کہ پروپگنڈے سے کام لے کر گاؤں کی لڑکیوں میں تعلیم کا شوق پیدا کیا جائے اور ساتھ ہی ان پڑھ عورتوں کو کفایت شعاری صفائی اور اصول حفظان صحت سے واقف کرایا جائے۔

**بلاواسطہ تدابیر** لیکن ظاہر ہے کہ ان تدابیر سے کما حقہٗ مستفیض ہونے کے لئے ایک عرصہ لگے گا۔ نیز کسانوں کو حصول تعلیم و پابندیٔ حفظان صحت پر مائل کرنے کی خاطر ضروری ہے کہ ان کی مادی حالت

کی اصلاح کی تدابیر فی الفور اختیار کی جائیں۔ ان کی سقیم حالت نے انھیں قسمت پرست بنا دیا ہے۔ ان کا نقطۂ نظر اس درجہ الم پسند ہو گیا ہے کہ وہ اپنی زبوں حالی کو اپنی قسمت کا نتیجہ سمجھنے لگ گئے ہیں اور اس لئے اس تباہ حالی سے نجات پانے کی کوئی تدبیر ان کو کارگر معلوم نہیں ہوتی۔ اگر ان کی مادی حالت کے ارتفاع کی موثر تدابیر اختیار کی جائیں تو یقین ہے کہ انھیں تقدیر سے زیادہ تدبیر پر اعتقاد ہو جائے گا۔

مزارعین کی اصلاح کی کوشش اس وقت تک بارآور نہیں ہو سکتی جب تک کہ ان کو قرض کے موجودہ بار گراں سے نجات نہ دلائی جائے گی۔ واقعہ یہ ہے کہ موضع کی اکثریت ساہوکاروں کے آہنی گرفت میں ہے اور اسی آہنی گرفت نے زرعی ترقی کو پا بہ زنجیر کر رکھا ہے۔ پروفیسر گنگولی کا بیان ہے کہ "گراں شرح سود ہی ہماری دیہی آبادی کی روز افزوں افلاس کا سبب ہے۔ میرا ایقان ہے کہ جب تک اس خطرہ کو کھلے بندوں رہنے دیا گیا اس سے ہماری زرعی معیشت کی بنیادیں کھوکھلی ہوتی رہیں گی"۔ ان خطرات کے سدباب کے لئے حسب ذیل تجاویز مفید نظر آتی ہیں۔

۱۔ سودی لین دین کے کاروبار کے لئے ساہوکاروں کو لائسنس کا پابند بنایا جائے۔

۲۔ قانوناً شرح سود مقرر کی جائے۔

۳۔ ساہوکاروں کو مجبور کیا جائے کہ لین دین کے باقاعدہ حسابات رکھیں۔ اصل اور سود کی ادا شدہ رقوم کی رسائد جاری کریں بہتر تو یہ ہوگا کہ منجانب سرکار مطبوعہ حسابات کے رجسٹر اور رسائد قیمتاً ساہوکاروں کو فراہم کئے جائیں۔ محکمۂ پولس و مال کے عہدہ دار بلحین دورہ وقتاً فوقتاً ان رجسٹرات کی تنقیح کرتے رہیں۔ اگر ان ساہوکاروں کے حسابات کی جانچ پڑتال کے لئے ہر تعلقہ میں ایک آڈیٹر بطور خاص مقرر کیا جائے تو زیادہ مفید نتائج کے برآمد ہونے کا قرینہ ہے۔ ان آڈیٹروں کی تنخواہیں اس آمدنی سے ادا کی جائیں جو ساہوکاروں کے اجرائی لائسنس سے حاصل ہوگی۔ کیونکہ یہ ظاہر ہے کہ اوسطاً ہر تعلقہ میں دو سو یا پونے دو سو مواضعات ہوتے ہیں۔ ساہوکاروں کی اقل ترین تعداد فی موضع ایک بھی فرض کی جائے تو پورے تعلقہ میں (۱۵۰) ساہوکار رہیں گے۔ اگر لائسنس کی اجرت سالانہ بیس روپیے بھی رکھی گئی تو (۳۰۰۰) روپئے کی آمدنی ہوگی اور اس رقم سے آڈیٹر کی تنخواہ کا نکالنا کوئی مشکل کام نہیں۔

۴۔ موجودہ رقوم قرض کے متعلق بطور سرکاری مفصل تحقیق کرائی جائے۔ اگر ساہوکاروں نے اصل کے سود میں کافی رقم حاصل کر لی ہے تو ساہوکاروں کو ایسے قرضوں سے دست بردار ہونے پر مجبور کیا جائے اور جن مزارعین کے ذمہ

اتنا قرضہ ہو کہ ان سے دست برداری ساہوکاروں کے مالی نقصان کا موجب ہو بشرطیکہ ان سے ساہوکار نے سود میں اصل کے مقدار مساوی یا اس سے زاید رقم وصول نہ کی ہو تو حکومت کی جانب تحقیق کے بعد اصل رقم کو دو چند کر کے مناسب اقساط مقرر کر دی جائیں۔ حکومت کو اس کا لحاظ نہ کرنا چاہئے کہ ساہوکار کا دعویٰ کس قدر رقم کا ہے بلکہ اس امر پر نگاہ ہونی چاہئے کہ ساہو نے فی الحقیقت کس قدر اصل قرض دیا ہے۔

۵۔ قرض سے نجات کے لئے انجمنہائے امداد باہمی کا توسط بے انتہا مفید ثابت ہوگا۔ مگر ان انجمنوں کو حقیقی طور پر منفعت بخش بنانے کے لئے ضروری ہے کہ ان کے انتظام کی اصلاح کی جائے بعض مقامات پر انجمنوں کے ہوتے ہوئے بھی مزارعین ساہوکاروں کے مرہون منت رہنے پر مجبور رہتے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ ساہوکار آدھی رات کو بھی مزارعین کو قرض دینے پر آمادہ رہتا ہے۔ ضرورت ہے کہ ناگہانی اور معمولی ضرورتوں کی پابجائی کے لئے ان انجمنوں میں قلیل المدت قرضوں کی سہولت مہیا کی جائے۔ یہ شکایت عام ہے کہ انجمن امداد باہمی سے قرض حاصل کرنے میں ایک تو کافی مدت درکار ہوتی ہے اور جو رقم ملتی بھی ہے اس کا ایک قابل لحاظ جز دفتر کاری میں صرف ہو جاتا ہے۔ بعض فرض ناشناس ملازمین انجمن ہائے امداد باہمی کی دیانت پر نگرانی رکھی جائے۔ آج سے سترہ برس قبل موضع میں انجمن امداد باہمی کا قیام عمل میں آیا تھا لیکن اب یہ بند ہے۔ انجمن کی ناکامی کا سبب یہ ہوا کہ ابتدا میں وصولیابی رقم کی جانب سے غفلت کی گئی اور جب کئی سال ہو گئے تو وصولی رقم میں سختی کی جانے لگی۔ چنانچہ اب ہر سال انجمن کا عامل یہاں آتا اور مقروض مزارعین کی زمینیں نیلام کرتا ہے۔ ضرورت ہے کہ مزارعین کو پروپگنڈے اور تعلیم کے ذریعہ امداد باہمی کے اصولوں سے واقف کرایا جائے اور ان کی بدگمانیوں کو رفع کیا جائے۔

۶۔ ان محکموں کو موضع کے لئے عملی طور پر مفید بنایا جائے جن کا تعلق دیہی فلاح و بہبود سے ہے۔ خصوصاً محکمہ ہائے زراعت اور امداد باہمی کی جانب سے باقاعدہ پروپگنڈے اور تبلیغ کی ضرورت ہے۔ مزارعین کو اس بات کا یقین دلانا چاہئے کہ ہر زرعی مشکل میں محکمہ کی خدمات ان کے لئے وقف ہیں اصلاح شدہ آلات زرعی اور تخم کا استعمال عام کرنے کی کوشش کی جائے۔ انتخاب کھاد اور طریق استعمال میں مزارعین کی رہنمائی کی جائے۔ ذرائع آب پاشی کے فقدان کی تلافی ڈرائی فارمنگ کے عام کرنے سے کی جا سکتی ہے۔

۷۔ کس قدر حیرت کا مقام ہے کہ ایسے موضع میں جہاں کی مالگزاری سالانہ دس ہزار ایک سو سینتالیس (۱۰۱۴۷) روپیہ ہو، طبی امداد کا کوئی انتظام نہیں۔ بعض خوشحال مزارعین (بلکہ ساہوکاروں) کے علاوہ جو شاہ آباد سے طبی امداد طلب کرتے ہیں دیگر مزارعین کیلئے کسی قسم کے علاج معالجہ کی سہولت حاصل نہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ موضع میں حتی الامکان عجلت سے کم از کم ایک حکیم یونانی کا تقرر عمل میں آئے۔

۰۔ زائد از ضرورت افراد کو زراعت سے نکال کر گھریلو دستکاریوں میں لگایا جائے جس سے مزارعین کے اوقات فرصت بھی پیدا آور بن سکتے ہیں۔ دستی پارچہ بافی کی صنعت کی موضع میں اس لئے زیادہ گنجائش نہیں ہے کہ اوّل تو یہاں پارچہ باف جلاہوں کی تعداد کم ہے، دوم یہ کہ یہاں کی کپاس کی پیداوار بھی قلیل ہے۔ سوم یہ کہ دستی پارچہ کی قسمیں مشین کے بنائے ہوئے پارچہ کے مقابل گراں ہوں گی اور کسان بجائے دستی پارچہ کے بوجہ ارزانی و نفاست مشین ساختہ پارچہ خریدنے ہی کو مفید سمجھیں گے۔ البتہ یہ ممکن ہے کہ خانگی ضروریات کے لئے عورتوں کے اوقات فرصت میں دستی پارچہ کی تیاری کی ترغیب دی جائے، گھر کے مرد بھی اپنے فرصت کے اوقات میں تاگا کاتنے اور بننے میں مصروف رہ سکتے ہیں اگر اس صورت سے ان کی پوشش ضروریات بھی پوری ہو جائیں تو ان کے حق میں نہایت سود مند ہوگا۔

مقامی حالات کے اعتبار سے مرغیوں اور بطوں کی پرورش سے مزارعین کی ایک معقول تعداد کی آمدنی میں قابل لحاظ اضافہ کی توقع ہے۔ شاہ آباد اور واڑی جنکشن سے قربت کی وجہ سے مرغیوں اور انڈوں کی فروخت کی سہولت موجود ہے کیونکہ ان اسٹیشنوں سے روزانہ مرغیاں اور انڈے کثیر تعداد میں بمبئی بھیجے جاتے ہیں۔

چند مزارعین کے لئے بکریوں کی پرورش بھی مفید ہو سکتی ہے۔ مزید برآں باشندگان موضع کی ضروریات تمباکو نوشی کے پورا کرنے کے لئے بیڑیاں بنانے کی صنعت بھی کئی خاندانوں کی مجموعی آمدنی میں اضافہ کا باعث بن سکتی ہے۔

بہرحال باشندگان موضع کی اس حد سے بڑھی ہوئی فلاکت کے دور کرنے کی خاطر کسانوں میں وسعت نظر، خود اعتمادی اور خود اعانتی کا جذبہ پیدا کیا جائے۔ اسی کے ساتھ ان کی آمدنیوں میں اضافہ کی خاطر ان کی زراعت کو زیادہ منفعت بخش ان کے اوقات فرصت کو پیدا آور بنایا جائے۔ خصوصاً ساہوکاری لین دین کی لعنتوں سے انھیں نجات دلائی جائے۔ اگر تعلیم کے ساتھ ساتھ ان امور کے جانب موثر اور عملی توجہ کی گئی تو باشندگان موضع کی خوش حالی کے وسیع قراین موجود ہیں۔ فقط

شیخ محبوب علی متعلم بی اے

# بیداری

خزاں کا دور ہوا ختم پھر بہار آئی
عروس گل نے اُٹھائی نقاب چہرہ سے
نئے سرے سے ہوئے تازہ داغ لالہ کے
صبا نے چوم لیا منہ حسین کلیوں کا
نسیم صبح نے جھولے جھلائے شاخوں کو
چمن میں چڑیوں نے گائے نئے نئے گانے
ہر ایک چیز میں پیدا اک انقلاب ہوا
مری حیات نے بھی ایک تازہ کروٹ لی
مرے خیال نے بھی اک نیا ورق الٹا

قدیم نظریے بیکار سے نظر آئے
پُرانے شوقوں میں دلچسپیاں ذرا نہ رہیں
نئے خیال نئے ولولے نئے ارماں
غرض بدل گئے میرے تمام احساسات
مری نگاہ نے رمزِ حیات ڈھونڈھ لیا
سمجھ میں آ گئے اسرارِ زندگی مجھکو
کُھلا کہ ذرّہ بے مایہ بھی نہیں ناچیز
ہر ایک چیز کے دل میں ہے آرزوئے کمال
ہر ایک شے کو ازل سے ہی جستجوئے کمال
نہ صرف سینۂ گل ہی میں ہے بہارِ کمال
ضمیرِ خار میں بھی ہے نہاں شرارِ کمال
جو بن پڑے تو یہ کانٹے گلاب بن جائیں
گلاب بن کے گل آفتاب بن جائیں
کُھلا یہ راز تو سب کچھ بُھلا دیا میں نے
ہر ایک نقشِ تمنا مٹا دیا میں نے
مگر وہ داغِ محبت کہ ہے جو حاصلِ زیست
تلاشِ منزلِ تکمیل میں اُٹھوں گا جب

وہی چراغ ہدایت بنے گا میرے لئے
اُسی کے نور میں یہ راہ طے کرونگا میں
مرے حبیب! تجھے ساتھ لے چلونگا میں
کہ تو نہ ہو تو ہے بے صرفہ جستجوے کمال
ترے بغیر ہے ناممکن العمل یہ خیال
"بیا کہ قاعدۂ آسماں بگردانیم"
چلیں تلاش کریں منزل حقیقت کو
بہم عبور کریں بحر زندگانی کو
خوشی کے گیت بھی گائیں بہ سرخوشی شباب
بہ سعیِ مقصد فطرت بہائیں آنسو بھی
بناؤں گا میں تجھے اپنا ہمدم و ہمساز
رفیقِ رنج و مسرت شریک راز و نیاز
مری حیات کا مقصود بن کے آجا تو
یہ انتظار ہے اب کیوں بلا توقف آ!
جھجک فضول ہے بے پردہ بے تکلف آ!
نگاہ ناز کی باتیں سمجھ رہا ہوں میں
"نہیں" میں "ہاں" کے اشاروں کو جانتا ہوں میں

اُٹھا کے کسوتِ فانوس آ بھی جا باہر
یہ قیدِ خلوتِ ناموس تا کُجا آخر
حیاتِ عشق کی رسوائیوں کو دیکھ ذرا
پھر اپنے حسن کی معصومیوں کو رسوا کر
کہ حسن و عشق پہنچ جائیں ایک منزل پر
وہی کمال کی منزل ہے جس کا نام "بقا"
جہاں فنا کا گزر ہے نہ رنجِ فرقت کا
جہاں حیات کو موجِ نسیم کہتے ہیں
"جہاں خلش کو سکونِ عظیم کہتے ہیں"
وہی مقام ہے سرچشمۂ عشق و الفت کا
وہی ہے نقطۂ آغاز مسرتِ تکمیل
وہاں پہنچ کے پرانے نظام کو چھوڑیں
جہانِ زندگیٔ ناتمام کو چھوڑیں
نئی حیات کا ہو اُس مقام سے آغاز
کریں فضائے محبت میں ساتھ دل پرواز

اختر

# خطبۂ افتتاحیہ نواب سر حیدر نواز جنگ بہادر

## صدر اعظم باب حکومت سرکار عالی

رائٹ آنریبل نواب مستطاب سر حیدر نواز جنگ بہادر نے انڈین اکونامک کانفرنس کے اکیسویں اجلاس کا افتتاح کرتے ہوئے جو تدبر آمیز خطبہ ارشاد فرمایا تھا ہر چند کہ وہ بعض مقامی اخباروں میں شایع ہو چکا ہے اس کی بے نظیر افادیت اس امر کی مقتضی ہے کہ اس خطبہ کو "مجلۂ عثمانیہ" میں شایع کرنے کا شرف حاصل کیا جائے تاکہ مستقبل میں ملک و ملت کی باگیں سنبھالنے والے وابستگان "عثمانیہ" کی توجہ ایک مرتبہ اور اس امر کی جانب ملتفت ہو سکے کہ مدبر اکبر کا دماغ سلطنت کی فلاح و بہبود اور اس کے مستقبل کو شاندار بنانے کے لئے کیسی کیسی انوکھی اور بے مثال تدبیریں سوچ رہا ہے۔

مدیر

**خواتین و حضرات!**

مجھے اجازت دیجئے کہ میں سب سے پہلے ارکین مجلس استقبالیہ اور مجلس کے صدر نواب مہدی یار جنگ بہادر کی خدمت میں

اظہار تشکر کروں کہ انھوں نے انڈین اکنامک کانفرنس کے اکیسویں اجلاس کا افتتاح کرنے کی مجھے دعوت دی۔ ہندوستان کی سب سے بڑی ریاست کے دار السلطنت میں ملک کے اتنے ممتاز ماہرین معاشیات کو خوش آمدید کہنے کا جو موقع مجھے آج ملا ہے اُس کی میں دل سے قدر کرتا ہوں۔ میں یہ باور کرنے کے لئے تیار نہیں ہوں کہ یہ محض حسن اتفاق ہے کہ آپ نے اس سال حیدرآباد کو اپنے اجلاس کا مرکز منتخب کیا۔ درحقیقت میں آپ کے اس انتخاب کو بہت معنی خیز سمجھتا ہوں۔ ماہرین معاشیات کی حیثیت سے آپ قدرتاً ان تعلقات سے باخبر ہیں جو ہندوستانی ریاستوں کو برطانوی ہند سے منسلک کرتے ہیں اور مجھے یقین ہے کہ آج آپ کی اس جگہ موجودگی سے ریاستوں کے اُس مرتبہ کی اہمیت کا ایک اور ثبوت ——— اگر کسی ثبوت کی ضرورت ہو ——— ملتا ہے جو مادر وطن کے اجتماعی نظام میں اب مسلمہ ہے۔

اُس زمانہ کو گذرے ہوئے تو بہت دن ہو گئے جب ریاستوں کو نامرغوب ملحقات میں سمجھا جاتا تھا۔ اب تو یہ امر تسلیم کیا جا چکا ہے کہ ریاستیں اس سیاسی تحریک عمل کے روایتی علمبردار ہیں جو ہماری تاریخ کو طویل صدیوں میں اپنے کو نمایاں کرتی رہی ہے۔ یہ تحریک عمل ان تمدنوں کی حیرت انگیز وسعت و اقسام سے پیدا ہوئی جن میں ہندوستان کا جاہ و جلال مضمر ہے۔ ان تمدنوں کی حفاظت ہماری قومی وراثت کا ایسا ہی ایک جزو ہے جیسا کہ ہمارے ملک کا یہ حق کہ وہ اپنے مستقبل کا خود مختار ہو۔ ریاستیں بہت قدیم زمانہ سے ہندوستان کی تہذیب و تمدن کے روایتی گہوارے ہیں اور ان گہواروں نے اوضاع زمانہ کے تمام تغیرات میں ملک کی قدیم تہذیب کے تصورات کو محفوظ رکھا ہے۔ ہندوستان کی بیش بہا مقامی تہذیبوں کی یہ کثرت ملک کی ترقی میں سد راہ نہیں ہو سکتی اور برطانوی ہند میں جس صوبہ واری خود مختاری کا چند روز ہوئے افتتاح ہوا اس کے ذریعہ مقامی اختلافات کا وہ اصول تسلیم کر لیا گیا ہے جو ہمارے ملک کے اساسی اتحاد ہی کا دوسرا پہلو ہے۔ دراصل اس عظیم الشان سرزمین ہند کی عافیت اسی پر منحصر ہے کہ اُن دو قوتوں کے درمیان صحیح توازن قائم رہے جن میں سے ایک اتحاد و اتفاق کی تشکیل کرتی ہے اور دوسری اُس جد و جہد سے تقویت حاصل کرتی ہے جو مقامی خود مختاری کے لئے ہر زمانہ میں جاری رہی ہے۔ اپنے اپنے مخصوص دائرہ عمل میں ان دونوں قوتوں کا توازن ناگزیر ہے اور تاریخ ہم کو بتاتی ہے کہ جب کبھی ایک قوت دوسری قوت کے حلقۂ عمل میں دخل انداز ہوئی تو سارے ملک نے نقصان اُٹھایا۔ مجھے اس واقعہ کی طرف اشارہ کرنے کی اجازت دیجئے کہ اسی بنیادی حقیقت کے احساس نے خانوادۂ آصفیہ کو ہمیشہ اس حکمتِ عملی کے اختیار کرنے پر مائل کیا کہ ایک طرف ہندوستان کے

اجتماعی مفاد کو ترقی دیں اور دوسری طرف ان قدیم انتظامی، تمدنی، سماجی اور معاشی روایات کی دولت کو محفوظ رکھیں جو ممالک محروسہ کے باشندوں کے فطری جوہر کا امتیاز ہیں، اسی لئے حیدرآباد میں ہم بعض اعتبارات سے تمام ہندوستان کی حیثیت مجموعی کی ایک چھوٹی سی تصویر دیکھ رہے ہیں۔ اس دکنی تمدن کو جو ہماری امتیازی خصوصیت ہے گزری ہوئی صدیوں میں مختلف نسلوں اور مختلف مذاہب کے باہمی امتزاج نے رفتہ رفتہ تعمیر کیا ہے اور دکنی تمدن کی اس ترکیب ہیئت میں مسلمان ہندو اور بدھ مت والے تمام عناصر نے حصہ لیا ہے۔

خواتین و حضرات! مجھے یقین ہے کہ آپ کو اپنی اس سیاحت میں جو ہمارے لئے باعث مسرت ہے حسن کاری اور فن تعمیر کے اس گہوارہ میں اُن گرانقدر خزانوں کو بچشم خود دیکھنے کے مواقع ملیں گے جو ہندوستانی تمدن کی دولت میں گویا حیدرآباد کا مخصوص حصہ ہیں۔ اور میں آپ کو یہ بھی یاد دلانا چاہتا ہوں کہ ادبیات و علوم کی دنیا میں بھی وہ دکنی تمدن جس کا میں نے ذکر کیا ہے اپنی مخصوص فتوحات جتلا سکتا ہے اس طرح اعلیحضرت بندگان عالی کی سلطنت کے اندر ہماری زندگی "کثرت میں وحدت" کی مثال رکھتی ہے جو تمام ہندوستان کی اجتماعی زندگی کی ایک نمایاں خصوصیت ہے۔

پس جس طرح ہم نے اپنی قومی وراثت میں بیرونی تمدنی اثرات کا خیر مقدم کیا ہے اور انھیں اپنی تہذیب کے عناصر میں داخل کر لیا ہے اسی طرح آج اس موقع پر بھی ہم آپ سے توقع کرتے ہیں کہ آپ اپنے تجربہ کی روشنی اُن مسائل پر ڈالیں گے جو ہمارے اور آپ کے درمیان مشترک ہیں۔

کیا آپ مجھے اجازت دیں گے کہ میں مختصراً بعض اُن مباحث کی طرف اشارہ کروں جو آجکل تمام ہمدرد انسانوں کی گہری توجہ کا مرکز ہیں۔ وہ ایک مسئلہ جو شاید سب سے زیادہ اور سب سے پہلے ہم سب کے خیال میں آجاتا ہے بیروزگاری کا مسئلہ ہے۔ اس موضوع پر بہت لکھا اور کہا جا چکا ہے۔ اور بیروزگاری کے اسباب کو مختلف نقطہ ہائے نظر سے جانچا گیا ہے۔ مگر فی نفسہ اس مسئلہ کی بنیادی حقیقت بہت سادی ہے یعنی یہ کہ اس وقت اُن لوگوں کے لئے جو پیدا آور محنت کرنا چاہتے ہیں کافی کام موجود نہیں۔ میری رائے میں یہ مسئلہ در اصل حالات میں از سر نو تطابق پیدا کرنے کا مسئلہ ہے۔ ہمارے ملک میں تقریباً ہر قسم کے قدرتی ذرائع موجود ہیں۔ اگر ان کو زیادہ وسیع پیمانہ پر استعمال کیا جائے تو کم از کم میں تو یقین نہیں کر سکتا کہ ہر شخص کو کام نہیں ملے گا۔ بہرصورت حالات میں از سر نو تطابق پیدا کرنا ضروری ہے۔

ایک طرف تو یہ لازم ہے کہ ہم اپنے نظم معیشت میں اس قدر ترمیم کر دیں کہ سائنس کے طریقوں اور اصولوں کے مطابق ہم اپنے قدرتی ذرائع کو استعمال کر سکیں اور دوسری طرف ہم کو اپنے رائج الوقت طرز تعلیم میں اس طرح تغیر و تبدل کرنا چاہئے کہ ہماری نئی نسل اُن مواقع اور امکانات سے کافی فائدہ اُٹھا سکے جو اس تغیر سے پیدا ہوں گے۔

میری رائے میں بیروزگاری کا اصلی علاج یہی ہے کہ ہم اپنے طرز تعلیم کو مسائل حاضرہ کے مطابق بنا دیں۔ جس قدر جلد ہم یہ تغیر پیدا کر سکیں گے اسی قدر جلد ہم موجودہ بے ترتیبیوں کا خاتمہ کر سکیں گے اور ان تکلیف دہ مشکلات کو بھی رفع کر سکیں گے جن کا سامنا گریجویٹ اور انڈر گریجویٹ نوجوانوں کو کرنا پڑتا ہے جو کام کے باوجود کام کی بے سود تلاش میں سرگرداں ہیں۔

آپ کو یہ سن کر خوشی ہوگی کہ اس ریاست میں طریق تعلیم کی از سر نو تنظیم اسی خیال پر مبنی ہے کہ اُس کو اہل ملک کی ضروریات کے مطابق بنایا جائے۔ مجھے یقین ہے کہ اس حکمت عملی سے ہم دوہرا فائدہ حاصل کریں گے۔ یعنی ایک طرف تو ہم کو یہ امید ہے کہ ہم اس طرح بڑی حد تک تعلیم یافتہ بیروزگاری کے مسئلہ کو حل کر لیں گے اور دوسری طرف ہمارا مقصود یہ بھی ہے کہ ہم ملک کے اقتصادی ذرائع کو وسیع پیمانہ پر ترقی دے سکیں۔ ان فوائد کے یکجا جمع ہونے سے کئی دوسرے فوائد بھی حاصل ہوں گے۔ وہ نئے طریقے اور وسائل جو ہم کو سائنس اور علوم کی ترقی اور ان کے استعمال سے معلوم ہوئے ہیں جب کام میں لائے جائیں گے نتیجتاً ہماری معاشی تنظیم میں زیادہ توازن پیدا ہو جائے گا۔ اس طرح حکومت اور رعایا دونوں قدرتی وسائل اور تربیت یافتہ ذہانت کے ترقی پذیر اتصال سے یکساں مستفید ہو سکیں گے پورے اعتماد کے ساتھ آپ حضرات سے توقع کرتا ہوں کہ آپ کے مباحث ان مسائل میں بہت سے مسائل پر روشنی ڈال سکیں گے۔

ایک اور مسئلہ جو بلا شبہ آپ کے پیش نظر ہوگا مقامی ساہوکاری کا سوال ہے۔ اس مسئلہ کی بعض مشکلات جو اس ریاست کے درپیش ہیں تقریباً وہی ہیں جن کا آپ میں سے اکثر حضرات نے مختلف صوبوں میں مطالعہ کیا ہوگا۔ دوسرے مقامات کی طرح حیدرآباد میں اہم ترین مسئلہ یہ ہے کہ ملک کے لاتعداد چھوٹے اور بڑے ذرائع اصل کے درمیان تعلق اور ارتباط پیدا کیا جائے۔ اس حد تک ہمارا کام بھی بالکل وہی ہے جو بحیثیت مجموعی تمام ملک کا کام ہے۔ گو اب کاروبار میں ہندوستانی سرمایہ کے ضرب المثل شرمیلے پن کا ذکر ہم بہت کم سنتے ہیں۔ تاہم ملک کے لئے ایک ایسے طریق بنک کی ارتقاء میں ابھی تک دشواریاں نظر آتی ہیں جسمیں موجودہ سرمایہ کو بہترین طریقہ پر استعمال کرنا ممکن ہو

حیدرآباد میں ہم اس وقت جس خاص نہج پر ان امکانات کی تحقیق کر رہے ہیں وہ یہ ہے کہ ہمارے تمام ذرائع اصل میں اس طرح تطابق پیدا کر دیا جائے کہ ہم ان کو ریاست کی زراعتی اور صنعتی تعمیر جدید میں زیادہ سے زیادہ موثر بنا سکیں آج کل مسئلہ کے اس پہلو پر ماہرانہ تحقیقات کی جا رہی ہے اور ہم کو امید ہے کہ آپ کے مباحث سے بھی ہم خاطر خواہ فائدہ اُٹھا سکیں گے۔ مقامی ساہوکاری سے تجارتی گردش کا مسئلہ بھی وابستہ ہے اور اس کے لئے ضروری ہے کہ ہم بار بار پیدا ہونے والی تجارتی مرفہ الحالی اور کساد بازاری کا تجزیہ کریں۔ ظاہر ہے کہ ہم میں سے اُن لوگوں کے لئے جو نظم و نسق سے تعلق رکھتے ہیں۔ یہ معاملہ بہت ہی اہم ہے اس لئے کہ یہ مدوجزر جس معاشی بربادی کا باعث ہوتا ہے وہ لازماً حکومت کی تمام ہیئت ترکیبی میں درہمی پیدا کر دیتی ہے یہ صورت حال ایسی ہے کہ بہت سے مغربی ممالک میں بھی۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہوگا۔ حکومت کا یہ فرض سمجھا جاتا ہے کہ وہ جہاں تک ممکن ہو تجارتی گردش کی رفتار پر ایسے طریقوں سے اثر ڈالے جو عارضی مرفہ الحالی کی اونچائی کو ہموار کرتے رہیں اور کساد بازاری کے ڈھال میں تدریج قائم رکھیں۔

آپ کے پروگرام کا ایک موضوع صوبہ واری مالیات کی بحالی کا مسئلہ ہے۔ یہ معاملہ بھی انتہائی اہمیت رکھتا ہے۔ صوبوں میں حکومت خود اختیاری کی کامیابی کا معیار صرف وہ فائدہ ہے جو حکومت رعایا کو پہنچا سکے اور یہ کامیابی بڑی حد تک لازماً اس امر پر منحصر ہوگی کہ وہ لوگ جو صوبہ واری حکومت کی عنان اپنے ہاتھوں میں لے رہے ہیں وہ کہاں تک اُن مالی ذرائع کو سائنٹفک طریقہ پر استعمال کر سکیں گے جن پر انھیں اختیار حاصل ہوا ہے۔ شاید آپ کے لئے وہ طریقۂ کار دلچسپی کا باعث ہو جو بہت محتاط تجربات کے بعد ہم نے حیدرآباد میں اختیار کیا ہے۔ یہاں ہمارا سررشتۂ مالیات ہر سررشتہ کے لئے اس کے سالانہ اوسط اخراجات کی بنیاد پر سہ سالہ بجٹ بندی کرتا ہے۔ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ یہ طریقۂ کار ایک طرف تو ترقی کی دوررس تجاویز کا معاون ہوتا ہے اور دوسری طرف اُن اخراجات کو روکتا ہے جو سالانہ بجٹ کے تحت، جہاں بچت واپس کرنی پڑتی ہے کبھی کبھی ختم سال کے قریب سررشتوں پر عائد ہوتے ہیں نیز ہم نے یہ مزید نزاکت پیدا کر دی ہے کہ سہ سالہ بجٹ بندی کے اختتام پہ جو بچت ہوتی ہے اُس کو پس انداز کنندہ سررشتوں اور اُن سررشتہ جات کے مابین تقسیم کر دیا جاتا ہے جو قومی تعمیر کے کاموں میں مصروف ہیں۔ خود ہمارا تجربہ یہ ہے کہ یہ طریقۂ کار انتظامی معاملات میں کفایت شعاری اور بہتر کارکردگی کا معاون ہے۔ ممکن ہے — میں قطعی طور پر ادعا نہیں کر رہا ہوں — کہ

یہ طریقہ کاجو ہمارے لئے اس قدر مفید ثابت ہوا ہے ملک کے دوسرے حصوں میں بھی مفید ثابت ہو۔ لیکن اس کا تو مجھے یقین ہے کہ اس قسم کے تجربے جن سے ہم کو حیدرآباد میں مالیات کی سررشتہ داری بجیل بندی کا خیال پیدا ہوا اگر تمام ملک میں کئے جائیں تو وہ خود بحیثیت مجموعی ملک کے لئے فائدہ سے خالی نہیں۔ یہ تو ظاہر ہے کہ بمقابلہ برطانوی ہند کے ہندوستانی ریاستوں میں تجربے کرنا آسان ہے اور اس موقع پر پھر میں آپ سے درخواست کروں گا کہ آپ ان فوائد کا اندازہ کریں جو ہمارا ملک بحیثیت مجموعی اس "کثرت" حالات سے حاصل کرسکتا ہے جس سے ہمارے ملک کی "وحدت" تعمیر ہوئی ہے۔

ان تمام مسائل کی جن کا میں نے ذکر کیا ہے ایک اصولی شرط یہ ہے کہ معاشی حقایق کی کافی معلومات حاصل ہونی چاہئیں۔ چنانچہ گذشتہ سال اس جگہ سائنس کانگریس کے اجلاس پر میں نے علم الاعداد کی اہمیت پر توجہ دلائی تھی۔ ماہرین معاشیات اور ارباب حکومت دونوں کے لئے صحیح اعداد ہی تنہا رہنما ہیں، تجربہ شاہد ہے کہ صحیح واقعات کی جانبدارانہ جانچ کے مقابلہ میں اپنے ذاتی رجحانات کے تحت نتائج اخذ کرنا زیادہ آسان ہے لیکن اگر ہم صحیح اعداد کا علم نہیں رکھتے تو کوئی شخص ہم سے یہ توقع کیونکر کرسکتا ہے کہ ہمارے فیصلے ذاتی تعدیل سے متاثر نہیں ہوں گے۔ سیاسی جماعت بندیاں، انتخابی سرگرمیاں اور رائے عامہ کو اپنے موافق بنانے کی ضرورت، ان سب کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انسان کسی ایک یا دوسرے نقطۂ نظر کا جانبدار بن جاتا ہے۔ صحیح اعداد کی امداد کے بغیر ہمارے پاس کوئی ایسا مواد نہیں ہوتا جس کی بنیاد پر ہم صحیح فیصلہ کرسکیں اور اگر ایسا مواد دستیاب بھی ہو جائے تب بھی یہ ضروری ہے کہ ہم اس پر غیر جانبدارانہ غور کریں۔ ہم کو فرقہ پرستی کی زنجیروں سے آزاد ہونا چاہئے اور ہم کو اپنے اغراض کے بنیادی اتحاد کو تسلیم کرنا چاہئے۔ اگر مجھے اجازت ہو تو میں کہوں کہ اس سمت میں انڈین اکنامک کانفرنس جو ایسے لوگوں پر مشتمل ہے جن میں علمی تجربوں نے غیر جانبدارانہ نقطۂ نظر سے معاملات دیکھنے کی صلاحیت پیدا کر دی ہے ملک کے مدبروں اور ارباب حکومت کی بیش بہا رہنمائی کرسکتی ہے۔ حیدرآباد میں ہم نے ان فرائض کا صحیح اندازہ کرنے میں تاخیر نہیں کی جو انڈین اکنامک کانفرنس تمام ملک کے لئے انجام دے رہی ہے۔ خود ہم نے بھی ۱۹۱۹ء سے ایک سررشتہ اعداد و شمار قایم کیا ہے، نیز ریاست کے معاشی مسائل کا غیر جانبدارانہ مطالعہ کرنے کے لئے

اپنی ایک ایکونامک ایسوسی ایشن قائم کرلی ہے اور جامعہ عثمانیہ میں بھی ایک " اسکول آف اکنامکس قائم ہوچکا ہے جو اپنی توجہ کا ایک حصہ اعلیحضرت بندگانعالی کی سلطنت کی معاشی ضروریات کے مطالعہ میں صرف کررہا ہے۔ ہم محسوس کرتے ہیں کہ ایسے محققین کی ایک جماعت کو یکجا کر کے جن کی نظر ہم سب کے مشترکہ مفاد پر مستقل مزاجی کے ساتھ جمی ہو ہم نہ صرف ریاست کی معاشی ترقی میں عملی اضافہ کرتے ہیں بلکہ ہم اُس فرقہ واری احساس اور جانبدارانہ فیصلے کو بھی مسترد کردیتے ہیں جس سے غیر ضروری تصادم پیدا ہوا کرتا ہے۔

حیدرآباد کی صورت حال ایک معاشی لائحہ عمل کی متقاضی ہے۔ ہم کو خود ان خطرات کا قومی احساس ہے جو ان مسائل میں کافی غور وفکر کے بعد بغیر سرکاری مداخلت سے پیدا ہو سکتے ہیں۔ نیز جب تک معاشی ترقی ایک مرتبہ نقشہ کے مطابق روبہ عمل نہ ہو تمام گذشتہ محنت اور تحقیق بے سود ثابت ہوگی اور متوقعہ ترقی محض بے مقصد راہ روی ہوکر رہ جائے گی پس ان ہی اصولوں پر ہم ان مسائل کا مقابلہ اور ان پر غور وفکر کررہے ہیں جو معاشی دائرہ میں ہمارے درپیش ہیں۔ میں پہلے ذکر کرچکا ہوں کہ ہم پیشہ وری تعلیم پر کس قدر زور دے رہے ہیں اور میں بنکوں اور لین دین کے کاروبار کے متعلق موجودہ تحقیقات کا بھی تذکرہ کرچکا ہوں۔ علاوہ بریں کھیتوں کی یکجائی اور قرضہ کی ادائی اور زیادہ محفوظ حق اراضی کے ذریعہ سے اور اسی کے ساتھ —— جیسا کہ بلاشبہ ضروری ہے —— طریق کاشت اور زمین کی حالت کو بہتر بنا کر ملک کے مزارعین کو معاشی گرانباری سے سبکدوش کرنے کے امکانات پر بھی تحقیقات جاری ہیں۔ توقع ہے کہ لین دین اور بنک کے کاروبار کی تحقیقات کے سلسلہ میں ایسے مواقع پر جہاں باقاعدہ خرید وفروخت اور پیداوار کی درجہ بندی کا کام ہو رہا ہے ہم قرض گیری کے لئے مزید آسانیوں کی داغ بیل ڈال سکیں گے۔ اس کے علاوہ ہم سستی برقی قوت مہیا کرنے کا ارادہ بھی رکھتے ہیں اور اب اس غرض سے پیمائش کا کام جاری ہے تاکہ اس ریاست میں پانی سے برقی قوت مہیا کرنے کے ذرائع سے فائدہ اُٹھایا جائے۔ اس طرح مزید ریلوے کی توسیع بھی ان رقبوں کا راستہ کھول دے گی جو بہت بڑے معاشی امکانات رکھتے ہیں۔ اصلاح و ترقی کا نقشہ جو ہم نے بنایا ہے اُس کا ایک ضروری جزو یہ بھی ہوگا کہ ہم اچھی طرح سوچ لیں کہ خانگی کاروبار اور سرکاری دائرہ عمل میں توازن قائم رکھنے کا بہترین طریقہ کیا ہوگا۔

مجھے امید ہے کہ میں نے آپ کا بہت زیادہ وقت نہیں لیا ہے۔ میں توقع کرتا ہوں کہ میرے ان کلمات سے

آپ یہ محسوس کرسکے ہوں گے کہ ہم سب آپ کے اس اجتماع میں کس قدر گہری دلچسپی لے رہے ہیں اور کس قدر ذوق وشوق کے ساتھ آپ کے مباحث کا انتظار کر رہے ہیں۔ یہ مباحث بلاشبہ ان مسائل پر روشنی ڈالیں گے جو ہمارے اور آپ کے لئے مشترکہ طور پر باعث فکر و تردد ہیں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ملک کے معاشی مفاد کے لئے ہم سب صدق دل سے آپ کی سرگرمیوں میں شریک ہیں۔

خواتین وحضرات! میں نہایت مسرت کے ساتھ انڈین اکنامک کانفرنس کے اکیسویں اجلاس کا افتتاح کرتا ہوں۔

# اقبال کا اثر اُردو شاعری پر

اقبال ایک عہد آفریں شاعر ہیں۔ اُن کے کلام سے اُردو شاعری کا متاثر ہونا لازمی ہے لیکن ہم سے زیادہ ہمارے بعد آنے والی نسلیں اس اثر کو ٹھیک ٹھیک طور پر متعین کر سکیں گی۔ کسی شاعر یا ادیب کی زندگی میں اس کی خدمات کا کامل اندازہ مشکل سے کیا جا سکتا ہے۔ خاص کر اقبال جیسے شاعر کی خدمات کا، جس کی ذہنی دنیا میں اب تک کئی انقلاب آئے، اور جس کا ہر نیا کارنامہ ایک نئے رنگ میں رنگا ہوا منظر عام پر آتا رہا۔

اقبال کی شاعری ان کے قلب و دماغ کی کشمکشوں کی آئینہ دار رہی ہے۔ انھوں نے اپنے جدید مجموعۂ کلام میں اپنی نسبت بالکل ٹھیک لکھا ہے

اسی کشمکش میں گذریں مری زندگی کی راتیں ... کبھی سوز و ساز رومی، کبھی پیچ و تاب رازی

مگر یہ اردو شاعری کی خوش قسمتی ہے کہ اُس کے شاعر اعظم کا سوز و ساز اور پیچ و تاب بیکار نہیں ثابت ہوا۔ اقبال کی شاعری کا ہر دور ایک نئی بہار اپنے ساتھ لا رہا ہے۔ ان کی فطرت پرستی، ان کی وطن دوستی، ان کا فلسفہ، مولانائے روم سے ان کی والہانہ عقیدت، ان کا ذوق آگہی، ان کی تہذیب مغرب سے بیزاری، ان کی جرأت رندانہ، ان کی فقیری و قلندری، غرض ان کے ذہنی ارتقاء کا ہر پہلو ایک نئی شان سے ان کے کلام میں جلوہ گر ہے۔ وہ جو چاہیں موضوع اختیار کریں ان کا کمال شاعری ہر جگہ نمایاں ہے۔ ان کے قلب و دماغ کی غیر معمولی وسعتیں اور بے پناہ ہمہ گیریاں ان کے ہر طرز کے کلام پر اثر انداز ہیں۔ وہ جس رنگ کا چاہیں

جامہ پہن لیں ان کا انداز قد چھپ نہیں سکتا۔

اقبال کی شاعری کے مختلف دور، ان کے کلام کی اہم خصوصیتیں اور اردو شاعروں میں ان کا درجہ، یہ سب ایسے موضوع ہیں جن پر اطمینان کے ساتھ کچھ نہ کچھ کہا جا سکتا ہے لیکن ان کے کارنامے اردو شاعری کو کس طرح متاثر کر رہے ہیں، اور اردو کے جو شاعر اُن سے متاثر ہو رہے ہیں وہ ہندستان کی جدید سیاسی فضا میں اس اثر کو کس حد تک باقی رکھیں گے، اور مستقبل کی ضرورتوں کے لحاظ سے اس رنگ میں کس طرح کی تبدیلیاں کریں گے اس کا صحیح اور کامل اندازہ مستقبل ہی میں ہو سکے گا۔ اسوقت تو یہ بھی یقین سے نہیں کہا جا سکتا کہ خود اقبال اپنے اس مسلسل سوز و ساز اور پیہم پیچ و تاب کی وجہ سے کس منزل پر جا کر ٹھہریں گے؟ اور ان کی شاعری ابھی کس کس طرح کی فن کاریوں سے مزین اور کیسے کیسے کمالات سے بہرہ ور ہونے والی ہے؟ تاہم "زرہ مثال امر" اس موضوع پر کچھ نہ کچھ کہنا ضروری ہے اس لئے اردو شاعری کی تاریخ پر آئندہ کے متعلق جو نتائج اخذ کئے جا سکتے ہیں انہی کے بل بوتے پر اظہار خیال کرنے کی جرأت کی جاتی ہے۔

اردو زبان و ادب کی تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے اچھی طرح واقف ہیں کہ ہماری شاعری اب تک جو مدارج طے کرتی آئی ہے اور جس طرح مختلف ادوار میں مختلف رجحانات کی حامل رہی ہے وہ زیادہ تر اقبال جیسے عظیم الشان شاعروں ہی کی جدت پسندی کا نتیجہ ہیں۔ ابتدا میں اُردو شاعری مذہبی خیالات کی تبلیغ اور عقاید کی اشاعت کے لئے استعمال کی گئی۔ چنانچہ بزرگان دین نے عوام کی خاطر اردو میں شعر لکھے جو عام مجالس سماع میں گائے جانے کے علاوہ شرفا کی محفلوں میں بھی مثنوی مولانا رومؒ کی طرح پڑھ کر سنائے جاتے تھے۔

یہ اُردو کا ابتدائی دور تھا۔ اس کے بعد ایک زمانہ آیا کہ ہندستان میں اسلامی حکومت استوار ہو گئی اور استحکام سلطنت کے ساتھ ہی رزم آرائیاں بزم آرائیوں میں منتقل ہونے لگیں ایسے وقت میں گولکنڈہ کے ایک اہل ذوق تاجدار سلطان محمد قلی قطب شاہ نے اردو شاعری کے ابتدائی مذہبی رجحان کو ادبی رنگ سے بدل دیا۔ وہ پہلا عظیم الشان اُردو شاعر ہے جس نے ہماری شاعری کو جملہ فن کارانہ خصوصیوں سے مالا مال کر دیا۔ اس کا نام نہ صرف شہر حیدرآباد کا بانی ہونے کی حیثیت سے تاریخ میں زندہ رہے گا بلکہ اردو شاعری کو فارسی کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کرنے کے سبب اور جملہ اصناف سخن میں پہلا اردو دیوان مرتب کرنے کی وجہ سے بھی ہر اردو داں سے خراج عقیدت حاصل کرتا رہے گا۔

یہ پہلا اُستاد سخن تھا جس کے اثر سے ہماری شاعری مذہبی رنگ اور محدود اصناف سخن کی قیود سے آزاد ہو گئی۔

اور ایک نئے دور کا آغاز ہوا۔

محمد قلی قطب شاہ کے بعد دوسرا عظیم الشان اُردو شاعر جس نے ہماری شاعری کو متاثر کیا ولی اورنگ آبادی ہے جس کو بابائے ریختہ کہا جاتا ہے اور جس کی عہد آفرینی کی یاد میں گزشتہ سال اسی فرخندہ بنیاد میں دو صد سالہ جشن منایا گیا تھا۔

ولی ایک ایسے زمانہ میں پیدا ہوا جب سلطان محمد قلی کی سلطنت کے ساتھ ساتھ اس کا پیدا کیا ہوا دور شاعری بھی ختم ہو رہا تھا۔ ایسے نازک وقت میں اردو کو سنبھالنا اور اُردو شاعری کا بول بالا کرنا ولی ہی کی کرامت تھی چنانچہ ولی نے فاتحین کے روزمرے اور دہلی کے لشکر یا اُردوے معلی کی زبان سے مفتوحین کی زبان یعنی دکنی اُردو کا امتزاج کیا اور اس طرح اُردو دکن کے علاوہ شمال میں بھی شعر و شاعری کے لئے رواج پا گئی ورنہ اس سے قبل وہاں کی علمی و ادبی زبان فارسی تھی اور اگر اسوقت تک وہاں اُردو میں کچھ لکھا بھی گیا تھا تو اس کی حیثیت ویسی ہی تھی جیسی دکن میں محمد قلی کی عہد آفرینی سے قبل کے اردو کارناموں کی تھی۔ ولی کا اثر اتنا ہمہ گیر تھا کہ دہلی کے تمام فارسی گو شاعروں نے ولی کی تقلید میں اُردو میں شعر کہنا شروع کر دیا اور یہ زبان جو اُس وقت تک بازاروں میں بولی جاتی تھی اور عوام کے اظہار خیال کا ذریعہ تھی خواص کی محفلوں اور ادبی مجلسوں میں باریاب ہو گئی۔

ولی کے بعد مرزا مظہر جان جاناں کی ایسی ہستی تھی جس نے پھر اردو شاعری کو متاثر کیا اور اس کا رُخ بدل دیا۔ مرزا مظہر نے یہ تحریک شروع کی کہ ولی کی زبان میں شعر کہنے کے بجاے دہلی کے شعرا کو خالص اردوے معلی کی زبان میں شاعری کرنی چاہئے۔ کیونکہ ایک دوسرے ملک کی زبان اور محاورہ کی تقلید میں کامیابی حاصل کرنا غیر فطری امر ہے۔ حضرت جان جاناں کی یہ تحریک آسانی سے کامیاب نہ ہو جاتی اگر میر و سودا جیسے رفیع المرتبت شعرا ان کے خیال پر عمل پیرا نہ ہوتے۔ ان دو اساتذۂ سخن کا اُردو شاعری پر اتنا اثر پڑا کہ اُردو زبان سے دکنی عنصر کم ہونے لگا اور چونکہ دکنی الفاظ کو کم کر کے مغلیہ لشکر یا اُردوے معلے کے الفاظ اور محاورے رائج کئے گئے تھے اس لئے اس زبان کا نام ہندستانی باقی نہ رہا بلکہ زبان اُردو قرار پایا۔

اس دور سے پہلے ہماری زبان کا نام اُردو نہیں تھا۔ بلکہ ہر جگہ کے لوگ اس کو اپنے مقام کی ہندستانی یا ہندی کہتے تھے۔ مثلاً دکن کے عہد قطب شاہیہ کے شعرا یا مصنفین نے اپنی زبان کو یا تو ہندستانی کہا یا دکنی۔ غرض میر و سودا

کی وجہ سے مغلیہ لشکر یا اردو کے الفاظ کا ہماری زبان پر قبضہ ہو گیا۔
میر و سودا کے بعد لکھنؤ میں ناسخ و آتش نے اس زبان اور شاعری کو متاثر کیا جس کی وجہ سے اردو میں ہمہ گیری پیدا ہو گئی اور ایک ایسی باضابطہ اور منضبط زبان بن گئی کہ اب تک ہمارے شاعر لکھنو ہی کی معین کی ہوئی زبان میں شاعری کرتے ہیں۔
ناسخ و آتش کے بعد آزاد و حالی نے پھر اردو شاعری پر اثر ڈالا۔ اس دفعہ زبان سے زیادہ خیالات متاثر ہوئے کیونکہ لکھنوی شعرا نے زبان پر اتنا زور دیا تھا کہ اس کا ردعمل ہونا ضروری تھا مطالب و معانی کی خوبیوں کا اتنا خون ہوا تھا کہ اس کا رنگ لانا لازمی تھا۔ اس کے علاوہ چونکہ اس دور کی اردو شاعری اپنے عہد کی زوال پذیر معاشرت کی ترجمان تھی اس لئے اس میں وہ تمام عناصر راہ پاگئے جو قوموں کو ترقی سے زیادہ تنزل کی طرف مائل کرتے ہیں۔
یہی وجہ تھی کہ حالی اور آزاد نے اصلاح کا بیڑا اٹھایا اور اپنی اپنی حد تک اپنے مقصد میں کامگار رہے۔ لیکن جس طرح مرزا مظہر جان جاناں کی تحریک میر و سودا کی وجہ سے کامیاب ہوئی اور اردو شاعری کی شکل بدل گئی بالکل اسی طرح حالی اور آزاد کی اصلاحی کوششیں آج کلام اقبال کی وجہ سے تکمیل کو پہنچ رہی ہیں۔
اقبال نے تخیل کی جولانیوں کے لئے ایسے ایسے میدان کھول دئے ہیں جن کی طرف اس سے قبل اردو شاعروں کی توجہ کبھی منعطف ہی نہیں ہوئی تھی۔ انھوں نے خیالی اور مصنوعی شاعری کو نظروں سے گرا دیا۔ اردو شاعروں کا فرضی معشوق اپنی کمر کی طرح اب خود بھی عنقا ہوتا جا رہا ہے۔ مصنوعی عشق بازی اور جھوٹی معاملہ بندی اب ہماری شاعری کی جان نہیں رہی۔ قصیدوں کی مبالغہ آمیزیاں اور مثنویوں کے فوق الفطری قصے جنوں اور پریوں کی طرح آہستہ آہستہ غائب ہوتے جا رہے ہیں۔ اقبال نے لفظی چٹکلوں اور دور از کار محاورہ بندیوں کی جگہ حقایق کی تلمیح اور سیاسیات حاضرہ کے ناگفتہ بہ مسائل کو اس خوبی سے شاعری میں داخل کر دیا ہے کہ اب اردو شاعری کے موضوع ہی بدل گئے۔ اور شاعری واقعی ساحری بن گئی اقبال نے صاف صاف اعلان کر دیا ہے

کہتا ہوں وہی بات سمجھتا ہوں جسے حق   نے ابلۂ مسجد ہوں نہ تہذیب کا فرزند
اپنے بھی خفا مجھ سے ہیں بیگانے بھی ناخوش   میں زہر ہلاہل کو کبھی کہہ نہ سکا قند

بیگانے تو ناخوش رہتے ہی ہیں لیکن اقبال سے اپنوں کا خفا ہونا بھی ضروری تھا کیونکہ انھوں نے غالب کی طرح قدیم ڈگر کو چھوڑ کر نئی روش اختیار کی اور خیالی معاشقے یا فرضی بادہ و ساغر کے بیانات سے اپنے کلام کو آلودہ نہیں کیا

وہ کہتے ہیں ؎

حدیث بادہ و مینا و جام آتی نہیں مجھ کو　　نہ کر خارا شگافوں سے تقاضہ شیشہ سازی کا

ایک اور جگہ لکھا ہے ؎

عزیز تر ہے متاع امیر و سلطاں سے　　وہ شعر جس میں ہو بجلی کا سوز و براقی

میری مینائے غزل میں تھی ذرا سی باقی　　شیخ کہتا ہے کہ ہے وہ بھی حرام اے ساقی

اقبال پر ایک بڑا اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ انھوں نے لوازم غزل کی پابندی ہی نہیں کی اور ایسے نامانوس اور خشک مضامین باندھے جن کی ہماری شاعری متحمل نہیں ہو سکتی۔ اس کے علاوہ زبان و محاورہ کا بھی خیال نہیں رکھا۔ اس کا جواب خود اقبال نے اپنی مختلف نظموں میں اس طرح دیا ہے :۔

نہ زباں کوئی غزل کی نہ زباں سے باخبر میں　　کوئی دلکشا صدا ہو عجمی ہو یا کہ تازی

مری نوا میں نہیں ہے ادائے محبوبی　　کہ بانگ صور سرافیل دلنواز نہیں

مری نوائے پریشاں کو شاعری نہ سمجھ　　کہ میں ہوں محرم راز درون میخانہ

تھا ضبط بہت مشکل اس سیل معانی کا　　کہہ ڈالے قلندر نے اسرار کتاب آخر

خوش آگئی ہے جہاں کو قلندری میری　　وگرنہ شعر مرا کیا ہے شاعری کیا ہے

غرض اقبال نے شاعری کا اسلوب ہی بدل دیا۔ آزادہ روی، حقیقت نگاری، شاعری کے لوازم ہوتے جا رہے ہیں۔ معاملہ بندی، آسمان یا معشوق کے ظلم و ستم کا ماتم، رقیب روسیاہ کے رشک و حسد کا گلہ، غزل کی زبان کا لحاظ، دلی یا لکھنو کے محاوروں یا روزمروں کی پابندی غرض طرح طرح کی قید و بند سے ہماری شاعری آزاد ہوتی جا رہی ہے۔ مولوی حالی نے پھر بھی قدیم مشرقی مروت سے کام لیا تھا اور شعرائے نازک خیال کے تکلفات لایعنی اور خیالی لوازم شعری کی مدافعت اس مہذب پیرایہ میں کی تھی کہ ؎

اہل معنی کو ہے لازم سخن آرائی بھی　　بزم میں اہل نظر بھی ہیں تماشائی بھی

لیکن اقبال ضروریات زمانہ کے پیش نظر سخن آرائی کے قایل ہی نہیں ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ اسی سخن آرائی کے لحاظ نے حد سے زیادہ ہمارے شاعروں کو گمراہ کر کے معانی و مطالب کی گہرائیوں سے بے پروا کر دیا اور اردو شاعری

یا تو قافیہ پیمائی یا محاورہ بندی کے لئے وقف ہوگئی یا چند موضوعوں کے لئے محدود کردی گئی۔ اقبال اسلوب سے زیادہ مطالب و معانی کے قائل ہیں۔ وہ اس نظریہ کی تبلیغ کرتے ہیں کہ اگر خیال اچھا ہے تو اس کو پیرایۂ بیان بھی خود بخود اچھا ہی مل جائے گا۔ اور بغیر مشاطگی یا پروپگنڈے کے اس کے سننے اور سمجھنے والے بھی پیدا ہو جائیں۔ ایک جگہ وہ کہتے ہیں ؎

مری مشاطگی کی کیا ضرورت حسن معنی کو     کہ فطرت خود بخود کرتی ہے لالہ کی حنا بندی

میں شاخ تاک ہوں میری غزل ہے میرا ثمر     مرے ثمر سے مئے لالہ فام پیدا کر

دوسرے شعرا کی طرح اقبال اپنے کلام کو جام مے بنا کر گردش میں لانا نہیں چاہتے بلکہ وہ اہل محفل کو دعوت عمل دیتے ہیں کہ اس ثمر سے وہ خود مئے لالہ فام نکال لیں۔ اور جو اس دعوت پر لبیک کہنا نہیں چاہتے اور ذوق خودی نہیں رکھتے ان سے تو وہ مخاطب بھی نہیں ہیں۔ ان کا شعر ہے ؎

نظر نہیں تو مرے حلقۂ سخن میں نہ بیٹھ     کہ نکتہ ہائے خودی ہیں مثال تیغ اصیل

یہی وجہ ہے کہ ابھی تک ہندستان کی محفل ان کے کلام کو سمجھنے اور اس سے کما حقہٗ محظوظ ہونے کے قابل نہیں ہوئی۔ ان کا تخیل دور نکل گیا ہے اور ان کے ساتھی بہت پیچھے رہ گئے ہیں۔ اس کا خود ان کو بھی احساس ہے وہ کہتے ہیں

کارواں تھک کر فضا کے پیچ و خم میں رہ گیا     مہر و ماہ و مشتری کو ہم عناں سمجھا تھا میں

شعرا تو کجا اہل مدرسہ و اہل خانقاہ بھی اس ذوق سے بے بہرہ نظر آتے ہیں اور اسی محرومی کی وجہ سے اب تک ملک و قوم کو نقصان پہنچ رہا ہے۔ اقبال کا شعر ہے ؎

کسے خبر کہ سفینے ڈبو چکی کتنے     فقیہ و صوفی و شاعر کی ناخوش اندیشی

اس خیال کو ایک اور جگہ اس طرح ظاہر کیا ہے ؎

جلوتیاں مدرسہ کور نگاہ و مردہ ذوق     خلوتیان میکدہ کم طلب و تہی کدو

میں کہ مری غزل میں ہے آتش رفتہ کا سراغ     میری تمام سرگزشت کھوے ہوؤں کی آرزو

ان کے خیال میں اضطراب و اثر اور خون جگر کے بغیر سخن بے فیض ہے اور شاعر ساحر نہیں بن سکتا ؎

سینہ روشن ہو تو ہے سوز سخن عین حیات     ہو نہ روشن تو سخن مرگ دوام اے ساقی

نقش ہیں سب ناتمام خون جگر کے بغیر     نغمہ ہے سودائے خام خون جگر کے بغیر

اقبال نے ہمارے شاعروں کے سب سے بڑے نقص یعنی اظہار بوالہوسی اور زلف و کاکل خد و خال " اور جوبن و کمر کے مضامین باندھنے کی کیا اچھی توضیح کی ہے کہ ؎

عشق و مستی کا جنازہ ہے تخیل ان کا — ان کے اندیشۂ تاریک میں قوموں کے مزار
چشم آدم سے چھپاتے ہیں مقامات بلند — کرتے ہیں روح کو خوابیدہ بدن کو بیدار
ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس — آہ بیچاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

یہ مصرعہ کہ آہ بے چاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار جتنا اردو کے شاعروں اور خاص کر غزل گو شعرا پر صادق آتا ہے دنیا کے کسی اور فن کار پر منطبق نہیں ہوتا۔

عشق عاشقی اور معاملہ بندی کی جگہ اقبال چاہتے ہیں کہ ہمارے شاعر حقیقت نگاری سے آشنا ہوں اور اپنی خودی کی حفاظت کریں جب تک ادیبوں اور شاعروں میں یہ احساس پیدا نہ ہو گا کوئی شاعری ملک و قوم کے لئے وجہ حیات اور باعث دوام ثابت نہیں ہو سکتی

سرود و شعر و سیاست کتاب و دین و ہنر — گہر ہیں ان کی گرہ میں تمام یک دانہ
اگر خودی کی حفاظت کریں تو عین حیات — نہ کر سکیں تو سراپا فسون و افسانہ
ہوئی ہے زیر فلک امتوں کی رسوائی — خودی سے جب ادب و دین ہوئے ہیں بیگانہ

جو کلام حقیقت پر مبنی نہ ہو اور زندگی کے سبق نہ سکھلائے وہ بیکار ہے۔ وہ باد سحر ہی کیا جس کے جھونکے چمن کی افسردگی کو شگفتگی میں نہ بدل سکیں۔ اقبال کہتے ہیں ؎

اے اہل نظر ذوق نظر خوب ہے لیکن — جو شے کی حقیقت کو نہ دیکھے وہ نظر کیا
جس سے دل دریا متلاطم نہیں ہوتا — اے قطرۂ نیساں وہ صدف کیا وہ گہر کیا
شاعر کی نوا ہو کہ مغنی کا نفس ہو — جس سے چمن افسردہ ہو وہ باد سحر کیا

اسی خیال کو ایک اور نظم میں اس طرح واضح کیا ہے ؎

ہے شعر عجم گرچہ طربناک و دل آویز — اس شعر سے ہوتی نہیں شمشیر خودی تیز
افسردہ اگر اس کی نوا سے ہے گلستاں — بہتر ہے کہ خاموش رہے مرغ سحر خیز

اقبال یہ ہے خارہ تراشی کا زمانہ　　از ہر چہ بآئینہ نمایند بپرہیز

آخر میں ہم اقبال کی اس نظم کے چند شعر بھی سنائے دیتے ہیں جو ہمارے نوجوان شاعروں کے لئے لائحۂ عمل کا کام دے رہے ہیں اور جن میں اقبال شاعر ہی سے مخاطب ہیں ؎

مشرق کے نیستاں میں ہے محتاج نفس نے　　شاعر ترے سینے میں نفس ہے کہ نہیں ہے
تاثیر غلامی سے خودی جس کی ہوئی نرم　　اچھی نہیں اس قوم کے حق میں عجمی لے
شیشے کی صراحی ہو کہ مٹی کا سبو ہو　　شمشیر کی مانند ہو تیزی میں تری مے
ہر لحظہ نیا طور نئی برق تجلی　　اللہ کرے مرحلۂ شوق نہ ہو طے

یہ ہے وہ وسعت نظر اور مرحلۂ شوق کی گونا گونی جو اردو شاعری کو متاثر کر رہی ہے۔ اقبال کی تلخ نوائیوں نے نہ صرف نوجوانوں بلکہ تسلیم و سیماب، اور جوش و ساغر جیسے پختہ مشق شاعروں کو بھی متاثر کر دیا۔ اقبال کے اثر سے رفتہ رفتہ قدیم طرز کی شاعری متروک ہوتی جا رہی ہے۔ ایک زمانہ میں ناسخ و آتش کے اثر سے الفاظ و محاورات اور اسالیب بیان متروک ہو گئے تھے۔ اور آج اقبال کے اثر سے بہت سے فرسودہ خیالات لایعنی تکلفات اور غیر ضروری لوازم شعر متروک ہوتے جا رہے ہیں۔ اور جہاں تک مطالب و معانی کا تعلق ہے اردو شاعری اقبال کے کلام سے متاثر رہے گی اور اہل اردو میں زندگی اور زندہ دلی قائم رکھنے کا باعث ہوگی۔

سید محی الدین قادری زور



مسٹر ابوالخیر صدیقی معتمد انجمن اتحاد طلباء جامعہ عثمانیہ



مسٹر امجد علیخاں مہتمم کتب خانہ انجمن اتحاد طلباء جامعہ عثمانیہ

# وفاق ہند

اس مضمون نے انجمن شبان المصدقین کے فی البدیہ انعامی مقابلہ میں دوسرا انعام حاصل کیا

مدیر

مملکت کی دو طرح سے تقسیم کی گئی ہے ایک مملکت فردیہ اور دوسرے مملکت وفاقیہ. فردیہ مملکت میں تمام اختیارات نظم ونسق عاملہ، تقننہ وعدلیہ صدر عاملہ، بادشاہ یا صدر جمہوریہ کو حاصل ہوتے ہیں اختیارات کی مرکزی ومقامی تقسیم نہیں کی جاتی بلکہ مرکزی حکومت کی جانب سے صوبہ دار اور دیگر اعلیٰ عہدہ دار مقرر کئے جاتے ہیں ان کو اختیارات بھی مرکزی حکومت کے ملتے ہیں مرکزی حکومت ان کو اختیارات دے سکتی ہے اور پھر واپس لے سکتی ہے اس کی عمدہ مثال ہماری ریاست ابدمدت اور افغانستان وغیرہ میں مل سکتی ہے. مملکت وفاقیہ میں اختیارات کی تقسیم کی جاتی ہے مرکزی اور مقامی امور الگ کرلئے جاتے ہیں مرکزی امور مرکزی وفاقی حکومت کے تحت رہتے ہیں اور مقامی امور مقامی حکومت کے قبضہ میں ہوتے ہیں. مرکزی امور میں ملک کی مدافعت وحفاظت، مالیات، فوجی تنظیم، ذرائع حمل ونقل مثلاً ریلوے جہازات ہوائی جہاز وغیرہ کروڑگیری وچنگی اسکہ ڈھلائی شامل ہیں یہ تمام امور وفاقیہ مملکت میں وفاقی مرکزی حکومت کے تحت ہوتے ہیں. وفاقی مملکت میں مرکزی اور مقامی حکومتیں ہوتی ہیں مقامی امور مقامی حکومتوں کے تحت ہوتے ہیں تعلیمات، حفظان صحت، تعمیرات، ودیگر قومی فلاح وبہبود کے جتنے بھی امور ہیں وہ سب مقامی حکومتوں کے تحت ہوتے ہیں.

مملکت وفاقیہ کی مثال ہمیں امریکہ، کناڈا، اسٹریلیا، سوئیٹ روس اور سوزرستان میں ملتی ہے بقول پروفیسر پنیا وفاق دو طرح سے قایم ہوتا ہے (۱) اگر ملک کی وحدتیں آپس میں منتقل نہ ہوں انتشار پایا جاتا ہو اور مشترکہ قومی مفاد کا خیال نہ ہو اور باہر سے حملہ کا خوف ہو تو اُن وحدتوں میں اتفاق ہو جائے گا اور وفاق قایم ہوگا۔ امریکہ میں جنگ آزادی شروع ہونے سے قبل تیرہ مختلف نوآبادیات تھیں آپس میں پھوٹ اور نا اتفاقی تھی مرکزی حکومت ناپید تھی قومی مشترکہ مفاد نظرانداز کر دیا گیا تھا مگر جب جنگ آزادی کا اعلان ہوا تو مشترک دشمن انگلستان کے خلاف تمام نوآبادیات نے جنرل واشنگٹن کے تحت اتحاد کر لیا اور جنگ میں متحد ہو کر کامیابی حاصل کی امریکہ آزاد ہو گیا تمام نوآبادیات میں وفاقی حکومت قایم کی گئی مرکزی امور مرکزی حکومت کے تحت دیئے گئے اور مقامی امور، قومی فلاح و بہبود اور ترقی کے لئے مقامی حکومتوں کے تحت رکھے گئے اور ان تمام مقامی ریاستوں کی نمایندگی مجلس مقننہ میں مساوی طور پر ہوتی ہے صدر جمہوریہ تمام قوم کی رائے سے منتخب ہوتا ہے۔ وفاق کی دوسری قسم یہ ہے کہ اگر کسی ملک میں جغرافیائی معاشرتی مذہبی اور لسانی ونسلی اتحاد نہ ہو آپس میں یگانگت و یک جہتی نہ ہو اور ہمیشہ اختلافات رہتے ہوں تو اُن اختلافات کو مٹانے کے لئے وفاق قایم کیا جاتا ہے اس کی مثال ہمیں کناڈا میں ملتی ہے۔ کناڈا میں انگریزی اور فرانسیسی قومیں آباد ہیں جن کا مذہب اور تمدن علیٰحدہ تھا زبان الگ تھی سیاسی انتشار تھا آپس میں رشک و حسد پایا جاتا تھا، ان اختلافات کو مٹانے کے لئے وفاق قایم کیا گیا۔

اس طرح سے وفاق دو قسم سے قایم کیا جاتا ہے ایک تو سیاسی وفاق ہوگا جیسا کہ امریکہ میں ہے دوسرا سماجی مذہبی و تمدنی وفاق جیسا کہ کناڈا میں ہے اور ہندوستان میں قایم کیا جا رہا ہے پروفیسر پنیا نے اپنی کتاب "ہندوستان بہ سلطنت وفاق" میں لکھا ہے کہ ہندوستان کا وفاق نہ صرف سیاسی نوعیت کا ہے بلکہ وہ سماجی تمدنی اور مذہبی وفاق بھی ہے۔ برطانوی حکومت کا یہ عطیہ ہے کہ ہندوستان ایک وحدانی حکومت بن گیا دور قدیم و قرون وسطیٰ میں ہندوستان بہ حیثیت کل کسی شاہنشاہیت کے تحت نہ تھا۔ گپتا، موریا، مغلیہ شاہنشاہیتوں کے زمانہ میں جنوبی ہند شمال سے بالکل آزاد رہا ہے یہ صرف برطانوی حکومت کا طفیل ہے کہ نظم و نسق مملکت اور حکومت کے لحاظ سے ہندوستان ایک وحدت بن گیا ہمالیہ سے لے کر راس کماری تک تمام ملک تمدنی، تہذیبی، معاشرتی، لسانی، نسلی غرضکہ ہر طرح کے اختلافات موجود ہیں آئے دن فرقہ وارانہ فسادات ہوا کرتے ہیں ملک میں اتحاد و اتفاق کا نام تک نہیں افراد مملکت

میں انتشار ہے کسی نقطۂ خیال پر بھی اتحاد نہیں ہے ہندوستان جغرافیائی لحاظ سے ایک برّاعظم ہے یہاں کئی قومیں مختلف زبانیں بولنے والی مختلف تمدن و تہذیب و طرز معاشرت رکھنے والی آباد ہیں ہندوستان میں مختلف تہذیب و تمدن مختلف زبانیں مختلف طرز معاشرت اور مختلف طرز خیال پائے جاتے ہیں اور مذہبی اختلافات کی تو کوئی حد ہی نہیں ہندوؤں اور مسلمانوں میں بھی اندرونی طور پر کئی کئی فرقے پائے جاتے ہیں۔ ان سب اختلافات کو دور کرنے سیاسی، معاشی اور تمدنی وحدت قایم کرنے کے لئے وفاق مفید طریق حکمرانی ہو سکتا ہے۔ انھیں اختلافات کو پیش نظر رکھ کر ۱۹۳۵ء کے قانون ہند کے رو سے ہندوستان میں وفاق قایم کیا جا رہا ہے۔ یہاں پر مختصراً ہندوستان کی سیاسی ارتقا پر روشنی ڈالنا مناسب ہے۔ بقول صاحب سیرۃ المتاخرین انگریزوں کا ستارۂ اقبال کرناٹک (ارکاٹ) میں طلوع ہوا پلاسی میں چمکا اور بکسر میں بلند ہو کر افق ہند پر جگمگانے لگا۔ ۱۷۷۳ء تک بمبئی، کلکتہ، مدراس کی حکومتیں مجلس نظما (لندن) کے تحت تھیں گورنر مقرر کئے جاتے تھے مگر ۱۷۷۳ء میں قانون تنظیم نافذ کیا گیا جس کے ذریعہ کلکتہ کا گورنر بہ اجلاس کونسل گورنر جنرل مقرر کیا گیا جس کو جنگ و صلح کے اختیارات دیے گئے ۱۷۸۴ء کا قانون پٹ (Pitt's India Bill) کے رو سے بھی گورنر جنرل کے اختیارات کی توسیع کی گئی ۱۸۳۳ء میں لارڈ ولیم بنٹنگ کے عہد حکومت میں مرکزی حکومت عاملہ و مقننہ اور تمام ہند میں مرکزی حیثیت حاصل ہو گئی۔ ذرائع حمل و نقل کی ترقی ریل، تار برقی اور دیگر سہولتوں کی بدولت صوبہ جات ہند مرکزی حکومت کے قریب تر ہو گئے مرکزی حکومت کے اثرات صوبوں پر پڑنے لگے ۱۸۶۱ء میں لارڈ منٹو کے عہد حکومت میں صوبوں کو کچھ مالیاتی اور اندرونی نظم و نسق کے اختیارات عطا کئے گئے جو موجودہ صوبہ جاتی خود اختیاری کا پہلا قدم تھا۔

۱۸۵۷ء کا غدر حقیقت میں مشرقی اور مغربی تہذیب و تمدن اور اختلافات کا تصادم تھا گو اہل ہند کو ناکامی ہوئی مگر حکومت ہند کو اپنے طریق حکومت میں تبدیلی کرنی پڑی مغربی تعلیم کا آغاز لارڈ بنٹنگ اور لارڈ میکالے کے زمانہ حکومت ہی سے ہو چکا تھا کلکتہ، بمبئی، مدراس وغیرہ میں جامعات قایم کئے گئے جس کی بدولت اہل ہند مغربی تعلیم پا کر مغربی اثرات سے متاثر ہو کر حکومت سے مساوات اور حقوق کا مطالبہ کرنے لگے ۱۸۸۵ء میں آل انڈیا کانگریس کا قیام عمل میں آیا اس کا مقصد یہ تھا کہ اہل ہند کی جائز شکایتیں حکومت کے سامنے پیش کر کے رفع کی جائیں اور حکومت سے حقوق طلب کئے جائیں اہل ہند کو عہدے دیئے جائیں۔ تعلیم یافتہ طبقہ کانگریس میں شریک ہونے لگا۔ لارڈ کرزن نے بغور ہندوستان کی سیاسی ذہنیت و تمدن کا مطالعہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچ گیا کہ ان کے آپس کے اختلاف سے فایدہ اٹھایا جائے تو برطانوی حکومت عرصۂ دراز

تک قایم رہ سکتی ہے۔ اس لئے اس نے بنگال کی تقسیم کر دادی بنگالی ہندوؤں نے اس کی مخالفت کی اور مسلمانوں نے تائید کی اس طرح ہندو مسلم اختلاف پیدا ہوگیا ۱۹۰۹ء میں مارلے منٹو اصلاحات نافذ کئے گئے جس کے ذریعہ مسلمانوں کو مجلس مقننہ میں علیحدہ نشستیں دی گئیں اور ان کا حلقہ انتخاب بھی الگ کر دیا گیا گویا اس طرح سے ہندو مسلم اختلاف کی خلیج کو اور وسیع کر دیا گیا۔ یہ جداگانہ حلقہ انتخاب قومی ارتقاء میں حائل ہوگیا مسلم لیگ کا قیام عمل میں آیا مسلمانوں نے اپنا علیحدہ نمایندہ سیاسی ادارہ قایم کر لیا۔ گو مسلم لیگ اور کانگریس میں وقتی طور پر ۱۹۱۶ء میں اتحاد ہوا تھا مگر یہ اتحاد زیادہ عرصہ تک قایم نہ رہ سکا ۱۹۱۷ء میں برطانوی حکومت نے اعلان کیا کہ اہل ہند کو ذمہ دار حکومت دی جائیگی ۱۹۱۸ء میں بمبئی کانگریس نے ذمہ دار حکومت کا مطالبہ کیا اور اعلان کیا کہ اہل ہند اتنے باشعور ہوگئے ہیں کہ وہ حکومت چلا سکیں ۱۹۱۹ء میں مانٹیگو چیمسفرڈ اصلاحات جاری کئے گئے جس کے رو سے صوبہ جاتی امور کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ایک امور محفوظہ اور دوسرے امور منتقلہ صرف امور منتقلہ کو ہندوستانی وزراء کے تفویض کیا گیا اور وزراء مجلس قانون ساز کے سامنے ذمہ دار قرار دیئے گئے۔

جنگ عظیم کے بعد سے ہندوستانیوں میں سیاسی بیداری اور جذبۂ قومیت و آزادی پیدا ہونے لگا اس کے دو اسباب ہیں ایک تو جنگ عظیم جس میں برطانیہ فرانس و امریکہ کو فتح ہوئی گویا جمہوریت کا غلبہ رہا۔ جمہوری خیالات اہل ہند کو متاثر کرنے لگے دوسرے کانگریس۔ مہاتما گاندھی کی قیادت میں کانگریس نے ہندوستان کی سیاسی نمایندہ کی حیثیت حاصل کر لی اور تمام تعلیم یافتہ ہندو اس میں شریک ہوگئے اور محب وطن آزاد خیال مسلمان بھی کانگریس میں داخل ہوگئے۔ کانگریس کی جد و جہد اور کوششوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہندوستان میں سیاسی بیداری اور جذبۂ قومیت و آزادی پیدا ہوگیا بیگم شاہ نواز نے راونڈ ٹیبل کانفرنس میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "جنگ کے اثرات اور کانگریس کی کوششوں سے ملک میں جذبۂ آزادی و قومیت کو فروغ ہو رہا ہے ہر نوجوان مرد و عورت شہر اور دیہات میں آزادی اور قومیت کی باتیں کرتے ہیں"۔ ۱۹۲۲ء میں عالمی کساد بازاری عام معاشی پستی رولٹ بل کی مخالفت اور خلافت تحریک کی وجہ سے کامل قومی اتحاد ہوگیا تھا مگر یہ اتحاد بھی وقتی تھا کانگریس ذمہ دار حکومت کا پیہم مطالبہ کر رہی تھی اس دوران میں جلیانوالہ باغ کا قتل عام وقوع پذیر ہوا تمام ہندوستان میں ایک سنسنی پھیل گئی ہر طرف غم و غصہ اور نفرت کا جذبہ سرایت کر گیا قومی وقار کو بڑھانے کے لئے کانگریس نے مہاتما گاندھی کی قیادت میں عدم تعاون، عدم تشدد اور سیول نافرمانی کی تحریکات کا آغاز کیا اور عام شورش برپا ہوگئی کانگریس نے سوراج کا مطالبہ شروع کیا جذبۂ قومیت کو فروغ دینے اور سوراج کے مطالبہ کو

کامیاب بنانے کے لئے برطانوی مال کا بائیکاٹ کیا جانے لگا سودیشی مال کا پروپگنڈا شروع ہوا گو تمام تحریکات میں ناکامی ہوئی مگر جذبۂ قومیت اور احساس آزادی عوام میں پیدا ہو گیا۔ جمہور سے کانگرس کے تعلقات قایم ہو گئے عوام میں سیاسی بیداری کو فروغ ہوا۔ برطانوی حکومت نے تحقیقات کے لئے سائمن کمیشن ۱۹۲۷ء میں مقرر کیا مگر کانگرس نے اس کا بائیکاٹ کیا اور ۱۹۲۷ء میں مدراس کانگرس نے بصدارت پنڈت جواہر لال نہرو مکمل آزادی اور خود مختاری کا اعلان کیا ۱۹۲۸ء میں لاہور کانگرس میں پنڈت جواہر لال نہرو نے اعلان کیا کہ کانگرس مکمل آزادی کا مطالبہ کرتی ہے وہ اپنا دستور بنائے گی اس کو پارلیمنٹ کے بنے ہوئے دستور پر عمل کرنے سے انکار ہے۔

سائمن کمیشن نے اپنے رپورٹ میں قیام وفاق کی سفارش کی اور صوبہ واری خود مختاری عطا کرنے کے متعلق حکومت برطانیہ کو توجہ دلائی۔ بشہ ۱۹۲۸ء و ۱۹۲۹ء میں کانگرس نے پھر عدم تشدد اور سیول نافرمانی کی دھمکی دی اس پر ۱۹۲۹ء کو لارڈ اروِن وائسرائے ہند نے ایک اعلان جاری کیا کہ سائمن کمیشن نے ملک معظم کی حکومت سے استدعا کی ہے کہ اس کی سفارشات اور رپورٹ شائع ہونے کے بعد جائنٹ پارلیمنٹری کمیٹی میں تحقیقات کے لئے پیش ہونے سے قبل ایک کانفرنس برطانوی ہند کے نمایندوں اور والیان ریاست کے نمایندوں کی منعقد کی جائے جس میں ایک ایسا حل دریافت کیا جائے جو سب کے لئے قابل قبول اور اختلافات کو مٹانے والا ہو۔ ملک معظم کی حکومت نے انعقاد کانفرنس کا اعلان کیا ۲۳ ڈسمبر ۱۹۳۰ء کو لارڈ اروِن نے گاندھی جی اور پنڈت موتی لال نہرو اور دوسرے لیڈروں سے ملاقات کی اور کانفرنس میں شرکت کی دعوت دی ان لیڈروں نے کانفرنس کو سیاسی جال سمجھ کر انکار کر دیا بہرحال گاندھی اور اروِن میں ایک طرح کی مفاہمت (Gandhi Irwin Truce) ہو گئی مگر پھر حالات بدلے سنہ ۱۹۳۰ء میں گاندھی ڈنڈی کو روانہ ہوئے تا کہ نمک کے قانون کی خلاف ورزی کی جائے جب کہ ہندوستان کی سیاسی فضا مکدر تھی انھیں حالات میں پہلی گول میز کانفرنس کا اجلاس لندن میں سنہ ۱۹۳۰ء میں ہوا حکومت کے نامزدہ ارکان شریک تھے۔ سائمن کمیشن کی سفارشات کے بموجب وفاق کی اسکیم پیش کی گئی مسلمانوں نے وفاق کی تائید کی مولانا محمد علی مرحوم سر محمد اقبال اور سر محمد شفیع نے وفاق کی تائید میں تقاریر کیں مسلمانوں کا مطالبہ یہ تھا کہ وہ چونکہ اقلیت میں ہیں لہذا ان کے تہذیب و تمدن طرز معاشرت مذہب اور اصول زندگی زبان اور روایات کی حفاظت ہونا چاہئے یہ وفاق ہی میں ممکن ہو سکتا ہے۔ مسٹر شفیع نے بدوران تقریر گول میز کانفرنس کے سامنے کہا تھا کہ مسلمانوں نے ایک ہزار سال ہند پر حکومت کی ہے ابتدا سے اب تک ہندوستان میں جمہوری نظام کی حکومت قایم نہیں ہوئی تھی مگر اس کا تجربہ کیا جا رہا ہو

مسلمان اقلیت میں ہیں جمہوری نظام کے تحت وہ اکثریت کے غلام بن جائیں گے اور ہندو راجپوت سکھ مرہٹے جو اُن کے دشمن ہیں مسلمانوں کو غلام بنا دیں گے اگر صوبہ جاتی خود اختیاری عطا کی جائے تو پنجاب بنگال سرحد اور سندھ میں مسلمان اکثریت میں ہیں اور دوسرے صوبوں میں ہندو اکثریت میں ہیں ہر دو اپنی اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت کریں گے اس طرح ہندو مسلم مسئلہ طے ہو جائے گا وفاق ہی ہندوستان کے لئے مفید طریقہ حکمرانی ہو سکتا ہے اس میں تمام اقلیتوں مثلاً مسلمان سکھ پارسی عیسائی وغیرہ کے حقوق مذہب، تمدن، زبان اور طرز معاشرت کی حفاظت ہو سکیگی اس طرح سے وفاق ہند نہ صرف سیاسی بلکہ تمدنی اور ساجی اختلافات کا حل ہو جائے گا۔ کناڈا میں انگریزی فرانسیسی ساجی و مذہبی تمدنی لسانی اختلافات کا واحد حل یہی وفاق ثابت ہوا ہے اسی طرح ہندوستان میں وفاق نہ صرف سیاسی جغرافی بلکہ ساجی بھی ہوگا۔

دیسی ریاستوں نے بھی وفاق کی تائید کی۔ سب سے پہلے وفاق کی تائید کرنے والے ہمارے اعلیحضرت بندگان اقدس ہیں جنھوں نے ہندوستان کے لئے وفاق کو مفید تصور فرمایا والیان ریاست اس لئے وفاق میں شریک ہو کر اپنے پوزیشن وقار اور طریق حکومت و اندرونی خود اختیاری کی حفاظت کرنا چاہتے ہیں کہ آجکل ہندوستان ایک انقلاب انگیز دور سے گذر رہا ہے مغربی اثرات جذبہ قومیت، جمہوریت اور آزادی کا نتیجہ یہ ہو رہا ہے کہ برطانوی ہند میں جمہوری طرز حکومت مقبول ہو رہی ہے اور وہ شاہی مطلق العنانی کے دشمن ہو رہے ہیں یہی جمہوری خیالات دیسی ریاستوں کی رعایا کو بھی متاثر کر رہے ہیں۔ اور ان کی رعایا موجودہ شاہی طرز حکومت پر نکتہ چینی کر رہی ہے کانگرس بھی ہندوستان میں جمہوری طرز کی حکومت قایم کرنا چاہتی ہے وہ والیان ریاست کے بھی خلاف ہے اس اندرونی اور بیرونی خطرات سے محفوظ رہنے کے لئے والیان ریاست "قوت بالادست" (Paramount Power) کا سہارا ڈھونڈتے ہیں مسلمان اکثریت کی حکومت سے ڈر کر اور والیان ریاست جمہوریت کے سیلاب سے خوفزدہ ہو کر وفاق میں شریک ہو کر اپنے پوزیشن وقار اور حقوق کی حفاظت کرنا چاہتے ہیں۔

کانگرس وفاق کی مخالفت کر رہی ہے اس کا مطالبہ مکمل آزادی ہے وہ ملک میں جمہوری طرز کی حکومت قایم کرنا چاہتی ہے جس میں اکثریت کی حکومت ہوگی وفاق کی کانگرس اس وجہ سے بھی مخالفت کر رہی ہے کہ اس میں رجعت پسند طبقہ اور ریاستیں شریک ہو رہی ہیں۔ برطانوی حکومت ہند رجعت پسند طبقہ اور ریاستوں کو کانگرس کے خلاف استعمال کرنا چاہتی ہے اس لئے کانگرس ریاستوں کو وفاق میں شریک ہونے سے منع کر رہی ہے ورنہ ان دونوں میں دشمنی ہو جانے کا

اندیشہ ہے کانگرس کے موجودہ رجحان جمہوریت و اشتراکیت سے والیان ریاست ڈر رہے لہذا ان دونوں میں تصادم ہوگا۔ اس کے لئے مجلس مقننہ کا میدان طیار کیا گیا ہے کانگرس اس وجہ سے بھی وفاق کے خلاف ہے کہ کناڈا اسٹریلیا جو شاہنشاہیت برطانیہ کے اجزا ہیں ان میں وفاق قایم کرنے سے قبل ذمہ دار حکومت دیدی گئی تھی صرف افنت اور خارجہ پالیسی برطانیہ کے تحت رکھی گئی افراد قوم اور مختلف علاقوں کے لوگوں کے مشورے سے تمام مقامی اختلافات کو مٹا کر مدبران ملک نے وفاقی دستور بنایا تھا پوری قوم کی رائے اس دستور وفاقیہ میں شامل تھی اور انھیں کی مرضی کے مطابق برطانوی حکومت نے وفاق کناڈا اسٹریلیا میں قایم کیا۔ مگر ہندوستان میں معاملہ بالکل برعکس ہے یہاں ذمہ دار حکومت نہیں اور نہ دستور افراد قوم کی رائے سے بنایا گیا ہو برطانوی پارلیمنٹ نے اس وفاقی دستور کو وضع کیا ہے اور ہندوستان کے گلے میں پھر طوق غلامی بنا کر ڈال رہی ہے تاکہ تاحیات اس سے خلاصی نہ پاسکے انھیں تمام وجوہ پر کانگرس وفاق کی سختی سے مخالفت کر رہی ہے مگر حکومت ہند گاندھی جی کے ذریعہ کانگرس سے سمجھوتہ کر کے وفاق قائم کرا ہی دیگی۔ عدالت وفاقیہ کا قیام عمل میں آچکا ہے اب آیندہ وفاق کی طیاری ہے۔ وائسرائے ہند نے اپنی کسی تقریر میں اعلان کیا تھا کہ قریب میں وفاق قایم کیا جائے گا۔

۱۹۳۵ء کے قانون ہند دو اجزا میں تقسیم ہے ایک صوبہ جاتی خود اختیاری (۲) وفاق۔ صوبہ جاتی خود اختیاری کا قیام عمل میں آچکا ہے قانون کے رو سے عدن اور برما حکومت ہند سے علیحدہ ہوگئے صوبہ سندھ اور صوبہ اڑیسہ کا قیام عمل میں آیا مقامی صوبہ جاتی تمام امور قانون کی رو سے ہندوستانی وزرا کے تحت دیئے گئے صوبہ جاتی خود مختاری کے معنی ہی یہ ہیں کہ تمام صوبے اندرونی نظم و نسق میں آزاد رہیں گے اور اکثریت کی حکومت ہوگی جس پارٹی کا مجلس قانون میں غلبہ ہوگا اس کے رہنماؤں کی وزارت قایم کی جائے گی چھ ماہ کے تعطل کے بعد کانگرس نے عہدے قبول کئے اور صوبہ جاتی خود اختیاری کو عملی جامہ پہنایا گیا ہے پہلا جز قانون کا مکمل ہوگیا اب وفاق قایم کیا جائے گا جس میں برطانوی ہند کے صوبہ جات کے ساتھ ریاستیں بھی وفاق میں شریک رہیں گی۔

وفاق میں شرکت کا سوال ریاستوں کے لئے بہت اہم ہے۔ گول میز کانفرنس میں تقریر کرتے ہوئے راجہ ناگر نے کہا تھا کہ ہم وفاق میں شریک ہونے کے لئے راضی ہیں بشرطیکہ ہمارے اندرونی نظم و نسق اور طریق حکومت میں مداخلت نہ کی جائے ہمارے موجودہ مشکلات رفع کئے جائیں والیان ریاست اندرونی معاملات میں مداخلت کو کبھی گوارا نہیں

کر سکتے"۔ سچ تو یہ ہے کہ ہندوستان ایک ہے اور اُس کو برطانوی ہند اور دیسی ریاستوں میں تقسیم کرنا یہ صرف سیاسی تقسیم ہے جغرافیائی سماجی معاشی تمدنی لحاظ سے تمام ہندوستان ایک معاشی و سیاسی وحدت ہے۔ ذرائع حمل ونقل کی ترقی اور مغربی تعلیم کے اثرات سے تمام ہندوستان میں ایک سیاسی بیداری کی لہر دوڑ رہی ہے چند امور مثلاً مدافعت فوجی نظام ضابطہ ٹیارف، تامین، تجارت، ذرائع حمل ونقل کی ترقی، ایسے امور ہیں جن میں پورے ہند کا مفاد مشترک طور پر وابستہ ہے ان تمام امور پر پورے ہند کو متحد ہو جانا چاہئے۔ بیگم شاہ نواز نے کہا تھا کہ وہ دن خوش قسمت ہوگا جبکہ ریاستیں اور برطانوی ہند مشترکہ مفاد کی خاطر متحد ہو جائیں گے اس سے حقیقت میں ہندوستانی قومیت کو تقویت ہوگی۔

والیان ریاست کا دعویٰ ہے کہ وہ اندرونی معاملات ریاست میں آزاد ہیں انھیں اقتدار اعلیٰ حاصل ہے صرف امور اور مدافعت کا سوال "قوت بالادست،" یعنی تاج برطانیہ کے ساتھ ہیں مگر کہا جاتا ہے کہ حکومت ہند ان کے اندرونی معاملات میں عمل دخل کرتی ہے اور معاہداتی موقت کو بھلا کر ان کے اندرونی معاملات میں مداخلت کرکے ان کے وقار اور آزادی کو سلب کرتی ہے۔ یہ تضاد اس وقت سمجھ میں آتا ہے جبکہ ہم (Paramount-Power) "قوت بالادست کی تشریح کو سمجھ لیں۔ والیان ریاست اور تاج برطانیہ میں تعلقات بین الاقوامی قوانین پر مبنی نہیں ہیں نہ وہ معاہداتی موقت پر مبنی ہیں بلکہ تعلقات محض سیاسی ہیں۔ قوت بالادست سیاسی حالات کے لحاظ سے ان کے معاملات میں مداخلت کرتی ہے اس کا کوئی تعین نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ والیان ریاست کسی طرح سے بھی آزاد نہیں ہیں معاہداتی رو سے ان کے خارجی تعلقات تاج برطانیہ کے تحت ہیں بیرونی حملہ کی مدافعت برطانیہ کے ذمہ ہے اندرونی معاملات میں گو وہ اپنے نظم ونسق عدالت قانون وغیرہ میں ہر طرح آزاد ہیں مگر رزیڈنٹ کے کسی مشورہ کو رد نہیں کرسکتے قوت بالادست کو بھی ہر طرح اندرونی معاملات میں مداخلت کا حق ہے وہ وزیر اعظم دیوان بہادر کا تقرر کرواسکتی ہے برطانوی عہدہ دار مقرر کرسکتی ہے رزیڈنٹ مشورہ دیتا ہے اندرونی بغاوت کو فرو کرنے کا حق بھی برطانیہ کو حاصل ہے ریاست کی تقسیم نہیں کی جاسکتی۔ جانشین کا جھگڑا بھی تاج برطانیہ طے کرسکتا ہے ملک میں نظم ونسق کی نگرانی کی جاتی ہے اگر بدنظمی و بدامنی پھیل جائے تو برطانوی حکومت مداخلت کرسکتی ہے اس طرح اندرونی اور بیرونی طریقہ پر والیان ریاست قوت بالادست کے تحت ہیں۔ لارڈ کرزن کے نظریہ کے تحت ان کے تمام اختیارات تاج برطانیہ کے دیئے ہوئے ہیں اب جبکہ ان کے آس پاس جمہوری طرز خیال فروغ پا رہا ہے۔ شخصی حکومت سے نفرت پھیل رہی ہے تو

والیان ریاست بھی اپنے پوزیشن اور تخت و تاج کی حفاظت کے لئے وفاق میں شریک ہو رہے ہیں۔

**ریاست حیدرآباد اور مسئلہ وفاق**

ریاست حیدرآباد کے طرز عمل پر لگی ہوئی ہیں۔ ہماری ریاست کو اس وقت تمام ریاستوں کی لیڈری حاصل ہے کیونکہ اپنی وسعت، جغرافیہ اور آبادی، تاریخی روایات اور عظمت و وقار کے لحاظ سے ریاست حیدرآباد کا سیاسی موقف شاندار اور عظیم المرتبت ہے لہذا ہمارے ارباب مقتدر کو نہایت ہی حزم و احتیاط کے ساتھ آگے قدم اٹھانا چاہئے۔ ہندوستانی والیان ریاست کی نظریں شرکت وفاق کے مسئلہ کے متعلق

حیدرآباد کی تاریخ کا مطالعہ کریں تو معلوم ہوگا کہ ہم نے ایک خود مختار سلطنت کی حیثیت سے برطانوی سلطنت سے معاہدات کئے ان معاہدات کے ذریعہ یہ طے پایا تھا کہ امور خارجہ کی حد تک ہم حکومت برطانوی ہند کے علم و مشورے کے بغیر کوئی عملی اقدام نہیں کریں گے فوجی انتظامات کے سلسلے میں دونوں حکومتوں سے باہمی امداد اور مدافعت کا اقرار کیا لیکن جملہ معاہدات میں صراحتاً یہ امر درج ہے کہ سلطنت آصفجاہی کے اندرونی معاملات میں حکومت برطانوی ہند کو مداخلت کا کوئی حق نہ ہوگا۔ چنانچہ یہ امر صراحتاً معاہدہ ۱۸۰۰ء کے فقرہ نمبر ۱۵ میں درج ہے جس کے روسے تاجداران دکن اپنی رعایا یا ملازمین اور اقربا کی حد تک مختار مطلق ہیں حیدرآباد اور حکومت برطانوی ہند کے باہمی تعلقات کے تعین کے لئے فقرہ مذکور ایک اہم ترین اور ناقابل ترمیم معیار ہے۔

اس معاہدہ میں حلیفی کے نام سے یاد کیا گیا ہے جیسا کہ کئی اور موقعوں پر بھی ثابت کیا گیا ہے۔ اس سے ریاست حیدرآباد کا اقتدار اعلیٰ بالکل متاثر نہیں ہو سکتا کسی مشورے کے ماننے کی کوئی پابندی لازمی بھی نہیں ہے باوجود اس تاریخی معاہدہ کے ۱۹۳۰ء کے جدید ترین معاہدہ برار میں ایک سے زائد مرتبہ حیدرآباد کو برطانوی حکومت نے اقتدار اعلیٰ (Sovereignty) کا حامل تسلیم کیا ہے مثلاً ان ممالک محروسہ میں جو ہز اگزالٹڈ ہائی نس دی نظام آف حیدرآباد کے اقتدار اعلیٰ کے تحت ہیں چند علاقہ جات موسوم بنام برار شامل ہیں حضور نظام حقیقی معنوں میں سلطنت مغلیہ کے جانشین ہیں۔ تاریخ ہند گواہ ہے کہ ابتدا میں انگریزوں اور حضور نظام کے تعلقات ایسے ہی تھے جیسے ایک معطی اور معطی لہ کے ہوا کرتے ہیں برطانوی ہند معروضہ گذرانا کرتی تھی اور خود کو نظام حیدرآباد کی مرضی کا پابند اور ان کے فضل و کرم کا امیدوار و محتاج سمجھتی تھی۔ مسٹر پانیکر نے لکھا ہو کہ:-

"انگریزوں کا یہ دعویٰ کہ وہ مغلوں کے جانشین ہیں بے بنیاد اور لغو ہے کیونکہ حکومت برطانوی ہند نے خود یہ تسلیم کر لیا ہے کہ حکومت حیدرآباد حقوق و فرائض کے لئے حکومت مغلیہ کی جانشین ہے۔"

ہم ریاست حیدرآباد کی خود مختاری ثابت کرنے کے لئے غیروں کی شہادت پیش کرتے ہیں۔ ٹائمس آف انڈیا ۱۴ جنوری ۱۸۷۵ء کی اشاعت میں لکھا ہے: "یہ امر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ حضور نظام معاہدہ پیرس میں جو ۱۸۵۶ء میں طے ہوا تھا بالکل خود مختار شاہ دکن تسلیم کئے جا چکے ہیں جس کا اظہار مجلس نظمار نے بھی کیا ہے" اسٹیٹسمین یکم جولائی ۱۸۸۱ء کی اشاعت میں لکھتا ہے کہ:- "اندرونی معاملات میں جو خود مختاری حیدرآباد کو از روئے معاہدات حاصل اور محفوظ ہے اُس پر محض اس وجہ سے کہ نواب میر محبوب علی خان بہادر شاہ دکن ابھی کم سن ہیں کوئی اثر نہیں پڑ سکتا"

گورنر جنرل لارڈ ڈلہوزی نے ۲۷ مئی ۱۸۵۱ء میں جو یادداشت لکھی ہے اُس میں لکھتے ہیں "ہم اعتراف کرتے ہیں کہ نظام خود مختار ہیں۔ ہم معاہدات کے ذریعہ اپنے کو پابند کر چکے ہیں کہ ہم ان کی حفاظت کرینگے اور ہم نے انکو اُن کی اولاد، رشتہ دار، ملازمین اور رعایا کی حد تک مقتدر کُل تسلیم کر لیا ہے لہذا حکومت برطانوی ہند ایماندارانہ طور پر کبھی ایسے آزاد اور خود مختار حاکم پر جبر نہیں کر سکتی اور نہ ہم مجاز ہیں کہ حیدرآباد کے اندرونی معاملات میں دخیل ہوں"

اگر کوئی قوت یہ دعویٰ کرے کہ وہ معاہدات کی جس طرح تعبیر کر سکتی ہے محض اس وجہ سے کہ وہ قوت داہنی یا اس کو فوجی برتری حاصل ہے تو یقیناً یہ نظریہ دنیائے سیاسیات میں ایک تہلکہ ڈال دے گا حقیقت میں سوال اصول کا ہے نہ کہ برتری اور قوت کا لہذا کمزور حکومت کے حقوق کو کسی صورت نظر انداز نہیں کیا جا سکتا اور ان کی خود مختاری کے خلاف حکومت برطانوی ہند اگر اپنی حسب مرضی عمل کرے تو یہ کسی طرح درست نہیں ہو سکتا برطانوی ہند کو چاہئے کہ ایمانداری اور انصاف کے نقطہ نظر سے اپنے رویہ کا ثبوت دے۔

حضرت بندگان اقدس جملہ قوانین کا سرچشمہ اور جملہ عدالتی و مالمانہ اقتدار کا منبع و ماخذ ہیں تاجدار دکن حضرت بندگان عالی کے حکم محکم کا مرافعہ کسی دنیاوی عدالت کے روبرو پیش نہیں ہو سکتا یہ ایسا واقعہ ہے جو اس حقیقت پر دلالت کرتا ہے کہ خسرو دکن ریاست حیدرآباد کے مقتدر اعلیٰ ہیں یہ ہماری آئینی حیثیت ہے اور اس اقتدار کا ایک خاکہ جس کے ہم قانوناً اور انصافاً مستحق ہیں جو از روئے معاہدات حاصل ہونے چاہئے مرور زمانہ کے جو بدعنوانیاں ان باہمی تعلقات میں رونما ہوتی ہیں وہ ہر طرح قابل اصلاح ہیں ہم کو چاہئے کہ جو طریقہ عملدرآمد رائج ہو گیا ہے یعنی قوت بالادست کی اندرونی معاملات میں مداخلت اس کو ختم کر دیا جائے اس کی اصلاح کی کوشش کرنا چاہئے۔ اپنے معاہداتی حقوق پر اصرار کرنا شیوۂ دوستی کے خلاف نہیں ہے ہمارے جائز اور آئینی حقوق کا مطالبہ، باہمی تعلقات کو صحیح اور پائیدار اصول پر

منضبط کرنے کی کوشش کسی اعتبار سے بھی اپنے حلیف سے مخالفت کے مترادف نہیں ہو سکتی۔ ہمیں اس امر کے اعلان پر ذرا بھی تامل نہیں کہ ہم حکومت برطانوی ہند کے ایسے دوستانہ تعلقات رکھنے پر قائم ہیں جو دو مساوی الحیثیت ہمسایہ حکومتوں میں ہونا چاہئے لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ ہم اپنے شاہی حقوق پر دست اندازیوں کو روا رکھیں شاہی حقوق کے مفہوم کو بھی واضح کر دینا ضروری ہے حیدرآباد میں۔ رعایا اور راعی کا مفاد حقیقتاً مشترک ہے۔

تاجداران آصفی کی تمنا اور کوشش بجز اس کے اور کچھ نہیں رہی کہ حیدرآباد میں امن و خوش حالی اور باعزت زندگی بسر کریں۔ رعایا کی انتہائی تمنا بھی اس کے سوا اور کیا ہو سکتی ہے اس مشترکہ تمنا کی تکمیل کے لئے شاہی اقتدارات لازمی ہیں کیونکہ کوئی ذمہ داری اقتدار کے بغیر تکمیل نہیں پا سکتی یہ جداگانہ سوال ہے کہ اقتدارات شاہی کا استعمال کن اصولوں پر مبنی ہو لیکن کوئی ذی شعور حیدرآبادی اس امر سے انکار نہیں کر سکتا کہ اقتدارات شاہی کا مرکز حیدرآباد ہی میں رہے اور بلا شرکت غیرے رہے۔

ہماری ریاست حیدرآباد کے تاریخی خصوصیات و روایات ایسے شاندار اور عظیم المرتبت ہیں کہ کوئی دوسری ریاست اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی حکمران حیدرآباد "شاہنشاہانہ حیثیت" کے حامل ہیں ہز ہائی نس سلطان مکلہ و شحر حیدرآباد کے ایک جاگیردار ملازم ہیں ہز ہائی نس ہولکر مہاراجہ اندور حیدرآباد کے مواضع پارنہ و بابل گاؤں کے موروثی پٹیل ہیں اور نذر پیش کرتے ہیں ہز ہائی نس مہاراجہ جودھ پور حیدرآباد کے ایک جاگیردار ہیں اور موضع جونت پورہ ان کو حاصل ہے جے سنگھ پورہ ہز ہائی نس مہاراجہ جے پور کی جاگیر ہے اور ان دونوں ریاستوں کے نمائندے عیدین میں صوبہ دار اورنگ آباد کو جہاں وہ علاقے ہیں نذر پیش کرتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت بندگان اقدس کو مسلمانان ہند کی قیادت بھی حاصل ہے ۲۴ جنوری ۱۹۱۸ء کے ایک خط میں جس میں جارج پنجم آنجہانی کے اپنے دستخط ہیں اس میں یہ تسلیم اور اقرار کیا گیا ہے کہ حضور نظام ہندوستان میں "قائد اسلامی والئی ریاست کی حیثیت سے لطف اندوز ہیں"۔ جنگ عظیم کے آغاز پر مسلمانان ہند خلیفۃ المسلمین کے خلاف جنگ کرنے سے انکار کر رہے تھے مگر اعلیٰ حضرت نے اعلان شائع کیا جس کے بعد ہندوستان کے مسلمان ترکوں کے خلاف سیاسی جنگ میں شام و فلسطین عراق میں لڑے اور بڑے بڑے مہمات سر کیں۔ نواب فتح علی خاں ٹیپو سلطان کے اور مرہٹوں کے خلاف ہماری ریاست نے انگریزوں کو ہر طرح امداد دی اور دوران غدر ۱۸۵۷ء جبکہ برطانوی حکومت ہند کا خاتمہ قریب تھا اور بقول

گورنر بمبئی اگر نظام گئے تو ہر چیز ہاتھ سے نکل جائے گی" ایسی صورت میں حضور نظام نے انگریزوں کی ڈوبتی ہوئی کشتی کو سہارا دیا۔ برطانوی حکومت ہمارے احسانات فراموش نہیں کرسکتی۔ لیکن موجودہ دور میں سیاسی معاشی اور سماجی حالات بدل چکے ہیں اس لئے مشترکہ مفاد کی خاطر برطانوی ہند اور ریاستوں کو آپس میں متحد ہوجانا چاہئے ایسے امور جو برطانوی ہند اور ریاستوں سے متعلق ہیں مثلاً مدافعت، خارجی تعلقات، ضابطۂ پارٹ بورڈ، مابین تجارت، ذرائع حمل ونقل میں ترقی اور صنعتی و سماجی ارتقاء میں تمام ہندوستان کو متحد رہنا چاہئے اور ایک ہی طرز عمل اختیار کرنا بھی ضروری ہے ہندوستانی قومیت قایم کرنے کے لئے ہندوستانی ریاستوں اور برطانوی ہند کا اتحاد لازمی ہے۔ خسرودکن اعلیٰحضرت بندگان عالی کی ہمدردی ابتداہی سے وفاق کے ساتھ ہے اور انھیں ایک عظیم ہند کی تخلیق کی توقع ہے وفاق کا نصب العین جاذب نظر بھی ہے حضرت اقدس و اعلیٰ نے پہلی گول میز کانفرنس میں اپنا وفد مع یہ ہدایت بھیجا تھا کہ وفاق ہند کے مسئلہ کی طرف ہمدردی لیکن ساتھ ہی دانشمندانہ احتیاط کے ساتھ قدم اٹھائیں اور اس ہدایت کی حیدرآبادی وفد نے نقطہ بہ نقطہ تعمیل کی۔ اور اب تک حضرت اقدس و اعلیٰ کی ہمدردی وفاق کے ساتھ ہے۔

سرصدر اعظم بہادر نے اعلان فرمایا تھا کہ شرکت وفاق سے متعلق تصفیہ ہونے سے قبل نوشتہ شرکت او رسلہ وفاق کے بارے میں ایک زرد کتاب شائع کی جائے گی تاکہ عوام الناس کو اطلاع دی جاسکے اور رائے عامہ معلوم کی جائے رائے عامہ تسلیم کی جائے گی اور محبان وطن کے مشوروں پر ہمدردانہ غور کیا جائے گا۔ صورت حال یہ ہے کہ محبان وطن کا تعلیم یافتہ طبقہ خاموش ہے زرد کتاب کی اشاعت کے بعد جس کا وعدہ کیا گیا ہے اظہار خیال کیا جائے گا۔

سررشتہ میں تقریر کرتے ہوئے سرصدر اعظم بہادر نے فرمایا تھا کہ "ابتدائے گول میز کانفرنس سے اس وقت تک حکومت سرکار عالی نے یہ صاف طور پر واضح کردیا ہے کہ وہ ڈاک کے حقوق سے جسے وہ علامت اقتدار سمجھتی ہے دستبردار ہونا تو درکنار اس میں کسی قدر ضعف پیدا ہونے کو گوارا نہ کرے گی"۔ اس اقتباس سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ اگر ریاست حیدرآباد شریک وفاق ہو تو ڈاک کا کامل تحفظ کرلیا جائے گا۔ دوسرے موقع پر عدالت العالیہ میں بہ دوران تقریر فرمایا تھا کہ "میر مجلس عدالت العالیہ اپنے تقریر میں اس جانب اشارہ کرتے ہیں کہ عدالت کو بیرونی مداخلت سے آزاد اور محفوظ رکھنے کی ضرورت ہے اور اس کے جواب میں بحوالہ دفعات قانون حکومت ہند ۱۹۳۵ء یہ یقین دلایا گیا کہ ایسی مداخلت وفاقی عدالت کی جانب سے نہ ہوگی"۔ سرصدر اعظم کا یہ یقین دلانا کہ عدالت میں وفاقی عدالت

مداخلت نہ کرے گی اور دوسرے یہ کہ وفاقی عدالت کا بھی خیر مقدم کرنا یہ صاف ظاہر کرتا ہے کہ شرکت وفاق کے موقع پر عدالت کا بھی تحفظ کیا جائے گا ان مندرجہ بالا اقتباسات سے ظاہر ہوتا ہے کہ ریاست حیدرآباد وفاق ہند میں شریک ہو رہی ہے اسی وجہ سے عوام الناس میں ایک طرح کی بے چینی اور اضطراب پیدا ہوگیا تھا ہر طرف چہ میگوئیاں شروع ہوگئیں تھیں رائے عامہ اس غلط ترجمانی کے خلاف ہو رہی تھی اور وائسرائے بہادر کی آمد اور طویل قیام سے یہ خیال کیا جانے لگا تھا کہ ریاست حیدرآباد وفاق ہند میں شریک ہو جائے گی مگر حالات و واقعات نے ثابت کردیا کہ حکیم السیاست کا تدبر کس طرح سے رعایا کی صحیح ترجمانی کرسکتا ہے۔ آفتاب تدبر و سیاست کے مقابلے میں قمقموں کی مدھم روشنی کا وجود و عدم مساوی ہے اعلیٰ حضرت بندگان عالی نے وائسرائے بہادر کی آمد پر جو محلہ مبارک کی ضیافت کے موقع پر اپنی تقریر دلپذیر کے ذریعہ نہ صرف وابستگان دولت آصفیہ کی ترجمانی کی بلکہ ناامیدی یاس کو امید و اور تمناؤں سے بدل دیا رعایا کے قلوب اپنے شاہ ذیجاہ کی تقریر سے شاد ہوگئے۔

اعلیٰ حضرت حکیم السیاست نے اپنی زبان حکمت نشان سے بدوران تقریر فرمایا کہ "ابتدا میں میرے پیش نظر جو نصب العین تھا وہی آخر تک قایم رہے گا یعنی اس عظیم الشان تاریخی ریاست کی رعایا کی فلاح و بہبود جب وفاق کی مکمل تصویر ہمارے سامنے ہو گی اس وقت قبل ازیں کہ میں مہتم بالشان فیصلہ کروں میری رعایا کو جیسا کہ میں نے وعدہ کیا ہے ان مسائل کے مطالعہ اور اپنی تمناؤں کے اظہار کا موقع دیا جائے گا۔ میں جانتا ہوں کہ میرا اقتدار اعلیٰ اور میرے معاہداتی حقوق بہرصورت محفوظ ہیں خانوادہ آصفیہ کی میراث کا محافظ ہونے کی حیثیت سے اس مقدس امانت کے متعلق خاص حقوق و روایات ہیں ان کے تحفظ کا خیال لازماً میرا دامنگیر رہے گا"

اعلیٰ حضرت بندگان عالی نے بجا طور پر "اقتدار اعلیٰ" اور "معاہداتی حقوق" پر زور دیا ہے اور اپنی سب سے مایوس ہوکر آپ ہی کے ذات والاصفات سے ساری آرزوں کو وابستہ رکھنے والی رعایا کو جس کے موجودہ تردد و تشویش کی نظیر شاید اس سے قبل نہیں مل سکیگی یہ یقین دلایا ہے کہ جتنے خاص حقوق و روایات ہیں ان کے تحفظ کا خیال لازماً دامنگیر رہے گا "حضور والا کی رعایا کو بھی حضرت ظل سبحانی و آیہ رحمانی کے" اقتدار اعلیٰ "اور" معاہداتی حقوق "کی افادیت پر اتنا شدید اعتماد ہے کہ وہ دل سے ان کی حفاظت و صیانت کی آرزو ہے اور انھیں عملی صورت میں نہایت آزاد دیکھنا چاہتی ہے۔

خواجہ معین الدین متعلم سال چہارم

# نوجوان سے خطاب!

بیگانۂ رسم دہر ہوجا تو ذرہ ہے گر تو مہر ہوجا
موجوں کی طرح رواں دواں ہو تو خاک ہے گر تو پر فشاں ہو
پیمانہ مثال بے کراں بن تو غنچہ ہے گر تو گلستاں بن
دنیا سے بسان بو گذر جا آوارۂ دشت کام کرجا
پھولوں سے نشاطِ زندگی سیکھ اے موجِ ہوا ئیک روی سیکھ
برق افگنِ قید و بند ہوجا پستی سے نکل بلند ہوجا
اُٹھ پردۂ کیف وکم اُٹھا دے دنیا سے بساطِ غم اُٹھا دے
ہر ذرہ کو آفتاب کردے ہر جلوے کو بے نقاب کردے

دھوکا ہے فنائے زندگانی      غافل ہستی ہے جاودانی
محروم نہیں نگاہ محرم      ذرہ میں بسا ہوا ہے عالم

پیغامِ حیاتِ سرمدی کا
خود موت ہے راز زندگی کا

کس درجہ بسیط ہیں فضائیں      کس درجہ لطیف ہیں ہوائیں
عرفانِ حیاتِ زندگی ہے      فطرت پردہ اُلٹ رہی ہے
اب زندگی و عدم ہیں کچھ اور      اس راہ کے پیچ و خم ہیں کچھ اور
سوکھی ہوئی شاخ پھل رہی ہے      دنیا چولا بدل رہی ہے
آئندہ کا راز کس نے جانا      ماضی بھولا ہوا فسانہ

ہم حال میں سانس لے رہے ہیں      خود درسِ حیات دے رہے ہیں
نقطہ سے ہے دائرہ کی ہستی      بستی ہے اسی طرح سے بستی
آئینِ کہن شکستہ پا تھا      وہ خواب کہ ہمت آزما تھا
دنیا منزل تک آچکی ہے      آلامِ دوش اُٹھا چکی ہے
گم کردہ ظلمت گراں ہیں      ہم رفتہ گردِ کارواں ہیں
مطلوب ہے گر نشانِ منزل      مقصود ہے گر سکونِ ساحل

آہستہ روی ہے موت کا نام		آپہونچا ہے دوڑنے کا ہنگام

سن لیں یہ سبھی حقیقت اندیش		تعمیر کا مرحلہ ہے درپیش

تخریب کا ساز چھڑ چکا ہے		ایوانِ قدیم گر رہا ہے

گمراہ کرے نہ فکرِ باطل		تقلید کی مے ہے زہرِ قاتل

پندارِ خود آزما سے ہوشیار		اس فتنۂ نا سزا سے ہوشیار

جو کیفِ طرب کا راز ہوگا		وہ بادہ خانہ ساز ہوگا

کھو دے نہ کہیں خوش اعتقادی		مشرق کی حیاتِ انفرادی

اغیار کے ساغروں میں پینا		ہے ننگ زمانہ بن کے جینا

یوں فکرِ اصول تو بنائے		سارے عالم کو رشک آئے

یہ دورِ شباب امتحاں ہے
منزل کا نشاں ابھی کہاں ہے

تسلیم

# مادّہ ایک معمّہ ہی — ناقابل حل

(ماخوذ از جے ڈبلیو این سلیوان  J. W. N Sullivan)

آگ ایسی چیز ہے جس کے متعلق کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ سب سے پہلے حضرت انسان کو کب اس چیز سے سابقہ پڑا۔ مگر از منۂ قبل تاریخ کی چیز ضرور معلوم ہوتی ہے۔ اسی طرح عرق انگور کی تخمیر، دھاتوں کی صفائی اور سنگی مجسموں کا تراشنا بھی تاریخ سے قبل کے علوم معلوم ہوتے ہیں۔ قدیم مصری، مختلف فنون اور صنعتوں سے کافی واقف تھے۔ چنانچہ وہ روغنیات اور چہرے کے لئے غازہ بنانے پر قادر تھے۔ دھاتوں کا ڈھالنا، شیشہ سازی اور دھاتوں کی ملمع کاری بھی ان میں رائج تھی۔ ظاہر ہے کہ اس منزل پر پہونچنے سے قبل ان کو علم کیمیا نیز طبیعیات سے ایک حد تک واقفیت حاصل کرنی پڑی ہوگی۔ نظری مسائل کی چھان بین سب سے پہلے یونانیوں نے شروع کی تھیلیز (Thales) نے دریافت کیا کہ قدرت میں ایک طرح کی دوریت سی پائی جاتی ہے۔ ہوا، مٹی اور پانی کا ایک دور ہوتا ہے جو پودوں اور حیوانات کے اجسام میں سے ہوتا ہوا پھر ہوا میں پہونچ جاتا ہے۔ پودوں اور حیوانات کی غذا اس کے خیال کے بموجب رطوبت ہے اور اس لئے ہر شئے میں پانی موجود رہتا ہے۔ کسی میں تکثیف کی حالت میں اور کسی میں تلطیف (Rarefaition) کی حالت میں۔

مادی کائنات کی سب سے اہم خصوصیت اس کا تنوع ہے۔ ذرا آنکھ اٹھایئے دیکھئے بیک وقت،

پانی، بادل، درخت، مٹی، چٹان، گھاس، پھول، خود ہمارا جسم اور لباس، غرض کتنی چیزیں ہمیں نظر آتی ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ سوال قدرتاً ہمارے دل میں پیدا ہوگا کہ اتنی مختلف اشیاء کی کس طرح سے جماعت بندی کیجائے یونانیوں کو سب سے پہلے مختلف قسم کے مادوں کی مختلف شکلوں اور کثافتوں نے متاثر کیا اور اس لئے انہوں نے مادہ کی چار قسمیں کیں جنکو کثافت کی کمی کے اعتبار سے اس طرح لکھ سکتے ہیں۔ مٹی، پانی، ہوا اور آگ۔ آگ کو بھی وہ نہایت لطیف قسم کا مادہ تصور کرتے تھے۔

اب چونکہ مادہ کی مختلف اقسام کے مابین امتیازی فرق کثافت کو قرار دیا گیا اسلئے ظاہر ہے کہ ان چار عناصر میں سے کسی ایک کو منبع اور بقیہ کو اسکے مشتقات ہونا چاہئے۔ مشتقات اسی کی تکثیف یا تلطیف سے حاصل ہو سکتے ہیں۔ تھیلز نے پانی کو منبع تصور کیا، انیکسیمنس (Anaximenes) نے ہوا کا انتخاب کیا اور ہرقلیطوس (Heraclitus) کے نزدیک آگ تمام کائنات کی جڑ تھی —— نہایت ہی لطیف قسم کی اثیری آگ جسے وہ کائنات کی روح سمجھتا تھا —— لیکن ساتھ ہی یہ بات بھی تسلیم کیجاتی تھی کہ یہ چاروں عناصر ایک دوسرے کے تابع نہیں ہیں۔ صقلیہ (Sicily) کے فلسفی امبیدا قلس (Empedocles) نے یہ نظریہ پیش کیا کہ تمام اشیاء جن سے ہم کو سابقہ پڑتا ہے ان ہی چاروں عناصر کے اجتماع سے بنتی ہیں البتہ تناسب بدلتا رہتا ہے اور تناسب کا حصر دو مخالف قوتوں —— جذب و دفع —— پر ہے۔ انسانی فطرت میں یہی قوتیں محبت اور نفرت کے جذبات برانگیختہ کرتی ہیں۔

یونانی علماء کے خیال کے بموجب جلنے سے چیز اپنے اجزائے ترکیبی میں بٹ جاتی ہے۔ مصری لکڑی جلائی جائے تو آگ پیدا ہوتی ہے، کچھ دھواں فضاء میں اڑتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ اور لکڑی کے سرے پر پانی کے بلبلے بنتے نکلتے ہیں۔ آخر کار نور اسی راکھ اس ظلم کی نشانی کے طور پر باقی رہ جاتی ہے۔ جو بظاہر مٹی کی ہم جنس معلوم ہوتی ہے۔ ظاہر ہے کہ اس نظریہ کی بنیاد ہی غلط ہے کیونکہ احتراق کا جو مفہوم اسمیں مضمر ہے وہ سراسر ناقص ہے۔ احتراق کی ماہیت بھی صدیوں تک ہماری نظر سے پوشیدہ رہی۔

یوں تو دماغ کی ایک اور اہم پیداوار۔ دیمقراطیس (Democritus) کا نظریۂ جواہر ہے۔ مادہ کے ایک ٹکڑے پر اگر مسلسل تقسیم کا عمل جاری رکھا جائے تو نتیجہ کیا ہوگا؟ کیا اس کے تمام خواص برقرار

رہیں گے؟ کیا شکر کا نہایت چھوٹا ریزہ بھی میٹھا ہوتا ہے؟ یونانی علماء میں سے بعض کا خیال تھا کہ مادہ کے خواص ناقابل تغیر ہیں۔ تقسیم کا عمل جس حد تک چاہیں جاری رکھئے۔ مٹی، پانی نہیں ہو سکتی۔ نتیجہ اس زاویہ نگاہ کا یہ ہوا کہ مادہ کی تقسیم ناممکن سمجھی جانے لگی۔ دیمقراطیس اس نظریہ کے خلاف تھا۔ اس کے الفاظ ہیں "عام مسلمات کے بموجب بعض چیزیں شیریں ہیں اور بعض تلخ ہیں۔ بعض گرم ہیں اور بعض سرد۔ علاوہ بریں رنگ بھی ایک چیز ہے۔ اس لئے حقیقت میں چیزیں صرف دو ہیں۔ ایک جوہر اور دوسرے خلا۔" اس کے خیال کے بموجب تمام جواہر ایک ہی مادہ کے ہوتے ہیں البتہ جسامت اور شکل میں اختلاف ممکن ہے۔ مادہ کی مختلف اقسام اس وجہ سے نظر آتی ہیں کہ ہر ایک مختلف شکل اور جسامت کے جوہروں پر مشتمل ہے۔

یہ نظریہ موجودہ نظریہ جواہر سے کچھ زیادہ مختلف نہیں ہے البتہ بعض باتوں میں عدم مشابہت ہے۔ سائنس کے نقطۂ نظر سے تو یہ نظریہ اس وقت تک بار آور نہیں ہو سکا جب تک کہ کیفیت کے ساتھ اس کو کمیت کا جامہ نہیں پہنایا گیا۔ موجودہ نظریہ کے ساتھ یہ اس حد تک ہم آہنگ ہے کہ دونوں کی رو سے مادہ کی اصلی دنیا اس رنگین دنیا سے بالکل مختلف ہے جو حواس خمسہ سے محسوس ہوتی ہے۔ اور یہیں سے اصلی دنیا ایک بیرنگ تعین کی شکل میں ہمارے تخیل میں داخل ہوئی جس میں نہ تو بو ہوتی ہے اور نہ ذائقہ یا آواز

موجودہ کیمیا کے پیش رو کیمیاگروں یعنی (alchemists) کو بھی مادہ کی جماعت بندی میں چند در چند مشکلات سے سابقہ پڑا۔ وہ لوگ رنگ کو بہت اہمیت دیتے تھے اور ان کا خیال تھا کہ اگر کسی دھات کا رنگ سونے کی طرح بنا دیں تو وہ سونے میں تبدیل ہو جائے گی۔ یہ خیال ایک عام طرز نظر کا نتیجہ تھا۔ افلاطون کے فلسفہ کی رو سے یہ بات مسلم تھی کہ کسی چیز کی حقیقت ان خیالات میں مضمر ہے جو ہمارے دماغ پر اس کی وجہ سے طاری ہوتے ہیں۔ آدمی کی قیمت جس طرح اس کی روح کی نوعیت کے لحاظ سے بدلتی ہے نہ کہ جسم کے گوشت کے لحاظ سے۔ اسی طرح خواص کے مقابلہ میں ہم مادہ کی مادیت کو نظر انداز کر سکتے ہیں۔ علم نجوم میں خاص خاص روحانی خصوصیات کے حامل ہیں اسی طرح دھاتیں بھی ویسی ہی خصوصیات سے متصف ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ کیمیا دانوں نے فلکی اجسام اور دھاتوں میں ایک واضح ربط پیدا کر دیا تھا۔ چنانچہ سونے کو آفتاب کا ارضی نمایندہ سمجھتے تھے اور چاندی کو چاند کا خیال تصور کرتے تھے۔

کیمیا دانوں کا یہ خیال کہ مادّہ اپنے خواص سے بنتا ہے، اور اسی بنا پر یہ کوشش کہ اشیا کے خواص میں تبدیلی کرنے سے خود ان میں تغیر ہو جاتا ہے ایک لحاظ سے غلط نہیں ہے۔ البتہ یہ بات عجیب ہے کہ رنگ کی ان کے نزدیک غیر معمولی اہمیت تھی۔ مشہور عالم طبیعیات اور طبیب بو علی سینا اپنے اس خیال میں بالکل منفرد تھا کہ دھاتوں کا باہمی فرق رنگ کے مقابلہ میں کہیں زیادہ گہرا ہے۔ اور صرف رنگ کی تبدیلی سے ایک دھات دوسری میں تبدیل نہیں ہو سکتی۔ مگر اس کے باوجود رنگ کی اہمیت بدستور باقی رہی۔ مشہور کیمیائی نظریہ، جس کی بنیاد میں گندک، پارا اور نمک ہیں، وہ بھی رنگ کی اہمیت سے منحرف نہ تھا۔ دریافت سے معلوم ہوا کہ پارا اور گندک کی ترکیب سے چمکدار سرخ سلفائڈ بنتا ہے اس سے خیال ہوا کہ کوئی دھات اس رنگ کی ایسی ضرور موجود ہے جو سفید چاندی اور زرد سونے سے بھی زیادہ قیمتی ہے۔ چنانچہ اسی بنا پر گندک اور پارے کو عمومی اہمیت دے کر ان سے اصول وضع کر لئے گئے۔ گندک کو آگ کا مبدا سمجھا گیا اور خیال ہوا کہ یہ گندک ہی ہے جو کسی شئے کو احتراق پذیر کر دیتی ہے اور چیز کے جلنے پر گندک ہی غائب ہو جاتی ہے۔ پارے کی رقت کے باعث اس کو سیالوں کا مبدا تصور کیا گیا اور کہا گیا کہ وہ پارا ہی ہوتا ہے جو جلنے والی شئے کے ایک حصہ کو ماچ کی شکل میں کشید ہونے کا موقع دیتا ہے۔ نمک کو ٹھوس اشیاء کا مبدا گردانا گیا اور خیال گذرا کہ کسی چیز کے جلنے پر بطور ثفل نمک ہی باقی رہ جاتا ہے۔ یہ زاویۂ نگاہ سترھویں صدی کے وسط تک عام رہا۔

(۲)

رابرٹ بائل نے سب سے پہلے یہ خیال ظاہر کیا مادی اشیا کی جماعت بندی کسی دوسری بنیاد پر ہونی چاہئے اس نے اپنی کتاب میں بتایا ہے کہ حرارت کے لئے ضروری نہیں کہ وہ ہمیشہ اشیاء کو ان کے اجزاء میں تحلیل کر دے۔ مختلف درجہ ہائے حرارت کے اثرات بھی مختلف ہوتے ہیں۔ اور اکثر اوقات ختم تعامل پر ہمارے پاس ایک نہایت ہی پیچیدہ چیز باقی رہ جاتی ہے۔ اس نے یہ بھی بتایا کہ سونے کو ماء الملوک میں حل کر دیں تو پھر اسے اصلی شکل میں حاصل کر سکتے ہیں اور اس سے یہ خیال ہوتا ہے کہ سونا جواہر منتقل ہوتا ہے اور یہ جواہر حل پذیری کے دوران میں بلا تغیر قائم رہتے ہیں۔ اسی بنا پر اس نے اپنا یہ خیال باصرار پیش کیا کہ تمام اشیاء بعض ممتاز اور مستقل اشیاء سے مرکب ہیں یہیں سے عناصر اور مرکبات میں بنیادی فرق قائم ہوا جو کیمیا کی جان ہے۔

مادی اشیاء کی یہ نئی جماعت بندی آئندہ ترقیوں کا پیش خیمہ ثابت ہوئی چنانچہ عرصہ تک اس بات کی

جہاں بین ہوتی رہی کہ کون سی چیزیں عناصر ہیں اور کون اشیا، مرکبات ہیں۔ احتراق کا معمہ ابھی تک حل ہونا باقی تھا۔ لازماً اس کی وجہ سے ترقی میں رکاوٹیں پیش آئیں۔ جب کوئی چیز جلتی ہے تو اس میں سے دھواں سا خارج ہوتا ہے۔ قرون اولیٰ کے کیمیا داں اس دھوئیں کو گندک سمجھتے تھے۔ اٹھارویں صدی کے اوائل میں اس کا نام فلوجسٹون (Phlogiston) رکھا گیا۔ اور اس کی عجیب خصوصیت یہ قرار دی گئی کہ اس میں منفی وزن ہوتا ہے۔ کسی جسم میں اس کا اضافہ ہو تو جسم ہلکا پڑ جاتا ہے۔ یہ خصوصیت بالکل لازمی تھی کیونکہ بائل (Boyle) پہلے بتا چکا تھا کہ دھاتی اشیا جلتی ہیں تو حاصل شدہ ٹھوس کا وزن اصل دھات کے وزن سے زیادہ ہوتا ہے۔ یعنی دھاتی شئے میں سے فلوجسٹون نکل جائے تو وہ بھاری ہو جاتی ہے اس لئے فلوجسٹون کا وزن صفر سے کم ہونا چاہئے

بائل کی تحقیقات سے معلوم تھا کہ ہوا مادی شئے ہے اور وزن دار بھی ہے لیکن یہ گیسوں کا آمیزہ ہے یا بسیط شئے ہے یہ دریافت طلب تھا۔ بلکہ واقعہ تو یہ ہے کہ اس کے پاس گیسوں میں لے دے کے صرف ایک ہوا تھی اور کسی گیس کا علم بھی نہ تھا۔ پریسٹلی اور ہنری کیونڈش کے جیسے ذہین لوگ بھی فلوجسٹون کے نظریہ کے اس حد تک قائل تھے کہ پانی کو اس کے اجزاء میں تقسیم کر لینے کے باوجود کیونڈش آکسیجن اور ہائیڈروجن کو ایک ہی چیز سمجھتا رہا۔ حقیقت یہ ہے کہ سائنس کی ترقی میں جتنی رکاوٹ اس فلوجسٹون کے نظریہ سے پیدا ہوئی اتنی کسی اور چیز سے نہیں ہوئی۔

لاوآزیے (Lavoisier) نے احتراق کی حقیقت معلوم کرنے کے لئے وزن اور پیمائش سے مدد لی۔ اس نے ایک بند برتن میں، جس کی ہوا کا وزن معلوم تھا، پارے کی وزن کردہ مقدار گرم کی۔ ہوا میں کمی ہوگئی اور پارے پر سرخ سرخ زنگ بن گیا۔ اس زنگ کو گرم کیا تو پارہ پیدا ہوا اور ایک گیس خارج ہوئی۔ آزاد شدہ گیس اس کمی کے برابر تھی جو ہوا میں ہوئی تھی۔ لاوآزیے نے معلوم کیا کہ زنگ بننے کے بعد جو ہوا برتن میں باقی رہ گئی وہ احتراق میں مدد نہیں تھی اور نہ تنفس میں مدد دیتی تھی۔ برخلاف اس کے زنگ سے آزاد ہونے والی گیس تنفس میں بھی معاون تھی اور احتراق کو بھی برقرار رکھتی تھی۔ لاوآزیے کہتا ہے" اس تجربہ کے حالات پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ پارا، گرم ہونے پر، فضا کا وہ حصہ جذب کر لیتا ہے جو احتراق اور تنفس میں مدد دیتا ہے اور باقی ماندہ شئے نہ تو تنفس میں معاون ہے اور نہ احتراق میں" اس سے یہ معلوم ہو گیا کہ فضا کی ہوا دو ایسے لچک دار سیالوں پر مشتمل ہے جو ایک دوسرے کی مخالف نوعیت کے ہیں۔ اس تجربہ سے فلوجسٹون کا نظریہ ہمیشہ کے لئے زندہ درگور ہو گیا۔

یہ رکاوٹ ایک مرتبہ راستہ سے ہٹ گئی تو مادہ کی جماعت بندی میں باقاعدہ ترقی شروع ہوگئی۔ چنانچہ یہ معلوم کیا گیا کہ ایک ہی شئے تین مختلف حالتوں ——— ٹھوس، مائع اور گیس ——— میں رہ سکتی ہے۔

یہ نظریہ کہ تمام اشیاء چھوٹے چھوٹے ناقابل تقسیم ذرات پر مشتمل ہوتی ہیں بہت ہی قدیم تھا۔ یونانی اس سے واقف تھے اور موجودہ سائنٹفک دور کے بانی، گیلیلیو، نیوٹن اور بائل بھی اس کو ایک حد تک صحیح تصور کرتے تھے۔ لیکن اب مانچسٹر کے ایک مدرس جان ڈالٹن کی محنتوں سے یہ بار آور ہوا اور اس میں کیفیت کے ساتھ ساتھ کمیت کا عنصر بھی داخل کیا گیا۔ ڈالٹن نے عناصر اور مرکبات میں نہایت ہی واضح امتیاز پیدا کردیا اس نے کہا کہ مرکب اشیاء دو یا دو سے زیادہ عناصر سے مبنی ہیں۔ ڈالٹن کے زمانے میں صرف بیس عناصر معلوم تھے۔ آج ہم کو بانوے (۹۲) عناصر کا علم ہے۔ ڈالٹن نے اپنے جوہری نظریہ کی بنیاد یہ قرار دی کہ مختلف اشیا کے جوہروں کے اوزان مختلف ہوتے ہیں۔ نیز کسی خاص مرکب کی پیدائش کے لئے عناصر ہمیشہ ایک خاص تناسب میں ترکیب کھاتے ہیں۔

نظریۂ جواہر کو بنیاد مان کر آج مختلف اشیاء کو بانوے (۹۲) عناصر میں تقسیم کرلیا گیا ہے لیکن کیمیا آج تک اس گتھی کو سلجھا نہ سکی کہ مادی دنیا کن اصولوں پر تعمیر ہوئی ہے۔ موجودہ دور کے کیمیا دانوں نے پیچیدہ اشیاء کو مختلف سادہ تر چیزوں میں تقسیم کردیا لیکن اس کے باوجود کائنات کے معمہ کو حل نہ کرسکے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ علم کیمیا ایک حد سے آگے نہیں بڑھ سکتا۔ اور زیر بحث مسائل بغیر طبیعیات کی مدد کے صاف نہیں ہوسکتے۔ کیمیا سے ہم کو سب سے اہم چیز جو ملی وہ یہ ہے کہ جوہر بھی ایک چیز ہوتی ہے اور کیمیا دانوں کا "جوہر" سخت ٹھوس قسم کا ذرہ ہوتا ہے جو غالباً کروی شکل کا مالک ہوتا ہے لیکن جیسا کہ ہم آگے بتائیں گے جوہر اس ذرہ سے بہت مختلف ہے۔

مادہ کو جواہر میں تقسیم کرلیا گیا تو لوگ سمجھنے لگے کہ تحقیق معراج کمال پر پہنچ گئی لیکن یہ بات واضح نہ ہوسکی کہ جوہر کی ایک نہ دو بانوے اقسام کیوں ہیں؟ بعض علماء نے یہ خیال پیش کیا کہ جوہر کی ساخت اس قدر سادہ نہیں ہے جتنی کہ سمجھی جاتی ہے کیونکہ بعض عناصر کو بعض خاص عناصر سے زیادہ رغبت ہے۔ اس سے یہ بھی گمان ہوتا ہے کہ ان عناصر کے جواہر کی ساخت یکساں ہوگی۔ جوہر کا وزن معلوم کیا گیا تو فوراً خیال پیدا ہوا کہ تمام جواہر کی ترکیب میں ہائیڈروجن کا جوہر شامل ہے کیونکہ ہائیڈروجن سب سے ہلکا عنصر ہے۔ یعنی تمام مادہ حقیقت میں ایک ہی ——— یعنی ہائیڈروجن تحقیقات کا دائرہ اور بڑھا تو معلوم ہوا کہ اوزان جوہر سے اس نظریہ کی تصدیق نہیں ہوتی اور اس لئے کیمیا دانوں کو مادے کی بانوے (۹۲) مختلف اقسام ماننے پڑے۔ اس سے

قدرت کے ناقابل حل تنوع کا بھی پتہ چلتا ہے۔

(۳)

موجودہ دور ایک لحاظ سے ۱۸۹۵ء سے شروع ہوتا ہے۔ ۱۸۹۵ء اور ۱۹۰۰ء کے درمیان ایسی ایسی تحقیقات کی گئیں جنہوں نے مادہ کے متعلق ہمارے تمام خیالات کی کایا پلٹ دی۔ اور طبیعیات کا جو مطلب اور مقصد ہم نے قرار دیا تھا اس میں بھی تغیر کرنا پڑا۔ واقعہ یہ ہے کہ یہ پانچ سال کا زمانہ طبیعیات کی دنیا میں انقلاب عظیم کا زمانہ تھا۔ سب سے پہلا تجربی مظاہرہ یہ ہوا کہ ہائیڈروجن کے جواہر سے بھی چھوٹے ذرات موجود ہیں اور یہ ذرات برقائے ہوئے ہوتے ہیں۔ شیشہ کی ایک بند نلی کے دونوں سروں پر دو دھاتی برقیرے قائم کر کے اس میں تقریباً کامل خلا پیدا کر دیا گیا۔ اب اس میں سے برقی رو گذاری گئی تو برقائے ہوئے ذرات پیدا ہوئے۔ مشاہدہ سے کسی چیز کی ایک دھار خط مستقیم میں نلی کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک جاتی ہوئی معلوم ہوئی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اس دھار کی بڑی مقدار ایسے چھوٹے چھوٹے ذرات پر مشتمل تھی جو برقائے ہوئے تھے اور ہائیڈروجن کے جوہر کے ۱/۱۸۰۰ گنے تھے۔ بظاہر اس انکشاف میں کوئی بات انقلاب انگیز معلوم نہیں ہوتی۔ کیونکہ خود ہائیڈروجن کے جوہر اس قدر چھوٹے ہوتے ہیں کہ ان کا تصور ہم نہیں کر سکتے۔ اب یہ کہنا کہ ان سے بھی چھوٹے ذرات موجود ہیں ظاہر ہے کہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا لیکن قابل غور چیز یہ تھی کہ یہ ذرات برقائے ہوئے تھے۔ اور یہی وجہ ہے کہ جب ان ذرات یعنی برقیوں پر مزید تحقیق کی گئی تو مادہ کے متعلق ہمارے تخیلات کی ساری عمارت مسمار ہو گئی۔

ریاضی استدلال سے یہ بات معلوم ہو چکی تھی کہ کسی جسم کو برقا دیا جائے تو اس کا سلوک ایسا ہو جاتا ہے گویا اس کی کمیت بڑھ گئی ہے۔ اس لئے اب یہ بات مرکز توجہ ہو گئی کہ برقیہ کا کس قدر وزن اس کے برقی بار کی وجہ سے ہے۔ پیمائش سے یہ حیرت خیز نتیجہ برآمد ہوا کہ برقیہ کی ساری کمیت اس برقی بار کی وجہ سے ہوتی ہے۔ یعنی برقیہ برقی بار کے سوا اور کچھ نہیں مادیت اس میں مطلق نہیں ہوتی۔ یہ نتیجہ نہ صرف تحیر خیز اور دلچسپ ہے بلکہ ایک خاص اہمیت بھی اس کو حاصل ہے۔ موجودہ سائنس کا یہ سب سے پہلا اشارہ اس امر کی جانب تھا کہ دنیا اس قسم کی مادی شئے نہیں ہے جیسی ہم تصور کرتے آئے ہیں۔ مادہ بتدریج ایک طیفی (Immaterial) چیز میں تبدیل ہونے لگا۔

اس نئے نظریہ کو فی الفور شرف قبول حاصل نہیں ہوا کیونکہ بہت سے قدامت پسند لوگ یہ بیان تسلیم کرنے کیلئے

تیار نہ تھے کہ برقی بار موجود ہے لیکن کسی مادی رہوار پر سوار نہیں ہے بلکہ آزاد ہے۔ یہ تو ایسا ہے کہ ہم حرکت کا ذکر کریں لیکن یہ نہ بتائیں کہ حرکت کرنے والے جسم کا کوئی وجود ہے یا نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اس انکشاف کو اس وقت تک ذرا سمجھنا مشکل ہے جب تک مادہ کے متعلق ہمارے تصورات مجرد ( Abstract ) نہ ہو جائیں۔ اب ہم کو مادہ کے تخیل کی بجائے "سلوک" کا تخیل داخل کرنا پڑے گا۔

مادہ کے نئے تصور کی تمثیل ذرا مشکل ہے۔ کسی شئے میں سختی، ٹھنڈک اور رنگ وغیرہ خواص موجود ہو سکتے ہیں لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر وہ شئے ـــــ وہ مادہ ـــــ کیا چیز ہے جو ان خواص کی مالک ہے۔ شئے سے اگر ہم اس کے خواص چھین لیں تو باقی کیا رہ جائے گا۔ جب ہم مادہ کے اس تخیل پر غور کرتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے گویا اس کا تصور ہماری اس اعصابی کوشش سے کوئی نہ کوئی ربط ضرور رکھتا ہے جو اس کا احساس کرتے وقت ہم کو کرنا ہوتی ہے اس قسم کے مادہ میں صرف جمود کی خاصیت ایسی ہے جسے ہم سائنٹفک کہہ سکتے ہیں اور جس کی پیمائش ممکن ہے۔

کوئی چیز متحرک ہو یا ساکن تا وقتیکہ اس پر کوئی بیرونی قوت عمل نہ کرے اس کی یہ حالت بدل نہیں سکتی مادہ کی اسی خاصیت کو "جمود" کہتے ہیں۔ یہ ایسی خاصیت ہے جس سے مادہ کی مادیت کا اظہار ہوتا ہے۔ نور کو پہلے مادیت سے مبرا سمجھا جاتا تھا لیکن اب چونکہ ہم کو معلوم ہے کہ نور جس جسم پر واقع ہوتا ہے اس پر دباؤ عائد کرتا ہے اب ہم کو اس کے ساتھ مادیت کا تخیل آمیز کرنا پڑے گا۔ یہ ثابت ہو جانے کے بعد کہ برقیوں میں بھی جمود کی خاصیت ہوتی ہے ہم کو یہ تسلیم کرنے میں عذر نہ ہونا چاہئے کہ برقیے، جو برق کے غیر مجسم بار ہیں، مادہ کی طرح عمل کر سکتے ہیں۔ ان کا سلوک یہاں مادہ کے مماثل ہے۔ بعض اور صورتوں میں بھی برقیے مادی ذرات کی طرح سلوک کرتے ہیں۔ مثلاً برقیہ جگہ گھیرتا ہے اور عملی ضروریات مکان[1] ( space ) کے ایک حصہ میں ہمیشہ واقع رہتا ہے۔ ہم نے "عملی ضروریات" کے الفاظ خاص طور سے استعمال کئے ہیں کیونکہ نظری طور پر برقیہ کا اثر مکان میں ہر سمت میں لامتناہی تک پھیلا ہوا رہتا ہے لیکن ایک خاص فاصلہ کے بعد یہ محسوس نہیں ہوتا۔ برقیہ حرکت کا بھی اہل ہے۔ اور مکان میں اس کا راستہ متعین کیا جا سکتا ہے۔ ان خصوصیات کا لحاظ رکھیں تو ہمارے لئے اس امر میں کوئی شبہ باقی نہیں رہتا کہ برقیہ واقعی مادہ کی طرح سلوک کر سکتا ہے۔ اس بیان میں قدرے ترمیم کی ضرورت ہے لیکن فی الحال ہمارے لئے یہی کافی ہے۔

---

[1] مکان کا لفظ آئندہ جس جگہ بھی استعمال ہو قارئین اس سے ( space ) مراد لیں۔

اوپر جس قسم کے مادہ کا ذکر کیا گیا ہے اس کا تصور ہمارے دماغ کے لئے ناقابل برداشت بار نہیں ہے۔ ہم اس منزل پر بلا کسی فاش غلطی کے برقیہ کو کر دی جسم تصور کر سکتے ہیں۔ اب ہمیں مادہ کی ایسی تصویر بنانا ہے جو برقیوں پر مشتمل ہو ساتھ ہی مادہ کی ہر قسم کے لئے ایک علحدہ نمونہ تیار کرتا ہے۔ ہم کو معلوم ہے کہ تمام برقیوں پر ایک ہی قسم کا برقی بار رہتا ہے اور یہ بھی علم ہے کہ جوہر برقائے ہوئے ٹھوس نہیں ہوتے بلکہ برقی طور پر تعاون کی حالت میں رہتے ہیں۔ اس لئے ظاہر ہے کہ جوہر کی تعمیر کے لئے صرف برقیے کافی نہیں ہو سکتے۔ ہر جوہر میں مثبت اور منفی باروں کی مساوی مقدار کی ضرورت ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ متضاد نوعیت کے یہ بار جوہر میں کس طرح رہتے ہیں؟ شروع شروع میں یہ خیال ظاہر کیا گیا کہ مثبت بار کا ایک کرہ ہوتا ہے جس میں برقیے کچھے رہتے ہیں۔ ردتھر فرڈ نے اس خیال کی تقلید کی، اس نے تجربوں سے بتایا کہ مثبت برق کے جوہر کے سارے جسم میں منتشر نہیں رہتی بلکہ مرکز حالت میں مرکز پر قائم رہتی ہے۔ اور برقیے اس مثبت بار کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں۔ مرکز پر کی مثبت برق کو مرکزہ (Nucleus) کہتے ہیں۔ جوہر کی یہ تصویر چھوٹے پیمانہ پر نظام شمسی کی تصویر ہے یہ نظریہ اب تک قابل قبول ہے اور اس کی رو سے تقریباً تمام جوہر خلا پر مشتمل ہوتا ہے کیونکہ برقیہ کا قطر جوہر کے قطر کا $\frac{1}{.....}$ ہوتا ہے (جوہر کے قطر سے اس بیرونی مدار کا قطر مراد ہے جس میں برقیہ گردش کرتا ہے)، مرکزہ کا قطر بھی برقیہ کے قطر کے تقریباً مساوی ہوتا ہے۔ انسانی جسم کے تمام جواہر کو اگر اس طرح اکٹھا کر دیں کہ جواہر کے درمیان مطلق خلا باقی نہ رہے تو کل مجموعہ ایک چھوٹے نقطہ سے زیادہ نہ ہوگا۔ اتنا چھوٹا کہ اسے ہم خالی آنکھ سے دیکھ بھی نہیں سکتے۔ مندرجہ بالا نظریہ کی رو سے تمام ٹھوس مادہ نہایت ہی خفیف المقدار چیز ہے۔

ریڈیم کا جوہر بہت وزنی ہوتا ہے اور ہم کو معلوم ہے کہ جوہر جس قدر بھاری ہوگا اتنی ہی اس کی ساخت پیچیدہ ہوگی بھاری جوہر میں بہت سے برقیے گردش کرتے رہتے ہیں اور خود مرکزہ بھی پیچیدہ رہتا ہے سب سے ہلکا اور سادہ جوہر ہائیڈروجن کا ہوتا ہے یہ صرف ایک مثبت بار پر مشتمل ہوتا ہے جس کے گرد ایک برقیہ گردش کرتا ہے۔ اس مثبت برق کو بدئیہ (Proton) کہتے ہیں۔ اس کا بار بھی برقیہ کے بار کے مساوی مگر مختلف العلامت ہوتا ہے۔ مگر کمیت برقیہ سے زیادہ ہوتی ہے۔ بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ جوہر کا سارا وزن ان ہی بدئیوں کا نتیجہ ہے۔ ہائیڈروجن کے سوا تمام جواہر کے مرکزے میں بدئیے بھی ہوتے ہیں اور برقیے بھی، البتہ بدئیوں کا وزن نسبتاً بہت زیادہ ہوتا ہے۔ زیادہ وزنی جواہر میں ان کی ترتیب اس قدر پیچیدہ رہتی ہے کہ یہ غیر قائم (Unstable) معلوم ہوتے ہیں۔ ان جوہروں کے مرکزے میں ہمیشہ تجزیہ ہوتا رہتا ہے۔

ریڈیم کی صورت میں تجزیہ کا عمل بہت تیز تیز ہوتا ہے۔ اور تجزیہ کی شرح نہ تو تپش یا دباؤ سے متاثر ہوتی ہے اور نہ ہمارے

کسی دوسرے عمل سے۔ تجزیہ کے دوران میں ریڈیم کے جوہر سے تین قسم کا اشعاع ہوتا ہے۔ ان کو عموماً عہ، بہ، جہ کہتے ہیں۔ عہ شعاعیں ذرات کو ایک دھارے پر مشتمل ہوتی ہیں اور ہر ذرہ چار بڈیوں اور دو برقیوں سے بنتا ہے۔ درحقیقت عہ ذرہ ہیلیم کے جوہر کے مشابہ ہوتا ہے۔ بہ ذرات محض برقیے ہوتے ہیں۔ جہ شعاعیں ذرات نہیں ہوتیں بلکہ نہایت ہی چھوٹی لاشعاعیں ہوتی ہیں۔ یہ تمام شعاعیں ریڈیم کے نہایت ہی پیچیدہ مرکزے سے خارج ہوتی ہیں اور اس منظر سے جوہر کی ساخت کے تمام نظریہ کی توثیق ہوتی ہے۔ لیکن بحالت موجودہ ہم اس تجزیہ کی ماہیت سے بالکل بے خبر ہیں۔

اس نظریہ کی تجربی تفصیلات بیان کرنے کا یہ موقع نہیں اس لئے ہم فرض کریں گے کہ عام اصولوں کی حد تک یہ نظریہ بالکل درست ہے۔ البتہ جوہر کی توانائی کے مبدا کا ذکر ضروری ہے۔ ایک اونس ریڈیم کے ایک گھنٹہ میں جو حرارت خارج ہوتی ہے اس سے ڈیڑھ اونس پانی کو جوش دیا جا سکتا ہے۔ مقابلتاً توانائی کی یہ مقدار ناقابل لحاظ ہے کیونکہ ریڈیم کے جواہر کے مجموعہ کے صرف ایک حصہ کا تجزیہ ہوتا ہے اور کسی ہلکے عنصر مثلاً ہیلیم کے جوہر کو برق پاروں اور برقیوں سے تیار کرنے کے لئے زیادہ توانائی کی ضرورت ہے۔ مثلاً ایک اونس ہیلیم بنانے کے لئے اس قدر توانائی کی ضرورت ہے جس سے سو اسپی طاقت کے انجن کو مسلسل آٹھ گھنٹے چلایا جا سکتا ہے۔ واقعہ صورت یہ ہے کہ توانائی کا سب سے قوی مبدا۔ مادہ کی "تخریب" ہے۔ اگر ہم برق پارہ اور ایک برقیہ کو اتحاد کا موقع دیں تو بے اندازہ توانائی صرف ہوگی۔ اگر ایک تولہ کنکر کی تخریب کریں تو اتنی توانائی حاصل ہوگی جس سے ایک بڑا جہاز بحر اوقیانوس کے ایک طرف سے دوسری طرف تک جا سکتا ہے۔

یہ بات اب پایۂ ثبوت کو پہونچ چکی ہے کہ تخریب کا یہ عمل زمین پر نہیں بلکہ ستاروں میں جاری ہے۔ ستاروں سے مسلسل توانائی کی بڑی بڑی مقداریں خارج ہو رہی ہیں اور فلکیات میں یہ سوال ناقابل حل بنا ہوا ہے کہ یہ توانائی کہاں سے آ رہی ہے۔ اس مسئلہ کا ایک اہم جزو یہ بھی ہے کہ اس سے ہم ستاروں کی عمر کے متعلق اندازہ لگا سکتے ہیں۔ تخمینہ سے ستاروں کی عمریں $۱۰^{۱۲}$ سال کے ضعف میں حاصل ہوتی ہیں۔ اگر یہ خیال صحیح مان لیں تو اب تک توانائی کے ان تمام مبدؤں کو ختم ہو جانا چاہئے تھا جن کے متعلق قیاس ہے کہ توانائی ان ہی سے آ رہی ہے۔ کیونکہ اس مدت مدید تک وہ توانائی کی اس قدر کثیر مقدار خارج نہیں کر سکتے۔ سب سے زیادہ قابل قبول حل یہ معلوم ہوتا ہے کہ ستاروں میں تخریب کا عمل جاری ہے۔ اس بنا پر آفتاب سے ہر روز $۳۶\times۱۰^{۱۰}$ ٹن مادہ فنا ہو رہا ہے لیکن خود آفتاب کی کمیت اتنی ہے کہ یہ عمل آئندہ $۱۵\times۱۰^{۱۲}$ سال تک جاری رہ سکتا ہے۔

تخمینہ سے زمین کی عمر $۱۰^{۱۲}$ سال نکلتی ہے اور صرف مندرجۂ بالا نظریہ سے اس تخمینہ کی تشفی ہوتی ہے۔ البتہ وقت کے اس پیمانہ کے

متعلق اگر شبہ ہوتا ہے تو وہ اس نظریہ سے جس کی رو سے کائنات برابر پھیل رہی ہے اور کائنات کی اتنی زیادہ عمر صحیح نہیں معلوم ہوتی بجائے اس کے یہ زیادہ قرین قیاس ہے کہ زمین کی عمر ($10^9$) سال ہوگی۔ ایسی صورت میں یہ خیال خود بخود پیدا ہوتا ہے کہ ستاروں سے جو توانائی آ رہی ہے اس کا سبب مادہ کی تخریب نہیں ہے بلکہ تعمیر ہے۔ اس ترمیم شدہ پیمانہ وقت کے لحاظ سے توانائی کی جو مقدار حاصل ہوتی ہے وہ اتنی ہے کہ ہائیڈروجن کے جواہر سے ہیلیم کے جوہر کی تعمیر میں خارج ہو سکتی ہے۔ اگر آفتاب صرف ہائیڈروجن پر مشتمل ہو تو اس ہائیڈروجن سے ہیلیم کے جواہر کی تعمیر میں اتنی توانائی حاصل ہوگی جو موجودہ شرح سے ۱۱ سال تک مل سکتی ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ کائنات کے مادہ کی تخریب ہو رہی ہے یا تعمیر، یا دونوں عمل ساتھ ساتھ جاری ہیں علماء سائنس تا حال اس سوال کے جواب پر متفق نہیں ہو سکے تقریباً بیس سال قبل ایک بہت زیادہ نفاذ (نفوذ کرنے والا) (Penetrating) اشعاع کا انکشاف ہوا جو ہماری فضا ارض میں سے گذر رہا ہے۔ یہ اشعاع زمین سے نہیں ہو رہا ہے کیونکہ غبارہ کی مدد سے دریافت کیا گیا ہے کہ سطح سمندر کے مقابلہ میں بلندیوں پر اس اشعاع کی طاقت نفوذ بہت زیادہ ہے نیز یہ آفتاب سے بھی نہیں آ رہا ہے کیونکہ دن اور رات میں اس اشعاع کی مقدار میں کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا۔ اب آفتاب خود ایک اوسط جسامت کا ستارہ ہے اس لئے یہ فرض کرنے کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ یہ اشعاع کسی دوسرے ستارہ سے آ رہا ہے۔ اس کو بیرونی مکان سے آنا چاہیئے۔ اس کا حقیقی مبدا کیا ہے؟

اس اشعاع کا نام کونی اشعاع (Cosmic) ہے۔ اور زمین پر ہم کو اشعاع پیدا کرنے کے جو طریقے معلوم ہیں ان میں سے کسی سے بھی یہ پیدا نہیں کیا جا سکتا ہمارے پیدا کردہ اشعاعوں میں سب سے زیادہ طاقتور اشعاع لا شعاعیں اور جیم شعاعیں ہیں۔ لا شعاعیں سیسے کی چند ملی میٹر موٹی تختی میں گذر سکتی ہیں اور جیم شعاعیں چند انچ سے زیادہ سیسہ میں نہیں جا سکتیں لیکن یہ نیا اشعاع سیسے کی سولہ فیٹ موٹی دیوار میں سے گذر جاتا ہے۔ اب اگر اس کی ساخت بھی لا اور جیم شعاعوں کی ساخت کے مماثل فرض کر لی جائے تو اس کی طاقت نفوذ سے طول موج محسوب کیا جا سکتا ہے۔ اور اس وقت ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس قسم کی موجیں ہائیڈروجن کے جوہر کی تخریب سے پیدا ہوتی ہیں۔ اس طرح ان شعاعوں سے یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ مکان کے کسی بعید حصہ میں برابر تخریب کا عمل جاری ہے۔ دوسری طرف بعض لوگوں نے خصوصاً (Millikan) ملیکین نے بتایا ہے کہ بعض عناصر پیچیدہ جواہر کی تعمیر میں ایسی شعاعیں پیدا ہونی چاہئیں یعنی کائنات میں تخلیق یا تعمیر کا عمل جاری ہے ہی۔

موخر الذکر نظریہ اول الذکر کے مقابلہ میں کم تر قرین قیاس معلوم ہوتا ہے کیونکہ یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ پیچیدہ جواہر اچانک

کیونکہ یہ چل نہیں سکیں گے۔ تعمیر کے کام کو تبدیج ہونا چاہئے اور تدریجی تعمیر سے اس قسم کا اشعاع پیدا نہیں ہو سکتا۔ بہر کیف فی الحال یہ سوال تصفیہ طلب ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ کونی شعاعیں لا شعاعوں کے مماثل نہ ہوں بلکہ برقیہ ذرات کی طرح ذرات پر مشتمل ہوں۔ اس صورت میں ان کی رفتار نور کی رفتار کے تقریباً مساوی ہونی چاہئے کیونکہ بغیر اس کے اتنا اشعاع پیدا نہیں ہو سکتا۔ عام خیال یہ ہے کہ یہ امکان صحیح نہیں ہوگا۔

(۴)

اس وقت تک برقیہ کو ذرہ فرض کیا گیا ہے۔ یہ تخیل ۱۹۲۵ء تک صحیح سمجھا جاتا تھا لیکن اب برقیہ کی بعض اور خصوصیات کا پتہ چلا ہے جن کی رو سے بعض صورتوں میں برقیہ کے خواص موجوں کے خواص کے مشابہ ہوتے ہیں یعنی برقیہ ذرہ کی طرح بھی سلوک کرتا ہے اور موجی گروہ (wave group) کی طرح بھی۔ بعض تجربات میں برقیہ ناقابل انکار طور پر ذرہ کی طرح عمل کرتا ہے لیکن ایسے تجربات بھی ہیں جن میں اس کا طرز عمل موجی گروہ کے سلوک کے مشابہ ہے۔ ان دوہری خصوصیات کے اظہار کے لئے ایڈنگٹن نے برقیہ کا نام موجک (wavicle) تجویز کیا ہے لیکن ہم ایسے برقیہ کا طبعی تصور کرنے سے قاصر ہیں جو بیک وقت ذرہ بھی ہے اور موج بھی۔ نتیجہ یہ ہے کہ برقیہ اب ہمارے تصورات کی دنیا سے بہت بلند ہو گیا ہے۔

ان مشکلات کے باوجود ریاضیات کی مدد سے ہم برقیہ کے متعلق یہ حکم لگا سکتے ہیں کہ خاص حالات کے تحت کیا واقعہ پیش آنا چاہئے ناقابل تصور برقیہ کی جگہ ہم چند علامات مقرر کر لیتے ہیں۔ ان علامات کا طبعی مفہوم ہم نہیں جانتے لیکن یہ معلوم ہے کہ وہ کن کلیات کی پابند ہیں۔ لہذا ہم یہ بھی بتا سکتے ہیں کہ یہ علامات جس چیز کی تعبیر کرتی ہیں اس کو خاص خاص شرائط کے تحت کیا افتاد پیش آئے گی۔ ریاضیات کا عالم اس بحث میں پڑتا ہی نہیں کہ برقیہ کا تصور بھی ممکن ہے یا نہیں وہ تو صرف یہ دیکھتا ہے کہ ریاضیاتی اعمال برقیہ پر جاری ہو سکتے ہیں یا نہیں اگر ہو سکتے ہیں تو مطلب پورا ہو گیا۔ لیکن ظاہر ہے کہ ہر شخص، خواہ وہ سائنس داں ہی کیوں نہ ہو، ریاضیات کا عالم تو نہیں ہے اس لئے طبعی سائنس کی اس منزل پر عموماً لوگوں کے قدم جمنے نہیں پاتے۔

برقیہ کا اوپر بیان کردہ تصور کسی صورت سے خلاف توقع نہیں ہے۔ کیا ضروری ہے کہ قدرت کے تمام مظاہر ان ہی قوانین کے پابند ہوں جو ہم نے اپنے روزمرہ کے محدود تجربات کی بنا پر وضع کئے ہیں؟ مگر انیسویں صدی کے برطانوی سائنس داں ذرا تنگ نظر اور قدامت پرست واقع ہوئے تھے۔ وہ بقول لارڈ کلون کے کسی ایسی چیز کو سمجھ ہی نہیں سکتے تھے جس کا نمونہ تیار نہ کر سکیں۔ ظاہر ہے کہ قدرت تو اس چیز کی پابند نہیں ہے کہ اس کے کسی مظہر کا

نمونہ انیسویں صدی کا برطانوی سائنس داں تیار کرسکتا ہے یا نہیں اس لئے آخر کار ان سائنس دانوں کو مجبوراً اپنی کوتاہ فہمی کا اعتراف کرنا پڑا۔ براعظم کے سائنس داں اتنے تنگ خیال نہ تھے۔ سمجھنے کا مفہوم ان کے نزدیک زیادہ وسیع تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ آج کل براعظم کے سائنس داں زیادہ کامیاب ثابت ہو رہے ہیں۔ طبعی تحقیقات کے موجودہ دور میں وہ شخص بہت بدقسمت ہے جو کسی ایسی چیز کا ادراک ہی نہ کرسکے جس کی تصویر بنانے سے وہ قاصر ہے۔

عوام کے سامنے اگر ہم موجودہ سائنٹفک نظریات کا خاکہ پیش کرنا چاہیں تو بڑی مصیبت کا سامنا ہوگا کیونکہ عوام کا پہلا سوال یہی ہوگا کہ اس کو شکلوں اور نمونہ سے واضح کیا جائے۔ اور جب ہم ایسی چیز سے بحث کر رہے ہوں جو بیک وقت ذرہ بھی ہے اور موجوں کا گروہ بھی تو بتائیے کہ اس کی شکل بنائی جائے تو کیونکر اور نمونہ پیش کیا جائے تو کس طرح کا۔

بیسویں صدی کے سائنس دانوں کی قسمت میں اگر راہبانہ زندگی نہیں لکھی ہے تو انھیں سائنس کے معموں کی ایسی تصویریں مہیا کرنی پڑیں گی جنھیں عوام سمجھ سکیں یا پھر عوام میں وہ قوت پیدا کرنی ہوگی جس کی مدد سے وہ منطقی استدلال اور رابطوں کو سمجھنے کے لئے غیر مادی اشیا کا تصور کرسکیں۔ ذرا دیر کے لئے ایسی کائنات کا تصور کرنے کی کوشش کیجیے جو محدود بھی ہے اور پھر برابر پھیل بھی رہی ہے، آپ کامیاب نہیں ہوسکتے لیکن ریاضیات کا عالم جب اس چیز کو پیش کرے گا تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ کائنات کا صرف ایک ایسا ہی تصور ایسا ہوسکتا ہے جس میں مکانی رابطے (spatial relations) اور پیمائشی فاصلے بمقابلہ دوسری ریاضیاتی اسکیموں کے زیادہ صحت کے ساتھ جمائے جاسکتے ہیں۔ اب اگر اس ریاضیاتی تصویر پر چند منطقی اعمال جاری کئے جائیں تو نتیجہ نکلتا ہے کہ مکان محدود بھی ہے اور اس میں مسلسل وسعت بھی ہو رہی ہے۔

اس قسم کے مکان کے تصور کی کوشش فضول ہے۔ کوشش سے صرف اس قسم کے سوال دماغ میں پیدا ہوں گے۔ اگر مکان پھیل رہا ہے تو کس چیز کے اندر پھیل رہا ہے؟ ظاہر ہے کہ اس سوال میں پہلے ہی سے یہ مفروضہ شامل ہے کہ ایک چیز کے پھیلنے کے لئے دوسری چیز کی ضرورت ہے جس کے اندر پہلی چیز پھیل سکے۔ اس لئے ریاضیات کا عالم اس سوال پر توجہ نہیں کرے گا بلکہ اس سوال سے اس کے دماغ میں ایک اعتراض اپنے نظریہ پر پیدا ہوگا اور وہ اس کی توجہ کو جذب کرے گا۔ اعتراض یہ ہوگا کہ "تمہارا یہ نظریہ کہ مکان محدود بھی ہے اور پھیل بھی رہا ہے خود اپنی تغلیط کرتا ہے"۔

عالم مذکور اس اعتراض پر غور کرے گا اور اس کی بنیادوں کو بھی پرکھے گا۔

قدرتی مسائل کی چھان بین میں اب ہم ایسی منزل پر پہونچ چکے ہیں کہ جہاں ہم ایسی چیزوں سے بحث کرتے ہیں جن کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ اس لئے ہم کو متعجب نہ ہونا چاہئے اگر اچانک یہ معلوم ہو کہ برقیہ جن کلیات کا پابند ہے وہ بھی اتنے ہی عجیب ہیں جس قدر کہ خود اس کی ساخت لیکن سائنس داں جب طبعی کلیات کی غیر معمولی نوعیت کا ذکر کرتا ہے تو اس کا کیا مطلب ہوتا ہے؟ وہ کون کلیات ہیں جن کو ہم معمولی سمجھیں اور موجودہ طبیعیات کے کلیات کس طرح ان کلیات سے مختلف ہیں؟ بشرط فرصت اس چیز پر کسی آئندہ اشاعت میں روشنی ڈالی جائے گی۔ فقط

محامد علی عباسی بی۔ ایس سی

# نامۂ حبیب

ہائے کل بھی رات بھر آنکھوں میں نیند آئی نہیں — موجِ نکہت کوئی عشرت کی خبر لائی نہیں
سو رہی تھی ساری دنیا خواب کے آغوش میں — میں دلِ افگارِ تمنا تھی ابھی تک ہوش میں
چاندنی چھٹکی ہوئی تھی خامشی چھائی ہوئی — بہکی بہکی تھی فضا جیسے بہار آئی ہوئی
ذرہ ذرہ اپنے دامن میں چھپائے نور تھا — وادیِ ایمن نہ تھی روشن چراغِ طور تھا
آسماں پر اس طرح بکھرے ہوئے انجم تمام — منتشر شیرازۂ عالم کا جیسے ہو نظام
جھلملاتے جھلملاتے ڈوب جاتے تھے کبھی — ہستیِ موہوم کا نقشہ دکھاتے تھے کبھی

چھا رہا تھا دامنِ گیتی پہ کیفِ سرمدی ۔۔۔ مجھ فسردہ دل کی دنیا میں وہی افسردگی
دیکھتے ہی دیکھتے یہ دل فریبی کا سماں ۔۔۔ کروٹیں لینے لگا جیسے مریضِ ناتواں
تھک گیا جب یہ سرِ مغرب کا نکلا ماہتاب ۔۔۔ سامنے کی وادیوں میں چھپ گیا جیسے خواب
چھا گئیں تاریکیاں تارے پریشاں ہو گئے ۔۔۔ چاند کی فرقت میں مہ پارے پریشاں ہو گئے
میں سراپا درد طوفانِ حوادث میں گھری ۔۔۔ آنسوؤں کے تار کا مالا بنانے میں رہی
کثرتِ گریہ سے جب بے نور آنکھیں ہو گئیں ۔۔۔ رات کی تاریکیوں میں آرزوئیں سو گئیں
تم سرِ بالینِ حسرت تھے سراپا انتظار ۔۔۔ اور تھی میں ناتواں غافل فریبِ اعتبار
ہر سکوتِ منتظر آغوش پھیلائے ہوئے ۔۔۔ میری روٹھی نوجوانی کو تھا بہلائے ہوئے
چونک اٹھی جب تصور سے جدا تم ہو گئے ۔۔۔ دفعتاً خاموش مثلِ بحرِ قلزم ہو گئے
اور کیا احوال میں تم کو جدائی کا لکھوں ۔۔۔ ماجرائے سوزِ فرقت اور میں اب کیا لکھوں

جاں نواز آؤ کہ اب غم کی پذیرائی نہیں
دل نواز آؤ کہ اب تابِ شکیبائی نہیں

عزیز احمد عزیز متعلم سال چہارم

# جاہلیت کا ایک عرب جس نے یورپ پر سلطنت کی

مولوی محمد عثمان صاحب عمادی جامعۂ عثمانیہ کے قدیم طالب علم ہیں اور آج کل بی ٹی ٹریننگ کالج میں زیرِ تعلیم ہیں۔ موصوف اگرچہ سائنس کے گریجویٹ ہیں مگر ادب و تاریخ کا اعلیٰ ذوق رکھتے ہیں۔ سائنس اور ریاضی ایسے خشک مضامین کی درس و تدریس کے ساتھ ایسے تحقیقی اور علمی مضامین قلم بند کرنا آپ کے لئے خاص طور پر قابلِ ستایش ہے اور یہ فیض موصوف کو یقیناً اپنے والد ماجد علامہ عبداللہ العمادی مدظلہ سے حاصل ہوا ہے جن کے علم و فضل سے نہ صرف ہندوستان بلکہ عراق و مصر بھی مستفیض ہو رہے ہیں۔

مدیر

عربوں کا دعویٰ ہے کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہدِ مبارک سے بہت پہلے دنیا کے بیشتر ممالک پر حکومت کی اور ان کو تہذیب و تمدن سے روشناس کیا، ملکِ تبت کا نام انھیں کے ایک بادشاہ تُبَّع سے موسوم ہوا، یمن کا ایک بادشاہ شمر اپنی فوج لے کر ترکستان تک تمام علاقے فتح کرتا گیا، موجودہ سمرقند کا شہر اسی کے نام کی یادگار ہے، ایرانی جو اپنے مہذب و متمدن ہونے کے بڑے بڑے دعاوی پیش کرتے ہیں زمانۂ دراز تک اسی قوم کے غلام بنے رہے، عربوں کا ایک

قبیلہ وادیٔ نیل کے ساحل پر نزیل ہوا اور اس نے مدت مدید تک مصریوں پر حکومت کی، چونکہ یہ لوگ خانہ بدوش تھے لہذا اہل ملک نے اس حکمراں خاندان کا نام ہی "ہکسوس" یعنی چرواہوں کا بادشاہ (ملوک الرعاۃ) رکھا، اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ ان کے تعلقات بعثت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے صدہا سال پہلے تمام اقصائے عالم سے ہو چکے تھے، دانایان فرنگ نے بہت سی جگہوں پر کھدائی (حفریات) کے ذریعہ ایسے آثار پائے ہیں جن سے ان تمام دعووں کی تصدیق و توثیق ہوتی ہے، ہماری زبان میں ایک بے مثل کتاب "تاریخ عرب قدیم" ہے جس میں اس اجمال کی تفصیل مل سکتی ہے لیکن آج کی صحبت میں ہم ناظرین کرام کا تعارف سلطنت روما کے ایک زبردست عرب شہنشاہ سے کرانا چاہتے ہیں جس کو مدت ہوئی کہ ہم بھول چکے ہیں مگر اس کے کارنامے اب تک تاریخ کی کتابوں میں محفوظ ہیں اور ہم تک پہنچے ہیں، گبن نے اس شہنشاہ کا نام "فلپ" لکھا ہے۔

سنہ دو سو اڑتیس عیسوی کا عالم آشوب زمانہ ہے، چند ماہ کی ایک قلیل مدت میں روما کے تخت پر چھ شہنشاہ یکے بعد دیگرے بیٹھے اور قتل ہوئے، تمام شہر میں ایک اضطراب و ہیجان کارفرما ہے، لوٹ مار قتل و غارتگری کا طوفان برپا ہے، ہر شخص کی زندگی عام اس سے کہ وہ امیر ہو یا فقیر شہری ہو یا پردیسی خطرہ میں ہے، ایسے وقت میں فوج نے گارڈین کو جس کی عمر مشکل سے چودہ پندرہ سال کی ہے روما کے تخت پر بٹھا دیا اور تمام رومی دنیا نے اس کو اپنا شہنشاہ تسلیم کر لیا، گارڈین نے اپنے خسر مسی تھیس کی مدد سے انتظام سلطنت نہایت خوبی و خوش اسلوبی سے انجام دیا، اور چند ہی روز میں روما کے باشندوں کو پھر امن و اطمینان نصیب ہو گیا۔

اسی اثنا میں ایرانیوں نے عراق کا ملک فتح کر لیا اور انطاکیہ پر پیش قدمی کر دی، روما میں جب یہ خبر پہونچی تو مسی تھیس نے سمجھا بجھا کر نو عمر شہنشاہ کو ایرانیوں کے مقابلہ پر آمادہ کیا، گارڈین تمام فوج لے کر مشرق کی طرف روانہ ہوا، ایرانیوں کو جب اس کے ورود کی خبر پہونچی تو جتنے شہر انھوں نے فتح کئے تھے خالی کر کے دریائے دجلہ تک ہٹ آئے، گارڈین نے اس فتح کی خوشخبری روما کو بھیجی اور اپنے خسر کی بہت تعریف کی، اس پوری مہم میں مسی تھیس نے نہایت قابلیت اور جانفشانی و قابلیت کے ساتھ فوج کے آرام و آسایش کا انتظام کیا، رسد کی کثیر مقدار ہر منزل پر جمع رہتی جس سے کوئی تکلیف سپاہیوں کو نہ ہوئی اور ان کو شکایت و بغاوت کا موقع نہ ملا، لیکن مسی تھیس اسہال کی بیماری میں مبتلا ہو کر مر گیا جس کے ساتھ ہی گارڈین کی خوش نصیبی بھی رخصت ہو گئی۔

شہنشاہ نے مسی تھیس کی جگہ فلپ کو سر لشکری عطا فرمائی (۲۴۳ء)، فلپ عرب تھا اور شہر بصری اس کا وطن تھا گبن کے بیان کے مطابق اوائل عمر میں وہ قزاق تھا کیونکہ وہ عرب تھا "اگر عرب ہونا قزاق ہونے کے مترادف ہے تو ہمیں ایسے

غیر عرب لٹیروں کے حالات ہمیں ملتے ہیں جنہوں نے آئینِ جہانداری وجہاں بانی کا سبق سکھایا۔ خود انگلستان کی تاریخ میں ایسے پادشاہوں کی نسبت کیا کہا جائے گا جن کی قزاقیوں کی داستانیں خود تاریخ میں مذکور و ماثور ہیں۔

فلپ اپنے زور بازو سے جب ملک میں معروف ہوچلا تو قسمت آزمائی کے لئے رومی فوج میں شریک ہوگیا۔ بڑے بڑے معرکے اس نے سر کئے، اُس کے کارنامے بہت مشہور ہوئے اور جلد ہی ایک ادنیٰ سپاہی سے ترقی کرکے سپہ سالار ہوگیا۔ فوج میں اتنا ہر دلعزیز تھا کہ ادنیٰ سے اعلیٰ تک ہر شخص اس کی عزت کرتا۔ گارڈین بھی اس کو بہت مانتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ مسی تھیس کے مرنے کے بعد اُس کی نظروں میں سوائے فلپ کے کوئی دوسرا اس عہدۂ جلیلہ کے قابل نہ دکھائی دیا۔ اس وقت فلپ کی عمر چالیس سال کی تھی، اُس کے حوصلے بہت بلند تھے، وہ ترقی کے انتہائی زینے پر گو ابھی تک نہیں پہونچا تھا تاہم قسمت اُس کی یاوری پر تھی۔ اولو العزم سپہ سالار اپنے فرائض منصبی نہایت احتیاط وخوبی سے ادا کرتا رہا۔ لیکن وہاں تو روز ازل ہی سے روما کا تخت اُس کے حصہ میں آچکا تھا۔ اس لئے حالات و واقعات نے بھی اسی کے مطابق صورت اختیار کرنی شروع کی۔

زمان ومکان کے اتنے فاصلہ پر صحیح واقعات کا پیش کرنا بہت دشوار ہے۔ گبن کا بیان ہے کہ فلپ نے نہایت ہوشیاری سے ایسا انتظام کیا جس سے لشکرگاہ میں غلہ کی کمی محسوس ہونے لگی، سپاہی بہت برافروختہ ہوئے اور شہنشاہ کو اس کی نوعمری اور ناتجربہ کاری کا الزام دینے لگے، غیظ وغضب کے عالم میں وہ شہنشاہ کو تخت سے تختہ پر کھینچ لائے اور فوراً قتل کردیا اور بلا کسی توقف کے اپنے محبوب سپہ سالار فلپ کو تخت نشین کیا، رومی دنیا نے بطیب خاطر اس "لٹیرے شہنشاہ" کو اپنی قسمتیں سپرد کردیں (مارچ ۲۴۴ء)

فلپ نے تخت پر قدم رکھنے کے ساتھ ہی پہلا کام یہ کیا کہ اپنے محسن کی یادگار کے طور پر ایک بڑا مقبرہ اس مقام پر تعمیر کرایا جہاں وہ قتل ہوا تھا۔

رومی مورخین کہتے ہیں کہ فلپ کے ایما سے گارڈین کو فوجیوں نے قتل کیا اگرچہ اوّل اوّل وہ اپنے محسن کی جاں بخشی دینا چاہتا تھا۔ یہاں ہم گبن کی دقت نظری اور منصف مزاجی کی تعریف کئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ اُس نے ان تمام الزامات کو واقعات کی روشنی میں باطل قرار دیا اور اس "لٹیرے شہنشاہ" کے زبردست کردار پر کوئی دھبہ نہ آنے دیا۔

اُس کے دلائل یہ ہیں :-

گارڈین کے مرنے کے بعد فلپ رومی دنیا کے سیاہ وسپید کا مالک بلا شرکت غیرے ہوا۔ فوج اُس کی مطیع و فرمانبردار تھی سینیٹ نے اُس کی اطاعت کا حلف اپنی رضا و رغبت سے اُٹھالیا تھا۔ وادی دجلہ سے لے کر بحر ظلمات تک اور افریقہ سے

لے کر فرغستان تک جدھر اُس کی نگاہ اٹھتی کوئی اُس کی راہ میں حائل و مزاحم نظر نہ آتا، گارڈین کے مرنے سے کوئی خوف اُس کو نہ تھا، بایں ہمہ اگر گارڈین فلپ کے اشارہ سے قتل ہوا تو یہ کیا ستم ظریفی تھی کہ اس کی یادگار میں ایک عالیشان مقبرہ تعمیر کرایا؟ دوسری بات یہ ہے کہ سینٹ کے نام جتنے مراسلے اس نے بھیجے ہر ایک میں اپنے کو اس جرم سے بری کیا، اگر گارڈین اس کے حکم سے قتل ہوا تو اس عذر گناہ کے کیا معنی؟ ان دلائل کے علاوہ ایک اور بات بھی قابل لحاظ ہے، فوج فلپ کے تابع تھی، جیسا کہ پہلے ہم بیان کرچکے ہیں گارڈین کے قتل کے بعد فوج نے اُس کو تخت پر بٹھایا، اگر خود فلپ نے محسن کشی کی تھی تو فوج کو اُسے تخت پر بٹھانے کی کیا حاجت تھی؟ اُس کے راستہ میں جب کچھ نہیں حائل تھا تو وہ خود ہی تخت و تاج کو غصب کرے سکتا تھا، لیکن نہیں، عرب کا شریف زادہ تاریخ میں غاصب کے لقب سے مشہور ہونا نہیں چاہتا تھا، فوج کے اصرار پر اور مہمات ملکی کی فوری ضروریات پر اُس نے یہ بارگراں اپنے کندھوں پر اُٹھایا، رومی مقبوضات کو چھوڑ کر ایرانی پہلے ہی پسپا ہوچکے تھے، اس نے سرحد کی حفاظت کا معقول انتظام کرکے اطالیہ کا رُخ کیا، اور نہایت شان کے ساتھ روما میں داخل ہوا، رومیولس کو دریائے طبرہ کے کنارے تھوڑے سے "چرواہوں اور ڈاکوؤں" کی مدد سے روما کی بستی بسائے ہوئے پورے ایک ہزار سال گزر چکے تھے، فلپ نے اس ہزار سالہ قیام سلطنت کا جشن اپریل ۲۴۸ء میں بڑی دھوم دھام سے منایا، دریائے طبرہ کے کنارے تین رات تک قربانیاں ہوتی رہیں، تمام منادر رقص و سرود کی آواز سے گونجتے رہے، چراغوں اور شعلوں کی روشنی میں تمام شہر جگمگا اٹھا، ستائیس نوجوان اور اتنی ہی حوروں نے اپنی سریلی آواز میں حال اور مستقبل کے لئے دعا مانگی، فلپ کی شاندار نمائشوں اور ضیافتوں نے عوام کی آنکھوں کو خیرہ کردیا، لوگوں کی تفریح طبع کے لئے تماشا گاہوں میں ایک مدت تک طرح طرح کے کھیل ہوتے رہے، غرض رومیوں نے نہایت عقیدت سے اس جشن میں حصہ لیا اور ہفتوں تک دن عید اور رات شب برات بنی رہی، لوگ جوق جوق قطع منازل و طے مراحل کرکے دیکھنے آتے، سارا شہر دن میں آدمیوں کا جنگل اور راتوں کو چراغوں کا فانوس نظر آتا۔

جس زمانے کا ہم ذکر کرتے ہیں بادشاہ اور رعایا کے درمیان رشتہ الفت ٹوٹ چکا تھا، رومی سوسائٹی کی حالت نہایت ناگفتہ بہ ہوگئی تھی، یکے بعد دیگرے بہت سے شہنشاہوں کو اس تخت کے لئے عزیز جانیں دینی پڑی تھیں، خود فلپ کو بھی خوف ہر وقت لگا رہتا، آخر سنہ دوسو انچاس عیسوی کے موسم گرما میں یہ بلا خود اس کے سر پر بھی آئی، میسیا کے دستہ فوج میں مرلیس نامی ایک گمنام شخص نے بغاوت کردی، فلپ اس خوف سے کہ کہیں یہ بغاوت سارے لشکر میں عام ہوجائے

سینٹ کو اس سے آگاہ کیا، ساری مجلس ساکت وصامت تھی، ڈلبیس نے مُہر سکوت کو توڑا اور شہنشاہ کو تسلی و دلاسا دے کر اطمینان دلایا کہ یہ بغاوت محض عارضی ہے اور اس کا اثر جلد زائل ہو جائے گا ڈیسیس کی یہ پیشین گوئی بہت جلد ظاہر ہوئی اور باغی قتل کر دیا گیا، لیکن فوج اب بھی غیر مطمئن تھی لہذا اُن کو ہموار کرنے کے لئے شہنشاہ نے ڈیسیس کو بھیجا یہاں فوج نے اُسے مجبور کر کے شہنشاہ کے خلاف بغاوت پر آمادہ کر لیا، یہ دیکھ کر فلپ اپنی آزمودہ کار فوج جرار کو لے کر بغاوت فرو کرنے کے لئے روانہ ہوا، جنگ میں اس کو شکست ہوئی ایک روایت کے مطابق وہ فوراً قتل کر دیا گیا، لیکن دوسرے بیان سے ایسا واضح ہوتا ہے کہ کچھ دنوں کے بعد وہ ویرونا میں قتل ہوا،

جاہلیت میں تو مشرق کے ایک فرزند نے اتنا عروج حاصل کیا تھا، اس عہد میں کہ تہذیب و شائستگی کا عہد کہا جاتا ہے مشرق کو اپنے فرزندوں سے کیا کچھ اُمید نہ ہوگی۔ اگرچہ زمانہ کی زبان حال کہہ رہی ہے۔

امید نیست کہ قسیس بشکند ناقوس
ہمیں بس است نہ بندند مومناں زُنار

محمد عثمان عمادی، بی ایس سی
(ٹریننگ کالج جامعہ عثمانیہ

# قومیت کا تصور

(زمانہ حاضرہ میں)

قومیت کا وجود احیائی دور کی فرمانروائی سے ہوا ہے اور ان میں حقوق انقلابی کو خصوصاً بڑا دخل ہے۔ قومی حکومت کی سقائی خود مختاری کا نظریہ اس خیال پر منحصر ہے کہ باشندوں کو اپنا ذاتی طریقۂ حکومت پسند کرنے کا حق حاصل ہے اور اسی بنا پر اس تصور کی بنیاد پڑی کہ جو کوئی گروہ کافی مستقل اور متمیز ہستی رکھتا ہو اور ایسی روایات کا حامل ہو جو قومی حکومت قائم کرنے کے لئے ضروری ہیں، اس کو خود اپنے طریقۂ حکومت کو ارتقاء کا موقع حاصل ہونا چاہئے۔ قومی امتیازات اور قومیت کی حد بندی عموماً دو باتوں سے کی جاتی ہے:-

(۱) نسل (۲) گرد و پیش کے حالات

(۱) نسل: ہمارے اسلاف کے واقعات کو ہمارے معاشرہ کی تنظیم میں بہت بڑا دخل ہے صدیوں سے یہ سلسلہ جاری ہے کہ ہر نسل اپنی پیشرو نسل کے خیالات اور جذبات کو قبول کرتی ہے چنانچہ موجودہ زمانہ میں بھی شکل و شباہت، عادات دماغی و جسمانی، قومی زبان اور لباس، ایسی چیزیں عہد ماضی کی یادگار ہیں۔ ابتدائی زمانہ میں جن وجوہ سے طبقۂ انسان کی تقسیم مختلف گروہوں میں ہوئی تھی اب وہی اسباب ایک عالمگیر مجلس شوریٰ یا وفاق عالم کے قائم ہونے میں حائل ہیں غرضکہ ہم میں سے ہر شخص فرداً فرداً اور من حیث الجماعت ان نتائج کا مرقع ہے جو زمانہ ماضی کے اثرات سے مترتب ہوئے ہیں۔

(۴) گرد و پیش کے حالات میں قدرتی اور انسانی کیفیتیں شامل ہیں۔ قدرتی ماحول، آب و ہوا، اور جغرافیائی حدود کی بنا پر مختلف گروہ انسانی میں ایک بڑا فرق پیدا ہو جاتا ہے۔ لیکن ان باتوں سے نسلی خصوصیات کے متعلق کوئی اصول نہیں بن سکتا کیونکہ ممکن ہے کہ کسی قوم میں بعض صفتیں ہمیشہ برقرار رہنے والی نہ ہوں۔ اس میں شک نہیں کہ خلقت انسانی کے عادات و خصائل پر آب و ہوا کی کیفیت اور دیگر جغرافیائی عناصر کا بہت بڑا اثر پڑتا ہے لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ایک خاص قوم یا نسل کسی خاص صفت پر اس طرح بلا شرکت غیرے قابض ہو سکتی ہے جو اس کو اور قوموں یا نسلوں سے متاثر کرنے کے لئے ضروری ہے۔ کیونکہ یہ دیکھا گیا ہے کہ مختلف قومیں مختلف زمانوں میں ایک ہی مقام پر آباد ہوئیں اور ایک ہی مقام پر نشو و نما حاصل کیا لیکن ایک ترقی نصیب ہوئی اور دوسری اس سے محروم رہیں۔ اس کے علاوہ اکثر قومیں انھیں جغرافیائی حالات میں جن میں وہ ہمیشہ سے رہتی آئی ہیں مختلف زمانوں میں مختلف خصوصیات سے متصف رہی ہیں۔ بیان بالا سے ہمارا مطلب صرف اتنا ہے کہ جغرافیائی عناصر کے اثرات اور نسلی عادات و فضائل کے متعلق مبالغہ سے گریز کرتے ہوئے اگر موجودہ حالت پر نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوگا کہ اس وقت جو قوم جہاں جہاں اور جس جس حالت میں سکونت پذیر ہے وہ دوسری تمام قوموں سے مختلف واقع ہوئی ہے۔ ایک خاندان دوسرے خاندانوں سے بلحاظ خون جدا ہوتا ہے اور چونکہ وہ گروہ یا جمہور جسے ہم "قوم" کے لقب سے موسوم کرتے ہیں کم و بیش مختلف خاندانوں کا ایک متفق مجموعہ ہوتا ہے اس لئے ظاہر ہے کہ دو قوموں کے درمیان خونی اختلاف بھی ہوتا ہے لیکن اس اختلاف کی شدت تبدیلی وطن تعلقات تجارتی اور ذرایع حمل و نقل کی فراوانی کی وجہ سے کم ہو جاتی ہے۔

انسانی ماحول سے وہ ذہنی اور جذباتی اثرات مراد ہیں جو ایک انسان سے دوسرے انسان پر اور ایک گروہ سے دوسرے گروہ پر پڑتے ہیں۔ چنانچہ کوئی شخص سیاسی مسائل پر اس وقت تک صائب رائے نہیں قائم کر سکتا جب تک کہ فرداً فرداً ہر شخص کی کارکردگی اور اس تغیر کو پیش نظر نہ رکھے جو گروہوں کے ایک دوسرے سے مل کر رہنے کے سبب تمام قوم میں رونما ہو جاتا ہے۔ گو جمہور یا قوم ایک نہایت ہی اہم اور قابل لحاظ شئے ہے مگر افراد کی ہستی بھی نظر انداز نہیں کی جا سکتی جماعتی تعلقات کے علاوہ روایات کے میل جول اور تقلید کا بھی لحاظ رکھنا چاہئے۔ جو قومیں مدت دراز تک ساتھ ساتھ رہتی ہیں اُن میں ان باتوں کے متعلق جو عادات و خصائل میں قابل ستائش یا زندگی میں فائدہ مند ہوتی ہیں اور اس امر کی نسبت کہ قانون اور حکومت کی کیا حیثیت ہونی چاہئے ایک خاص خیال یا تصور پیدا ہو جاتا ہے۔ یکساں سرگذشت اور یکساں معیار سے قومیت کی تشکیل میں اس قدر مدد ملتی ہے جتنی ایک خون سے نہیں۔ الغرض یہ ایسی قوتیں ہیں جن کے ذریعہ سے وحدت انسانی

گروہ بنتا ہے جسے ہم "قوم" کہتے ہیں۔ انہیں قوتوں کے اعتبار سے قوم کی نوعیت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ اور یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ سیاسی ارتقا میں بہ حیثیت ایک طاقت کے اس کو کس قدر اہمیت حاصل ہے۔

آج ایسے صدہا گروہ موجود ہیں جن میں ایسے امتیازات اور اختلافات ہوتے ہیں جن کو تسلیم کرنے سے کوئی بھی ذی ہوش اہل خیال انکار نہیں کر سکتا۔ حالیہ خیال یہ ہے کہ ان اختلافات کو قائم رکھ کر مختلف قوموں کو ترقی کرنا چاہیئے۔ اور اس کے کئی وجوہ ہیں، پہلے تو یہ کہ ایک فرد کی حیثیت کو مٹا دینے سے جس طرح اس کی ذاتی قابلیت مفقود ہو جاتی ہے اسی طرح تمام قوموں کو آئینی دستور، ملک اور حکومت کے لحاظ سے بالکل یکساں بنا دینے میں ہمت، ثابت قدمی، ذکاوت ایسی خاص صفات کے معدوم ہو جانے کا بھی احتمال ہے۔ ہر قوم میں ایسی خاص صفت ضرور ہوتی ہے جس کی حفاظت کرنا تمام انسانوں کی فلاح کے لئے بہت کارآمد ہوتا ہے لیکن ایسی صفات کا تحفظ اسی حالت میں ممکن ہے جب اس قوم کو اپنے ذاتی قوانین اور آئین حکومت کی امتیازی ترقی کے لئے موقع حاصل رہے۔ تاریخ اس امر کی شاہد ہے کہ جب کوئی قوم اپنی خاص سیاسی زندگی سے محروم ہو جاتی ہے تو اس کی کارگزاریوں کی وقعت گھٹ جاتی ہے اور جب اس قوم کو سیاسی آزادی حاصل ہو جاتی ہے تو اس کے علوم و فنون سے تہذیب و تمدن میں عام ترقی ہونے لگتی ہے۔

قومیت کے اس تصور کے تین لوازم ہیں:-

(۱) اولاً یہ کہ معقولات کے اقتضا کے بموجب ہم کو ایک چھوٹی سی حکومت سے بھی نسل انسانی کے اتنے ہی نفع بخش نتائج کی توقع رکھنی چاہیئے جس قدر کہ عظیم الشان اور دولت مند سلطنتوں سے۔ چھوٹی حکومتوں کے قومی لیڈر، افراد کے باہمی تعلقات کی تمثیل پر یہ دعویٰ کیا کرتے ہیں، "اگر ایک کمزور شخص ایک نہایت تندرست دشمن کے مقابلہ میں اپنے ابنائے جنس کو زیادہ فائدہ پہنچا سکتا ہے تو ہمیں چاہیئے کہ فنا کرنے کے بجائے اُسے اُبھرنے کا موقع دیں۔ اسی طرح جب ایک گروہ، جسے اپنی مہذب روایات پر ناز ہے، ایسی چیزیں پیدا کر سکتا ہے جو طبقۂ انسان کے لئے عام طور پر مفید ہو سکتی ہیں تو اسے آزادی کے ساتھ ترقی کرنے کا حق حاصل ہونا چاہیئے۔

(۲) افراد کے باہمی تعلقات کی سیاسی تنظیم کا خواہ کوئی بھی طریقہ ہو وہ ہر قوم کے لئے درست نہیں ہو سکتا۔ اس لئے عملی سیاست میں ہر جداگانہ طور پر ہر قومی گروہ کو حقیقی سیاسی آزادی کا موقع دینا چاہیئے۔ مختلف ملکوں میں قانون اور عملداری کے طریق مختلف ہوتے ہیں اور اس تفریق میں انسانی جماعتوں کے امتیازات جھلکتے ہیں۔ خود مختاری کے علاوہ ایسی

خاص خاص باتوں کا بھی ارتقاء ہوتا ہے جو اُس قوم کی خصوصیات ہیں۔

(۳) اس کا یہ منشا نہیں ہے کہ ہر گروہ علحدہ علحدہ ہے کیونکہ یہ حقیقت ہے کہ کامل علحدگی کی حالت میں، افراد کی طرح کوئی قوم بھی کمال عروج پر نہیں پہنچ سکتی۔ اگر مختلف انسانوں کے درمیان رشتۂ دوستی و رابطۂ یگانگت قائم ہو تو یہ ضروری نہیں کہ وہ سب اشخاص ایک ہی سانچے میں ڈھل جائیں مختلف قوموں کے درمیان اتحاد یا اخوت کے استحکام سے قومیت کو نقصان نہیں پہنچتا بلکہ اور ترقی ہوتی ہے۔

یہاں تک جس قسم کی قومیت کا تصور پیش کیا گیا اُس میں جغرافیائی حدود کو بہت کچھ دخل ہے۔ ایک ہی ملک کے باشندے جو بلحاظ تہذیب و تمدن یکساں ہیں، ایک قوم کہلاتے ہیں۔ یہ ضروری نہیں کہ یہ یکسانیت ایک دم سے ظہور پذیر ہو جائے، بلکہ جیسا کہ لکھا جا چکا ہے، دو یا اس سے زائد مختلف نسل کے باشندے سیاسی، معاشی، تجارتی اور معاشری تعلقات کی بنا پر ایک ہی ملک میں رہتے رہتے ایک دوسرے سے اس طرح گھل مل جاتے ہیں کہ ان کے اس تدریجی امتزاج سے ایک قوم کی تشکیل ہونے لگتی ہے۔ لیکن "قوم" کا لفظ ایسے افراد کے مجموعہ کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے جو ایک ہی مذہبی رشتہ سے منسلک ہوں خواہ ان کی بود و باش کسی ملک میں بھی ہو مثلاً مذہب اسلام کے پیرو خواہ ہندوستان میں ہوں یا چین میں، عربستان میں ہوں یا یورپ میں، ایک ہی قوم کے افراد خیال کئے جاتے ہیں۔ ایسی قوم کی بنیاد مذہب اور صرف مذہب پر ہوتی ہے؛ مذہب ایسی قومیت کا جزو لازم ہوتا ہے اور مختلف لوگوں کے مذہب کی وحدت سے قومی زندگی ظہور میں آتی ہے۔ گو بعض حلقوں میں اس قسم کی وحدت کو بجائے قوم (Nation) کے نیشنیلیٹی (Nationality) کے نام سے موسوم کرتے ہیں اور ان دونوں اصطلاحوں میں فرق بھی پیدا کیا جاتا ہے لیکن اس میں شک نہیں کہ پان اسلامزم کا تصور اور صیہونیت کی تحریک اس قسم کی قومیت کے وجود کے سب سے بڑے ثبوت ہیں۔

کوئی شخص قومیت کا حامی ہو یا نہ ہو لیکن اس بات کے تسلیم کرنے سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ سیاسیات حاضرہ میں قومیت کا تصور ایک زبردست قوت ہے۔ قومیت پہلے پہل انقلاب انگیز تھی اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اُس وقت یورپ میں خاندانی تقسیم اور جاگیرداری نظام کے آثار باقی تھے جن کا نیست و نابود کر دینا حریت، مساوات اور اخوت کا ضروری شاخسانہ سمجھا جاتا تھا؛ اور بعض حالتوں میں ایک قوم اپنے اصولوں کو زبردستی دوسری قوم میں رائج کرنا چاہتی تھی جیسا کہ آسٹریا نے اطالیہ میں کیا تھا چنانچہ اطالیہ کے نوجوانوں کی انجمن کے مقصد کے تین ناقابل تقسیم اجزا تھے یعنی خود مختاری، اتحاد اور مساوات

اور جن کا منشا یہ تھا کہ آسٹریا والے اطالیہ سے بیک بینی و دو گوش چلے جائیں، نیز مختلف چھوٹی چھوٹی مملکتیں ایک ہی رشتۂ اتحاد سے منسلک ہوں اور ایسی جمہوری حکومتیں قائم کی جائیں جن کے افراد کو آزادیٔ رائے حاصل ہو۔ چنانچہ آجکل بھی اُن ملکوں میں، جہاں کے باشندے غیر ملکی حکومت کے محکوم ہیں، قومیت کا یہی منشا سمجھا جاتا ہے کہ ان غیر ملکی حکومتوں کا استیصال کر دیا جائے۔

قومیت کا دوسرا پہلو تعمیری ہے۔ تعمیری قومیت کا یہ مطلب ہے کہ ہر ایک قومی جماعت کو ذاتی خصوصیات کی ترقی اور ذاتی معاملات کے بندوبست کا اختیار رہے۔ غور و فکر سے جو خوبی نظر آتی ہے اور جس کو قومیت ترقی دینا چاہتی ہے وہ قومی سیرت اور خصلت کا امتیاز اور قومی روایات کی ترقی ہے۔ لیکن جب طرزِ حکومت ایسا ہو کہ عوام کے دلوں میں یہ خیال پیدا ہو جائے کہ جس نظم و نسق میں وہ رہتے ہیں اس کے ذریعہ سے ان کے اغراض نیز عادات وخصائل کی ترجمانی نہیں ہوتی اور ساتھ ہی ساتھ غیر قوم کی حکمرانی سے یہ احساس زیادہ شدید ہو جائے تو عوام کے دلوں میں ایک قومی جذبہ سرایت کر جاتا ہے اور قومی تحریک زور پکڑتی جاتی ہے جس کا مقصد ایک طرف تو اس جبر و استبداد کا خاتمہ کرنا ہوتا ہے جو حکومت کام میں لاتی ہے اور دوسری طرف اس سے از سرِ نو تنظیم کے لئے بھی تدابیر مہیا کرنا ہوتا ہے جن کے مطابق یہ قوم اپنے خاص پسند کے اصول قانون اور طرزِ حکومت رائج کرنا چاہتی ہے اور اس طرح ایک زبان اور یکساں رواج رکھنے والی قوموں کا واحد اور یکساں نظامِ حکمرانی کارفرما ہوتا ہے۔ لیکن اس سے یہ مطلب نہ اخذ کرنا چاہئے کہ قومیت کا معیار خواہ مخواہ شہنشاہیت کا مخالف ہوتا ہے۔ اصل یہ ہے کہ دونوں معیاروں میں تصادم کی کوئی وجہ نہیں پائی جاتی لیکن بعض لوگوں کو ان دونوں معیاروں میں تصادم اس وجہ سے دکھائی دیتا ہے کہ ان دونوں میں سے کسی ایک کا بھی اندازہ اچھی طرح نہیں ہوتا۔ اگر قومیت کا منشا یہ ہو سکتا ہے کہ ایک ہی نظامِ حکومت میں متعدد نسلوں کے امتزاج سے اجنبیت دور ہو اور ان کے مابین ایک قریبی تعلق پیدا ہو جائے تو شہنشاہیت کا بھی یہ اقتضا ہے کہ ایک ہی حکومت کے اندر مختلف اغراض و مقاصد کا خیال رکھا جائے۔

قومیت کے اس تصور میں ایک نقص یہ نکالا جاتا ہے کہ اس سے سیاسی مقصد کا دائرہ تنگ ہو جاتا ہے، ایک قوم کی روح کو برقرار رکھنے کے لئے جو کوشش کی جاتی ہے اس کا نتیجہ اکثر یہ ہوتا ہے کہ علٰحدگی پسند وحشی پن پیدا ہو جاتا ہے، بین الاقوامی تجارت میں محصولات و دیگر پابندیوں سے طرح طرح کے روڑے اٹکائے جاتے ہیں، ہر ملک کوشش کرتا ہے کہ

معاشی پیداوار کے اعتبار سے وہ دوسرے ملکوں کا دست نگر نہ رہے نیز دوسرے ملکوں سے درآمد تو موقوف کر دے لیکن برآمد میں اس قدر زیادتی کی جائے کہ تمام غیر ملکی منڈیاں اس کی مصنوعات سے بھر جائیں۔ اس قسم کی سیاسیات کی وجہ سے جو قومیت کی انتہائی تنگ خیالی پر مبنی ہیں اکثر قوموں میں باہمی رشک و حسد ہی نہیں بلکہ دشمنی بھی پیدا ہو گئی ہے چنانچہ فرانس کی قومی تحریک کا ایک زمانہ میں یہ نتیجہ نکلا کہ قریب قریب جرمن قوم کے ہر فرد سے وہاں وحشیانہ طور پر نفرت کی جانے لگی۔ ہر ایک نسل تعداد میں جس قدر بڑھتی جاتی ہے اسی حد تک ملک گیری کے بارے میں اس میں رشک و حسد پیدا ہو جاتا ہے جو بالآخر بڑھ کر امپیریل حکمت عملی کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ قومیت پسندی میں بھی اس قدر زور و شور سے جنگ کی حمایت شروع ہو جاتی ہے جس قدر شد و مد سے شہنشاہیت پسندی میں یہ باتیں ہوتی ہیں۔

اس کے علاوہ قومیت کو عدم مداخلت کے عجیب و غریب اصول کے ساتھ منسلک کر دیا گیا ہے جس کا کسی زمانہ میں یہ منشا تھا کہ اگر کسی جماعت میں جبر و استبداد کا عمل ہو تو دوسرے گروہ کو اس سے کچھ واسطہ نہ رہے۔ لیکن اس بات کا ٹھیک ٹھیک تعین کرنا نہایت دشوار ہے کہ ایک قوم کو دوسری قوموں سے کب اور کس طرح سروکار رکھنا چاہئے۔ دوسروں پر ان کی مرضی کے خلاف حکومت کرنا خواہ وہ ان کے فائدہ ہی کے لئے کیوں نہ متصور ہو ایک متروک طریقہ ہے لیکن اس کے برعکس دوسری قوموں کے معاشرتی نظام میں جو خرابیاں ہیں ان کی طرف سے کوئی مہذب جماعت یا فرقہ بے پروا نہیں رہ سکتا کیونکہ یہ بھی ممکن ہے کہ اگر ان کی روک تھام نہ کی گئی تو ان خرابیوں کا دور دورہ ہو جائے اور پھر انسانیت کا بھی یہ تقاضا کہ دوسروں کو ٹھیک راہ پر لگایا جائے ایک قوم کو مداخلت کرنے کے لئے مجبور کر دیتا ہے۔ اس نقطۂ نظر کو غیر معمولی اہمیت دے کر تعصب اور تنگ نظری کی بنا پر بین الاقوامی صورت حال کو نازک بنا دیا گیا ہے اور امن خطرہ میں پڑ گیا ہے۔ وہی قومیت جو پہلے چھوٹی چھوٹی مظلوم نسلوں کا معیار تھی، شہنشاہیت سے مشابہ ہو گئی ہے، چنانچہ اطالیہ کے تسخیر حبش کا واقعہ اس جذبہ کا پتہ دیتا ہے جو قومیت کے غلط تصور پر مبنی ہے اور جو امپیریلیزم کے مترادف ہے۔ سیاسیات پر معقولیت کے ساتھ غور کرنے سے یہ بات سمجھ میں آسکتی ہے کہ ایک قوم کے لئے دوسری قوم کو مٹا کر ترقی اور توسیع کرنے کی ضرورت نہیں ہے جس طرح کہ ایک فرد واحد کے لئے یہ مناسب نہیں ہے کہ دوسرے افراد کی ہستی مٹا کر جادۂ ارتقاء میں گامزن ہو۔ دوسروں کو مٹا کر ترقی کرنا اسی حالت میں مناسب ہے جب مالتھس کے نظریہ آبادی کے مطابق بہم رسانی ضروریات کی کوئی خاص حد مقرر کر دی جائے لیکن قدرت سے امداد لینے کے لئے جو ذرائع کام میں لائے جاتے ہیں ان کی ترقی کے پیش نظر یہ باور کیا جا سکتا ہے کہ دوسری

قوموں کو بیوقوف بنانے یا آلاتِ جنگ میں اضافہ کرکے ان پر ہیبت طاری کرنے کے لیے جو فہم و فراست، دولت و قوت کام میں لائی جاتی ہے اگر اس کا استعمال قدرتی ذرائع کی تحقیق و تجسس کے لیے کیا جائے تو تمام قوموں کے انتہائی آسائش و ترقی کی خواہشات کو پورا کرنے کے لئے ضرورت سے زیادہ سامان مہیا ہو جائے۔ اگر حکمت عملی اور چالبازی سے کام لینے کے بجائے مناسب اور جائز راستے اختیار کئے جائیں تو ہر قوم کو دوسری قوموں کی ضروریات کا احساس ہونے لگے اور انسان اپنے طبقہ کی بربادی کے بجائے اس کی ترقی کے لئے قدرت سے کام لینے لگے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اعلیٰ ترین قومیت کی تشکیل اسی وقت ممکن ہے جبکہ ہر قوم کے افراد دوسری قوموں کو اپنا مخالف نہیں بلکہ رفیق سمجھنے لگیں۔ کسی قوم کا اپنی ذاتی خصوصیات کو معاندانہ حیثیت سے ترقی نہ دینا چاہیئے۔ بلکہ ان کی جد وجہد قوموں کے حلیف اور بنی نوع انسان کی عام بھلائی و خوش حالی کی غرض سے ہونا چاہیئے۔

محمد معروف بی اے (جامعہ عثمانیہ)

# فضا میں ایک آواز

(کارنیپٹر)

فضائے بسیط میں ایک آواز بلند ہوتی ہے: "میری آواز تمام عالم میں ہے میں ہر ملک اور ہر شہر سے گزرتی ہوں۔ جو انسان کا وطن ہے وہی میرا وطن ہے۔" اور ساری کائنات میں یہ صدا گشت لگاتی ہے:۔

(۱)

"یہ قوموں کی محافظ سربلند مغرور پہاڑیاں، یہ گنجان وادیاں، صحرا کے نشیب و فراز میں ہوا کا اتار چڑھاؤ، برف پوش چوٹیوں کے اوپر تیزی سے اُڑتے ہوئے نیلے گلابی اور کاسنی بادل، یہ وسیع میدان، سبزہ زار، چھوٹی بڑی آبادیاں، شہر، دیہات، اور یہ ہزاروں میل تک پھیلے ہوئے بڑے بڑے ملک، میں ان سب کو دیکھتی ہوں اور ان کو بھی جو اس میں آباد ہیں۔

تمام عالم میں میں پرواز کرتی ہوں۔ اور تمام انسانی اعمال کی شاہد ہوں۔

(۲)

اب اٹلی کے میدان وسیع سبزہ زار اور بار میڈا کے مقبوضات میری نظروں کے سامنے ہیں۔ وہ سمندر کی موجوں کے مانند اونچی نیچی پہاڑیاں اور ان پر انگور کے باغیچوں کا وہ طویل سلسلہ کسانوں کے گلابی اور زرد رنگ کے کھیت مکانات

اور گودام، گنجان آبادیاں اور وہ آسمان سے باتیں کرتے ہوئے گھنٹہ گھر میں ان سب کو دیکھتی ہوں۔

وہ دیکھو بچاری اخروٹ کی سی رنگت والی ضعیف ماں تمام دن اکیلی گھر میں ادھر سے ادھر پھرا کرتی ہے۔ سب لوگ کھیت پر چلے گئے ہیں وہ گھر میں بالکل تنہا ہے۔ کبھی اس کمرے میں کبھی اس کمرے میں وہ ایک خود فراموشی کی حالت میں یوں ہی چکر لگایا کرتی ہے۔ اس کی زندگی ماضی ہے حال سے وہ بے خبر ہے کبھی بالا خانہ پر چڑھ جاتی ہے اور خشک انگوروں کو سمیٹ کر یکجا کرتی ہے اور تازہ انگوروں کو پھیلانے لگتی ہے۔ یہی اس کے مشاغل ہیں۔ اور اس کی زندگی اتنی ہی محدود ہے۔

مزدور دن بھر درانتیاں ہاتھ میں لئے ننگے پاؤں دھوپ میں گھانس کاٹتے رہے اب خوشنما شام میں چھوٹے پہیوں والی گاڑی پر اپنی دن بھر کی محنت کا حاصل بار کر کے گھروں کو لوٹ رہے ہیں۔ کسان کھیت میں ایک لکڑی والے ہل سے آخری لکیر ختم کر رہا ہے۔ اور اس کا لڑکا ناہموار سڑک پر اپنی گاڑی اور زرد بیلوں کے ساتھ ہچکولے کھاتا ہوا شہر کی طرف جا رہا ہے۔

لڑکیاں اور عورتیں زرد اور سرخ دستیاں لئے ہوئے سڑک کے کنارے ریشم کے کیڑوں کے لئے شہتوت کی پتیاں جمع کر رہی ہیں۔ گاؤں کے معززین گرجا کی سیڑھیوں پر بیٹھے ہوئے راہرو عورتوں کو تک رہے ہیں۔ بے فکر نوجوان ہوٹلوں میں "مورا" (ایک قسم کا کھیل جو انگلیوں سے کھیلتے ہیں) کھیلنے میں مصروف ہیں۔ بچے گلیوں میں گیند اچھال رہے ہیں اور چلا رہے ہیں۔

زندگی کا صدیوں کا پرانا کھیل جاری ہے۔ ابھی سطح زمین پر رومن تباہ شدہ جھیل کے کچھ نشانات باقی ہیں۔ ابھی رومن طرز معاشرت کچھ کچھ سانس لے رہی ہے۔ ہاں ابھی پرانا خون رگوں میں دوڑ رہا ہے۔

پانی دریا میں بہتا ہے۔ فصلیں کھیت میں پکتی ہیں اور حیات، جوانی اور محبت کی روشنیاں انسانی آنکھوں میں چمکتی ہیں۔

---

اب میں اس چند فٹ کے انسانی جسم کو جو میری عارضی قیام گاہ تھی۔ جہاں سے میں زندگی کے خوشنما چمن زار کا نظارہ کر رہی تھی۔ اب میں اس کو چھوڑ رہی ہوں۔ ان بے جا خواہشات سے جو ہر وقت مجھے گھیرے رہتی ہیں اور ان برائیوں سے جو ہمیشہ زندگی کے بہتے ہوئے پانی کو گندلا کر دیتی ہیں۔ روح آزاد ہوتی ہے۔ ہاں اب میں ان انسانی خواہشوں کی مضبوط زنجیروں کو توڑ کر آسمان کی رفعتوں پر پرواز کرتی ہوں۔ آہ! وہ چھوٹا سا انسانی قفس بہت پیچھے چھوٹ گیا۔ میں

آزاد ہوں۔ زمان و مکاں کی قیود سے آزاد ہوکر تمام کائنات کی وسعتوں میں پرواز کرتی ہوں اوپر اور اوپر نیلگوں فضاؤں میں پھر آہستہ آہستہ نیچے اور نیچے زمین پر۔ ایک بار پھر انگور کے سرسبز باغوں میں میرا مسکن ہے۔ میں غلاموں اور مزدوروں کے ساتھ کام کرتی ہوں۔ پھر انسانی ہستیوں کی شریک کار ہوں کبھی یہاں کبھی وہاں کبھی معماروں کو گارا ملا کر دیتی ہوں تو کبھی آرائش کے ساتھ آرا کھینچتی ہوں۔ نوجوان محبوب و محب پھر اسی طرح چاندنی ضیاؤں میں میرے سینہ پر سر رکھ کر سورہتے ہیں ایک ماں کی نظریں آج بھی مجھے اسی طرح جانتی اور پہچانتی ہیں جس طرح صدیوں پہلے جانتی تھیں۔ میں وحشی آنکھوں والی گائے بھی ہوں اور ریلی آنکھوں والے بیل کی جوڑی بھی۔ اور گاڑی بان بھی جو کبھی تو انھیں چابک مار مار کر بھگاتا ہے اور کبھی اپنی خوش کن تانوں سے انھیں مست بنا کر منزل کیطرف لے جاتا ہے۔

میں عاشق بھی ہوں اور محبوب بھی۔ دشمن بھی ہوں دوست بھی۔ ہاں میں ایک ہی وقت میں یہ بھی ہوں اور وہ بھی میں نے بارہا اپنی یکسانیت کو کھویا بھی ہے اور پایا بھی ہے۔

(۳)

پڑمانیز (اٹلی کے شمال مغرب میں ایک قصبہ) کا ایک غریب باشندہ مجھے انگور کے کنج میں کچی اینٹوں کے چھوٹے سے مکان میں لے جاتا ہے اور شراب انگوری کا ایک جام پیش کرتا ہے۔ میں اس چھوٹے سے گھر کو اور اس کے مختصر سے اثاثہ کو دیکھتی ہوں ایک میز چند کرسیاں، ۵، ۶ برتن ایک ہلتی ہوئی شکستہ لکڑی کی سیڑھی بالائی منزل پر چڑھنے کا ذریعہ۔ اور ایک بید سے بنا ہوا ٹھہرا جہاں وہ اپنے ریشم کے کیڑے پالتا ہے سب ہی اسباب آرائش ہے ایک سادہ زندگی کا کل اثاثہ لیکن یہ مختصر سی جگہ بھی غم سے ناآشنا نہیں۔ بچارا غریب لڑکا اپنی ماں کا عزیز ترین فرزند بیمار ہے۔ اس کی زندگی کا پھول مرجھا رہا ہے۔ تمام دن وہ اپنے کمزور جسم کے گرد ایک شال لپیٹے ہوئے دروازہ پر دھوپ میں بیٹھا رہتا ہے۔ وہ کھیت پر اپنے باپ کی مدد نہیں کرسکتا اور یہ احساس اسے ہر وقت بےچین رکھتا ہے۔ رات کو وہ خاموش بستر پر پڑا ہوا ریشم کے کیڑوں کی سرسراہٹ سنتا رہتا ہے۔ اس کی آنکھیں ایک لمحہ کے لئے بھی بند نہیں ہوتیں بچارہ دلگیر اور غمزدہ ماں ہر وقت اچھے خدا سے اپنے بچہ کی صحت کی دعا کرتی رہتی ہے۔ مگر نہیں جانتی کہ اس کا اچھا خدا اس کی دعا کو سنتا بھی ہے یا نہیں۔ پاک مریم کا مجسمہ چھوٹے طاق پر اسی طرح اور ویسا ہی رکھا ہوا ہے اس کے چہرے پر کوئی تاثر نہیں۔ اس کی نظروں کے سامنے نہ جانے کتنے دل پامال ہوچکے ہیں اور کتنے ہو رہے ہیں۔ کتنی آرزوئیں خاک

یں مل رہی ہیں مگر ہاک چہرہ پر کوئی تغیر نہیں ہوتا۔ وہاں کوئی تاثر نمایاں نہیں ہوتا۔

(۴)

انسانی چاہت کی خوشبو اڑ گئی۔ بادل فانی اور ناپائدار شکلوں سے خوفزدہ ہوکر زمانہ کی محض خیالی رات میں اڑے چلے جارہے ہیں۔ شباب کی مستیاں۔ جوانی کی شوخیاں۔ دو محبوب ہاتھوں کا لمس۔ دو چاہنے والے دلوں کی دھڑکنیں۔ دو متصل لبوں کا ارتعاش سب کچھ ختم ہوگیا۔ آزادی کے شیدا جسم کے قیدی کو پر دار موت نے رہا کر دیا۔ محلوں، گھاٹیوں، وادیوں، صحراؤں، جھونپڑیوں اور صحراؤں میں رینگنے والا چند روزہ کیڑا اب چند گز زمین میں مقید ہے پانی اور بجلی سے بھری ہوئی گھٹائیں ننھی کمزور مخلوق اور ہر طاقتور ہستی پر یکساں طور پر سایہ ڈالتی ہیں۔ سوچ عمیق گہرائیوں سے بلند ہوتا ہے اور انھیں اپنی آتشیں انگلیوں سے چھوتا ہوا گزر جاتا ہے۔ ہر چیز میں ایک زندگی رونما ہوتی ہے ہاں ایک ایسی زندگی جسے موت کے ہاتھوں تباہ و برباد ہونا ہے۔

حساب و کتاب ہوگیا تحقیقات ختم ہوگئی۔ فیصلہ سنا دیا گیا۔ اب میں ایک قیدی ہوں ایک مجرم جسے حکم سزا سنایا جاچکا ہے۔ انصاف پسند جج قاقم و دیبا کے قرمزی لباس میں سرخ وردی پوش پیامبروں کے ساتھ نقاروں اور باجوں کے شور وغل میں برآمدے کی سیڑھیوں سے اترتا ہے اور تیز تیز قدم اٹھاتا ہوا وسیع مجمع کے درمیان سے گزر کر اپنی سنہری قبضوں والی گاڑی میں بیٹھ کر چلا جاتا ہے۔ سپاہی مجھے ملزموں کے کٹہرے سے نکال کر ایک بند قیدیوں کی گاڑی میں پہونچا دیتے ہیں۔ گاڑی زمین دوز تاریک راستوں سے گذرتی ہوئی مقتل میں پہونچتی ہے۔ اور اب مجھے یہاں جلاد کا انتظار کرنا ہے۔

---

ایک بار پھر میرے پر ہوا میں کھلتے اور بند ہوتے ہیں اب میں اور آگے پرواز کرتی ہوں چمکتی ہوئی آگ کا دھواں فضا میں اڑ رہا ہے۔ ہر طرف ایک کاروباری ملک کا شور وغل سنائی دیتا ہے عجیب وغریب آوازیں پیدا ہوتی ہیں اور خلا میں ناپید ہو جاتی ہیں۔ میں اپنے پروں کو سمیٹ کر نیچے اتر آتی ہوں۔ اور تمباکو کی کمپنی میں کمسن لڑکیوں کی صف میں اپنا آئینہ کا ٹکڑا اور کنگھی، ٹوٹی ہوئی پنج کے سوراخ میں چھپا کر بیٹھ جاتی ہوں۔ یا نہیں تو کسی روزانہ اخبار کے مطبع میں "کرکٹ میچ" اور "ایوان شاہی" کی خبریں چھاپنے میں مصروف ہو جاتی ہوں۔

یہاں سے بھی آگے ——— دور ——— پھر میں اپنے بازو کھول دیتی ہوں۔ اور پرواز کرتی ہوں اب میں کیا دیکھتی ہوں

آہن گر کی دوکان پر، زرد رو پژمردہ صورت کمزور لڑکے اور لڑکیاں آہنی پہیوں پر جھکے ہوئے ہیں۔ ان کے ہاتھ مسلسل حرکت کر رہے ہیں اور مالک مطمئن انداز سے کھڑا ہوا چاروں طرف دیکھ رہا ہے۔ موسم سرما کے آفتاب کی اداس کرنیں خاک آلود کھڑکیوں سے ہوکر اس گندگی اور غلاظت پر چمکتی ہیں جو ان کے گرد پھیلی ہوئی ہے۔ !

ارزاں اور کم قیمت مال جو استعمال سے قبل ہی ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتا ہے روزانہ پیک ہوتا ہے اور افریقہ اور جزائر ہند کے تاجروں کے پاس روانہ کر دیا جاتا ہے۔

تہذیب و تمدن ہر قوم اور ہر ملک کی تاریخ میں اپنا پارٹ ادا کرتے ہیں۔

انکشافات کا زمانہ آتا ہے اور گزر جاتا ہے۔ عروج و زوال آگے پیچھے اپنے تیز رفتار گھوڑوں پر سوار ایک دوسرے کا تعاقب کرتے ہیں۔ اور باری باری فتح و شکست سے ہمکنار ہوتے ہیں۔

ذرا ادھر نظر اٹھا کر دیکھنا۔ کلوں اور انجنوں کے کارخانوں میں توانا، طاقتور، دیو ہیکل شکلیں۔ آدھی دھوئیں میں چھپی ہوئی اور آدھی آگ کی روشنی میں چمکتی ہوئی، مسلسل حرکت میں ہیں۔

کلوں اور منجنیقوں کی کھڑکھڑاہٹ آگ کی چنگاریوں اور انسانی چیخوں کے ساتھ بلند ہوتی ہے مہتمم کارخانہ ایک پروقار انداز سے کھڑا ہوا ہاتھ نچا نچا کر احکامات دے رہا ہے۔ شریر آفتاب کے پھینکے ہوئے ہزاروں لاکھوں سنہرے تیر مسلسل کھڑکیوں، دروازوں اور روشندانوں سے داخل ہو ہو کر دھوئیں کی چادر کو چھلنی کر رہے ہیں۔ اور بھٹیوں میں یاقوت کی طرح سرخ لوہے کے ٹکڑے چمک رہے ہیں۔ کچھ لوگ بالکونی پر کھڑے ہوئے بڑی بڑی پانی کھینچنے کی کلوں کو حرکت دے رہے ہیں اور کچھ دہکتے ہوئے آہن کو پیٹ رہے ہیں۔ اور ایک موٹا طاقتور آدمی سب سے علحدہ پانی کی بالٹی میں اپنا گرد آلود سر دھو رہا ہے —— ! میری نظریں یہ سب کچھ دیکھتی ہیں —— ! اب میں اور آگے بڑھتی ہوں —— ! یہ بھٹیوں میں کیا چیز دہک رہی ہے —— ؟ لوہا آگ کی ہمسری کر رہا ہے اور چند دیو قامت ہستیاں بڑے بڑے چمٹے ہاتھوں میں لئے ہاتھوں اور پیروں پر چندیاں لپیٹے ہوئے اور پسینہ سے بھیگی سیاہ دستیاں اپنے دانتوں میں پکڑے لوہے کے دہکتے ہوئے ٹکڑوں کو آگ سے نکال رہے ہیں۔

ہر قسم کے اوزار، زرہ بکتر، ڈھال، تلواریں، کلیں، طرح طرح کی مشینیں ہر روز سیکڑوں کروڑوں کی تعداد میں تیار ہوتی ہیں اور سمندر کے سینہ پر بار کرکے تمام دنیا میں منتشر ہونے کے لئے بھیجدی جاتی ہیں۔

قومیں برسرِ پیکار ہوتی ہیں۔ عظمت وشوکت کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ فتحمندی کی خوشیاں منائی جاتی ہیں۔ جلسے ہوتے ہیں۔ رقص وسرود کی محفلیں آراستہ ہوتی ہیں۔ قہقہے بلند ہوتے ہیں۔ فخر و غرور کے گیت گائے جاتے ہیں۔ انسانی خون کے سمندر میں کامیابی کی کشتیاں تیرتی ہیں۔ اور بیجا غرور وتکبر کا پرچم فضا میں لہراتا ہے ———۔ لیکن وہ غریب آہن گر اسوقت بھی بھٹی کے قریب ہی پسینہ میں شرابور کھڑا رہتا ہے اور تمام دن اسی محبت کے خواب میں کھویا رہتا ہے جو ایکدن اس زمین پر اترے گی اور اس دنیا کو بہشت بنا دے گی۔ مگر اس کا شریک کار ساتھی ہمیشہ اس کے اس خواب بیداری پر ہنستا ہے۔ اور اس کا مضحکہ اڑاتا ہے۔

موسم بہار کی سخاوت ہر درخت اور ہر تپہ پر یکساں ہوتی ہے۔ چھوٹے چھوٹے بوٹے کے پودوں میں زرد کلیاں پھوٹتی ہیں ——— بھوراچوہا خشک گھانس کے اندر حرکت کرتا ہے اور غلہ کھانے والا پرندا اپنی لانبی گردن اٹھائے ہوئے گنجان کھیتوں میں گھس جاتا ہے مگر آہن گر اسی طرح بھٹی کے کنارے کھڑا رہتا ہے۔

(۷)

ہر صبح پہاڑوں پر کہرا ایک نئے انداز سے گرتا ہے اور سورج خاکی بادلوں کو چھیڑنے کے لئے ایک شوخ حسینہ کی طرح مسکراتا ہوا طلوع ہوتا ہے۔ اور اس کی پہلی کرن کوئلہ کی کان میں کام کرنے والے مزدور کی ڈھیلی ڈھالی نیلی قمیص پر پڑتی ہے۔

لکڑہارا دن بھر جنگل میں لکڑیاں کاٹتا رہا۔ اب اس کے سامنے اک انبار لگ گیا ہے۔ اب وہ انھیں گاڑی پر لاد رہا ہے۔ درخت کی ایک بلند ٹہنی پر ایک چڑیا کا دلنواز نغمہ بلند ہو رہا ہے وہ اپنے کام میں منہمک ہے اور وہ اپنی آواز کی سیٹیوں میں گم۔

اس وقت مضطرب زرگر اپنے مقید عزیز بھائی کے لئے بیقرار اسٹیشن پر پہونچا ہے اور ٹرین پر بیٹھ کر مرلے میں داروغۂ جیل کی قیام گاہ پر جاتا ہے۔ میلے کوٹ کی جیب سے ایک سونے کا سکہ نکال کر اسے پیش کرتا ہے تاکہ ازکم بے گناہ بھائی کچھ اچھی غذا ہی حاصل کر سکے۔ اور زندگی کے آخری لمحات فاقہ کی مصیبت میں نہ بسر کرے۔

داروغۂ جیل بہت نرم دل بوڑھا شخص ہے۔ وہ کبھی کسی کو نقصان پہونچانا نہیں چاہتا وہ رشوت قبول کرلیتا ہے۔ اور پریشان بھائی کو تسلی دیتا ہے کہ وہ قیدی کے ہر ممکنہ آرام کا خیال رکھے گا۔ اور جب اس کے کمرے میں داخل

ہوتا ہے تو چپکے سے ایک روٹی اس کے سامنے ڈال دیتا ہے۔ قیدی کچھ پوچھنا چاہتا ہے مگر وہ بغیر کچھ کہے یا سنے کمرہ مقفل کرکے واپس چلا جاتا ہے۔

آگے اور آگے اب میں پرواز کرتی ہوں۔ لنکا شائر میری نظروں کے سامنے ہے: ناچ رنگ، بالسری پیانو، سگرٹ اور شراب ——— ؛ زندگی ہی زندگی۔ آہ یہ ہنگامہ زا سا اور یہ صرف اپنی مسرتوں میں گم رہنے والوں کی مسرور آوازیں ——— ؛ اے آقائے جمہوریت تو کہاں ہے ؛۔ کیا یہ مسرور قہقہہ تیرے کانوں تک نہیں پہنچے ———؟

---

شفق کی روشنیاں آہستہ آہستہ ماند پڑتی جاتی ہیں۔

ڈچ وضع کے پرانے مکانات ایک ایک کرکے روشن ہو رہے ہیں۔ کسانوں کے لڑکے اور لڑکیاں کچھ قلابازیاں کھا رہے ہیں اور کچھ ایک دوسرے کے زانوؤں پر بیٹھے ہوئے ہنس ہنس کر باتیں کر رہے ہیں۔

موٹی اور بھدی عورتیں آپس میں گپ شپ کر رہی ہیں۔ مرد اپنے نوجوان ساتھیوں کے ساتھ رقص کر رہے ہیں اور کچھ کسی کھلیان کے پیچھے یا کسی گھنے جھاڑ کی آڑ میں محبت کی سرگوشیوں سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔

"اوہ کس قدر لطف انگیز" رقاصہ کے گھنگروؤں کی طرح کانپتی لرزتی ہوئی صدائیں فضا میں بلند ہوتی ہیں" پھر ایک بار وہی کہنا "کس قدر شیریں"

میں اپنے بازو پھڑپھڑاتی ہوئی دور بہت دور ان ذلیل بستیوں اور اس میں بسنے والوں کی پہونچ سے بہت دور پرواز کرجاتی ہوں۔

رضیہ

# وصل کی رات

کسے امید تھی یوں کارگر جذبِ نہاں ہوگا
دل اس پہلو میں اُس پہلو میں وہ آرام جاں ہوگا

تلافی رنجِ فرقت کی وصالِ دوست سے ہوگی
پھریں گے دن خداوندِ دو عالم مہرباں ہوگا

بلائے گردشِ دوراں سے بے خوف و خطر ہونگے
زمیں آرام دہ ہوگی فلک راحت رساں ہوگا

اِدھر وہ مہر وش رونق فروزِ پہلوئے عاشق
اُدھر ماہ مبیں زینت فزائے آسماں ہوگا

اُدھر چھٹکے ہوئے تاروں کے جھرمٹ میں مہِ تاباں
اِدھر پھولوں کی نازک سیج پر جانِ جہاں ہوگا

ضیا بار ایک ہی ساعت میں ہونگے دو مہِ تاباں
وہ شب ہوگی کہ جس پر روزِ روشن کا گماں ہوگا

رہے گا رات بھر پیشِ نظر وہ خوشنما منظر
کہ ہوگی روح کو بالیدگی دل شادماں ہوگا

یہاں عجز و نیازِ عاشقانہ پیار کی باتیں		غرورِ دلبری و نازِ دلداری وہاں ہوگا
اِدھر ہر لحظہ عشقِ ناشکیبا داد کا خواہاں		اُدھر آمادۂ بیداد حسنِ بے اماں ہوگا
وہاں ہونگے ادائے حُسن پر وہ جس قدر نازاں		کہیں اُس سے سوا ناز اپنی قسمت پہ یہاں ہوگا
زبانوں کا کریں گی کام دونوں سمت سے نظریں		کسی پر خوبیِ قسمت سے کوئی مہرباں ہوگا
کبھی ہنس ہنس کے ذکرِ آغازِ ایامِ محبت کا		کبھی رو رو کے اندوہِ شبِ فرقت بیاں ہوگا
کبھی ہوگی شکایت شکر کے پردے میں غفلت کی		کبھی بے کھٹکے اظہارِ ستمہائے نہاں ہوگا
کبھی خوئے جفا پر دل ہی دل میں منفعل ہونگے		کبھی ذکرِ وفا بھی طبعِ نازک پر گراں ہوگا
کشیدہ عشق سے ہوگا کبھی حُسنِ حیا پرور		کبھی دونوں میں باہم ارتباطِ جسم و جاں ہوگا
کبھی دونوں طرف اک آگ سی بھڑکی ہوئی ہوگی		کبھی اک شرم کا ہلکا سا پردہ درمیاں ہوگا

سرور آنکھوں میں ساغر ہاتھ میں محبوب پہلو میں
زبانِ صدق پر شکرِ خدائے دو جہاں ہوگا

صدق جائسی

# مذہب کے متعلق یورپی نظریے

جرمنی کا ایک حکیم "گسلر" کہتا ہے کہ "مذہب ابدی چیز ہے کیونکہ یہ جس حاسہ کا نتیجہ ہے وہ کسی زمانہ میں بھی معدوم نہیں ہو سکتا"۔ فرانس کا مشہور عالم رینان اپنی کتاب "تاریخ مذہب" میں لکھتا ہے کہ یہ ممکن ہے کہ کل وہ اشیا جن کو ہم محبوب رکھتے ہیں اور کل وہ چیزیں جو لذائذ زندگی میں محسوب ہیں مٹ جائیں لیکن یہ ناممکن ہے کہ مذہب دنیا سے معدوم ہو جائے یا اس کی قوت میں زوال آجائے ذہنیات کا ہمیشہ علانیہ ثبوت دیگا کہ مادی مذہب بالکل غلط ہے جو یہ چاہتا ہے کہ انسان کی دماغی قوت اس پست خاکی زندگی تک محدود رہ جائے"۔ پروفیسر سینٹر "فلسفہ دینیہ" میں لکھتا ہے " میں کیوں پابند مذہب ہوں؟ اس لئے کہ اس کے خلاف ہو ہی نہیں سکتا تھا کیونکہ پابند مذہب ہونا میری ذاتیات میں ہے۔ لوگ کہیں گے کہ یہ وراثت یا تربیت یا مزاج کا اثر ہے میں نے خود اپنی رائے پر بھی اعتراض کیا ہے لیکن میں نے دیکھا کہ سوال پھر پیدا ہوتا ہے اور وہ حل نہیں ہوتا مذہب کی ضرورت جس قدر مجھ کو اپنی ذاتی زندگی کے لئے ہے اس سے زیادہ عام سوسائٹی کو ہے۔ مذہب کی شاخ و برگ ہزاروں دفعہ کاٹ ڈالے گئے لیکن جڑ ہمیشہ قائم رہی اور اس میں نئے برگ و بار پیدا ہو گئے ہیں اس بنا پر مذہب ابدی چیز ہے جو کبھی زائل نہیں ہو سکتی مذہب کا چشمہ روز بروز وسیع ہوتا جاتا ہے اور فلسفیانہ فکر اور زندگی کے دردناک تجربے اس کو اور گہرا کرتے جاتے ہیں انسانیت کی زندگی مذہب ہی سے قائم ہوئی ہے اور اسی سے قوت پائے گی"۔

مذہب بالکل فطری چیز ہے کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ ہر قوم ونسل ہر طبقہ کوئی نہ کوئی مذہب رکھتا ہے اور اس کے جو متقدم اصول ہیں وہ سب مذہبوں میں یکساں پائے جاتے ہیں مثلاً خدا کا وجود اور اس کی پرستش کا خیال حیات بعد الممات اور اعمال کی جزا و سزا کا یقین سچائی اور دیانت داری کو اچھا سمجھنا وغیرہ ارسطو و بنتھم بہت سے دلائل کے بعد اس نتیجہ پہنچے کہ سچائی اور دیانت داری وعلم اچھی چیزیں ہیں لیکن افریقہ کا وحشی بغیر تعلیم اور بغیر کسی دلیل کے ان چیزوں کو اچھا جانتا اور اچھا سمجھتا ہے نیچرلسٹ کے سوا تمام محققین نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ انسان نے سب سے پہلے خدا کی پرستش اختیار کی تھی مشہور محقق مکس مولر اپنی کتاب میں لکھتا ہے کہ ہمارے اسلاف نے خدا کے آگے اس وقت سر جھکا دیا تھا جبکہ وہ اس کا نام بھی نہ رکھ سکتے تھے۔ جس زمانہ سے دنیا کی تاریخ معلوم ہے دنیا کے ہر حصہ میں خدا کا اعتقاد تھا آثوری۔ مصری۔ کلدانی۔ یہود وغیرہ سب کے سب خدا کے قائل تھے۔ پلوٹارک کہتا ہے اگر تم دنیا پر نظر ڈالوگے تو بہت سے ایسے مقامات ملیں گے جہاں نہ قلعے ہیں نہ سیاست نہ علم نہ صنعت نہ حرفہ نہ دولت لیکن ایسا کوئی مقام نہیں مل سکتا جہاں خدا نہ ہو۔" والٹیر جو فرانس کا مشہور فاضل تھا کہتا ہے کہ زرداشت۔ منو۔ سولن سقراط۔ سرو۔ سب کے سب ایک سردار ایک منصف ایک باپ کی پرستش کرتے تھے۔

لیکن یہ ایک عجیب بات ہے کہ ہر زمانہ میں اور ہر مقام پر منکرین مذہب کا بھی ایک گروہ موجود رہا ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ مختلف خارجی اسباب کی وجہ سے انسان میں جو حاسۂ مذہبی موجود ہے وہ دب جاتا ہے ایسی صورت میں خدا اور روح وغیرہ خارج از محسوسات چیزوں کے لئے استدلات پیش کرنے کی ضرورت لاحق ہوتی ہے پھر اگر عقل نے جذبات کی ہم آہنگی اختیار کی تو مقصود حاصل ہو جاتا ہے ورنہ انسان ہٹ دھرمی پر تل جاتا ہے اور ایک عظیم الشان گمراہی میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اس زمانہ میں جبکہ دنیا نئے قسم کے خیالات اور اعتقادات کی رو میں بہتی چلی جارہی ہے ہر طرف دل و دماغ پر الحاد اور بے دینی کا رنگ چھایا ہوا ہے۔ اس عالمگیر گمراہی کا بہت کچھ وبال یورپ کے مذہبی گروہ کی گردنوں پر ہے کیونکہ پندرھویں صدی عیسوی میں جبکہ یورپ میں علوم جدیدہ کی داغ بیل ڈالی جارہی تھی مذہب کو بہت وسیع کر دیا گیا تھا۔ پرانے راستے اور پرانے اعتقادات سے جو کوئی ذرا بھی ہٹتا اس کو سخت سے سخت سزا دی جاتی کسی قسم کا کوئی علمی مسئلہ مذہب کی دست اندازی سے نہیں بچ سکتا تھا۔ اس مقصد کے لئے اسپین میں مجلس انکوزیشن قائم ہوئی تھی جس کا کام یہ تھا کہ جو لوگ مذہب کے خلاف کچھ کہتے ہوں ان کی تحقیقات کرے اور ان پر کفر کا الزام لگا کر سزائیں تجویز کرے چنانچہ ۱۴۸۱ء سے لے کر ۱۴۹۹ء تک دس ہزار دو سو بائیس آدمی ارتداد کے الزام میں زندہ جلا دئے گئے۔ اس مجلس نے ابتدائے قیام سے

لے کر آخر زمانہ تک تین لاکھ چالیس ہزار آدمیوں کو کافر اور ملحد قرار دیا اور سزائیں دیں کوپرنکس نے نظام بطلیموسی سے انکار کرکے یہ ثابت کیا کہ زمین اور چاند وغیرہ آفتاب کے گرد گھومتے ہیں تو اس پر کفر کا الزام لگایا گیا اور سزا ملی۔ گیلیلو نے جو دوربین کا موجد تھا کوپرنکس کی تائید کی تو دس سال قید کی سزا پائی کولمبس نے نئے جزیرے کی تلاش کا ارادہ کیا تو کلیسا نے فتویٰ دیا کہ اس قسم کا ارادہ مذہب کے خلاف ہے۔ زمین کے کروی ہونے کا خیال جب اول اول ظاہر کیا گیا تو پادریوں نے سخت مخالفت کی کہ یہ بات کتاب مقدس کے خلاف ہے غرض ہر قسم کی ایجادات اور اکتشافات پر پادریوں نے کفر و ارتداد کے الزام لگائے تاہم چونکہ علمی ترقی کا ام اٹھان تھا ان کی کوششیں رائگاں گئیں اور علوم و فنون تکفیر ہی کے سایہ میں پھلے پھولتے رہے۔ پادریوں کی وہم پرستی اور تعصبات اگرچہ علم کو نہ دبا سکے لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ علمی گروہ نے پادریوں کے خیالات اور اوہام ہی کو مذہب سمجھا اور اس بنا پر نہایت مضبوطی سے ان کی یہ رائے قائم ہوگئی کہ مذہب جس چیز کا نام ہے وہ علم کی حقیقت کے خلاف ہے۔ یہی ابتدائی خیال ہے جس کی آواز بازگشت آج تک یورپ میں گونج رہی ہے۔

یورپ کی نت نئی اور حیرت انگیز ایجادات و انکشافات ساری دنیا میں شائع ہوئیں تو عوام الناس بڑے مرعوب ہوئے اور انھوں نے یورپ والوں کے جملہ خیالات و اعتقادات کو مسلم الثبوت سمجھ لیا۔ جو بات ان کے منھ سے نکلی آمنا صدقنا کہہ کر تسلیم کر لیں گے لیکن بعد ازاں یورپ میں جہاں ساری دنیا کے علوم و فنون کی تحقیقات ہوئی وہاں مذاہب کی بھی چھان بین شروع ہوئی اور بالآخر بہت سے ارباب دانش اس بات پر متفق ہوگئے کہ کوئی مذہب ہو بنیادی اور اصلی اصول و اعتقادات کے لحاظ سے کبھی اوہام پرستی کا مجموعہ نہیں ہو سکتا اور چند غیر مادی اور مافوق الفطرت چیزوں کے تخیلات جو تمام مذاہب میں مشترک ہیں ضرور حقیقت پر مبنی ہیں چنانچہ یورپ کے کئی بڑے بڑے علماء کو خدا اور روح کا وجود تسلیم کرنا پڑا اور انھوں نے صاف صاف اعتراف کیا ہے کہ یہ چیزیں ہم پر اس طرح منکشف ہوئیں جیسے دن کی روشنی۔

آئزک نیوٹن کہتا ہے کہ کائنات کے اجزا میں باوجود ہزاروں انقلابات زمان و مکان کے جو ترتیب و تناسب ہے وہ ممکن نہیں کہ بغیر کسی ایسی ذات کے پایا جا سکے جو سب سے اول اور صاحب علم ہے ہربرٹ اسپنسر کہتا ہے کہ ان تمام اسرار سے جن کی یہ کیفیت ہے کہ جس قدر ہم زیادہ غور و فکر کرتے ہیں اس قدر وہ غامض ہوتے جاتے ہیں اس قدر قطعی ثابت ہوتا ہے کہ انسان کے اوپر ایک ازلی اور ابدی قوت موجود ہے جس سے تمام اشیاء صادر ہوتی ہیں۔ نیشنل انسائیکلوپیڈیا میں لکھتا ہے کہ علم طبیعیات کا مقصد صرف یہ نہیں کہ عقل کی پیاس بجھائی جائے بلکہ اس کا ایک بڑا مقصد یہ ہے کہ اپنی عقل

کی نظر خالق کائنات کی طرف اُٹھائیں اور اس کے جلال پر فریفتہ ہو جائیں۔ رسکین کہتا ہے "اے آسمانو مجھ کو خبر دو اے ہواؤ مجھ کو بتلاؤ اے زمین مجھے جواب دے اے بے انتہا ستارو تم بولو کون سا ہاتھ ہے جس نے تم کو افق میں تمام رکھا ہے اے شب چہاردہ کس نے تیری تاریکی کو خوبصورت بنا دیا ہے تو کس قدر پرشان کس قدر عظمت آب ہے تو خود بتا رہی کہ تیرا کوئی صانع ہے جس نے تجھ کو بغیر کسی زحمت کے بنایا ہے اس نے تیری چھت کو قبہ ہائے نور سے مرصع کیا ہے جس طرح اس نے زمین پر خاک کا فرش بچھایا ہے۔ اے ہیبت ناک سمندر۔ اے وہ کہ غضبناک ہو کر زمین کو نگل جانا چاہتا ہے کس نے تجھ کو محبوس کر رکھا ہے جس طرح شیر کٹہرے میں قید کر دیا جاتا ہے تو اس قید خانہ سے بے فائدہ نکلنے کی کوشش کرتا ہے۔ تیری موجوں کا زور ایک حد معین سے آگے نہیں بڑھ سکتا"۔

ملین اڈورڈ کہتا ہے انسان اسوقت سخت حیرت زدہ ہو جاتا ہے جب یہ دیکھتا ہے کہ ان مکرر ناطق مشاہدات کے ہوتے ہوئے ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو یہ کہتے ہیں کہ یہ تمام عجائبات صرف بخت و اتفاق کے نتائج ہیں۔ یہ فرضی احتمالات اور عقلی گمراہیاں جن کو لوگوں نے علم المحسوسات کا لقب دیا ہے علم حقیقی نے ان کو بالکل باطل کر دیا ہے فزیکل سائنس جاننے والا کبھی اس پر اعتقاد نہیں لا سکتا۔

ہمارے ملک میں یہ عام خیال پھیلا ہوا ہے کہ یورپ عام طور پر خرق عادات اور روح کا منکر ہے اور اسی بنا پر جدید تعلیم کا ایک ایک بچہ ہر قسم کے ایسے واقعات پر جو محسوسات عام کے خلاف ہوں استہزا اور انکار کے لئے آمادہ ہو جاتا ہے اس لئے ہم چاہتے ہیں کہ خرق عادات اور روح کے متعلق یورپ کے مشہور مستند حکما و فضلا کی تحقیقات کا حال لکھیں سنہ ۱۸۶۹ء میں بمقام لندن ایک بہت بڑی مجلس ان امور کی تحقیقات کے لئے منعقد ہوئی اس مجلس کے ارکان حسب ذیل اصحاب تھے۔

سر جان لبک :۔ ممبر آف پارلیمنٹ۔ صدر انجمن
پروفیسر ہکسلی جو طبیعیات کا سب سے بڑا عالم تھا
لوئس۔ فزیکل سائنس کا بہت بڑا عالم
الفرڈ ولز: جو ڈاروِن کا ہمعصر اور مسئلہ ارتقا میں برابر کا شریک تھا۔
مارگن۔ مجلس علوم ریاضیہ کا صدر انجمن

جان کوکس، امپیریل سائنٹفک سوسائٹی کا صدر انجمن
ان کے سوا اور بہت سے فضلا شریک مجلس تھے اٹھارہ مہینے تک یہ مجلس برابر تحقیقات کرتی رہی آخر میں مجلس نے جو رپورٹ مرتب کی اس کے بعض فقرے یہ ہیں۔

" مجلس نے اپنی رائے کا مدار صرف ان تجربوں پر رکھا جو مجلس نے خود مشاہدہ کئے اور جن میں کسی قسم کا شک وشبہہ نہیں ہو سکتا مجلس میں چار شخص ایسے ممبر تھے جو شروع میں اس قسم کے واقعات کے سخت منکر تھے اور سمجھتے تھے کہ یا تو ان واقعات میں فریب وشعبدہ بازی سے کام لیا جاتا ہے یا خود انسان کے عصبی نظام کا اثر ہے لیکن نہایت دقیق اور مکرر تجربوں کے بعد ان کو یہ اقرار کرنا پڑا کہ یہ خرق عادات حقیقی اور واقعی ہیں"

اس کے بعد انگلستان اور امریکہ میں ان تحقیقات کے لئے ایک ایک مجلس قائم ہوئی جس کے صدر انجمن ہیزلوب اور ہوڈسن تھے یہ مجلس تقریباً بارہ برس تک تحقیقات میں مصروف رہی اور بالآخر ۱۹۰۹ء میں اس نے اپنی تحقیقات ختم کی اور ان واقعات کی صحت کا اعتراف کیا ہیزلوب نے جو رائے لکھی اس کے بعض فقرے یہ ہیں:-

" مجھ کو امید ہے کہ میں ایک برس کے بعد دنیا کے سامنے دلائل قطعیہ سے یہ ثابت کروں گا کہ اس عالم فانی کے بعد ایک اور عالم ہے۔ میں نے خود اپنی آنکھوں سے وہ خرق عادات دیکھے ہیں جن کی نسبت کسی طرح شعبدہ اور فریب کا احتمال نہیں ہو سکتا۔

ہوڈسن کی رپورٹ کے بعض جملے یہ ہیں۔

" دنیا کو بہت جلد عظیم الشان جدید اطلاعیں حاصل ہونے والی ہیں مجھ کو امید ہے کہ دو ایک ہی برس میں دنیا کے لئے انسانی زندگی کے قوانین فطرت کی نئی تفسیر پیش کروں گا۔ اگر پروفیسر ہیزلوب نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ اس نے مردوں کی روحوں سے باتیں کیں تو ان کا یہ دعویٰ بالکل درست ہے"

ایک اخبار کے نامہ نگار نے ہوڈسن کے اس مسئلہ کے متعلق گفتگو کی تو اس نے یہ الفاظ کہے " میں نے اور پروفیسر ہیزلوب نے ایک ساتھ تحقیقات شروع کی ہم دونوں دہریے تھے اور کسی شئے پر یقین نہیں رکھتے تھے تحقیقات سے ہماری غرض یہ تھی کہ عیان روحانیت جو شعبدہ بازیاں کرتے ہیں ان کی پردہ دری کردی جائے لیکن آج میں اس بات کا قائل ہوں کہ مُردوں سے بات چیت ہوسکتی ہے اور اس کے متعلق ایسے دلائل ظاہر ہوچکے ہیں کہ اب مطلق شبہہ کی گنجائش نہیں رہی"

پروفیسر کوکس جو امپیریل سائنٹفک سوسائٹی کا صدر انجمن تھا۔ اس نے مجمع عام میں کہا کہ میں صرف یہی نہیں کہتا کہ یہ ممکن ہے

بلکہ میں کہتا ہوں کہ وہ بالکل حقیقت واقعی ہے۔ پروفیسر کوکس نے خاص اسپریچولیزم پر ایک کتاب لکھی جو نہایت کثرت سے بار بار چھپ چکی ہے اس میں وہ لکھتا ہے کہ چونکہ مجھے ان واقعات کا قطعی یقین ہو چکا ہے اس لئے یہ اخلاقی کمزوری اور نامردی ہے کہ میں ان کے ظاہر کرنے میں اس بناء پر جھجکوں کہ نکتہ چیں میری ہنسی اڑائیں گے۔

ماوئین میں بہت بڑا فاضل جارج سکستون ہے وہ روح وغیرہ کا نہایت مخالف تھا اور ان امور پر سخت حملے کیا کرتا تھا اس لئے صرف اس غرض سے کہ مدعیان روح کی شعبدہ بازیوں کا پتہ لگائے اس طرف توجہ کی اور پندرہ برس تک اس تگ و دو میں رہا بالآخر اس نے یہ الفاظ کہے۔

"میں نے خاص اپنے گھر میں جہاں میرے احباب کے سوا کوئی موجود نہ تھا بغیر کسی درمیانی شخص کے قطعی طور پر اس کا تجربہ کیا۔ جن لوگوں سے بات چیت ہوئی وہ مرے ہوئے میرے عزیز و اقارب تھے۔"

باکس نے جو مشہور جیالوجسٹ فاضل ہے ایک علمی پرچہ میں لکھا کہ میں نے تمام وہ کتابیں جو روح کی رد میں لکھی گئیں تھیں پڑھیں اور ان تمام لوگوں سے مناظرے کئے لیکن میں نے یہ مشاہدات خود اپنی آنکھوں سے دیکھے اور دس برس تک تجربے کرتا رہا یہاں تک کہ اب میں ان مشاہدات پر بہ علم و رویت گفتگو کر سکتا ہوں۔

مارگن جو علوم ریاضیہ کا پریسیڈنٹ تھا۔ اس نے یہ شہادت دی کہ میں نے خود اپنی آنکھوں سے جو دیکھا اور اپنے کانوں سے جو سنا اس نے مجھ کو ایسا مطمین کر دیا ہے کہ شک کا احتمال بھی نہیں رہا۔

غرض اس قسم کی تحقیقات کی اگر تفصیل لکھی جائے تو ایک کتاب طیار ہو سکتی ہے یہاں صرف مقصد یہ ہے کہ ہمارے ملک کے وہ اصحاب جن کی آنکھیں بعض کم درجہ کے ادیبوں کی ملمع کاریوں سے خیرہ ہو گئی ہیں، مذہب کے معاملہ میں پھر غور و فکر کریں

محمد خلیل الرحمن (سال دوم شعبۂ دینیات)

# مغل اور گولکنڈہ

## عہد شاہجہاں تک

یہ مضمون عبدالوہاب صاحب مسلم کے امتحان ایم۔ اے کے مقالہ کا ابتدائی جزو ہے۔ مسلم صاحب یوں تو تاریخ کے طالب علم ہیں لیکن ساتھ ہی زبان و ادب کا نہایت صحیح اور اعلیٰ ذوق رکھتے ہیں جس کی چاشنی اس مقالہ میں بھی جا بجا موجود ہے۔ یہ مضمون جس محنت اور کاوش سے لکھا گیا ہے۔ اس کی داد ہر وہ شخص دینے کے لئے مجبور ہوگا جو اس کو غور و خوض کے ساتھ پڑھنے کی زحمت گوارا کرے گا۔

مدیر

پندرھویں صدی کے آخر میں بہمنی سلطنت کے حصے بخرے شروع ہوئے اور عماد شاہی، عادل شاہی، نظام شاہی، برید شاہی اور قطب شاہی سلطنتیں قائم ہوگئیں۔ ان میں قطب شاہی سلطنت نے سب سے آخر یعنی ۱۵۱۲ء میں اعلان خود مختاری کرکے اپنا دار السلطنت گولکنڈہ مقرر کیا۔

ان سلطنتوں کے قیام کے تھوڑے ہی عرصہ بعد ۱۵۲۶ء میں بابر کے ہاتھوں شمالی ہند میں عظیم الشان مغل سلطنت

کی بنیاد پڑی۔ بابر اور ہمایوں کی زندگی نے وفا نہ کی، لیکن اکبر کو موقعہ ملا اور اتنا اقتدار بھی کہ اپنی سلطنت کے حدود کو وندھیاچل کے جنوب میں پیشرو ہندو راجاؤں کی طرح وسعت دے۔ جہانگیر اور شاہجہاں نے بھی اس مسلک کی پیروی کی لیکن مغلوں کی یہ آرزو کہ پورے ہندوستان پر اپنا پرچم لہرائیں اس خاندان کے چھٹے عظیم الشان اور عظیم المرتبت بادشاہ اورنگ زیب عالمگیر کے عہد میں پوری ہوئی، جس نے ۱۶۸۷ء میں دکن کی آخری سلطنت قطب شاہیہ کو فتح کر کے مغل سلطنت میں اس کا الحاق کیا۔

اکبر کے دکن کی طرف توجہ کرنے سے پہلے ہی ۱۵۷۴ء میں نظام شاہی سلطنت نے برار پر قبضہ کر کے، عماد شاہی سلطنت کا خاتمہ کر دیا تھا اور بیدر کے بریدی خاندان کے قبضہ میں صرف خاندیش کا مختصر سا علاقہ باقی تھا۔ ۱۵۹۱ء میں اکبر نے اپنے سفیر دکنی درباروں میں بھیجکر مطالبہ کیا کہ وہ شہنشاہ دہلی کا اقتدار اعلیٰ تسلیم کرلیں۔ خاندیش نے اطاعت کی لیکن احمد نگر بیجاپور اور گولکنڈہ نے انکار کر دیا، جس پر ۱۵۹۳ء میں عبدالرحیم خانخاناں کے تحت دکن کے خلاف ایک زبردست فوج بھیجی گئی، جس سے چاند بی بی نے احمد نگر میں بڑی بہادری سے مقابلہ کیا، لیکن آخر کار مجبور ہو کر ۱۵۹۶ء میں نظام شاہیوں نے صلح کر کے برار مغلوں کے سپرد کر دیا۔ یہ صلح زیادہ عرصہ تک قائم نہ رہ سکی۔ نظام شاہیوں نے برار واپس لینے کی کوششیں کیں تو مغلوں نے احمد نگر فتح کر لیا، لیکن آپس کے اختلافات کی وجہ سے مغل فوجیں اس کامیابی سے فائدہ نہ اٹھا سکیں، اور اکبر نے دکنی فتوحات میں مشکلات، انتظامی دقتوں اور دکھنیوں کے زبردست مقابلہ کو دیکھ کر بیجاپور اور گولکنڈہ کی تسخیر کا ارادہ ترک کر دیا۔

۱۶۰۹ء میں بیجاپور نے بریدشاہی سلطنت کا خاتمہ کر دیا۔ اس وقت نظام شاہیوں کو خوش قسمتی سے ملک عنبر ایسا لائق مدبر اور سپہ سالار مل گیا تھا جس نے نہ صرف نظام شاہی سلطنت کے کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کر لیا بلکہ اسے ایک زبردست قوت بھی بنا کر گولکنڈہ کو چار لاکھ ہون سالانہ خراج دینے پر مجبور کیا[1]۔ احمد نگر پر مغل قبضہ کر چکے تھے۔ لہٰذا اس نے موجودہ اورنگ آباد کے قریب کھڑکی نامی قصبہ کو نظام شاہیوں کا دارالحکومت قرار دیا، بیجاپور کے علاقہ میں لوٹ مار شروع کی اور کچھ علاقہ پر قبضہ بھی کر لیا۔ اس نے برگیوں کو اپنی فوج میں بھرتی کیا اور وہ طریقہ جنگ شروع کیا جسے خافی خاں اور دیگر مورخ "برگی گری" کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اسی طریقہ جنگ کو آخر کار

[1] خافی خاں جلد اول صفحہ ۲۷۴ و بادشاہ نامہ عبدالحمید جلد اول حصہ ۲ صفحہ ۱۷۱

سیواجی اور اس کے جانشین کام میں لائے یا دکنی سلطنتوں کی بنیادیں کھوکھلی کرنے کے بعد مغل سلطنت کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا اور دکن کے شاداب خطہ کو تباہ و برباد کر دیا۔

دہلی دو رکھی؛ ملک عنبر نے بیجاپور اور گولکنڈہ سے اتحاد کیا اور ۱۶۱۵ء کے قریب نظام شاہی اور عادل شاہی حکومتوں نے مغلوں کے چند دکنی علاقے دبا لئے۔ ان میں احمد نگر بھی شامل تھا جسے بڑی مشکلوں اور خون فشانیوں کے بعد مغلوں نے حاصل کیا تھا؛ لہذا ۱۶۱۶ء میں جہانگیر نے شہزادہ خرم کو دکن کی طرف بھیجا۔ مغلوں کی جارحانہ کارروائیوں کے سامنے مجبور ہو کر دکنی سلطنتوں کو سر تسلیم خم کرنا پڑا۔ عادل شاہ نے اطاعت کی، شہر سے پانچ کوس آگے آکر شاہی فرمان کا استقبال کیا، اور شاہی سفیروں افضل خاں اور رائے رایاں کے سامنے وعدہ کیا کہ تمام شاہی محالات مع احمد نگر واپس کر دئے جائیں گے اور میں ہمیشہ شہنشاہ کی اطاعت کروں گا۔ اس نے رائے رایاں کو دو لاکھ روپیہ دیا اور شہنشاہ کے لئے پندرہ لاکھ روپیہ کی نقد جنس بطور پیشکش بھیجی۔ اس زمانہ میں میر مکی اور رائے جادو داس گولکنڈہ بھیجے گئے تھے قطب شاہ نے پانچ کوس آگے آکر فرمان کا استقبال کیا اور پندرہ لاکھ روپیہ کی پیش کش روانہ کی جس کے بعد شاہجہاں واپس ہوا؛ لیکن اس کی واپسی پر دکنی سلطنتوں نے پھر سر اٹھایا، اور متحد ہو کر قطب شاہ، عادل شاہ اور نظام شاہ نے بالاگھاٹ کے مغل علاقہ پر قبضہ کر لیا؛ شاہی لشکر کو شکست دے کر بھگا دیا؛ مغل علاقہ میں خوب لوٹ مار کی، اور برہانپور کا محاصرہ کر لیا؛ جس سے مغل حکام نے سخت پریشان ہو کر شہنشاہ کی خدمت میں مدد کے لئے عرضداشتیں بھیجیں۔ جہانگیر نے اطلاع پا کر بہت جلد ۲۹ دسمبر ۱۶۲۰ء کو حکم دیا کہ شاہجہاں فوراً دکن روانہ ہو؛ جو حسب الحکم یلغار کرتا ہوا ملک عنبر کے سر پر پہنچا اور پے در پے شکستیں دیں جس سے مجبور ہو کر ملک عنبر نے اطاعت کی اور وعدہ کیا کہ اگر مجھے معاف کیا جائے تو تمام شاہی علاقہ واپس کر کے چودہ لاکھ روپیہ کے نئے محالات نذر کر دوں گا۔ اس کے علاوہ اس نے دیگر سلاطین دکن کی جانب سے پیشکش وصول کر کے ادا کرنے کا بھی وعدہ کیا۔ شاہجہاں نے اس کی عرضداشت کو قبول کیا اور تصفیہ یہ ہوا کہ اکبر کے وقت سے جن پرگنات اور محالات پر مغلوں کا قبضہ ہو چکا ہے ان کو واپس لیں۔ ان محالات کی آمدنی چودہ کروڑ دام یعنی پینتیس لاکھ روپیہ تھی۔ واپسی محالات اور پیشکش کے علاوہ ایک شرط یہ بھی تھی کہ دکنی حکومتیں پچاس لاکھ روپیہ نقد بھی ادا کریں۔ ملک عنبر نے جملہ شرطیں قبول کر لیں اور اس کی درخواست پر شہنشاہ نے فیصلہ کیا کہ اس پچاس لاکھ روپیہ میں سے

---

[1] مرزا کی رجار دواس دیوان بیوتات، مآثر الامرا جلد سوم صفحہ ۱۵

عادل خاں بیس لاکھ، قطب الملک اٹھارہ لاکھ، اور نظام الملک بارہ لاکھ روپیہ ادا کرے۔ یہ معاہدہ جلد پورا کیا گیا اور تینوں سلطنتوں سے خراج پہنچنے پر شاہزادہ شاہ خرم واپس ہوا۔[۵۱]

اس طرح ۱۶۲۰ء میں یہ سلطنتیں مغلوں کی باجگذار بن گئیں۔ ان کے دار الحکومتوں میں مغل حاجب رہ کر اندرونی معاملات میں مداخلت کرنے لگے ان کو شاہی فرمان کا استقبال کرنا پڑتا اور ہر وقت شہنشاہ کی خفگی کا اندیشہ لگا رہتا۔ وہ شکست خوردہ تھے اور حالات کے تحت مطیع ہو گئے لیکن ان حکمرانوں کے دلوں میں اب بھی آزادی اور خود مختاری کا جذبہ باقی تھا۔[۵۲] چنانچہ اکثر موقعوں پر مختلف قسم کے بہانے کر کے فرامین کا استقبال کرنے سے گریز اور پیشکش ادا کرنے میں پس و پیش کرتے؛ حاجبوں کی خاطر و مدارات کر کے اور رشوتیں دیکر راضی کر لیتے؛ تاکہ ان کا بھرم باقی رہے اور یہ حاجب شہنشاہ کے پاس ان کی شکایت نہ لکھیں۔ مغلوں کا برتاؤ بھی ابتداءً زیادہ سخت نہ تھا بلکہ بعض اوقات یہ مراسم خوشگوار کہلائے جا سکتے تھے چنانچہ جس وقت شاہجہاں ۱۶۲۲ء میں جہانگیر کے خلاف بغاوت کر کے دکن آیا اور ملک عنبر، عادلشاہ اور قطب شاہ سے مدد مانگی تو ملک عنبر نے صاف انکار کیا اور بیجاپور نے اس کے سفیر کی توہین کی مگر گولکنڈہ کی طرف سے اس کی خاطر و مدارات ہوئی جس سے شاہ جہاں بہت خوش ہوا۔ ۱۶۲۶ء میں باپ اور بیٹے میں صلح ہو گئی۔[۵۳] لیکن شاہجہاں کو گولکنڈہ کا خاص خیال رہا اور قطب شاہ بھی شاہجہانی سفیر کا دیگر سلاطین کے مقابلہ میں زیادہ خیال رکھتا اور اس کی خاطر و مدارات کرتا چنانچہ اسی سال ۱۶۲۶ء میں جب عبد اللہ قطب شاہ تخت نشین ہوا تو شاہزادہ خرم کی طرف سے اخلاص خاں قزوینی تہنیت و مبارکباد کے علاوہ "تبرکات مرغوب و مکتوبات محبت اسلوب" لے کر آیا "مقربان اورنگ خورشید پایۂ دو شاہ سکندر جاہ تنظیم و تکریم او کما ینبغی شمردند و بہ نسبت حجاب دیگر او را منزلے وسیع مرحمت فرمودند و باحسان و اکرام پادشاہی مفتخر و مباہی گردید۔۔۔ ۔۔ حاجب شاہزادہ عالمیان را کہ بجہت اداے وظائف مبارکباد و تہنیت آمدہ بود مدعیات نیز عرضداشتہ مستدعیات ایشان بعز اجابت اقتراں یافت۔[۵۴]

---

[۵۱] خافی خان جلد اول صفحہ ۳۰۴ تا ۳۲۲

[۵۲] یہ جذبہ آخر تک باقی رہا چنانچہ بقول خان سعادت خاں حاجب سلطان ابو الحسن قطب شاہ نے کہا تھا کہ "ما ہم بادشاہ ئیم اگرچہ گرفتہ ئیم" جلد دوم صفحہ ۲۹۵

[۵۳] میرے پاس ایک مخطوطہ میں جہانگیر کا خط خرم کی بغاوت کے متعلق نثر اور اس کا جواب نظم میں موجود ہے جو مجھے میسور میں دستیاب ہوا

[۵۴] حدیقۃ السلاطین۔ قلمی دفتر دیوانی۔

اس کے کچھ عرصہ بعد ۶ فروری ۱۶۲۸ء کو شاہجہاں تخت نشین ہوا تو بیجاپور اور گولکنڈہ کے پیام تہنیت و مبارکباد آئے[1] لیکن یہ تعلقات دیرپا نہ تھے۔ خانجہاں صوبہ دار دکن تھا اس نے بالاگھاٹ کا مغل علاقہ عادل شاہ کے سپرد کردیا اور خود آگرہ پہنچا لیکن شہنشاہ کے خوف اور قتل کئے جانے کے وہم سے پریشان ہوکر دکن میں نظام شاہ کے پاس پناہ لی۔ شاہجہاں نے مطالبہ کیا کہ اسے واپس کردیا جائے لیکن احمدنگر نے جواب دیا کہ اسے ہم نے بلایا نہیں خود آیا ہے شاہجہاں بہت غضبناک ہوا لیکن موقعہ کی نزاکت دیکھ کر خود دکن روانہ ہوا۔ اور برہان پور پہنچکر عادل شاہ اور قطب شاہ کے پاس حاجب روانہ کئے گولکنڈہ میں اس کے حاجب شیخ محی الدین کی بڑی خاطر مدارات ہوئی اور قطب شاہ نے اس کے قیام گولکنڈہ ۱۶۲۷ تا ۱۶۳۱ء کے زمانے میں اسے اور اس کے اقربا کو ایک لاکھ پچاس ہزار ہون نقد، دس ہاتھی پچاس عراقی گھوڑے اور خلعت مرحمت کئے[2]

معلوم ہوتا ہے کہ جب عبداللہ قطب شاہ کی نوعمری سے دکنی حکومتیں اور مغل سلطنت گولکنڈہ سے فائدہ اٹھانا چاہتی تھی اس زمانے میں انھوں نے بعض بیجا مطالبات پیش کئے خصوصاً شیخ محی الدین نے جس کے پاس ہر ماہ شاہجہانی ہرکارہ آکر مطالبات پورے کئے جانے اور اس کی واپسی پر زور دیتا تھا۔ یہ حالت دیکھ کر سلطان عبداللہ نے شاہ محمد کو برطرف کرکے اس کی جگہ شیخ محمد کو پیشوا مقرر کیا شاہ محمد پر نااہلی کا الزام لگایا گیا اور شاہی معاملات میں خیانت کرنے کی بنا پر اسی کے مکان میں نظربند کردیا گیا نئے پیشوا نے آصف خاں اور دیگر امرا کے پاس خطوط بھیجکر شاہجہاں سے یہ حکم لے لیا کہ "من بعد شیخ محی الدین تخلف از رضائے خاطر آں قطب فلک جاہ و جلال نہ نمودہ در جمیع امور متابعت نماید"[3]
اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ محی الدین پیرزادہ اجینی خود کو شہنشاہ کا حاجب تصور کرکے قطب شاہ کو دھمکیاں دیتا اور بیجا مطالبات پیش کرکے مجبور کرتا تھا کہ رشوت دے کر اسے رام کرے۔ شاہجہاں نے بقول نظام الدین صاعدی اپنے حاجب کو قطب شاہ سے اس کے برتاؤ کی بنا پر صرف سرزنش ہی نہیں کی بلکہ جس وقت وہ ۳ اپریل ۱۶۳۱ء کو یوسف شا المخاطب بہ وفا خاں حاجب گولکنڈہ کے ساتھ برہان پور پہنچا اور گولکنڈہ کی جانب سے "موازی چہار دہ لک روپیہ جواہر و مرصع آلات بہا زر نقد و فیلان کوہ پیکر و دیگر امتعہ نفائس گولکنڈہ" پیش کرنے کے بعد خود اپنی جانب سے

---

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ صفحہ ۲۲۶
[2] حدیقۃ السلاطین قلمی و حدیقۃ العالم صفحہ ۲۲۲
[3] حدیقۃ السلاطین قلمی و حدیقۃ العالم صفحہ ۲۲۲
[4] حدیقۃ السلاطین

ایک لاکھ روپیہ کے جواہر پیش کئے۔[1] تو شاہجہاں نے قطب شاہی حاجب پر عنایت کی اور "شیخ محی الدین مغضوب و مردود گردید۔ ۔۔۔ خوار و بے اعتبار شد و اقربائے او را نیز تادیب بلیغ نمودند"[2] اس کے بعد اُسے جو کچھ گولکنڈا سے ملا تھا سب ضبط کر لیا[3] دفاخاں کو ۲۲ مئی ۱۶۳۱ء کو خلعت و دس ہزار روپیہ انعام ملا؛ جس نے شاہجہاں کے سلوک کی تمام کیفیت لکھ کر گولکنڈہ بھیجی لیکن تعجب ہے کہ شاہ جہاں کے درباری مورخین نے پیشکش کا ذکر تو کیا ہے لیکن شیخ محی الدین کو سزا دینے اور اس کا مال ضبط ہونے کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ شاہ جہاں کے مطالبات جن کی بنا پر ہمراہ شیخ محی الدین کے پاس ہرکارہ آتا تھا کیا تھے معاصر تاریخیں خاموش ہیں لیکن قیاس کہتا ہے کہ یہ غالبًا عادل شاہ کو مدد نہ دینے اور پیشکش بھیجنے کے متعلق تھے جس کا تصفیہ ایام شاہزادگی میں ہوچکا تھا۔ گولکنڈہ کا بادشاہ اس کو اپنی توہین اور آزادی کے خلاف تصور کر کے لیت و لعل کر رہا تھا لیکن اتفاقًا شاہجہاں کو، خان جہاں کی بغاوت کچلنے اور نظام الملک کی تنبیہ کے لئے دکن آنا پڑا۔ اس نے عادل شاہ سے ایک معاہدہ کر کے صابر بیگ المخاطب بہ نصیری خاں کو قطب شاہی سرحد پر بھیجدیا تا کہ ادھر سے مدد نہ آسکے۔ قطب شاہی پالیسی کے متعلق حدیقۃ العالم کا بیان ہے کہ "خاقان زمان کہ باطنًا با عادل شاہ متفق بود، ظاہرا رعایت جانب بادشاہ عالمیان شاہجہان می نمود بنا بر صلاح وقت سپاہ عادل شاہ را مدد خروج مرحمت فرمودتا بر سر مغل رفتہ محاربہ نماید"[4] نصیری خاں کے آنے کی خبر سنکر گولکنڈہ سے احتیاطًا آدم خاں حبشی اور اللہ قلی بیگ وغیرہ سرحد کی حفاظت کے لئے کولاس بھیجے گئے۔ اس زمانہ میں سید میرنے جو کنکوٹہ اور کلنگ میں سپہ سالار تھا، عریضہ بھیجا کہ باقر خان نجم ثانی صوبہ دار بنگالہ اس طرف آیا ہے اور اس نواح میں اس کا لشکر بے اعتدالیاں کر رہا ہے لہذا کمک کی ضرورت ہے۔ عبداللہ قطب شاہ نے سید عبداللہ شاہ قلی ولد سلمان قلی، دریا قوت خاں حبشی وغیرہ کو کنکوٹہ روانہ کیا اور سید عبداللہ کو سپہ سالار بنا کر تاکید کی کہ سرحد کی اچھی طرح حفاظت کی جائے۔ سید عبداللہ یلغار کرتا ہوا کنکوٹہ کے قریب پہنچا؛ اپنے چند سواروں کو باقر خاں کے مقابلہ میں روانہ کیا اور خود کوہ سیاہ کے قریب قیام کیا۔ قطب شاہ اور مغل لشکروں میں ایک خوں ریز جنگ ہوئی اتفاق سے وہاں دلدل تھی شاہ قلی دلدل میں پھنس کر مارا گیا۔ قطب شاہی فوج کے پاؤں اکھڑ گئے

---

[1] حدیقۃ السلاطین (قلمی)، وعبد الحمید جلد اول حصہ ۲ صفحہ ۳۶۶
[2] حدیقۃ السلاطین
[3] حدیقۃ العالم صفحہ ۳۲۴۔
[4] حدیقۃ العالم صفحہ ۳۳۵۔

اور مغلوں کو فتح ہوئی۔ سید عبداللہ نے مدد طلب کی تو خواجہ افضل ترک، حاکم مرتضیٰ نگر روانہ کیا گیا اور اس نواح کے جملہ نایک واڑیوں کو حکم ہوا کہ سرحد کی حفاظت کریں اس کے ساتھ ہی شیر خاں کو حکم ہوا کہ وہ راج مندری جاکر قلعہ کو مستحکم کرکے حفاظت کرے۔ چنانچہ وہ دھاوے مارتا ہوا باقر خاں سے پہلے وہاں پہنچ گیا[1] لیکن اس اثنا میں باقر خاں نے مئی ۱۶۲۹ء میں کمیر اباڑا اور ۲۴ دسمبر ۱۶۲۹ء کو قلعہ منصور گڈھ فتح کرلیا۔ قطب شاہیوں کو ہر جگہ زک ہوئی اور شیر خاں کو بھی شکست کا منہ دیکھنا پڑا۔ نایک واڑیوں کے گڈھ اور قلعے فتح ہوگئے اور انھوں نے ہتھیار ڈالدیئے، جس کے بعد نصیری خاں قلعہ قندھار کی تسخیر کو بھیجا گیا، ایک زبردست اور خونخوار مقابلہ کے بعد یہ قلعہ بھی مغلوں کے ہاتھ آگیا عادل شاہی و نظام الملکی فوجیں جو مدد کو آئی تھیں شکست کھا کر بھاگ گئیں اور مغل فوجوں نے نظام الملکی علاقہ کو خوب تباہ و برباد کیا۔ یہ حالت دیکھ کر عبداللہ قطب شاہ نے اظہار ندامت کیا اور پیشکش بھیجی۔ شاہجہاں نے بھی "نظر بر ایں کہ طریقہ الطاف با خدیو جہاں (عبداللہ قطب شاہ) مرعی میداشت وظاہرا در مقام تلافی و تدارک حقوق سابق بود، فرامین بہ باقر خاں ارسال فرمود کہ "ترک جرأت نمودہ وولایات مفتوحہ را وکلائے قطب شاہ سپردہ بہ بنگالہ مراجعت نماید"[2]

شیخ محی الدین کے مال و اسباب کی ضبطی، اور معتوب ہونے کی غالباً ایک بڑی وجہ یہ تھی کہ شاہجہاں کے بار بار بلانے پر بھی شیخ محی الدین واپس نہ ہوتا تھا۔ شہنشاہ یہ نہ چاہتا تھا کہ اس کا حاجب گولکنڈہ کے دیئے ہوئے مال سے دولتمند ہو۔ مغل دربار میں کسی کو ہاتھی دیا جانا بڑا اعزاز تصور کیا جاتا تھا اور قطب شاہ نے شیخ محی الدین کو کثیر روپیہ ہاتھی، گھوڑے اور دیگر مال و اسباب عطا کئے تھے جس کی وجہ سے اس نے شہنشاہی احکام پر عمل کرنے میں بے پروائی برتی تھی اگر اسے سزا نہ دی جاتی تو دوسرے حاجب بھی شاہی اغراض و مقاصد کے خلاف گولکنڈہ کی رعایت اور اعانت کرکے دولت حاصل کرتے بہرحال چونکہ اس وقت شہنشاہ گولکنڈہ کے اندرونی معاملات میں دخل نہ دینا چاہتا تھا اس لئے صرف پیشکش پر اکتفا کرکے قطب شاہ کے مفتوحہ علاقے واپس کردیئے اور خود نظام الملک اور خان جہاں کے استیصال میں مصروف رہا۔ خان جہاں نے زبردست مقابلہ

[1] حدیقۃ العالم صفحہ ۳۲۵

[2] شاہجہاں کے برہان پور جانے کے بعد باقر خاں بنگالہ واپس ہوا۔ حدیقۃ العالم صفحہ ۳۲۲

کیا لیکن آخر کار اس کے بازو ٹوٹ گئے اور بے یار و مددگار چند ہم قوم ہمراہیوں کے ساتھ آگرہ کی طرف بھاگا مگر شاہی لشکر نے تعاقب کرکے جھانسی کے قریب اس کا خاتمہ کر دیا۔

---

# شاہ جہاں کا دکن پر حملہ اور ۱۶۳۶ء کا عہدنامہ

مغلوں نے نظام شاہی علاقہ تباہ و برباد کر دیا تھا اور رفتہ رفتہ اس پر قبضہ کر رہے تھے؛ تھوڑے ہی عرصہ میں انہوں نے قلعہ دھارور بھی فتح کرلیا جو بہت مستحکم اور اہم تھا۔ عادل شاہ سے اس سے قبل معاہدہ ہو چکا تھا کہ مغلوں کی مدد کرنے پر اُسے نظام شاہی علاقہ کے پانچ قلعے (جن میں دھارور بھی شامل تھا) کوکن کے کچھ علاقوں کے ساتھ دئے جائیں گے؛ لیکن عادل شاہ یہ نہ چاہتا تھا کہ نظام شاہی سلطنت کا بالکل خاتمہ ہو جائے۔ دکنی سیاسیات کا اقتضا بھی یہی تھا۔ اب تک وہ مغلوں کے مدد کرنے سے پہلو تہی کرتا رہا لیکن دھارور فتح ہونے کے بعد اس نے اپنے سردار رندولہ خاں کو بھیجا اور یہ علاقہ طلب کئے۔ اگر اعظم خاں نے یہ کہکر کہ "عادل شاہ نے اب تک کوئی مدد نہیں دی ہے؛ اس کو چاہئے کہ مدد دے کر اپنی وفاداری اور ایفائے عہد کا ثبوت دے۔ اس وقت حسب معاہدہ یہ قلعے اسے ضرور دے جائینگے" قلعہ پرینڈہ کا محاصرہ کرلیا۔ نظام الملکی سرداروں نے پریشان ہوکر عادل شاہ کو لکھا کہ نظام شاہی علاقہ تو ختم ہو رہا ہے پرینڈہ کی فتح عادل شاہی سلطنت کے خاتمے کی تمہید ہوگی۔ اس لئے مناسب ہے کہ ہم اور آپ ملکر مغلوں کا مقابلہ کریں۔ پرینڈہ عادل شاہی سرحد کا اہم ترین قلعہ تھا اس لئے عادل شاہ بھی گھبرا رہا تھا چونکہ وہ خفیہ طور پر نظام شاہی سرداروں کی مدد کر رہا تھا اور حسب معاہدہ مغلوں کو مدد بھی نہیں پہنچائی تھی اس لئے اس کا خوف اور زیادہ بڑھ گیا اور اب اُس نے اپنی فوجیں علانیہ نظام شاہی سرداروں کی مدد کو بھیجیں۔ چنانچہ اس متفقہ فوج کی کوششوں اور آذوقہ کی کمی کے باعث مجبوراً اعظم خاں کو پرینڈا کا محاصرہ اٹھا لینا پڑا۔

اسی زمانہ میں پے درپے شکستوں کے باعث برہان نظام شاہ کے دماغ میں فتور آگیا اور اس نے فتح خاں ابن ملک عنبر کو جسے ناراض ہوکر اس نے قید کر دیا تھا، رہا کر دیا لیکن یہ رہائی خود نظام شاہ کی قید اور موت کا باعث ہوئی کیونکہ لوگوں کے بھڑکانے سے فتح خاں نے برہان نظام شاہ کو قید کرکے آخر میں گلا گھونٹ کر مار ڈالا اور اس کے

دس سالہ لڑکے حسین نظام شاہ کو تخت نشین کرکے خود ۱۶۳۳ء میں شہنشاہ کی اطاعت کرلی

اب چونکہ خان جہاں کا خاتمہ اور نظام الملک کا استیصال ہو چکا تھا، اور انھیں ایام میں ممتاز محل بیگم کا انتقال بھی ہو گیا تھا، جس سے شہنشاہ نہایت غمگین تھا اس لئے دکن میں زیادہ قیام کو غیر ضروری تصور کرکے سنہ ۱۶۳۲ء کے وسط میں برہان پور ہوتا ہوا آگرہ واپس ہوا لیکن اس کے واپس ہوتے ہی دکنی حکومتوں نے پھر سر اٹھایا اس کا سبب یہ تھا کہ شاہ جہاں نے فتح خاں کی اطاعت سے خوش ہوکر نظام الملک کے چند محالات جو اس سے قبل ساہو کو دئے گئے تھے، اسے عنایت کئے۔ ساہو نے ناراض ہوکر بیجاپور میں پناہ لی اور دولت آباد پر حملہ کیا۔ فتح خاں کے مدد مانگنے پر مغل سپہ سالار مہابت خاں ادھر روانہ ہوا۔

مغلوں کے کامیاب حملے، غارتگری اور اپنی بے بسی دیکھ کر دکھنی حکومتوں کی آنکھیں کھل چکی تھیں اور ان کو اپنی تباہی بلکہ خاتمے کے آثار نظر آرہے تھے چنانچہ انھوں نے ایک دوسرے کی مدد کو اپنی بقا کے لئے ضروری سمجھ کر پیام و سلام کا سلسلہ شروع کر دیا تھا مغل فوج نے ساہو اور نرہری پنڈت سپہ سالار بیجاپور کو شکست دی جنھوں نے فتح خان کو وقتی مصالح سمجھا کر ملالیا[1] مغلوں کو معلوم ہوا تو انھوں نے اس پر حملہ کر دیا اور اس نے خود میں مقابلہ کی سکت نہ پاکر قلعۂ دولت آباد میں پناہ لی۔ تھوڑے ہی عرصہ میں بیجاپوری فوجیں مدد کو پہنچ گئیں، جس کے بعد مغلوں اور دکھنیوں میں کئی خونریز لڑائیاں ہوئیں اور گھمسان کے رن پڑے۔ محصورین نے بڑی بہادری سے مقابلہ کیا لیکن آخر کار غلہ کی کمی اور محاصرہ کی سختی سے تنگ آکر فتح خاں نے ۱۷ جون ۱۶۳۳ء کو قلعہ خان خاناں کے سپرد کر دیا مگر مہابت خاں نے خلاف عہد فتح خاں اور نظام الملک کو قید کرکے شاہ جہاں کے پاس بھیجا[2]۔ جس نے فتح خاں کا وظیفہ مقرر کرکے نظام شاہ کو قلعہ گوالیار یعنی مغلوں کے شاہی قید خانہ میں قید کر دیا۔ ۔ ۔ ۔ عادل شاہ نے فتح خاں کو مدد بھیجتے وقت اپنے سفیر شیخ دبیر نامی کو عبد اللہ قطب شاہ کے پاس حیدرآباد روانہ کیا تھا جس نے قطب شاہی دربار میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ مغلوں کے حملے ہو رہے ہیں اور ان سے دونوں سلطنتوں کی تباہی کا اندیشہ ہے لہذا بیجاپور اور گولکنڈہ کو متحد ہو جانا چاہئے۔ اس سفیر کا استقبال گولکنڈہ میں بڑے تپاک سے ہوا بجائے سابق سرد مہری کے گرمجوشی کا اظہار ہونے لگا اور تعلقات معاندانہ کے بجائے دوستانہ ہو گئے۔ اگرچہ یہ خاندان عرصہ سے ازدواجی رشتوں سے وابستہ تھے اور

---

[1] خافی خاں جلد اول صفحہ ۴۷۹ تا ۴۸۰

[2] حدیقۃ العالم ۳۵۲

سلطان محمد قلی کی ہمشیر جہاں آرا بیگم کی شادی ابراہیم عادل شاہ سے ہوئی اور اس کے بعد سلطان محمد قطب شاہ نے عادل شاہ کی بیٹی سے شادی کی تھی لیکن تعلقات کو زیادہ مستحکم اور استوار بنانے کے لئے سلطان محمد عادل شاہ نے خاقان جنت مکان سلطان محمد قطب شاہ کی بیٹی سے شادی کا پیام دیا۔ جسے عبداللہ قطب شاہ نے بخوشی منظور کیا چنانچہ بڑی دھوم دھام سے شادی ہونے کے بعد ۱۶۳۳ء میں رخصتی عمل میں آئی[1]۔

یہ شادی درحقیقت اس سیاسی خلفشار کا نتیجہ تھی جو شاہجہاں کے دکن میں آنے کی وجہ سے پیدا ہوا تھا چنانچہ فتح خاں پر حملہ ہونے پر نہ صرف عادل شاہ نے مدد بھیجی بلکہ قطب شاہ سے بھی مدد مانگی جہاں سے خفیہ طور پر روپیہ روانہ کیا گیا۔ مہابت خاں نے اپنی مشکلات دیکھ کر شہنشاہ کو لکھا کہ کسی شہزادہ کو امداد کے لئے روانہ کیا جائے شاہجہاں نے شجاع کو مع اس کے اتالیق سید مظفر کے روانہ کیا لیکن اس کی کاہلی اور عیش پرستی نے ناکامی کا منہ دکھایا۔ مہابت خاں نے شاہزادہ کو ساتھ لے کر قلعہ پرینڈہ کا دوبارہ محاصرہ کیا، جو اس وقت عادل شاہ کے قبضہ میں تھا لیکن چار ماہ تک محاصرہ کرنے کے بعد بے نیل و مرام واپس ہوا۔ شاہجہاں کو قلعہ دولت آباد دیکھنے کا بہت اشتیاق تھا۔ اسی زمانہ جھجھار سنگھ شکست کھا کر دکن کی طرف بھاگ آیا تھا۔ مہابت خاں اور شجاع کو محاصرہ پرینڈہ میں ناکامی ہوئی تھی دکنی سلطنتوں نے عرصہ سے پیشکش نہیں بھیجی تھی ان میں آپس میں مغلوں کے مقابلہ میں اتحاد اور معاہدے ہو رہے تھے جو مغل سلطنت کے مفاد کے خلاف تھے۔ اسی زمانہ میں ساہو نے نظام الملک کے خاندان سے ایک بچے کو لے کر برائے نام تخت نشین کر کے لوٹ مار بھی شروع کر دی تھی اس لئے شاہجہاں نے دکن جانا ضروری سمجھا۔ عبدالحمید لاہوری لکھتا ہے " عادل خاں از مستی بادہ ناخوردی جمع از فتنہ ... نظام الملکیہ را، خصوصاً ساہو فساد خو کہ بعضی محال ملک بے نظام بہ تصرف آوردہ بود ہر لحظہ دود سودا از کانون سر بے مغزش سر بر می زد اعانت نمودہ در ارسال پیشکش تعلل می ورزید و قطب الملک نیز عروہ وثقائے بندگی و حبل متین عبودیت از دست دادہ با عادل خاں راہ موافقت می پیمود[2]"

شاہجہاں گولکنڈہ سے زیادہ ناراض تھا کیونکہ یہاں کے سلاطین نہ صرف پیشکش نہ بھیجتے اور عادل شاہ کی مدد کرتے تھے بلکہ مساجد میں شاہ ایران کے نام پر خطبہ پڑھا جاتا اور خلفائے ثلاثہ کو علانیہ برا بھلا کہا جاتا۔ ان

---

[1] حدیقۃ العالم صفحہ ۳۳۷ تا ۳۴۵

[2] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۲۵

حالات کو سن کر شاہجہاں نے مکرمت خاں دیوان بیوتات کو بیجاپور بھیجا اور عبداللطیف گجراتی کو ایک فرمان دیگر گولکنڈہ روانہ کیا جس کا خلاصہ یہ ہے:-

"بہ بسامع جاہ وجلال رسیدہ کہ در ملک آن قطب فلک شوکت علی رُوس الاشہاد سب اصحاب کبار " " " " می نماید و آن ایالت پناہ منع نمیکند کہ آیات قرآن مجید و فرقان حمید دلالت میکند بر فضل ایشاں ..." برایں از روئے ارشاد حکم می فرمائیم کہ (۱) از ملک خویش ایں امر قبیح و فعل شنیع و بہ سزائے اعمال شریر ساند بنا برایں از روئے ارشاد حکم می فرمائیم کہ (۱) از ملک خویش ایں امر قبیح و فعل شنیع برطرف گرداند و اگر بدبختے از بے سعادتی مرتکب شود اورا سیاست نماید و اگر چنیں نخواہد کرد " " " " " در ین صورت بر ما لازم است کہ در مقام تسخیر آں ملک شویم " " " " و دیگر بعرض رسید کہ (۲) کہ خطبہ را در آن ملک بنام فرمانروائے ایران می خوانند - ہرگاہ آں ایالت پناہ دعوئ مریدئ ما می نمودہ باشد با فرمانروائے ایران چہ ارجوع دارد - باید کہ بعد ازیں نام فرمانروائے ایران در خطبہ مذکور نہ سازد و دراں ملک خطبہ بنام نامی والقاب سامی ما مزید باشد و دیگر مبلغ کلی از بابت پیشکش آں ایالت و شوکت پناہ را باید داد چنانچہ تفصیل آن و راتے کہ بدستخط دیوانیان کرام رسیدہ و ہمراہ ایں فرمان عالی شان فرستادہ شدہ معلوم خواہد شد آن را ادا نماید " " " " " " خدمتے کہ ازاں مرحوم (سلطان محمد قطب شاہ) بہ وقوع آمدہ ایں ہمہ عنایت پادشاہ نسبت بآن قطب فلک ایالت می فرمائیم و آں ملک را با و مرحمت نمائیم و در عوض مبلغ مذکور جواہر نفیسہ و مرصع آلات ثمینہ و فیلان بے عیب کلاں نامی مثل ڈاک سمندر و لشکر کہ پدر او بہ عنوان پیشکش فرستادہ بود " " " " روانہ درگاہ والا گردد"[1]

ان مطالبات کے بعد مطالبہ کیا گیا تھا کہ یہ پیشکش ایام نوروز میں دولت آباد پہونچ جائے عدم تعمیل کی شکل میں حملہ کی دھمکی دی گئی تھی - ۲۱ فروری ۱۶۳۶ء کو شاہجہاں دولت آباد پہونچا اور اپنی فوج کو جو پچاس ہزار سپاہیوں پر مشتمل تھی تین حصوں میں تقسیم کر کے قطب شاہی، عادل شاہی، اور نظام شاہی علاقوں پر خان دوراں، خان زماں، اور مہابت خاں کے تحت بھیجدیا اور حکم دیا کہ اگر عادل شاہ اور قطب شاہ اطاعت نہ کریں تو قرار واقعی تنبیہ کی جائے - خان دوراں مع چند بڑے سرداروں کے قطب شاہی علاقوں پر حملہ کے لئے

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۳۰ تا ۱۳۲

قندھار اور نامدیڑ کی طرف روانہ ہوا۔ اسے حکم ہوا تھا کہ اس علاقے میں، جو عادل شاہی اور قطب شاہی سرحد ہے قیام کرے اور تاخت و تاراج کرکے اودسہ اور اودگیر کے قلعوں کو فتح کرلے چنانچہ اس نے اس علاقہ میں پہونچ کر لوٹ مار شروع کی۔ عبداللہ قطب شاہ کو حالات معلوم ہوئے تو اس نے مدد کے لئے ایک جرار فوج بھیجی اور جنگ کے لئے تیار ہونے کا حکم دے دیا۔ اس اثنا میں شاہجہاں کو اطلاع ملی کہ عادل شاہ نے فرمان کی خلاف ورزی کی اور اودسہ و اودگیر کے قلعہ داروں کو روپیہ اور فوج سے مدد دے رہا ہے! اس کے علاوہ ساہو نے اس کی پناہ لی اور عادل شاہ نے اس کی مدد پر رندولہ خاں کو مامور کیا۔ شاہجہان نے حکم دے دیا کہ تمام سردار متفق ہوکر عادل شاہی سلطنت کو تاخت و تاراج کریں لیکن اطاعت کرنے کی صورت میں لوٹ مار اور قتل و غارت سے ہاتھ اٹھالیں۔

واقعہ یہ ہے عادل شاہ کو سفارت کا علم ہوا تو اس نے حسب سابق پانچ کوس آگے بڑھ کر فرمان کا استقبال کیا لیکن دیگر مطالبات کے تصفیہ میں لیت و لعل کر رہا تھا۔ مغل حاجب، مکرمت خاں نے شہنشاہ کو اطلاع دی جس پر اس نے تاخت و تاراج کرنے کے احکامات دئے اور مغل لشکر نے بہت جلد کئی قصبوں اور گاؤں کو صفحہ ہستی سے مٹا دیا۔ یہ حالت دیکھ کر عادل شاہ سخت پریشان ہوا اور اس نے میر ابوالحسن اور قاضی ابو سعید کو شہنشاہ کی خدمت میں بھیجا جنہوں نے آصف خاں کے ذریعہ حاضر ہوکر عادل شاہ کا عجز و انکسار ظاہر کیا اور اس کی طرف سے شہنشاہ کی خدمت میں پیشکشی حاضر کی۔

قطب شاہ نے مقابلہ کرنا بے سود جانا اور بغیر لڑے بھڑے شہنشاہ کے جملہ مطالبات قبول کرلئے چنانچہ خلفاء ثلاثہ پر تبرہ بند کرکے ان کے اسمائے گرامی کے ساتھ شہنشاہ ہند کا نام بھی شامل کرایا اور اسی پر اکتفا نہ کرکے سکہ پر بھی شہنشاہ کا نام ثبت کرایا اور پابندی سے پیشکش ادا کرنے کا وعدہ کیا چنانچہ عبدالحمید لاہوری لکھتا ہے کہ ” عبداللہ پذیرائی اوامرے کہ در منشور ثبت بود گشتہ خطبہ را باسمائے سامیہ خلفائے راشدین و القاب نامیہ بادشاہ عادل آئین بلند آوازہ گردانید و کر رہنگام خطبہ خواندن حاضر شدہ با نشاندن زر و دادن خلعت بخطیب سرمایہ سعادت اندوخت و سکہ را باسم سامی خدیو ہفت اقلیم مزین ساختہ از زر مسکوک بدرگاہ والا ارسال داشت۔ و بہ تنبیہہ پیشکش مغتر گردید“[1]

---

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۴۵

صاحب حدیقۃ السلاطین نظام الدین صاعدی لکھتا ہے کہ شاہجہاں کے دکن نہ آنے کی خبر سُن کر قطب شاہ نے ملا تقیا ئی شیرازی کو مع تحفوں اور ہدیوں کے روانہ کیا تھا جو برہانپور میں آستان بوس ہوا! لیکن شاہجہاں نے دولت آباد ہو چکر عبداللطیف دیوان تن کو بطور حاجب گولکنڈہ روانہ کیا اور خان دوران کو قطب شاہی علاقہ کی سرحد پر بھیجدیا جو ناندیڑ پہنچا۔ یہ مقام قطب شاہی سرحد سے آٹھ فرسخ کے فاصلہ پر تھا۔ قطب شاہ نے حالات سُن کر اپنے بھی چند سردار بھیجدیئے کہ "در آں سمت شوکت قرار گیرید" اور جنگ کی تیاری کا حکم دیا۔ عبداللطیف نے گولکنڈہ کی تیاریاں دیکھ کر لکھا کہ مصلحت اسی میں ہے کہ گولکنڈہ پر سختی نہ کی جائے اور صرف پیشکش پر اکتفا کریں ورنہ ایسا نہ ہو کہ پیشکش بھی ہاتھ سے جائے۔ اس کے بعد وہ لکھتا ہے کہ "از جانب عالی حضرت شاہجہاں این تکلیف نیز واقع شدہ بود۔ چنانچہ قبل ازیں در اعیاد وجمعات بہ روش منابر فاتحہ سلاطین صفوی نژاد را در مقدم فاتحہ ایشاں می خواندند بعد ازیں بجائے آں فاتحہ حضرت شاہجہاں بخوانند" اس کے لئے قطب شاہ کسی طرح راضی نہ ہوتا تھا لیکن ملا عبداللطیف نے اپنی چرب زبانی سے شہنشاہ کا یہ مطالبہ بھی منوالیا[1]

نظام الدین کا یہ بیان کہ شاہجہاں نے اس خوف سے کہ کہیں پیشکش بھی ہاتھ سے نہ جائے قطب شاہ سے صلح کرلی، حالات اور واقعات دیکھتے ہوئے غلط معلوم ہوتا ہے بلکہ اس کا سبب یہ تھا کہ قطب شاہ نے اطاعت کرلی تھی اور ججھار سنگھ کے بھائی اور بیٹے کو گرفتار کر کے بھیجدیا تھا۔ شاہجہاں خونریزی پسند نہ کرتا تھا۔ اپنے جملہ مطالبات بغیر کسی لڑائی جھگڑے کے پورے ہوتے دیکھ کر اس نے حملہ نہیں کیا۔ چنانچہ عادل شاہ کے خلاف لشکر روانہ کرتے وقت بھی اس نے اپنے سرداروں کو یہی حکم دیا تھا کہ اگر عادل شاہ اطاعت کرے تو اس کے علاقہ پر حملہ نہ کیا جائے۔ خافی خاں کا بیان ہے کہ "ملا تقی فرستادۂ حیدرآباد مطابق حکم روز جشن نوروز با قدرے جواہر و پنج فیل کوہ شکوہ و دیگر تحف کہ قیمت جملہ یک لک و شصت ہزار روپیہ مع عرضداشت تہنیت سال نوروز رسیدہ ملازمت نمودند[2]" ۵ اگسٹ ۱۶۳۶ء کو شیخ عبداللطیف قطب شاہی حاجب شیخ محمد طاہر کے ساتھ واپس آیا۔ اور مطالبہ کے مطابق چالیس لاکھ روپیہ نقد وجنس از جواہر گراں بہا و مرصع آلات اور سو ہاتھی نر و مادہ پیش کئے جن میں سے دو ہاتھیوں کا ساز و سامان سونے اور دو کا چاندی کا تھا۔ ان کے علاوہ

[1] حدیقۃ السلاطین قلمی، دفتر دیوانی
[2] خافی خاں جلد اول صفحہ ۵۲۲ و عمل صالح جلد ۲ صفحہ ۱۶۱

پچاس عربی گھوڑے مع طلائی و نقرئی ساز و سامان و دیگر اشیائے نفیسہ پیش کئے۔

قطب شاہ نے لکھا تھا کہ "این مرید موروثی از صدق اعتقاد و وفور اخلاص تعہدی نماید کہ ہموارہ دریں ملک خطبہ چاریار با صفار ... " مزین بنام نامی و لقب گرامی بندگان اعلیٰ حضرت " " " درجمع و اعیار لاینقطع میخواندہ باشد و ہرگز پیرامون روش کہ سابقا خواندہ اند نگردند و پیوستہ بہ زر سرخ و سفید سکہ مبارک از درگاہ عالم پناہ کندہ فرستادہ اند می زدہ باشند و نیز قبول نمودم کہ از ابتدائے سن سنہ جلوس مقدس مبلغ دو لک ہون را کہ ہشت لک روپیہ می شود از جملہ چار لک ہون بابت نظام الملک سال بسال بے عذر و اہمال سرکار خاصہ شریفہ واصل سازم بہ ہیچگونہ اگر بادشاہزادہ والا گہر بلند اختر نظام بخش صوبہ دکن باشند بخدمت ایشاں بفرستم یا بہر یک از عہدہائے آں دولت ابد اتصال کہ پرداخت صوبہ مذکور برائے زرین او مغرض رسانم و ہشت لک روپیہ از جملہ سی و دو لک روپیہ پیشکش تا آخر سنہ بالقطع بریں نیازمند درگاہ مقرر شدہ بود باقی ماندہ با دو لک ہون سال متصل کہ سنہ جلوس مبارک باشد بدرگاہ معلیٰ بفرستم و آنچہ تفاوت قیمت اسپاں وغیرہ با موافق قیمت حضور اشرف نسبت بقیمت گولکنڈہ از پیشکش حال مشخص شود ایں مرید موروثی تعہد می نماید کہ بلا عذر واصل خزانہ عامرہ سازد و در سنوات آئندہ ہم اگر جنسے در جملہ زر پیشکش فرستادہ شود ہمیں طریق سلوک باشد و بعد ازیں ہمیشہ با اولیائے دولت عظمیٰ از صمیم قلب یکرنگ و موالف با مخالفاں از تہ دل دشمن باشم"[1]

چونکہ قطب شاہی اطاعت کر رہے تھے جو دکنی سیاسیات اور عادل شاہ کے مصالح کے خلاف تھا اسے خوف ہوا کہ شہنشاہ کے جانے کے بعد عادل شاہ اس کو نقصان نہ پہونچائے لہذا اس نے درخواست میں لکھا کہ "طریقہ عہدہائے دولت کہ صوبہ دار دکن باشند آنکہ چوں ہمچشماں بسبب پیش قدمی ایں نیازمند در قبول اطاعت و بندگی درگاہ جہاں پناہ کمر بغاوت من جہت بستہ اند اگر احیاناً عادل خانیہ بعد ازیں معاودت رایات عالیات از کوتہ اندیشی و نا عاقبت بینی دست تطاول بملک ایں نیازمند دراز کنند ایشاں در دفع شر آنہا از من و ملک من مدد و معاون باشند و اگر باوجود آنکہ ایں نیازمند طلب امداد و اعانت نماید قصور دا

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۶۹

دکن متغافل نگذارند و عادل خانیہ بعنف و تعدی از یں نیاز مند مبالغ نگیرند آن مبلغ دریں ہشت لک روپیہ پیشکش ہر سالہ مجرا باشند۔[1]

عبداللطیف کے ہمراہ نہال چند جوہری جواہرات کے انتخاب اور تعین قیمت کے لئے گیا تھا اس نے قطب شاہ کے ہاتھ میں یاقوت جڑی ہوئی ایک قیمتی انگوٹھی دیکھی اور واپس آکر شہنشاہ سے تعریف کی شہنشاہ نے حکم دیا کہ قطب شاہ کو وہ انگوٹھی بھیجنے کے لئے لکھا جائے۔ قطب شاہ نے نوشتہ پاتے ہی وہ انگوٹھی جس کے یاقوت کا وزن بارہ رتی تھا اور بہت خوبصورت تھی شہنشاہ کی خدمت میں بھیجدی اس کی قیمت پچاس ہزار روپیہ آنکی گئی اور پیشکش کی کمی میں محسوب کی گئی۔ چونکہ قطب شاہ نے شہنشاہ کی تصویر طلب کی تھی اس لئے شہنشاہ نے ایک تصویر اور اس کے ساتھ چند تحفے مع عہدنامہ نوشتہ ۷ ربیع الثانی سنہ ۱۰۴۶ھ محمد زاہد کے ذریعہ شیخ محمد طاہر صاحب گولکنڈہ کے ساتھ روانہ کئے۔ اس عہدنامہ میں قطب شاہ کے سکہ و خطبہ جاری کرنے اور مطیع ہونے پر اظہار خوشنودی کیا گیا تھا اور قطب شاہ سے وعدہ تھا کہ اگر تم اطاعت پر ثابت قدم رہے تو مجھسے یا میری اولاد سے تم کو کبھی ضرر نہ پہونچے گا۔[2]

قطب شاہ نے شہنشاہ کے تمام مطالبات پورے کئے تھے اور معلوم ہوتا ہے کہ جن جن چیزوں کی فرمائش ہوئی تھی سب شہنشاہ کو وصول ہو چکی تھیں اور اب قطب شاہ کا خزانہ جواہرات اور نفائس سے خالی ہو چکا تھا چنانچہ خواجہ محمد زاہد کے پہونچنے پر جو یاد داشت قطب شاہ نے بھیجی اس میں لکھا ہے کہ فیل گجراتی جس کے لئے اعلیحضرت نے تحریر فرمایا تھا فرمان آنے سے قبل ہی روانہ کیا جاچکا ہے؛ امید کہ اب تک پہونچ گیا ہوگا۔ میرے پاس اس سے بہتر ہاتھی نہیں ورنہ حاضر خدمت کرتا۔ عرضداشت خالی بھیجنی مناسب تھی اور میرے پاس کوئی تحفہ قابل فرستادگی باقی نہیں رہا، اسلئے پریشان تھا اتفاقاً اسی اثنا میں یک جرا یک الماس اسی وزن کا لایا جس وزن کا بھیجا جاچکا ہے میں نے اسے خرید لیا اگرچہ اکیلا بھیجنا اچھا نہیں معلوم ہوتا لیکن بحالت مجبوری وہی ارسال خدمت ہے۔[3]

عہدنامہ، عرضداشت اور حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ قطب شاہ نے اطاعت قبول کرلی تھی اور حدیقۃ السلاطین کا یہ بیان کہ شاہجہاں نے قطب شاہی عساکر کے خوف اور عبداللطیف کے لکھنے سے صرف پیشکش پر اکتفا کیا تھا، قابل غور ہے۔ عادل خاں کی عرض پر کہ اس کے پاس اب کوئی ہاتھی نہیں رہا شہنشاہ کے حکم سے عہدنامہ کے ساتھ ایک اچھا ہاتھی بھیجا گیا۔

---

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۰۰ تا ۱۰۰ [2] ایضاً صفحہ ۲۰۹ تا ۲۱۱ [3] ایضاً صفحہ ۲۱۳ تا ۲۱۵

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اس کے ساتھ جس نے بلاجنگ وجدل کے اطاعت کی وہی بلکہ اس سے سخت برتاؤ کیا گیا جیسا کہ اس کے ساتھ جس نے شاہی لشکر کو کافی نقصان پہنچایا تھا۔ بلکہ عہدنامہ کے شرائط و نتائج سے معلوم ہوتا ہے کہ گولکنڈہ کو یہ صلح اگر اسے صلح کہا جا سکتا ہے، بمقابل عادل شاہ بہت مہنگے داموں میں خریدنی پڑی کیونکہ عادل شاہ کو بہت سے سابق اور نئے مفتوحہ نظام شاہی قلعے دیدیے گئے جن کی آمدنی اسی لاکھ روپیہ تھی۔ ہٹلر کا قول ہے کہ کمزوری سب سے بڑا گناہ ہے۔ اسی گناہ کا خمیازہ قطب شاہ کو اچھی طرح بھگتنا پڑا۔ شہنشاہ نے اس کی اطاعت سے خوش ہو کر اتنا ضرور کیا کہ اسکی درخواست پر چار لاکھ ہون میں سے جو گولکنڈہ نظام الملک کو دیتا تھا دو لاکھ معاف کر دیئے اور عادل شاہ کو اپنے طویل فرمان نوشتہ ۱۶ مئی سنہ ۱۶۳۶ء میں علاوہ دیگر سیاسی مطالبات کے قطب شاہ کے متعلق لکھا کہ چونکہ قطب شاہ نے ہمارے جملہ احکام کی تعمیل کی ہے لہذا "می باید کہ آن عدالت پناہ کہ کلاں ترین دنیاداران دکن و راس رئیس آنہا و بجائے برادر کلاں آن قطب فلک ایالت است اصلاً و مطلقاً در مقام رسانیدن ضرری بملک آن قطب فلک شوکت نشود و متعرض محال متعلقہ او نگردد و تکلیف داون چیزی از نقد و جنس بآن قطب فلک ایالت نکند و بہانہ او نسازد و یا چیزی دیگر کہ از قدیم الایام میان آبائے آن عدالت پناہ و قطب ابہت متعارف بودہ اکتفا نماید و این مقدمہ را نیز شرائط پیمان قرار دادہ اند۔"[1]

ظاہر ہے کہ نظام شاہی حکومت کا تقریباً خاتمہ ہو چکا تھا اور اب اس میں کچھ بھی جان باقی نہ تھی ایسی شکل میں قطب شاہ قطعاً اسے مقررہ چار لاکھ ہون خراج نہ دیتا۔ شاہجہاں نے خود اپنی طرف سے خراج مقرر کیا اور مقررہ نظام شاہی خراج سے بھی دو لاکھ ہون ادا کرنے کا حکم دیا۔ انصافاً یہ خراج وصول کرنا قطعاً مناسب نہ تھا اس کے علاوہ عادل شاہ کو یہ حکم دینے سے بھی کہ وہ گولکنڈہ سے مقررہ نقد و جنس کے سوا کچھ وصول نہ کرے قطب شاہ کو کوئی فائدہ نہیں پہونچا۔

عادل شاہ کو جو فرمان بھیجا گیا تھا اسکے جواب میں اس نے جو درخواست بھیجی اس میں جملہ شرائط متعلق علاقہ نظام الملک سابق ہو دریکا اور قطب شاہ کو بصد ادب قبول کر کے اظہار اطاعت و وفاداری کیا اور اس طرح دکن کا سب سے بڑا رئیس بھی شہنشاہ دہلی کا مطیع و فرمانبردار ہو کر باجگزار حاکم بن گیا۔

درحقیقت یہ سنہ ۱۶۳۶ء کا معاہدہ ہی تھا جس کی بنا پر مغلوں کو گولکنڈہ کے معاملات میں بار بار دخل دینے کا موقع ملا قطب شاہیوں کے تعلقات اس معاہدہ کے بعد بھی ایران سے عرصہ تک باقی رہے ان کے دلوں میں مغلوں کے خلاف نفرت و عداوت پرورش پاتی رہی اور مغل حاجب اندرونی معاملات میں بُری طرح مداخلت کرتے رہے۔

محمد عبدالوہاب مسلم۔ ایم اے۔

---

[1] عبدالحمید جلد اول حصہ دوم صفحہ ۱۷۰ تا ۱۷۱ و خافی خاں جلد اول صفحہ ۵۳۴۔

# سقراط اور اُس کی موت

## اقربا میرے کریں خون کا دعویٰ کس پر؟

یونان کے دارالسلطنت اتھینیہ میں سفرونیکس نام ایک بُت تراش تھا۔ اُسی کو سقراط کے باپ ہونے کی عزت حاصل ہے۔ ہوش وحواس سنبھالتے ہی سقراط نے بھی یہی خاندانی صنعت سیکھنی شروع کی جس کی ان دنوں یونان میں بہت ہی قدر تھی۔ لیکن اسی اثنا میں قریطو نامی ایک دولتمند فلسفی نے اس کی طباعی وذہانت کا اندازہ کرکے اسے تحصیل فلسفہ کی طرف متوجہ کیا اس طرح سقراط اپنا آبائی کام چھوڑکر مسایل الٰہی اور رموز حکمت دریافت کرنے میں منہمک ہوگیا ان دنوں اس نے بندقلیس نام ایک حکیم کے اصولوں کی پیروی کی۔

کچھ عرصہ کے بعد اس نے ایک جانباز سپاہی کی حیثیت سے فوجی خدمات بھی انجام دیں عربی محققین کا قول ہے کہ اس زمانہ میں یونانی فلسفیوں اور حکیموں کی قدر بطور مذہبی پیشواؤں کے کرتے تھے اور لڑائی کے موقع پر بھی تبرکاً فوج کے ساتھ لیجایا کرتے تھے۔ اسی رسم کے مطابق یونان کا فرمانروا ایک مرتبہ سقراط کو اپنی فوج کے ساتھ میدان جنگ میں لے گیا مگر سقراط بجائے سپاہیوں میں رہنے اور ان سے ملنے جلنے کے ایک خلوت کے مقام میں بیٹھا رہتا۔ اور جب آفتاب نکلتا تو دھوپ کھانے کے لئے باہر آبیٹھتا۔ ایک دن اتفاقاً بادشاہ اس طرف سے گزرا۔ اس کی طرف دیکھتے ہی بادشاہ نے کہا کہ "آپ مرے پاس کیوں نہیں

آتے؟" جواب دیا "فرصت نہیں ہوتی" پوچھا "آخر آپ کیا کام کرتے ہیں؟" کہا "صرف وہی کام جس سے زندگی رہ سکے" بادشاہ نے حیرت سے کہا "یہ کون بڑی چیز ہے یہ تو آپ کے لئے میرے پاس ہر وقت موجود ہے جب اور جس وقت آیئے حاضر کروں گا" سقراط نے کہا کہ "اگر یہی امید ہوتی تو میں کبھی آپ کا دروازہ نہ چھوڑتا" اب بادشاہ نے یہ بات چھوڑ کر پوچھا میں نے سنا ہے کہ آپ کہتے ہیں "بت پرستی سے نقصان پہنچتا ہے" سقراط بولا "نہیں یہ تو میں نے نہیں کہا" پوچھا "پھر کیا کہا تھا؟" بولا "میرا تو یہ قول ہے کہ بت پرستی بادشاہ کے لئے مفید ہے اور سقراط کے لئے مضر۔ اسی لئے کہ بادشاہ اس مذہب کے ذریعہ رعایا کا انتظام کرتا ہے اور خراج حاصل کرتا ہے بخلاف اس کے سقراط کو یقین ہے کہ بت پرستی سے نہ کوئی نفع ہو سکتا ہے اور نہ کوئی ضرر پہونچ سکتا ہے اسے تو ایک خالق مطلق پر اعتقاد ہے جو اسے روٹی دیتا ہے اور ہر برے اور بھلے کام کا اسے بدلہ دے گا۔" یہ سن کر بادشاہ نے کہا "اچھا فرمایئے آپ کو کسی چیز کی حاجت تو نہیں ہے؟" کہا "جی ہاں ہے اس قدر کہ گھوڑے کی باگ موڑ کر چلے جایئے اور میری دھوپ چھوڑ دیجئے" بادشاہ نے اس کی اس بے نفسی سے متاثر ہو کر اس کو خلعت فاخرہ اور بہت کچھ مال و زر دینا چاہا مگر سقراط نے انکار کیا۔ اور کہا کہ بادشاہ تو نے تو اس چیز کے دینے کا وعدہ کیا تھا جس سے زندگی کو قیام ہو حالانکہ دے وہ چیز رہا ہے جس سے موت کو قیام ہو۔ سقراط کو زمین کے پتھروں (جواہرات) گھاس کے ریشوں (کپڑوں) اور کیڑوں کے لعاب دہن (ریشمی کپڑوں) کی ضرورت نہیں ہے اور جس چیز کی اسے واقعی ضرورت ہے وہ جہاں چاہے اور جس جگہ ہو ہمیشہ اس کے پاس رہتی ہے" اس جواب نے بادشاہ کو ایسا لاجواب کیا کہ بجز اس کے کہ چپکے واپس چلا جائے اور کچھ بن نہ پڑی۔

اس کے بعد سقراط نے بہت دنوں تک طیماطاوس ایک زبردست فلسفی کی شاگردی کی اور اپنے فلسفیانہ مذاق میں زیادہ تر اسی کے نقش قدم پر چلتا تھا۔ تعلیم دینے کے زمانہ میں طیماطاوس اسے کچھ لکھنے کی اجازت نہ دیتا تھا بلکہ مجبور کرتا تھا کہ ہر چیز کو زبانی یاد کر لیا کرے۔ ایک دن سقراط نے اس سے کہا کہ آپ مجھے لکھنے کی اجازت کیوں نہیں دیتے؟ طیماطاوس بولا "علم الہی اور رموز حکمت کا مردار جانوروں کی کھال پر رہنا اچھا یا انسان کے دل پر" اگر راستہ میں کوئی شخص تم سے مسئلہ پوچھ بیٹھے تو کتاب دیکھنے کے لئے گھر دوڑے جاؤگے؟ یہ بات اس کے دل میں جم گئی اور اسی وجہ سے وہ اپنے تمام شاگردوں کو لکھنے اور تالیف و تصنیف سے منع کرتا تھا۔

وہ اپنے علمی ذوق میں اس قدر ڈوبا ہوا تھا اور علم و حکمت کی شرافت کس پایہ کا مانتا تھا کہ ان مسائل کا چمڑے یا حریر (ان نوں

کاغذ نہ تھا، پر لکھنا اس کے خیال میں بے ادبی اور گستاخی میں شامل تھا۔ وہ کہتا اور دعویٰ کرتا ہے کہ حکمت پاک اور مقدس چیز ہو نہ اس میں کوئی خرابی ہے اور نہ اس میں کسی قسم کی نجاست لہذا اس کی شان اس سے اعلیٰ و ارفع ہے کہ اس کے رموز لوح دل کے سوائے کسی اور چیز پر ثبت کئے جاویں اور اسی وجہ سے اکثر لوگوں کا خیال ہو کہ اس نے بجائے فائدہ پہونچانے کے علم و فضل کو ضرر پہونچایا ہے کیونکہ سوائے پڑھا دینے اور شاگردوں کو سکھا دینے کے نہ کبھی کوئی مضمون اُس نے لکھا اور نہ اپنے باغ علم کے خوشہ چینوں میں سے کسی کو لکھنے دیا تاہم دنیا میں حکمت و فلسفہ کا جاننا اور جس قدر رواج ہوا ہے سب اسی کی برکت ہے اس لئے کہ افلاطون اور ارسطو طالیس جو فلسفہ کے زبردست ارکان اور پہلے مروج تسلیم کئے جاتے ہیں دونوں نے اپنے چراغ علم اسی کے چراغ سے روشن کئے تھے

افلاطون سے بھی زیادہ زہد خدا پرستی اور علوم روحانیہ میں منہمک رہنا سقراط کی زندگی کا طرز عمل تھا دولت و حشمت کو وہ ذلیل اور ہیچ خیال کرتا تھا اور فخر و تمکنت کو انسان کا سب سے بڑا عیب۔ آخر اسی تصوف کے دریا میں غوطے لگاتے لگاتے الہیات کے آسمان پر پرواز کرتے کرتے اس درجہ کو پہونچ گیا کہ بے اختیار ہو کر صدائے توحید بلند کی۔ ملک و قوم میں ہر طرف بت پرستی کا رواج تھا اور صنم پرستی یونانیوں کا عام مذہب بنی ہوئی تھی۔

سقراط ایک پیغمبر کی شان سے بے خوف و خطر کہنے لگا کہ ان بتوں کی پرستش کو چھوڑو جو پتھر سے کاٹ کر بنائے گئے ہیں نہ بول سکتے ہیں نہ سن سکتے ہیں نہ ان میں کسی قسم کی حس و حرکت ہے۔ عبادت صرف اس ایک خدائے واحد بزرگ کے لئے ہے جو پاک و صاف ہے سب کا پیدا کرنے والا ہے حکیم و دانا ہے جسے ہر بات کی قدرت ہے اور ہر چیز اس کے اختیار میں ہے لہذا اسی کی پرستش کرو نیکی کرو برے کاموں سے بچو اور اپنی فحش حرکات سے باز آؤ۔

یہ خبر جیسے ہی مشہور ہوئی یونانیوں کا مذہبی مقتدا۔ بڑے بڑے بت خانوں کے پجاری اور سلطنت کی کونسل کے تمام ارکان بگڑ گئے ہر طرف سخت برہمی پھیل گئی اور آخر اثینیہ کے قاضیوں اور مجسٹریٹوں نے بالاتفاق اس کے واجب القتل ہونے کا فتویٰ دیدیا۔ فرمانروائے اثینیہ کو اگرچہ یہ فتویٰ ناگوار تھا مگر مجبور تھا اور اس کے اختیار سے باہر تھا کہ کونسل کے فتوے کو مسترد کر دے تاہم اس نے اتنی مہربانی ضرور کی کہ سقراط سے پوچھا کہ آپ جس طرح قتل ہونے کو پسند کریں وہی طریقہ عمل میں لایا جائے، سقراط نے زہر پیکر جان دینے کو پسند کیا اور یہی طریقہ منظور کر لیا گیا۔ ان دنوں معمول تھا کہ ہر سال ایک جہاز یونانیوں کی نذریں اور چڑھاوے کی چیزیں لیکر اپالو کے مندر کو جایا کرتا تھا۔ اپالو یونانیوں کا سب سے بڑا دیوتا تھا جو دنیا میں سورج کا

مثلاً خیال کیا جاتا تھا یہ جہاز جب تک واپس نہ آجاتا اور جبتک نذر و نیاز کی چیزوں کے قبول ہوجانے کا یقین نہ ہو لیتا اس وقت تک کسی مجرم کو موت کی سزا نہ دیجاتی۔ موسم خراب ہونے اور سمندر میں تلاطم ہونے کی وجہ سے اس زمانہ میں جہاز کی روانگی میں بہت دیر ہوگئی جس کی وجہ سے بیچارہ سقراط واجب القتل ٹھیرائے جانے کے بعد بھی کئی مہینے تک قید خانے میں پڑا رہا قید میں وہ نہایت ہی استقلال اور پامردی سے موت کا انتظار کرتا تھا یہ بھی غنیمت تھا کہ اس کے شاگردوں اور عزیزوں کو اجازت تھی کہ جس وقت اور جب چاہیں اس سے آکر مل جائیں۔

اب جہاز کے آنے میں دو ہی چار روز باقی رہ گئے اس کے شاگرد اور قدردان سہمے ہوئے تھے کہ قیامت کی گھڑی سر پر آیا چاہتی ہے انھیں دنوں اس کا شاگرد رشید افریطون قید خانہ میں آکر اس سے ملا اور کہا "جہاز آج ہی کل میں آنے والا ہے پھر اس کے آجانے کے بعد کوئی تدبیر بن نہ پڑے گی میں نے داروغہ محبس کو راضی کر لیا ہے کہ چار سو روپیہ لے کر آپ کو نکل جانے کا موقع دیدے آپ بس اتنا کیجئے کہ رات کو چپکے سے نکل کر روم میں چلے جائیے جہاں آپ آزادی سے رہیں گے اور کوئی آپ کا بال بیکا نہ کرسکے گا" سقراط نے کہا "افریطون تم جانتے ہو کہ میں چار سو روپیہ کا بندوبست نہیں کرسکتا نہ اتنا روپیہ نقد میرے پاس موجود ہے اور نہ اتنا اسباب رکھتا ہوں کہ اُسے بیچ کھوچ کر اتنا روپیہ فراہم کرسکوں"۔ افریطون بولا "میرا یہ مطلب نہ تھا کہ آپ روپیہ کی فکر کیجئے اس کا بندوبست میں کرلوں گا آپ صرف اقرار کیجئے کہ قید خانہ سے نکل کر چلے جایئے گا" اس کا جواب سقراط نے یہ دیا کہ "یہ سزا جو مجھے دی گئی ہے خود اپنے وطن اور قوم کی طرف سے دی گئی ہے تم دیکھ رہے ہو کہ ان لوگوں نے مجھے قید کیا ہے اور قتل کرنا چاہتے ہیں اور پھر یہ بھی جانتے ہو کہ میں اس سخت سزا کا مستحق نہیں ہوں نہ میں نے کوئی جرم کیا ہے نہ کسی کا کچھ بگاڑا ہے بلکہ میرا جرم صرف یہ ہے کہ ظلم کی مخالفت کرتا ہوں اور لوگوں کو کفر و الحاد اور خدا کی ناشکری سے روکتا ہوں بت پرستی کو بُرا کہتا ہوں اور شرک کی بُرائیاں ظاہر کرتا ہوں میری یہ حالت کسی طرح بدل نہیں سکتی جہاں جاؤں گا اور جب تک زندہ رہوں گا اسی اصول پر قایم رہوں گا اور یونہی لوگوں کو ہدایت کرنے کی کوشش کروں گا پھر روم میں کیا ہے جہاں جاؤں گا یہی حال ہوگا اور جس سرزمین پر رہوں گا یہی فساد کھڑا ہوگا اور اس کی سزا جب اہل وطن اور دوستوں سے یہ ملی ہے تو غیر قوم والے تو اس سے بھی سخت برتاؤ کریں گے انھیں تو ہم وطنی کا تھوڑا بہت پاس اور لحاظ بھی ہوگا مگر غیروں سے اتنی بھی امید نہیں کی جاسکتی۔

یہ سُن کر افریطون بولا اگر آپ کو اپنے اوپر رحم نہیں آتا تو اپنے اہل و عیال پر تو ترس کھائیے۔ سقراط نے کہا کہ اہل

حیثیت سے بھی میرا روم جانا مناسب نہیں ہے وہاں میرے بعد نہ ان کا کوئی حامی ہوگا نہ پرسان حال اور یہاں تم لوگ موجود ہو
جن سے ہر طرح لطف اور شفقت کی امید ہے آخر اقریطون لاجواب ہو کر چپ ہو رہا اور نہایت حسرت واندوہ کے ساتھ قیدخانہ
سے چلا آیا اس کے تیسرے دن قیامت کی گھڑی آگئی جبکہ سقراط دنیا سے رخصت ہونے والا تھا صبح ہوتے ہی قیدخانہ کے باہر
تمام شاگردوں کا ہجوم ہوگیا وہ لوگ ہجوم کئے ہوئے تھے کہ قیدخانہ کا داروغہ دروازہ کھول کر اندر سقراط کے پاس گیا پھر
وہاں کونسل کے گیارہ ارکان آئے اور چند لمحہ اس کے پاس ٹھیر کر چلے گئے اب سقراط کے پیروں سے زنجیریں کھول دی گئیں
جن میں ایام اسیری میں وہ غریب جکڑا رہا تھا اور شاگردوں وعزیزوں کو اجازت دی گئی کہ اپنے استاد اور عزیز کا آخری
دیدار کرلیں اجازت پاتے ہی سب لوگ اندر گئے اور سقراط کے آس پاس بیٹھ گئے ان لوگوں کو دیکھ کر یہ بے نفس حکیم یونان تخت
سے اتر کر زمین پر آبیٹھا اپنی رانیں کھول دیں۔ ان پر ہاتھ پھیرا بعض بعض جگہ انھیں ملا اور دبایا اور حاضرین کی طرف دیکھ کر کہا
خدا کی بھی کیا حکمت ہے کہ ایسی ایسی چیزوں کو جمع کردیا ہے جو باہم ایک دوسرے کی ضد ہیں کوئی راحت نہیں ہوتی جس کے
بعد الم نہ ہو اور کوئی الم نہیں ہوتا جس کے بعد راحت نہ ہو اس وقت تک سب لوگ خاموش بیٹھے نہایت حسرت سے اس کی صورت
کو دیکھ رہے تھے یہ جملہ اس کی زبان سے نکلتے ہی بحث و مباحثہ ہونے لگا اور جو جس کے دل میں آیا پوچھنے لگے چنانچہ میاس اور
قیدیوں نے نفس کے افعال کے متعلق سوال کیا اور سقراط نے اس کا اطمینان کشادہ خاطری اور خندہ پیشانی کے ساتھ جواب دیا گویا
اسے موت کی خبر ہونا تو درکنار یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ وہ قیدخانے میں ہے سقراط نفس انسانی پر ایک نہایت دقیق معنی خیز
اور محققانہ لکچر دے رہا تھا اور لوگ حیرت سے اس کی طرف دیکھ رہے تھے کہ دل کا کتنا بڑا مضبوط ہے اور کس قدر بے خوف ہے
کہ موت کی ذرا بھی پروا نہیں کرتا اور ایسی نازک گھڑی میں بھی ایسا ثابت قدم ہے کہ معمولی اخلاق وعادات میں بھی کسی قسم
کا فرق نہیں آیا آخر میاس سے ضبط نہ ہوسکا اور بولا افسوس آپ سے کچھ پوچھتے ہی بنتا ہے اور نہ خاموش رہتے کچھ
پوچھتے ہیں تو آپ سے علیحدگی کے خیال سے دل بھر آتا ہے اور نہیں پوچھتے تو حسرت رہ جاتی ہے کہ ان رموز الٰہی کو آپ
کے بعد ہم کس سے پوچھیں گے۔ سقراط نے کہا میاس جو کچھ پوچھنا ہے شوق سے پوچھو تمہارے ان سوال سے میں خوش ہوتا ہوں
اور میرے نزدیک تو اس حال اور اس زندگی میں اور اس دوسرے حال اور دوسری زندگی میں کوئی فرق نہیں ہے
یہ تغیر کوئی ایسی چیز نہیں ہے کہ اس کا خیال میرے ذوق علم پر غالب آجائے اگرچہ اس انقلاب سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ
ہم بہت سے نیک فاضل اور لایق دوستوں اور رفیقوں سے جدا ہوجاتے ہیں۔ مگر ان کو چھوڑ کر ہم ان سے بھی اچھے

اُن سے زیادہ فاضل و لائق دوستوں اور بھائیوں سے ملتے ہیں میں اب یہاں سے جاکر اسلاؤس۔ ایارس اور ریاقیاس سے ملوں گا نفس پر بحث ہونے کے بعد شاگردوں نے عالم کی حیات اور آسانوں کی حرکت کے متعلق سوالات کئے اور پوچھا کہ عناصر اربعہ کی ترکیب کیونکر ہے ان مسایل پر بحث کرکے سقراط نے سب کا اطمینان کردیا پھر دیر تک علوم الٰہی اور اسرار ربانی کے بہت سے نکات بیان کرتا رہا اور جب اچھی طرح سب کی تسلی و تشفی ہوگئی تو بولا۔ اب میں جانتا ہوں کہ وقت آگیا کہ غسل کرکے جہاں تک ممکن ہو عبادت کروں اور کسی کو اپنی میت کے غسل کی تکلیف نہ دوں۔ مجھے ارماانی نے بلایا ہے اور زاؤس کے پاس جانے والا ہوں (یہ بھی قدیم مشہور یونانیوں کے نام ہیں) اور تم بھی اپنے اہل وعیال کے پاس جاؤگے یہ کہتے ہی اُٹھا ایک کمرہ میں جاکر غسل کیا اس کے بعد دیر تک وہیں مصروف عبادت رہا اس وقت وہ عبادت کررہا تھا اور دوسرے کمرہ میں اس کے شاگرد اور پیرو بیٹھے باہم افسوس کررہے تھے اور بار بار ان کی زبان سے نکلتا تھا کہ افسوس کتنا بڑا حکیم اور پدر شفیق چھوٹا جاتا ہے اس کے بعد ہم سب یتیم ہوجائیں گے۔

سقراط عبادت کے کمرہ سے نکل آیا اور اپنے بچوں اور بیوی کو بلایا۔ ایک بڑا بیٹا تھا اور دو ننھے ننھے بچے تھے جنھیں سامنے بلاکر رخصت کیا کچھ سمجھایا بجھایا اور کہا بس اب جاؤ اس وقت موقع پاکر اقریطون نے کہا آپ ان بچوں اور اپنی بیوی کے متعلق ہمیں کیا حکم دیتے ہیں اور خود ہمارے لئے کیا فرماتے ہیں جواب دیا کچھ نہیں جو ہمیشہ کہتا رہا کہ اپنے نفسوں کی اصلاح کرو۔ وہی اب بھی کہتا ہوں اگر تم نے اس نصیحت پر عمل کیا تو مجھے بھی خوش کروگے اور اُن تمام لوگوں کو بھی جو میرے ہم خیال ہیں یہ کہہ کر خاموش ہوگیا اور سب شاگرد بھی خموشی سے اس کی صورت دیکھتے رہے اتنے میں ممبران کونسل کا ایک خادم یا یوں کہئے کہ عدالت کا سپاہی آیا اور حکیم اجل کی طرف دیکھ کر بولا اے سقراط! آپ جانتے ہیں کہ میں آپ کی موت کا باعث نہیں ہوں آپ کے لئے یہ حکم ان گیارہ ممبروں کا نافذ کیا ہوا ہے جو عدالت فوجداری کے رکن ہیں اور مجھے اس کی تعمیل کرنے کا حکم دیا گیا ہے جس کے بجالانے پر میں مجبور ہوں حالانکہ اقرار کرتا ہوں کہ آپ تمام لوگوں سے افضل و اعلیٰ ہیں لہذا اس جام زہر کو لے لیجئے اور نوش کیجئے۔ اس کے پیتے وقت جو اضطرابی اور بیقراری کی حالت طاری ہو اس کو صبر اور ضبط کے ساتھ گوارا کیجئے سپاہی کہنے کو تو اتنا کہہ گیا مگر ساتھ ہی آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور بے اختیار روتا ہوا بلٹ پڑا سقراط نے اسی استقلال کے ساتھ نہایت شگفتگی اور بےنفسی سے کہا میں تمہارا کہنا مانونگا اور تم کو الزام نہیں دیتا یہ کہہ کر چند لمحہ سقراط خاموش رہا پھر اقریطون کی طرف متوجہ ہوکر پوچھا یہ شخص تو چلا گیا میرے لئے شربت مرگ کب لائے گا اور

ایک نوجوان سے کہا "اسے بلاؤ تو" نوجوان نے پکارا اس کے آواز کے ساتھ ہی سرکاری سپاہی آیا اور اس کے ہاتھ میں زہر کا جام تھا سقراط نے جام ہاتھ میں لے کر بے تامل بغیر کسی بیتابی کے اور نہایت بے پروائی کے ساتھ منہ سے لگا لیا۔ بلند مرتبت استاد کو جام زہر پیتے دیکھ کر شاگردوں میں ضبط کی تاب نہ رہی زار و قطار رونے لگے اور ہر طرف سے آہ و بکا کی آواز بلند ہوئی۔ سقراط نے پورا جام پی کر ان لوگوں کی طرف توجہ کی اُن کو اس آہ و زاری سے روکا اور سمجھانے لگا کہ اس طرح بے صبر ہونا چاہئے میں نے عورتوں کو اس وقت اس وجہ سے ہٹا دیا تھا کہ ان سے ضبط نہ ہو سکے گا۔ الغرض ایسی باتیں کیں اور ایسا حوصلہ بڑھایا کہ سب لوگوں کو اپنے اس فعل پر ندامت ہوئی اور خاموش ہو رہے سقراط اُٹھ کھڑا ہوا اور ادھر اُدھر ٹہلنے لگا گویا کسی تکلیف کو دبا رہا ہے۔ تھوڑی ہی دیر ٹہلا ہو گا کہ پیروں کی طاقت سلب ہو گئی اور اسی سرکاری آدمی سے مخاطب ہو کر بولا اب میرے پاؤں بوجھل ہو گئے اور مجھ میں چلنے کی قوت نہیں ہے اس نے کہا لیٹ جائیے سقراط بے تامل لیٹ گیا اور ایک نوجوان شخص پیر دبانے لگا۔ دباتا تھا اور بار بار پوچھتا کہ میرا دبانا آپ کو محسوس ہوتا ہے جواب دیا "نہیں" سرکاری آدمی بولا بس یونہی یہ حالت جب قلب تک پہونچے گی تو آپ ختم ہو جائیں گے۔

اب افریطون بیتابی کے ساتھ پکارا اور اے امام حکمت یہ کیا بات ہے کہ آپ کے حواس اور آپ کی عقل بھی ویسی ہے جیسی کہ ہماری ہے اس بارے میں کچھ ارشاد ہو اب سقراط میں بات کرنے کی طاقت نہ تھی مگر زور کر کے بولا میں تم سے وہی کہتا ہوں جو کچھ کہہ چکا ہوں یہ کہہ کر ہاتھ بڑھایا اور افریطون کا ہاتھ اپنے ہاتھ پر رکھ لیا۔ افریطون نے کہا جو فرماتے ہیں فرمائیے اس کا جواب سقراط نہ دے سکا بلکہ اب آنکھیں پتھرا گئیں مگر پھر بھی اتنا جملہ اور اس کی زبان سے نکلا "میں اپنی جان اُس خدا کے سپرد کرتا ہوں جو سب کا سچا معبود ہے" اسی جملہ کے ساتھ اُس گراں پایہ حکیم فلسفی خداشناس، غواص دریائے معرفت کی زندگی کا خاتمہ ہو گیا۔

افسوس زمانے! تو نے کیسے کیسے لوگوں پر کیا کیا ظلم کئے ہیں لیکن مبارک ہے ایسی موت کہ دشمن اور قاتل تک رو رہے ہیں یونان نے یہ ایسا فعل کیا ہے جس سے زیادہ شرمناک فعل اس سے کبھی سرزد نہ ہوا ہو گا۔ اور کیا عجب کہ اس کے انتقام میں ایسی گمراہی سے اس قدیم متمدن اور زبردست قوم کا تنزل شروع ہوا ہو۔ کیونکہ چند ہی روز کے بعد ہم دیکھتے ہیں کہ یونان کی سلطنت خاک میں مل گئی اس کی آزادی ہمیشہ کے لئے چھن گئی اور وہ رومیوں کی ماتحتی میں ذلت و غلامی کی تکالیف برداشت کرنے لگا۔

شنکر موہن لعل (متعلم بی۔ اے آخری)

# غزل

داستان اپنی تھی گویا بھول جانے کے لئے
داغ حسرت رہ گئے دل میں چھپانے کے لئے

کون سمجھے یہ کرشمہ سازیاں قدرت کی ہیں
شمع ہستی کو جلایا ہے بجھانے کے لئے

کچھ تجھے معلوم بھی ہے جذبۂ شوقِ وفا
وہ خفا ہم سے ہوئے ہیں آزمانے کے لئے

جذبہ الفت کی یہ ناقدردانی دیکھئے
شمع سوزاں رہ گئی آنسو بہانے کے لئے

سطح بیں! کاشانۂ ہستی کے یہ نقش و نگار
دستِ قدرت نے بنائے ہیں مٹانے کے لئے

پھر بنایا آشیاں گلشن میں بلبل نے تراب
پھر فلک تیار ہے بجلی گرانے کے لئے

سید تراب حیدر زیدی بی ایس سی ابدالی،

# اقبال کی شاعری
## میں
# حُسن و عشق کا عنصر

جستجو کُل کی لئے پھرتی ہے اجزا میں مجھے حُسن بے پایاں ہے دردِ لا دوا رکھتا ہوں میں
ہر تقاضا عشق کی فطرت کا ہو جس سے خموش آہ وہ کامل تجلّی مدعا رکھتا ہوں میں
فیضِ ساقی شبنم آسا ظرفِ دل دریا طلب تشنۂ دائم ہوں آتش زیر پا رکھتا ہوں میں
محفلِ ہستی میں جب ایسا تنک جلوہ تھا حُسن پھر تخیل کس لئے لا انتہا رکھتا ہوں میں (اقبال)

(۱)

## نفسیاتی رجحانات

حُسن سے متاثر ہونے کی صلاحیت ہر انسان میں کم و بیش موجود ہے اور اسی طرح حُسن میں محو ہو جانے اور حُسن کی

طرف کھنچ جانے یا حسن کو اپنی طرف کھینچنے کی صلاحیت بھی انسانی فطرت کا ایک عنصر ہے۔

شاعر میں یہ صلاحیتیں بدرجۂ اتم موجود ہوتی ہیں۔ جذبات اس قدر عمیق اور اس قدر وسیع ہوتے ہیں کہ جب ان میں جوش آتا ہے تو وہ اُس کی ذات میں سما نہیں سکتے، اور الفاظ اور نغمے بن کر اُبل پڑتے ہیں۔

حُسن شاعر کے جذبوں پر چھا جاتا ہے، اور جذبوں میں ایک تپش، ایک جوش، ایک بیتابی پیدا ہو جاتی ہو۔ یہ بیتابی عشق ہے اور جب یہ بیتابی اُس کے قلب کی لطافتوں، اور اُس کے دماغ اور ادراک کی مدد سے الفاظ و معانی کی شکل اختیار کر لیتی ہے تو شعر بن جاتی ہے۔ اسی لئے اگر عشقیہ شاعری کی صحیح تعریف کی کوشش کی جائے تو صرف انہی الفاظ میں اس کی تعریف کی جاسکے گی کہ وہ ایک انسان کے لطیف احساسات، اور بے چین جذبات کا عکس ہے اگر یہ عکس بے ساختہ پڑے تو شاعری حقیقی اور سچی ہے۔ اور اگر اس میں رنگ بھرنے کی کوشش کی جائے۔ یا کوئی اور مصنوعی دلکشی پیدا کی جائے تو عکس لاکھ خوبصورت ہو اُس میں وہ فطری حقیقت باقی نہیں رہے گی۔ جس طرح عشق ایک اضطراری جذبہ ہے اُسی طرح عشقیہ شاعری میں بھی اضطرار کی جھلک ہونا ضروری ہے اور یہی اضطرار شعر میں وہ کیفیت پیدا کر دیتا ہے کہ شعر "متحرک" ہو جاتا ہے۔

عشقیہ شاعری دل کی شاعری ہے، اور اقبال دل سے زیادہ دماغ کے شاعر ہیں۔ عشق ان کے نزدیک ایک اضطراری چھا جانے والا، محو کر دینے والا جذبہ نہیں، جس کا جادو انھیں، اور اُن کی پوری ہستی کو مسحور کر دے۔ عشق اُن کے نزدیک ایک حقیقت ہے اور وہ اس حقیقت تک پہنچنا چاہتے ہیں ان کے پورے کلام میں ایک نظم بھی ایسی نہیں جس سے یہ ظاہر ہو کہ وہ جذبات کے افسوں سے اس قدر مسحور ہیں کہ فطرت اُن سے خود بخود لکھوا رہی ہے۔ عشق اُن کی شاعری کا "باعث" نہیں "مقصد" ہے۔

"عشق" کا جو تصور اقبال کے ذہن میں ہے وہ ایک مستقل اور عظیم الشان حقیقت کا تصور ہے۔ اور اس حقیقت کی جستجو، اس کو سمجھنے اور اس تک پہنچنے کی کوشش اس امر کو ظاہر کرتی ہے کہ شاعر کی ہستی اس حقیقت سے بالکل الگ ہے۔ کلیم دور سے طور کے شعلوں کو دیکھ رہا ہے اور اُن تک پہنچنے کی کوشش کر رہا ہے۔

اس تصور نے اقبال کے عشقیہ کلام میں دو خصوصیتیں پیدا کر دیں۔ ایک تو یہ کہ عشق ہمیشہ ایک فلسفیانہ مبحث بنتا گیا۔ دوسرے یہ کہ فطری لطافت، "سادگی اور پرکاری"، اور نازک اور لطیف شعریت جو دل پر اثر کرنے والی شاعری کی جان ہے اُن کے عشقیہ کلام میں تقریباً مفقود ہے۔

اقبال شاعری کے لئے ہمیشہ ایک "مقصد" کو اپنا منتہائے نظر بنائے رہے۔ خود "شعر" کی اہمیت اُن کے مقصد میں زیادہ نہیں تھی۔ اُن کا پیغام الفاظ کی طرح جذبات سے بھی "ماورا" رہا۔ اور ہر وہ شاعر جو پیغام دے کرتا ہے محض جذبات کا مجموعہ نہیں ہوتا۔ وہ ایک قوم، ایک جماعت کے جذبات کا رہبر ہوتا ہے محض اس پیغام کے اثر سے اقبال کی عشقیہ شاعری میں ذاتی اور شخصی رنگ ہمیشہ پھیکا رہا جہاں انھوں نے عشق کے جذبے سے اپنی ذاتی تاثر کا اظہار کیا ہے اُن کی شاعری پھیکی اور بے مزہ ہوگئی ہے۔ لیکن جہاں انھوں نے عشق کا بلند اور پاکیزہ تر تصور ایک قوم کے لئے لائحہ عمل بنا کر پیش کیا ہے وہاں اُس میں رفعت اور بلندی پیدا ہوگئی ہے۔

اسی شان رہبری نے عشق کو ان کے نزدیک ایک تصور بنا کر پیش کیا ہے۔ ایسا تصور جو ایک شخص نہیں بلکہ ایک قوم کی جذباتی اور روحانی زندگی کو گرما سکے۔

عشق اقبال پر چھا نہیں جاتا۔ وہ حسن کو دیکھنے اور عشق کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور اُن کا زاویہ نظر اس قدر ہمہ گیر ہے کہ وہ چاہتے ہیں کہ وہ اُسے ایک پوری قوم کا زاویہ نظر بنا سکیں۔

(۲)

# اقبال کے کلام میں حسن و عشق کے عنصر کی نشو و نما

اقبال کے مشق سخن کے زمانہ میں داغ و امیر کا طوطی ہندوستان میں بول رہا تھا "زبان" کی خوبیوں کی طرف شعر فہموں اور شاعروں کی توجہ تھی۔ اور گویہ شاعری برائے نام عشقیہ شاعری تھی۔ مگر اسی کی وجہ سے عشقیہ شاعری کا صحیح مفہوم مٹ چکا تھا۔

"غزل" جب اردو میں آئی تو تصنع بھی اُس کے ساتھ آیا۔ اور جہاں تصنع کا زور رہا۔ جذبات کی صحت ختم ہوجاتی ہر لفظی خوبیاں، جب شاعری کا اصول بن جاتی ہیں تو جذبات کے فطری اظہار کی شاعری میں صلاحیت نہیں رہتی۔ اُردو شاعری سے شعر کی رُوح پرواز کرچکی تھی۔ مُردہ جسم کی آرائش کی جا رہی تھی، اور مصری ممی کی طرح، طرح طرح کے مسالے لگا کر اس جسم کو باقی رکھنے کی کوششیں ہو رہی تھیں۔

اس ماحول میں اقبال نے شاعری شروع کی۔ لیکن اسی ماحول کے ساتھ ساتھ ایک نیا ماحول بھی پیدا ہوگیا تھا۔

اور وہ سرسید اور حالی کا پیدا کیا ہوا ماحول تھا۔ مغربی شاعری کے اثرات بھی پڑنے لگے تھے۔

اقبال کی ابتدائی غزل گوئی میں داغ کا رنگ بہت نمایاں ہے۔ داغ سے انھوں نے اصلاح بھی لی تھی اور داغ کے وہ بہت معترف تھے۔ داغ کے مرنے پر انھوں نے ایک نوحہ بھی لکھا۔ امیر کی شاعری کا بھی اُن پر کافی اثر تھا۔ خود لکھتے ہیں۔

عجیب شئے ہے صنم خانۂ امیر اقبال　　میں بت پرست ہوں رکھ دی کہیں جبیں میں نے

اقبال کا تغزل بے روح اور بے رنگ تھا۔ ابتدا سے لے کر آخر تک کبھی ان کی غزلیں حقیقت کا خفیف سا اثر بھی پیدا نہ کر سکیں کہیں اُن میں لطف اور سوز و گداز نہیں۔

بعد کی غزلوں میں فلسفیانہ خیالات نے اور علوِ تخیل نے جا بجا جذبات کے فقدان کی تلافی کی ہے مگر عشقیہ رنگ کہیں نہ بن سکا۔

لیکن وہ دوسرا ماحول جو اقبال کی شاعری پر اپنا اثر ڈال رہا تھا یعنی حالی اور سرسید کا ماحول بہت کامیابی سے اقبال کو اپنے آپ میں جذب کر سکا۔ وہ مغربی شاعروں کے کلام کا مطالعہ کرتے رہے۔ اور اُن کا اثر بھی ان پر پڑتا رہا۔ اور رفتہ رفتہ اس بے روح تغزل اور اس حقیقت سے عاری شاعری کا ایک شدید ردعمل اقبال کی قومی، اخلاقی اور اُن نظموں میں ظاہر ہونے لگا جو انھوں نے مناظرِ قدرت یا قدرت کے اہم اجرام کو دیکھ کر یا اُن سے مخاطب ہو کر لکھیں۔

اس زمانہ میں اقبال کے ذہنی ارتقاء کے مطالعہ کے سلسلے میں ایک بہت اہم چیز معلوم ہوتی ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ عشق کے جذبے کو ان کی فطرت سے جذباتی مناسبت سے زیادہ ذہنی مناسبت تھی۔ سب سے زیادہ جن مغربی شاعروں کا اُن پر اثر ہوا وہ گوئٹے۔ ورڈسورتھ، شکسپیر اور گرے تھے۔ ان میں سے کوئی خالص جذباتی شاعر نہ تھا۔ ہر ایک دل سے زیادہ دماغ کا شاعر تھا۔ اس اثر سے اقبال کی اس نفسیاتی کیفیت کا پتہ چلتا ہے کہ ان پر عشق جذبہ بن کر نہیں چھا سکتا تھا۔

فلسفے کے مطالعہ نے جہاں اقبال کے تمام تر زاویہ ہائے نگاہ کو ایک مستقل اور مکمل حیثیت دیدی۔ وہاں حسن و عشق کے متعلق بھی ایک خاص نقطۂ نظر کی تعمیر کی۔ فطرت ہی نے انھیں جذبات پرست طبیعت عطا نہیں کی تھی۔ فلسفے کے مطالعہ سے جو ذہنی ارتقا ہوا اُس نے عشق اور حسن کے مطالعے کو اُن کی شاعری میں بجائے جذبے کے ایک "فکر" بنا دیا اور جس طرح نیم فلسفیانہ اور نیم شاعرانہ فکر سے وہ زندگی کی اہم خصوصیتوں کو دیکھنے اور پرکھنے لگے انھوں نے عشق کو بھی دیکھنا اور پرکھنا شروع کیا۔

یہ وہ زمانہ تھا جب اقبال کی شاعری کا اہم ترین مقصد قومی شاعری تھی۔ عشق کے متعلق اُن کا تصور تشکیل پا رہا تھا لیکن ابھی یہ تصور "پیغام" نہیں بنا تھا وطنیت اور قومیت اُن کے اہم ترین پیغام تھے۔

یورپ جانے کے بعد اُن کے نقطۂ نظر میں بہت اہم تبدیلی ہونے لگی۔ وطنیت جو اُن کی شاعری کے پہلے دور کا پیغام تھا ان کو باطل نظر آنے لگا۔ اسلامیات کے مطالعے اور گوناگوں مختلف اور متضاد اثرات سے ایک نئے اہم پیغام نے اُن کی ہستی کو گھیرنا شروع کردیا تھا۔ پان اسلامی تحریک ان کو اس قدر متاثر کرگئی کہ وہ وطنیت کے جوش کو بھول گئے۔ اور یہ پان اسلامی تحریک جو مادی اور روحانی دونوں پہلوؤں پر مشتمل تھی، اُن کی ہستی میں ایک اہم انقلاب پیدا کرنے لگی۔

یہ اُن کے قیام یورپ کا زمانہ تھا۔ وطنیت کے تخیل کو وہ باطل قرار دے چکے تھے۔ اور پان اسلامزم کا اثر مستقل اور مکمل طور پر چھانے نہیں پایا تھا اور اس زمانے میں جب کہ اُن کی ذات اُن کی ہستی میں نئی تعمیر ہو رہی تھی۔ ایک نئے تخیل اور نئے تفکر کی دنیا بن رہی تھی، ان کی شاعری نسبتاً کم اہم اور ذاتی اور شخصی احساسات کے اظہار کا ذریعہ بن سکی۔ اُن کی شاعری کا اصل مقصد یعنی اُن کا "پیغام" ابھی مکمل نہیں ہوا تھا۔ اسی لئے اُن کی شاعری اس زمانے میں بڑی حد تک شخصی اور ذاتی شاعری بنی رہی۔ جا بجا انھوں نے جذبات نگاری کی کوشش کی۔ چند عشقیہ نظمیں لکھیں عشق کے متعلق اشعار کہے۔ ان میں کسی نظم میں درد و اثر یا حسن و لطافت کی گرمی پیدا نہ ہو سکی۔

عشق کا مغربی اثر اُن کی شاعری پر پڑا۔ یہ اثر جو شخصی اور مجازی تھا کبھی تو مجازی جذبے کے شخصی اظہار کی صورت میں (مثلاً ........ کی گود میں بلی کو دیکھ کر) کبھی مغربی نظموں سے متاثر خیالات کی شکل میں (مثلاً "حسن اور زوال") نمودار ہوا یہ اثر محض ایک شاعر کی وقتی "مشقوں" سے بڑھ کر نہیں لیکن عشق کے متعلق جو نظمیں انھوں نے اس زمانہ میں لکھیں یعنی جن میں ذاتی تاثر زیادہ نمایاں نہیں۔ اور جن کی تحریر "مقصد" رکھتی ہے اُن میں سے اکثر نظمیں باعتبار تخیل بہت بلند ہیں۔

پان اسلامزم کے اثرات جو اقبال کے ذہن پر چھا رہے تھے اور اُن کی شاعری کا مذہب بن رہے تھے، اسی زمانے میں دو مختلف طریقوں سے اُن کے کلام کے عشقیہ عنصر پر اثر انداز ہوئے ایک تو یہ کہ اُن کے کلام میں مولانا روم کے اثر اور تصوف کے رنگ کی ابتدائی چاشنیاں جا بجا پیدا ہونے لگیں۔ دوسرے یہ کہ عشق مجازی میں بھی مشرقی اور اسلامی حسن کا تخیل اور تصور ایک روحانی معیار بننے لگا۔ یہ تصور سب سے پہلے ایک مکمل اور دلکش اثر کی شکل میں "سلیمیٰ" کی تحریر کا باعث ہوا

جس کی نمود دیکھی چشم ستارہ بیں نے ۔۔۔ خورشید میں قمر میں تاروں کی انجمن میں
صوفی نے جس کو دل کے خلوت کدے میں پایا ۔۔۔ شاعر نے جس کو دیکھا قدرت کے بانکپن میں
صحرا کو ہے بسایا جس نے سکوت بن کر ۔۔۔ ہنگامہ جس کے دم سے کاشانۂ چمن میں

ہر شے میں ہے نمایاں یوں تو جمال اُس کا
آنکھوں میں ہے سلیمی تیری کمال اُس کا

سلیمی عرب کی پرانی محبوبہ ہے۔ اور شاعر حقیقت کے کیف کو مجاز میں تخیل کر کے مشرقی شاعری کی روایت کو جس میں مجاز و حقیقت ہمیشہ ایک دوسرے میں عیاں اور نہاں ہوتے ہیں، ایک نئے اور جدید رنگ سے زندہ کرتا ہے۔

عشق حقیقی کے عناصر کی نشو و نما پر ہم آگے چل کر روشنی ڈالیں گے۔

اس زمانہ کی عشقیہ شاعری کی چند اور خصوصیات کا ذکر ضروری ہے۔ ہر عشقیہ نظم میں اس کا احساس ہوتا ہے کہ جذبہ دل سے نہیں نکلا۔ تخیل ہمیشہ نظم کی تشکیل کا باعث نظر آتا ہے۔ جذبے میں جوش نہیں، اثر نہیں، حقیقت نہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ایک غیر معمولی دماغ رنگین کھلونے بنا رہا ہے اور اُن سے تفریحاً کھیل رہا ہے۔ ممکن ہے کہ اکثر نظموں کی تہ میں کوئی واقعہ یا مشاہدہ یا حقیقی قلبی کیفیت کام کر رہی ہو۔ لیکن کسی طرح یہ واقعہ یا مشاہدہ یا قلبی کیفیت ایسی نہیں ہوتی جو اقبال کو بالکل مست کر گئی ہو۔ یا گرما گئی ہو۔ اگر اُن پر کوئی اثر پڑا ہے تو وہ اُس سے ضرورت سے زیادہ شعری کام لینا چاہتے ہیں۔ جذبے کے فقدان کے باعث باوجود تخیل کی رفعت کے زبان اور تناسب کا جامہ جا بجا چاک ہو جاتا ہے۔

زبان کی فطری سادگی، فطری جوش، اور فطری اصلیت کی سب سے زیادہ ضرورت عشقیہ شاعری میں ہوتی ہے۔ اور اقبال کو زبان پر بالکل اختیار نہیں۔ ایک مصرع میں اگر جوش اور اثر ہے تو دوسرا بالکل پھس پھسا ہے۔ ضرورت شعری کے لئے ٹکڑے کے ٹکڑے زبردستی بھرے ہوئے ہیں۔ الفاظ کا انتخاب بالکل غلط ہے اور وہ تناسب جو شاعری کے جسم کے لئے کسی حسینہ یا کسی حسین مجسمہ کے جسم سے زیادہ ضروری ہے اور تقریباً مفقود ہو جاتا ہے۔

اقبال نے "بانگ درا" کی اشاعت کے سلسلہ میں اکثر نظموں پر نظر ثانی کی۔ اور یو۔پی کے نقادوں کے بے پناہ اعتراضات سے کم سے کم اس حد تک متاثر ہوئے کہ زبان کی چند اہم لغزشیں دور کر دیں۔ پھر بھی عشقیہ نظموں کی حد تک یہ تبدیلیاں کافی نہیں ہوئیں۔ جوش اور اصلیت کے لئے زبان کی اس قدر صفائی کافی نہیں تھی۔ مثال کے طور پر اُن کی مشہور اور ایک حد تک دلفریب نظم "حسن و عشق" کا پہلا بند یہ ہے۔

جس طرح ڈوبتی ہے کشتی سیمین قمر　　　　نور خورشید کے طوفان میں ہنگام سحر
جیسے ہو جاتا ہے گم نور کا لے کر آنچل　　　　چاندنی رات میں مہتاب کا ہمرنگ کنول

جلوۂ طور میں جیسے ید بیضائے کلیم    موجۂ نکہت گلزار میں غنچے کی شمیم

ہے ترے سیل محبت میں یوں ہی دل میرا

پہلے مصرعے میں وہ سلاست اور روانی اور بے ساختگی نہیں جو ایک سلیقہ خد باتی نظم میں ہونا چاہئے۔ دوسرے شعر کے پہلے مصرعے میں لفظ "آنچل" اس وجہ سے بہت بے محل ہوگیا ہے کہ پوری نظم کے لہجہ میں رفعت اور شوکت پائی جاتی ہے اور یہ لفظ جو کسی زیادہ تادی نظم میں بہا رو دے جاتا، اس نظم میں باوجود اس کے کہ خالی "آنچل" نہیں "نور کا آنچل" ہے نظم کی فضا میں اجنبی سا معلوم ہوتا ہے، اور اس ٹکڑے کی وجہ سے تخیل کے رنگ میں ایک ناہموار شوخی سی پیدا ہوگئی ہے۔

لیکن بعض جگہ یہی نظم اُن بلندیوں تک پہنچ جاتی ہے کہ داد نہ دینا ظلم ہے۔

تو جو محفل ہے تو ہنگامۂ محفل ہوں میں    حسن کا برق ہے تو عشق کا حاصل ہوں میں

میرے دل میں تری زلفوں کی پریشانی ہے    تیری تصویر سے پیدا میری حیرانی ہے

حسن کامل ہے ترا عشق ہے کامل میرا

(۳)

## مطالعۂ فطرت اور حُسن وعشق کے عناصر

فطرت کا مطالعہ اقبال کی شاعری کے اولین اور بنیادی عناصر میں سے ہے۔ ان کا مطالعۂ فطرت بھی جذباتی نہیں، ذہنی ہے۔ فطرت سے اُن کی قوت ادراک مستفید ہوتی ہے۔

اقبال کی شاعری کے حسن پرست اور عشقیہ عنصر پر اُن کے مطالعۂ فطرت کا اثر ہونا ضروری تھا سب سے زیادہ جس حسن نے اقبال کے قلب وادراک پر اثر ڈالا ہے۔ وہ فطرت کا حسن ہے۔ فطرت کے مختلف عناصر سے مخاطب ہوکر یا ان کے متعلق اقبال نے نظمیں لکھی ہیں۔

مطالعۂ فطرت کی حد تک ورڈسورتھ کا اثر اقبال پر بہت گہرا پڑا۔ فطرت میں وہ دو چیزیں دیکھتے ہیں۔ ایک تو فطرت کے ایک مظہر کا تعلق اور ربط دوسرے مظہر سے۔ یہ فطرت کی ایک عاشقانہ کیفیت ہے۔ دوسرے انسان اور فطرت کا موازنہ

یہاں وہ ورڈسورتھ کو چھوڑ کر مولینا روم اور متصوفین کے زیر اثر آجاتے ہیں۔ جن کے نزدیک انسان فطرت کا مظہر کامل ہو۔
چنانچہ ان کی وہ نظمیں جن میں حُسن وعشق کے احساسات مطالعۂ فطرت کا نتیجہ ہیں دو قسم کی ہیں ایک تو وہ کہ جنہیں وہ فطری عناصر کی باہم محبت، یا کسی مظہر فطرت کے حُسن یا کسی کے عشق سے نتائج کا استخراج کرتے ہیں اور اُن سے حُسن او عشق کے معیار انسانوں کے لئے تعبیر کرتے ہیں ان نظموں میں فطرت،، انسان کے معیار حُسن وعشق اور ترغیب عشق کے لئے نمونے اور مثال کا کام دیتی ہے۔ مثلاً "جگنو" کی چمک سے وہ حُسن کے اس تصور تک پہنچتے ہیں۔

حُسن ازل کی پیدا ہر چیز میں جھلک ہے — انسان میں وہ سخن ہے غنچے میں وہ چٹک ہے
یہ چاند آسماں کا شاعر کا دل ہے گویا — واں چاندنی ہے جو کچھ یاں درد کی کسک ہے
انداز گفتگو نے دہوکے دیئے ہیں، ورنہ — نغمہ ہے بوئے بلبل، بُو پھول کی چہک ہے
کثرت میں ہو گیا ہے وحدت کا راز مخفی — جگنو میں جو چمک ہے وہ پھول میں مہک ہے

یہ اختلاف پھر کیوں ہنگاموں کا محل ہو
ہر شئے میں جب کہ پنہاں خاموشی ازل ہو

یا مثلاً "غنچۂ ناشگفتہ اور آفتاب" میں سحر کے "عارض رنگیں" کی جلوہ فرمائی پر کلی کا "سینۂ زرین" کھول دینا۔ انسانی عشق کی اس دعوت کا بہانہ بن سکتا ہے کہ

مرے خورشید، کبھی تو بھی اُٹھا اپنی نقاب — بہر نظارہ تڑپتی ہے نگاہ بے تاب
تیرے جلوہ کا نشیمن ہو مرے سینہ میں — عکس آباد ہو تیرا مرے آئینے میں

اور اس کے بعد انشراح کی یہ کیفیت منقلب ہوجاتی ہے۔

اپنے خورشید کا نظارہ کروں دور سے میں — صفت غنچہ ہم آغوش رہوں نور سے میں
جان مضطر کی حقیقت کو نمایاں کردوں
دل کے پوشیدہ خیالوں کو بھی عریاں کردوں

دوسری قسم کی وہ نظمیں جن میں مطالعۂ فطرت حُسن وعشق کے عناصر کی تحریک کا باعث ہوا ہے وہ ہیں جن میں اقبال یہ محسوس کرتے ہیں کہ فطرت کا حُسن بے سوز ہے۔ فطرت میں محبت کا شرر نہیں۔ فطرت میں اور انسان میں بھی چیز ما بہ الامتیاز ہو۔

انسان کو عشق نے "حرارتِ سوزِ دروں" عطا کی ہے۔ انسان میں جلنے اور جلانے کی صلاحیت موجود ہے اور یہی وہ چیز ہے جو انسان کو تمام مظاہرِ فطرت سے بالاتر قرار دیتی ہے۔ مظاہرِ فطرت کی زندگی فانی ہے۔ انسان عشق کی وجہ سے باقی ہے۔ انسان کو محبت کے باعث زندگیٔ دوام حاصل ہے "ستارۂ صبح" جب اپنی بے ثباتی کی شکایت کرتا ہے تو اقبال اُسے اپنے "ریاضِ سخن کی جانِ پرور" فضائیں بتاتے ہیں کہ

میں باغباں ہوں محبت بہار ہے اس کی، بنا مثالِ ابد پائیدار ہے اس کی

یا مثلاً "انسان اور بزمِ قدرت" میں بزمِ قدرت انسان سے کہتی ہے۔

ہے ترے نور سے وابستہ مری بود و نبود، باغباں ہے تری ہستی پئے گلزارِ وجود
انجمن حسن کی ہے تو، تری تصویر ہوں میں، عشق کا تو ہے صحیفہ تری تفسیر ہوں میں

(۴)

# حسن و عشق کے متعلق فلسفیانہ نظمیں

اقبال کی دو نظمیں ایسی ہیں جن میں سے ایک میں محبت کی تعمیر کا نیم شاعرانہ اور نیم متفکرانہ مطالعہ کیا گیا ہے۔ اور دوسری میں (جس کا خیال جرمن نثر سے لیا گیا ہے) زوالِ حسن اور کائنات پر اس زوال کے حزنیہ اثر کا ہلکا سا مطالعہ کیا گیا ہے۔ ان دونوں نظموں یعنی "محبت" اور "حسن و زوال" میں خیال گہرا ہے، ان میں ایک مقصد کام کر رہا ہے۔ ان نظموں کی بنیاد واقعات کے تجربے پر رکھی گئی ہے۔ اسی لئے بہت وسیع معنوں میں انہیں فلسفیانہ نظمیں کہا جا سکتا ہے۔

ان میں سے "محبت" میں عشق کی آفرینش کا ایک مخصوص تصور پیش کیا گیا ہے۔ عشق ایک سربستہ راز تھا۔ جو انسان کے لئے نہیں بنایا گیا تھا۔ مگر اس مخلوق نے جس میں عبودیت کے ساتھ بغاوت کی صلاحیت ہمیشہ سے موجود تھی۔ اس راز کو معلوم کرلیا۔ فطرت کی کیفیتوں اور روحِ خالص کی مختلف خاصیتوں سے یہ نسخہ تیار ہوا۔ تارے سے چمک، چاند سے داغِ جگر، رات سے سیاہی، بجلی سے تڑپ، شبنم سے افتادگی لی گئی۔ اور اس کے ساتھ ہی نفسہائے مسیح اور شانِ ربوبیت سے ادائے بے نیازی کے اثرات لئے گئے۔ اس طرح محبت کی تعمیر ہوئی۔ اور صرف انسان ہی نہیں، پوری فطرت اس نور سے جگمگا اُٹھی۔

خرامِ ناز پایا آفتابوں نے ستاروں نے، چمک غنچوں نے پائی داغ پائے لالہ زاروں نے

دوسری نظم یعنی "حسن اور زوال" کا بنیادی تخیل باہر سے لیا گیا ہے۔ مگر پوری نظم یہ ظاہر کر رہی ہے کہ اقبال نے اس حقیقت کو خود محسوس کر کے لکھا ہے۔ اس نظم سے دو جداگانہ حقیقتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ حسن اور زوال، لازم و ملزوم ہیں۔

وہی حسین ہے حقیقت زوال ہے جس کی　　　ہوئی ہے رنگ تغیر سے جب نمود اس کی

دوسری حقیقت یہ ہے کہ فطرت کے ہر حسین منظر کا زوال، زوالِ حسن کا ماتم بھی ہے۔

کلی کا ننھا سا دل خون ہو گیا غم سے　　　بھر آئے پھول کے آنسو پیامِ شبنم سے
شباب سیر کو آیا تھا سوگوار گیا　　　چمن سے روتا ہوا موسمِ بہار گیا

(۵)

# اقبال کی اُردو شاعری میں تصوف کی جھلک

حسن اور عشق کے تصور اور تخیل میں اقبال کے پختہ تر زاویۂ نظر کا پتہ اُن نظموں میں چلتا ہے جن میں ایک عالمگیر حسن، یا ایک عالمگیر حقیقی عشق کا تصور ان کا محرک ہوتا ہے۔ حسن و عشق کی نظموں میں یہ نظمیں سب سے زیادہ بلند ہیں اور ان نظموں سے اُس اقبال کا اندازہ ہوتا ہے جو آگے چلکر اسرارِ خودی، رموزِ بے خودی، زبورِ عجم اور جاوید نامہ لکھنے والا تھا۔

مولینا روم کا اثر اقبال پر اسی قدر ہے جس قدر اثر پلوٹارک کا شکسپیر پر تھا۔ دُنیا کا ہر شاعر اُن کے لئے صرف دیکھ لینے کی چیز ہے، مگر مولینا روم کا اثر ان پر اسقدر چھایا ہوا ہے۔ کہ بڑی حد تک وہ مولینا کی روشنی میں دُنیا کے اہم تر مسائل کو دیکھتے ہیں۔

"شمع" میں یہ اثر پہلی مرتبہ کھلم کھلا ظاہر ہوتا ہے۔ اقبال نے زندگی کو سمجھنے کے لئے مشرق اور مغرب دونوں کے فلسفے کا مطالعہ کیا۔ بہت مدت تک اُن کو حقیقت اور سکون کی جستجو رہی۔ بہت دنوں تک ذوقِ استفہام اُن کو پریشان کرتا رہا۔ پھر جب اُن کو سکون ملا تو تصوف میں ملا۔ غزالی میں نہیں مولینا روم میں۔

اس جستجو اور کاوش کا مکمل ترین اظہار "بچہ اور شمع" کے آخری حصے میں ہوا ہے۔ صرف ظاہری حسن کی نمود شاعر کو تسکین نہیں دے سکی۔ روح کسی اور سکون کے لئے بیتاب ہے۔

محفلِ قدرت ہے ایک دریائے بے پایانِ حسن　　　آنکھ اگر دیکھے تو ہر قطرے میں ہے طوفانِ حسن
حسن کوہستان کی ہیبت ناک خاموشی میں ہے　　　مہر کی ضوگستری شب کی سیہ پوشی میں ہے

چشمۂ کہسار میں، دریا کی آزادی میں حسن — شہر میں، صحرا میں، ویرانے میں آبادی میں حسن
روح کو لیکن کسی گم گشتہ شئے کی ہے ہوس — ورنہ اس صحرا میں کیوں نالاں ہے یہ مثلِ جرس

حسن کے اس عام جلوے میں بھی یہ بے تاب ہے
زندگی اس کی مثالِ ماہیِ بے آب ہے

اس جستجو کے بعد تسکین نصیب ہوئی تو اس تخیل میں جو مولینا روم نے پیش کیا ہے "شمع" میں وہ کیفیتیں جو مثنوی معنوی میں معراجِ کمال کو پہنچ گئی ہیں جا بجا منعکس نظر آتی ہے۔

صبحِ ازل جو حسن ہوا دلستانِ عشق — آوازِ کن ہوئی تپش آموزِ جانِ عشق
مجھ سے خبر نہ پوچھ حجابِ وجود کی — شامِ فراق صبح تھی میری نمود کی
وہ دن گئے کہ قید سے میں آشنا نہ تھا — زیبِ درختِ طور مرا آشیانہ تھا،
قیدی ہوں اور قفس کو چمن جانتا ہوں میں — غربت کے غمکدے کو وطن جانتا ہوں میں

یادِ وطن فسردگیِ بے سبب بنی
شوقِ نظر کبھی، کبھی ذوقِ طلب بنی

اے شمع حالِ قیدیِ دامِ خیال دیکھ — مسجودِ ساکنانِ فلک کا مآل دیکھ
باندھا مجھے جو اس نے تو چاہی مری نمود — تحریر کر دیا سرِ دیوانِ ہست و بود
گوہر کو مشتِ خاک میں رہنا پسند ہے — بندش اگرچہ سست ہے مضموں بلند ہے
چشمِ غلط نگر کا یہ سارا قصور ہے — عالم ظہورِ جلوۂ ذوقِ شعور ہے
یہ سلسلہ زمان و مکاں کا کمند ہے — طوقِ گلوئے حسنِ تماشا پسند ہے
منزل کا اشتیاق ہے گم کردہ راہ ہوں — اے شمع میں اسیرِ فریبِ نگاہ ہوں
صیاد آپ حلقۂ دامِ ستم بھی آپ — بامِ حرم بھی، طائرِ بامِ حرم بھی آپ
میں حسن ہوں کہ عشق سراپا گداز ہوں — کھلتا نہیں کہ ناز ہوں میں یا نیاز ہوں

ہاں آشنائے لب ہو نہ رازِ کہن کہیں
پھر چھڑ نہ جائے قصۂ دار و رسن کہیں

اس نظم میں فطرت کا کوئی منظر اقبال کی نظر کے سامنے نہیں ۔شمع جو مشرقی شاعری کے لوازمات سے ہے، ایک نئے نور کے ساتھ اُن کے تخیل میں جل رہی ہے ۔ایک طرف تو وہ اس سے خیرہ کن نور حاصل کر رہے ہیں ۔ دوسری طرف اُسے ایک نئی روشنی عطا کر رہے ہیں ۔

اور یہ منزل، اقبال کے کلام میں حسن وعشق کے عنصر کی آخری منزل ہے ۔

یہ منزل اُن کی شاعری کے پختہ تر مذہب یعنی پان اسلامزم میں جاکر ضم ہو جاتی ہے ۔اور مشرق کے لئے روحانی پیغام بن کر اُن کی فارسی شاعری میں ایک نئی روشنی اختیار کرتی ہے اور اس روحانی پیغام میں عشق کا تصوّر وہی ہے ۔جو متصوفین اور سالکین کا تھا۔ مگر بالکل نئے رنگ میں، مغرب سے کامل اکتساب نور کرکے ،مغرب کی مادّیت کے خلاف اس پیغام کو پیش کیا گیا ہے ۔

اس کے بعد اقبال کی شاعرانہ نفسیاتی نشو و نما کی جو منزل آتی ہے اُس میں عشق اور عمل باہم مل جاتے ہیں "پیام مشرق" "زبورعجم" کے بعض حصّوں اور "جاوید نامے" میں عشق اور عمل کے مشترک اور کامل مشرقی تصور سے مشرق کو دوبارہ زندہ کرنے کی سعی کی گئی ہے ۔

عزیز احمد ۔بی ۔اے (عثمانیہ)

---

# ۹

زندگی کس قدر دشوار ہو جاتی اگر ہمیں گزری ہوئی باتیں یاد نہ آجایا کرتیں یا اگر ہمارے پاس اُنھیں یاد رکھنے کے ذرائع نہ ہوتے

جمشید اور عزیزہ کی شادی کو پورے دو سال گزر چکے تھے لیکن خانگی ناموافقتیں اُن کی زندگی میں داخل نہ ہوئی تھیں۔ شوہر کے دوستوں اور بیوی کی سہیلیوں نے یہی دیکھا کہ وہ ہمیشہ مسکراتا رہتا ہے اور یہ عموماً ہنستی رہتی ہے۔ اور انھیں اس پر تعجب بھی نہ تھا۔ "اعلیٰ تعلیم اور ہم مذاقی" وہ لوگ کہا کرتے "شادی شدہ خاندانوں کی مسرت کا راز ہے" وہ اس حقیقت سے بے خبر تھے کہ یہ دونوں چیزیں زندگی کو کامیاب ضرور بناتی ہیں لیکن صرف اس صورت میں جبکہ طرفین آپس میں محبت نہ کرتے ہوں اور اُن کی شخصیتیں ایک دوسرے کے لئے زیادہ سے زیادہ دلچسپ اور دلکش ہوں۔ کسی سے دلچسپی لینا، اس کے لئے اپنے اندر احساس اُنسیت کو محسوس کرنا، اُس شخص سے محبت کرنے سے بالکل مختلف ہے۔ محبت اپنے ساتھ رشک، حسد، خود غرضی اور خود غرضی کو لاتی ہے۔ محبت صرف ایک وجود کے سوا ساری دنیا کو فراموش کر دینے کا سبق دیتی ہے۔ محبت فرائض سے بے پروا کر دینے والی پہلی شے ہے جس سے انسان متعارف ہوا۔ محبت تعلیم دیتی ہے بعض اشیا کو صرف اپنا سمجھنے کی حالانکہ احساس ملکیت ایک لعنت ہے۔

دو سال کے بعد جمشید اور عزیزہ کی زندگی میں بھی ایک ایسا دن آیا جبکہ انھوں نے اپنے آپ کو ایک دوسرے سے برہم پایا۔ بات معمولی سی تھی لیکن طرفین کی بڑھی ہوئی محبتیں ایسے تلخ نتیجے کی ذمہ وار تھیں۔ جمشید کو ملال تھا کہ عزیزہ نے اُس کی محبت پر اعتماد نہ کیا اور ذراسی بات پر یوں خفا ہوگئی۔ عزیزہ کو رنج تھا کہ جمشید نے اُس کی محبت کی قدر نہ کی اور ذراسی بات کے لئے اُسے یوں خفا کردیا۔ اگر سوال محبت درمیان میں نہ ہوتا تو شاید وہ بہت جلد پھر اچھے دوست بن جاتے لیکن معاملہ بالکل جداگانہ تھا۔ احساس محبت نے انھیں مغرور بنا دیا تھا اور وہ اپنی ہستیوں کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دینے لگے تھے۔ وہ باوجود مل جانے کی خواہش کے ایک دوسرے سے نہ مل سکتے تھے صرف اس لئے کہ اُن کی متکبر محبتیں منتظر تھیں ایک دوسرے سے لفظ معذرت و معافی سننے کے لئے۔ خودغرضی و خودپرستی جو محبت کے زیر سایہ پرورش پاتی ہے پل کر بڑی ہوگئی تھیں

ڈرائنگ روم میں کرسیاں خاموشی سے میزوں کو تک رہی تھیں۔ ادھر کچھ روز سے بہت کم لوگ ان پر بیٹھنے کے لئے آتے تھے۔ دوست احباب اسی وقت تک ملاقات کے لئے آتے ہیں جب تک قہقہوں اور مسکراہٹوں سے ان کا خیر مقدم کیا جاتا ہے — محبت کے غم میں اُداس چہرے انھیں پسند نہیں آتے۔ تکلف سے بنائے ہوئے پان اور مجبوری سے پیدا کئے ہوئے تبسم ان کے لئے دلکش نہیں ہوتے۔

سارے گھر میں ایک پُراسرار خاموشی کا دور دورہ تھا۔ ملازم خاموشی سے اپنے کاموں میں مصروف تھے۔ ان کی خوش مزاجیاں مفقود ہو چکی تھیں۔ برآمدے میں لٹکے ہوئے پنجرے کے اندر سُرخ گردن والا طوطا بھی اپنی شرارتیں بھول گیا تھا۔ اب وہ اپنے کھانے اور پانی کے کٹوروں کو پیروں سے پکڑ کر پھینک نہ دیا کرتا تھا کیونکہ اُسے جلد جلد کھانا ملنے کی اُمید باقی نہ رہی تھی — دوپہر میں بجائے اپنی مالکہ کی سیٹی کی نقل کرنے کے وہ پردں میں سر کو چھپا کر سو جایا کرتا تھا — علی (بوڑھے خانساماں کا لڑکا) اور محبوب گھر کی نوجوان ملازمہ روزانہ کھانے کا میز ترتیب دیتے وقت آپس میں مذاق کیا کرتے تھے لیکن اب وہ بھی سنجیدہ تھے وہ اپنے آقا اور مالکہ کی مخالفت کی نوعیت سے ناواقف تھے لیکن انھیں رائے زنی کرکے کسی ایک فیصلے پر پہونچ جانے سے کون روک سکتا تھا؟

دوپہر ہو چکی تھی لیکن عزیزہ ابھی تک اپنے کمرے ہی میں تھی۔ خاموشی سے گھبرا کر وہ اُٹھی اور چاہا کہ کچھ پڑھے۔ جو کتاب اُس نے اُٹھائی وہ اسکر وائلڈ کی تھی اور جو فقرہ سب سے پہلے کتاب کھولنے پر اس کی نظروں کے سامنے آیا وہ یہ تھا:-

"Women are not to judge, they are to forgive".

اُس نے برہمی کے انداز میں کتاب کو بند کر دیا آج وہ اس نقاد کی رائے سے متفق نہ ہو سکتی تھی۔ بیکاری اُس کے دماغ کو پریشان کر رہی تھی، مشغولیت کی خاطر اُس نے اپنی پرانی چیزوں کی دیکھ بھال شروع کر دی۔ اُس نے سنا تھا اور پڑھا بھی تھا کہ جب خیالات افسردہ ہوں اور طبیعت مضمحل ہو رہی ہو تو انسان کو صرف مشغول رہنا چاہیئے —— اُس نے اپنی میز کے ان خانوں کو کھولا جو ایک مدت سے مقفل تھے۔ خطوط کے انبار اور اخبارات کے ڈھیر میں اُسے ہاتھی دانت کا ایک چھوٹا سا صندوقچہ نظر پڑا اُس نے اُسے کھینچ کر نکال لیا۔ پرانی گرد اور پرانے کاغذات کی ملی جلی خوشبو آ رہی تھی اور اس قسم کی خوشبوئیں ہمیشہ انسان کو اپنے گرد و پیش سے بے خبر کر دیتی ہیں۔ عزیزہ نے صندوقچہ کھولا یہ صندوقچہ گزشتہ سال اس کی سالگرہ کے موقع پر جمشید ہی نے اُسے دیا تھا۔ صندوقچہ کے اندر مختلف سائز کے کاغذات کا پیاں نوٹ بکس وغیرہ رکھی ہوئی تھیں۔ اُس نے ایک خانہ کھولا —— خانہ کا ہینڈل ٹوٹ چکا تھا اور اُسے کھولنے کے لئے اُسے کروشیا کی سوئی استعمال کرنی پڑی۔ ایک چھوٹی سی کاپی جس کی جلد پر تیل اور گرد کے دھبے تھے اُس خانہ میں رکھی ہوئی تھی پہلے تو عزیزہ اس کی اہمیت اور نوعیت کو نہ سمجھ سکی لیکن پھر اُسے یاد آ گیا —— اور ایک مضمحل سا تبسم اُس کے ہونٹوں پر ظاہر ہوا جو دوسرے ہی لمحہ غائب ہو گیا —— اُس نے بڑی محبت اور نزاکت سے کاپی کو کھولا اور پڑھنا شروع کیا —— یہ اُس کی ڈائریاں تھیں۔ اس وقت کی ڈائریاں جبکہ وہ ابھی ایک بچہ ہی تھی —— یوں بھی اُسے ڈائریاں لکھنے کا شروع ہی سے شوق تھا اور اُس کے علاوہ اس کے مولوی صاحب کی تاکید بھی تھی وہ کہا کرتے تھے —— بیٹی روزانہ جو کچھ تم کرتی ہو اُسے رات میں لکھ لیا کرو تا کہ تمھیں وہ باتیں یاد آ جائیں جو تمھیں روزانہ کرنے چاہئیں اور تم نہیں کرتیں" ہر پرانی چیز دلکش اور نظر فریب ہوتی ہے عزیزہ کے لئے اُس کی یہ ڈائریاں بھی دلچسپی رکھتی تھیں —————— اور اس نے پڑھنا شروع کیا۔

۱۲ اپریل

امّی آج خالہ جان سے ملنے گئی تھیں۔ میں ناشتہ کے بعد کمرے میں آئی تو دیکھا کہ جمشید (چچا ابا کا لڑکا) میری ڈرائنگ بک میں بھوتوں اور چڑیلوں کی تصویریں بنا رہا ہے۔ میں نے کاپی اس کے ہاتھ سے چھین لی —— جانتی ہوں کہ وہ ہو بہو چڑیلوں کی سی تصویریں اتار سکتا ہے لیکن پھر بھی مس میری، میری کاپی میں ایسی تصویریں دیکھ کر میرے مذاق کے متعلق کیا خیال کریں گی —— میرے کاپی چھین لینے پر جمشید نے کہا " اوہ۔ تو شاید تمھیں اپنی تصویر دیکھنا مطلق پسند نہیں؟" —میں اس کے فقرے کا مطلب سمجھ گئی —— وہ ہر وقت مذاق کر سکتا ہے —ہمیشہ بامعنی فقرے استعمال کر سکتا ہے —گر میں اُسے

برداشت نہیں کرسکتی کسی دن موقع ملے گا تو چچا ابا سے کہہ کر اس کی وہ گت بنواؤں گی کہ یاد ہی کرے گا۔ خالہ جان کا تو خیال ہے کہ میرے بال پریوں کے بالوں کی طرح خوبصورت ہیں۔ خیر تو اس کے بعد ماسٹر صاحب آگئے۔ انگلش کا سبق پڑھنے کے بعد میں بھی خالہ جان کے پاس چلی گئی۔ کیونکہ انھوں نے بلا بھیجا تھا —— شام کو واپس آئی۔ رات کے کھانے پر جمشید بھی موجود تھا۔ کھانے کے بعد میں نے جمشید کو کبوتر بند کرنے میں مدد دی وہ اپنے پلے ہوئے جانوروں کو اپنے ہاتھ سے بند کرتا ہے اور کبوتروں سے تو اسے عشق ہے۔"

عزیزہ جب اس فقرے پر پہونچی تو اس نے محسوس کیا کہ اس کے ہونٹوں پر بڑی دیر سے مسکراہٹ موجود ہے وہ ایکدم سے قصداً سنجیدہ ہوگئی۔ وہ آج کل اپنی زندگی کے جس دور سے گزر رہی تھی اس کا تقاضا یہ تھا کہ وہ مسکراہٹ کو ایک خطرناک چیز سمجھے۔ مسکراہٹیں انسان کی فطرت کو نرم اور گداز بنا دیتی ہیں۔ اور وہ ایک پتھر کی طرح سخت و منجمد رہنا چاہتی تھی اس نے کتاب کے دو تین ورق ایک ساتھ الٹ دیئے۔

۲۴ر اپریل۔

آج جمعہ تھا۔ امی نے صبح ہی صبح مجھے مچھلیاں پکانے کی اجازت دے دی تھی ناشتہ کے بعد میں نے ایک سفید ایپرن پہن لیا اور باورچی خانہ میں چلی گئی —— بوڑھی ملازمہ نے مصالحہ تیار کر رکھا تھا۔ اس نے اپنی بھدی آواز میں مجھے مچھلی پکانے کی ترکیب بھی بتادی اور خود ترکاری لینے باہر چلی گئی۔

ایک اونچی تپائی پر انگریزی چولھا رکھا ہوا تھا اور اس میں سے ہلکی سبز سبز آنچ نکل رہی تھی میں نے کڑھائی میں گھی گرم کرلیا۔ ایسا کرنے میں میرا ہاتھ تو ایک مرتبہ ضرور جلا مگر خیر۔ مچھلی پکانے کی خوشی میں اسے جلد بھول ہوگئی۔ اتنے میں جمشید اپنے بلی کے بچوں کو غذا دینے کے بعد مجھے ڈھونڈھتا ہوا باورچی خانہ میں آگیا تھا۔ میں نے اس سے کہا بھی کہ واپس چلا جائے کیونکہ اگر بوڑھی ملازمہ دیکھ پائے گی تو بہت برہم ہوگی لیکن اس نے ایک نہ مانی وہ چاہتا تھا کہ میں کرسی پر بیٹھ جاؤں اور وہ خود ساری مچھلیاں تل ڈالے۔ اور یہ میں کسی طرح پسند نہ کرسکتی تھی "تم کو شرم نہیں آتی" میں نے کہا۔ "مرد ہو کر ہنڈ کلیا کھیلتے ہو"۔ یہ بات اسے بہت بری لگی۔ تھوڑی دیر کچھ سوچتا رہا پھر اس نے پوچھا "تو پھر مرد کیا کیا کرتے ہیں؟" میں نے وہی فقرے دُہرائے جو نانی اماں کو ایک دفعہ کہتے سنے تھے "مردوں کو تلوار چلانا سیکھنا چاہئے" میں نے کہا "جنگلوں میں جاکر بہادری کے جوہر دکھانا چاہئیں۔ اور شیروں کی طرح لڑکر مرنا چاہئے" "مگر مجھے تو بلیوں کی طرح خاموشی سے مزاہمت پسند ہے" جمشید نے

زور سے ہنستے ہوئے کہا۔ "شرم شرم"۔ میں نے بالکل نانی اماں کے لہجے میں کہا۔ "آج کل کے مردوں کے خیالات کیسے خراب ہوتے جا رہے ہیں"۔ "بے انتہا"، جمشید نے کہا۔ لیکن یہ بھی بڑے شرم کی بات ہے کہ عورتیں ہنڈ کلہیا پکاتے وقت، بقول ماسٹر صاحب کے، "سیاسی مسئلوں" پر رائے زنی کرنے کی عادی ہوتی جا رہی ہیں"۔ اس کے لہجے میں بڑے بڑے معنی چھپے ہوئے تھے۔ اس لئے میں نے پلٹ کر مچھلیوں کی طرف نظر ڈالی تو کیا دیکھتی ہوں کہ جمشید کی ناہنجار بلی بیٹھی مصالحہ دار مچھلی کا آخری ٹکڑا کھا رہی ہے۔ میرے پاس مارنے کو کوئی چیز نہ تھی اس لئے میں نے کرچھے کا گرم گرم گھی اس پر الٹ دینا چاہا لیکن وہ بھاگ گئی اور جمشید بھی ہنستا ہوا بھاگ گیا۔ میں غصہ کے مارے دیوانی ہوگئی اور اس کے پیچھے دوڑی۔ آخر باغ میں جا کر اسے پکڑنے میں کامیاب ہوگئی اور دو تین گھونسے اس کے کان پر رسید کئے۔ اس نے جواب میں مجھے نہیں مارا بلکہ ہنستا ہی رہا۔ شاید اسے چوٹ نہ لگی ہوگی۔ امی اب تک ڈرائنگ روم میں بیٹھی اپنی سہیلی سے باتیں کر رہی تھیں ابا گھر پر نہ تھے نانی اماں وضو نے سے تھیں اس لئے بہت کم بات کر رہی تھیں اور برآمدے میں بیٹھی مسلسل نمازیں پڑھ رہی تھیں۔ میں مچھلی کے غم میں لبورتی ہوئی اپنے کمرے میں واپس آئی۔ واقعی اگر میں پہلے اپنا کام کر لیتی اور اس کے بعد باتیں کرتی تو کتنا اچھا ہوتا۔ پھر بھی یہ جمشید ہی کا کیا دھرا تھا اسی نے مجھے باتوں میں لگایا۔ رات کے کھانے کے بعد جمشید نے مجھ سے معافی مانگی وہ بڑی دیر تک خوشامد کی باتیں کرتا رہا۔ لیکن میں نے اسے معاف نہیں کیا۔ مگر کل صبح کو میں اسے معاف کر دوں گی۔ میں زیادہ دیر اس سے خفا نہیں رہ سکتی آخر وہ میرا بھائی ہی تو ہے"۔

عزیزہ یہیں تک پڑھنے پائی تھی کہ بھڑے ہوئے دروازے میں سے ایک بلی تیزی سے کمرے میں داخل ہوئی اس کے منہ میں ایک کبوتر تھا اس کے پیچھے ہی جمشید داخل ہوا اس کے ہاتھ میں ایک لکڑی تھی۔ آج صبح سے وہ مشغولیت کی خاطر اپنے محبوب کبوتروں کے گھروں کو صاف کروانے میں مصروف تھا اور ابھی ابھی اس کام سے فارغ ہو کر اپنے کمرے میں افسردہ خاطر کرسی پر بیٹھا یہ سوچ رہا تھا کہ آخر وہ عزیزہ سے اتنی زیادہ محبت کیوں کرتا ہے۔ اور اس کی خانگی زندگی اب پھر کس طرح دلچسپ و خوشگوار ہو سکتی ہے۔ عزیزہ سے معافی مانگ لینے میں کچھ حرج نہیں ہے لیکن وہ خود ہی مجھے کیوں نہ معاف کر دے؟" اس نے سوچا "اسے یہ تو خیال کرنا چاہئے تھا کہ میں اسے کتنا چاہتا ہوں"۔

اس کے خیالات کا سلسلہ یہیں تک پہونچا تھا کہ کبوتر خانے کی طرف سے پروں کی پھڑپھڑاہٹ سنائی دی اس نے جلدی سے نکل کر دیکھا تو ایک بلی کو اپنا سب سے زیادہ خوبصورت کبوتر پکڑ کر بھاگتے ہوئے دیکھا اس نے لکڑی اٹھائی اور اس کے

پیچھے ہولیا اتفاق سے۔ بالکل اتفاق سے وہ دونوں یعنی بلی اور جمشید عزیزہ کے کمرے میں داخل ہوگئے۔

"آہ جم۔ تو اُس نے تمھارے عزیزترین کبوتر کو پکڑلیا۔ ایں ہد" عزیزہ نے کتاب پر سے نظر اُٹھاتے ہوئے بے اختیار کہا۔ وہ بھول گئی کہ وہ جمشید سے ایک محبت کرنے والی بیوی کی طرح خفا ہے۔ اس کی آنکھوں میں بچپن کے وہ دلچسپ سین تھے جبکہ وہ روزانہ ایک دوسرے سے خفا ہوتے تھے اور دوسرے دن از سرِنو ان کے اتحاد کی تجدید ہوتی تھی۔ وہ اپنی ڈائری کے وہ حصہ پڑھ رہی تھی جہاں جمشید کو معاف کردینے کی خواہش دل میں لئے ہوئے وہ سو جاتی ہے اُسے اس وقت بھی یہی محسوس ہوا کہ جمشید اس کا شوہر نہیں بلکہ اس کے کھیل کود کا رفیق اور اس کا صرف ایک دوست ہے۔

"آہ، عزیزہ۔ تو تم نے مجھے معاف کردیا؟ تم مجھے معاف کردوگی؟"

جمشید کی خوشی بے انداز تھی "عزیزہ! مجھے یقین تھا کہ تم اس واقعہ کو ضرور بھول جاؤگی۔ اور مجھے معاف کردوگی۔ آخر میں تمہارا شوہر ہی تو ہوں اور مجھے تم سے کتنی بے پناہ محبت ہے"

عزیزہ خاموشی سے مسکرائی "ہاں" اس نے کہا میں نے آپ کو معاف کیا اس لئے نہیں کہ آپ میرے شوہر ہیں بلکہ اس لئے کہ کسی وقت آپ میرے شوہر نہ تھے۔ میں اس واقعہ کو بھول جاؤں گی اس لئے نہیں کہ آپ کو مجھ سے محبت ہے یا مجھے آپ کی چاہت ہے۔ بلکہ اس لئے کہ کسی زمانے میں ہمیں ایک دوسرے سے محبت نہ تھی بلکہ صرف دلچسپی"

رابعہ

# سوزِ ناتمام

وہی عقل کی پرستش، وہی حوصلہ کی خامی — نہ وہ جرأتِ کلیمی نہ وہ ذوقِ ہمکلامی

مرے روز و شب کی فطرت جو بدل سکو بدل دو — کہ نہیں قبول مجھ کو مہ و مہر کی غلامی

میں زباں سے کیوں کہوں کچھ، مری خامشی ہے سب کچھ — مری ہر نظر گزارش مرا ہر نفس پیامی

مجھے کیا پیام دے گی، تری زندگی کی دُنیا — کہ فنا کی وادیوں میں، مجھے دی گئی سلامی

نئے کارواں کی فطرت، ہے تمام تر سیاست — نہ حُدی کی اب ضرورت، نہ وہ ذوقِ خوش خرامی

مجھے ڈر ہے کالجوں کو نہ خرابِ جہل کر دے — یہ غرورِ علم و دانش یہ جنونِ پختہ کا

مرے حالِ مضطرب پر ابھی ہنس رہی ہے دنیا ابھی ڈھیل دے رہا ہے مرا سوزِ ناتمامی
مرے سوزِ دل کی قیمت فقط اک نگاہِ الفت ترے دردِ دل کا سودا ابھی عشرتِ دوامی

مرے دل نے آج ماہرؔ کوئی چیز ان سے مانگی
بہ نگاہِ مستِ خسرو، بہ سرورِ قلبِ جامی

ماہر القادری

# آزادی ہند کی ایک ناکام کوشش

اس تحریک کے متعلق جو عام طور پر ہندوستان کی تاریخ میں "غدر" کے نام سے موسوم ہو مورخین کے زاویہ نظر کو تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، بعض مورخین کے نزدیک جو سر جان لارنس کی رائے سے متفق ہیں یہ تحریک محض ایک مقامی فوجی بغاوت تھی اور عام طور پر ملک میں بغاوت کے متعلق کوئی سازش نہ تھی، میرٹھ میں فوجوں کی بغاوت کو دیکھ کر چند خود غرض لوگوں نے ذاتی جلب منفعت کی خاطر ملک کے دوسرے حصوں میں شورش برپا کی اور یہ ایک حد تک صحیح ہے کہ اخیر تک یہ تحریک عام نہ ہو سکی،

جنرل اوٹرم نے جو اطاق اودھ سے پیشتر کمپنی کی جانب سے وہاں رزیڈنٹ تھے اس کے برعکس رائے ظاہر کی ہے، ان کے نزدیک غدر کی تحریک مسلمانوں کی ایک بہت بڑی سازش تھی جس میں ہندوؤں کے بعض طبقوں کو بھی شامل کر لیا گیا تھا۔

واقعہ یہ ہے کہ جہاں ایک حد تک یہ درست ہے کہ غدر کی تحریک کبھی عام ہونے نہیں پائی ان معنوں میں کہ ملک کا ہر فرد و بشر اس سے متاثر ہوا ہو وہیں اس امر کو پیش نظر رکھتے ہوئے کہ ملک کی وسعت اغراض کا اختلاف اور پچھلی تاریخ کو دیکھتے ہوئے ہندوستان میں اس سے قبل اتنے وسیع پیمانے پر کوئی ایسی تحریک نہیں ہوئی، اگر اسے محض فوجی بغاوت کہا جائے تو یہ اعتراض ہوتا ہے کہ بغاوت محض میرٹھ کے فوجی دستہ سے نہیں شروع ہوئی بلکہ اس سے پیشتر



مسٹر محمد بدرالدین حسین بی اے ۔ معتمد ٹینس کلب



مسٹر ذکی الدین صدیقی اسپورٹس کیپٹن



مسٹر محمد مولانا بی ۔ اے

ایک ہمہ گیر کھلاڑی ہیں اور جامعہ میں کھیل کود کی
مختلف انجمنوں کے عہدہ دار بھی رہ چکے ہیں

ہی اکثر فوجی دستوں میں بدظنی اور ہلچل پیدا ہو چکی تھی، مثال کے طور پر بیرک پور اور بیرام پور کے واقعات کو پیش کیا جا سکتا ہے۔ جہاں ایک نیچ ذات کے ہندو کا ایک برہمن سے، پانی پلانے سے انکار کے جواب میں یہ کہنا کہ "اب ذات پات کا خاتمہ ہے اور ہم تم ایک ہیں کیونکہ خود تم کو ایسے کارتوس استعمال کرنا پڑ رہے ہیں جن پر گائے یا خنزیر کی چربی کی پالش ہوتی ہے۔ فساد کا باعث ہوا۔

اس ایک فقرہ نے بیرک پور اور بیرام پور کی چھاؤنیوں میں ہلچل ڈال دی تھی کیونکہ یہ نیچ ذات کا ہندو ڈمڈم کی میگزین میں ملازم تھا اور اسی زمانہ میں پرانی طرز کی بندوقوں کے بجائے جنھیں براؤن بس کہتے تھے نئی قسم کی انفیلڈ رائفلوں کا رواج فوجوں میں عام کیا گیا تھا اور ان میں کارتوسوں کا استعمال ناگزیر تھا، اس کے ساتھ ہی ایک واقعہ یہ بھی تھا کہ ان چھاؤنیوں میں صرف دیسی سپاہی ہی تھے اور یوروپین افسر برائے نام تھے اور یہ معدودے چند یوروپین افسر ہرگز ان سپاہیوں کی باہمی ملاقاتوں اور خفیہ سازشوں سے باخبر نہ تھے اور میرٹھ کی شورش سے بہت پیشتر بیرام پور اور بیرک پور میں حکومت کے خلاف بدظنی پیدا ہو چکی تھی بلکہ میرٹھ خود ان رجمنٹوں سے متاثر ہوا جو نئی بیرام پور اور بیرک پور کی چھاؤنیوں سے وہاں بھیجدی گئی تھیں۔

بنگال کی افواج کی ایک خصوصیت یہ بھی رہی ہے کہ ان پر عام فوجی قانون عرصہ تک نافذ نہ کیا تھا جو مدراس اور بمبئی کی افواج پر نافذ تھا نیز یہ افواج مشتمل تھیں اودھ کے علیحدہ کردہ سپاہیوں، بنگالہ کے اونچی ذات کے ہندؤں اور راجپوت طبقہ پر جن پر مذہب کا رنگ اس قدر چڑھا ہوا تھا کہ حکومت اور بالخصوص ایک بیرونی اور غیر حکومت اور افسروں کی تابعداری و فرمانبرداری بھی اس کے سامنے ہیچ تھی، یہ مذہبی رنگ بنگال کی افواج تک محدود نہ تھا بلکہ ان تمام فوجوں پر چھایا ہوا تھا جو اس وقت کمپنی کی ملازمت میں تھیں، اس کا ایک تجربہ حکومت کو مدراس کی شورش ۱۸۰۶ء میں ہو چکا تھا کہ محض "پگڑی" کی بدعت پر فوج میں بغاوت کے اثرات رونما ہو گئے تھے، درآنحالیکہ ان مدراسی افواج کے متعلق تجربہ کار اور ذمہ دار انگریز افسروں کی رائے تھی کہ بنگال کی افواج کے مقابلہ میں ان کو قابو میں رکھنا کہیں زیادہ آسان ہے، لہٰذا اس شورش کی بنا پر محض یہ واقعہ نہیں پیش کیا جا سکتا کہ اس وقت ملک میں انگریزی افواج غیر معمولی طور پر کم تھیں اور دیسی سپاہیوں کی تعداد بہت بڑھی ہوئی تھی۔ اگرچہ اس میں شک نہیں کہ اس فرق کی نسبت کے احساس نے شورش شروع ہونے کے بعد جلتی آگ میں تیل کا کام کیا، لیکن اس شورش کے اسباب حقیقی معنوں میں کچھ اور ہی تھے۔

ایک نقطہ نظر یہ ہے کہ یہ تحریک مسلمانوں کی تھی اور مسلمانوں کی سازش کو خود غرض ہندؤں کی مدد سے تقویت ملی، یہ

بھی غلطی پر مبنی ہے، اس میں شک نہیں کہ کمپنی نے ایک طرف مسلمانوں کی سب سے بڑی ریاست کا الحاق کر لیا تھا اور خود شہنشاہی کے اعزاز و مراتب پر ضرب کاری لگائی تھی اور اگرچہ لارڈ ڈلہوزی ان تمام تجاویز کو عملی جامہ نہ پہنا سکے تھے جو مجلس نظار کی طرف سے شہنشاہیت کے خاتمہ کے متعلق پیش کی گئی تھیں تاہم اپنے طرز عمل سے انہوں نے اتنا ضرور ثابت کر دیا تھا کہ دھلی کی شہنشاہیت برائے نام ہے اور لارڈ کیننگ نے ہندوستان کے حالات پر ڈلہوزی کی طرح اعتماد نہ کرنے کے باوجود بہادر شاہ کو ایک یادداشت میں یہ لکھ بھیجا تھا کہ ان کے بعد شہنشاہیت کا خاتمہ ہے۔

لارڈ کیننگ کا مقصد دراصل قلعہ دہلی پر فوجی تسلط تھا کیونکہ اس قلعہ کو خاص سیاسی اور فوجی اہمیت حاصل تھی، مگر اس مقصد کی کامیابی سے پہلے ہی اس یادداشت نے قلعہ کے اندر اور باقیماندہ وابستگان دولت کے دلوں میں کمپنی کے خلاف جو جذبہ پیشتر سے موجود تھا اس کو اور بھی مشتعل کر دیا اور نواب زینت محل بیگم کی کوششیں دکن اور فارس تک کے مسلمانوں کو ابھارنے کیلئے اسی یادداشت کی وجہ سے شروع ہوئیں کیونکہ اس یادداشت کا براہ راست اثر ولیعہد کی تخت نشینی پر پڑ رہا تھا۔

مگر باوجود اس کے اس پوری تحریک کو محض مسلمانوں کی سازش سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا کیونکہ جس حکمت عملی سے مسلمانوں کو یہ نقصانات پہونچ رہے تھے اس کا اثر ہندوؤں پر بھی پڑے بغیر نہ رہا تھا اور مسلمانوں کی طرح بہت سے راجا اور ہندو والیان ملک اور ان کی املاک "قانون الحاق" کا شکار ہو چکے تھے۔ ناناصاحب کو وراثت سے محروم کر دینا، رانی جھانسی کو بدظن کر دینا، ستارا اور ناگپور کا الحاق اور بہت سے چھوٹے چھوٹے رجواڑوں کے اعزاز خاندانی، نسلی مناصب اور مراتب میں تخفیف اور خصوصاً ناناصاحب کا ولایت (انگلستان) سے بے نیل و مرام ہونا، یہ سب مل کر ہندو قوم کی بے چینی کا باعث بننے کے لئے کافی تھا، نیز ایسے سخت ضوابط و قوانین کا نفاذ عوام کے لئے اور خصوصاً ان طبقوں کے لئے جو اس وقت تک اپنے پشتہا پشت کے امتیازات کی وجہ سے بڑی حد تک ان پابندیوں سے مستثنیٰ خیال کئے جاتے تھے، حد درجہ بے چینی کا باعث ثابت ہوا یہی وجہ ہے کہ اکثر ایسے ہی مقامات پر شورش میں شدت اور سول انگریزی باشندوں پر مظالم زیادہ ہوئے جہاں کے ممتاز طبقوں پر ان قوانین کا اثر زیادہ ہوا تھا، مثلاً لکھنؤ، دہلی، کانپور

بعض مورخین کی رائے ہے کہ اس عام اصول کے تحت کہ جب مرکزی حکومت کمزور ہو جاتی ہے تو امراء و رؤسا ذاتی جلب منفعت کی خاطر بغاوت پر کمربستہ ہو جاتے ہیں، ہندوستان میں یہ شورش پیدا ہوئی مگر بہ زاویہ نگاہ فوجی تنظیم کی حد

تک صحیح ہوسکتا ہے ، یعنی یہ کہ مرکزی حکومت دہلی کی کمزوری کی وجہ سے فوجی تنظیم میں جو خرابیاں پیدا ہوئیں ان کے مظاہرے لارڈ ہیسٹنگز کے وقت میں پنڈاری اور مرہٹوں کے غول درغول دستوں کی تباہ کاریوں کی صورت میں ہوئے تھے ، اور اگرچہ ان کا استیصال کر دیا گیا تھا لیکن صرف جرائم کی حد تک ، ورنہ ان کا بالکلیہ خاتمہ نہ ہوچکا تھا ، نیز انہی منتشر گروہوں کو جب کمپنی نے اپنے اغراض کے لئے جمع کیا تو ان کی سرشت بدلی نہ تھی اس وقت کی ہندوستان کی ایسی فوجی آبادی کا تو یہ عالم تھا کہ خود رنجیت سنگھ جیسا بہادر سپہ سالار یہ اعتراف کرنے پر مجبور تھا کہ اُسے اپنے دشمنوں سے زیادہ اپنے فتحیاب سپاہیوں سے اندیشہ رہتا ہے ، اور حقیقت بھی ہے کہ ۱۸۵۷ء کے معرکہ میں مرکزی حکومت کی کمزوری سے زیادہ خود کمپنی کے افسروں کی رسوم ملک سے بے اعتنائی کو ذمہ دار قرار دیا جاتا ہے کیونکہ اس سے نہ صرف عام باشندے بددل ہو رہے تھے بلکہ فوج کے سپاہی بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہے تھے ۔

عام طور پر اس تحریک کو علیحدہ علیحدہ حصّوں میں تقسیم کرنا اور ایک علاقہ کی تحریک کو دوسرے علاقہ کی تحریک سے غیر متاثر اور غیر متعلق سمجھنا صریح غلطی ہے ، اور ساتھ ہی یہ کہنا بھی درست نہیں کہ اس تحریک کا مقصد تمام طبقوں کے نزدیک یکساں طور پر ہندوستان کو آزاد کرا دینا ہی تھا لیکن ایک غیر قوم کی سیادت کا احساس ، اور انگریزوں کی مخالفت کا جذبہ ہندوستان میں عام تھا ، اور اسی کے اظہار کے لئے جدا جدا محاذ قائم تھے ، اگر طرز کارروائی میں یکسانیت ہوتی اور مقصد مشترک سے اغماض نہ برتا جاتا تو بہت ممکن تھا کہ یہ تاریخی واقعہ "۱۸۵۷ء کا غدر" نہیں بلکہ "جنگ آزادئ ہند" کے نام سے موسوم کیا جاتا۔

اس تحریک کی ناکامی ہی اس کے غدر یا شورش کے نام سے موسوم کئے جانے کی ذمہ دار ہے ، اگر اس تحریک کی تاریخ پر نظر ڈالی جائے تو ہم کو ایک ایسی قوم نظر آتی ہے جو صدیوں پیشتر سیاسی قومی ترقی کے مراحل سے گذر چکی تھی ، جس کے ابھی ہندوستان نے خواب تک نہ دیکھے تھے اور دوسری طرف ایک ایسا منتشر انبوہ تھا جہاں جگہ جگہ پر ذاتی اغراض ومنافع پر ملک کے مفاد کو قربان کیا جا رہا تھا ، اتحاد و اتفاق ، ہم آہنگی یا قومیت کا تصور تک نہ تھا ۔ ایک اور وجہ اس تحریک کی ناکامی کی با وجودیکہ ملک کے طول وعرض میں اس کو مقبولیت حاصل تھی ، انگریزی فوج کی تنظیم اور حکومت کی مرکزیت تھی برخلاف اس کے دیسی افواج غیر منظم اور ذاتی ہوا و ہوس کا زیادہ شکار تھیں ۔ کمپنی کے افواج کی تنظیم ، انگریزی قوم کی خصوصیات اور حکومت کی مستحکم مرکزیت کے باوجود اس تحریک میں اتنی شدت اور سرعت سے اس کے وجود میں آنے کے اسباب پر اگر تاریخی حالات کی روشنی میں نظر ڈالی جائے تو ہم ان وجوہ کی حسب ذیل تقسیم کر سکتے ہیں۔

۱۔ سیاسی وجوہ

۲۔ فوجی وجوہ

۳۔ معاشرتی وجوہ

۴۔ مذہبی وجوہ

الحاق کی حکمت عملی نے سیاسی اور سماجی دونوں طرح پر بےچینی پیدا کر کے معرکہ ۱۸۵۷ء کے اسباب مہیا کئے، اس
حکمت عملی کی بنا پر ملک کا قدیم نظام درہم برہم ہوا، جہاں دیسی ریاستوں میں صدیوں سے رعایا اپنے ایک رئیس کی تابع
اور اس کے طرز حکومت پر قانع تھی اور یہ اطاعت روایاتی ہونے کے ساتھ ساتھ گویا مذہبی شکل اختیار کر چکی تھی، یہاں
ایک غیر ملک، غیر مذہب اور غیر معاشرت کے چند ایسے افراد آئے اثر سے جن میں سے بعض شرافت نفس سے بھی معرا تھے
ایک اندرونی انقلاب پیدا ہوا، ایشیا اور خصوصاً ہندوستان کے باشندے فطرتاً بادشاہ پرست واقع ہوئے ہیں
اور تخت و تاج کا انتقال ایشیائی تاریخ میں کبھی غیر اہم واقعات بغیر نہ ہوا، بادشاہ اور خاندان شاہی کے افراد سے
ناقابل توجیہ محبت، ایشیائی افراد کی فطرت و جبلت میں داخل ہے، اس دور جمہوریت میں بھی ایران، افغانستان
اور سب سے زیادہ ترقی یافتہ اور روشن خیال ملک جاپان میں بادشاہ پرستی کا جو جذبہ رعایا برایا کی ذہنیتوں پر چھایا ہوا
نظر آتا ہے وہ اسی شاہ پرستانہ سرشت کا نمونہ ہے، اور خود بادشاہ کی ذاتی رعایا نوازیاں ان پرستانہ جذبات کی ترقی کا
سبب اور ایشیائی بادشاہوں کے لئے طرۂ امتیاز رہی ہیں۔

ہندوستان میں مرکزی حکومت پر کمپنی کا قبضہ بالجبر اور ریاستوں کے حق میں مضر ثابت ہو رہا تھا اور پھر ریاستوں پر کمپنی اور
کمپنی کے ملازمین کا تباہ کن اثر افراد ریاست کے حق میں مہلک ثابت ہوا، بالخصوص ایسے طبقے زیادہ متاثر ہوئے جو اس ریاست
کی خوشحالی اور اس کے قائم رہنے سے قائم تھے، اس کے علاوہ جیسا کہ اودھ میں ہوا کہ کمپنی نے اصلاح کی کوشش کی
قدیم روایات کو نظر انداز کر کے ایسے عہدہ دار مقرر کئے جو ایک طرف تو ملک کے روایات سے ناواقف تھے اور دوسری
طرف نظم و نسق حکومت کے معاملات میں بھی کافی وسیع النظر نہ تھے، حالانکہ حالات کا اقتضار تو یہ تھا کہ پہلے بھی زیادہ
وسیع النظری سے کام لیا جاتا۔ مرہٹوں کی شکست کے لئے لارڈ ہسٹنگز کے عہد حکومت ہی سے کمپنی نے سیادت قائم کرنے
اور حلقہ اقتدار کو وسیع کرنے میں کوئی رکاوٹ محسوس نہ کی اور بہ نسبت ولزلی، کارنوالس اور وارن ہسٹنگز کے دور کے

کمپنی کو مارکوئیس آف ہیسٹنگز کے بعد اور بالخصوص ڈلہوزی کے زمانہ میں اقتدار سیاسی کا حصول بہت آسان معلوم ہونے لگا تھا، اور وہ تمام قوتیں جن سے کمپنی کو انفرادی طور پر سابقہ پڑا تھا بالکل ہیچ معلوم ہونے لگی تھیں اور اس میں شک نہیں کہ تین سال کے اندر اندر تقریباً سارے ملک پر کمپنی کا تسلط ہو گیا مگر اس سیاسی تفوق نے ذہنی تعصب میں اور بھی اضافہ کیا، اس سیاسی سیادت کا غرہ کمپنی کے اکثر عہدہ داروں کو احساس برتری کے اظہار پر مائل کرنے لگا، چنانچہ ملک کے رسوم کے ساتھ بعض مرتبہ سیاسی معاہدوں کو بھی نظر انداز کر دیا جاتا تھا اور یہ بڑی کامیابی سمجھی جاتی تھی حالانکہ صرف سلطنت کو وسیع کرنے کی حد تک یہ حکمت عملی بہت کامیاب رہی مگر انگریز عہدہ داروں میں احساس برتری اور دیسی باشندوں میں اپنی حق تلفیوں کا احساس یہ دو ایسے نتائج تھے جو اپنی اپنی جگہ پر خوشگوار تعلقات یا رواداری کے سخت منافی تھے اور جیسے جیسے ان میں اضافہ ہوتا گیا صورت حال نازک ہوتی گئی، خصوصاً ڈلہوزی کے زمانہ میں جو واقعات پیش آئے تو ان مواقع پر جہاں پالیسی صحیح تھی طریق کار کچھ ایسا تھا کہ جس میں احتیاط اور رواداری کے پہلو کو قطعی نظر انداز کر دیا گیا تھا، خود مقبوضات میں اتنی وسعت ہو گئی تھی کہ ان کو بیرونی و اندرونی خطرات سے محفوظ رکھنا بڑے تدبر کا کام تھا، ڈلہوزی نے ایک حد تک اس پہلو کو پیش نظر رکھا اور سیاسی اور فوجی مرکز کو کلکتہ سے دہلی منتقل کر دیا اور ساتھ ساتھ نظار کی توجہ انگریزی افواج میں اضافہ کی طرف مبذول کرائی، اس کے باوجود بھی اس کو یہ غلط فہمی تھی کہ وہ اپنے جانشین کے لئے ایک پرامن اور مستحکم سلطنت چھوڑ رہا ہے۔

انگلستان کے وہ مدبر جو ہندوستان کے حالات کو فطرت انسانی کی روشنی میں دیکھ رہے تھے واقف تھے کہ ایک ایسے ملک پر جو خود یورپ سے زیادہ قدیم تمدن کا مالک رہا ہے اس قدر جلد اقتدار قائم کر لینا سہل نہیں، نیز نئی تعلیم کے رواج اور پرانی تعلیم کے زوال کے نتائج حکومت کی استبدادانہ پالیسی کے لئے خوش آیند نہ ہوں گے، چنانچہ لارڈ کیننگ نے لارڈ ولیم بنٹنگ، سر چارلس مٹکاف اور سر جان مالکم کے بیانات کی بنا پر انگلستان سے روانہ ہوتے وقت یہ کہا تھا کہ اگرچہ بظاہر ہندوستان میں امن و امان قائم ہے مگر بہت ممکن ہے کہ کسی غیر اہم واقعہ ہی کی بنا پر ایک ایسا فساد برپا ہو جائے جس کا فرو کرنا حکومت کمپنی کے حیطہ اختیار سے باہر ہو، اور اس پرامن مطلع پر یہ بادل کا چھوٹا سا ایسا ٹکڑا نمودار ہو جو بڑھتے بڑھتے ایک ایسے طوفان کا پیش خیمہ ثابت ہو تو ہماری تباہی کا باعث بن جائے۔ لارڈ کیننگ کا یہ خطرہ خالی از علت نہ تھا، ہندوستان کی سماجی بےچینی سے واقف ہوش گوش رکھنے والے اہل نظر ایسی رائے قائم کریں۔

اودھ میں جیکسن اور گبنس کی آپس کی نااتفاقیوں نے کچھ ایسی فضا پیدا کر دی تھی کہ لارنس بھی اپنی تمام تر کوشش کے باوجود

حالات پر قابو پانے سے معذور رہا، اور سوا اس کے کچھ نہ کر سکا کہ سر چارلس مٹکاف اور سر جان مالکم کی تنبیہات کا اعادہ گورنر جنرل کے پاس کرتا رہے مگر کیننگ نے لارنس کے ان پیش کردہ خطرات کو ذرا بھی کان نہ دیا، اودھ کے شاہی خاندان کی شکایت تھی کہ حکومت کا سلوک قدیم روایات سے مختلف اور ان کے اعزاز و مراتب کے شایان شان نہیں، امرا شاکی تھے کہ مالگزاری کے انتظامات جدید ان کے لئے مکلف ہیں اور حکومت ان کے ساتھ مطلق ہمدردی کا اظہار نہیں کرتی، ان کی وراثت، اور بعض مواقع پر ان کی جاگیروں کے متعلق مالگذاری کے عہدہ داروں کی سرپرستی میں کمزور درجہ کے لوگ دعاوی پیش کرنے لگے، نیز اسی زمانہ میں حق وراثت ثابت کرنے کے لئے جو ضوابط نافذ ہوئے تھے اُن پر سختی سے عمل شروع ہوا، ساتھ ہی زمینداروں کے لئے اور بھی ایسے نئے ضوابط مرتب ہوئے جن کا مقصد یہ تھا کہ کیا نوں پر جو بار ہے اس کو کم کرکے حکومت کے لئے ان کی ہمدردی حاصل کی جائے، لیکن ایسی ریاستوں اور راجدھانیوں میں جہاں صدیوں سے نظام جاگیری کے اثرات پائے جاتے ہوں اور آخر میں مرکزی حکومت کی کمزوری کے باعث والیانِ ریاست کے اختیارات غیر معمولی ہوگئے ہوں، ایسے ضوابط کا نفاذ ظاہر ہے راجہ اور پرجہ دونوں کے احساسات کو ٹھیس لگانے اور انقلابی تحریک کا مادہ پیدا کرنے کے لئے کافی تھا، اودھ، ناگپور اور ستارا کے واقعات اس کی اچھی مثالیں پیش کرتے ہیں، اس اصول کے مطابق کہ جاگیر جو معرضِ بحث میں ہو یا تو کمپنی کے علاقہ میں ضم کردی جائے یا ہر ایسے مقدمہ میں جہاں وراثت مشکوک ہو تحقیقاتی مجلس کے تصفیہ کو بھی منسوخ کردیا جائے، حکومت بمبئی نے کئی چھوٹی بڑی ریاستوں کو ضم کرلیا اور تقریباً بیس ہزار جاگیرداروں اور انعام داروں کی معاش ضبط کرلی۔

ہندوستانی رؤسا کے دربار عیش و عشرت کے زبردست مرقع ہوا کرتے تھے اور انہیں عیش پسندیوں کی بدولت ہندوستانی نواب بدنام تھے مگر واقعہ یہ ہے کہ باوجود اس کے رعایا مطمئن اور خوش حال تھی کیونکہ ان کے اسباب عیش اور سامان طرب انکے ہی ملک میں سے فراہم ہوتے تھے اور شانِ ریاست کے برقرار رکھنے میں ہزاروں افراد ملک کا پیٹ پلتا تھا رؤسا کے خاتمہ کے بعد وہ تمام طبقے جو دربار کی نام نہاد "فضول خرچیوں" پر ہی زندہ تھے بے خانماں برباد ہوگئے، رؤسا کی سرپرستی ختم ہونا ان کے لئے پیام موت ثابت ہوا، درباروں کے خاتمہ نے بہت سی دیسی صنعتوں کا خون کیا اور اب ان مصنوعات کا قدردان کوئی باقی نہ رہا، مقامی صنعتوں کی اس تباہی نے معاشی انحطاط صورت اختیار کی، حکومت کی طرف سے بجائے اس کے کہ ان کی فلاح و بہبود کا کوئی انتظام ہوتا یا ان کے ساتھ رعائتیں کی جاتیں اُن کو پہلے تو اس الزام میں کہ وہ شاہی دولت کے "لوٹنے" میں حصہ

لے رہے تھے سزائیں دی گئیں اور پھر کمپنی چونکہ تاجروں کی ایک جماعت تھی اور دیسی صناع حریف کی حیثیت رکھتے تھے اسلئے نہ صرف اغماض برتا گیا بلکہ ان کے تباہ کرنے کا کافی سامان کیا گیا۔ انقلاب صنائع کی بدولت ہندوستان کی مصنوعات یونہی کس مپرسی کی حالت میں تھیں اس پر کمپنی کا رویہ اور ایک تازیانہ ہوا، تاجروں کی اس جماعت نے اپنے ہم وطنوں کے شور و غوغا کی بنا پر دیسی صناعوں کی تباہی میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا یہی خانماں برباد افراد "چوں تنگ آمد بجنگ آمد" کے مصداق حکومت کمپنی کے خلاف سازش میں پیش پیش ہونے لگے۔

حکومت کمپنی کے خلاف لوگوں کے دلوں میں طرح طرح سے بدظنی پیدا کی گئی، عام طور پر یہ پیشین گوئی کیجا رہی تھی کہ چونکہ کمپنی کی حکومت کے سو سال پورے ہو گئے ہیں اسلئے اب اس کے خاتمہ کا وقت آگیا ہے، اور ہندوستان کے سریع الاعتقاد باشندے اس پیشین گوئی سے خاصے متاثر تھے، روٹیوں کی تقسیم اب تک ایک راز سربستہ ہے مگر اس سے عوام میں ایک سازش کا پتہ ضرور چلتا ہے جس کے پیچھے چند ارباب اقتدار کے ہاتھ بھی معلوم ہوتے ہیں۔

اسی عرصہ میں قلعہ دہلی سے ایک اعلان شایع ہوا جو شاہ ایران کی طرف منسوب کیا گیا تھا اور جس میں یہ بتایا گیا تھا کہ وہ عنقریب شمالی ہند پر حملہ کرکے کمپنی اور اس کے عہدہ داروں کو ملک سے نکال دے گا، یہ اعلان جعلی تھا مگر اسکا اثر عوام پر بہت ہوا، اس پر یقین کر لینے کی ایک وجہ تو یہ تھی کہ شاہی خاندان کی طرف سے پیامات ایران روانہ کئے گئے تھے اور دوسرے یہ کہ ہرات کے مسئلہ پر انگریزوں اور ایرانیوں کے درمیان چشمک تھی، نیز دہلی میں امیدیں اس سے بھی پیدا ہو گئی تھی کہ فوجیں نظم و نسق کی غلطی سے کوئی انگریزی فوج مغلیہ شہنشاہی کے پایہ تخت میں نہ رکھی گئی تھی اور جو دیسی فوج دلی میں موجود تھی اس سے توقع تھی کہ وہ وقت پڑے پر بادشاہ کا ساتھ دے گی، کسی مالی معاوضہ کی امید نہ سہی محض بادشاہ کا نام اسکی امداد حاصل کرنے کے لئے کافی سمجھا گیا تھا، نیز قلعہ پر بادشاہ کا پورا قبضہ تھا جس سے ایک مرکزی حیثیت قائم تھی چنانچہ جب پہلے معرکۂ میرٹھ کے بعد فوجیں دہلی میں جمع ہوئیں تو اسی قلعہ پر مرکز بنایا گیا۔

فوجی اسباب کا جہاں تک تعلق ہے ان کا اثر شورش کے دوران میں زیادہ نمایاں ہوا۔ مگر جہاں تک شورش پیدا کرنیوالے اسباب کا تعلق ہے وہ معاشرتی یا سماجی اور سیاسی اسباب تھے، چند اور اسباب ایسے ہیں جن کو مذہبی کہا جا سکتا ہے اور جو سیاسی اور معاشرتی یا سماجی وجوہ سے کہیں زیادہ سریع الاثر ثابت ہوئے۔

یہ ایک واقعہ ہے کہ شروع میں انگریز محض تجارت کی غرض سے آئے تھے مگر ایک وسیع زرخیز ملک میں دولت

ولندیزیوں کی مثال ان کے سامنے موجود تھی کہ افراط دیکھ کر انھوں نے پیر جمانا شروع کئے اور رفتہ رفتہ خوب پیر پھیلائے، لہذا مذہب کے معاملہ میں علانیہ وہ کوئی رویہ اختیار کرنا نہ چاہتے تھے اسلئے شروع میں اس کی خاص طور پر احتیاط ملحوظ رکھی گئی مگر سنہ ۱۸۱۳ء میں کمپنی کے منشور کی تجدید کے سلسلہ میں منجملہ اور مطالبات کے جو عوام کی طرف سے پیش کئے گئے ایک یہ بھی تھا کہ دین مسیحی کی اشاعت کے لئے کلیسا کی باقاعدہ تنظیم کی جائے، چند دانشمند اور دور اندیش انگریزوں نے علانیہ اشاعت کی اسوقت بھی مخالفت کی مگر لارڈ میکالے ایسے لوگوں کا خیال تھا کہ چند سال ہی کے اندر اندر سارے ہندوستانی باشندوں کو عیسائی بنالیا جاسکتا ہے، پیش بین انگریزوں کا یہ اندیشہ درست ثابت ہوا کہ جب خود کمپنی کے عہدہ دار باوجود شاہی پابندیوں کے ہندوستانی عوام میں شورش کا باعث بن جاتے ہیں تو یہ مسیحی مبلغ ضرور ایک بڑی شورش پیدا کردیں گے، چنانچہ مشنریوں کو حکومتی امداد حاصل ہونے اور آزادانہ تبلیغ کی اجازت کا یہ نتیجہ ہوا کہ عام طور پر یہ خیال پیدا ہوگیا کہ خود حکومت بجبر مذہب کی تلقین کرانا چاہتی ہے مشنریوں کو جو غیر معمولی مراعات حاصل تھیں وہ دیسی باشندوں کو کھٹک رہی تھیں، نو عیسائیوں کو حکومتی امداد و اعانت حاصل ہوتی تھی، دیسی آبادی پر مشنریوں نے اثر جمانا شروع کیا تھا نیز بعض مقامات پر حکومتی عہدہ دار بھی ان کے زیر اثر تھے، اس صورت حال نے دین مسیحی کے بجبر رائج کئے جانے کو اور بھی تقویت دی۔

لارڈ ولیم بنٹنگ ہی کے زمانہ سے مشرقی تعلیمات کے لئے سرکاری امداد کا بند ہوجانا اور مغربی تعلیم کا روزافزوں رواج لوگوں کے سامنے تھا اور اس کا جو اثر نوجوان تعلیم یافتاؤں پر پڑ رہا تھا وہ بھی پوشیدہ نہ تھا جس سے فوراً یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ مغربی تعلیم کی بدولت ہندوستانی تہذیب و تمدن کے ساتھ باشندوں کا مذہب بھی خطرہ میں ہے، مسلمانوں کو انگریزوں سے سیاسی پرخاش تو تھی ہی مگر ایک قدیم مذہبی پرخاش بھی تھی جسے اس زمانہ میں خاص طور پر اہمیت دیدی گئی اور سیاسی شکایت کو زبان سے نکالنے کے بجائے یہ بتایا گیا کہ اسلام خطرہ میں ہے جو ایک حد تک واقعہ بھی تھا۔

نئی وردیوں کا رواج، کارتوسوں میں چربی کا استعمال ہندوؤں کی مذہبی جذبات کو مشتعل کرنے والی چیزیں تھیں، ساتھ ہی ہندوستانی اقوام کے عقائد اور مذہبی و معاشری رسوم سے حکومت کی بے اعتنائی یہ ظاہر کررہی تھی کہ حکومت انکے مذہب کے خلاف ہے، اتفاق سے لیڈی کیننگ کو دین مسیحی کی تبلیغ سے خاص دلچسپی تھی، اس کا اثر بھی لوگوں پر بہت ہوا۔ اسی طرح سنہ ۱۸۵۶ء کے قوانین سے بھی یہ واضح ہوتا تھا کہ حکومت کو اپنے اغراض کے سامنے مذہبی پابندیوں کا کوئی لحاظ نہیں ہے، نیز یہ خیال پیدا ہوگیا کہ اسی وجہ سے فوج میں کمتر ذات کے ہندو زیادہ بھرتی کئے جارہے ہیں۔

اس زمانہ کے تاریخی روزنامچے مظہر ہیں کہ دارالعوام میں ہندوستان کے متعلق جو یادداشتیں پیش کی گئی انہیں تمدنی اختلاف کی بنا پر ایک زبردست تصادم کا اندیشہ ظاہر کیا گیا ہے۔

غرض انیسویں صدی کے وسط میں سیاسی، مذہبی اور تمدنی یا سماجی تمام وجوہ میں ایک ساتھ شدت پیدا ہوئی، یہ وجوہ کمپنی کے ابتدائی دور سے ہی موجود تھے لیکن کمپنی کی پالیسی نے ان کو کم کرنے کے بجائے اور زیادہ ناقابل برداشت بنا دیا۔

فوجی اسباب جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا ہے خاص طور سے شورش کا سبب نہیں بنے بلکہ ممکن ہے فوری سبب فوج —— ہو لیکن ان کی بڑی اہمیت میرٹھ کے فساد کے بعد سے شروع ہوئی، عام طور سے کمپنی کا یہ اصول رہا تھا کہ دیسی اور یوروپی افواج میں ایک خاص توازن قائم رکھا جاتا تھا، عموماً یوروپی افواج دیسی افواج کا ایک ثلث ہوا کرتی تھیں مگر جنگ کریمیا کے سلسلہ میں بہت سی انگریزی رجمنٹیں جو چند دیسی فوجوں کے ہندوستان سے بلالی گئی تھیں، لارڈ ڈلہوزی نے مخالفت کی بھی مگر کوئی اثر نہ ہوا، اس کے بعد ہی ایران سے جنگ کے سلسلہ میں بمبئی کی حکومت نے چار انگریزی اور دو دیسی دستے روانہ کئے، حکومت انگلستان کو اس بارے میں کئی دفعہ توجہ دلائی گئی کہ نہ صرف آیندہ کے لئے بلکہ موجودہ زمانہ میں بھی یہ اقدام خطرناک ہے مگر کوئی شنوائی نہ ہوئی، اس وقت تقریباً ہر شخص کو یہ معلوم تھا کہ انگریزی افواج بہت کم کردی جا چکی ہیں اور ہندوستانی فوجوں میں یہ خیال عام تھا کہ چونکہ کمپنی کی حکومت ان پر انہی کے ذریعہ سے ہو رہی ہے اسلئے ملک کا اصلی اقتدار انہی کے ہاتھ میں ہے، اور اس احساس نے ان کو یہ موقع دیا کہ اپنی شکایات کو خود رفع کریں، عام باشندوں کی طرح فوجی سپاہی بھی انہی مشترکہ وجوہ کی بنا پر حکومت سے ناراض تھے مگر چونکہ یہ نہایت منظم، مسلح اور طاقتور جماعت تھی، اس لئے عوام کے خلفشار سے کہیں زیادہ ان کا احتجاج کارگر ثابت ہوا۔

سب سے پہلے حکومت کمپنی کے خلاف فوجی اقدام بنگال کی دیسی افواج سے شروع ہوا۔ اس فوج میں زیادہ تر اعلیٰ ذات کے ہندو اور راجپوت تھے اور تقریباً چالیس ہزار اودھ کے آئے ہوئے سپاہی تھے جن کو چند خاص مراعات حاصل تھیں، مثلاً ان کے لئے علیحدہ عدالت تھی مگر جب صوبہ اودھ کا بالکلیہ الحاق کر لیا گیا تو ان مراعات کو بھی ختم کر دیا گیا اور اودھ کی افواج اور دیگر افواج میں کوئی تفریق باقی نہیں رہی، حالانکہ اودھ کی افواج کو جو مراعات حاصل تھیں وہ بربنائے معاہدہ تھیں اور ان کی خدمات کا معاوضہ، ان کو الحاق اودھ سے کوئی واسطہ ہی نہ تھا، اس ناانصافی سے فوج میں برہمی کے آثار نمودار ہوئے، ان فوجوں پر بیرون ہند جانے کی شرط عائد نہ ہوتی تھی چنانچہ جنگ برما میں سمندر پار جانے سے

ان افواج نے صاف انکار کردیا تھا، اور جب سنہ ۱۸۵۶ء میں جنرل انلسٹمنٹ ایکٹ کا نفاذ ہوا تو فوجوں میں حکومت کے خلاف جذبات اور بھی مشتعل ہوئے اور چونکہ یہ معلوم تھا کہ یوروپی سپاہ برائے نام ہے لہٰذا سازشوں کی گرم بازاری شروع ہوئی، شروع میں بیرام پور اور بیرک پور خاص مرکز تھے، وہاں سے ایک فوجی دستہ سنہ ۱۸۵۷ء مرشد آباد بھیجا گیا جس نے مرشد آباد کی چھاؤنی کی فضا کو بھی مسموم کردیا، انہی فوجوں میں کا ایک دستہ میرٹھ بھی آیا تھا اور میرٹھ کی فوجیں جو پہلے ہی سے موقعہ کی منتظر تھیں ان خیالات کی ہمنوائی میں سب سے نمبر لیگئیں۔

رفیق الدین احمد

بی۔اے (عثمانیہ)

---

# سلطنت برطانیہ اور دیسی ریاستوں کے معاہداتی تعلقات

ایسٹ انڈیا کمپنی کو دیسی ریاستوں سے معاہدات کرنے کا حق اسے چارلس دوم کے زمانہ میں بذریعہ منشور عطا ہوا۔ شروع شروع کے معاہدات تو بالکل تاجرانہ نوعیت کے تھے۔ کیونکہ کمپنی آخر ایک تاجروں کی جماعت متحدہ تھی اُسے اپنا تجارتی اقتدار قائم کرنا تھا۔ اس لئے کمپنی ان معاہدات کے ذریعہ اپنی بنیادیں مضبوط کر رہی تھی۔ اندرونی استحکام کے لئے یہ ضروری تھا کہ آس پاس کی ریاستوں سے تجارتی معاہدات کئے جائیں۔ جب کمپنی کی بنیادیں ہندوستان میں مضبوط ہو گئیں تو اس نے ہندوستان کی سیاست میں حصہ لینے کے لئے قدم بڑھانا شروع کیا۔ سیاسی نوعیت کا پہلا معاہدہ وہ تھا جو ہماری ریاست آصفیہ سے سنہ ۱۷۵۹ء میں ہوا۔

اس مضمون میں ہم کو یہ دیکھنا ہے کہ کمپنی نے دیسی ریاستوں سے کیا کیا معاہدات کئے اور رفتہ رفتہ ان کی سپرٹ میں کیا کیا تغیرات ہوئے اور بحالت موجودہ ان کی کیا وقعت ہے؟ بہتر یہ ہوگا کہ چند معاہدات کو اور ان پر کس طرح عمل ہوا دیکھا جائے۔

(۱) پہلا معاہدہ سندھ کے مسلمان رؤسا کا ہے۔ اس معاہدہ کو پہلے دیکھنا اس لئے ضروری ہے کہ سندھ میں معاہدہ کے وقت انگریزوں کے قدم ابھی نہیں جمے تھے۔ وہ صرف چند تاجرانہ مراعات کے طالب تھے۔

معاہدہ سنہ ۱۸۳۲ء کے الفاظ یہ ہیں:-

(۱) دوستی نسلاً بعد نسلاً قایم رہے گی۔

(۲) معاہدین اقرار کرتے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کی ریاست کو حریصانہ نظروں سے نہ دیکھیں گے۔

(۳) (۱) کوئی شخص سامان جنگ دریائے سندھ پر نہیں لے جائے گا۔

(۲) نہ کوئی مسلح کشتی اور نہ کوئی مسلح جہاز دریائے مذکور پر سے گذرے گا۔

(۳) کوئی انگریز تاجر سندھ میں اقامت نہ رکھے گا۔ صرف اپنی تاجرانہ ضرورتوں کے لئے چندے قیام کر کے واپس چلا جائے گا"

معاہدہ کے الفاظ سے اس اسپرٹ کا پتہ چلتا ہے کہ جس اسپرٹ میں وہ منعقد ہوا تھا۔ معاہدہ کے چار سال بعد تک معاہدہ کی پابندی ہوتی رہی اور اس کے بعد......

۱۸۰۹ء میں کمپنی نے مہاراجہ رنجیت سنگھ سے معاہدہ حلیفی کیا۔ ۱۸۳۶ء میں رنجیت سنگھ شاہ شجاع کی مہم افغانستان میں مدد کر رہا تھا۔ کمپنی رنجیت سنگھ کی حلیف تھی۔ اس لئے اسے بھی ساتھ ہونا پڑا۔ افغانستان میں داخل ہونے کے لئے سندھ کا راستہ اختیار کرنا ضروری تھا۔ کمپنی معاہدہ ۱۸۳۲ء کی رو سے اس کی مجاز نہ تھی۔ آخر کار کمپنی نے حکمت عملی سے رنجیت سنگھ کو سندھ پر سے گذرنے سے باز رکھا۔ سندھی روسا کو اپنی بروقت مدد کا احسان جتایا اور اس کے بدلے اپنا ایک رزیڈنٹ سندھ میں متعین کرنے کے لئے نور محمد خاں کو مجبور کیا۔ اس کے دو سال بعد یہ مطالبہ کیا کہ معاہدہ ۱۸۳۲ء کی دفعہ (۳) کے فقرہ (۱) اور (۲) کو منسوخ کیا جائے۔ سندھی روسا نے اس پر احتجاج کیا۔ جس کے جواب میں لارڈ آکلینڈ نے اپنے رزیڈنٹ متعینہ سندھ کو لکھا کہ اگر سندھی روسا انکار کریں تو ان کو تخت سے اتار کر ایک قدیم خاندان کو تخت نشین کیا جائے۔ یا انھیں مجبور کیا جائے کہ وہ ہماری اطاعت قبول کرلیں۔" فوج کو یہ حکم دیا گیا کہ وہ سندھ پر سے گذر کر افغانستان جائے۔ ناچار سندھی روسا نے فوج کو گذرنے دیا۔ اس مہم کا نتیجہ ہر ایک کو معلوم ہے۔ صرف ایک سپاہی افغانستان سے لوٹ کر آیا۔

(۲) مہاراجہ اندور سے جو معاہدہ ۱۸۱۸ء میں ہوا اس کی ایک دفعہ کے تحت اندور ریاست میں رزیڈنسی کو چار سو ایکڑ زمین دی گئی۔ انگریزوں کو جب ٹکنے کی جگہ مل گئی تو پاؤں پھیلانا شروع کیا۔ ۱۸۹۵ء تک انھوں نے سات سو چونتیس ایکڑ پر قبضہ مخالفانہ جمالیا۔ اسی پر اکتفا مناسب نہ سمجھ کر اور زمین کے لئے مطالبہ کیا۔ سر مادھو راؤ وزیر اعظم اندور نے صوبہ متوسط کے گورنر کو لکھا کہ:۔

"حسب معاہدہ رزیڈنسی کی عمارتوں کے لئے جگہ دے دی گئی مکانات تعمیر ہوگئے۔ عملہ کی زیادتی کے ساتھ ساتھ مکانوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہوتا گیا۔ قانون بین الممالک کے تحت رزیڈنٹ نے مہاراجہ سے مراعات خصوصی بھی حاصل کریں۔ مگر افسوس ہے کہ اس سپردکردہ علاقہ میں رزیڈنٹ کے عملے کے علاوہ ریاست کے باشندوں کو رہنے کی اجازت دی جارہی ہے۔ اور اُن کو بھی مراعات خصوصی سے مستفید کیا جارہا ہے۔ مراعات خصوصی صرف رزیڈنٹ اور ان کے عملے کے لئے ہیں نہ کہ رعایائے ریاست کے لئے۔ علاوہ ازیں ایسی رعایا کو جو سپردکردہ علاقہ میں آباد ہے بغیر کسی معاہدہ کے ملکی قانون کے اختیار سماعت سے بھی مستثنیٰ کردیا گیا ہے۔ اس عمل کی وجہ سے جو نقصان ریاست کا ہورہا ہے اس کا اندازہ اس مثال سے اچھی طرح واضح ہوگا۔ لندن میں اگر کوئی جرمن سفیر اپنے حدود سفارت خانہ میں انگریزی رعایا کو بسائے۔ اختیار سماعت و ملکی محصولات سے مستثنیٰ کردے اور اس حصہ آبادی میں شہر لندن کے دوسرے حصوں سے لوگ آآکر بسنے لگیں۔ تو ایک طرف تو اس حصہ شہر میں دن دونی رات چوگنی ترقی ہوتی جائے گی اور دوسری طرف لندن کے دوسرے محلے ویران ہوتے جائیں گے۔ یہی حال اس وقت اندور کا ہے۔ رزیڈنٹ کا یہ عمل قانون بین الممالک اور معاہدات کے مغائر ہے"

گورنر نے اس خط کا کوئی جواب نہیں دیا۔

(۳) ۱۸۱۸ء میں ریاست بیکانیر سے ایک دوامی دوستی کا معاہدہ ہوا جس کا ایک جملہ یہ ہے۔

"مہاراجہ۔ اُن کے وارث اپنے ملک کے حکمراں ہوں گے۔ اور برطانوی اثرات ان کے ملک میں داخل نہ کئے جائیں گے۔

۱۸۱۸ء کے معاہدہ کے کچھ عرصہ بعد بیکانیر میں ایجنسی کا قیام عمل میں آیا۔ ایجنسی نے سب سے پہلے جو کام کیا وہ یہ تھا کہ شاہی دارالضرب کو بند کردیا۔ ۱۸۹۸ء میں زمانہ نابالغی ختم ہونے پر نئے مہاراج کو مندرجہ ذیل شرائط کے ساتھ تخت نشین کرایا گیا۔

(۱) کہ ایجنسی کی کوئی اصلاح منسوخ نہ کی جائے۔

(۲) ہر اہم معاملہ میں پولیٹیکل ڈیپارٹمنٹ کی رائے حاصل کرنا ضروری ہے۔

(۳) کسی صورت میں بھی مہاراج بیکانیر پولیٹیکل ایجنٹ کی رائے کی مخالفت نہیں کرسکتے۔

معاہدہ ۱۸۱۸ء کے فقرہ مذکور دیکھئے۔ اس کے بعد مہاراج کے اختیارات پر یہ تحدیدات کمپنی کا مقصد یہ رہا ہے کہ ہندوستانیوں کو مسلح نہ ہونے دو۔ اس لئے ہر ریاست کے معاہدات میں تحدید اسلحہ کا بھی ذکر ہوتا رہا ہے۔ اس تحدید کے بعد جس قسم کے اسلحہ ہندوستان میں درآمد ہوتے تھے ان کا حال ذیل کی مثال سے واضح ہوگا۔

مثل دیگر ریاستوں کے ریاست نوانگر میں درآمد اسلحہ کے لئے رزیڈنسی سے اجازت نامہ" لینا ضروری ہے چاہے ریاست خود سرکاری اغراض کے لئے اسلحہ منگوائے یا کسی فرد رعایا کے لئے۔ ۱۹۱۷ء کا واقعہ ہے کہ نوانگر کی پولس نے ڈاکوؤں کے ایک گروہ پر حملہ کیا۔ پولس کو حفاظت خود اختیاری میں ایک باڑ چلانا پڑی۔ جس کا نتیجہ بہت ہی عجیب ہے۔ ایک ڈاکو مارا گیا۔ تو پولس کے سپاہی زخمی ہوئے وہ کیسے؟ بندوقوں کی نالیاں پھٹ گئیں۔ منجملہ نو زخمیوں کے دو تو اسی وقت مر گئے۔ دو کے ہاتھ کاٹ ڈالے گئے تاکہ وہ بچ جائیں۔ پانچ کے سر میں چوٹیں آئیں —— جس کی وجہ سے وہ ناقابل ملازمت ہوگئے۔ آج سے ۲۰ سال قبل برطانیہ کی یہ پالیسی تھی کہ وہ ہندوستانیوں کو سولھویں صدی کی بنی ہوئی بندوقیں رکھنے دیتی تھی تاکہ ہندوستانی اس کو استعمال کرتے ہوئے ڈریں کہ کہیں نال نہ پھٹ جائے۔

آخر میں خود ہماری ریاست ابد مدت کے متعلق جو کچھ عمل رہا ہے اس کو دیکھنا بھی ضروری ہے۔ ایک انگریز مورخ نے لکھا ہے "Our relations with the premier mohammeden Stateshave rarely been fortunate."

۱۷۹۰ء میں پچاس ہزار پونڈ سالانہ کے عوض کمپنی کو شمالی سرکار میں اپنی فوج رکھنے کا اختیار دیا گیا۔ اس فوج کے قیام کا مقصد یہ تھا کہ سلطنت آصفیہ کی وقت ضرورت مدد کرے گی۔ اس کی توثیق ۱۸۰۰ء میں ہوئی اور ایک نیا معاہدہ ہوا جس کے تحت ایک معاونتی فوج (Subsidiary force) کا قیام ریاست کے حدود میں عمل میں آیا۔ ریاست میں ایک حیدرآبادی فوج بھی تھی جس کا نام "حیدرآباد کنٹنجنٹ" تھا بعد میں یہی نام معاونتی فوج (Subsidiary force) فوج کو بھی دیا گیا۔ مگر خصوصیت کے ساتھ حیدرآبادی فوج کو کنٹنجنٹ کہا جاتا تھا اس فرق کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے۔

معاونتی فوج (Subsidiary force) کے اخراجات کے متعلق نواب نظام علی خاں نے ۱۸۰۰ء میں وہ تمام علاقے کمپنی کے سپرد کر دئے جو معاہدہ سرنگاپٹم اور میسور کے تحت حیدرآباد کو حاصل ہوئے تھے۔

اس معاہدہ کے تحت کمپنی نے اقرار کیا کہ

"معزز ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت اپنی حدتک بذریعہ ہذا اعلان کرتی ہے کہ اسے ہزہائنس کے بچوں۔ رشتہ داروں رعایا ملازمین سے کوئی تعلق نہیں ہے اور ان کی حدتک ہزہائنس مختار مطلق ہیں"[۵]

[۵] Aitchison's Sunads and Treaties Vol 5

اور اسی معاہدہ کی دفعہ ۱۷ کے تحت کمپنی نے حلیفی کا اقرار کیا تھا۔

۱۸۰۳ء میں نواب نظام علی خاں کا انتقال ہوگیا۔ اور نواب سکندر جاہ تخت نشین ہوئے۔ اس وقت انگریزوں نے معاہدہ ۱۸۰۰ء کی دفعہ ۱۵ کے خلاف ریاست کے وزیر اعظم کے انتخاب میں دخل دیا۔ یا بقول کمپنی کے "نظام کو مشورہ دیا"۔ میر عالم وزیر اعظم ہوئے۔ ۱۸۰۸ء میں ان کا انتقال ہوا۔ "مشورہ" کے خلاف نواب سکندر جاہ نے منیر الملک کو وزیر اعظم مقرر فرمایا۔ کمپنی نے راجہ چندو لعل کا نام پیش کیا تھا۔ نواب سکندر جاہ نے مجبوراً راجہ چندو لعل کو نائب وزیر اعظم مقرر فرمایا۔ تمام امور سلطنت راجہ چندو لعل انجام دیتے تھے اور منیر الملک برائے نام وزیر اعظم تھے۔ ۱۸۰۹ء سے ۱۸۳۲ء تک دو مرتبہ کمپنی نے اندرونی معاملات میں دخل دیکر ۱۸۰۰ء کے معاہدہ کی خلاف ورزی کی۔

کمپنی حسب معاہدہ آٹھ ہزار پیدل اور ایک ہزار سوار ریاست میں رکھنے پر مجبور تھی۔ جب غدر ۱۸۵۷ء میں دیسی فوج کی مدد سے انگریزی فوج نے بغاوت کو فرو کر دیا تو اخراجات کی کمی کی خاطر معاونتی فوج (Subsidiary force) میں کمی کی گئی یعنی صرف دو ہزار پیدل رکھے گئے۔ تخفیف کے بعد زائد رقم حسب معاہدہ ریاست کو واپس ملنا تھی وہ بھی نہیں ادا کی گئی یعنی دو مرتبہ نقض معاہدہ ہوا۔ ایک تو فوج میں کمی کرنے سے اور دوسرے زائد رقم واپس نہ کرنے سے۔

۱۸۱۳ء میں حیدرآبادی فوج یعنی کنٹنجنٹ نے بقایا تنخواہ کی وجہ سے بغاوت کر دی۔ راجہ چندو لعل نے بغاوت تو فرو کر دی۔ مگر اس فوج میں سے باغی سپاہیوں کو نکال کر ایک نئی فوج بھرتی کی اور اس کا نام حیدرآباد کنٹنجنٹ رکھا یعنی اس وقت ریاست میں تین فوجیں تھیں۔

(۱) دیسی فوج جس کو کنٹنجنٹ کہتے (۲) معاونتی فوج (Subsidiary force) (۳) حیدرآباد کنٹنجنٹ۔ موخر الذکر کو راجہ چندو لعل نے اپنے احکام سے رزیڈنسی کے تحت کر دیا۔ اور رزیڈنٹ کے نام سے اُس فوج کو معنون کرکے رسل بریگیڈ (Russels Brigade) اُس کا نام رکھا۔ اِس فوج کے تمام اخراجات جو چار لاکھ پونڈ تھے حیدرآباد کے خزانہ سے ادا کئے جاتے تھے۔ اس فوج کا قیام بغیر کسی معاہدہ کے ہوا تھا۔ کہنے کو تو وہ ریاست کی فوج تھی مگر اس کی کمان رزیڈنسی کے ہاتھ تھی۔ معاونتی فوج (Subsidiary force) تو انگریزوں کی تھی ہی۔ اس کے اخراجات کا انتظام سپرد کردہ علاقہ جات سے ہوتا تھا۔

کچھ عرصہ تک ریاست رسل بریگیڈ کے اخراجات ادا نہ کر سکی جس کی وجہ سے ریاست رزیڈنسی کی مقروض ہوگئی۔ راجہ چندو لعل نے پامر کمپنی (Palmer & co) سے ۲۵ فیصدی شرح سود پر قرض لے کر یہ قرضہ ادا کیا۔

کمپنی نے پچاس ہزار پونڈ سالانہ جو معاہدہ ۱۸۰۰ء کے تحت اس کو حیدرآباد کو ادا کرنے تھے شاید وہی ایک مرتبہ ادا کئے ہوں گے ورنہ وہ ہمیشہ وصول طلب ہی رہے۔ ریاست نے حساب دوستاں دردل پر عمل کرکے کبھی حساب فہمی بھی نہیں کی دوسری طرف کمپنی ریاست سے ایک ایک پائی وصول کرلیتی تھی۔ اگر حساب کیا جائے تو حیدرآباد پر ایک پائی بھی کمپنی کی باقی نہ نکلتی۔ کیونکہ وہ پچاس ہزار پونڈ سالانہ جو حیدرآباد کو وصول طلب تھے وہی رسل برگیڈ کے اخراجات میں مجرا کئے جاسکتے تھے۔

سنہ ۱۸۲۹ء میں ناصر الدولہ تخت نشین ہوئے۔ حالات زمانہ سے کمپنی کو خوف ہوا کہ کہیں رسل برگیڈ تخفیف نہ کردی جائے ایک مفت کی فوج ہاتھ سے جائے۔ یہ سوچ کر کمپنی نے گذارش کی تخفیف کے بعد ۲ لاکھ پونڈ سالانہ کمپنی کو وصول طلب رہیں گے۔ نواب ناصر الدولہ نے ۲ لاکھ پونڈ سالانہ دینے سے انکار کیا۔ اور کنٹنجنٹ علیٰ حالہ برقرار رہی۔ اس عمل کو کمپنی نے رسل برگیڈ کے قیام کی توثیق سمجھا۔ یعنی جو فوج بغیر کسی معاہدہ کے قائم ہوئی تھی نواب ناصر الدولہ کے اس عمل سے ان کا قیام قانوناً جائز ہوگیا۔ سنہ ۱۸۵۳ء میں کمپنی بہادر نے ۳۲ لاکھ روپیہ رسل برگیڈ کے اخراجات کے متعلق واجب الوصول قرار دیا اور کہا کہ برار کا صوبہ کنٹنجنٹ کے اخراجات کی پابجائی کے لئے دیا جائے۔ نہ صرف یہ مطالبہ کیا گیا بلکہ یہ دھمکی بھی دی گئی کہ اگر مطالبات پورے نہ کئے جائیں گے تو حیدرآباد پر حملہ کیا جائے گا۔

داب ناجائز سے مجبور ہوکر برار کا انتظام عارضی طور پر اس شرط کے ساتھ کمپنی کے حوالہ کیا گیا کہ اخراجات کی پابجائی کے بعد جو کچھ بچے وہ حیدرآباد کو واپس کیا جائے۔ حیدرآباد کنٹنجنٹ یا رسل برگیڈ ایک غیر قانونی فوج تھی جو ہمارے حکام کی عدم واقفیت کی وجہ سے کمپنی کے قبضہ میں چلی گئی۔ جن کی وجہ سے نہ صرف فوج بلکہ ریاست کو برار سے بھی ہاتھ دھونا پڑا۔

اس وقت تک تو ہم نے دیسی ریاستوں کے معاہدات اور کمپنی کے نقض معاہدات کی تفصیل دیکھی اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ باوجود ملکہ معظمہ۔ ایڈورڈ ہفتم جارج پنجم کے مندرجہ ذیل اعلانات کے محکمۂ سیاسیات کا یہ طریق عمل کیوں رہا؟

ملکہ معظمہ نے سنہ ۱۸۵۸ء میں اعلان کیا کہ۔

"ہم دیسی رؤسا کی عزت حقوق اور وقار کی مثل اپنے عزت کریں گے۔"

سنہ ۱۹۰۳ء میں ایڈورڈ ہفتم نے اعلان کیا کہ:۔

"رؤسا اور دیسی حکمرانوں کے حقوق اور وقار کا احترام کیا جائے گا اور اس کی حفاظت کی جائے گی اور اس کو

حب سابق بر قرار رکھا جائے گا کیونکہ ان کی دوستی اور وفاداری ہمیشہ استوار رہی ہے۔"

جارج پنجم نے دربار دہلی میں دیسی رؤسا کو مخاطب کرتے ہوئے ۱۹۱۱ء میں فرمایا :-

"میں ذاتی طور پر ان یقینات کی تجدید کرتے ہوئے مسرت محسوس کرتا ہوں جو آپ لوگوں کے اقتدار اور حقوق کی حفاظت کے لئے میرے پیشروؤں نے آپ کو دلائے ہیں۔"

اس اعلان کی توثیق ۱۹۱۹ء، ۱۹۲۱ء میں ہوئی۔ غرض ہر نیا بادشاہ ہر اہم موقع پر بطور رواج ایک اعلان کرتا یا اپنے پیشرو کے اعلان کی توثیق کرتا۔

محکمہ سیاسیات کی پالیسی کا دارومدار مندرجہ ذیل حالات پر ہے۔

غدر تک تو ہندوستان کی حکومت کمپنی کے ہاتھوں میں تھی۔ غدر کے بعد معاہدات کی نگرانی کا کام محکمہ سیاسیات کے سپرد ہوا یہ محکمہ بحیثیت اقتدار اعلیٰ کام کرتا رہا۔ پارلیمنٹ کو محکمہ پر سوالات کرنے کا موقعہ نہ تھا۔ جنگ عظیم کے بعد سے محکمہ سیاسیات کو اپنی پالیسی میں تھوڑی سی تبدیلی کرنا پڑی اور اس پالیسی کی تبدیلی کی وجہ سے ایوان رؤسا (Chamber of Princess) کا عمل ممکن ہوا کیونکہ جنگ عظیم سے پہلے یہ پالیسی تھی کہ ایک ریاست کے دوسری ریاست سے تعلقات ہی نہ قائم ہوں۔ ممکن ہے کہ معاہدہ شکنی کی صورت میں تمام ریاستیں متحد ہو کر علم بغاوت بلند کر دیں۔ ایوان رؤسا کے قیام سے صرف اتنا ہوا کہ والیان ریاست آپس میں مل بول لیتے ہیں۔ ایوان رؤسا کی تمام کارروائیاں محکمہ سیاسیات کے تحت ہیں۔ ایوان کے ممبروں کو اتنی بھی آزادی کلام حاصل نہیں جتنی کہ ہماری "انجمن اتحاد" کے ممبروں کو ہے ۱۹۲۲ء میں رؤسا نے اپنی قانونی حیثیت کے متعلق مشورہ لینا چاہا تو محکمہ سیاسیات نے اس کی اجازت نہ دی۔

جب کمپنی نے اولاً معاہدات کئے تو رؤسا کی حیثیت کے لحاظ سے معاہدات ہوتے تھے۔ اور اسی لحاظ سے معاہدہ میں تخاطب ہوتا تھا مثلاً بعض سے برابری کا عمل ہوتا اور بعض سے کمتری۔ بمقدمہ نواب آف کرناٹک بنام ایسٹ انڈیا کمپنی ۱۷۹۲-۲- دیسی جنس رپورٹس-۱ طے کیا گیا کہ کمپنی کی حیثیت برابری کی ہے ۱۸۲۹ء تک نظام حیدرآباد سے جو سرکاری مراسلت ہوئی اس میں گورنر جنرل "نیاز مند" لکھتا اور نظام الملک "مابدولت"۔ جیسے جیسے زمانہ گذرتا گیا اور قوت میں ترقی ہوتی گئی ویسے ویسے طرز تخاطب بدلنے لگا اور معاہدات کی پابندی غیر ضروری سمجھی جانے لگی۔ ایک زمانہ وہ آیا کہ ان معاہدات کو ردی کاغذ کے پرزے[1] سمجھا جانے لگا۔ کمپنی کے ایجنٹ اور رزیڈنٹوں کو حکومت کی خواہش تھی اسی خواہش کے تحت

[1] دیکھئے "Scraps of Paper" by Nicholson

وہ دیسی ریاستوں کے معاملات میں اپنی فوج کے زور پر دخیل ہوتے تھے۔ اور یہ دخل درمعقولات دوسرے رزیڈنٹ کے لئے نظیر ہو جاتا تھا۔ رفتہ رفتہ یہ تمام نظائر ایک نظائری قانون کی شکل میں مدون ہوگئے جس وقت ہندوستان کمپنی کے ہاتھوں سے نکل کر برطانیہ کے تحت آیا۔ اس وقت یہ نظائری قانون موجود تھے۔ یہ قانون سرچارلس لیوس ٹوپر کا مدونہ ہے۔ اس قانون کا کچھ حصہ بصیغہ راز محفوظ ہے۔ اُس حصہ میں رزیڈنٹوں اور گورنر جنرل کے لئے ہدایتیں ہیں کہ ان کو رؤسا کے ساتھ کیسا برتاؤ رکھنا چاہئے۔ ۱۹۲۲ء میں ایوان رؤسا نے اس قانون کو دیکھنے کی خواہش کی تو انڈیا آفس نے انکار کر دیا۔

ہندوستان کی حکومت حاصل ہونے کے بعد یہ ادعا کیا گیا کہ (۱) دیسی ریاستیں چونکہ حکومت ہند کی ماتحت ہیں اور حکومت ہند برطانوی پارلیمنٹ کے۔ اس لئے برطانیہ کو اقتدار برتر (Paramountcy) حاصل ہے۔ جب دیسی ریاستیں اس نظریہ پر اعتراض کرتی ہیں تو اُن کو مقدمات سکریٹری آف اسٹیٹ ان کونسل بنام کماچی بائی ۱۳ مورس پریوی کونسل کیس ۲۲۔ اور سکریٹری آف اسٹیٹ ان کونسل بنام سلامن۔ ۱۹۰۶۔ ا۔ک۔ب ۲۱۲ کا حوالہ دے کر اقتدار برتر کے متعلق کہا جاتا ہے کہ یہ فعل مصلحت کی وجہ سے ہوا۔ اس پر نہ تو ہند کی کسی عدالت کو اور نہ برطانیہ کی کسی عدالت کو اختیار سماعت ہے۔ ابھی تک تو یہ نظریہ یک طرفہ ہے کسی دیسی ریاست نے اسے تسلیم نہیں کیا ہے۔

۲۔ دیسی رؤسا حکومت ہند کے کارندے ہیں یا موروثی عہدہ داران کہ جن کو تاج برطانیہ نے اپنی سلطنت کے کچھ حصے انتظاماً سپرد کئے ہیں۔

محکمۂ سیاسیات نے ۱۸۹۳ء میں سرچارلس لیوس ٹوپر سے "Our Indian protectorate" نامی کتاب نظریہ اقتدار برتر کے پرچار کے لئے لکھوائی جب اس کی اشاعت پر بہت لے دے ہوئی تو ولیم لی وارنر سے ایک اور کتاب (Protected Princess of India) لکھوائی گئی۔ اس میں بھی ۱۹۱۰ء میں ترمیم کی گئی اس کے بعد اسے (The native states of India) کا نام دیا گیا۔ اگرچہ اس کتاب میں نظریہ اقتدار برتر کا اس قدر پرچار تو نہیں ہے جتنا کہ اول الذکر دو کتابوں میں مگر پھر بھی دبی زبان سے کئی جگہ کہا گیا کہ

"The Paramount power has the right to assert their jurisdiction to a greater or less extent"

محکمۂ سیاسیات نے یہ کتابیں عوام کے لئے لکھوائیں ہیں۔ مگر اپنے رزیڈنٹوں کو اس کی ہدایت کر دی ہے کہ وہ مارس ٹوپر کی' رائز' کی ہدایتوں پر عمل کریں۔

قانون جس کے تحت ریاستوں اور اقتدار اعلیٰ یعنی تاج کا تعلق منضبط کیا جاتا ہے ایک عجیب نظام قانون ہے۔ کیونکہ اس قانون دستوری کی مثال کسی دوسرے ملک کے قانون دستوری میں نہیں ملتی ہے۔ یہ قانون خود درد طریقہ سے کمپنی بہادر کے طریق کار ( usage ) سے پیدا ہوا۔ دیسی ریاستیں معاہدات سے بڑھ کر طریق کار ( usage ) کی پابند سمجھی گئی ہیں۔ لارڈ کرزن دیسی ریاستوں کو برطانوی شہنشاہیت کا ستون سمجھتے تھے۔ اس کے باوجود انھوں نے دیسی روساء سے کبھی بھی ان کے حقوق کے متعلق کچھ نہ کہا بلکہ اُن کی ذمہ داریوں کا تذکرہ کرتے رہے۔

نظریہ اقتدار برتر کو لارڈ ریڈنگ نے اپنے خط موسومہ حضور نظام میں بہت اچھی طرح واضح کیا ہے[له]۔ اور اسی اقتدار برتر کے نظریہ کے تحت ریاستوں کے معاملات میں صریحی طور پر دخل دیا جاتا رہا ہے کبھی تو ضرورت اور مصلحت اور کبھی تمام ہند کے مفاد کو وجہ موجہ بنایا گیا۔ اور جب صریحی طور سے دخل دینا وقت کے لحاظ سے مناسب نہ تھا تو مشورہ کے نام ہدایت کی گئی۔ جیسا کہ نواب سکندر جاہ کو وزیر اعظم کے تقرر کے وقت مشورہ دیا گیا تھا۔

لفظ مشورہ کے معنی جو محکمہ سیاسیات سمجھتا ہے وہ ذیل کے خط سے واضح ہوں گے۔ یہ خط مہاراجہ ریوا کو ان کے پولیٹکل ایجنٹ نے لکھا تھا۔

——"ہز ایکسلنسی وائسرائے بہادر نے کہا کہ جب وائسرائے بذات خود کسی دیسی رئیس کو مشورہ دے تو دیسی رئیس کے لئے یہ غیر دانشمندانہ اور غیر صحیح فعل ہوگا کہ اس مشورہ پر عمل نہ کرے۔ کبھی بھی اُن کو نہ تو حکم دیا جائے گا اور نہ سرکاری طور سے استدعا کی جائے گی——"

اقتدار برتر کے نظریہ کی اشاعت کی کوشش میں الفاظ کو اس قدر تبدیل کر دیا گیا ہے کہ اُن کے معنی میں زمین آسمان کا فرق ہو گیا ہے مثلاً تخت نشینی کے بجائے گدی نشینی۔ کامل اختیار حکومت (Full reigning powers) کو بدل کر کامل اختیار (Full Powers) کر دیا ہے۔ ان الفاظ کی تبدیلی سے جو معنی میں تغیر ہوا اس کا اندازہ بخوبی کیا جا سکتا ہے۔

محکمہ سیاسیات کی اس پالسی کی روح رواں یہ ہے کہ کمپنی یا حکومت برطانیہ کے مقررہ کردہ حکام نے حکومت کی خواہش

---

له دیکھئے Indian new Constitutions by Eddy & Lawton Page 20

اور اپنے نام کو زندہ رکھنے کے لئے ہمیشہ یہ کوشش کی کہ برطانیہ کا فائدہ رہے۔ اسی مطمح نظر کے تحت انھوں نے کبھی یہ نہیں سوچا کہ کیا ہم ایسا کر سکتے ہیں؟ اگر اُن کا مطمح نظر یہ ہوتا تو آج ہندوستان کی سیاسیات ہی بالکل علحدہ ہوتی۔ اس کے برخلاف اُن کا مطمح نظر یہ تھا کہ برطانیہ کے مفاد کی خاطر ہم کو کیا کرنا چاہئے؟ اور اسی وجہ آج کلائیو کو ہندوستان میں انگریزی سلطنت کا بانی وارن ہیسٹنگز کو معمار اور ڈلہوزی کو استرکار کہا جاتا ہے۔

سر طامس منرو نے لکھا ہے کہ "ہم ہندوستانی روسا کو معاہدات میں خود مختار بادشاہ تسلیم کرتے ہیں اس کے بعد اپنا ایک رزیڈنٹ ان کے یہاں متعین کرتے ہیں جو بجائے سفیر کے ایک آمر ( dictator ) کے فرائض انجام دیتا ہے —— ان کے خانگی معاملات میں دخیل اور ستمردانہ اختیارات کا استعمال کرتا ہے۔"

ایڈورڈ ڈنہتم نے لکھا کہ

"مجھے جس بات سے بہت تعجب اور افسوس ہوا وہ پولیٹکل افسروں کا دیسی روسا کے ساتھ برتاؤ ہے میں اس پر متاسف ہوں اور کامل یقین کرتا ہوں کہ یہ طریق کار بالکل غلط ہے۔"

مندرجہ بالا واقعات کے نتیجہ کے طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ برطانیہ معاہدات کو ردی کاغذ کے پرزے سمجھتا ہے۔ کاش کہ برطانیہ کو یہ سمجھایا جا سکتا کہ جس طرح وہ "کاغذ کے پرزے" کے لئے ۱۹۱۴ء میں جنگ عظیم میں شریک ہو کر جرمنی سے معاہدہ درستی کروا سکتا ہے وہی حیثیت اِن کاغذ کے پرزوں کی ہے —— مگر

آنکھ پر ہوتا ہے جب یہ سر مجبوری عیاں
خشک ہو جاتا ہے دل میں اشک کا سیل رواں (اقبال)

محمد مظہر الدین احمد انصاری۔ بی اے (علیگ)
متعلم ال ال بی (آخری)

# دل

برستے ہیں جہاں جلوے خدا کے وہ صنمخانہ / چھلکتی ہے مئے کوثر جہاں وہ بزم رندانہ
کمندِ وہم ہستی ایک نقشہ جس کی الجھن کا / قیامت ایک ادنےٰ سا نمونہ جسکی دھڑکن کا
جگر کا خون پی پی کر جہاں ارمان پلتے ہیں / جہاں درد والم ذوقِ محبت کو مسلتے ہیں
نگاہیں خیرہ ہو جاتی ہیں نورانی نظاروں سے / جہاں حسن و محبت کھیلتے ہیں چاند تاروں سے

جسے کہتے ہیں دل جو ایک غیر آباد بستی ہے
وہ اک قطرہ لہو کا ہے مگر بنیادِ ہستی ہے

محمود علی، سال دوم

# حیدرآباد میں اصلاحِ معاشرت کی کوششیں

سبزواری صاحب نہایت مشاق مضمون نگار ہیں ان کے اکثر مضامین مجلۂ عثمانیہ اور ہندوستان کے دیگر وقیع رسالوں میں چھپ کر مقبول ہو چکے ہیں۔ ان کے مقالوں کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ بڑی محنت اور جانفشانی سے لکھے جاتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ سبزواری صاحب کے قلم سے جو مضمون نکلتا ہے وہ علمی اور تحقیقی ہوتا ہے جامعہ عثمانیہ نے ایسے اچھے محقق اور بلند پایہ مضمون نگار کم پیدا کئے ہیں۔ ——————— مدیر

دنیا کی سیاسی، معاشی دستوری اور اخلاقی تاریخ میں اٹھارویں صدی کے ربع آخر میں بڑی اہم تبدیلیاں واقع ہوئی ہیں۔ اس دور کے دو اہم تغیرات جن کا اثر بنی نوع انسان کی زندگی کے ہر پہلو پر پڑا صنعتی انقلاب اور انقلاب فرانس ہیں صنعتی انقلاب حقیقتاً علوم فطری کی ترقی اور فنی ترقی کی وجہ سے نمودار ہوا۔ بھاپ کی ایجاد، اور اس کی وجہ سے دخانی مشین اور انجن کی ایجاد کے امکانات پیدا ہوئے۔ ریل اور دیگر ذرائع آمد و رفت کی وجہ سے سیر و سفر، حمل و نقل اور تجارت میں ترقی ہوئی۔ مختصر یہ ہے کہ قدرت پر انسان کی فتوح کا آغاز ہوا اور معاشی زندگی میں اہم تبدیلیاں نمایاں ہونے لگیں،

سرمایہ داری کے طریق کو تقویت ہوئی۔ پیدائش بہ پیمانۂ کبیر کا آغاز ہوا، مانگ سے زیادہ مال تیار ہونے لگا۔ پیدائش دولت سے زیادہ اہمیت دولت کی نکاسی کو حاصل ہوئی۔ آبادی دیہات سے قصبات کی طرف منتقل ہونے لگی، چھوٹے چھوٹے قصبوں نے اہمیت حاصل کرنا شروع کی۔ کارخانوں کے قیام، تقسیم عمل کے امکانات، مکانات کی قلت، آبادی کی کثرت اور صحت پر اس کے مضر اثرات، تعلیم اور اسی قسم کے دوسرے پیچیدہ مسائل پیدا ہونے لگے۔ دوسری طرف نشاۃ ثانیہ کا نتیجہ بالآخر امریکہ کی آزادی اور انقلاب فرانس کی صورت میں نمودار ہوا۔ امریکہ اور فرانس کا اقوام عالم پر یہ بڑا احسان ہے کہ انھوں نے حقوق انسانیت کے حاصل کرنے میں دنیا کی رہنمائی کی۔ مختلف طبقوں اور بالخصوص محکوم اور ادنیٰ طبقوں کو حقوق عطا کیے گئے۔ ان کے حقوق کی نگہداشت کی جانے لگی۔ اور مختصر یہ کہ سرکاری نظم و نسق میں ان کی مداخلت کے حق کو باضابطہ طور پر تسلیم کر لیا گیا۔

قرون اولیٰ اور قرون وسطیٰ کے بعد تک یہی خیال عام تھا کہ حکومت کا کام اپنی رعایا کے جان و مال کی غیر اقوام کے حملوں سے حفاظت اور اپنی عملداری میں امن و امان قائم رکھنا تھا۔ ایک اور خیال جو بعد میں تقویت پاتے پاتے حکومت کے فرائض میں داخل ہو گیا ہے کہ محض اندرونی اور بیرونی حملوں سے محفوظ رکھنا حکومت کے وجود کا صحیح نصب العین نہیں ہو سکتا۔ اس کا حقیقی منشا یہ ہے کہ وہ ملک کے اندر ایسے حالات پیدا کرے کہ باشندوں کی مرفہ الحالی میں اضافہ ہو، علوم و فنون کی ترقی ہو، رعایا کی جسمانی صحت کا معیار بلند ہو، ایسے انتظامات کرے جن کی بدولت باشندوں کو کھانے کے لئے صحت بخش غذا، پہننے کے لئے عمدہ کپڑا، رہنے کے لئے ہوادار مکان میسر ہو، ملک میں وباؤں اور بیماریوں کی کمی ہو جائے، اور جو باقی بھی رہ جائیں ان کے علاج کے بہترین ذرائع مہیا ہوں۔ سماجی بندشیں یا رسوم و رواج افراد کو جانی و مالی نقصانات نہ پہونچا سکیں۔ اگرچہ ابتدا میں اس اصول کو باضابطہ طور پر تسلیم نہ کیا گیا تھا مگر اس زمانہ میں بھی بہت سی باتوں پر عمل ہوتا تھا۔ مثلاً فوجی سڑکوں اور شاہراہوں کی تعمیر، سپاہیوں کی بیواؤں اور یتیموں کی امداد، قحط اور مصیبتوں کے زمانہ میں سرکاری امداد، علوم و فنون کی سرپرستی بالخصوص درباری شعرا کی قدر و منزلت، وغیرہ وغیرہ۔ دربار صناعوں کی بھی سرپرستی کرتے تھے۔ عبادت گاہوں، مدرسوں، خانقاہوں، پاٹھ شالوں کی امداد کے لئے جاگیریں عطا کی جاتی تھیں۔ اس کے علاوہ گو حکومت معاشی اور سماجی معاملات میں دخل نہ دیتی تھی مگر ہر ملک اور ہر دور میں ایسے روشن خیال، ہمدرد خلائق، فرض شناس، عالی دماغ، دیانت دار حاکم گذرے ہیں

جنکی توجہ اس طرف بھی رہتی تھی۔ (Garrat) اور (Edward) نامی مورخین اپنی کتاب Moghul rule in India مطبوعہ لندن ۱۹۳۰ء کے صفحہ ۱۴ پر اکبر اعظم کی اصلاحی تحریکات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "گو اکبر کو ہندوؤں اور راجپوتوں کو اپنے ساتھ ملانے کی دھن تھی مگر اس اصول کے تحت اس نے بنی نوع انسان کی ہمدردی کو فراموش نہ کیا۔ دختر کشی کی ممانعت کی، لڑکے اور لڑکی کی بلا رضامندی کی شادیوں کو ناجائز ٹھہرایا۔ بیواؤں کے دوبارہ عقد پر زور دیا اور ستی کی رسم کو بند کرنے کی کوشش کی۔" مگر اس قسم کی مثالیں مستثنیاتی صورتوں میں داخل ہیں اور چونکہ یہ اصلاحیں شخصی ہوتی تھیں اس لئے ان میں استحکام اور دیرپائی موجود نہ ہوتی تھی۔ مگر گذشتہ صدی میں دنیا نے اس اصول کو تسلیم کیا کہ حکومت کو معاشی اور سماجی معاملات میں بھی دخل دینا چاہئے اور اس کے بعد سے رفتہ رفتہ عدم مداخلت کی پالیسی کمزور ہوتی گئی اور سماجی اور معاشی معاملات میں حکومت کا عمل دخل بڑھتا گیا۔

حیدرآباد کے دور جدید میں ممالک محروسہ سرکار عالی کے ہر شعبہ اور ہر سررشتہ میں تبدیلیاں نظر آتی ہیں اگر ایک طرف زراعت کی ترقی کے لئے محکمہ زراعت، زرعی مزرعے اور عظیم الشان بند تیار کئے گئے تو دوسری طرف عوام کی ذہنی اور دماغی ترقی کے لئے جامعہ عثمانیہ کی داغ بیل پڑی۔ ذرائع آمد و رفت میں ترقی، شوارع کی تعمیر، محکمہ آرائش بلدہ، عدالت العالیہ انگریزی اور یونانی دواخانوں کا قیام، لاسلکی اور ہوائی اسٹیشنوں کی تعمیر اسی دور کے نمایاں کارنامے ہیں اس سلسلہ میں ان معاشی اور سماجی قوانین و اصلاحات کو بھی نظرانداز نہ کیا تھا جن کا مقصد عوام کی فلاح و بہبود سے تھا۔ یوں تو اعلیحضرت غفران مکان نے سالار جنگ اول کی وفات کے بعد ان کے رتبہ نظم حکومت کی کافی آزمایش کرکے اور نقائص کو دور کرکے ۱۸۹۲ء میں "قانونچہ مبارک" نافذ فرمایا تھا اور کچھ عرصہ کے بعد مزید اصلاح و انتظام کی خاطر ۱۸۹۵ء میں "قواعد قانونچہ" کی اشاعت عمل میں آئی۔ جب اعلیحضرت سلطان العلوم سریر آرائے سلطنت ہوئے تو حضور نے اصلاح کی خاطر انتظام مملکت کا بار گراں خود برداشت کرنا قبول فرمایا اور ۵ سال کے غور و خوض کے بعد حضور نے جدید تنظیم کا ارادہ فرمایا جس کا مقصد خود الفاظ ہمایونی میں "عزیز رعایا کی مزید فلاح و بہبود کے ذرائع کا قیام و استحکام تھا۔" چنانچہ ۱۹۱۹ء میں ایک جدید دستور کا نفاذ ہوا اور باب حکومت کا قیام عمل میں آیا۔ قوانین پر نظر ثانی ہوئی اور ان ہی کو ایک مجموعہ کی صورت میں ترتیب دیا گیا جو

"مجموعہ قوانین سرکار عالی" کہلاتا ہے اور جس میں تغیر و تبدل کی بھی گنجائش ہے۔

ہندوستان ایک قدیم ملک ہے جس کا شمار ایک زمانہ میں دنیا کے متمدن ممالک میں ہوتا تھا۔ یہاں مختلف مذاہب اور فرقوں کے لوگ آباد ہیں۔ ہر ایک کی طرز معاشرت اور رسوم و رواج جداگانہ ہیں مگر آپس کے میل جول نے ایک دوسرے پر گہرے اثرات ڈالے ہیں نئی اور بیرونی حکومت کے قیام نے قدیم معاشرت کی دیواریں متزلزل کر دیں مگر نہ تو وہ قدیم معاشرت کو بالکل مٹانے میں کامیاب ہوئی اور نہ اس کی جگہ جدید معاشرت ہی قائم ہو سکی۔ اس کے علاوہ موجودہ اعلیٰ تعلیم کی کمی، غلط تعلیمی نظریات اور دوسرے وجوہ کی بنا پر قدیم عمدہ اصول و نظریات کی صورت ایسی مسخ ہوگئی کہ یہ بھی معلوم کرنا مشکل ہوگیا کہ ان میں کیا کیا خوبیاں تھیں۔ زمانہ اور ماحول ہر وقت بدلتا رہتا ہے۔ دنیا میں وہی قوم یا ملک ترقی کر سکتا ہے جو اپنے اندر زمانہ اور ماحول کے مطابق تبدیلیاں کرتا رہے۔ مگر ہندوستان میں ایسا نہ ہوا اور سماجی زندگی اس بری طرح تباہ ہوئی کہ اس کے اثرات نہ صرف سماج پر پڑے بلکہ ہماری معاشی، تمدن اور سیاسی زندگی میں بھی نمودار ہوگئے۔ ایسی صورت میں ملک کی سب سے بڑی خدمت یہی ہو سکتی تھی کہ سماجی اصلاح کی طرف توجہ کی جائے مگر یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ملک میں مصلحین معاشرت کی تعداد ہمیشہ کم رہی۔ ممالک محروسہ بھی ہندوستان کا ایک حصہ ہے یہاں بھی وہی حالات ہیں جو ہندوستان کے دیگر حصوں میں موجود ہیں اور یہاں کی سماجی زندگی میں بھی اصلاح کی ضرورت ہے اس مضمون میں اس جز کا خاکہ مجملاً پیش کیا گیا ہے۔

نفس مضمون پر روشنی ڈالنے سے پہلے عمرانی قوانین کی مختصر تشریح ضروری ہے۔ ہر قانون کا اثر براہ راست یا بالواسطہ طریقہ پر، ہماری عمرانی زندگی پر پڑتا ہے۔ کیا اس حقیقت سے انکار کیا جا سکتا ہے کہ فوجداری کے سنگین جرائم مثلاً ڈکیتی، قتل، بلوہ کو ممنوع اور ناجائز قرار دینے والے قوانین عمرانی قوانین کے دائرہ میں داخل نہیں ہیں۔ بے شک ان سے اور اس قسم کے دیگر قوانین سے ہماری عمرانی زندگی متاثر ضرور ہوتی ہے مگر ان کا اثر بالواسطہ طریقہ پر پڑتا ہے۔ عمرانی قوانین میں ہم ان ہی اصولوں اور ضابطوں کو شامل کر سکتے ہیں جن کا تعلق براہ راست ہماری معاشرت یا سماج سے ہو۔ اس پابندی سے ہمارا دائرۂ تحقیق محدود ہو جاتا ہے اور کام میں آسانی ہو جاتی ہے۔

**ستی**۔ ہندوستان میں قدیم زمانہ سے ستی کی رسم جاری تھی۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ شوہر کی وفات کے بعد اس کی بیوی یا بیویوں کو زندہ رہنے کا حق نہیں ہے۔ اس لئے ان کو شوہر کی نعش کے ساتھ ہی جلا دیا جاتا تھا اکبر نے اپنے دور حکومت میں اس قبیح رسم کو روکنے کی کوشش کی۔ تو اس کو صرف اس قدر کامیابی ہوئی کہ کوئی عورت بلا رضامندی

کے جلائی نہ جا سکتی تھی۔ اس کا رواج زیادہ اس لئے نہ بڑھا کہ سماج شوہر کے مرنے کے بعد عورت کو بھی مردہ تصور کرتی تھی اس کو دوبارہ شادی کی اجازت نہ تھی۔ اس کو شادی کی تقاریب میں شرکت کی ممانعت تھی۔ اس کو کھانے پینے اور پہننے کی آزادی نہ تھی۔ مختصر یہ کہ اس کی زندگی موت سے بدتر تھی اس وجہ سے وہ موت کو ہی زندگی پر ترجیح دیتی تھی جب ہندوستان میں انگریزی حکومت قائم ہوئی تو لارڈ ویلزلی نے اس رسم کے انسداد کی کوشش کی مگر کامیابی نہ ہوئی بعد میں لارڈ ولیم بینٹنگ نے اس کی ممانعت کے لئے ایک قانون نافذ کیا اور برطانوی ہند میں راجہ رام موہن رائے کی کوششوں سے ۱۸۲۹ء میں ستی کا خاتمہ ہوا۔ گو اس رسم کا خاتمہ آج تک قطعی طور پر تو نہیں ہو سکا ہے اور اب بھی سال میں ایک آدھ واقعہ پیش آہی جاتا ہے مگر اس کی وہ شدت نہیں رہی ہے جو پہلے تھی۔

اگرچہ ممالک محروسہ سرکار عالی میں یہ رسم عام نہ تھی جیسا کہ خود قانون کی تمہید سے ظاہر ہوتا ہے تاہم بنظر دفع و انقطاع ۲۲ جمادی الاول ۱۲۸۲ھ (سنہ ف) کو قانون ستی نافذ کیا گیا جس کی تمہید حسب ذیل ہے۔

"چونکہ رسم و دستور ستی کا یعنی بیوگان ہنود کا زندہ جلنا اور دفن ہونا رحم اور رقت طبیعت انسانی کے خلاف ہے اور مذہب ہنود میں بھی بطور فرض و واجبات کے کوئی حکم موکد نہیں ہے بلکہ برخلاف اس کے بیوگان کے لئے عفت سے خلوت نشینی کا طریقہ مخصوص و معین اور مقرر ہے اور گو ممالک محروسہ سرکار عالی میں اس دیار کے اکثر لوگوں میں یہ رسم مروج نہیں ہے اور وہ مطلق اس کی رعایت نہیں کرتے اور بعض تعلقات میں مطلقاً عمل میں نہیں آتی تاہم بنظر دفع و انقطاع کلی رسم مذکور کے لئے ذیل کا قانون نافذ کیا گیا۔"

اس قانون کی رو سے ستی ہونے یعنی عورت کے زندگی میں جلنے یا دفن ہونے کو جرم قرار دیا گیا۔ نیز جملہ زمینداروں، تعلقہ داروں، مالکان اراضی، مستاجروں، جاگیرداروں، مقطعہ داروں، پٹیل، پٹواریوں اور مقدموں کو اس امر کا ذمہ دار قرار دیا گیا کہ وہ ہر ہونے والی ستی کی اطلاع پولس کو دیں اور اگر وہ اس کی خلاف ورزی کریں تو قانون کی نظر میں مستوجب سزا ہوں گے۔

**جنسی و معاشی استحصال** جنسی استحصال سے مراد اس طرح جنسی لطف حاصل کرنا ہے جن میں جان بوجھ کر عمداً ایک فریق کا فائدہ اور دوسرے کا نقصان ہو۔ عصمت فروش طبقہ کی عورتوں کی بڑی تعداد رضامندی اور بڑی خوشی سے اس پیشہ کو اختیار نہیں کئے ہوئے ہے۔ تحقیقات سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ بعض افراد اس طبقہ کو قائم

رکھنے کے لئے معصوم اور کمسن اور بالخصوص غریب خاندانوں کی لڑکیوں کو یہ پیشہ اختیار کرنے پر مجبور کرتے ہیں۔ انسان کی خرید و فروخت اگرچہ عرصہ ہوا قانوناً ممنوع قرار دی جاچکی ہے مگر قانونی گرفت سے بچنے کے لئے متعدد بہانے تلاش کئے جاتے ہیں۔

ہندوستان میں جنسی استحصال کی مختلف صورتیں مختلف شکلوں میں نظر آتی ہیں اور توہم پرست اور بدنفس اور بدکردار افراد مذہب کا نام لے کر جنسی استحصال میں مدد دیتے ہیں۔ اس کی ایک شکل کمسن لڑکیوں کو دیوتاؤں کے نام پر بطور چڑھاوے کے چڑھانا ہے۔ ہندوستان کے اکثر حصوں اور خصوصیت سے جنوبی ہند میں یہ رسم شدت سے جاری تھی۔ اس کی ابتداء کیوں اور کب ہوئی اور اس کا اصل مقصد کیا تھا۔ یہ بذات خود ایک تفصیلی بحث ہے۔ سردست ہم اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتے مگر یہ جانتے ہیں یہ رسم جنسی استحصال کی ایک بین صورت تھی۔ اور انسانیت کی پیشانی پر ایک بدنما داغ تھی۔ چنانچہ اس سلسلہ میں متعدد احکامات جاری ہوئے۔ پہلا اعلان محکمہ معتمدی عدالت سے ۲۹ فروردی ۱۳۳۲ف کو ہوا جو حسب ذیل ہے۔

"سرکار عالی کو معلوم ہوا ہے کہ بعض اشخاص مذہبی رسوم انجام دینے کے بہانے کمسن لڑکیوں کو دیوتاؤں کے نام سے اس غرض سے نامزد کرتے ہیں کہ ان کی کمسنی کے زمانہ میں ان کو خلاف اخلاق کام کرنے میں مصروف کرکے ناجائز منفعت حاصل کریں۔ سرکار عالی کا یہ منشا ہرگز نہیں کہ کسی فرقہ کے مذہبی افعال میں کسی طرح دست اندازی کرے لیکن جس صورت میں کہ کوئی شخص مذہبی افعال کے بہانے سے ان لڑکیوں کو جن کی عفت کی حفاظت اس کا فرض ہے ناجائز منفعت کی غرض سے فعل شنیع کے لئے یا کسی ناجائز یا خلاف اخلاق غرض کے لئے کام میں لائے گا تو سرکار عالی اس کے فعل کو کسی طرح جائز نہیں رکھ سکتی۔ اس لئے بذریعہ ہذا اطلاع دی جاتی ہے کہ کوئی شخص ذمہ داری سے محض اس وجہ سے محفوظ نہ ہوسکے گا کہ کوئی لڑکی جس کی عمر ۱۶ سال سے کم ہو، مرلی، بھوانی، درادھن، جوگن، پری، وغیرہ بنائی گئی۔"

جنسی استحصال کی دوسری شکل یہ تھی کہ بعض افراد دوسری اقوام کی کمسن لڑکیوں کو اپنی یا اپنے عزیزوں کی اولاد ظاہر کرکے شادی کی غرض سے مالدار افراد کے ہاتھ فروخت کردیتے تھے۔ نیز اس سلسلہ میں کبھی کبھی یہ بھی ہوتا تھا کہ نیچ ذات کی لڑکیوں کو اعلیٰ ذات کی ظاہر کرکے فروخت کیا جاتا تھا۔ چنانچہ ان دونوں خرابیوں کو روکنے کے لئے صدر تعلقات کوتوالی سے ۲۷ اسفندار ۱۳۱۹ف کو حسب ذیل گشتی جاری ہوئی۔

"شادی کی غرض سے کم استطاعت کومٹی اپنی لڑکیاں ہم قوم مالدار اشخاص کو معقول رقم لے کر دینے کے

عادی ہیں۔ اس پیرایہ میں بدمعاش لوگ دوسرے اقوام کی لڑکیاں لے کر جن کو وہ اپنے عزیزوں کی اولاد ظاہر کرتے ہیں دور دراز مقامات پر جا کر ان لڑکیوں کو رقم لے کر شادی کی غرض سے مالدار اشخاص کے حوالے کر دیتے ہیں۔ لہذا اس قسم کے لوگوں کی نگرانی کرنا چاہئے۔ نیز عام طور پر کومٹیوں کو ان حالات سے آگاہ کیا جائے جب کوئی شخص کمسن لڑکیوں کو ان کے پاس لائے تو اس کی اطلاع قریب ترین پولیس اسٹیشن پر کی جائے"

کوتوالی کی ۲ر اسفندار ۱۳۴۳ف کی دوسری گشتی ملاحظہ ہو۔

" ایسے کئی واقعات پیش آچکے ہیں کہ دلالی پیشہ اشخاص نے پنچ قوم کی لڑکیوں کو بڑی قوم کی ظاہر کر کے کومٹیوں کے ہاتھ فروخت کیا ہے۔ نیز ملک پنجاب کو جہاں لڑکیوں کی کمی ہے لڑکیاں بھگالے جانے کی کوشش کی گئی۔ ایسے اشخاص کو مجرم قرار دیا جاتا ہے"

غریب خاندان کے بچوں یا اطفال لاوارث کا معاشی اور جنسی استحصال بڑی آسانی سے کیا جا سکتا ہے بعض مرتبہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ مالدار افراد غریب آدمیوں کے بچے پرورش کے لئے لے لیتے تھے مگر بعد میں اس سے ناجائز فائدہ حاصل کرتے تھے۔ اس لئے کوتوالی اور عدالت کے ایک اعلان مورخہ ۱۲ اردی بہشت ۱۳۲۰ف کے ذریعہ دوسروں کے اطفال کی پرورش کی ممانعت کر دی گئی۔ مگر محکمہ کو اس قسم کی اطلاعات موصول ہوتی رہیں کہ یہ ممانعت بجائے مفید ہونے کے مضر ثابت ہو رہی ہے کیونکہ دیہاتی رعایا یتیم خانوں کے حسن انتظام سے ناواقف ہوتی ہے مگر مقامی متمول اور مالدار افراد پر بھروسہ کرتی ہے اور بچوں کو پرورش کے لئے ان کے سپرد کرنا آسان تصور کرتی ہے۔ کیونکہ یہاں ایک فائدہ یہ بھی ہوتا ہے کہ والدین اور اولیا نہ صرف اپنے بچوں کے حالات سے باخبر رہتے ہیں بلکہ ان سے مختلف اوقات میں مل جل بھی سکتے ہیں۔ مگر ممانعت کی وجہ سے مقامی متمول افراد کو تو پرورش کا حق نہ رہا اور والدین اپنے بچوں کو یتیم خانوں میں داخل کرنے کے لئے تیار نہ ہوئے۔ لازماً کم استطاعت والدین کے بچوں کی پرورش میں گڑبڑ پیدا ہو گئی۔ چنانچہ ۱۶ ار تیر ۱۳۳۲ف کو گذشتہ اعلان منسوخ کیا گیا اور آئندہ کے لئے حسب ذیل اعلان پر عمل درآمد ہونے کا حکم جاری کیا گیا۔

" غیر مستطیع اطفال کو بغرض پرورش کسی کو دینے اور لینے کی ممانعت کی گئی تھی جس کی نسبت سرکار کو اطلاع موصول ہوئی کہ اس حکم کی تعمیل سے رعایا کو مختلف دشواریاں محسوس ہو رہی ہیں لہذا اس حکم میں یوں ترمیم کی جاتی

ہے کہ اگر غیر مستطیع والدین واولیا اپنے اطفال کو بغیر فروخت کئے ہوئے اپنی رضامندی سے کسی کو بغرض پرورش دیں تو عدالت و پولیس تعرض نہ کرے گی مگر ان سے بدسلوکی قابلِ مواخذہ رہے گی نیز والدین کو یہ اختیار ہر وقت حاصل رہے گا کہ وہ جب چاہیں اپنے اطفال کو واپس لے لیں۔

متمول افراد ابتداء میں تو غریب خاندانوں کے بچوں یا لاوارث بچوں کو پرورش کی غرض سے حاصل کر لیتے تھے مگر بعد میں ان پر بڑے بڑے ظلم کرتے تھے۔ ان سے سخت سے سخت کام لیتے تھے، اور ان کی حالت غلاموں سے زیادہ بہتر نہ ہوتی تھی چنانچہ ان مظالم کے روکنے کے لئے معتمدی عدالت وکوتوالی سے آبان ۱۳۳۹ف کو حسب ذیل گشتی جاری ہوئی۔

"چند کارروائیوں کے ضمن میں یہ ظاہر ہوا ہے کہ بعض اوقات لاوارث اطفال پرورش کے نام سے حاصل کئے جاتے ہیں لیکن ان کے ساتھ جیسا انسانیت کا سلوک کیا جانا چاہئے وہ نہیں کیا جاتا اور ان کی حالت غلامی سے کچھ زیادہ بہتر نہیں ہوتی۔ بعض اشکال میں کم عمر بچوں کو خانگی طور پر ملازم رکھا جاتا ہے اور ان پر ظلم کیا جاتا ہے۔ ان تمام امور کے انسداد کے لئے قانون کی شکل میں عنقریب احکام نافذ کئے جائیں گے لیکن فی الوقت ان کے انسداد کے لئے حسب ذیل احکام جاری کئے جاتے ہیں۔

(۱) دفعہ ۳۷۰ تعزیرات سرکار عالی کی رو سے انسان کی خرید و فروخت جرم قرار دی گئی ہے اس دفعہ کی بڑی سختی سے پابندی کی جائے۔

(۲) آئندہ سے ۱۰ سال سے کم عمر کے کسی بچہ کو بطور خانگی ملازم رکھنا ممنوع قرار دیا گیا۔

سنہ ۱۳۳۱ف تک لاوارث اطفال کی پرورش کے متعلق جو مختلف احکام، گشتیات اور دستور العمل نافذ تھے اب ان میں ترمیم کی گئی اور وضاحت کے ساتھ مکمل طور پر قواعد اطفال لاوارث مرتب کئے گئے جن کا نفاذ یکم آذر ۱۳۳۶ف سے ہوا۔ اس کی بعض اہم دفعات حسب ذیل ہیں۔

طفل لاوارث سے مراد وہ بچہ ہے جس کی عمر ۱۲ سال سے کم ہو اور جو ایسی حالت میں پایا جائے کہ اس کا پرورش کنندہ کوئی نہ ہو۔ لاوارث بچوں کو یتیم خانہ میں داخل کیا جائے۔ نیز ایسے بچے جن کے والدین انھیں پرورش کرنے سے مجبور رہیں انہیں یتیم خانہ سرورنگر میں داخل کیا جائے۔

اس قانون کی دفعہ ۲۱ کی رو سے جب کسی لاوارث لڑکی (جو زیر حفاظت عدالت ہو) سے کوئی شخص عقد

کرنے کی درخواست کرے تو ناظم تحقیقات کنندہ کو حسب ذیل امور کی بابت محکمہ سرکار کو اطلاع دینا ہوگی

الف۔ خواہشمند لڑکی کا ہم قوم و ہم مذہب ہے یا نہیں۔

ب۔ خواہشمند اور لڑکی کی عمر کیا ہے۔

ج۔ خواہشمند کا رویہ عام طور پر کیا ہے

د۔ خواہشمند کی وجہ معاش کیا ہے اور ماہانہ یافت کس قدر ہے۔

ھ۔ خواہشمند کی شادی پہلے ہو چکی ہے یا نہیں۔ اور کیا اس کی پہلی بیوی زندہ ہے

و۔ دیگر ضروری امور

یہ وہ امور ہیں غالباً جن کی تحقیقات اچھے گھرانوں ہیں نہیں کی جاتی۔ ان امور کے پیش ہونے کے بعد شادی کی اجازت دی جاتی ہے لاوارث لڑکی کے عقد کے لئے ۲۵ روپیہ بغرض اخراجات عقد خوانی دئے جاتے ہیں۔ یتیم خانوں میں رہنے والے بچوں کے لئے بلدہ کے اطفال کی خوراک درجہ اول ۸ روپیہ اور درجہ دوم ۶ روپیہ اور اضلاع کے بچوں کے لئے ۵ روپیہ مقرر ہیں۔

**عقد بیوگان اہل ہنود**۔ ہندو مذہب کے عالموں نے اس بات کو اچھی طرح ثابت کر دیا ہے کہ ہندو مذہب کی رو سے عقد بیوگان کی مخالفت نہیں ہے مگر رسم و رواج نے اس کو مذہبی حیثیت دے دی۔ کیشو راؤ آنجہانی نے ازدواج بیوگان ہندو کے لئے ایک مسودہ قانون ۱۳۳۲ف میں پیش کیا تھا جس کا مقصد بیوہ عورتوں کو عقد ثانی کی اجازت دینا تھا اور ان ظالمانہ قوتوں کا خاتمہ کرنا تھا جو عرصہ دراز سے ان کی زندگی پر مسلط تھیں اور جس کی وجہ سے عورتیں معاشی حیثیت سے تباہ اور سماجی حیثیت سے ناامید ہو چکی تھیں۔ مگر جب یہ مسودہ مجلس وضع قوانین میں پیش ہوا تو بعض حضرات نے اس کی سخت مخالفت کی اور ثابت کیا کہ بیوہ کا عقد ثانی مذہبًا جائز نہیں۔ اس مخالفت کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ مسودہ تعویق میں پڑ گیا اور ۱۳۴۶ف تک اس پر کوئی کارروائی نہ ہو سکی مگر اس سال مجلس نے اس کو پاس کیا اور حال ہی میں اعلیحضرت بندگان عالی نے اس کو شرف منظوری بخشا ہے۔ اس قانون کی رو سے ہر ہندو بیوہ کو شادی کرنے کی اجازت ہے اور ایسی شادی کی اولاد صحیح النسب متصور ہوگی۔ بیوہ کی شادی کا یہ اثر ہوگا کہ اس کے تمام حقوق جو اس کو شوہر متوفی کی جائداد میں بہ لحاظ احکام دھرم شاستر بہ حیثیت بیوہ کے حاصل ہیں زائل ہو جائیں گے۔ مگر اس صورت

میں اس کا اثر کچھ نہ ہوگا جب بیوہ کے حقوق از دواج سے زائل نہ ہوتے ہوں۔

**اصلاحات و قوانین محابس۔** محققین جرمیات نے اس بات کو اچھی طرح ثابت کر دیا ہے کہ جرائم کے ارتکاب میں مواقع اور شدت ترغیب کو بھی بڑا دخل ہے۔ بعض لوگ حالات یا مصیبت سے مجبور ہو کر ایسی حرکتیں کر بیٹھتے ہیں جنھیں جرم سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ ان بدقسمت افراد کو مجرم تصور کرنا یا بغیر ماحول کا لحاظ کئے ہوئے یا بغیر جرم کے داخلی و خارجی اسباب کو پیش نظر رکھتے ہوئے سخت سزائیں دینا اصلاح نہیں بلکہ ان کو تباہی کے غار میں ڈھکیلنا ہے۔ نیز بسا اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ مجرم سزا سے بچ جاتے ہیں اور بے گناہ پھنس جاتے ہیں ان وجوہ کی بنا پر قیدیوں کے ساتھ ہمدردانہ اور منصفانہ سلوک کرنے کی ضرورت کا احساس ہوا۔ ممتاز ناول نویسوں اور ڈرامہ نگاروں کی وجہ سے ان خیالات کو غیر معمولی مقبولیت حاصل ہوئی اور متمدن ممالک میں قیدیوں کی اصلاح کی طرف توجہ کی جانے لگی۔ ممالک محروسہ میں ۱۳۱۲ف سے "قانون محابس" نافذ ہے۔ اس قانون کی رو سے کسی قیدی کو جس کو قید با مشقت کی سزا دی گئی ہو یا وہ خود اپنی خوشی سے مشقت کرتا ہو ۹ گھنٹے روز سے زائد کام کرنے کی اجازت نہیں دی جاتی۔ نیز قیدیوں کو جرائم محابس کے سلسلہ میں جو سزائیں دی جاتی ہیں۔ مثلاً قید علیحدگی میں قیدی کو روزانہ کم از کم ایک گھنٹہ ورزش کے لئے دینا۔ یا اس کو ایک یا ایک سے زائد قیدیوں کے ساتھ کھانا کھانے کی اجازت دینا۔ نیز کسی حالت میں بھی مسلسل ۶ گھنٹے سے زائد غذا اسے نہ روکا جائے۔

محابس سرکار عالی میں مذہبی اور تمدنی لکچروں کا انتظام بھی ہے اور ۴۰ سال سے کم عمر کے قیدیوں کو ان کی مادری زبانیں اردو، تلنگی، مرہٹی، اور کنڑی سکھلائی جاتی ہیں۔ قیدیوں کو اس بات کا یقین دلانے کے لئے کہ وہ بے حس یا مردہ نہیں ہیں مختلف قسم کے کھیلوں کا انتظام ہے قیدیوں کی بہتری کے لئے امدادی انجمنیں قائم ہیں۔ محکمہ متعلقہ کے زیر غور یہ تجویز بھی ہے کہ محابس میں مختلف موضوعات مثلاً خانوادہ شاہی، اکابرین ملک، نظام حکومت، ملک و ممالک کے باہمی تعلقات، شہریت کے فرائض، حفظان صحت کے اصول، جغرافیہ، ابتدائی سائنس وغیرہ پر لکچروں اور تقریروں کا انتظام بھی کیا جائے۔

ماہ جنوری ۳۳ء کے اخبارات میں سررشتہ معلومات عامہ کی جانب سے ناظم صاحب کوتوالی اضلاع سرکار عالی کی حسب ذیل اطلاع شائع ہوئی۔

"تمام اضلاع میں انجمن ہائے امداد سزا یافتگان کی ایک اسکیم منظور کی گئی ہے۔ ان کی انجمنوں کی شاخیں تعلقوں میں بھی قائم کی جائیں گی، ان انجمنوں کا اصلی مقصد یہ ہوگا کہ وہ سزا یافتہ لوگوں کی قید سے رہائی کے بعد دیکھ بھال کریں اور ان کو دوبارہ جرائم کی طرف مائل ہونے سے باز رکھیں ——— عہدہ داران اضلاع کو ہدایت کی گئی ہے کہ وہ ایسی انجمنوں کی تشکیل کی فوری کارروائی شروع کردیں، جن کے ارکان پبلک کے افراد ہوں، پیش نظر یہ تجویز ہے کہ مزدوروں سے کام لینے والے اصحاب مثلاً گرنیوں کے مالک، زمیندار، ٹھیکہ دار اور بڑے تاجروں کو ترغیب دلائی جائے کہ وہ سماج کے ان بدنصیب افراد کو ملازم رکھنے میں پس و پیش نہ کریں۔"

ان انجمنوں کا قیام اصلاح کی جانب ایک بڑا عمدہ قدم ہے، یہ واقعہ ہے کہ ہمارے مجرموں کی بڑی تعداد ایسی ہے جس میں جیل خانے جانے سے قبل ایک قسم کی حیا، حجاب، اور غیرت موجود ہوتی ہے، مگر جیل میں زندگی بسر کرنے کے بعد، اور وہاں کے ماحول سے متاثر ہونے کے بعد بری عادتیں ان کی سرشت میں داخل ہوجاتی ہیں، نیز وہ لوگ جو قید خانے سے نکلتے وقت یہ عہد کرکے نکلتے ہیں کہ آئندہ پاک دامنی کی زندگی بسر کریں گے، سماج ان کو مجبور کرتا ہے کہ وہ دوبارہ جرم کریں، کیونکہ ہر جگہ ان کی تحقیر ہوتی ہے کسی کارخانہ، دوکان، یا مکان میں ان کو ملازم رکھنے سے گریز کیا جاتا ہے، دوست احباب، اور عزیز و اقارب ان سے ملتے جلتے ہوئے گھبراتے ہیں، ظاہر ہے کہ یہ معاشرتی اور معاشی اسباب ان کو مجبور کرتے ہیں کہ وہ اپنی توبہ کو توڑ دیں اور پھر وہی زندگی اختیار کریں جس کو چھوڑ دینے کا وہ عہد کرچکے تھے۔ ایسی صورت میں انجمن ہائے امداد سزا یافتگان کا قیام، اور ان کی اصلاحی کوششیں اگر کامیاب ہوں تو اس سے انسداد جرائم میں بڑی مدد ملے گی۔ نیز اس سلسلہ میں جیل خانوں کے قواعد و ضوابط میں بھی ترمیم کی ضرورت ہے، مثلاً طویل سزاؤں میں کمی، جیل کی اصلاح، قیدیوں کے ساتھ عمدہ سلوک، ان کو نیکی کی تلقین کرنا، اور سب سے اہم چیز یہ کہ ان اسباب کو دور کرنا جن کی وجہ سے متعدد جرائم ظہور پذیر ہوتے ہیں بہت ضروری اور لازمی ہے۔

نوعمر مجرموں کو تادیب خانے میں رکھنا لازم ہے۔ اور ۱۳۲۲ف سے قانون تادیب خانہ جات نافذ ہے۔ نوعمر مجرم سے مراد وہ لڑکا ہے جس کی عمر ۱۵ سال سے کم ہو۔ ان کے لئے حسب ذیل باتوں کا انتظام ہے۔

۱۔ رات کو علیحدہ سونے کا
۲۔ پانی، خوراک، اور بہتر حفظ صحت کا
۳۔ صنعت و حرفت یا کوئی مفید کام سکھانے کا
۴۔ بیماری کے زمانہ میں شفاخانہ میں علاج کرانے کا۔

تادیب خانہ میں رہنے کی مدت ۳ سال سے ۷ سال تک ہے اور ۱۸ سال سے زائد عمر کا کوئی لڑکا یہاں نہیں رہ سکتا۔

ہندوستان کے تقریباً تمام صوبوں اور دیسی ریاستوں میں ایسی اقوام آباد ہیں جو جرائم کرتی رہتی ہیں ان کی نگرانی کرنا اور نیک نفس افراد اور عام رعایا کو ان کی بداعمالیوں سے محفوظ رکھنا حکومت کے فرائض میں داخل ہے۔ چنانچہ ممالک محروسہ سرکار عالی میں بھی ۱۳۲۲ھ سے قانون اقوام جرائم پیشہ نافذ ہے۔ اس قانون کی ایک بڑی خصوصیت یہ ہے کہ یہاں زراعت، صنعت، یا دیگر اصلاحی کاموں کے لئے تادیب خانے قائم ہیں۔ وہاں مشتہرہ اقوام جرائم پیشہ کو رکھا جاتا ہے۔ نیز بچوں کے لئے مدارس قائم کئے جاتے ہیں۔ اور بچوں کو جن کی عمر ۶ سال سے ۱۰ سال کے درمیان ہو والدین سے الگ رکھا جاتا ہے۔ ۱۳۲۶ھ میں ان ہی اصولوں کی وضاحت کے لئے "قواعد نوآبادیات جرائم پیشہ" مرتب ہوئے زرعی نوآبادیات میں ضعیف اور معذوروں کے علاوہ تمام باشندوں کو لازماً کام کرنا پڑتا ہے اور کام کے اوقات حسب ذیل ہیں۔

بچے (۱۲ سال سے کم) ۴ گھنٹے یومیہ
نوجوان (۱۸ سال سے کم) ۶ " "
جوان (۱۸ سال سے زائد) ۸ " "

دس سال سے کم عمر بچوں کو کام کرنے کی ممانعت ہے۔

صنعتی نوآبادیات میں آباد باشندگان کے لئے حسب ذیل کاموں میں سے کسی ایک کا انتظام ہوتا ہے ان نوآبادیات میں شرح اجرت جہاں تک ممکن ہو تکمیل شدہ کام کے لحاظ سے فرداً فرداً مقرر ہوتی ہے تاکہ محنت اور جفاکشی کی ترغیب اور صلہ پاتی ہوتی رہے۔

(۱) پارچہ بافی
(۲) دری و قالین بافی
(۳) سبد سازی یا بوریا بافی
(۴) سنگ شکنی، سنگ تراشی یا سنگ کنی۔

(۵) نجاری و آہن گری (۶) باغبانی

(۷) افزائش مویشی و مرغ (۸) تعمیر و ترمیم امکنہ

(۹) مٹی کا کام

جرائم پیشہ افراد کی ہر نوآبادی میں ایک مدرسہ قائم ہے جہاں نوآبادی کے جملہ ساکنین کے بچوں کی تعلیم کا انتظام ہوتا ہے۔ ہر بچہ کو جس کی عمر ۵ سال سے ۱۸ سال کے درمیان ہو اس مدرسہ میں تعلیم کا حاصل کرنا ضروری ہے۔

بیگار —— ہندوستان میں اس قسم کی غلامی کا دور تو کبھی نہیں گذرا جیسا کہ امریکہ یا دیگر ممالک میں رائج تھا مگر یہاں قدیم سے غلامی کی دوسری شکلوں کا رواج موجود رہا۔ ان ہی میں سے ایک صورت بیگار کی ہے۔ سرکاری عہدہ دار، جاگیردار، زمیندار اور دوسرے ذی اثر لوگ شہروں اور بالخصوص دیہات کے ان پڑھ اور ناواقف لوگوں سے سرکاری، غیر سرکاری اور خانگی کام لیا کرتے ہیں اول تو اس کام کا معاوضہ ادا ہی نہیں کیا جاتا اور اگر کبھی ادا بھی کیا جاتا ہے تو یہ اجرت برائے نام ہوتی ہے۔ حکومت سرکار عالی نے عہدہ داروں اور سرکاری ملازموں کی حد تک تو بیگار کے اس طریقہ کو اس طرح مسدود کیا کہ ضابطہ ملازمت سیول سرکار عالی کی دفعہ ۲۶۸ کی رو سے عہدہ داروں کے دورہ یا منتقلی میں جیسے اسباب سرکاری دفتر کی باربرداری کا نرخ بشرح ذیل مقرر کر دیا۔

(۱) قلی مرد جو ۱۲ سیر سے زائد وزن نہیں اٹھائے گا۔ فی میل ۱ر

(۲) عورت ۸ " " اٹھائے گی " ۴

(۳) بچہ ۶ " " اٹھائے گا " ۳ر

(۴) یابو یا خچر " ۱ر

(۵) گدھا " ۲ پائی

(۶) جفت بیل معہ آدمی " ۲ر

(۷) اونٹ " ۲ر

(۸) بغیر بیل کی بنڈی " ۶ پائی

(۹) بنڈی معہ بیل و آدمی " ۳ر

(۱۰) کھاچہ معہ بیل و آدمی " ۲ر

نیز سنہ ۱۳۲۲ف میں "قواعد شکار" کا نفاذ ہوا جس میں ہانکے والوں کے لئے شرح اجرت کی وضاحت کر دی گئی۔ یعنی اگر بڑے جانور کا شکار ہو تو ان کو روزانہ فی کس ۴ ر ادا کئے جائیں۔ چھوٹے جانوروں کی صورت میں ۲ ر یومیہ اجرت دینا چاہئے۔ اگر کسی دن شکار کیمپ میں ہانکہ والوں کو جمع کیا جائے مگر ان سے کام نہ لیا جائے تو ان کو ۱ ر یومیہ کے حساب سے اجرت ادا کرنا لازمی ہے۔ اجرت کسی غیر شخص کے ذریعہ سے نہ دی جائے بلکہ براہ راست ہانکہ والوں کو دی جائے اور اجرت فی الفور ادا کی جائے دوسرے دن کے لئے ملتوی نہیں کی جا سکتی۔ ان دونوں نکتوں کو مفید ہونے کا احساس غریب ہانکہ والوں کو بخوبی ہو سکتا ہے کیونکہ دنیا جانتی ہے کہ جب اجرت کسی تیسرے شخص کے ذریعہ سے ادا کی جاتی ہے تو اس کا کس قدر حصہ تقسیم کنندہ کی جیب میں جاتا ہے اور کسی قدر کام کرنے والوں کو ملتا ہے۔ اور فی الفور اجرت کی عدم ادائگی کی صورت میں اکثر یہی دیکھا جاتا ہے کہ گذشتہ ایام کی اجرت یا تو ادا ہی نہیں کی جاتی اور اگر ادا بھی کی جاتی ہے تو اس کی تعداد ضرور کم ہو جاتی ہے۔ مگر ان دونوں طریقوں کی وضاحت سے ان خرابیوں کے پیدا ہونے کے امکانات کم ہو گئے ہیں۔ نیز شکار کے سلسلہ میں شکار کرنے والوں کو جس قدر کھلگوں کی ضرورت ہو ان کو قطعی طور پر خرید لیا جائے۔ حکومت نے ان کی عمر کے لحاظ سے ان کی قیمت بھی مقرر کر دی ہے جو ۶ روپئے سے ۹ روپیہ تک ہے۔ مگر ۴ سال سے زیادہ عمر کے کھلگوں کو خریدنے کی ممانعت کر دی ہے کیونکہ اس سے کاشت کاروں کو نقصان ہوتا ہے کیونکہ ان کو زراعت وغیرہ میں استعمال کرتے ہیں۔

مگر ان قواعد کے باوجود یہ کہنا کہ ممالک محروسہ میں شکار کا قطعی انسداد ہو چکا تھا ہرگز صحیح نہیں ہو سکتا کیونکہ قانون بیگار کی صریحاً ممانعت نہ کی گئی تھی۔ اس سلسلہ ۱۳۴۲ف میں حسب ذیل فرمان مبارک بتقریب سالگرہ مبارک شایع ہوا۔

"ہمارے ممالک محروسہ میں بیگار کا طریق جو ابھی تک جاری تھا اس کو میں اپنی سالگرہ کی تقریب میں یکلخت موقوف کرتا ہوں کیونکہ اس سے رعایا کو سخت تکلیف ہوتی ہے اور آئندہ سے حکم دیتا ہوں کہ جو کوئی اس کی خلاف ورزی کرے گا وہ مستوجب سزا سمجھا جائے گا۔"

**چیچک** —— ہم جانتے ہیں کہ غذا کی کمی اور حفظان صحت کے اصولوں سے غفلت اور لاپروائی کی وجہ سے ہندوستانیوں کی جانداری اور سکت کس قدر ادنیٰ اور پست ہوتی جا رہی ہے۔ معمولی معمولی امراض بھی وباؤں کی طرح پھیلتے ہیں۔ "اور ہزاروں کی جان لیتے ہیں اور لاکھوں کی کارکردگی اور صحت کو خراب کر دیتے ہیں۔" "ٹائمس آف انڈیا" کی "انڈین ایر بک" بابتہ سنہ ۱۹۲۰-۲۱ء کے صفحہ (۵۹۵) برطانوی ہند کی سنہ ۱۹۲۳ء کی ان اموات کو ۱۰۰،۵۶،۲۴۲ بتایا ہے جو کالرہ، چیچک،

پلیگ، بخارات، پچش اور دیگر امراض سے ہوئیں صرف چیچک سے اس سال ۹۲۸ و ۳ ر ۸ اموات ہوئیں۔ حالانکہ چیچک سے بچنے کا بہت آسان طریقہ چیچک کا ٹیکہ لے لینا ہے۔ مگر ہماری نادانی اور لاپروائی کی اس سے زیادہ اور کیا انتہا ہو سکتی ہے کہ ہم اس پر بھی عمل نہیں کرتے۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں چیچک کے ٹیکہ کو دو طرح سے لازمی قرار دیا گیا ہے۔ اور ضابطہ ملازمت سیول کی دفعہ کی رو سے کوئی شخص اُس وقت تک ملازمت قسم اعلیٰ پر مستقل طور سے مامور نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ وہ چند شرائط کا حامل نہ ہو اور ان میں سے ایک ضروری شرط یہ بھی ہے کہ وہ اپنی عمر و صحت کے متعلق ایک طبی صداقت نامہ پیش کرے جس میں بطور خاص چیچک کے متعلق حسب ذیل امور کی وضاحت ضروری ہے۔

مسمی ـــــــ

(۱) کو چیچک نکل چکی ہے۔

(۲) کے بازو پر ٹیکہ کا نشان نمایاں طور پر موجود ہے۔

(۳) کو نہ چیچک نکلی ہے اور نہ ٹیکہ لگایا گیا ہے جس کی وجہ سے وہ ٹیکہ لگانے کے بعد ملازمت میں شامل ہونے کے قابل ہوگا۔

گر چونکہ یہ پابندی صرف اعلیٰ ملازمتوں کے لئے محدود تھی۔ اس سے متوسط اور ادنیٰ طبقہ کس طرح متاثر ہو سکتا تھا حالانکہ ٹیکہ کی سب سے زیادہ ضرورت ان ہی دونوں طبقوں کے لئے ہے۔ اس لئے ۱۳۴۳ف میں "قواعد چیچک آری" نافذ ہوئے۔ جس کی رو سے ان تمام اطفال کے چیچک کا ٹیکہ لگانا لازمی قرار دیا گیا جن کی عمر ۶ ماہ سے ایک سال کے درمیان ہو۔

**قوانین کارخانہ جات**۔ ہندوستان میں انیسویں صدی کے آخر سے ایک نئے قسم کے قوانین کا سلسلہ جاری ہوا۔ اس سے میری مراد قوانین کارخانہ جات ہے۔ انگلستان میں جب اول اول کارخانے جاری ہوئے تو اُس وقت وہاں عدم مداخلت کی پالیسی کا دور تھا۔ سرکاری نگرانی نہ ہونے کی وجہ سے بڑی خرابیاں پیدا ہو گئیں مثلاً کارخانے تنگ و تاریک مکانات میں تھے، جہاں ہوا، روشنی اور صفائی کا کوئی معقول انتظام نہ تھا، مزدوروں کا ہجوم، مردوں اور عورتوں کا وقت بے وقت اجتماع، طویل اوقات کار، کمسن بچوں اور عورتوں سے ضرورت سے زائد کام، خطرناک کلوں کا استعمال، ادنیٰ اجرتیں، اور متعدد معاشرتی اور اخلاقی خرابیوں کا آغاز ہوا۔ ان سب

باتوں نے صحت و اخلاق کو جس قدر نقصان پہنچایا ہوگا وہ محتاج بیان نہیں۔ اگرچہ ہندوستان میں یہ خرابیاں اس قدر نمایاں نہ ہوسکیں کیونکہ یہاں کارخانوں کے قیام کے ساتھ ہی قوانین کارخانہ جات نافذ ہونے لگے۔ برطانوی ہند میں پہلا قانون کارخانہ جات ۱۸۸۱ء میں نافذ ہوا۔ اگرچہ یہ بہت ہی ناکمل اور ناقص تھا۔ مگر کارخانوں کے بعض معاملات میں پابندیاں عاید کرنے کا باعث ہوا۔ اس کے بعد جس طرح کارخانوں میں ترقی ہونے لگی اسی طرح ان قوانین میں بھی ترمیم و تنسیخ ہوتی گئی۔ ۱۳۳۷ف میں ممالک محروسہ میں بھی "قانون کارخانہ جات سرکار عالی" کا نفاذ ہوا جس کی چند اہم دفعات حسب ذیل ہیں۔

اس قانون کی رو سے کارخانہ سے مراد وہ جگہ ہے جہاں سال کے اندر کسی ایک دن کم از کم ۲۰ اشخاص ایک ساتھ کام پر لگائے جائیں۔ مگر سرکار عالی کو یہ بھی حق حاصل ہے کہ وہ ان مقامات کو بھی کارخانہ قرار دے سکتی ہے جہاں کم از کم ۱۰ آدمی کام کرتے ہوں۔ ہفتہ سے مراد وہ مدت لی گئی جو یوم پنجشنبہ گذرنے کے بعد رات کو ۱۲ بجے سے شروع ہو اور آئندہ پنجشنبہ کو ۱۲ بجے شب کو ختم ہو۔ ہر کارخانہ میں پینے کے لئے صاف پانی، بیت الخلاء اور پیشاب خانہ کا انتظام ضروری ہے۔ کسی عورت یا بچہ سے کارخانے میں کلوں کی صفائی کا کام نہ لیا جائے جبکہ وہ بھاپ یا پانی کی قوت سے یا برقی قوت یا قوت متحرکہ سے چل رہی ہوں۔

زیادہ سے زیادہ ۶ گھنٹے کے بعد ایک گھنٹہ کا وقفہ دیا جائے یا کام پر لگائے ہوئے اشخاص کی استدعا پر کم از کم نصف گھنٹہ کا وقفہ اسی طرح دیا جائے کہ کوئی شخص مسلسل ۵ گھنٹے سے زیادہ کام نہ کرسکے۔

اس قانون میں "طفل" سے مراد وہ لڑکا ہے جس کی عمر ۱۵ سال سے کم ہو۔ اور ان کے لئے ۵½ گھنٹہ کے بعد نصف گھنٹہ کا وقفہ لازمی قرار دیا گیا۔

کسی کارخانہ میں جمعہ کے روز کام نہ لیا جائے بجز اس کے کہ جمعہ کے قبل یا بعد کے تین دنوں میں سے کسی ایک دن اس کو پورے ایک دن کی تعطیل دی گئی ہو یا دی جانے والی ہو۔ تعطیل کا دن اسی طرح مقرر ہونا چاہئے کہ کسی شخص کو مسلسل دس دن سے زائد کام کئے بغیر ایک پورے دن کی تعطیل مل جائے۔

۱۲ سال سے کم عمر بچے کو کارخانہ میں ملازم نہ رکھا جائے۔ اور اس سے زائد عمر والے لڑکے کے لئے بھی صداقت نامہ طبی لازمی ہے۔ کسی لڑکے سے صبح ساڑھے ۵ بجے سے پہلے یا شام کو ۷ بجے کے بعد کام نہ لیا جائے کسی لڑکے سے روزانہ ۶ گھنٹے سے

زاید کام نہ لیا جائے۔

عورتوں کو بھی صبح ۵ بجے سے پہلے اور شام کو ۷ کے بعد کام کرنے کی ممانعت کر دی گئی نیز کسی عورت سے کسی دن ۱۰ گھنٹے سے زائد کام نہ لیا جائے۔ مردوں کے لئے ۶۰ گھنٹے فی ہفتہ مقرر کئے گئے مگر اس طرح کہ کسی ایک دن ان کو ۱۱ گھنٹے سے زائد کام نہ کرنا پڑے۔

کارخانہ کے عام راستہ پر ایک بورڈ لگا یا جائے جس پر حسب ذیل امور کی صراحت ہوا کرے

الف۔ ہر روز کام کے آغاز اور اختتام کا وقت

ب۔ وقفہ کا تعین اور وقت

ج۔ اگر باری باری سے کام کرنے کا انتظام ہو تو اس کے آغاز اور اختتام کا وقت

د۔ کام کرنے والوں کی مجموعی تعداد

ہ۔ ہفتہ واری تعطیلات

اگر کارخانہ میں کوئی حادثہ ہو تو منتظم کو چاہئے کہ مدت مقررہ کے اندر اس کی اطلاع عہدہ دار متعلقہ کو دے۔ نیز کسی بچہ کو اگر اس کا باپ یا ولی ایک دن میں دو کارخانوں میں کام کرنے پر مجبور کرے تو اس پر جرمانہ کیا جائے گا جس کی مقدار ۲۰ روپیہ تک ہو سکتی ہے۔

اس قانون میں انجن یا مشینوں کے گرد جنگلہ لگانے کی اس لئے توضیح نہیں کی گئی کہ اس سلسلہ میں ۱۳۱۹ھ میں ایک "قانون متعلقہ بائلرز و مشینری" نافذ ہو چکا ہے۔ اس کی رو سے کسی انجن یا بائلر یا مشینری کو بغیر انجینیر یا ماہر ناظر کی بغیر اجازت استعمال کرنا ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ ناظر کو یہ بھی اختیار ہے کہ اگر وہ کسی مشین کے گرد کٹہرا لگانے کا حکم دے اور مدت معینہ میں کٹہرا نہ لگایا جائے تو مشین بند کی جا سکتی ہے۔

۱۳۲۰ھ میں "قانون معادن" نافذ ہوا۔ جس کی رو سے ۱۲ سال سے کم عمر بچے کو زیر زمین کام کرنے کی ممانعت کر دی گئی ہے۔ اور معدنوں میں ناظروں کا تقرر ہوا۔ جن کا فرض ہے کہ وہ یہ دیکھیں کہ معدن کے ہر حصہ میں ہوا پہونچنے کا معقول انتظام ہے یا نہیں اور کسی شخص کو خطرہ کی جگہ تو کام نہیں کرنا پڑتا ہے۔ نیز جب کسی معدن میں کوئی حادثہ پیش آ جائے تو ایجنٹ یا منیجر فوراً اس کی اطلاع حکام متعلقہ کو دے گا۔

**انسداد مسکرات۔** ممالک محروسہ کی آمدنی کا مالگذاری کے بعد دوسرا بڑا ذریعہ آبکاری ہے۔ چنانچہ ۱۳۴۷ف بجٹ کے موازنہ کے مطابق اس سررشتہ سے ایک کروڑ ۱۰ لاکھ روپیہ کی آمدنی ہونے کا امکان ہے[۵] لیکن اس کثیر آمدنی کے باوجود اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اس سررشتہ کو توفیر آمدنی کے لئے توفیر مسکرات کا باعث نہ ہونا چاہئے۔ بلکہ انسداد مسکرات بھی اس کے لائحہ عمل میں داخل ہونا چاہئے۔ ممالک محروسہ میں مسکرات کے رواج کو بالکل بند کر دینا تو دانشمندی کے خلاف تھا کیونکہ ممالک محروسہ کے سامنے متمدن ممالک میں سے ریاست ہائے متحدہ امریکہ اور بقول بی۔ ایس۔ قولور، جے۔ پی، ہندوستان میں ایک اسلامی ریاست بھوپال کی مثالیں موجود تھیں جہاں مسکرات کو یک لخت ممنوع قرار دیا گیا۔ مگر بعد کو یہ معلوم ہو گیا کہ یہ کوشش کامیاب نہیں ہو سکتی۔ اس لئے یہاں قطعی انسداد کے بجائے تحدید پر زیادہ زور دیا گیا۔ اور حکومت سرکار عالی نے ایک کمیشن مقرر کیا کہ وہ انسداد مسکرات کے لئے ایک مرکزی انجمن کے قیام پر غور کرے۔ کمیشن نے بالاتفاق تصفیہ کیا کہ اس انجمن کی سخت ضرورت ہے چنانچہ ۱۷ر رمضان ۱۳۵۱ھ کے فرمان مبارک کے ذریعہ "انجمن ترک مسکرات" کا قیام عمل میں آیا جو نواب مرزا یار جنگ بہادر صدر، دیوان بہادر ایس آر وامودو آئینگار نائب صدر، اور چار دیگر ارکان پر مشتمل ہے۔

کام جاری کرنے کے لئے حکومت نے ۱۳۴۵ف میں ۵ ہزار، ۱۳۴۶ف میں دس ہزار، اور ۱۳۴۷ف میں ۱۵ ہزار روپیہ دینے کا وعدہ کیا۔ کمیٹی نے بلدہ حیدرآباد کو نو محلوں میں تقسیم کیا ہے۔ اور ہر محلہ میں ایک اعزازی میر محلہ مقرر کیا ہے جس کے سپرد اس محلہ میں ایسے رضاکاروں کو بھرتی کرنا ہے جو اس کام میں اس کو مدد دے سکیں۔ کمیٹی کی جانب سے ایک دار المطالعہ اور ایک کتب خانہ بھی قائم کیا گیا ہے۔ کمیٹی مختلف جلسے کرتی ہے جس میں بیرونی اصحاب کو بھی مدعو کرتی ہے تاکہ وہ مسکرات کے مضر اثرات پر روشنی ڈالیں۔ اور طلسمی فانوسوں کی مدد سے بھی اپنے کام کی تبلیغ کرتی ہے کمیٹی کی جانب سے ہر سیندھی خانہ کے قریب امتناعی بورڈ لگائے گئے ہیں جن پر اردو اور تلنگی میں مسکرات کو کم کرنے کی استدعا کی گئی ہے۔ کمیٹی کے صدر نے ممالک محروسہ کا ایک دورہ بھی کیا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ گلبرگہ، ورنگل اور اورنگ آباد میں بھی اس انجمن کی شاخیں قائم ہو گئیں ہیں۔ نیز ۱۳۴۶ف سے انجمن کی جانب سے ایک ماہوار اردو اور تلنگی کا رسالہ بھی جاری کیا گیا ہے۔ عنقریب کمیٹی کی جانب سے اس سلسلہ میں اردو اور تلنگی کے ڈرامے بھی دکھلائے جانے والے

۵ ملاحظہ ہو کیفیت موازنہ ۱۳۴۷ف مرتبہ نواب فخر یار جنگ بہادر صفحہ ۳۰

ہیں۔ اور نشر و اشاعت کی دوسری تجاویز بھی زیر غور ہیں۔ انجمن ایک "نو آبادی" کی داغ بیل بھی ڈالنے والی ہے جو فی الحال ۵۰ مکانات پر مشتمل ہوگی۔ اس نو آبادی میں رہنے والے ہر فرد کو اس بات کا تحریری عہد کرنا پڑے گا کہ وہ تمام منشیات سے دور رہے گا۔ اور جو شخص اس کی خلاف ورزی کرے گا اس کو نو آبادی سے نکال دیا جائے گا۔ جاپان میں اس قسم کی نو آبادیوں سے بڑے اچھے نتائج پیدا ہوئے ہیں یہ انجمن ابھی ابتدائی حالت میں ہے، اس وجہ سے یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ اس نے کتنے افراد کو اس "لت" سے چھڑایا۔ لیکن یہ اگر اسی طرح کام کرتی رہی تو ممکن ہے کہ چند سال کے بعد اس کے اچھے نتائج برآمد ہوں۔ ایک طرف ترک مسکرات کی انتہائی کوشش کی جارہی ہے دوسری طرف بعض سرکاری یا نیم سرکاری تقاریب میں بلا تکلف ترک مسکرات کا استعمال ہوتا ہے۔ ضرورت ہے کہ انجمن اپنے اخلاقی اثر سے کام لے کر اس کو بھی حتی الامکان کم کرانے کی کوشش کرے۔ حکومت مدراس اپنے جس رقبہ میں انسداد منشیات کا قانون پاس کیا ہے وہاں کسی سرکاری یا نیم سرکاری تقریب میں کسی قسم کی نشہ آور شے کا استعمال بھی ممنوع قرار دیا ہے۔ افیون کے استعمال پر بھی پابندیاں عائد کی جارہی ہیں چنانچہ آج سے ۲۰ سال پہلے ممالک محروسہ میں ۵،۱۵ افیون کی دوکانیں تھیں مگر آج کی تعداد صرف ۹،۵ رہ گئی ہے۔ افیون کی تعداد میں بھی کمی ہوگئی ہے۔ ۲۰ سال قبل ۲۰،۰۰۰ اونس افیون سالانہ خرچ ہوتی تھی مگر اب اس کی تعداد صرف ۱۴،۰۰۰ اونس رہ گئی ہے۔ مقدار کی اس کمی کے باوجود آمدنی میں ۸۰ فیصد اضافہ ہوگیا ہے۔

**بیمہ اور پراویڈنٹ فنڈ۔** اکثر دیکھا جاتا ہے کہ ایسے گھرانے جو کافی متمول ہوتے ہیں مگر یا تو ان میں پیش بینی کی صلاحیت نہیں ہوتی یا وہ اپنے زائد اخراجات کی وجہ سے کچھ پس انداز نہیں کر سکتے ان کے بعد ان کے گھر بار پر مصیبت نازل ہو جاتی ہے۔ ہم کو متعدد ایسی مثالیں ملتی ہیں کہ جہاں اولاد کی معمولی معمولی تقریبات پر ہزاروں روپیہ صرف کیا گیا تھا مگر آج وہی اولاد نان شبینہ کو محتاج ہے۔ حکومت سرکار عالی نے ان ہی امور کو پیش نظر رکھتے ہوئے "حیدرآباد اسٹیٹ لائف انشورنس پراویڈنٹ فنڈ" کے قانون کا یکم اسفندار ۱۳۳۲ف سے نفاذ فرمایا اور سرکار نے معتدبہ صرف برداشت کر کے بیمہ فنڈ قائم کیا۔ مستثنیاتی صورتوں کے علاوہ تمام ملازمین قسم اعلیٰ پر بیمہ فنڈ سرکار عالی میں چندہ ادا کرنا لازمی ہے۔ نیز اس میں منصب، ماہوار خاص، رعایتی لنگان پانے والوں کو بھی شریک ہونا پڑے گا۔ بیمہ کے دو طریقے رکھے گئے ہیں۔

(۱) حیدرآباد اسٹیٹ لائف انشورنس

(۲) پراویڈنٹ فنڈ

یہ ہر دو فنڈ ایک مجلس انتظامی کے زیر انتظام ہیں۔ جس کے صدر نشیں صدرالمہام فینانس ہوتے ہیں صدر محاسب اور دوسرے عہدہ دار اس کی مجلس انتظامی کے رکن ہوتے ہیں۔ اور ریاست کے تمام ملازمین درجہ اعلیٰ علاقہ سیول و فوج ماہوار یاب زائد از ۲۵ قابل وظیفہ جائدادوں کے ملازموں کو بیمہ کرانا لازمی ہے۔ بیمہ کی عمر ۲۱ سال سے ۵۵ سال کے درمیان رکھی گئی ہے مگر شرح چندہ میں عمر کے اعتبار سے فرق ہوتا ہے مگر عام طور پر شرح حسب ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵ سے زائد | اور ۵۰ تک | کے لئے ماہوار | عمہ |
| ۵۰ ″ ″ | مار | ″ | عاہ |
| مار ″ ″ | مار (۲۰۰) | ″ | للعہ |
| مار ″ ″ | سما (۳۰۰) | ″ | سے |
| سمار ″ ″ | الما (۴۰۰) | ″ | مے |

اس کے بعد ہر زائد سو روپیہ یا اس کے حصہ پر عاہ

مقررہ رقم کی وضعات ہر ماہ کی تنخواہ کی ادائی کے وقت برآوردات سے ہو جایا کرے گی۔ اگر بیمہ شدہ ملازم ۵۵ سال سے قبل مرجائے تو رقم بیمہ اس کی بیوہ یا ہوگان میں بموجب اس کی درخواست کے تقسیم کی جائے گی۔

پراویڈنٹ فنڈ ان ملازمان کے لئے مخصوص ہے جو حیدرآباد اسٹیٹ لائف انشورنس فنڈ میں شرکت کا استحقاق نہ رکھتے ہوں۔ اس فنڈ میں چندہ دینا اختیاری امر ہے اور معائنہ طبی کی بھی ضرورت نہیں۔ اس فنڈ میں انشورنس فنڈ کے اراکین بھی شریک ہو سکتے ہیں۔ نیز سرکار ان ملازمین کی بے وقت موت کے بعد ان کے متعلقین کو کسی حق یا وظیفہ یا انعام کا حقدار تصور نہیں کرتی جو اس فنڈ میں شامل نہ ہوں۔

تعمیر امکنہ۔ صنعتی ترقی کے ساتھ ساتھ شہروں کی آبادی میں اضافہ ہونے لگا اور دیہات و قصبات سے زیادہ مزدور آ آ کر بسنے لگے بلکہ شہروں کی دلچسپی اور رونق نے دیہات کے زمینداروں اور جاگیرداروں کو اپنی طرف کھینچنا شروع کیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ شہروں میں مکانات کی قلت محسوس ہونے لگی۔ معمولی معمولی مکانوں اور کمروں کے کرایوں میں

اضافہ ہو گیا کئی کئی خاندان ایک چھوٹے مکان میں یا متعدد افراد ایک ہی کمرہ میں زندگی گذارنے پر مجبور ہوئے۔ ہم جانتے ہیں کہ بعض مخصوص شہر محض اس وجہ سے بیماریوں اور وباؤں کا گھر بن جاتے ہیں کہ وہاں معمولی اور خراب مکانات کی کثرت ہوتی ہے۔ جن میں دھوپ، روشنی اور ہوا کا کافی گذر نہیں ہوتا غلیظ پانی کی نکاس کے لئے پختہ نالیاں نہیں ہوتیں۔ ظاہر ہے کہ ایسے مکانات یا محلے غریب اور متوسط طبقوں کے لوگوں کے ہوتے ہیں اب ان میں اتنی سکت تو ہوتی نہیں کہ وہ اپنے مکان روشن اور ہوادار بنوائیں سڑکیں کشادہ کرائیں، نالیاں زمین دوز اور پختہ بنوائیں۔ حکومت کی بغیر امداد کے ان کی اصلاح ممکن نہیں۔ اس وجہ سے تمام متمدن ممالک میں تعمیر امکنہ کے مسئلہ کو حکومت نے اپنے ہاتھ میں لے لیا ہے۔ ممالک محروسہ میں ان ہی خرابیوں کی اصلاح کے پیش نظر محکمہ آرائش بلدہ قائم کیا گیا۔[5] جس کا مقصد جیسا کہ خود حضرت ظل سبحانی نے جشن سیمیں کے مبارک موقع پر آرائش بلدہ کے سپاسنامہ کا جواب دیتے ہوئے فرمایا تھا یہ ہے "مجھے اس سے بڑی خوشی ہوئی کہ میرے دارالخلافہ میں اس پیچیدہ مسئلہ کو حل کر لیا گیا ہے جو ہندوستان کے بڑے شہروں کے سامنے پیش ہے۔ محکمہ کو صرف بناوٹ اور دکھاوٹ کے کاموں کی طرف توجہ نہ کرنا چاہئے بلکہ اس کا نصب العین غریبوں کے لئے نئے مکانات بنانا اور خراب مکانات کو ختم کرنا ہو"۔

محکمہ نے کثیر الآباد اور غیر صحت بخش علاقوں کی صفائی کا انتظام اپنے ذمہ لیا۔ فیل خانہ جو شہر کا ایک کثیر الآباد حصہ تھا سینکڑوں بیماریوں کی پرورش گاہ بھی تھا۔ حالیہ رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس محلہ کا تین چوتھائی حصہ صاف کر دیا گیا ہے، نئے مکانات، کشادہ سڑکیں اور پختہ زمین دوز نالیاں اس علاقہ میں بنوا دی گئیں ہیں۔ چودہ غریب وارڈ (slums) کو ۵ لاکھ پونڈ کے صرفہ سے ختم کر دیا گیا گیارہ مقامات پر نئے مکانات بنائے گئے ہیں جن کی تعداد ۲½ ہزار سے زائد ہو چکی ہے اور جن پر ۲½ لاکھ پونڈ کے قریب صرف ہو چکے ہیں۔ اور ان میں آج کل دس ہزار شہری زندگی بسر کر رہے ہیں۔ یہ مکانات کرایہ پر دیئے جاتے ہیں اور ان کا کرایہ بہت ہی قلیل رکھا گیا ہے۔ مگر بعض محلوں کے مکانات کے متعلق یہ شکایت عام ہے کہ ان پر معقول آمدنی پانے والے اصحاب نے قبضہ کر رکھا ہے اور ایک ایک فرد نے دوسروں کے ناموں سے متعدد مکانوں پر قبضہ کر لیا ہے اس کی وجہ سے غریب اور ادنیٰ متوسط طبقہ کو جن کے لئے در اصل یہ مکان بنائے گئے ہیں سخت نقصان ہوتا ہے۔ چنانچہ حال ہی میں ایک محلہ کے باشندوں کو محکمہ کی جانب سے اس

---

[5] ذیل کی معلومات مسٹر بی ایس آر ورجی پی کے مضمون "موجودہ حیدرآباد" سے لی گئی ہیں جو "اسلامک ریویو" میں ماہ جولائی ۱۹۳۷ء میں شائع ہوا تھا۔

قسم کا نوٹس دیا گیا ہے کہ ایک معینہ آمدنی پانے والے لوگ ہی ان مکانوں میں سکونت اختیار کرسکتے ہیں اور دوسرے لوگوں سے ان مکانات کا تخلیہ کرایا جارہا ہے۔ اگرچہ قابضین کو یہ امر بہت ناگوار گذرا مگر اصولی طور پر یہ چیز بالکل درست ہے اور میرے خیال میں کوئی سو روپئے سے زائد آمدنی حاصل کرنے والا شخص سات روپئے یا اس سے کم کے مکان میں نہ رہنے پائے۔

یمین السلطنة سر مہاراجہ بہادر کے دور صدر اعظمی کے زمانہ ہی سے ممالک محروسہ میں بہبودی اطفال کی تحریک شروع ہو چکی تھی اور حکومت معتدبہ رقم بہبودی اطفال کے مرکز ان کو بطور امداد دیتی ہے۔ شہر کے اکثر میدانوں اور حصوں میں بچوں کے لئے خوشنما چھوٹے چھوٹے پارک بنوادئے گئے ہیں جہاں کھیل کود کے مختلف سامان بھی موجود ہیں۔ ادنی طبقہ کی عورتوں کے لئے حمام خانے بھی بنوائے گئے ہیں۔

یہ مضمون نامکمل رہ جائے گا اگر اس میں ان کوششوں کا ذکر نہ کیا جائے جو سماجی اصلاح کے لئے بعض ذمہ دار اور درد مند حضرات کی جانب سے پیش کی گئیں یا پیش کی جانے والی ہیں۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلی چیز قانون تحفظ اوقاف ہے۔ اس مسودہ کو نواب اختر یار جنگ بہادر سابق ناظم و معتمد امور مذہبی و رکن مجلس وضع قوانین نے پیش کیا تھا۔ آپ نے اپنی تقریر کے سلسلہ میں بتایا کہ مملکت حیدرآباد میں اہل اسلام و ہنود کے اکثر اوقاف ہیں اور شاہان حیدرآباد کے عطا کردہ مقطعے، جاگیریں، آراضیات زر نقد ماہانہ اور سالانہ کی تعداد بہت زیادہ ہے اور ایسی املاک ہیں جو معاش مشروط کے نام سے موسوم ہیں لیکن ان کا تحفظ اور انتظام جیسا ہونا چاہئے نہیں ہو رہا۔ اوقاف اور معاش ہائے مشروط خلاف مقاصد وقف و شرائط غلط متولیوں کے قبضہ و تصرف میں ہیں اور اکثر موقوفہ جائدادیں بیع اور رہن بھی ہو چکی ہیں اور ناجائز قبضہ میں ہیں۔ آگے چل کر آپ نے بیان کیا کہ ہر مہذب سلطنت اوقاف کے تحفظ کو اپنا اہم فریضہ سمجھتی ہے چنانچہ مسلمان شاہان ہند کے عہد میں صدر الصدور کا عہدہ جس کے متعلق اوقاف کی نگرانی تھی سلطنت کا سب سے بڑا عہدہ سمجھا جاتا تھا۔ اس کے بعد آپ نے سلاطین ترکی کے عہد کی مستقل وزارت تحفظ اوقاف و انگلستان کے قوانین اوقاف کا ذکر کرتے ہوئے برطانوی ہند کے "قانون وقف اہل اسلام ۱۹۲۳ء" کا ذکر کیا ہے اور بتایا ہے کہ یہ قانون تحفظ اوقاف کے لئے کافی نہیں ہے۔ اس قانون کا مقصد صرف اس قدر ہے کہ متولی جائداد موقوفہ کی آمدنی و خرچ کا سالانہ جانچ شدہ حساب عدالت میں پیش کردیا کریں۔ اس لئے آپ نے اوقاف حیدرآباد کے تحفظ کے لئے ایک باضابطہ محکمہ قائم کرنے کی طرف توجہ دلائی اور یہ مسودہ پیش کیا جن میں مختلف ممالک اور ریاستوں کے قوانین سے مدد لی گئی تھی۔

اس قانون کا مقصد یہ تھا کہ تمام اوقاف کا انتظام، تمام نگرانی اور پابندی احکام قانون ہذا ناظم امور مذہبی کو تفویض ہو جائے

تمام اوقاف کی فہرست مرتب کی جائے جس میں اس کی سالانہ آمدنی مقاصد وقف اور دیگر ضروری امور کی صراحت ہوگی۔ جو جائداد جس کام کے لئے وقف کی گئی ہو اس کے خلاف اس کی آمدنی کسی دوسری مد پر صرف نہ کی جاسکے گی جن اوقاف کے مقاصد معین نہ ہوں سرکار ان کے مقاصد معین کرے گی۔ قدیم اور پرانی موقوفہ عمارات کو فروخت کرکے ان کے معاوضہ میں نئی عمارات خریدی جائیں گی متولی کو یہ اختیار نہ ہوگا کہ وہ جائداد موقوفہ اپنے نفع کے لئے یا کسی اور غرض سے جو اغراض اوقاف کے خلاف ہوں استعمال کرسکے نیز وہ بطور مختار کسی دوسرے کو پٹہ لگان یا قول پر دینے کا مجاز بھی نہ ہوگا۔

اس میں شک نہیں کہ مسودہ بہت واضح اور تفصیلی تھا مگر یہ قانونی صورت اختیار نہ کرسکا۔ ریاست سرکار عالی میں پارسی ملت کے باشندگان کی کثرت ہے مگر ان کی وراثت کے متعلق کوئی قانون یا احکام مدون نہیں ہیں حتیٰ کہ یہ حکم بھی نہیں ہے کہ مثل اہل ہنود و اہل اسلام ان کی وراثت کا تصفیہ ان کے ذاتی قانون کے مطابق ہوگا۔ حکومت ہند نے ان ہی امور کو پیش نظر رکھتے ہوئے ۱۹۲۵ء میں بالصراحت وراثت پارسیان کا قانون نافذ کیا۔ ممالک محروسہ کی انجمن پارسیان نے یہاں بھی اس قسم کا مسودہ پیش کرنے کی تحریک کی۔ اور اسی بنا پر شیشو ناتھ صاحب رکن مجلس وضع قوانین نے "مسودہ قانون وراثت اشخاص ملت پارسی" پیش کیا۔ مگر اس مسودہ کو منظوری نہ مل سکی۔

جس طرح شوہر کا حق زوجہ پر ہے اسی طرح زوجہ کا حق شوہر پر بھی ہے۔ جس طرح شوہر جب چاہے اپنی زوجہ کو طلاق دے سکتا ہے اسی طرح زوجہ کو بھی یہ حق حاصل ہونا چاہئے کہ وہ چند خاص وجوہ کے تحت طلاق حاصل کرسکے۔ مسلمان عورتوں کو یہ حق دلانے کے لئے ۱۳۴۳ف میں خلیل الزماں صاحب بیرسٹر رکن مجلس وضع قوانین حال رکن عدالت العالیہ نے مسودہ قانون ازدواج اہل اسلام پیش کیا۔ اس قانون کی رو سے زوجہ کو حسب ذیل صورتوں میں فسخ نکاح کا حق حاصل ہوسکتا تھا۔

الف۔ شوہر ناکارہ ہو

ب۔ مجذوم یا مبروص ہو، یا کسی ایک سال یا سے سخت مرض میں مبتلا ہو کر اعادہ حقوق زن و شوئی نہ کرسکے، یا تعلق برقرار رکھنا زوجہ کے لئے سخت مضرِ صحت ہو، اور ظلم کی حد تک پہونچتا ہو

ج۔ چار سال سے زائد سے شوہر مفقود الخبر ہو، بشرطیکہ اس مدت کا نان و نفقہ یا جائداد زوجہ کے قبضہ میں ہو یا طویل سزا پاگیا ہو۔

د۔ بدسلوکیاں کرتا ہو۔

آپ نے اس مسودہ کی حمایت میں جو تقریر کی تھی اس میں اس بات کو بھی طرح ثابت کر دیا تھا کہ مذہباً اور شرعاً عورت کو یہ حق پہونچتا ہے مگر اس کے باوجود یہ مسودہ پاس نہ ہو سکا۔

ملک کی ترقی کے لئے یہ ضروری ہے کہ تعلیم ابتدائی کی ترویج ہو لیکن اس کی ترویج کا معافی فیس سے کامل طور پر ہونا نہیں پایا جاتا چنانچہ دیگر ممالک کا تجربہ یہی ہے کہ محض ابتدائی تعلیم مفت قرار دئے جانے سے خاطرخواہ اس کی اشاعت عمل میں نہیں آتی اس لئے اس امر کی ضرورت محسوس ہوئی ہے کہ تعلیم ابتدائی کو نہ صرف بلافیس جاری بلکہ اس کو لازمی بھی قرار دیا جائے۔ چنانچہ اس خیال کو پیش نظر رکھتے ہوئے یکم تیر ۱۳۵۵ف کو میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر نے ابتدائی جبری تعلیم کا مسودہ پیش کیا۔ جس کی تمہید میں آپ نے بتایا کہ "لازمی تعلیم کے مسئلہ کی اہمیت کو سرکار عالی کے ذمہ دار عہدہ داروں نے بھی مختلف موقعوں پر تسلیم فرمایا ہے اور ملک کی رائے عامہ بھی اس کی ضرورت کو شدت کے ساتھ محسوس کر رہی ہے۔ اس مسودہ میں اس امر کی بھی کوشش کی گئی تھی کہ لازمی تعلیم کے اغراض کو پورا کرنے کے لئے اس کی مشینری جس قدر سہل ہو رکھی جائے اور مالی مشکلات کا جو سوال ایسے مسائل کے پیش رفت میں حائل ہوتا ہے اس کا حل بھی بتایا جائے۔ علاوہ ازیں لحاظ حالات مقامی وہ ناگزیر صورتیں جو زراعت پیشہ اشخاص کو اپنی اولاد سے زراعتی کام لینے کے متعلق پیش آتی ہیں ان کو بھی پیش نظر رکھا گیا ہے۔ یہ بھی مناسب سمجھا گیا کہ ممکنہ طور پر اختلافی مسائل کو اس قانون میں شریک نہ کیا جائے تاکہ ضمنی اختلافات سے اصل مقصد متاثر نہ ہو"۔

اس مسودہ میں "طفل" سے مراد وہ لڑکا لیا گیا جس کی عمر ۶ سال سے ۱۲ سال تک ہو، اور "ابتدائی تعلیم" میں لکھنے پڑھنے اور حساب کے اس نصاب کو شامل کیا گیا جو محکمہ تعلیمات کی جانب سے مقرر کیا جائے۔ اور ۴ سال کی تعلیم پر مشتمل ہو۔ تمام والدین پر یہ امر لازمی گردانا گیا کہ وہ اپنے لڑکوں کو مسلمہ مدرسوں میں روانہ کریں۔ نیز کسی شخص کو کسی ایسے لڑکے کو ملازم رکھنے کا حق نہ ہوگا جس پر قانون ہذا کے تحت مدرسہ جانا لازمی ہو۔ اس رقبہ میں جہاں یہ قانون نافذ ہوگا مجلس بلدیہ اور مجلس تعلیمی کا فرض ہوگا کہ وہ مدرسہ کے لئے جگہ فراہم کرے اور خاص "تعلیمی محصول" عائد کرنے کی مجاز بھی ہوگی۔ اور جو کچھ آمدنی اس محصول سے ہوگی وہ کلیتاً اس رقبہ میں رہنے والے لڑکوں کی ابتدائی تعلیم پر خرچ کی جائے گی۔

اسی سال وامن رام چندر نایک آنجہانی جاگیردار و رکن مجلس وضع قوانین نے ابتدائی جبری تعلیم کے متعلق

ایک دوسرا مسودہ پیش کیا تھا۔ ان دونوں مسودوں کو ایک ساتھ ہی پیش کیا گیا تھا۔ اور ان میں دونوں میں صرف جزوی اختلافات تھے مثلاً دوسرے مسودہ میں طفل سے مراد وہ لڑکا لیا گیا تھا جس کی عمر ۶ سال سے ۱۱ سال ہو۔ مگر بنیادی اصولوں میں دونوں صاحبان کو اتفاق تھا۔

ان سوالوں کو پیش ہونے سے پہلے ہی بعض حضرات نے حکومت سے درخواست کی کہ جبری تعلیم کے مسودہ کو پیش کرنے کی اجازت نہ مرحمت فرمائی جائے اور اس کے حسب ذیل وجوہ پیش کئے۔

(۱) زراعت، تجارت، اور دوسرے کاروبار سے لوگوں کا رجحان ملازمت کی طرف پھر گیا ہے مگر ملازمتیں کم ہیں اس وجہ سے مسئلہ بے روزگاری اور سخت ہو جائے گا۔ اور اس کا بھی امکان ہے کہ بنگال یا برطانوی ہند کے بعض صوبوں کی طرح یہاں بھی دہشت انگیزی کے طریقے پیدا ہو جائیں۔

(۲) کاشت کاروں کی اولاد ۶ سال کے لئے ان کے کام میں مدد نہ دے سکے گی اور اس سے ان کی آمدنی کو نقصان پہونچے گا۔

(۳) اس قانون کو نافذ کرنے کے لئے ۲ کروڑ روپیہ درکار ہوں گے۔ اگر یہ رقم ٹیکس سے وصول کی جائے تو رعایا پر ٹیکس کا بار بہت بڑھ جائے گا۔

(۴) ابتدائی تعلیم کے لئے چھ سال کی مدت بہت قلیل ہے اور اتنے قلیل عرصہ کی تعلیم سے ملک کو کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا اس لئے اس مدت کو نو سال ہونا چاہئے۔ مگر مدت کی توسیع سے مشکلات میں مزید اضافہ ہوگا۔

(۵) موجودہ تعلیم و نصاب دونوں ناقص ہیں اسوجہ سے ناقص تعلیم کی جبراً اشاعت کہاں تک مناسب قرار دی جاسکتی ہے۔

اس میں شک نہیں کہ معترض کے بعض اعتراضات معقول ہیں مگر معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے تصویر کے صرف ایک رخ کو پیش نظر رکھا ہے۔ اور اس کے نقصانات ہی گنا دیئے ہیں۔ اور فوائد سے قطع نظر کرلی ہے۔ بہر حال اس مخالفت کا نتیجہ کچھ نہ نکلا اور یہ دونوں مسودے مجلس وضع قوانین میں پیش ہوئے اور ان پر بحث و مباحثہ بھی ہوا۔ اس دوران میں معلوم ہوا کہ خود حکومت ابتدائی جبری تعلیم کے نفاذ پر غور کر رہی ہے اور عنقریب ایک مسودہ

پیش کرنے والی ہے۔ اس وجہ سے یہ دونوں مسودے واپس لے لئے گئے

۹۔ امرداد ۱۳۵۴ف کو میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر نے ایک اور مسودہ "قانون آزادی مذاہب" کے نام سے پیش کیا۔ جس کا مقصد یہ تھا کہ ہر شخص کو مذاہب کی آزادی کے ساتھ یہ حق بھی حاصل ہونا چاہئے کہ بصورت تبدیلی مذہب وہ اپنے ان حقوق سے جو بلحاظ قانون و رواج اس کو حاصل ہو سکتے تھے محروم نہ کیا جائے گا۔ اور وہ احکام جن سے کہ بوجہ تبدیلی مذہب کوئی شخص غیر مستحق قرار پاتا ہو منسوخ کئے جائیں۔ یہ مسودہ آج کل زیر بحث ہے۔

کیشو راو آنجہانی کا شمار ملک کے مصلحین معاشرت میں کیا جا سکتا ہو۔ آپ نے ۱۳۳۴ف میں حسب ذیل مسودات پیش کئے تھے۔

۱۔ مسودہ قانون ازدواج بیوگان ہندو

۲ مسودہ قانون شادی گوسائیاں

۳۔ مسودہ ترمیم امتناع جاج بازوجہ کم عمر

پہلے مسودہ کا تو ہم تفصیلی ذکر کر چکے ہیں اور اب اس کو قانونی حیثیت بھی حاصل ہو گئی ہے۔ دوسرا مسودہ گوسائیوں کی شادی کے متعلق تھا۔ ممالک محروسہ میں گوسائیوں کے دو فرقے پائے جاتے ہیں ایک تو وہ جو باقاعدہ شادی کرتے ہیں اور دوسرے وہ جو بغیر شادی کے کسی ایک عورت سے تعلقات قائم کرتے ہیں۔ غیر منکوحہ عورت سے جو اولاد ہوتی ہے وہ اولاد نہیں کہلاتی بلکہ اس کو "چیلا" کہا جاتا ہے اور قاعدہ یہ ہے کہ بڑا بیٹا باپ کا چیلا بنتا ہے اور اس سے چھوٹے لڑکے کو بڑے بھائی کا چیلا بننا پڑتا ہے۔ گرو (باپ) کے مرنے کے بعد پہلے اس کا چیلا (بڑا لڑکا) جائداد کا وارث ہوتا ہے اور اس کے بعد اس کا چیلا (دوسرا بیٹا)۔ اس مسودہ کا مقصد یہ تھا کہ گوسائیوں کو باقاعدہ شادی کا پابند کیا جائے اور اس کی اولاد کو حق وراثت عطا کیا جائے۔ تیسرا مسودہ برطانوی ہند کے اس قانون پر مبنی تھا جس کے رو سے ایک معینہ عمر کے اندر زوجہ سے زن و شوہر کے تعلقات قائم نہیں کئے جا سکتے۔ بات دراصل یہ ہے کہ کمسن عورتوں سے تعلقات زوجیت پیدا کرنے سے نہ صرف اولاد کمزور پیدا ہوتی ہے بلکہ خود عورت بھی مختلف جسمانی امراض میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ نیز ہندوستان میں زچاؤں کی کثرت اموات کی ایک بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ ان کی شادیاں قبل از وقت ہو جاتی ہیں۔ اور ان کی اولاد اس وقت پیدا ہونے لگتی ہے۔ جب کہ خود ان کا جسمانی نظام بھی مکمل طور پر نشو و نما نہیں پایا ہوا ہوتا۔ بہر حال ان دونوں مسودات کا مقصد اصلاح تھا مگر

یہ قانونی صورت اختیار نہ کرسکے۔

رنگا ریڈی صاحب نے امتناع شادی نابالغان کا مسودہ پیش کیا یہ دراصل برطانوی ہند کے "قانون ازدواج اطفال کمسن" کی دوسری صورت تھی۔ اور اس قانون سے کمسن لڑکے اور لڑکیوں کی شادی کو روکنا تھا۔ مگر یہ مسودہ بھی کامیاب نہ ہوسکا۔ باوجود اس کے ملک کے اکثر طبقوں سے اس قانون کے نفاذ کی طرف توجہ دلائی جا رہی ہے چنانچہ گذشتہ کانفرنس خواتین حیدرآباد کی کانفرنس میں من جملہ اور تحریکات کے ایک تحریک یہ بھی پیش کی گئی تھی کہ یہ کانفرنس حکومت اور پبلک کی توجہ اس واقعہ کی طرف مبذول کرانا چاہتی ہے کہ اس ریاست کی خواتین گذشتہ ۱۰ سال سے ازدواج کمسنی کے مذموم رواج کے خلاف نہایت صبر سے متحدہ طور پر صدائے احتجاج بلند کر رہی ہیں اور پرزور استدعا کرتی ہیں ان اپیلوں کا جو ہر گوشہ سے فوری اور پر اثر قانون سازی کی نسبت دہرائی گئیں ہیں کامل اور فوری لحاظ کیا جائے گا۔

ہندوؤں میں مذہباً اپنے گوتر میں شادی کرنا جائز نہیں۔ اس اصول کا نتیجہ یہ ہونے لگا کہ ایک خاندان مسلسل دس پندرہ پشتوں کے گذرنے کے بعد بھی اس میں شادی بیاہ نہ کرسکتا تھا اب تک گوتر میں شادیوں کی مخالفت کی وجہ سے شادیاں ہمیشہ غیر خاندانوں میں ہوتی رہیں۔ ابتدا میں اس خیال سے کہ لڑکیوں کی شادی غیر خاندانوں میں ہوتی ہے اور ان کے نام پر جائداد کرنے سے وہ جائداد بھی غیر خاندانوں میں چلی جاتی تھی اس وجہ سے لڑکیوں کے نام جائداد نہ کی جاتی تھیں۔ مگر بعد میں رسوم و رواج سے یہ قانون سا بن گیا۔ اور لڑکیوں کو محروم الوراثت قرار دیا گیا۔ چونکہ یہ ایک صریحاً حق تلفی تھی اور مذہباً بھی جائز نہ تھا اس وجہ سے اس خرابی کو دور کرنے کے لئے مسٹر کاشی ناتھ راؤ صاحب ویدیا نے حال ہی میں ایک مسودہ "ترمیم قانون وراثت خواتین ہنود" پیش کیا ہے جو آج کل مجلس وضع قوانین میں زیر بحث ہے۔ اس کے چند دفعات حسب ذیل ہیں۔

(۱) گوتر صرف تین نسلوں تک محدود ہوگا۔

(۲) جائداد مشترکہ کی صورت میں کسی شخص کے مرنے کے بعد اس کی بیوی، اس کی غیر شادی شدہ یا بیوہ لڑکیاں بھی جائداد کی حق دار متصور ہوں گی۔ بھائی کی جائداد میں ماں اور غیر شادی شدہ یا بیوہ بہنوں کو حصہ ملے گا۔

(۳) اگر کوئی مشترکہ جائداد آپس میں تقسیم ہو تو بیوی کو بشرطیکہ اس کا شوہر زندہ ہو اپنے شوہر کے حصہ کا نصف ملے گا۔ اور بیٹے کی صورت میں ماں کو نصف حصہ ملے گا۔ بہن کی صورت میں بشرطیکہ اس کا بھائی زندہ ہو وہ بھائی کے حصہ کے ایک چوتھائی کی وارث تسلیم کی جائے گی۔

(۴) مشترکہ خاندانوں میں جہاں جائداد کافی ہو وہاں ایک مرد پر اپنی حسب ذیل اناث رشتہ داروں کی پرورش لازمی ہوگی

الف۔ سوتیلی ماں

ب۔ کنواری بہن کی جب تک شادی نہ ہو

(۵) حسب ذیل صورتوں میں زوجہ اپنے شوہر سے علحدہ رہنے کی حقدار تصور کی جاسکتی ہے اور اس کے نان نفقہ کی ذمہ داری شوہر پر عائد ہوگی۔

الف۔ جبکہ شوہر کسی متعدی مرض میں مبتلا ہو

ب۔ جبکہ اس نے گھر میں کسی عورت کو بطور داشتہ رکھ لیا ہو۔

ج۔ جبکہ اس نے دوسری شادی کرلی ہو

د۔ جبکہ وہ اپنی زوجہ پر اس قدر سختیاں کرتا ہو کہ اس کی صحت یا جان خطرہ میں ہو یا اس کی طرف سے بے پروائی اختیار کرے۔

ہ۔ جبکہ وہ ہندو مذہب کو ترک کرچکا ہو۔

اب ایک سوال یہ رہ جاتا ہے کہ ممالک محروسہ میں کن عمرانی قوانین کی ابھی سخت ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلے یہ عرض کیا جاسکتا ہے کہ ان قوانین کے نفاذ کی شدت سے ضرورت ہے جو ابھی تک ناکام ہو چکے ہیں۔ اور بالخصوص انسداد ازدواج کمسن، اور تحفظ اوقاف کے متعلقہ قوانین کا نفاذ تو ملک کی سماجی، معاشی اصلاح کے لئے از حد ضروری ہے۔ چونکہ ان دونوں قوانین کے مسودات پیش ہو چکے ہیں اس لئے میں ان کے فوائد کے متعلق کچھ کہنا نہیں چاہتا۔ البتہ چند امور کی جانب عوام اور پبلک کی توجہ منعطف کرانا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ ذیل میں مختصراً ان امور کو پیش کیا گیا ہے

سب سے پہلی چیز تو گداگری کا انسداد ہے۔ گداگری کو ایک پیشہ تصور کیا جاتا ہے چنانچہ ۱۹۳۱ء کی ممالک محروسہ سرکار عالی کی رپورٹ مردم شماری میں ایسے افراد کی تعداد جنھوں نے گداگری کو بطور پیشہ اختیار کر رکھا تھا ۱۰۲۹۰۹۹۵ بتائی گئی ہے۔ جن میں

۳۴۸،۶۳ عورتیں اور ۲۱۲،۶۶۰ مرد شامل ہیں۔ صرف بلدہ حیدرآباد میں ان کی تعداد ۵۰،۰۸۰ تھی جس میں ۵۱ فیصدی اناث شامل ہیں۔ یہ تو صرف پیشہ ور گداگروں کی تعداد ہے اس کے علاوہ عارضی بھک منگوں اور شریف گداگروں کی بھی کوئی کمی نہیں۔ گداگری کے روک تھام کی کوشش نہ کرنا ہی خود گداگری کو فروغ دینے کے مترادف ہے۔ تندرست، توانا، ریاکار بھیک منگوں کی امداد کرنا خیرات کرنا نہیں ہے بلکہ قوم و ملک کے اجتماعی افلاس میں اضافہ کرنا ہے۔ اور ان افراد کو ان کے حقوق سے محروم کرنا ہے جو جائز طور پر اس کے مستحق ہیں۔ انسانیت کا تقاضہ یہی ہے کہ ہم صرف ان لوگوں کی امداد کریں جو بے ریا، بے بس اور مجبور ہیں۔ اس لئے ضرورت ہے کہ ملک میں فوراً ایک قانون انسداد گداگری نافذ کیا جائے۔ اور طاقتور، تندرست صحت مند افراد کو قطعی خیرات حاصل کرنے کی اجازت نہ دی جائے۔ اور جو لوگ اس قانون کی خلاف ورزی کریں ان کو سخت اور باشقت قید کی سزائیں دی جائیں۔ البتہ بوڑھوں، معذوروں، اپاہجوں، جذامیوں یا دوسرے ناکارہ لوگوں کی امداد حکومت اور عوام دونوں پر فرض ہے۔ اور ایسے سرکاری و غیر سرکاری ادارے قائم ہونا چاہئے جہاں اس قسم کے افراد کی پرورش و نگہداشت کا انتظام ہو۔

موجودہ زمانہ میں کارخانوں میں جہاں برقی یا متحرکہ مشینیں استعمال کی جاتی ہیں۔ اکثر اس قسم کے حادثات پیش آتے رہتے ہیں جن میں یا تو مزدور ہلاک ہو جاتے ہیں یا عمر بھر کے لئے بیکار اور اپاہج بن جاتے ہیں گو اس میں نہ تو مزدوروں کا کوئی قصور اور نہ کارخانہ داروں کا۔ مگر ان کے مضر نتائج غریب مزدوروں یا ان کے پسماندگان کو برداشت کرنے پڑتے ہیں۔ اس لئے ضرورت ہے کہ برطانوی ہند کی طرح یہاں بھی "قانون معاوضہ مزدوران" کا نفاذ ہونا چاہئے۔ نیز کارخانوں میں مستقل کام کرنے والی عورتوں کو ایام زچگی سے پہلے اور بعد مع تنخواہ کے رخصت کا حق بھی ملنا ضروری ہے۔

بیمہ کے قانون میں بھی ترمیم کی ضرورت ہے اور جہاں اس پر عمل نہیں ہو رہا ہے وہاں عمل کرانے کی ضرورت ہے اور ادنیٰ ملازموں پر بھی اس فنڈ میں شرکت لازمی کر دی جانا چاہئے کیونکہ حقیقتاً امداد کے زیادہ محتاج تو ادنیٰ طبقہ اور اس کے پسماندگان ہی ہیں۔ البتہ ان کے لئے اقساط کی رقم کی مقدار کم کر دی جائے۔

بلدہ میں قانون "ضابطہ صفائی" نافذ ہے۔ جس کی رو سے ہر مالک مکان پر لازم ہے کہ وہ اپنے گھر کا کوڑا کرکٹ بجائے سڑک یا گلی کوچے میں پھینکنے کے کسی ٹوکری یا برتن وغیرہ میں بھر کر اپنے دروازہ کے باہر رکھ دے تاکہ جب بلدیہ کی بنڈی گذرے تو وہ اس کو جمع کرے۔ نیز جب کسی مکان میں کوئی شخص کسی متعدی مرض میں مبتلا ہو جائے تو اس کے اعزا کا یہ فرض ہے کہ وہ اس کی اطلاع عہدہ دار صفائی کو دے دیں۔ اس ضابطہ کے تحت ان اشیائے خوردنی کی فروخت ممنوع قرار دی گئی ہے

جو پرانی یا مضرِ صحت ہوں۔ ذبیحہ کے دو گھنٹے بعد گوشت فروخت نہ کیا جائے۔ نیز گھوڑے کا ذبیحہ اور اس کے گوشت کی فروخت کو بھی جرم قرار دیا گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ حفظانِ صحت کی خاطر اس ضابطہ کا یا اس قسم کے دوسرے ضابطوں کا نفاذ تمام اضلاع میں کیا جائے۔

ایک اور چیز کا ذکر ضروری ہے جس کی طرف ملک کے بعض ممتاز اور اہل الرائے حضرات توجہ کر رہے ہیں اس سے میری مراد کمسن بچوں کی تمباکو نوشی سے ہے۔ چنانچہ مولوی کلیم الدین صاحب انصاری بی۔ اے ایل ایل بی نے طیلسانین عثمانیہ کی پانچویں سالانہ کانفرنس کے خطبہ صدارت میں مسکرات کا بذریعہ قانون سازی انسداد کے طریقہ پر زور دیتے ہوئے کہا "کہ یکایک قانون کے ذریعہ انسداد نا ممکن یا نامناسب ہو تو کم از کم اس چیز کو حکومت اپنے پروگرام میں تو شامل کرے اور رفتہ رفتہ اس پر عمل پیرا ہو، سب سے پہلا قدم فوری طور پر یہ اٹھایا جا سکتا ہے کہ اسکول کے طلبا اور کم عمر بچوں کی تمباکو نوشی قانونی طور پر جرم قرار دی جائے، اور اس کے لئے ان کے سرپرستوں اور اساتذہ سے بازپرس کی جائے"۔ اس میں شک نہیں کہ تجویز بہت اچھی ہے اور ہندوستان کے بعض حصوں یا ریاستوں میں بچوں کو تمباکو نوشی سے روکنے کے لئے انجمنیں قائم ہیں۔ اس سال کے ابتدائی حصہ میں ریاست کشمیر نے اپنے یہاں اس قسم کا ایک قانون نافذ کیا ہے جس کی رو سے تیرہ سال سے کم عمر کے بچوں کو سگریٹ بیڑی یا سگار وغیرہ پینے کی ممانعت کر دی گئی ہے اور ان بچوں کو یہ چیزیں فروخت بھی نہ کی جائیں گی۔ اور حکومت نے عوام اور سرکاری و غیر سرکاری ذمہ دار اصحاب سے اشتراکِ عمل کی درخواست کی ہے کہ وہ حکومت کی اس تجویز کو کامیاب بنانے میں ہاتھ بٹائیں میرے خیال میں ہمارے یہاں اس سے زیادہ پیچیدہ اور نازک ایک دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ ہمارے ننھے ننھے سپوت، ہوٹلوں اور کافی خانوں میں جا کر ان منشیات کا استعمال کرتے ہیں جو سگریٹ اور بیڑی سے بدرجہا قیمتی اور بدرجہا زیادہ مضر صحت و اخلاق ہیں۔ کیا والدین اور اساتذہ کو اس ذمہ داری سے بری الذمہ قرار دیا جا سکتا ہے کہ ان کی اولاد یا شاگرد ایسا کیوں کرتے ہیں۔ کیا ہم کو ان سے بازپرس کا حق حاصل نہیں ہے۔ کیا ہوٹلوں پر کوئی ایسی پابندی عائد نہیں کی جا سکتی کہ جس کی وجہ سے وہ ایک مقررہ عمر سے کم عمر والے بچوں کے ہاتھ ہرگز ایسی منشیات فروخت نہ کر سکیں تاکہ آئندہ نسلیں جن پر ملک و قوم کی فلاح و بہبود کا انحصار ہے، جن کے ہاتھوں میں ملک کی باگ ڈور ہوگی، جو قوم کی قسمت کا فیصلہ کرنے والے ہوں گے اپنے اخلاق اور صحت کو خراب کر کے ملک کے اخلاق، معاشی، معاشرتی، اور سیاسی معیار کو نقصان نہ پہونچا سکیں۔

میں آخر میں ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں جنہوں نے از راہ مہربانی اس مضمون کے سلسلہ میں ضروری مواد بہم پہونچایا۔ اور ذیل میں ان کتابوں اور مسودات کی تفصیل موجود ہے جن سے اس سلسلہ میں استفادہ کیا گیا۔

(۱) ضابطہ ملازمت سیول سرکار عالی۔ مطبوعہ اعظم اسٹیم پریس۔ حیدرآباد دکن ۱۳۳۵ف

(۲) مجموعہ قوانین سرکار عالی چہار حصہ (قوانین و قواعد مع ترمیمات تا آخر ۱۳۲۲ف) مرتبہ ونایک راؤ صاحب بیرسٹر و دلدار علی صاحب وکیل۔ دکن لاپورٹ پریس۔ چار باغ۔ حیدرآباد دکن

(۳) گنجینہ قوانین مختص الامر ممالک محروسہ سرکار عالی۔ جلد اول۔ مولفہ ویرپا صاحب وکیل مطبوعہ ۱۳۴۲ف حیدرآباد

(۴) مسودہ تحفظ اوقاف۔ مرتبہ نواب اختر یار جنگ بہادر۔ مطبوعہ۔

(۵) مسودہ ترمیم وراثت قوانین ہنود۔ کاشی ناتھ راؤ صاحب ویدیا۔ غیر مطبوعہ

(۶) مسودہ ابتدائی جبری تعلیم۔ از میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر غیر مطبوعہ

(۷) " " از وامن رام چندر صاحب نایک آنجہانی مطبوعہ

(۸) مسودہ قانون آزادی مذہب۔ از میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر غیر مطبوعہ

(۹) مسودہ قانون ازدواج اہل اسلام۔ از خلیل الزماں صاحب بیرسٹر مطبوعہ

(۱۰) مسودہ قانون وراثت اشخاص ملت پارسی۔ از بشیشور ناتھ صاحب "

(۱۱) رپورٹ مرکزی انجمن ترک مسکرات بابت ۱۳۴۱-۴۲ف غیر مطبوعہ

(۱۲) رپورٹ مردم شماری ممالک محروسہ سرکار عالی بابت ۱۹۳۱ء۔ مرتبہ مولوی غلام احمد صاحب۔ دارالطبع سرکار عالی۔

محمد احمد سبزواری بی اے (جامعہ عثمانیہ)

# درسِ عمل

کب تک رہے گا موردِ آفات و صد بلا؟ — او بے عمل! ہے کچھ تری پستی کی انتہا!!
پیغام ہے فنا کا تساہل کی زندگی — اک موت ہے جمود و تعطل کی زندگی

ہے اپنی پستیوں کا بھی احساس فاقہ مست — تو خود بھی پست، اور ترا حوصلہ بھی پست
او بد نصیب! غم سے ہی تو کس لئے نڈھال؟ — کیوں ہو گئی ہے تیرے لئے زندگی وبال؟
دل سے نکال طالعِ برگشتہ کا خیال! — کر چرخ کو اسیر، ستاروں کو پائمال!!
ہمت ہو گر تو ہے رہِ اک گام آسماں — پایاب ہے نظر میں تری بحرِ بیکراں!

تو اپنے بختِ خفتہ کو خود ہی جگائے جا　　دنیا کو زندگی کا طریقہ سکھائے جا
ایک ایک ہو نفس، نفسِ آتشیں ترا　　تڑپا دے اہل شوق کو نقش جبیں ترا
ہے شش جہت سے حسن عمل ہی تو جلوہ گر　　دنیا ہے کارگاہِ عمل، کاہلی سے ڈر
قائم اسی کے دم سے ہیں اعیان ممکنات
یعنی کہ ہے عمل ہی رگِ جانِ کائنات

افتخار الدین احمد فاخر (عثمانیہ)
متعلم سال دوم

# سائنس سے متعلق چند غلط فہمیوں کا ازالہ

اجزاے کائنات و اشیاے عالم کی حقیقت جاننے اور ان کے تاثرات و تاثیرات معلوم کرنے کو سائنس کہتے ہیں ہمارا موجودہ علم جو ہزارہا سال کی دماغی کاوشوں کا نتیجہ ہے یقیناً انسانی مشاہدات و تجربات کا ماحصل کہلانے کا مستحق ہے قدرت کی عجوبہ کاریاں اور بوقلمونیاں جس قدر بھی انسان کے علم و ادراک میں آتی جائیں اسی قدر اس کے لئے مفید اور کارآمد ہوں گی ان کو مضرت اور نقصان سے تعبیر کرنا عظیم الشان غلطی ہے

سائنس کے مفہوم سمجھنے میں اس قدر غلطی ہوئی ہے کہ اس کے صحیح مفہوم کے ذہن نشین کرانے میں بڑی دشواری رہی۔ اس سے میرا مقصد یہ ہے کہ ہمارے کچھ احباب و بزرگ تو سائنس کو مذہب اور روحانیت کے خلاف دہریت اور بیعقیدتی سے تعبیر کرتے ہیں۔ کچھ حضرات تو مذہب کے نام پر سائنس کو گالیاں تو نہیں دیتے۔ البتہ معاشرتی و اقتصادی و امن عام کے نقطۂ نظر سے برا سمجھتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ انھوں نے سائنس کا حقیقی مطلب نہیں سمجھا۔ میں نہایت آزادی کے ساتھ بلاخوف تردید یہ کہہ سکتا ہوں کہ سائنس کی مخالفت میں کوئی تقریر یا تحریر مدلل نہیں ہو سکتی۔ اس سے جو برائیاں منسوب کی جائیں گی وہ ہماری اور آپ کی برائیاں ہوں گی نہ کہ سائنس کی۔ اس کی مثال یہ ہے کہ اگر کوئی شخص زبان سے بجائے خوش کلامی کے گالیاں دینے کا کام لیتا ہے تو وہ خود قصوروار اور مجرم ہے نہ کہ زبان اور

اگر ایسا ہی ہے یعنی زبان ہی قصوروار ہے اور گناہ کے ارتکاب میں ہمارے قصد و ارادے کو کوئی دخل نہیں اور ہم اپنے کاموں میں عقل کے تابع نہیں تو پھر ہمارے جتنے اعضا ہیں وہ اس قابل ہیں کہ ان کو جسم سے علیٰحدہ کر دیا جائے۔

یوں سمجھنا چاہئے کہ تہذیب و تمدن یعنی سوسائٹی ایک جسم ہے اور اس کے اعضا سائنس کے آلات ہیں۔ اگر ان سے کام لینے میں سوسائٹی غلطی کرتی ہے، جرائم اور خیالات مجرمانہ کی تخلیق اس کا دماغ کرتا ہے تو کیا یہ دانشمندی ہو کہ بجائے اپنی اصلاح کے اپنے ارکان تہذیب کو ڈھادیں۔ اپنے تمدن کی بنیادوں کو مسمار کر دیں؟ میں عقل و ادراک کے نام پر اپیل کروں گا کہ ذرا اپنے دماغوں اور دلوں کو جلد فیصلہ کرنے سے باز رکھئے۔ بلکہ اپنے دل و دماغ کو تفکر او تدبر کا موقع دیجئے۔ پھر دیکھئے کہ آپ کے دماغی دار الافتاء سے سائنس کے متعلق کیا فتویٰ صادر ہوتا ہے۔

اس مختصر مضمون میں تمام برکات سائنس کو بیان کر دینا میرے حیطۂ امکان سے باہر ہے۔ اور میں مناسب بھی نہیں سمجھتا کہ ان ایجادات کو کا تذکرہ پھر کروں جن کے فوائد عالم آشکار ہیں۔ اور جن سے عامۃ الناس بحیثیت اجتماعی اور بحیثیت انفرادی یکساں طور پر مستفید ہو رہے ہیں۔ بلکہ آپ کی توجہات کو اس جانب مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ سائنس پر بے روزگاری، مفلسی اور تباہ حالی کا الزام لگایا جاتا ہے۔ مشنری کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی جاتی ہے کہ اس نے مار ڈالا، برباد کر دیا لوٹ لیا اور نہ معلوم کیا کیا۔ اس کے جواب کی بھی مجھے اجازت دیجئے۔

میں تسلیم کرتا ہوں کہ سائنس نے انسانی اعمال کو بہت ہلکا کر دیا اور ایک وہ کام جس کو عظیم الشان جماعت انجام دیتی تھی اب تھوڑے سے آدمیوں کے باہمی تعاون اور اشتراک عمل سے پایۂ تکمیل کو پہونچ جاتا ہے، مگر اسی کے ساتھ ساتھ سائنس نے ان بیکار آدمیوں کے لئے ہزارہا قسم کے دوسرے وسائل معاش بہم پہونچا دئیے ہیں جن سے ہمارے آبا و اجداد قرون اولیٰ میں نا آشنا تھے ۔ سائنس پر یہ الزام قطعاً درست نہیں یہ ترقی کا سیلاب طلسم اپنی پوری رفتار کے ساتھ بہا چلا جا رہا ہے جو ہرگز ان غلط اور قدامت پسندانہ خیالات سے نہیں رک سکتا۔ آپ خس و خاشاک کی طرح اس سے ٹکرایا کیجئے وہ آپ کو اپنے ساتھ بہالے جائے گا۔

باخبر اور ذی ہوش انسان واقف ہیں کہ اس فلاکت و افلاس کا اصلی راز عدم ایثار، خود غرضی اور سرمایہ داری ہے۔ دولت مند اپنی دولت کو محفوظ رکھ کر اس کے اضافے کی نت نئی تدابیر سوچتے اور اختیار کرتے ہیں۔ انسانی ہمدردی ایثار عام دلوں سے معدوم ہو گیا۔ سرمایہ داری میں مقابلہ کیا جانے لگا۔ سرمایہ داروں کی فہرست شایع ہونے لگی۔



مسٹر محمد اقبال حسین خاں (عثمانیہ)
پہلے هندوستانی هیں جنهوں نے انگلستان میں محکمۂ پوسٹ آفس
اور ٹیلیفون کی عملی تعلیم پائی اور نمایاں کامیابی حاصل کی -

ایک گروہ کے سرمایہ دار کو اس بنا پر دوسرے گروہ کا مالک بن جانا شہرت عام کے لئے ضروری ہوا۔ کیا دولت اس لئے دی گئی ہے کہ جس شخص کے پاس چلی جائے وہ اس میں سے ایک حبہ بھی خرچ نہ کرے۔ کیا دولت محض اس لئے ہے کہ غیر معین اوقات تک اس کو جمع ہی کیا جاتا رہے۔ دنیا بھوک بھوک پکارتی رہے اور سرمایہ دار اپنے اصلی کیش کو جو ریکارڈ کے درجہ کو پہنچ رہا ہو کم نہ ہونے دیں

دولت قید و بند کے لئے پیدا نہیں کی گئی ہے۔ دولت کا فلسفہ تخلیق محض گشت یعنی لین دین ہے۔ ایک طرف سے داخل ہو اور دوسری طرف سے نکل جائے۔ یہ طریقہ کسی دور میں ثابت نہیں ہوتا کہ دولتمندی میں مسابقت کی گئی ہو۔ لیکن آج یہ تمام معانی اپنے معکوس مفہوم میں مستعمل ہو رہے ہیں۔ اب آپ ذرا غور فرمائیے کہ جب بڑے بڑے دریاؤں کے بہاؤ کو روک کر قبضہ کر لیا جائے گا تو وہ مخلوق جو ان کے پانی سے زندگی بسر کرتی تھی کیونکر زندہ رہ سکتی ہے؟

ہندوستان کی مصیبت اور بے روزگاری کا سبب سائنس نہیں آلات سائنس نہیں بلکہ ہماری جہالت اور خدمات سائنس کا فقدان ہے۔ اول تو ماشاءاللہ پڑھے لکھے لوگوں کی تعداد ہی بہت ہے۔ پھر جو کچھ تھوڑے بہت ہیں انھوں نے اپنی نظر کو اس قدر محدود اور تنگ بنا لیا ہے کہ سوائے تلاش ملازمت کے اور کسی ذریعہ معاش تک نظر ہی نہیں پہنچتی تی کہ خاندانی پیشہ ور بھی تعلیم حاصل کر کے ملازمت کی فکر میں پڑ گئے اور انھوں نے اپنے اپنے پیشوں کو خیرباد کہہ دیا۔ کیا یورپ کا طریق کار یہی ہے؟ کیا امریکہ میں ایسا ہی ہوتا ہے؟ کیا جاپان کا طرز عمل یہی ہے؟ آپ جاپان کو کیوں کوستے ہیں کہ ہندوستان کے بازاروں پر قبضہ کر لیا۔ آپ اپنے اندر خود جذبۂ عمل اور ولولہ کار کیوں نہیں پیدا کرتے؟

سائنس پر ایک اور الزام لگایا جاتا ہے کہ اس نے شاعرانہ احساسات اور مذہبی عقاید کو نقصان پہونچایا۔ میں عرض کروں گا کہ اگر شاعری اور احساسات لطیف اسی کا نام ہے کہ زمین اور آسمان کے قلابے ملائے جائیں۔ جذبات فاسد اور خیالات شیطانی کو برانگیختہ کیا جائے۔ تو سائنس نے جہاں تک ان کی بیخ کنی کی خوب کیا۔ ہم کو ایسے شعراء اور بیکار شاعری کی ضرورت نہیں۔ البتہ جو حقیقی شاعری ہے۔ جو ملک اور قوم کے لئے مفید ہے۔ اس میں سائنس کے اثرات نے اضافہ کر دیا۔ آپ کے یہاں حالیؔ، اقبالؔ اور ٹیگور اسی عصر سائنس کے پیداوار ہیں۔ اب گل و بلبل، خال و خد، سیب ذقن اور چاہ زنخداں کے تعریف کرنے والے شعرا کی ضرورت نہیں۔

مذہب اور عقائد دینیہ کی آڑ میں سائنس کو برا بتانا بھی سراسر غلط ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ سائنس کی ترقی سے

مذہبی لٹریچر کی اشاعت عام ہوگئی، اور تبلیغ مذاہب کے بہتر سے بہتر ذرائع مہیا ہوگئے۔ رہا بے دینی اور دہریت کا سوال تو یہ چیزیں عصر ما قبل سائنس میں بھی عام تھیں پہلے بھی دہریت کا چرچا تھا اور بے دین لوگ پہلے بھی تھے۔ مذہبی عقائد سے منحرف کرنے والوں کی پیشتر بھی کمی نہیں رہی۔ میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ غالب نے جو موجودہ دور ترقی و تمدن سے پہلے گذر چکا ہے اور جس غریب کو ترقیات سائنس کی ہوا بھی نہیں لگی کیوں تنگ اعتقادات دینی کا مذاق اڑایا اس نے کیوں کہا کہ:

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

اسی قسم کے اور بہت سے شواہد و نظائر پیش کئے جاسکتے ہیں۔

مرزا متین احمد بیگ
متعلم سال اول عثمانیہ کالج اورنگ آباد

# افکارِ لطیف

## (۱)
## نغمۂ حیات

چاند ہے ——— اور وہ بھی چودھویں رات کا چاند! سہانی چاندنی ایسی چھٹکی ہوئی ہے جیسے چنبیلی چاروں طرف کھلی ہوئی ہو۔ نیلگوں آسمان پر چھوٹے چھوٹے ستارے نوری مشعلیں لئے ماہتاب کے گرد گھوم رہے ہیں ———

فضا میں سکوت مطلق چھایا ہوا ہے پھول مائل بہ تبسم ہیں اور ان کی ادائے شگفتگی پر دلنواز نغمے نثار ہو رہے ہیں۔

یہ منظر کتنا روح افزا ... ——— کس قدر جاذبِ نظر اور کیسا دل افروز ہے!!

میرا دل رنج و الم سے بیگانہ ہے میں سوچتی ہوں کہ تمام کائنات خدا جانے کیوں اس وقت خاموش ہے ساری دنیا کس لئے بے خود ... ... و مدہوش ہے؟ چاند کی ضیا پاش کرنیں نرگس، لالہ، چنبیلی اور بیلے پر پڑ رہی ہیں اور ان کا عکس رنگین پانی کی روانی میں حل ہو کر ایک عالمِ کیف و سرور پیدا کر رہا ہے ساری کائنات سو رہی ہے لیکن ایک میں بیدار ہوں اور ہستی کے ذرّہ ذرہ سے لطف اُٹھا رہی ہوں ——— اے میرے دل کے چاند! آ ——— روح سے قریب رہ کر اس قدر دور کیوں ہے مجھے اس چاندنی رات میں اپنا لطیف و شیریں نغمہ سُنا ———

اے نغمہ سنج! تو کہاں ہے! میرا دل تجھ سے ملنے کے لئے بیقرار ہے میری نگاہیں تیرے چاند سے مکھڑے کو ڈھونڈھ

رہی ہیں ... میں تری دلربا آواز سننے کے لئے مضطرب ہوں ———

آہ ——— تیرا نغمہ کیسا جادو اثر ہے؟ تیری تانیں کس قدر شعلہ ریز ہیں؟ اے غیرت ناہید تو میرے دل سے بہت قریب ہے میں سانس لیتی ہوں تو ہر تار نفس سے تیری محبت کا راگ پیدا ہوتا ہے تیرے ہی گیتوں کی آواز سنائی دیتی ہے؛ میرا وجود سراپا رباب اور میری روح یکسر نغمہ بن جاتی ہے ———

اے موسیقی کے دیوتا! آسمان تیرے نغموں سے معمور اور زمین تیرے راگوں سے مسحور ہے، تو جب کوئی راگ چھیڑتا ہے تو ستارے جھلمل جھلمل کرنے لگتے ہیں ———

تیری تانوں کے اثر سے مہر و ماہ لرزہ براندام ہونے لگتے ہیں۔ اے روح کائنات! تو نغمہ زندگی ہے! تیرے کیف نغموں سے دلوں کی سوئی ہوئی دنیا جاگ پڑتی ہے مردہ آرزوئیں، بےجان تمنائیں، انگڑائیاں لے کر پیدا ہونے لگتی ہیں ———

اے نغمہ نواز! تیری موسیقی اس دنیا سے بالاتر ہے تیرے حیات افروز نغمے مردہ روحوں میں جان ڈال دیتے ہیں ... تیرے نغموں سے روح تسکین پاتی ہے تیرا نغمہ سبب حیات ہے!

اے جان تمنا! تو فردوس محبت ہی؛ تیری یاد میرے کاشانۂ دل کی تاریکیوں کے لئے شمع سرمدی ہے

اے پیکر جمال! تیرا حسن دائمی اور غیر فانی ہے تیرے دلفریب نغموں سے دنیا کی فضائیں مترنم ہیں اور یہ تیرے ہی نغموں کی برق پاشیوں کا اثر ہے کہ کائنات اس طرح اضطراب حیات کی لہروں سے معمور ہے!!

## (۲)
## جب میں اداس ہوتی ہوں!

جب میں اداس ہوتی ہوں ——— اور کھیتوں میں دو گھڑی جی بہلانے کے لئے نکل جاتی ہوں، تو میں سوچتی ہوں کہ الٰہی یہ دنیا کے لوگ کیونکر خوش و شاد کام ہیں، جب کہ میں اس درجہ اداس ہوتی ہوں؟ یہ ہر روز کھیتوں پر جانے والے کسان کھیتوں کی کٹائی سے فارغ ہو کر مسرت و کامرانی کا راگ گانے لگتے ہیں میں ہر روز دیکھتی ہوں ——— کہ ہوائے جنوب کس آزادانہ بے تکلفی، کس محبوبانہ دلکشی سے حنا کی میانہ قد جھاڑیوں سے اٹھکیلیاں کرتی ہے اور اس کے ننھے ننھے شگوفوں کی خوشبو کو جنگل کی شفاف فضا میں کس طرح پھیلا دیتی ہے

یہ چھوٹی چھوٹی نازک اندام چڑیاں پھرتے ہوئے سمندروں کے سنسان ساحلوں پر بیٹھی کس جوش مسرت سے محبت کے گیت اور کامرانی کی تظمیں چیخ چیخ کر گایا کرتی ہیں —— !! مگر میں سوچتی ہوں کہ اے اللہ! کسی وقت مجھے بھی ایسی ہی آزادی ایسی ہی مسرت نصیب کیوں نہیں ہوتی؟ ——

جب میں برسات کی شور انگیز صبح میں کھیت کاٹنے والی دوشیزہ کا نغمہ سنتی ہوں، یا جب کسی خاموش چاندنی رات میں اس ملاح کے نغموں کی صدائیں جو اپنی کشتی میں بیٹھا گاتا چلا جا رہا ہو میرے کانوں میں آتی ہیں، جب کسی فوجی سپاہی کے بگل کی شوخ آواز مجھے چونکا دیتی ہے تو میں اپنے بربط روح کے ہر تار میں ایک ارتعاش آمیز سکون، ایک بیقرار نجات، ایک مضطرب آسودگی محسوس کرتی ہوں اور بے تاب ہو کر فطرت سے سوال کرتی ہوں کہ آخر میں بھی اسی طرح کیوں نہیں گاتی —— ؟

دوپہر کے دراز ہونے والے سایہ میں کس انداز سے مویشی سبز سبز گھاس چر رہے ہیں اور چرواہے، اونچے اونچے پہاڑوں کی پرسکون وادیوں میں درختوں کے گنجان سایہ میں بیٹھے اپنی بانسریوں سے کیسے کیسے سریلے اور دل دکھا دینے والے راگ نکال رہے ہیں ——

اے معبود! میرا دل پوچھتا ہے کہ میں بھی انھیں کی طرح مسرت کا ایک گیت —— اطمینان کا ایک راگ —— سکون کا ایک نغمہ کسی دن کیوں نہیں گاتی؟ —— اور امن کا ایک طویل اور حسین خواب کیوں نہیں دیکھتی؟

مگر فطرت میرے ان دیوانہ پن کے سوالوں کا جواب نہیں دیتی۔ وہ جواب دے ہی نہیں سکتی وہ بھی معرکی ممیوں کی طرح مسکراتی ہے اور میرا منہ تکتی ہے۔ "اور پھر میں کچھ نہیں کہہ سکتی —— میں اپنے کانوں سے اپنے دل کے دھڑکنے کی صدائیں سنتی ہوں —— اور —— محبت کے یہ نغمے، فطرت کے یہ راگ آہ کتنے پیارے ہیں!!!

میمونہ بیگم آہ

# انگلستان میں ذرائع نقل و حمل

مسٹر محمد اقبال حسین خاں صاحب فاضل جامعہ عثمانیہ کے قدیم طالب علم ہیں ڈیڑھ سال قبل آپ محکمہ ڈاک و ٹیلیفون کی تعلیم حاصل کرنے انگلستان تشریف لے گئے تھے جہاں انھوں نے ڈاک خانہ سے متعلق تمام شعبوں کی تفصیلی تعلیم عملی طور پر حاصل کی ہے. مسٹر اقبال پہلے ہندوستانی ہیں جنھوں نے انگلستان جاکر ایسے اہم شعبہ کی تعلیم حاصل کی۔ ہائی کمشنر فار انڈیا نے آپ کی ذکاوت اور کارگذاری کی بہت ستائش کی ہے ۔ واپسی کے بعد سے آپ ڈاک خانہ سرکار عالی میں کارگذار ہیں۔ آپ کی کامیابی جامعہ عثمانیہ کے لئے قابل مبارکباد ہے۔

مدیر

پوسٹ آفس کا تصور جو عام پبلک کو ہوسکتا ہے جیسا کہ سابق پوسٹ ماسٹر جنرل لندن Sir Kingsley Wood نے بیان کیا ہے صرف اس قدر کہ "ایک خطوط رساں جو ان کے خطوط گھروں پر تقسیم کرے یا صندوق خطوط اندازی سے ان کو جمع کرے۔ اہلکار پشہ جو اسٹامپ فروخت کریں یا ان کے پارسل کا وزن کریں یا سیونگس بنک

کھاتوں کے لئے رقم لیں یا واپس کریں اور بس۔

لیکن وہ اس سے واقف نہیں کہ صندوق خطوط اندازی وغیرہ کے علاوہ اس محکمہ میں کس قدر اہم کام انجام پاتے ہیں۔ عام طور پر پبلک پوسٹ آفس کے کاروبار سے تقریباً لاعلم رہتی ہے جب تک کہ اس کو واقف نہ کرایا جائے۔

سرکاری محکمہ جات میں صرف ٹپہ ہی ایک ایسا محکمہ ہے جس سے بالراست پبلک کا تعلق ہوتا ہے جہاں وہ رقوم کی داد وستد کرتی ہے دوسرے معنوں میں ٹپہ ایک تجارتی سررشتہ ہے جو عوام بالخصوص تجارتی اصحاب کی اہم ضروریات کو آسان اور کمتر شرح اجرت پر کامل ذمہ داری سے تکمیل کرتا ہے۔

تمام حکومتوں کا متحدہ خیال ہے کہ ڈاک اور پولس ہی دو ایسے محکمہ جات ہیں جن سے کسی ملک کی انتہائی ترقی و حقیقی تمدن و شائستگی کا اندازہ ہو سکتا ہے سچ تو یہ ہے کہ سلطنت کی شوکت و عظمت کے دو ذمہ دار جزو ٹپہ سکہ ہیں۔ جس وقت میں بلڈینگ برانچ میں کام کر رہا تھا تو متعدد ایسی مسلیں دیکھنے کا موقع ملا جس میں نئے سرے سے ٹپہ خانہ جات کی تعمیر کے لئے منظوری یہ کہہ کر لی گئی تھی کہ ملک کے تمدن اور شائستگی کے مظاہرہ کا ٹپہ خانہ ذمہ دار ہے جن حضرات نے انگلینڈ کے جدید تعمیر شدہ ٹپہ خانہ جات کو ملاحظہ فرمایا ہوگا وہ بخوبی واقف ہوں گے کہ تجارتی مرکزوں میں ہر اعتبار سے خوبصورت پاک صاف عمارتیں ٹپہ خانہ جات کی ہیں۔

بادی النظر میں ٹپہ خانہ کے خدمات زیادہ اہم نہیں معلوم ہوتے لیکن حقیقت میں دنیا کے تمام متمدن ممالک کے لئے جو بڑی بڑی تجارت گاہیں ہیں ٹپہ خانہ ایک اہم ترین محکمہ ہے۔ ذرا آپ اس وقت پر غور کریں جبکہ آپ اپنے کسی عزیز کے حالات فوری معلوم کرنا چاہیں یا انھیں اپنے حالات سے مطلع کرنا مقصود ہو یا کسی دور دراز مقام سے ذریعہ منی آرڈر رقم کا انتظار ہو یا آسان اور کافی شرح منافع پر رقم محفوظ کروانا چاہیں تو آپ کو ٹپہ کی اہمیت معلوم ہو گی سچ تو یہ ہے کہ ملک کی خوش حالی کا محکمہ ڈاک بڑی حد تک ذمہ دار ہے۔

فی الحال میں لندن پوسٹ آفس کے پندرہ (۱۵) محکمہ جات اور نو سو (۹۰۰) صیغہ جات میں سے صرف ایک شاخ نقل و حمل (Transport Branch) کا ذکر کروں گا جس سے پوسٹ آفس لندن کے وسیع کاروبار اور اس کی عظمت کا اندازہ ہو سکے گا۔ اور یہ بھی معلوم ہوگا کہ پبلک کا ہر فرد ممنون ہو اور مطمئن خوشحال

ہو یا بھکاری ٹپہ سے کس طرحِ مستقل فائدہ حاصل کرسکتا ہے اور ساتھ ہی ٹپہ خانہ سے متعلق بعض ایسے حالات بھی بیان کروں گا جس کا مطالعہ یقینی طور پر پبلک کے لئے دلچسپ ہوگا

پوسٹ آفس نے ہزارہا موٹروں کی تعداد کو گھٹانے کے لئے جو صرف لندن خاص میں ٹپہ کے کاروبار کے لئے چلائی جاتی تھیں جن کا بڑھے ہوئے ٹرافک سے گذرتے وقت کافی وقت صرف ہوتا تھا بالخصوص جب کہ لندن کی فضا ناقابل گذر کہر (Fog) سے مکدر ہو جاتی ہے ایک خاص زمین دوز ریل کی تیاری کے لئے منتخب کمیٹی ہوز آف لارڈز منعقدہ ۱۹۱۳ء سے منظوری حاصل ہوئی جو 'پوسٹ آفس ریلوے' کہلاتی ہے۔ اس مقصد کے لئے ایک سرنگ فی الحال ایسٹرن ڈسٹرکٹ آفس، ریور پول ریلوے اسٹیشن رکنگ ایڈورڈ جنرل پوسٹ آفس، ماؤنٹ پلیزنٹ آفس، ویسٹرن سنٹرل ڈسٹرکٹ آفس، وسٹرن ڈسٹرکٹ آفس، ویسٹرن پارسل آفس، پیڈنگٹن ریلوے اسٹیشن کے درمیان لندن کے عظیم الشان عمارتوں کے نیچے جو کم از کم ۷۰ فٹ گہرائی میں واقع ہے بنائی گئی ہے۔ اس سرنگ کا قطر نو فٹ ہے جس میں بغیر ڈرائیور اور گارڈ کے برقی قوت سے ۴۸ گاڑیاں ہر روز دوڑتی ہیں جس کا اہم کام خطوط اور پارسل کے خریطوں کا حسب متذکرہ بالا مقامات کے درمیان لانا اور لے جانا ہے۔

اس سرنگ میں گاڑی کی آمد و رفت کے لئے دو پٹریاں جدا جدا بنائی گئی ہیں۔ اسٹیشن کے قریب سرنگ دو حصوں میں تقسیم کی گئی ہے جس میں سے ایک ایک پٹری گذر کر ان پلیٹ فارم تک پہونچتی ہے جو اسٹیشن میں بنائے گئے ہیں۔ پلاٹ فارم کی لمبائی دو ہزار تین سو تیرہ فٹ تک ہوتی ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے بغیر ڈرائیور اور گارڈ کے چلنے والی اس ریل کو قابو میں رکھنے کے لئے اسٹیشن پر سوئچ کیابن (Switch cabin) بنائے گئے ہیں جس پر صرف ایک آدمی کام کرتا ہے ہر ایک گاڑی کی لمبائی ۲۷ فٹ ہوتی ہے جس میں ۴ ڈبے لگے ہوتے ہیں۔ ہر ڈبہ میں ۱۵ خطوط کے خریطے اور ۴ پارسل کے خریطے رکھے جاسکتے ہیں۔ اس کی اوسط رفتار ۳۵ میل فی گھنٹہ ہوتی ہے۔ جب یہ اسٹیشن کے قریب پہونچ جاتی ہے تو خودبخود الکٹرک قوت گھٹنے لگتی ہے یہاں تک کہ اسٹیشن پر پہونچنے سے قبل بالکل رک جاتی ہے۔ اور پھر خودبخود حرکت کرتے ہوئے آٹھ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے پلیٹ فارم پر داخل ہوتی ہے۔ اگر اس کو اسٹیشن پر ٹھیرنا ہوتا ہے تو آٹومیٹک بریک لگ جاتے ہیں اور یہ بالکل رک جاتی ہے ورنہ جب تک یہ پلیٹ فارم سے گذرے اپنی سست رفتار قائم رکھتی ہے اور جیسے ہی اسٹیشن سے سرنگ میں داخل

ہوتی ہے دوبارہ ۳۵ میل فی گھنٹہ کی رفتار اختیار کر لیتی ہے

خریطوں کو چڑھانے اور اتارنے کے لئے چند آدمی کام کرتے ہیں۔ سارٹنگ آفس سے اسٹیشن تک اور وہاں سے سارٹنگ آفس تک خریطوں کو منتقل کرنے کے لئے لفٹس اور (Band conveyors) لگے ہوتے ہیں۔ سارٹنگ آفس سے جو سطح زمین پر واقع ہیں اسٹیشن تک خریطوں کو منتقل کرنے کے لئے جب (conveyors) پر ڈال دئے جاتے ہیں تو یہ برقی قوت سے حرکت کرتا ہوا ان کو زمین دوز اسٹیشن کے پلیٹ فارم تک پہونچا دیتا ہے۔ جہاں پر ان کی سارٹنگ (Containers) (جو صندوق نما مستطیل شے ہے) میں کی جاتی ہے جن کو آسانی سے ڈھکیل کر ریل پر چڑھا دیتے ہیں۔ اور گاڑی دوسرے اسٹیشن کے لئے روانہ ہو جاتی ہے۔ دوسرے اسٹیشن پر Containers ریل گاڑی سے جدا کئے جاکر لفٹس کے ذریعہ سارٹنگ آفس میں پہونچا دئے جاتے ہیں اگر conveyor سے منتقل کرنا ہوتا ہے container ایک خاص آلہ پر چڑھا دیا جاتا ہے جو خود بخود برقی قوت کے تحت حرکت کرکے conveyor پر ان خریطوں کو انڈیل دیتا ہے۔ جو حرکت کرتے ہوئے سارٹنگ آفس میں پہونچ جاتے ہیں دنیا میں یہ اپنی نوعیت کی ایک ہی ریل گاڑی ہے جو سالانہ کم از کم چالیس لاکھ (۴۰۰۰۰۰۰) پارسل کے خریطے اور پینسٹھ لاکھ (۶۵۰۰۰۰۰) خطوط کے خریطے لاتی اور لے جاتی ہے۔ اس کے علاوہ اسٹور ڈیپارٹمنٹ کا کثیر المقدار سامان صادر اور یونی فارم بھی اس کے ذریعہ منتقل کیا جاتا ہے۔

ڈاک کو دور دراز مقامات تک لے جانے کے لئے پوسٹ آفس کی خاص ریل گاڑیاں ہوتی ہیں جو صرف خطوط اور پارسل کے لئے مخصوص ہوتی ہیں ان کو سفر کرنے والا ڈاک خانہ (Travelling Post office) کہتے ہیں اس گاڑی کی خصوصیت یہ ہے کہ بجز اُن بڑے مقامات کے جہاں سینکڑوں خریطے لینا اور دینا ہوتا ہے کسی اسٹیشن پر نہیں ٹھہرتیں مگر اس میں اس قسم کا انتظام ہوتا ہے کہ ہر اسٹیشن پر بغیر ٹھہرے یا رفتار سست کئے ڈاک لیتی ہے اور ساتھ ہی ساتھ اس اسٹیشن کا موسومہ ڈاک بھی دے جاتی ہے۔ اس کے ہر ایک ڈبہ کی لمبائی ۴۰ فٹ سے ۷۰ فٹ تک ہوتی ہے۔ اس میں ۱۲ سے ۱۶ ڈبے لگائے جاتے ہیں جن کا طول تقریباً (۹۶۰) نو سو ساٹھ فٹ ہوتا ہے جو دنیا میں خالص ڈاک کی طویل ترین گاڑی ہے جس کی اوسط رفتار اسی میل فی گھنٹہ ہوتی ہے۔

اس مختصر مضمون میں اُن تفصیلات کا بیان کرنا کہ یہ کس طرح بغیر ٹھہرے ڈاک لیتی اور دیتی ہے ممکن نہیں، البتہ آپ ایک سفر کرنے والی گاڑی سے جس کا ذکر ذیل میں کروں گا اندازہ لگا سکیں گے کہ کس قدر ڈاک صرف ایک سفر کرنیوالی

گاڑی لے جاتی ہے۔ لنڈن مڈلانڈ اسکاٹش ریلوے (London Midland Scottish railway) میں ایک ڈون (Travelling Post Office) گاڑی Euston سے آبرڈین Aberdeen تک پانسو چالیس (۵۴۰) میل فاصلہ طے کرتی ہے اس میں حسب ذیل مقامات کے لئے ڈبہ لگائے جاتے ہیں۔

ایک ڈبہ لیورپول (Liverpool) کے لئے ایک منچسٹر (Manchester) کے لئے ایک پرسٹن (Preston) کے لئے ایک Stranraer کے لئے دو آبرڈین Aberdeen کے لئے ایک گلاسگو (Glasgow) کے لئے ہوتا ہے ان کے علاوہ دو سارٹنگ ڈبے (Sorting carriages) ایرڈین کے لئے اور تین گلاسگو کے لئے لگے ہوتے ہیں۔ یہ گاڑی جس وقت لنڈن سے نکلتی ہے تو اس میں کثیر التعداد خطوط اور پارسل کے خریطے بالراست خاص خاص مقامات کے لئے ان کے مخصوص ڈبوں میں روانہ کئے جاتے ہیں ان کے علاوہ سیکڑوں خریطے جو صرف اس ریل کے موسومہ ہوتے ہیں ان کی سارٹنگ۔ سارٹنگ ڈبوں میں کی جاتی ہے جب یہ کسی بڑے اسٹیشن پر ٹھیرتی ہے تو اس کا موسومہ ڈبہ فوری جدا کرلیا جاتا ہے جو سیکڑوں خریطوں سے لدا ہوتا ہے اگر کسی اور مقام کے لئے جدید ڈبہ لگانا مقصود ہو تو فوری جوڑ دیا جاتا ہے۔ اور چند سکنڈ میں گاڑی روانہ ہوجاتی ہے۔ اس طرح کے ستر (۷۰) "سفر کرنے والے ٹپہ خانے" انگلینڈ میں ہر روز دوڑتے ہیں ان کے علاوہ بہت سے اور گاڑیوں میں جن میں مسافر بھی سفر کرتے ہیں ٹپہ روانہ کیا جاتا ہے۔

ان دونوں ریلوں کے علاوہ مختلف سائز کی چھوٹی بڑی ٹپہ کی موٹریں تمام انگلینڈ میں دوڑتی پھرتی ہیں جن کا کام صندوق خطوط اندازی سے خطوط کو جمع کرنا یا خطوط اور پارسل بھر کر سڑکوں پر تقسیم کے لئے جانا یا اسٹیشن سے سارٹنگ آفس تک یا وہاں سے اسٹیشن تک ٹپہ کا منتقل کرنا یا ٹیلیفون اشیاء کا لانا اور لے جانا ہوتا ہے۔ ٹپہ کی موٹریں جو تمام انگلینڈ میں ۲۴ گھنٹوں تک کام کرتی ہیں گیارہ ہزار پانسو پچپن ہیں (۱۱۵۵۵) جنہوں نے صرف ۱۹۳۶ء میں بارہ کروڑ پچاس لاکھ (۱۲۵۰۰۰۰۰۰) میل فاصلہ طے کیا اور ان کے چلانے میں باسٹھ لاکھ پچاس ہزار (۶۲۵۰۰۰۰) گیالن پیٹرول خرچ کیا گیا۔ ان موٹروں سے منتقل شدہ پارسل و خطوط کو ستر ہزار (۷۰۰۰۰) خطوط رساں تقسیم کرتے ہیں۔

ان کے علاوہ ٹپہ کے ہوائی جہازوں کا جو ۱۹۳۵ء میں ایک لاکھ چھیانوے ہزار (۱۹۶۰۰۰) پونڈ پارسل اور ایک کروڑ پانچ لاکھ (۱۰۵۰۰۰۰۰) خطوط لنڈن سے باہر گئے و نیز ہزارہا سیکلوں۔ ڈھکیلنے کے گاڑیوں اور گھوڑا گاڑیوں کا ذکر ہو تو طوالت سے خالی نہ ہوگا۔

محمد اقبال حسین خاں

# نقد و نظر

**جامعہ** جنوری ۳۸ء

قومی تخیل کی تبدیلی کے ساتھ ادبی اور علمی رجحانات بدل جاتے ہیں۔ اگر آپ کسی قوم کے کسی خاص عہد کا مطالعہ کرنا چاہیں تو سب سے پہلے اس دور کے ادب کا مطالعہ کرنا ضروری ہے۔ ہندوستان میں قومیت کا تخیل پیدا ہونے کے ساتھ ہی اردو ادب میں بھی نئی زندگی کے آثار نظر آرہے ہیں اور اس کی ترقی کے لئے انفرادی اجتماعی طور پر کوششیں کی جارہی ہیں لیکن ایسے قابل فخر ادارے جو واقعی خلوص اور ایثار سے خدمت کر رہے ہوں گنتی کے چند ہیں ان اداروں میں "انجمن ترقی اردو" کے بعد سب سے ممتاز "جامعہ ملیہ" ہے جس کو خوش قسمتی سے دار المصنفین اعظم گڈھ کی طرح نہ صرف لایق اور مخلص کارکن مل گئے، بلکہ اس نے قوم کا اعتماد حاصل کرنے میں بھی کامیابی حاصل کرلی ہے جو بدقسمتی سے بہت کم اداروں اور رہنماؤں کو حاصل ہے۔ جامعہ ملیہ کے ارکان نہ صرف علوم جدیدہ سے واقف ہیں بلکہ علوم قدیم سے بھی ان کی انگلیاں زمانہ کی نبض پر ہیں اور وہ اچھی طرح محسوس کرتے ہیں کہ اس وقت بیمار کو کس قسم کا علاج اور اس کو کونسی دوا کی ضرورت ہے۔

سیاسیات کے عملی میدان سے قدرے ہٹ کر انھوں نے قومی تعلیم اور تربیت پر توجہ کی معاشیات، عمرانیات وغیرہ پر مضامین اور تصانیف کے ذریعہ قوم کو بیدار کرنا ضروری سمجھا اور کوشش کر رہے ہیں کہ قوم کے اس بگڑے ہوے مذاق کو سدھاریں جو دور تنزل میں انتہائی پستی تک پہونچ گیا تھا۔

گذشتہ چند برسوں میں جامعہ ملیہ نے نہایت بلند پایہ تصانیف ترجمے اور تالیفیں شائع کیں۔ یہ کتابیں نہ صرف علمی و ادبی لحاظ سے انقلاب آفریں ہیں بلکہ اتنی دیدہ و زیب چھپی ہیں کہ دیگر ناشرین کتب اپنی مطبوعات بہتر اور نفیس تر طباعت و کتابت کے ساتھ شایع کرنے پر مجبور ہو رہے ہیں جس سے قوم کا جمالیاتی ذوق سدھرنے کی امید ہے۔

اس وقت جامعہ ملیہ سے تین رسالے، یعنی جامعہ، پیام تعلیم اور کتب نما شایع ہو رہے ہیں۔ پیام تعلیم بچوں کے لیے بہترین رسالہ ہے، کتب نما میں اردو ادب کی نئی کتابوں پر تبصرے ہوتے ہیں اور جامعہ علمی رسالہ ہے جو کئی سال سے بہترین علمی و ادبی خدمت انجام دے رہا ہے کہنے کو تو اس کے اڈیٹر ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب ہیں لیکن اس کے ادارہ میں دیگر ارکین اور اساتذہ جامعہ بھی شامل ہیں جو اپنی بلند نظری اور اصابت رائے کے لئے ممتاز ہیں۔

گذشتہ چند سال سے جامعہ نے معاشیات، سیاسیات اور عمرانیات پر خاص توجہ مبذول کی ہے اور بلا تکلف کہا جا سکتا ہے کہ جامعہ نہ صرف اردو بلکہ ہندوستان کی دیگر زبانوں کے چوٹی کے رسائل کے صف اول میں ہے۔

گذشتہ چند ماہ سے تعمیری تعلیم کی طرف ملک کی توجہ مبذول ہے اس مقصد کے لئے واردھا میں ایک جماعت ماہرین تعلیم کی غور و خوض کرنے کے لئے جمع ہوئی تھی۔ جامعہ نے اس پر خاص توجہ کی اور گذشتہ چند ماہ میں کئی بلند پایہ مضامین شائع کئے۔ ڈاکٹر ذاکر حسین اس کمیٹی کے صدر تھے انھوں نے اس موقع پر اپنے ذاتی تعلیمی تجربات پیش کئے۔ اس سے قبل موصوف ایک کتاب مشہور تعلیمی مفکر پستالوزی اور اس کے اصول تعلیم پر شایع کر چکے ہیں اس کانفرنس میں بھی موصوف نے پستالوزی اور گاندھی جی کے تعلیمی اصول میں یکسانیت کا اظہار کیا تھا لیکن بعض حلقوں میں اس کو خاص جذبات کی بنا پر پسندیدگی کی نظر سے نہیں دیکھا گیا۔

جنوری ۳۸ء کے جامعہ کو ۳۷ء کے عنوان کے تحت ہندوستان ممالک غیر اور اسلامی دنیا پر تقسیم کیا ہے اس کے بعد چند بلند پایہ معاشی مضامین اور اس کے بعد رفتار عالم کے تحت اسپین برطانیہ اٹلی، جرمنی جنوبی امریکہ مصر، حجاز مراکش، سوئیلینی اور اسلامی دنیا، چین و جاپان کی جنگ وغیرہ پر مختصر نوٹ ہیں جن کے بعد چند صفحات تعلیمی دنیا کے لئے وقف کر کے آخر میں وردھا ایجوکیشنل کی کمیٹی کی رپورٹ کا بیس صفحی ضمیمہ ہے جو علحدہ بھی ۲ میں مل سکتا ہے۔ ضرورت ہے کہ رہنمایان قوم اس ضمیمہ پر خاص طور پر غور کریں کیونکہ ہمارے تنزل اور بربادی کا ایک بڑا سبب ہمارا ناقص طریقہ تعلیم ہے

جامعہ ملیہ نے ترقی ادب کے لئے ایک اکیڈمی بھی قائم کی ہے جس کا سالانہ چندہ صرف ۵؍ ہے اس چندہ کے

عوض جامعہ ملیہ اسی قیمت کی کتابیں رسالہ جامعہ مفت دیتا ہے۔ اس لحاظ سے خاص طور پر علم دوست احباب کے لئے اس کی رکنیت مستحق توجہ ہے۔

ہم کارکنان جامعہ کو مبارک باد دیتے اور دعا کرتے ہیں کہ جن مفید کاموں کا سلسلہ انھوں نے شروع کیا ہے ان میں خدا انھیں کامیاب کرے۔

**حیدر علی** یہ ایک مختصر سا دلکش تاریخی ناول ہے جو جناب محمود بنگلوری نے کوثر پریس بنگلور سے شائع کیا ہے۔ موصوف کا نام ان کی وسیع اور بلند مرتبہ کتاب "تاریخ سلطنت خداداد میسور" کی وجہ سے اردو دنیا میں محتاج تعارف نہیں۔

ہندوستان کے اسلامی عہد کی تاریخ اتنی غلط لکھی گئی ہے کہ اسے دوبارہ لکھنے کی ضرورت ہے۔ ایک غیر جانبدار شخص ٹاڈ جیسے مورخوں کو معاف کر سکتا ہے جو خود ساختہ اور جعلی دستاویزیں پیش کر کے مختلف فرقوں کے معاشرتی تعلقات خراب ہونے کا باعث ہوئے لیکن ان ہندوستانی مورخوں کو معاف نہیں کر سکتا جو ان افسانوں کی شہرت کا باعث ہوئے بدقسمتی سے ان لوگوں میں سے اکثر کچھ تو اصلی ماخذات سے مستفید نہ ہو سکے اور کچھ اکسائے ہوئے جذبات سے برانگیختہ ہو کر تعصب اور منافرت کی آگ کو اور بھڑکا دیا۔

تاریخوں کے بعد افسانوں اور ناولوں کا دور آیا اور ان میں بھی انہی جذبات کو جگہ دی گئی چنانچہ اس معاملہ میں بنگالی اور مرہٹہ مصنف بہت زیادہ قابل الزام ہیں جنہوں نے دلکش الفاظ میں مسلمان سلاطین اور بیگمات کے متعلق بالکل بے بنیاد لیکن نہایت شرمناک من گھڑت افسانے پیش کئے ان افسانوں کا جادو ایسا چلا کہ لوگ انہی کو واقعات سمجھنے لگے چنانچہ آج بھی اکثر اوقات بار بار اسلامی دور کا لطیف و جمیل مرقع نہایت کریہہ لباس میں ہمارے سامنے آتا ہے جس سے قومی منافرت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ لہذا ضرورت ہے کہ اس قسم کے افسانوں سے جن میں کسی فرقہ کے کسی فرد کی داستان حیات بیان کی گئی ہو خصوصاً اگر اس میں اس کردار کی زندگی کا کوئی تاریک پہلو پیش کیا گیا ہو اجتناب کیا جائے۔ ہندوستانی قومیت کی تعمیر کے لئے ضروری ہے کہ ملک کے مختلف فرقے اپنے محدود نظریہ قومیت میں، جسے درحقیقت فرقہ پروری کہنا چاہئے، تبدیلی کریں۔ مسلمانوں کو چاہئے کہ عہد قدیم کے تہذیب و تمدن پر اسی طرح فخر کریں جس طرح قرون وسطیٰ کے تہذیب و تمدن پر کرتے ہیں اور اسی طرح ہندوؤں کا فرض ہے کہ قرون وسطیٰ کی اسلامی سلطنت کو اسی طرح اپنا سمجھیں جس طرح عہد قدیم کی حکومتوں کو سمجھتے ہیں۔

مصنف نے کتاب کو غالباً جاذب نظر بنانے کے لئے ناول کا نام "حیدر علی" رکھا ہے لیکن درحقیقت اس کا ہیرو حیدر علی نہیں۔ اگر اسے بدنور کی مہارانی ویرماجی کی ہوس رانیوں کی داستان کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا۔ اسی سلسلہ میں حیدر علی کی ترکتازیوں، مرٹیوں اور مندروں کی زبوں حالی کا ذکر بھی آگیا ہے جو اس زمانے میں فحاشی اور عیاشی کے اڈے بن گئے تھے۔ جن واقعات پر افسانے کی بنیاد رکھی گئی ہے تاریخوں میں موجود ہیں اور مصنف نے ملک کے حالات دیکھتے ہوئے احتیاطاً دیباچہ میں اقتباسات کے ساتھ ان کا حوالہ بھی دے دیا ہے۔ یہ دیباچہ شاید اس لئے اور بھی ضروری تھا کہ وہ ناظرین جو تاریخ میسور سے واقف نہیں افسانے کے پس منظر سے واقف ہو جائیں۔

فتح بدنور کے سلسلے میں معلوم ہوتا ہے کہ لطف علی اور مرزا خاں کی داستان عشق، شرر مرحوم کے ناول منصور موہنا کے پلاٹ سے متاثر ہو کر لکھی گئی ہے۔ زبان صاف اور شستہ ہے اور اگرچہ کہیں کہیں زبان اور محاورے کی غلطیاں رہ گئیں ہیں لیکن اس سے افسانہ کی دلچسپی میں کمی نہیں آتی۔

کاغذ معمولی، کتابت اور طباعت صاف اور عمدہ ہے صفحات ۲۰۴ قیمت صرف ۸ر

پتہ:- محمد سراج الدین بک سیلر و پبلشر۔ ڈکنسن روڈ بنگلور۔ (م)

## ماہنامہ سب رس

نگران ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ، مدیر صاحبزادہ میر محمد علیخاں صاحب میکش مہتمم خواجہ حمید الدین صاحب۔ اشتراک سالانہ چار روپیہ، بیرون حیدرآباد کے لئے چار روپیہ آٹھ آنہ۔ دفتر "ادارہ" رفعت منزل خیریت آباد۔ حیدرآباد دکن

یہ ماہنامہ ادارہ ادبیات اردو حیدرآباد دکن کا آرگن ہے۔ جس کے جنوری اور فروری کے شمارے اب تک شایع ہو چکے ہیں۔ جنوری کا شمارہ مضامین کی ترتیب اور تنوع کے اعتبار سے دلچسپ ہے اور بعض مضامین نظم و نثر غور و فکر کے ساتھ پڑھے جانے کے لایق ہیں۔ سرورق چغتائی آرٹ کے ان نقوش کا رہین منت ہے جو عام طور پر نگاہوں کو تو بھلے نہیں لگتے، مگر دماغ، طویل غور و فکر کے بعد ان کی قدردانی کے لئے آمادہ ہو جاتا ہے۔ فروری کے شمارہ پر جو اس رسالہ کا دوسرا پرچہ ہے، ہم قدرے تفصیل کے ساتھ تبصرہ کرتے ہیں۔

"ادارہ" سب رس کے افتتاحیہ کا عنوان ہے جو اکیس بائیس سطروں پر مشتمل ہے۔ اسی اداریہ کا ایک جملہ یہ ہے:-

"اس سال اسلامک کلچر سوسائٹی نے یوم اقبال مناکر موجودہ زمانہ کے،

"ایک پیام بر" اور "مستقبلی شاعر کا خراج تحسین ادا کیا"

خط کشیدہ الفاظ کے چونکا دینے والے "ربط باہمی" سے قطع نظر کی جاسکتی ہے اگر اس "مستقبلی شاعر" کو وجدان کس طرح گوارا کرے گا، "شاعر مستقبل" نہایت ہی مانوس اور فصیح لفظ پہلے ہی سے موجود ہے۔ ادارہ سب رس کو غالباً اس ترکیب میں ثقل نظر آیا۔

تبصرہ کے عنوان سے الموسی پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا گیا ہے:۔

"اور اس میں بھی ہمیشہ کی طرح اپنی صلاحیتوں کا اظہار کیا ہے:۔

"مستقبلی شاعر" کے بعد "اپنی صلاحیتوں کو پڑھکر ہم حیران رہ گئے کہ یہ کیا ہو رہا ہے؟ ہم ادارہ ادبیات اردو کے فاضل ارکان کی خدمات میں ادب کے ساتھ عرض کرتے ہیں، کہ وہ اس نوع کی عجیب و غریب ترکیبیں تراش کر اردو زبان کو "بازیچہ" نہ بنائیں، اور اپنی "اپنی صلاحیتوں" کو منظر عام پر لانے کی کوشش نہ فرمائیں۔

ادارہ کے بعد سب سے پہلے "علامہ راشد الخیری کی یاد" کو درج کیا گیا ہے، یہ مضمون صرف ایک صفحہ پر مشتمل ہے جس کا ایک حصہ خواجہ حسن نظامی صاحب کے "منادی" سے لیا گیا ہے۔ اب چند سطریں جو خود مضمون نگار کی لکھی ہوئی باقی رہتی ہیں ان کا حال یہ ہے:۔

لہ "جب کہ ہماری صنف لطیف کی تمام علمی سطح بام عروج"

"پر گامزن ہو کر اوہام و خرافات سے بچ رہی تھی"

لہ "آج دنیائے ادب میں مصور غم کی دلآویز انشاپردازی"

"اور بہترین افسانہ نگاری کا ڈنکا بج چکا ہے"

لہ "یہ امتیاز علامہ مرحوم ہی کو حاصل ہے کہ جہالت اور غیر ضروری"

"آداب زندگی میں جکڑی ہوئی افسردہ عورتوں کے لئے ہنسانے اور"

"خوش کرنے والا ذخیرہ کافی مقدار میں بہم پہونچایا"

طرز بیان کی اسی "سادگی اور دلآویزی سے متاثر ہو کر، ادارہ سب رس نے اس مضمون کو سب سے پہلے جگہ دی ہے۔

"فطرت" کو ہم نے کئی مرتبہ غور و خوض کے ساتھ پڑھا، مگر کچھ سمجھ میں نہ آیا کہ مضمون نگار آخر کیا کہنا چاہتا ہے۔

اس مضمون کا ایک جملہ یہ ہے:۔

"اس نے لکنت لیتے ہوئے دبی زبان سے کہا"

یہ پورا مضمون کوئی جدید آرٹ معلوم ہوتا ہے۔

بچوں کے صفحات میں "چار مینار" جس مضمون کا عنوان ہے، اس کی دوسری سطر کا آخری جملہ یہ ہے:۔

"جس کی تاریخ اس پریمی شہر کی

وہ گزشتہ اور موجودہ عظمت کو ایک رشتہ میں پرو دیتی ہے"

پریمی نا لبّا (Romantic) کا ترجمہ ہے جو صحیح نہیں ہے۔

عربی ادب خلفائے راشدین کے عہد میں، زندگی کے مظاہر، اور ناسکیو کے سیاسی نظریات وغیرہ مضامین قابل قدر ہیں، اور "حسن و دل" اس شمارہ کا سب سے زیادہ کامیاب اور دلچسپ مضمون ہے۔

حصہ نظم میں نواب عزیز یار جنگ بہادر کی غزل کے چند اشعار ملاحظہ ہوں:۔

نہ لگا ٹھوکریں ظالم نہ لگا رستے میں — گر پڑا ہے دل رنجور پڑا رہنے دے

چارہ گر دیکھتا ہی ان کو اسی ڈر سے — دل مجروح میں ناسور پڑا رہنے دے

یہ وہی فصیح الملک داغ کے "تلمیذ رشید" نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز ہیں جنہوں نے باقیات فانی کے سیکڑوں اشعار کو "غلط، مہمل اور لغو" بنا کر چھوڑ دیا ہے، (خط کشیدہ مصرعوں اور الفاظ پر قارئین کا وجدان بہتر طور پر تنقید کر سکے گا)۔ اسی غزل کا ایک شعر ہے:۔

ہم سمجھ لیں کہ یہی ہے ترے کشتہ کا کفن — پرتوے عارض پر نور پڑا رہنے دے

"پرتوے عارض" نہ معلوم شاعر کے قلم کی لغزش ہے یا کاتب صاحب کا فیض اثر۔

جس نظم کا عنوان "بیوی کی یاد میں" ہے اس کی اشاعت سے کارکنان ادارہ کا مقصد، شاعر کے غم میں شریک ہو کر انسانی ہمدردی کا ثبوت دینا معلوم ہوتا ہے، یہ جذبہ بہر حال قابل قدر ہے۔

"نیا پل اور شام میں" "چغتائی آرٹ" جیسی "حسن کارانہ" کشش پائی جاتی ہے، اس نظم کا آخری شعر ہے:۔

ایسے خوش منظر میں میری ذات ہی کھوئی ہوئی
جاگتی ہے آنکھ اور تقدیر ہے کھوئی ہوئی

"میری ذات ہے کھوئی ہوئی" کا صحیح لطف کوئی "فنا فی الذات" صوفی ہی اٹھا سکتا ہے۔

"ساون" پر ادارہ نے ایک نوٹ سپرد قلم فرماتے ہوئے اظہار خیال کیا ہے:-

"سادگی اور پرکاری" اس نظم کی خصوصیت ہے"

اس نظم کی ابتدا اس طرح ہوتی ہے:-

"سب درختوں نے ہے سبز جوبن لیا، گونجتی ہے پپیہے کی پیہو"
"دیکھ کالی گھٹا میرے سندر پیا۔ یاد آنے لگے تیرے گیسو"

پوری نظم اسی "صنعت سادگی و پرکاری" میں فرمائی گئی ہے۔ "سبز جوبن لیا" کی سادگی اور پرکاری کی صحیح داد "اونچی صلاحیتوں" والے حضرات ہی دے سکتے ہیں تشبیہات میں بھی خاص ندرت کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ "آنکھوں کو "دیدے" کہہ کر "روپہلی کٹوروں" سے اور پلکوں کی "چھوئی موئی" سے تشبیہہ دی گئی ہے۔ نظم کے چوتھے بند کا پہلا مصرعہ یہ ہے:

"چپ کے چپ کے کٹاری چلانے لگیں"

"چپکے" کے بجائے "چپ کے" لکھنا اردو رسم الخط کے لئے کیا عجب ہے کوئی فال نیک ہو ——!

گیارہویں بند میں "موسم" کو "عالم" کے قافیہ کے ساتھ نظم کیا گیا ہے۔ اسی نظم کے "نوٹ" کو پڑھ کر اس عجیب حقیقت کا بھی اظہار ہوا کہ جناب باپر کی نظم "ہائی سو" "علمی طبقوں" میں بہت مقبول ہوئی۔

تصاویر میں کوئی گورسرن لال صاحب آزاد بھی اپنی ایک رباعی کے ساتھ جلوہ فرما نظر آتے ہیں۔ کارکنان سب رس غالباً شعراء کی گریڈ ([illegible] Research) فرما رہے ہیں۔

ہم آخر میں کارکنان سب رس کی ادبی کاوشوں اور علمی سرگرمیوں کا صدق دل سے اعتراف کرتے ہیں یقین ہے کہ ملک اپنے نوخیز مجلہ کا فراخدلی کے ساتھ خیر مقدم کرے گا۔ ہم سب رس کو پھولتا پھلتا دیکھنے کے متمنی ہیں۔

---

**اُردو مسعود نمبر** | اڈیٹر، مولوی عبدالحق صاحب بی۔اے (علیگ) آنریری سکریٹری انجمن ترقی اُردو، اورنگ آباد (دکن)

نواب مسعود جنگ سر سید راس مسعود مرحوم اُس علمی اور معزز خاندان کے چشم و چراغ تھے، جس کے کارنامے دنیا پر آفتاب کی طرح روشن ہیں۔ مسعود کے بچپن کے ابتدائی سال اُس عظیم المرتبت انسان کی آغوش میں گذرے، جو عل کے اعتبار سے سن رسیدہ، موج اور وقار و تمکین کے لحاظ سے پہاڑ کی چٹان تھا۔ راس مسعود کو سر سید احمد خاں جیسا شفیق سرپرست ملا، کتنا خوش نصیب تھا مسعود کا بچپن! — مسعود جنگ کی ذات، اپنے نامور دادا سر سید احمد خاں کے جوشِ عمل اور اپنے لایق باپ جسٹس محمود کی ذکاوت و ذہانت کا سنگم تھی۔ ان کی زندگی کا بڑا حصہ تعلیمی دلچسپیوں میں گذرا، عثمانیہ یونیورسٹی کی محرابیں اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے بام و در راس مسعود کے احسان سے جھکے رہیں گے مسعود جنگ کو ہم سے اُس وقت جدا ہونا پڑا، جبکہ اُن کی ہم کو بڑی ضرورت تھی۔ قوم میں مفکر اور علمی انسانوں کا قحط ہے، جانے والا، اپنا جانشین چھوڑ کر نہیں جاتا۔ افسوس کہ مسعود بھی اپنے تعلیمی تجربات اور عظمت و خودداری کو لے کر موت کی نیند سو گئے۔ اب وہ وہاں ہیں، جہاں اُن کو "مسعود جنگ" اور "سر راس مسعود" نہیں بلکہ صرف مسعود کی حیثیت سے دیکھا جائے گا، جہاں اُن کی ڈگریوں اور خطابات پر نہیں، بلکہ اُن کی "سیرتِ مسعود" اور "اعمالِ حسنہ" پر حصہ ملے گا —

انجمن ترقی اُردو اورنگ آباد دکن کے مشہور آرگن "اُردو" نے اسی محبوب و مسعود ہستی کی یادگار میں اپنا خاص شمارہ نکالا ہے، جس پر ہم ذیل میں تبصرہ کرتے ہیں:۔

"مسعود نمبر" کے قریب قریب تمام مضامین دلچسپ اور بلند پایہ ہیں، جن کے پڑھنے سے مسعود جنگ مرحوم کی زندگی کے بہت سے گوشے روشنی میں آجاتے ہیں۔ یہ تمام مضامین سر راس مسعود کے احباب و شناسا حضرات کے لکھے ہوئے ہیں جو سنے سنائے نہیں بلکہ تجربہ اور مشاہدات کے واقعات پر مشتمل ہیں "چند روز مسعود" "علی گڑھ میں سید راس مسعود کا کام" "مسعود مرحوم کی زندہ دلی" جن مضامین کے عنوانات ہیں، وہ مختلف اعتبارات سے قابل قدر ہیں۔ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے "زندہ دلی" پر فلسفیانہ انداز میں تبصرہ فرما کر مضمون کو بہت زیادہ دلچسپ بنا دیا ہے۔ جناب مولوی عبدالحق صاحب کا مضمون "سر راس مسعود" اس شمارہ کی جان ہے۔ مولوی صاحب قبلہ نے آنسوؤں

کے ساتھ ساتھ موتی بھی برسائے ہیں، اور یہ مضمون سیرت نگاری کا شاہکار ہے۔

اس مضمون کے آخر میں، راس مسعود مرحوم کے بعض انگریز احباب کے انگریزی مضامین ہیں، جن کا اردو ترجمہ بھی ساتھ ہی دے دیا گیا ہے۔ ان مضامین سے مرحوم کی شخصیت اور مقبولیت کا اندازہ ہوتا ہے۔ پروفیسر ای۔ ای۔ اسپیٹ کا مضمون، ان میں سب سے بہتر اور دلچسپ ہے۔ مسعود جنگ مرحوم ہی، پروفیسر صاحب موصوف کو عثمانیہ یونیورسٹی میں لائے تھے۔ پروفیسر اسپیٹ کا یہ مضمون "احسان شناسی" کا ایک زندہ ثبوت ہے۔ انگریزی مضامین کے سلسلہ میں صفحہ ۱۵۰ (اردو ترجمہ کی سطر ۵) پر جرمنی (Germany) کا ترجمہ ہانیہ کیا گیا ہے، جس پر ہماری نگاہ نے خفیف سی ٹھوکر کھائی، عربی میں جرمنی کو "المانیہ" کہتے ہیں، غالباً اسی وزن پر "جرمانیہ" بنایا گیا ہے۔

مسعود نمبر کے مضامین نثر کے پڑھنے سے ہم کو یہ معلوم کرکے مسرت ہوئی کہ سر راس مسعود مرحوم، انگریزی عہدہ داروں سے کبھی جھک کر نہ ملتے تھے۔ وہ جس طرح شکل و صورت کے اعتبار سے وجیہہ تھے، اسی طرح قلب و ضمیر کے لحاظ سے خود دار اور حوصلہ مند تھے، ان کے دل و دماغ "مغرب زدگی" کے طوفان سے متاثر نہیں ہوئے۔ راس مسعود مرحوم کی زندگی کا یہ پہلو ہندوستانی عہدہ داروں اور ذی مقدرت اصحاب کے لئے اپنے اندر عبرت و نصیحت کا درس رکھتا ہے ـــــــ کاش! اس حقیقت پر غور کیا جائے ـــــــ!

حصۂ نظم میں سب سے پہلے علامہ سر اقبال کی نظم درج کی گئی ہے۔ جس کا ابتدائی بند تو مسعود مرحوم سے متعلق ہے، باقی حصہ میں شاعر نے فلسفۂ موت و حیات بیان کیا ہے۔ علامہ اقبال کی شاعرانہ عظمت سے کس کو انکار ہے، لیکن یہ نظم ان کے رتبہ سے قدرے فروتر ہے۔ اقبال کی دوسری المیہ نظموں (مرثیوں) میں جو سوز و گداز پایا جاتا ہے، وہ اس نظم میں مفقود ہے، ممکن ہے دوسری نظمیں از خود کہی گئی ہوں، اور یہ نظم "فرمایش" کا نتیجہ ہو۔ تاہم اس شعر کا حافظہ سے محو ہونا مشکل ہے:۔

نہ مجھ سے پوچھ کہ عمر گریز پا کیا ہے؟
کسے خبر کہ یہ نیرنگ و سیمیا کیا ہے؟

سید ہاشمی صاحب فرید آبادی کی غزل کا ایک شعر ہے:۔

چشمِ مست ساقی کے فیض سے گاہوں میں
بوند بوند پانی کی بادۂ معظم ہے

یہ " بادۂ معظم " " بنت العنب " کا شوہر معلوم ہوتا ہے۔

چودھری خوشی محمد صاحب ناظر اور جلیل قدوائی کی نظمیں دردانگیز ہیں ان کے پڑھنے سے طبیعت پر اثر ہوتا ہے، یہ نظمیں " مرثیہ " کی حیثیت رکھتی ہیں " فلسفہ " بن کر نہیں رہ گئیں۔

محترمی مولوی عبدالحق صاحب کی یہ کوشش یقیناً مستحق تہنیت و تحسین ہے، " مسعود نمبر " اپنے طرز کا واحد شمارہ ہے۔ جو عامیانہ مضامین اور سوقیانہ خیالات سے پاک و صاف ہے، جو حضرات راس مسعود مرحوم کی زندگی کا مطالعہ کرنے کے خواہشمند ہوں، وہ اس نمبر کو ضرور پڑھیں۔

---

**نذرِ ولی** | سلسلہ مطبوعات ادارۂ ادبیات اُردو شمارہ (۴۰) از طالبات جامعہ عثمانیہ ناشر :۔ ادارۂ ادبیات اُردو، رفعت منزل، خیریت آباد، حیدرآباد دکن

ادارۂ ادبیات اُردو حیدرآباد دکن نے اپنا چودھواں قابل قدر کارنامہ " نذرِ ولی " کے نام سے پیش کیا ہے۔ جس کی تقریب ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ پروفیسر عثمانیہ یونیورسٹی کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے۔ یوم ولیؔ کے حسن قبول اور اہمیت سے بحث کرنے کے بعد ڈاکٹر صاحب موصوف تحریر فرماتے ہیں :۔

" ان (ولی) کے کلام کی بعض خصوصیات جواب پھر اُردو شاعری میں جگہ حاصل کر رہی ہیں، اور یہ ثابت کرتی ہیں کہ انھوں نے اس نازک دور میں، فارسی کے مقابلہ میں اُردو کو بچانے کی جو سعی بلیغ کی تھی، وہ کتنی مستحکم بنیادوں پر مبنی تھی کیونکہ آج ہندی کے مقابلہ میں اردو کو بچانے کے لئے جو تدابیر اختیار کی جارہی ہیں اور زبان کو اصلاح کی طرف جو توجہ ہے، وہ ان ہی اصولوں پر مشتمل ہے، جن پر ولی نے عمل کیا تھا "

ولی کے زمانہ میں ریختہ اور فارسی میں نہ کوئی آویزش تھی، اور نہ اس قسم کی " مدافعت و اقدام " کا کوئی تصو

پایا جاتا تھا۔ اردو، ہندی کی موجودہ سیاسی کشمکش کو عہد ولی کے لسانی اور ادبی انقلابات سے دور کا واسطہ بھی نہیں ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی یہ رائے نہ معلوم کن "قدیم مخطوطات" سے ماخوذ ہے۔ جناب زور آگے چل کر ایک حقیقت ثابتہ کا اظہار فرماتے ہیں :-

"ولی نے اُردو کو تمام ہندوستان میں عام فہم بنانے کی خاطر اس کو صوبجاتی قید و بند سے آزاد کیا۔ دکنی عنصر کم کرکے شمال کے روزمرہ کو بھی شامل کرلیا۔"

کوئی شک نہیں کہ شمالی ہند کے روزمرہ نے دکن کی اُردو میں نزاکت اور حلاوت پیدا کردی۔ اہل دکن ولی کے اس احسان کو فراموش نہیں کرسکتے۔ اُردو کو صوبجاتی قید و بند سے آزاد کرکے مرکزیت اور ہمہ گیری پیدا کرنے کی آج بھی ضرورت ہے۔ ولی کی پاک روح اس خصوص میں اپنے اقدام کو تکمیلی شان کے ساتھ دیکھنا چاہتی ہے۔

یہ کتاب چار (۴) مضامین پر مشتمل ہے۔ جو سب کے سب جامعہ عثمانیہ کی فاضل طالبات کی نگارش جمیل کے رہین منت ہیں۔ اردو ادب میں اس نوع کی یہ پہلی کتاب شائع ہوئی ہے، شاعری "فن لطیف" ہے، جس سے "صنف لطیف" کو یقیناً دلچسپی ہونی چاہئے، یہ کتاب اسی دلچسپی کا ایک خوش جمال مرقع ہے۔ فاضل خواتین نے اپنے اپنے موضوع پر سیر حاصل بحث کی ہے، اسلوب نگارش شگفتہ، اور قوت استدلال پُرزور ہے۔ ان مضامین کے پڑھنے کے بعد، مضمون نگاروں کے تفکر دقیق اور وسعت نظر کی بے اختیار داد دینی پڑتی ہے۔ تصوف اور شاعری پر جو فنی انداز میں بحث کی گئی ہے، اس کو پڑھ کر محترم خواتین کی وسعت معلومات پر حیرت ہوتی ہے۔ ان مضامین کے طرز بیان میں قدرے ژولیدگی پیدا ہوگئی ہے لیکن محاسن کا پلہ بہرحال بھاری ہے۔

لطیف النساء صاحبہ بی اے نے ولی کے بعض اشعار کو "حسن محبوب، چشم فسوں ساز، مژگاں، نگاہ ناز، ابروے رنگیں، دہن نازک، لب لعلیں، زلف عنبریں، قد رعنا، خال زیبا، خط دلبر، رخسار، ناز و انداز، میان معشوق اور رفتار مستانہ" کے عنوانات کے تحت پیش فرماکر، کتاب کو بہت زیادہ دلچسپ بنا دیا ہے ——— ادارہ ادبیات اردو کی ادبی سرگرمیاں بہرحال لائق توصیف ہیں۔ کاش، ملک کو ان کی صحیح طور پر قدر کرنے کی توفیق نصیب ہو۔ سرورق پر حضرت ولی کو "باباے ریختہ" لکھا گیا ہے، اس ترکیب میں طنز و مزاح کا ایک پہلو نکلتا ہے۔ اور ثانی معانی ولی کے نام کے ساتھ مزاح و ذم کی جہت سے بعید، اور خفیف سے خفیف وابستگی کو بھی ہم برداشت نہیں کرسکتے

ولی کی شاعرانہ عظمت، ہمارے خطابات و القاب کی محتاج نہیں ہے، اور اگر یہ ضرورت ناگزیر ہو گئی ہے، تو پھر اُردو ادب میں شگفتہ اور پاکیزہ ترکیبوں کی کمی نہیں ہے ہم کو امید ہے کہ ادارۂ ادبیات اُردو، کے فاضل ارکان اپنی ترکیب پر اصرار نہ فرمائیں گے۔

دو سو اڑتالیس صفحات کی یہ مجلد کتاب، طباعت و کتابت کے اعتبار سے بھی دیدہ زیب ہے مکتبہ ابراہیمیہ مشین پریس حیدرآباد نے نہایت محنت کے ساتھ کتاب کو چھاپا ہے قیمت کا کہیں ذکر نہیں ہے۔

"ادارہ"

---

# غزل

نہ ہنسانا مجھے چاہا نہ رلانا چاہا  غم نے اک پیکرِ تصویر بنانا چاہا
حُسن بنکر ہی رہی چاکِ گریباں کی ادا  جوشِ وحشت نے بہت عیب لگانا چاہا
کیا تماشا ہی کہ تدبیر سے عاجز ہیں ہمیں  موت نے بھی کوئی آنے کا بہانا چاہا
مجھ پہ اک اور شبِ غم یہ قیامت ٹوٹی  مسکراتے ہوئے تاروں نے ہنسانا چاہا
دلِ محروم سا دیکھا نہیں پابندِ وفا  جان پر کھیل کے ایمان بچانا چاہا
ڈوبتے کے لئے تنکے کا سہارا تھا بہت  تم نے خود میری طرف ہاتھ بڑھانا چاہا

برمحل ان کی نگاہوں میں تبسم دیکھا
ہم نے جب درد کا احساس چھپانا چاہا

کون اس عالم تخئیل میں رہبر تھا مرا
راہ بھولا تو مجھے کس نے بتانا چاہا

بیٹھے بٹھلائے لیا مفت کا جھگڑا زیبا
دل دیوانہ کو کیوں راہ پہ لانا چاہا

زیبا

# وفاؔ

محمد عمر خان وفاؔ خلف نواب برق الدولہ بہادر ملک کے اُن شعرا میں سے ہیں جنہیں امتداد زمانہ نے گمنامی کا شکار بنایا ہے۔ ان کے جد امجد عمر بن عوض نواب ناصرالدولہ بہادر کے عہد حکومت میں حیدرآباد آئے۔ اولاً راجہ شیو پرشاد کی ماتحتی میں ۱۰۰ نفر عروب کی جمعداری پر تقرر ہوا۔ قومی شجاعت اور وفاداری کے مدنظر مہاراجہ چندولعل بہادر کے دور میں اس جمعیت میں ۵۰۰ عروب کا اضافہ ہوا۔ انکے فرزند صالح خدمت جمعداری کے علاوہ خطاب (برق جنگ بہادر) سے سرفراز تھے۔ برق جنگ اول کے بعد انکے فرزند محسن بھی آبائی خدمات اور خطاب سے ممتاز رہے۔ وفاؔ انہیں برق جنگ ثانی کے فرزند ارجمند ہیں جنہیں دربار سخن سے شاعری کا خلعت عطا ہوا۔

وفاؔ کا سال ولادت ۱۲۹۸ھ ہے۔ کمسنی ہی سے انھوں نے اپنی اعلیٰ دماغی توتوں اور ذہنی صلاحیتوں کا ثبوت دینا شروع کیا۔ آٹھ سال کی عمر میں اسلامیات کی تعلیم سے فراغت پائی۔ دسویں سال میں اردو اور فارسی میں دستگاہ حاصل کی۔ عربی گو مادری زبان تھی لیکن اسمیں بھی کافی دلچسپی لیکر کامل مہارت پیدا کرلی۔ مرہٹی اور گجراتی کا آپکو بہت شوق تھا اور اسطرف کچھ توجہ بھی کی مگر انگریزی میں مبتدی ہی رہے فارسی اور اردو میں میر بہادر علی صفیؔ سے تلمذ تھا۔ یہ غضب کے طباع اور ذہین تھے۔ طبیعت موزوں تھی۔ فی البدیہہ اشعار کہنے کی

خاصی مہارت تھی ۔ کم عمری میں انکی شادی کرنل افسرالملک بہادر کی صاحبزادی سے ہوئی ۔ جلسۂ عقد میں اتنے سہرے پڑھے گئے کہ انکا مجموعہ "ترانۂ شادی" کے نام سے شایع ہوا ۔ فصاحت جنگ جلیل کے سہرے کا مقطع یہ ہے :-

دونوں کی جلیل آنکھوں سے لیلو نہیں بلائیں　　بھولا میرا نوشاہ ہے نادان ہے سہرا

یوں تو وفا نے بچپن ہی سے شعر و شاعری کی رنگین دنیا میں قدم رکھا لیکن پندرہ سال کی عمر سے اس فن میں جو لانیاں دکھانی شروع کیں ۔ دکن کے قدیم اخبار المحبوب میں ان کے علمی و ادبی مشاغل کا ذکر " دکن کے ہونہار بچے " کے عنوان سے ملتا ہے ۔ تین چار سال بعد انکی غزلیں مقامی رسائل کے علاوہ بیرون ملک کے بعض اعلیٰ ادبی پرچوں میں شایع ہوتی رہیں ۔ پہلی مرتبہ انکی جو غزل چھپی تھی اسکے چند شعر یہ ہیں :-

کی وفا میں نے تو یہ طرز جفا بھی آئی　　دل میرا آپ پہ آیا تو ادا بھی آئی
اشک بہتے ہیں اگر دل میں جلن ہوتی ہے　　درد کے ساتھ ہی دنیا میں دوا بھی آئی
تیرے آنے سے ہوئی اور ہی گلشن کی ہوا　　آج اٹھلاتی ہوئی باد صبا بھی آئی
ملتے رہتے ہیں وہ ارباب وفا سے اکثر　　کوئی پوچھے تو سہی قدر وفا بھی آئی

وفا کے کلام میں کہیں غالب کی چاشنی ہے تو کہیں داغ کی روانی ۔ کسی جگہ امیر کا اثر کارفرما ہے تو کسی جگہ آتش کی رنگ آمیزی ۔ باوجود ان اثرات کے شاعر کی انفرادیت ، مخصوص رنگ اور خاص طرز بیان پورے کلام حاوی ہے ۔ عربی انکی مادری زبان تھی اسلئے خال خال قومی استعارے ——— برق وادی ایمن ، کوس لمن الملکی ، شکل کلیم ، صحرا نوردی قیس ، ناقۂ لیلیٰ وغیرہ نظر آتے ہیں ۔

وفا عشق کی دل نوازیوں اور جذبات کی رنگینیوں کو مسحور کن انداز میں پیش کرتے ہیں ۔ انکی شاعری ایک سریلا راگ ہے جس سے محبت کے نغمے نکل کر فضائے بسیط میں منتشر ہوجاتے ہیں ۔ انکا قلم حسن و جمال کی ہنگامہ آرائیوں اور حسن و محبت کی منتہائی گہرائیوں کی تصویریں کھینچتا ہے ۔ انکا بیکر تخیل طائر بلند پرواز کی طرح عشق کے آسمان رموز تک پہنچتا ہے اور غیر فانی نقوش سامع کے صفحہ دماغ پر مترسم کرتا چلا جاتا ہے ۔ گو مضمون حسن و عشق پامال و فرسودہ ہوچکا ہے مگر وفا کی قوت بیانیہ اور مرصع کاری مردہ مضامین میں ایسی جان ڈالتی

ہے کہ سننے والے کے قلب کو گرما دیتی ہے اور روح کو تڑپا دیتی ہے۔

**مثالاً** ولیں بھی دردِ عشق جگر میں بھی دردِ عشق — کیونکر بتاؤں یہ کہ کہاں ہے کہاں نہیں
جنت سے کم نہیں دل پُرداغ کا چمن — گلچین کا یاں گذر نہیں خوف خزاں نہیں
دیر و حرم میں گلشن و صحرا میں کوہ میں — آنکھیں جو ہوں تو یار کا جلوہ کہاں نہیں
جوشِ وحشت کا تو جب لطف ہے کے دست جنوں — ٹکڑے داماں و گریباں بھی ہوں زنجیر کیساتھ
کیا کیا ملا ہے عشق کی سرکار سے ہمیں — پر آب چشم خستہ جگر بیقرار دل
اک دل کی اصل کیا ہے محبت کے سامنے — کرتے نثار تم پہ جو ہوتے ہزار دل
گل اسطرف چمن میں کھلائے بہار نے — داغوں سے اسطرف ہے میرا لالہ زار دل

شاعر ——— نوجوان شاعر شباب کے سرشار سمندر میں جب قدم رکھتا ہے تو مستانہ لہریں اسکی نظر کو دعوت کیف دیتی ہیں اور نسیم روح افزا کے خوشگوار جھونکے اسکے تخیل کو بام عروج تک پہونچا دیتے ہیں۔ وہ عیش و نشاط اور حسن و محبت کی رومان آفریں دنیا میں جگہ پاتا ہے جہاں کا ہر ذرہ بہار و نور، سرور و خمار میں ڈوبا ہوا ہے۔ شاعر کیلئے اسکا محبوب پیکر جمیل و مجسمہ حسن و رعنائی ہے۔ وہ اسکی پرستش کا مرکز، احساسات کا جولانگاہ اور حسین خیالات کا سرچشمہ ہوتا ہے۔

عاشق کے قلبی کیفیات، ذہنی رجحانات، روحانی احساسات کو احاطۂ تحریر میں لانا شاعری کا ایک نازک مقام ہے۔ مگر جس سادگی و روانی کیساتھ وہ دلکی گہرائیوں تک پہنچکر دلکش پیرائے میں اپنے تاثرات کو بیان کرتے ہیں۔ اسی سے انکی دقتِ نظر، سلامتی طبع، جودت فکر اور ذوق فن کا پتہ چلتا ہے۔ وفا معشوق کی تعریف میں اسطرح کہوئے جاتے ہیں ———

بارش مضمون ہے کیا کیا وصف روئے یار میں — یوں کبھی برسا نہو گا ابر گوہر بار صبح
وصف گیسو گر کروں ہوجائے عالم شام کا — ذکر ہو رخ کا تو پیدا ہوں ابھی آثار صبح

---

تری تلوار کا سایہ عجب سایہ ہے اے قاتل — ملا آرام ایسا نیند سی طاری ہے بسمل پر

میرے صیاد کا عالم کوئی دیکھے گلستان میں — نظر ہے روئے گل پر کان آوازِ عنادل پر
اثرمیرے تڑپنے کا ہوا اتنا تو قاتل پر — کہ تھی جس ہاتھ میں تلوار اب وہ ہاتھ ہے دل پر

معشوق کی تیغ جور و تعدی کے عاشق بسمل ہوا ہی کرتے ہیں۔ کبھی تیر نظر سے گھائل تو کبھی خنجر ادا سے زخمی—— کبھی تبسم کی بجلی خرمن صبر کو آن واحد میں تباہ کرتی ہے تو کبھی نسیم التفات کے جھونکے اور جلا تے ہیں لیکن عاشق ہے کہ زندگی کا ہر لمحہ اور اپنے بس کی ہر چیز ہر وقت قربان کرنے کو حاضر!

صبح کی معصوم فضاؤں میں، صبا کے دلربا جھونکوں میں، خوش گلو پرندوں کے دلفریب چہچہوں میں عاشق بے خود ہو جاتا ہے۔ ابر کی محشر آزیں چال، ساون کی مدہوش گھٹائیں، شفق کی بوقلموں سحر طرازیاں اُسے پیغام سرشاری سناتی ہیں۔ گلشن میں کلیوں کی چٹک، پھولوں کی مہک، کوئل کی کوکو، بلبل کا ترانا اسے رہ رہ کر کسی کی یاد دلاتا ہے۔ بادل کی گرج اور بجلی کی چمک میں اسکے لئے فردوس گوش اور جنت نظر کے سامان مہیا رہتے ہیں—— وہ جلووں کی ضیاپاشی سے پروانہ وار کسی کے شمع حسن پر قربان ہونا چاہتا جب وہ زماں و مکان کے قیود سے آزاد—— داخلی کائنات کا جائزہ لیتا ہے تو داغہائے دل گل ہائے لالہ زار کی طرح درخشاں نظر آتے ہیں اور انکا ہر ذرہ مجسمہ سرور و زمزمہ اور مرقع خمار و کیف نظر آتا ہے۔

عاشق کی ناکامی، شاعری کا ایک اہم عنصر ہے۔ اسکی نامرادی کے چرچے ایسے مشہور ہو جاتے ہیں کہ حسن وعشق کے افسانے بھی ماند پڑ جاتے ہیں۔ جفا محبوب کا مقبول حربہ ہے۔ جو اوس سے وفا کرتا ہے وہ اوس غریب سے ہمیشہ ترش روئی، تلون اور اغماض سے کام لیتا ہے۔ اپنے چاہنے والوں سے نہ صرف بدمزاجی سے پیش آتا ہے بلکہ اسکا دل جلانیکے لئے رقیب روسیاہ کے ساتھ محبت، مروت اور دوستی سے ملتا ہے۔ فراق کے اضطراب اور کسک کو کس شاعر نے بیان نہیں کیا مگر جس ندرت سے وفا ہجر کے اضطراب کو بیان کرتے ہیں اُسے ایک عجیب لطف حاصل ہوتا ہے۔ وفا ہجر، ناکامی، رقابت اور اسی قبیل کے تاثرات کو نئے نئے لباس میں اور انتہائی شگفتہ انداز میں اسطرح پیش کرتے ہیں :-

پامال کر دیا تیری رفتار شوخ نے — یوں ٹھوکروں سے دلکو نہ ظالم کچل کے چل
تم اور ترک جفا یہ خیال بھی نہ کرو — گذر ہی جائینگے ہر حال میں ہمارے دن

شب فراق میں یوں دل ہے مضطرب میرا — فلک پہ برق کو جسطرح اضطراب رہے

گرفتاران الفت کی عجب حالت ہے فرقت میں — کبھی آہیں کبھی نالے کبھی فریاد کرتے ہیں

کون سُنتا ہے شبِ ہجر کہانی میری — کوئی مونس ہے نہ ہمراز نہ ہمدم پیدا

کچھ اس ڈھب سے شہیدان محبت کے علم نکلے — تماشائی بھی گھر سے نوحہ گر با چشم نم نکلے

کب الجھ سکتے ہیں اب سلسلۂ دہر میں ہم — دل لگا بیٹھے ہیں جب زلف گرہگیر کے ساتھ

چالیں یہ سب رقیب کی ہیں ورنہ کیا سبب — تیری نگاہ لطف میرے حال پر نہو

وفاؔ کی پیدایش اس زمانہ میں ہوئی تھی جبکہ محسنات معنوی و لفظی کی کلام میں بھرمار تھی۔ ہر شاعر و ناشاعر انکو آزادی سے استعمال کرتا تھا۔ کلام کی خوبی زیادہ تر لفظی الٹ پھیر، ترکیب و ترتیب میں سمجھی جاتی تھی۔ مگر جس زمانہ میں وفاؔ کی ادبی نشو نما ہو رہی تھی شاعرانہ رجحانات سادگی کی طرف مائل ہو رہے تھے۔ اہل ذوق صنعتوں کی افراط سے کسی قدر برداشتہ خاطر ہوگئے تھے اور فطری شاعری کی طرف توجہ کر رہے تھے۔ بناوٹ، تصنع، مشکل پسندی سے احتراز کیا جانے لگا۔ مگر دبستان قدیم کے اساتذہ کا ذوق تغزل ارادی یا غیر ارادی طور پر پرانی ڈگر پر قایم تھا۔ لیکن جنھوں نے نئے دور میں سانس لی، پھولے اور پھلے وہ ماضی کو مشکوک نگاہوں سے دیکھتے تھے، حال کو سمجھنے کی کوشش کر رہے تھے اور مستقبل کی تاریکی میں امید و بیم کی کرنوں کے متلاشی تھے۔

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ استعارہ، کنایہ، تشبیہ وغیرہ کا مناسب استعمال شعر کی خارجی خوبیوں میں اضافہ کرتا ہے۔ جب دقیق مطالب، غامض مسائل اور باریک نکات پیچیدگی پیدا کرتے ہیں تو شاعر ان ہی سے مدد لیکر الجھی ہوئی گتھیوں کو سلجھاتا ہے جس سے نہ صرف ادائے مطالب میں غیر معمولی سہولت پیدا ہوتی ہے بلکہ شعر میں برجستگی و لطافت بھی پیدا ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ قصیدہ اور مثنوی میں انکا استعمال زیادہ ہوتا ہے، اور غزل میں کمتر۔

بعض شعرا کے کلام میں سادگی کی بجائے تصنع، روانی یا بے ساختگی کی بجائے بناوٹ، سلاست کی بجائے آرائشگی ملحوظ خاطر رہتی ہے۔ پھر معنی سے معنی آفرینی کافی گنجلک پیدا کرتی ہے۔ لیکن وفاؔ کا کلام چند مستثنیات سے ہے اور شاید اسی لئے زیادہ دلکش اور جاذب نظر ہے۔ انکے کلام کی بڑی خوبی زبان کی صفائی اور بیان کی سلاست ہے

وہ حتیٰ الامکان مناسب الفاظ سے شعر میں موسیقیت پیدا کرتے ہیں۔ انکا کلام بڑی حد تک صنایع بدایع سے پاک ہے اور معنوی خوبیوں کے ساتھ عاشقانہ رنگ میں شرابور۔

ہماری شاعری پر ردو قدح اور نکتہ چینی بڑی حد تک اس وجہ سے ہوتی ہے کہ اسمیں سوائے تقلید کے کچھ نہیں۔ وہ خیالات جو زمانہ گذشتہ کے شعرا باندھ چکے ہیں ——— معشوق کی بے وفائی —— عاشق کا پاس وفا ——— رقیب کی رقابت وغیرہ بلاکم وکاست ابتک جاری ہیں لیکن اہل ذوق اس امر سے واقف ہیں کہ حقیقی شعرا نے ان ہی خیالات کو اسطرح بیان کیا ہے کہ انمیں ندرت، جدت، اور انتہائی دلچسپی پیدا ہوگئی ہے۔ جسطرح صانع قدرت کے مظاہرات فطرت میں سے کسی دو میں خواہ وہ ایک ہی طبقہ، جنس یا خاندان سے تعلق رکھتے ہوں تطابق نظر نہیں آتا ——— اسی طرح شاعر کا تخیل بھی بعض نئے کرشمے اسطرح دکھاتا ہے کہ انمیں بہت کم تعلق نظر آتا ہے ——— مگر ایک بلند پایہ شاعر کا تصور ایسی چیزیں پیش کرتا ہے جو نہ پہلے تھیں اور نہ اب ہیں۔ چنانچہ وفاؔ کے حسب ذیل اشعار سے اس امر کی تصدیق ہوتی ہے :—

تم سلامت رہو او جان کے لینے والے ہم بھلا موت کے شرمندۂ احسان ہونگے

---

جدت خرام ناز میں اے یار تا کجا رکھ چھوڑ کوئی چال قیامت کے واسطے

صحرائے قیس دیکھ کے دل نے مرے کہا کافی نہیں جگہ میری وحشت کے واسطے

---

نجد میں پھرتا رہا مجنوں بقدر حوصلہ میرے دیوانے کو اک عالم بیاباں چاہئے

حیدرآبادی نغموں میں وفاؔ کا قابل لحاظ حصہ ہے۔ انکی بعض غزلیں زبان زد خاص و عام ہیں گر بہت کم لوگ اس سے واقف ہیں کہ یہ وفاؔ کے فکر سخن کا نتیجہ ہیں۔ دکن کی گلی کوچوں، محلسراوں اور محفلوں سے کبھی کبھی انکی صدائے بازگشت اب بھی سنائی دیگی۔ انمیں سے صرف دو نمونتاً یہاں درج کئے جاتے ہیں :—

وہ ستم ترا وہ میری وفا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
گلے شکوے ہوتے تھے پر ملا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
کبھی ہم سے نامہ پیام تھا کبھی ذکر غیر حرام تھا
یہ ابھی ابھی کا ہے ماجرا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

---

غریق بحر محبت کا سن لے افسانہ
ہمیشہ زیست کی کشتی رواں رہے نہ رہے
شباب ہو گیا رخصت ہے آمد پیری
سحر کو دیکھئے یہ کارواں رہے نہ رہے

ہندوستان کی قومی تحریکات میں ادباء و شعرا کا کافی حصہ رہا ہے۔ غدر کے بعد سرسید "آزاد" حالی، شبلی واکبر کی کاوشوں نے ہندوستانی قومیت کے جسد خاکی میں برقی لہر دوڑادی۔ زمانہ حال کے شعرا اور نثر نگاروں میں حسن نظامی، ابوالکلام آزاد، سلیمان ندوی، ڈاکٹر اقبال، جوش ملیح آبادی اور حفیظ جالندھری اپنی ملی اور قومی جد و جہد کے باعث مشہور نام ہیں۔

وفا کی پرورش دکن کے ایسے خاندان میں ہوئی تھی جو قومی اور مذہبی روایات کے اعتبار سے نہایت راسخ العقیدہ تھا۔ وہ خود بھی اپنے سینہ میں درد مند دل رکھتے تھے۔ پھر مولوی عبدالقادر اور زمان خان کی صحبتوں نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا۔ اسی وجہ سے وہ کہیں خود غرض رہبران ملت پر برس پڑتے ہیں۔ کہیں ننگ قومی کا پاس دلاتے ہیں تو کہیں یورپ زدگی اور فیشن پرستی کی دھجیاں اڑاتے ہیں۔ قومی اور مذہبی تحریکات اور معاشرتی جلسوں سے انہیں خاص دلچسپی تھی۔ وہ نہایت خلیق اور ملنسار تھے۔ اخبار بینی کا بے حد ذوق تھا۔ روزنامچہ پابندی سے لکھنے کی عادت تھی۔ حلقۂ احباب گو محدود تھا لیکن ذی اثر و پرخلوص۔ اس سلسلہ میں لیاقت جنگ، نواب ماہر جنگ، نواب وزیر جنگ، نواب حامد یار جنگ، خسرو جنگ، نواب ممتاز یار الدولہ، محسن بن سعید، علی بن حسین اور محمد بن عیسے کے نام قابل ذکر ہیں۔

وفا کی والدہ کے قبل از وقت انتقال (۲۵ھ) نے انکی نوجوان مسرتوں پر پانی پھیر دیا۔ چند سال بعد والد کی وفات نے زندگی کے ایک پریشان کن باب کا آغاز کیا۔ اب وراثت کے جھگڑوں نے وہ سر اٹھایا کہ ۱۹ خورداد ۱۳۲۸ف کو ذریعہ فرمان خسروی شاہی کمیشن کا حکم صادر ہوا تاکہ تنازعات کی تحقیق اور وراثتی مسائل کی تدقیق کرے۔ مقدمہ بازی کی بھول بھلیوں کا ایک عبرت ناک اور افسوس ناک پہلو ہے کہ آج

وفاؔ کے انتقال کے ۱۴ سال بعد بھی اس امر کا فیصلہ نہ ہو سکا کہ کون لوگ جمعداری اور جاگیرات کے مستحق ہیں۔ ان ہی پریشانیوں کے متعلق وفاؔ لکھتے ہیں کہ " ۱۹۱۹ء میں میرے لئے بہت سی عبرتیں۔ بہت سی مصیبتیں تھیں۔ جو اس جانے والے سال کی طرح سب فنا ہو گئیں۔ اب صرف انکا احساس باقی رہگیا ہے۔ اس سال کا نصف میرے لئے تو بہت ہی نامبارک اور منحوس ثابت ہوا۔ حضرت والد مرحوم کی وفات حسرت آیات کا ناقابل برداشت صدمہ مجھے زندہ درگور کر گیا اور اس سال مجھے ایسی تکلیفیں پہونچیں جنکی تلافی قیامت تک نہیں ہو سکتی۔ الٰہی تو اپنے فضل سے آنے والی گھڑیوں اور آنے والے سال کو میرے اور میری اولاد کیلئے سبب کامرانی اور وجھہ شادمانی بنا"۔

والد کا سایہ عاطفت سر سے اُٹھنے کے بعد وفاؔ بالکل آزاد تھے۔ آزادی کا نشہ اتنا ہی خطرناک ہو سکتا ہے جتنا کہ مفید ——— مگر خصوصاً ایک نوجوان شاعر کے لئے انتہائی دلکش اور بے باک!

شباب، شعر اور شراب کے امتزاج نے وفاؔ کو وہ بنا دیا جنکی کسی کو توقع نہ تھی ——— اور شاید یہ نہوتے تو حافظ کا دیوان اور خیام کی رباعیات بھی نہ ہوتیں۔ ساغر و مینا کے متعلق خود وفاؔ کی زبان سے خمریات کا لطف دوبالا ہوتا ہے:———

اب تو دے مئے کی اجازت اے شیخ — دیکھ رحمت کی گھٹا چھائی ہے

———

خدا وہ دن بھی دکھائے کہ اے فصل بہار — بساط عیش ہو ساقی رہے شراب رہے

———

اُمنگیں جوش زن ہیں جلد بھر دے جام و پیمانہ — رہے آباد ساقی حشر تک یہ تیرا میخانہ

———

بہار آئی ہے جلسے ہو رہے ہیں بادہ خواروں میں — کرم ساقی کا ہو مدت سے ہوں اُمیدواروں میں

وفاؔ کی طبیعت کی افتاد کچھ ایسی واقع ہوئی تھی کہ وہ جلد سنبھل گئے۔ ماحول کی پابندیاں، والد مرحوم کی دیرینہ تربیت اور ذاتی جوہر نے آخر غلبہ پایا۔ جب نشہ ہرن ہوئے تو اُنہوں نے دیکھا کہ زمانہ کئی کروٹیں بدل چکا

بعض خود غرض احباب کی جھوٹی محبت کے دعوے، وراثت کے جھگڑے اور معاشی مشکلات نے انکی آنکھیں کھول دیں۔ اب انکے لئے سوائے اسکے کچھ نہ تھا کہ مبدائے فیض کی طرف خشوع وخضوع کے ساتھ رجوع ہوں۔ یہاں انہیں وہ اطمینان حاصل ہوا اور ایسی آسودگی نصیب ہوئی کہ دنیا کی نعمتیں اور لذائذ ہیچ نظر آنے لگے۔ سرکار مدینہ کی یاد، بیابان مدینہ میں آبلہ پائی کی خواہش، روضۂ نبوی پر پروانہ وار قربان ہونے کی حسرت ——— یہ وہ جذبات تھے جو وفاؔ کے دل میں موجزن تھے۔ مداحیہ اور نعتیہ اشعار و قصائد کی فراوانی ہونے لگی۔ افسوس کہ زمانہ نے وفا نہ کی۔ آخر دم تک انہوں نے اپنی حرمان نصیبی کو سکون نما اضطراب میں چھپائے رکھا۔ مگر مقدس تمناوں کے یہ شاعرانہ مرقع ادبیات کا سرمایہ بنے رہیں گے۔ ———

اک عمر سے یارب ہوں میں بیمار مدینہ — اب جلد دکھا دے مجھے گلزار مدینہ
جاونگا سر و چشم سے جب یاد کرینگے — آقا مرے مولیٰ مرے سرکار مدینہ
دم بھر میں گداؤں کو بنا دیتے ہیں سلطان — سلطانوں کے سلطان ہے سلطان مدینہ
یہ سیر بھی آنکھوں سے دکھا دو مرے مولیٰ — ہو صبح وطن شام غریبان مدینہ
ہر دم ہو مری آبلہ پائی کی تراوش — سیراب رہیں خار بیابان مدینہ

---

نبی کے جلوۂ عارض کی ہو یوں جلوہ فرمائی — مری بزم تصور ہو مرا دل شمع محفل ہو

---

منور کیوں نہ ہو جلوے سے تیرے اپنا غمخانہ — برنگ شمع روشن دل میں ہے داغ الم تیرا
ترے گھر کے ہزاروں نام ہیں اور تو مکین تنہا — کلیسہ، صومعہ، بیت الحرم، بیت الصنم تیرا
نہیں ہے انتہا دونوں کی دونوں حد سے بیحد ہیں — گنہ میرے تری بخشش مرے عصیان کرم تیرا

زندگی کے تلخ حقایق، بڑھتی ہوئی خوش اعتقادی، پاکیزہ مذاق نے وفاؔ کے کلام میں سوز و گداز، مستانہ و رندانہ پن اور صوفیانہ رنگ بخشا۔ وہ اس عالم آب و گل کی ہر ایک شئے کو اب باطن کی نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔ انکی نظر چیزوں کی سطح پر نہیں بلکہ انکی اندرونی ماہیت پر پڑتی ہے۔ وفاؔ شوق وصال کی تکمیل کی

خاطر روح کو بدن کو خیرباد کرنے کا پیغام دیتے ہیں اور اس غیر فانی مسرت سے لطف اندوز ہونے کیلئے وہ ایسے سکوت کے طالب ہیں جسپر شور و غوغا نثار! زندگی کے مسحورکن خواب سے بیدار ہونے اور عمر رواں کا زاد راہ مہیا کرنیکی وہ لوگوں کو پُر درد الفاظ میں تلقین کرتے ہیں۔ کلی کے نور، گل کے خمار، غنچہ کے سکوت اور مصنوعات فطرت کے نقش و نگار میں انہیں ایک بہار و کیف، سرور و زمزمہ، سرشاری و تجلی محسوس ہوتی ہے۔ صنمکدہ، مے خانہ، خانقاہ، مندر و مسجد انکے لئے ایک ہیں ——— فنا و بقا کی پابندیاں ——— ہستی و نیستی کی تفریق ——— مضحکہ خیز!! فرماتے ہیں:—

شوق وصال کا یہ تقاضہ ہے بار بار
اے روح کیا بدن میں پڑی ہے بدنکو چھوڑ

---

خواب غفلت سے اٹھا سر چھوڑ دے طول عمل
کوچ کا سامان کر عمر رواں کچھ بھی نہیں

---

صنمکدیکے جو جلوے مری نگاہ میں ہیں
نہ وہ حرم میں ہیں زاہد نہ خانقاہ میں ہیں

---

اک خدائی کا تماشہ نظر آیا اسمیں
سیر جو وادئ دل میں ہے گلستاں میں نہیں

---

مرنیکے بعد نام و نشان سے مفاد کیا
روح مزار کیا ہے نشان مزار ہیچ

افسوس کہ وفا کی عمر نے وفا نہ کی۔ صرف ۳۵ سال کا سن تھا کہ ۱۳۳۲ف میں یہ ہونہار شاعر دو لڑکیاں اور ایک لڑکا چھوڑ کر ہمیشہ کیلئے خاموش ہوگیا۔

محمد بن عمر بی۔ اے (عثمانیہ)

# مۓ عرفاں

حریمِ عقل میں ملتی نہیں صہبائے بیداری
شرابِ بیخودی پی لے ہے اگر جویائے بیداری

یہ فردوسِ تخیل جس سے دل بہلا رہا ہے تو
سرابِ آرزو ہی دیکھ دھوکا کھا رہا ہے تو

جنھیں تو بے خبر سمجھا ہے سرشارِ محبت ہیں
یہ دیوانے نہیں ہیں محرمِ رازِ حقیقت ہیں

فریبِ حسن بینش ہی جسے تو ہوش سمجھا ہے
تری نامحرمی نے نیش کو بھی نوش سمجھا ہے

اُٹھ اور اوہام کے پردوں کو ناداں چاک کرتا جا
یہ داغِ نارسی ہیں ان سے دل کو پاک کرتا جا

یہ نادانی کہاں تک اکتسابِ معرفت کرلے
بہت تھوڑی ہے تیری عمر فکرِ عاقبت کرلے

پیامِ بیخودی ہر ذرہ دنیا کو سناتا ہے
نگاہوں کو ہجومِ رنگ و بو بیخود بناتا ہے

رہیگا یہ غم و اندیشۂ سود و زیاں کب تک ؟ تجھے ملنا ہی اک دن خاک میں یہ حفظِ جاں کبتک ؟

غلط یہ آسماں سے شکوۂ بیداد ہے ناداں !

تو اپنی نارسی کی زد میں خود برباد ہے ناداں !!

متاعِ عمرِ فانی، گنجِ حکمت سے نہیں بڑھکر جنونِ شوق ہے حسن خرد سے بھی کہیں بڑھکر

مقامِ شوق میں انسان خود کو بھول جاتا ہی جب آنکھیں بند ہوتی ہیں یہاں تب ہوش آتا ہی

جو مستِ ہوش ہیں وہ لوگ مدہوشی کو کیا سمجھیں ؟ خودی میں جو مگن ہیں خود فراموشی کو کیا سمجھیں ؟

شرابِ بے خودی کے جام پی کیسے غم و حرماں

وہ زندہ ہے جو ہی نا آشنائے تلخیٔ دوراں

خواجہ معین الدین جمیل (عثمانیہ)

متعلم سال دوم

# سہ ماہی رپورٹ کارگذاری انجمن اتحاد
## ۹ ستمبر تا ۹ دسمبر ۳۸ء

انجمن اتحاد طلبا، جامعہ عثمانیہ کا جائزہ ۹ ستمبر ۳۸ء مطابق ۴ آبان ۱۳۴۶ف کو حاصل کیا گیا۔ جائزہ سے اس وقت تک یعنی تقریباً تین ماہ کے دوران میں انجمن اتحاد کی جو کچھ مصروفیات رہیں اس کا مختصر سا خاکہ ذیل میں پیش کیا گیا ہے۔

ہماری کابینہ کا سب سے اہم نصب العین طلبا، برادری کو انجمن سے قریب سے قریب تر کر دینا تھا۔ اس سلسلے میں ہماری کوشش برابر جاری ہے اور طلبا کی اکثریت انجمن اتحاد سے گہری دلچسپی کا ثبوت دے رہی ہے۔ اس قلیل عرصہ میں ہم نے باقاعدہ انجمن اتحاد کے تقریری جلسے منعقد کرنے کی کوشش کی چند ہی ہفتے تعطیلات کے باعث ایسے گذرے جن میں مباحثے منعقد نہ ہو سکے۔ اس وقت تک ۵ معمولی اور ۵ غیر معمولی جلسے ہو چکے ہیں۔ غیر معمولی جلسوں میں بابا صاحب کا پڑوے سابق وزیر تعلیمات صوبہ متوسط و برار اور مسٹر ڈیوس سالٹر رکن وفد نیو ایجوکیشن فیلوشپ کی تقاریر بھی شامل ہیں۔ انجمن کے معمولی و غیر معمولی تقاریری جلسوں کے علاوہ دو کار درباری اور ایک تعزیتی جلسہ بھی انجمن کی طرف سے اس عرصہ میں منعقد کیا گیا۔ اس طرح اب تک انجمن کے جملہ عام جلسوں کی تعداد ۱۳ ہوتی ہے۔ ہمیں اس امر کا اظہار کرتے ہوئے خوشی ہوتی ہے کہ ہماری برادری نے انجمن کی مصروفیات

اور سرگرمی میں کافی دلچسپی کا ثبوت دیا اور جلسوں میں کثیر تعداد میں شریک ہوکر ان کو کامیاب بنانے کی کوشش کرتے رہے ہماری کابینہ کی دوسری کامیاب سعی محترم اساتذہ اور طلباء جامعہ کے تعلقات میں ہم آہنگی اور یگانگت پیدا کرنے کی رہی۔ اس سلسلہ میں ہم اپنے محترم اساتذہ بالخصوص ڈاکٹر اوزاقبال صاحب قریشی ڈاکٹر خلیفہ عبد الحکیم صاحب مولوی صلاح الدین صاحب مولوی ہارون خانصاحب شروانی۔ ڈاکٹر مظفر الدین صاحب قریشی اور ڈاکٹر حمید اللہ صاحب کے شکر گذار ہیں کہ ان حضرات نے اپنی مصروفیات کے با وجود ہماری اس تمنا کو عملی جامہ پہنانے میں بڑی مدد فرمائی۔

یہ سال سالہائے گذشتہ کے مقابلہ میں اس وجہ سے ممتاز خیال کیا جاسکتا ہے کہ ہمارے پروفیسر حضرات نے تین ماہ کے قلیل عرصہ ہی میں کئی مرتبہ انجمن اتحاد کے پلیٹ فارم پر تشریف لانے کی زحمت گوارا فرمائی۔ اور سال کے بقیہ پروگرام میں آئندہ بھی ایسے کثیر مواقع کا امکان ہے کہ ہمیں قابل اساتذہ کا تعاون انجمن کے معاملات میں حاصل رہے گا۔ جامعہ کے طلباء قدیم و طلباء حال کے خوشگوار تعلقات کی اہمیت سے کس کو انکار ہوسکتا ہے۔ اس علمی برادری میں خلوص بڑھانے کی مختلف تدبیریں ہماری کابینہ کے زیر غور ہیں۔ ان میں سے ایک ایسے مخلوط مباحثہ کی اسکیم بھی ہے جس میں جامعہ کے قدیم طلبہ حصہ لیں گے اس کے علاوہ یوم جامعہ کے سلسلہ میں اس سال بعض ایسی مصروفیات کا اضافہ بھی زیر غور تھا جو اس قدیم برادری کو کہ بظاہر جامعہ سے علحدہ ہو جاتی ہے لیکن اصل معنوں میں کبھی بھی علحدہ نہیں ہوسکتی۔ مادر جامعہ کے آغوش سے قریب سے قریب تر کردیا جائے۔

انجمن کے تقریری جلسوں کا نظام نامہ شایع ہوچکا ہے۔ اور اس کی سختی کے ساتھ پابندی کی جارہی ہے۔

## مباحثی جماعتیں

اس سال نظام کالج کے جشن طلائی کے موقع پر اردو انگریزی مقابلے منعقد کئے گئے تھے ہماری مباحثی جماعتوں نے بھی ان میں شرکت کی اور اردو تقریری مقابلہ میں اول آنے کے صلہ میں سالار جنگ رولنگ کپ کے مستحق قرار دی گئی۔ اس کے علاوہ اردو مباحثی جماعتوں نے جناب احمد خانصاحب سال سوم جناب ابو الحسن خانصاحب سال سوم۔ محمد عمر صاحب مہاجر سال چہارم اور انگریزی میں جناب پدمنابھ چاری متعلم ایم۔ اے انفرادی انعامات کے مستحق قرار پائے۔

## کھیل

ان مصروفیات اور امتیازی کاموں کے ساتھ ساتھ اندرون خانہ کئی قسم کے کھیلوں کا حسب سابق معقول انتظام کیا گیا تھا تعلیمی مصروفیت اور دماغی محنت کے بعد برادران جامعہ جب انجمن تشریف لاتے ہیں تو ان کے لئے سب سے زیادہ مفرح جگہ کھیل کے کمرے ہوتے ہیں۔ طلبا کی ایک بہت ہی کثیر تعداد انجمن کے کھیل سے مستفید ہورہی ہے۔

اس وقت انجمن میں پنگ پانگ، رنگ، بلیرڈ، شطرنج، ڈرافٹس اور اسی قسم کے بعض دلچسپ کھیلوں کا باقاعدہ انتظام ہے

## انجمن کا کتب خانہ

بہ نسبت سالہائے سابق انجمن کے کتب خانے نے بھی اس سال اعلیٰ کارکردگی کا ایک نہایت ہی نظر افروز نمونہ پیش کیا ہے۔ اب تک ۸۴ کتب حصہ انگریزی اور ۱۲۵ کتب حصۂ اردو میں اضافہ کی جا چکی ہیں، اور تقریباً اس سے دگنی کتب خرید کر اضافہ کی جانے والی ہیں۔ کتب خانہ سے تقریباً ۳۰۰ برادران جامعہ مستفید ہو رہے ہیں۔ دار المطالعہ میں آنے والے روزانہ اخبارات و رسائل کی فہرست حسب ذیل ہے۔

اردو اخبارات و رسائل:- رہبر دکن، پیام، مدینہ، جامعہ، نگار، ہمایوں، کلیم، شاہکار

انگریزی اخبارات و رسائل:- ہندو، بمبئی کرانیکل، ورلڈ ریویو، اسپکٹیٹر، پنچ، جان او لندن، انڈین اکانومسٹ، انڈین ریویو، اسٹیٹس مین، نیشن، نائنٹینتھ سنچوری، دی مانچسٹر گارڈین۔

## انجمن کی عمارت

ہم اپنے نائب معین امیر جامعہ قاضی محمد حسین صاحب کے ممنون ہیں کہ انھوں نے انجمن کی موجودہ جگہ کو بالکل ناکافی محسوس فرماتے ہوئے قدیم کمروں کے متصل مزید دو کمروں کا انتظام فرما کر انجمن سے اپنی عملی دلچسپی کا ثبوت بہم پہونچایا۔ ہم اپنے محبوب نائب معین امیر کا دلی شکریہ ادا کرتے ہیں۔ کہ ان کے دو کمروں سے انجمن کی مشکلات میں بہت کچھ کمی ہوگئی کیا عجب کہ ہمارے محترم سرپرست کی مزید توجہ سے انجمن کی یہ شکایت بالکل رفع ہو جائے۔

## ملازمین انجمن

اس سال انجمن کے ملازموں میں ایک چپراسی اور ایک اہلکار کا اضافہ کیا گیا۔ مدت سے کتب خانے کے لئے ایک علحدہ چپراسی کی ضرورت محسوس کی جا رہی تھی اس کے علاوہ ایک ہمہ وقتی کلرک کی موجودگی دفتر کی تنظیم کے لئے ناگزیر تھی۔ ان دونوں نئے ملازمین کی تنخواہ بھی انجمن کے بجٹ سے دی جاتی ہے۔

## مجلس انتظامی

مجلس انتظامی اس دوران میں پوری پوری تیزی سے مصروف عمل رہی چنانچہ اس وقت تک ۱۲ انتظامی جلسے ہو چکے ہیں۔

## بجٹ

اس وقت تک انجمن کے بجٹ سے مفصلہ ذیل رقوم متذکرہ مدات سے خرچ ہوئی ہیں۔

(۱) انتظام دفتر سے خرچ ۔۔۔۔۔۔ ما ۱۱ر

(۲) صادر و طباعت ۔۔۔۔۔۔ ۵ر۶ ۴

(۳) کتب خانہ ۔۔۔۔۔۔ ۱۰ر ۱۲ ۴

میرے لئے سب سے زیادہ مشکل کام زیرِ نظر مجلے کے مضامین پر تبصرہ کرنا ہے۔ پہلے تو یہ خیال ہوا کہ ان مضامین کے متعلق کچھ نہ لکھوں کیوں کہ محاسن کے ساتھ ساتھ بعض جگہ معایب بھی ہیں، لیکن کوتاہیوں کا اعتراف نہ کرنا ضمیر فروشی ہے۔ اس لئے میں نے یہی مناسب سمجھا کہ محاسن کے ساتھ ساتھ معایب کا بھی اعتراف کردوں۔

صفحہ (۱) پر جناب خلیفہ عبدالحکیم صاحب کی نظم ہے اور یہیں سے گویا مجلے کے مضامین کی ابتدا ہوتی ہے۔ میں اس کو اپنی خوش نصیبی سمجھتا ہوں کہ اس مرتبہ ڈاکٹر صاحب نے مجلے پر غیر معمولی عنایت کی، نظم کے علاوہ صاحب موصوف کا ایک مضمون بھی ہے۔ یہ نظم اقبال کے مرگ بے ہنگام کا مرثیہ ہے، ڈاکٹر صاحب کو اقبال کی زندگی کا مطالعہ کرنے اور ان کے فلسفے کو سمجھنے کے متعدد مواقع حاصل ہوئے، یہی وجہ ہے کہ نظم اور مضمون دونوں میں اقبال کی حیات کا مکمل خاکہ موجود ہے۔ مجلے کی اشاعت سے پیشتر ہی یہ نظم کتاب کی شکل میں طبع ہو چکی تھی لیکن برادرانِ جامعہ کے اصرار پر اس کو پھر مجلے میں شائع کیا جا رہا ہے۔

"حیدرآباد کی آبادی کے چند مسایل" کے عنوان سے سبزواری صاحب کا مضمون شائع ہو رہا ہے۔ یہ مضمون نہایت تحقیقی ہے۔ بڑی محنت اور تلاش سے مضمون تیار کیا گیا ہے، زبان سلیس اور طریقۂ بیان دل چسپ ہے۔ سبزواری صاحب ہماری جامعہ کے اچھے اہل قلم حضرات میں سے ہیں معاشی مسایل پر اکثر آپ کے تحقیقی مضامین شائع ہوتے ہیں۔ خدا کرے آپ کا یہ ذوق نام و نمود کی آلودگی سے پاک رہے اور تصنیفات کے خبط میں آپ اپنی راہ گم نہ کریں

ظہیرالدین صاحب رونق کا افسانہ "موت سے جنگ" واقعی تعریف کا مستحق ہے، عموماً ہمیں جو افسانے بھول ہوئے ان کا خلاصہ یہ تھا:-

> "ایک نوجوان کا کہیں اتفاقاً یا راستے میں کسی مہ جبین (اور عموماً کنواری) کا دیکھ لینا، دونوں کا بے ہوش ہو کر گرتے گرتے رہ جانا یا بعض وقت گر پڑنا، بہ یک وقت دونوں کے سر پر عشق کا جنون سوار ہونا۔ ادھر احباب کی تسلیاں اور طعنے، ادھر ہمجولیوں کی غم خواری اور چہل، پھر کسی بڑھیا کی پیغام رسانی پر آمادگی، کبھی کبھی پوشیدہ ملاقاتیں کبھی صرف وعدے ہی وعدے اشک باری اور ہجر کی کلفتیں، پھر غیبی امداد اور شادی ورنہ خودکشی اور خانہ بربادی۔

غرض اسی قسم کے بہت سے افسانے وصول ہوئے اور ہمیں اُنھیں مجبوراً واپس کر دینا پڑا۔ ظہیر صاحب کی یہ اولین کوشش ہر طرح قابل ستایش ہے، زبان کو سادہ اور گفتگو کو تصنع سے دور کرنے کی کوشش کی گئی ہے پلاٹ خاصہ دل چسپ ہے۔ ہمیں اُمید ہے کہ برادران جامعہ اس قسم کے افسانوں کی طرف توجہ کریں گے۔ ظہیر صاحب سے اتنی عرض ہے کہ دوسرے نومشق نوجوانوں کی طرح "مجموعہ" کی اشاعت کا خیال نہ باندھیں۔

"تویاما"، اوج صاحب کی زود ترجمہ نگاری کا نتیجہ ہے۔ اس مضمون میں آپ ایک ایسی عجیب وغریب ہستی سے روشناس ہوں گے جس نے جاپان کی تعمیر جدید میں بڑا اعلیٰ حصہ لیا، مضمون معلومات آفریں ہے۔

"یاد" مظفر صاحب کی نظم ہے، یہ ایک نومشق اور نوجوان شاعر ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ تکمیل وزن کے لئے اکثر الفاظ بھرتی کے ہیں۔ اگر کوتاہیوں کی طرف نظر رہے تو بہت کچھ اصلاح کی اُمید ہے۔

"سرگذشت شاعر"، ایک نہایت ہی کم سن شاعر کی نظم ہے، یہ نوعمر شاعر جماعت مڈل میں تعلیم پا رہا ہے۔ اس لحاظ سے اگر نظم کا مطالعہ کیا جائے تو داد وتحسین کی مستحق ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ شاعر کی طبیعت دقت پسند ہے یہی وجہ ہے کہ ترکیبیں پیچیدہ ہیں اور زبان سہل نہیں۔ بہر حال کم سن سلیم کی کوشش قابل مبارک باد ہے۔

دیہی بنک Reserve Bank of Indian Agricultural credit Debt کے ایک پمفلٹ کا ترجمہ ہے۔ جو ۱۹۳۷ء میں شائع ہوا تھا، اس کے بعد اب تک کوئی دوسرا پمفلٹ نہیں نکلا۔ اس لحاظ سے اس کو تازہ پمفلٹ کہا جاسکتا ہے، اس کا مقدمہ ہز اکسلنسی جے۔ بی۔ ٹیلر نے لکھا ہے اور بڑی تعریف کی ہے اس مضمون کے مترجم جناب میر حسن صاحب ام، اے مجلے کے مدیر بھی رہ چکے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ترجمہ کی زبان کو بہت سہل بنانے کی کوشش کی گئی ہے لیکن اکثر جگہ ایسی بے ربطی ہے کہ مضمون کا سمجھنا دشوار ہو جاتا ہے اور بعض بعض جگہ اردو کی مروجہ علمی اصطلاحات کی جگہ انگریزی اصطلاحات کا لفظی ترجمہ کر دیا گیا ہے۔

"دوشیزۂ جمال"، عظیم صاحب کے افکار کا نتیجہ ہے۔ کہیں کہیں عریانی اور ابتذال ہے۔

"حیدرآباد کی آبادی کے ذرائع حمل ونقل"، تحقیقی مضمون ہے، معلومات کے لحاظ سے یہ مضمون خاصہ دل چسپ ہے۔

"ہوسٹل"، دکن کے نوعمر مشہور شاعر جناب میکش کی شاعرانہ بلند پروازیوں کی ایک ادنیٰ مثال ہے۔
قیاس کن زگلستانِ من بہارِ مرا۔ جناب میکش کی ہستی تعارف کی محتاج نہیں آپ مجلے کے مدیر رہ چکے ہیں اور خیر سے

بھی تو آپ کے کلام کا صرف ایک مجموعہ شائع ہوا ہے۔ اقبال ڈے کے سلسلے میں آپ بمبئی تشریف لے گئے تھے اور وہ پُر مغز مقالہ (جو افسوس ہے کہ آپ بمبئی میں تنگیٔ وقت کی وجہ سے سُنا نہ سکے) رہبرِ دکن کی حالیہ اشاعت میں آپ کی تصویر کے ساتھ چھاپا گیا ہے۔

ہمیں اُمید ہے کہ "گریہ و تبسم" جیسے کئی اور مجموعے شائع ہوں گے، اردو شاعری کو ایسے ہی نوجوان تنا ور وں کی ضرورت ہے۔ اقبال کے بعد ہماری نظریں بار بار میکش کی طرف اُٹھتی ہیں!! ہاں آپ ایک کامیاب اداکار بھی ہیں!

ہم حضرت میکش کی بارگاہ رفعت میں اس نظم کے لئے ہدیۂ تشکر پیش کرتے ہیں۔

"فلسفۂ ابن خلدون" افسوس ہے کہ اس اشاعت میں بھی یہ مضمون پورا نہ ہوسکا وہ تو حضرت حمادی کی مہربانی تھی کہ باوجود مصروفیت کے ہماری درخواست کو درخورِ التفات سمجھا۔ اس تکلیف دہی کے لئے ہم علامہ سے معافی کے خواستگار ہیں لیکن اتنی درخواست ہے کہ آئندہ اشاعت میں یہ مضمون تکمیل کر دیا جائے۔

پہلی دفعہ مجلے میں مسعود الحسن صاحب تابش کی غزل شائع ہو رہی ہے، تابش صاحب مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ دارالعلوم کے قدیم طالب علم رہ چکے ہیں، آپ ایک نوعمر مگر کہنہ مشق شاعر ہیں۔ جو کہتے ہیں سمجھ کر کہتے ہیں طبیعت غزل کی طرف زیادہ مائل معلوم ہوتی ہے، آج کل غزل گو اور نظم گو شعرا آپس میں دست و گریباں ہیں، بجائے اس کے کہ بحث پر سنجیدگی سے غور کیا جاتا دونوں فریق انتہا پسندی کی طرف رجوع ہیں ہم اس انتہا پسندی کی مخالفت کرتے ہیں، اصلاح ضرور ہونی چاہئے، مگر اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ غزل کو سرے سے اُردو ادب سے نکال باہر ہی کر دیا جائے۔

تابش صاحب کی غزلیں درد، سوز اور گھلاوٹ لئے ہوتی ہیں اور اس لحاظ سے ان کو فانی اسکول کا شاعر کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔

وارثی صاحب کا مضمون "جدید جاپان" یقیناً بہ غرض طباعت ہی روانہ کیا گیا ہوگا چنانچہ ہم نے یہی خیال کر کے مضمون کو ممکنہ اصلاح کے بعد پریس بھیج دیا لیکن سخت تعجب ہے کہ چند دن ہوئے اس کو ایک مقامی اخبار میں شائع کرایا گیا مضمون نگار صاحب کی یہ جلد بازی کہ جلد سے جلد مضمون شائع ہو جائے کچھ ٹھیک نہیں معلوم ہوتی پھر اس صورت میں جب کہ انھیں اس کا علم ہو چکا تھا کہ مجلے میں اس کی اشاعت ہو رہی ہے۔

مضمون میں اس کا کہیں ذکر نہیں کہ آخر اس کا ماخذ کیا ہے۔ غالباً مواد "ساقی" کے جاپان نمبر سے حاصل کیا گیا ہے۔ اکثر جگہ غیر ضروری تفصیلیں داخل ہوگئی ہیں، مضمون کا عنوان جدید جاپان ہے لیکن عنوان کو مضمون سے کوئی تعلق نہیں

جناب وہاج الدین صاحب شمیم کی نظم "چاندنی رات" بڑی لاجواب نظم ہے، نظم میں غضب کی روانی ہے، تشبیہوں کی نزاکت اور الفاظ کی دروبست اس نظم کی سب سے بڑی خوبی ہے۔ ذیل کے شعر ملاحظہ ہوں ان کی تعریف نہیں ہوسکتی۔

وہ سہانے جھٹ پٹے میں نقرئی کرنوں کے تار — جس طرح ساون کی بدلی میں ہوں بگلوں کی قطار

وہ نکلنا بادلوں سے چاند کا باآب و تاب — جس طرح گھبرا کے کوئی کھول دے بندِ نقاب

خاک پر بکھرے ہوئے کچھ برگ ہائے چاک چاک — انقلابِ زندگی کی داستانِ دردناک

آخری شعر میں زندگی کی بے ثباتی اور انقلاب روزگار کا وہی نقشہ ہے جو نظامی نے دارا کی شکست کے موقع پر کھینچا تھا، دارا جو کیانی سلسلے کا آخری شہنشاہ ہے، جنگ میں زخمی ہو کر نیچے گرا ہے اور سکندر جب اس کے قریب پہونچتا ہے تو کلاہ کیانی کو سرنگوں اور خاک و خون میں آغشتہ دیکھتا ہے۔ دیکھئے اس منظر کو نظامی نے کس انداز میں ادا کیا ہے

بہارِ فریدوں و گلزارِ جم — زبادِ خزاں گشت تاراجِ غم

نسب نامہ دولتِ کیقباد — ورق بر ورق ہر سوئے برد باد

جناب شمیم کی پوری نظم میں ایسی متعدد مرکب تشبیہات ہیں کہ بار بار نظامی کا کلام یاد آتا ہے۔

"رفیقِ شفیق" رسکن کے ایک مضمون کا ترجمہ ہے، محمود صاحب نے ترجمے کو اس قدر شگفتہ بنا دیا ہے کہ ترجمہ نہیں معلوم ہوتا۔ ترجمے کی زبان اور طرز بیان دونوں قابل ستائش ہیں۔

جامعہ کے ایک اور قدیم طالب علم، مخدوم محی الدین صاحب کی نظم جو بچے کی موت پر لکھی گئی ہے، شائع کی جا رہی ہے۔ اہل ذوق ہی اس نظم کے متعلق کچھ کہہ سکیں گے، مشتے از خروارے، دو شعر ملاحظہ ہوں!

بہاروں کو لوٹانے والی ہوائیں — نہ تیری ہوائیں نہ میری ہوائیں

مرادوں کو برلانے والی دعائیں — نہ تیری دعائیں نہ میری دعائیں

گرما کی چھٹیوں میں اردو مضمون نویسی کے مقابلے کے لئے "اقبال کی خدمات" عنوان تجویز کیا گیا تھا، اس وقت

اقبال بہ قید حیات تھے عنوان کا اعلان کیا گیا لیکن چھٹیوں میں کوئی مضمون وصول نہ ہوا۔ کالج کھلنے کے بعد جناب نائب معین امیر کے مشورے سے حسب ذیل حضرات ممتحن قرار دئے گئے۔

(۱) نواب کیقباد جنگ بہادر

(۲) ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم صدر شعبہ فلسفہ

(۳) ڈاکٹر غلام محی الدین قادری زور پروفیسر ادبیات اردو

دوبارہ عنوان کا اعلان کیا گیا اور بڑی مشکل سے صرف (۲) مضمون وصول ہوئے، جامعہ کے اہل قلم حضرات نے اس طرف توجہ نہ کی اور جو مضامین وصول ہوئے ان کو دیکھ کر ہمارے حوصلے پست ہوئے جاتے تھے۔ بہرحال ان مضامین کو ممتحین کے پاس روانہ کر دیا گیا۔

اس کے بعد نائب معین امیر کی مرضی سے ان مضامین کو جناب مولوی عبدالحق صاحب صدر شعبہ اردو کی خدمت میں روانہ کر دیا گیا۔ ممتحین کی رائے میں فخرالحسن صاحب کا مضمون سب سے بہتر خیال کیا گیا اور مقابلے میں اول رہنے اس اشاعت میں یہ مضمون شائع کیا جا رہا ہے۔

محی الدین صاحب دوسرے انعام کے مستحق قرار پائے، صاحب موصوف کا مضمون غالباً مجلے کی آئندہ اشاعت میں شائع ہوگا کیوں کہ ایک ہی عنوان پر دو مضمون پڑھنے والوں کے لئے دوبھر ہو جاتے ہیں اور پھر مضامین اس قدر طویل تھے کہ بہ خوف طوالت ایک ساتھ شائع نہیں کئے گئے۔

میرے خیال میں عنوان کا انتخاب ٹھیک نہیں ہوا۔ "اقبال کی خدمات"، یہ عنوان اس قدر وسیع ہے کہ اس پر مختصر مضمون کا لکھنا ممکن نہ تھا ہاں خدمات کی فہرست ضرور مرتب کی جا سکتی تھی! غالباً یہی وجہ تھی کہ جامعہ کے اچھے لکھنے والوں نے اس کی طرف توجہ نہ کی۔

ہم محترم ممتحین سے تکلیف دہی کی معافی چاہتے ہوئے اظہار سپاس گزاری کرتے ہیں۔

---

سلیم صاحب کی ادارت میں جو مجلہ شائع ہوا تھا اس پر اکثر اعتراضات ہوئے ہیں لیکن ان کا بیشتر حصہ خرافات سے پر ہے اور بعض پرچوں نے محض اس لئے اعتراض کیا ہے کہ ان پر جو تنقیدیں مجلے میں شائع ہوئی تھیں ان کا لہجہ ذرا

درشت ہوگیا تھا، لیکن بجائے اس کے کہ ان اعتراضات کا جواب دیا جاتا اور کوتاہیوں کی طرف توجہ کی جاتی سلیم صاحب پر شخصی اعتراضات کئے گئے جو اصول تنقید کے بالکل منافی ہے۔

ہمیں اس بارے میں سب سے زیادہ شکایت مجلہ طیلسانین سے ہے، جلد دوم بابتہ ۱۳۴۲ف میں جو اعتراضات مجلہ عثمانیہ پر کئے گئے ہیں وہ حد درجہ افسوس ناک ہیں، تعجب ہے کہ ایسا موقر پرچہ اس قسم کے غلط اعتراضات اور بے تکی باتیں بھی کرسکتا ہے، مجلہ کے معیار پر اعتراض کیا گیا ہے لیکن اپنی چاک دامنی پر نظر نہ پڑی۔ مجلہ طیلسانین کا موجودہ معیار بہت زیادہ اصلاح کا محتاج ہے۔ اس پرچے میں جس قسم کے مضامین اور نظمیں شائع ہوتی ہیں اس سے کوئی شخص یہ اندازہ نہیں لگا سکتا کہ یہ طیلسانین کا مجلہ ہے۔

معلوم ہوتا ہے معترضین اس وجہ سے چراغ پا ہیں کہ مجلۂ زیر بحث کی ابتدا احباب فانی کے کلام سے ہوئی ہر اس قسم کی تنگ نظری اور کور ذوقی کا بھلا کیا جواب ہوسکتا ہے!

---

آج کل ہمارے جامعہ کے اقامت خانوں کی فضا ذرا مکدر معلوم ہوتی ہے۔ طلبا کے آپس کے اختلافات بہت جلد ختم ہو جانے چاہئیں۔ ارباب جامعہ یقیناً اس کی طرف متوجہ ہوں گے اور ہمیں ارباب جامعہ کی اصابت رائے سے قوی توقع ہے کہ اس کش مکش کا کوئی بہتر حل نکل آئے گا۔

مسابقت کا جذبہ واقعی ستائش کے قابل ہے لیکن مسابقت ایسی نہ ہونی چاہئے کہ تسکر رنجی اور نااتفاقی پر نتیج ہو اور اگر مسابقت میں دولت و امارت کا سوال پیدا ہو جائے تو ایسی مسابقت کا ختم ہوجانا ہی بہتر ہے۔ طلبا برادری میں اس قسم کی تفریق ذہنی پستی کو بے نقاب کرتی ہے۔

بڑی خوشی کی بات ہے کہ اس سال ہمارے جامعہ نے مختلف کھیلوں میں شان دار کامیابی حاصل کی، فٹ بال اور کرکٹ کے آخری مقابلے ہر اعتبار سے دل چسپ تھے۔

فٹ بال کے آخری مقابلے میں مسٹر مقصود شاہ خاں، مسٹر عبدالکریم اور مسٹر اشرف خاں (کپتان) کا کھیل داد و تحسین کا مستحق تھا، ہم مسٹر اشرف کو اس کامیابی پر مبارک باد دیتے ہیں۔

کرکٹ کا مقابلہ اور پھر نظام کالج سے ــــــ جب کہ یہ حال ہو۔

حیراں ہوں دل کو روؤں کہ پیٹوں جگر کو میں

ذرا مشکل ہی ہوتا ہے۔ شکر ہے اس کٹھن آزمائش میں ہمارے کھلاڑی کام یاب رہے۔ اس دل چسپ مقابلے میں مسٹر محمد حسین، مسٹر عباس حسین، مسٹر جواد حسین، مسٹر قطب اور مسٹر ریاست علی مرزا (کپتان) نے بہترین کھیل کا مظاہرہ کیا۔ اس کام یابی میں سب سے بڑا حصہ مسٹر محمد حسین کا ہے۔ مسٹر جواد کی کام یاب گیند آزادی کی یاد ہمیشہ گوشۂ قلب میں محفوظ رہے گی۔ ہم مسٹر ریاست علی مرزا کو ان کی دانشمندانہ قیادت پر پُر خلوص مبارک باد پیش کرتے ہیں۔

---

ناشکری ہوگی اگر میں علامہ عبداللہ عمادی، جناب ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم، جناب وہاج الدین صاحب شمیم اور جناب عبدالمجید صاحب صدیقی کی عنایات کا اعتراف نہ کروں۔ ان حضرات نے مجلہ کی اشاعت میں بڑی دل چسپی لی ہیں اپنے عزیز دوست ابومحمود صاحب بی۔اے (عثمانیہ) کا بھی دل سے شکر گزار ہوں کہ صاحب موصوف کی امداد اور توجہ ہمیشہ شریک حال رہی

محمد افضل الدین



Mr Davood — Police Constable. Mr N. Hashmi — Postman

Mr G M Omar — Tutor. Mr Babanlal — Make up expert. Mr M S Khan — Arab. Mr S H Razvi — Dallal. Mr Kaleel — Peromushid's Kaliff. Mr Waheed — Frontier's Pathan

Mr M A Taher. Mr S A Waheb. Mr H Rahman. Mr Muteeb. Mr Muktar. Mr. Mazhar. Mr M Ali. Mr. Iqbal. Mr Kurshid

# علامہ اقبال

سینہ تھا ترا مشرق و مغرب کا خزینہ ‏ ‏ دل تھا ترا اسرار و معارف کا دفینہ
ہر شعر ترا بامِ ترقی کا ہے زینہ ‏ ‏ مانندِ مہِ نو تھا فلک سیر سفینہ
اس ساز کے پردے میں تھی عرفان کی آواز
کیا عرش سے ٹکرائی ہے انسان کی آواز

ہیچ تلخ تھا لیکن اسے شیریں کیا تونے ‏ ‏ تلخابۂ غم کو شکر آگیں کیا تونے
تعلیم خودی دے کے خدا بیں کیا تونے ‏ ‏ کنجشکِ فرو مایہ کو شاہیں کیا تونے
پر ٹوٹے تھے جن کے انھیں پرواز عطا کی
گونگے تھے جو انساں انھیں آواز عطا کی

دل تیرا مئے عشق سے لبریز تھا ساقی
اور درد کی لذت سے طرب خیز تھا ساقی
قطرہ تری مے کا شرر انگیز تھا ساقی
ساغر ترا گل بیز و گہر ریز تھا ساقی

تف مے پہ جو سنبھلے ہوئے انساں کو گرا لے
وہ مے تھی ترے خم میں جو گرتوں کو سنبھالے

وہ عشق جو انسان کی ہمت کو ابھارے
وہ عشق جو دنیا میں بگڑتے کو سنوارے
جس عشق سے اغیار بھی بن جاتے ہیں پیارے
جس عشق کے اشکوں سے فلک پر بنے تارے

وہ عشق تھا تیرے دل و جاں میں گئے پے میں
جس طرح نشہ مے میں ہے اور نغمہ ہے نے میں

منزل ہی نہیں جس کی کہیں پر وہ ترا شوق
سیارۂ گردوں کو نہ ہے تحت نہ ہے فوق
آزادیٔ انساں کا ترے دل میں تھا کیا ذوق
زنجیر علائق نہ تو ہے رسم کا کوئی طوق

وہ بحر تفکر کہ نہیں جس کا کنارا
سیلاب نہیں ڈھونڈتا ساحل کا سہارا

حکمت ہمیں دی شعر کی صہبا میں ڈبو کر
حق پیش کیا سوز نہانی میں سمو کر
جس نخل کا دنیا میں گیا بیج تو بو کر
اک روز رہے گا وہ فلک بوس ہی ہو کر

رس عشق کا اس نخل کی رگ رگ میں چلے گا
ہر سمت میں وہ پھولے گا پھیلے گا پھلے گا

سمجھایا ہمیں، کیا ہے بری چیز غلامی ہے جس سے زبوں ہو کوئی گمنام کہ نامی
محکوم ہے تو، تو تری فطرت کی ہے خامی آزادیٔ افکار سے انساں ہے گرامی

آزاد ہی دنیا میں ہے اللہ کا شہکار
ہر بندۂ آزاد ہے تقدیر کا معمار

ہندی تھے غلامی کے نشے میں سبھی مدہوش تھے سر پہ رکھے فخر سے اغیار کی پاپوش
جیوانوں کا مقصد تھا فقط خواب و خور و نوش بے عزت و بے غیرت و بے ہمت و بے جوش

رسوائی میں جو مست تھے ہشیار ہوئے ہیں
صدیوں سے جو سوتے تھے وہ بیدار ہوئے ہیں

ڈھانچا جو غلط تھا تہ و بالا کیا تو نے دنیا کے اندھیرے میں اجالا کیا تو نے
اس قوم میں کیا کام نرالا کیا تو نے منہ جھوٹ کا اور مکر کا کالا کیا تو نے

تہذیب و سیاست کی طلسمات کو توڑا
سچائی سے ہر جھوٹی کرامات کو توڑا

اقبالؔ! تو پیغامبرِ عشق و عمل ہے ‌ ‌ ‌ انساں کی ترقی کا یہ قانون اٹل ہے
یہ نغمۂ جاوید ہے یہ سازِ ازل ہے ‌ ‌ ‌ ہاں زیست کی مشکل کا فقط ایک ہی حل ہے

جاں صرفِ عمل اور ہو دل عشق سے لبریز
اُٹھتا ہے یونہی جادۂ ہستی میں قدم تیز

عاقل تھا مگر عقل کے پیچاک سے آزاد ‌ ‌ ‌ اور حکمتِ افرنگ کے فتراک سے آزاد
دُنیا میں تھا دُنیا کے غم و باک سے آزاد ‌ ‌ ‌ خاکی تو وہ بے شک تھا مگر خاک سے آزاد

ہے دِل کی جگہ دُور کہیں ارض و سما سے
ہوتا ہے جہاں بندہ ہم آغوش خُدا سے

ہادی ہو وہ، انساں کو جو آگے کو بڑھادے ‌ ‌ ‌ تاریکی میں انسان کے ہاتھوں میں دِیا دے
جو عقل پہ پردے ہیں پڑے اُن کو ہٹا دے ‌ ‌ ‌ صیقل کرے آئینۂ دل اِس کو جِلا دے

ہر قلب کو تقدیرِ حقیقی نظر آئے
اور آنکھ کو تصویرِ حقیقی نظر آئے

اقوام ہوں جس بانگ سے بیدار وہ پیغام ‌ ‌ ‌ انساں ہوں مئے عشق سے سرشار وہ پیغام
ہو بارِ امانت سے گراں بار وہ پیغام ‌ ‌ ‌ ہر رُوح حقیقت سے ہو دوچار وہ پیغام

وہ جوش کہ انسان اُبھر جاتے ہیں جس سے
کھوٹے بھی کھرے بن کے نکھر جاتے ہیں جس سے

کہتے ہیں سخنور کہ تھا شاہِ سخن اقبال — ظاہر میں فقط شعر میں تھا اہلِ فن اقبال
ہے اصل حقیقت یہ کہ تھا بُت شکن اقبال — مولا کو وطن کہتا تھا یہ بے وطن اقبال

اس جسم میں تھا رُوح کی معراج کا طالب
انساں کے لئے دل کے سوا راج کا طالب

عارف کی نظر اپنے وطن تک نہیں محدُود — کیوں اس کی نظر ہو در و دیوار میں مسدُود
گو حُبِّ وطن اس میں تھی اک جذبۂ محمُود — اقبال نے دھرتی کو بنایا نہیں معبُود

خاکی جو نہیں کرتا ہے افلاک کی پُوجا
کس طرح سے کرسکتا ہے وہ خاک کی پُوجا

عارف کی نظر گاہ، وہی اِس کا وطن ہے — پُورب ہے نہ پچھّم ہے نہ اُتّر نہ دکن ہے
ندی کوئی اس میں ہے نہ پربت ہے نہ بن ہے — نَے دیر و حرم کی کوئی تعمیرِ کہن ہے

نے شرق کا گرویدہ نہ افرنگ کا عاشق
کس طرح سے ہو وہ جمن و گنگ کا عاشق

کم کوئی ہے اس غمکدۂ دہر میں آیا　　جس نے وطن اپنا دلِ انساں میں بنایا
انساں کی توقیر کا وہ راگ ہے گایا　　موسیقیٔ جاں بن کے جو جانوں میں سمایا
یہ راگ ہے وہ کون و مکاں ساز ہے جس کا
روحوں میں نہاں اور عیاں راز ہے جس کا

تو شیخ سے بیزار برہمن سے بھی بیزار　　نے اس کا پرستار نہ تو اس کا گرفتار
دولت کا نہ سکار اور نہ سیاست کا گنہگار　　افکار سے مستقبلِ اقوام کا معمار
جن ابلہ فریبوں میں ہے مُکتی کا اجارہ
تعلیم سے تیری ہے بہت ان کو خسارہ

ہر شعر سے اُٹھتا ہے صدا نعرۂ تکبیر　　خوں تیری سیاہی ہے قلم تیری ہے شمشیر
اشعار ترے کاتبِ تقدیر کی تحریر　　آئینہ بکف جس میں ہے اقوام کی تقدیر
مضراب ترے شعر ہیں انساں کا دل، ساز
فطرت ترے نغموں پہ رہی گوش بر آواز

یہ شعر ہے، کہتے ہیں جسے جزوِ نبوت　　یہ شعر ہے شاگردیٔ رحمٰن کی آیت
یہ شعر بدل دیتا ہے انساں کی حالت　　اس شعر میں ہے عالمِ لاہوت کی دولت

یہ شعر حقیقت میں ہے پروردۂ الہام
نعمت ہے بہت خاص مگر فیض بہت عام

جس کا ہو کلام ایسا، کلیم اِس کو ہیں کہتے
حکمت سے ہو لبریز، حکیم اس کو ہیں کہتے
افکار کی جنّت ہی، نعیم اِس کو ہیں کہتے
اے ضیاؔ دلِ طبع سلیم اس کو ہیں کہتے

انسان ہے اللہ کا معشوق اِسی سے
خاکی، یہ ہوا اشرفِ مخلوق اِسی سے

اقبالؔ کے ہیں شعر، سخنداں کی زباں پر
اقبالؔ کے اقوال ہوئے نقش ہیں جاں پر
اقبالؔ کے ہیں تیر سیاست کی کماں پر
تیغوں کو جِلا دیتے ہیں اِس سنگِ فساں پر

اقبالؔ نے رنگ اپنا ادیبوں پہ چڑھایا
رنگ اپنی خطابت کا خطیبوں پہ چڑھایا

اب دل میں، ہی ہر ایک کے پیدا وہی انداز
اب قوم کی آواز بنی ہے تری آواز
الفاظ میں تیرے ہے کوئی سحر کہ اعجاز
بجتا ہے ہر اک رنگ کی محفل میں وہی ساز

اشعار ترے پیر و جواں سب کو ہیں ازبر
محفل کی ہیں رونق تو کہیں گرمیٔ منبر

تھے صاحبِ دل رومیؔ و عطارؔ و سنائیؔ
تھی جن کی خودی آئینۂ رازِ خدائی
لے عالمِ ارواح کی انساں کو سنائی
کچھ لذتِ وصل اس میں ہے کچھ دردِ جدائی

ایسے ہی فقیروں کا ہم آہنگ تھا اقبالؔ
مردانِ خدادوست کا ہم رنگ تھا اقبالؔ

انساں کا کیا قحط ہے اس دیرِ کہن میں!
قرنوں ہی میں آتا ہے اویس ایک قرن میں
سمجھائے اُنھیں کون جو یاں مست ہیں دھن میں
دولت جو حقیقی ہے وہ انساں کے ہے من میں

اس دولتِ سرمد کا شہنشاہ تھا اقبالؔ
فطرت کی گواہی ہے حق آگاہ تھا اقبالؔ

کام ایسا جو کرتا ہے وہ مرتا نہیں ہرگز
ایسے جو جیے موت سے ڈرتا نہیں ہرگز
دنیا سے گیا، دل سے گزرتا نہیں ہرگز
اس صفحہ سے یہ نقش اُترتا نہیں ہرگز

جب تک کہ دل افروز یہ پیغام ہے باقی
عالم کے جریدے پہ ترا نام ہے باقی

ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم
پروفیسر فلسفہ جامعہ عثمانیہ

# حیدرآباد کی آبادی کے چند مسائل

ہر ملک میں دولت کی فراوانی اور مرفہ الحالی کا انحصار جن عاملوں پر ہے ان میں سے انسان کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے۔ کیونکہ وسائل قدرت سے دولت پیدا کرنا اسی کا کام ہے۔ جس ملک میں انسانوں کی تعداد زیادہ ہوگی وہاں اسی نسبت سے دولت پیدا کرنے کے امکانات زیادہ ہوں گے اور مادی نقطۂ نظر سے اس ملک کو مرفہ الحال ہونا چاہئے۔ لیکن دوسری جانب اگر نظر ڈالیں تو پتہ چلتا ہے کہ پیدا شدہ دولت انسانوں ہی میں تقسیم ہوتی ہے۔ اس لئے جس ملک میں انسانوں کی تعداد کم ہوگی اتنا ہی وہاں ہر فرد کے حصے میں دولت زیادہ آئے گی۔ گویا ملک کی مرفہ الحالی کے لئے آبادی کا کم رہنا زیادہ مفید ہے۔

اس بیان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ معاشی نقطۂ نظر سے آبادی کا بڑھنا بھی مفید ہے اور گھٹنا بھی۔ بظاہر یہ دو متضاد باتیں بے معنی سی معلوم ہوتی ہیں۔ لیکن اگر ہم ذرا غور کریں تو معلوم ہوگا کہ یہ خیال ایسا مہمل نہیں ہے جیسا کہ نظر آتا ہے کیونکہ ہم ان دونوں حیثیتوں پر نظر ڈالتے ہوئے بہ آسانی ایسی صورت حال کا تخیل کر سکتے ہیں جس میں نہ آبادی اتنی زیادہ ہو کہ تقسیم دولت کے نقطۂ نظر سے مضر ثابت ہو اور نہ اس قدر قلیل ہو کہ پیدائش دولت کے نقطۂ نظر سے نقصان دہ ہو۔ ان دونوں متضاد کیفیتوں کے درمیان ایک ایسا نقطہ ہو سکتا ہے

جس پر کسی ملک کی حقیقی ترقی کا انحصار ہو اور اُس سے اضافہ یا تخفیف دونوں مضر ثابت ہوں۔

آبادی کے سلسلے میں ہمیں اپنی تحقیق کا دایرہ صرف انسانوں کی تعداد تک محدود نہ کرلینا چاہئے بلکہ یہ بھی دیکھنا چاہئے کہ آبادی ملک کے کن حصّوں میں گنجان ہے اور کن حصّوں میں کم، آبادی کی صحت کا میعار کیا ہے۔ اکثریت کس میعار پر زندگی بسر کر رہی ہے۔ عمروں کا اوسط کیا ہے، مردوں کی تعداد زیادہ ہے یا عورتوں کی شرح پیدایش اور شرح اموات کا کیا حال ہے، آبادی کن پیشوں میں منقسم ہے، مختلف پیشوں میں اُجرتیں کیا ہیں۔ ان کی تعلیمی حالت کیسی ہے، کارکردگی کا کیا حال ہے، آبادی کا زیادہ حصّہ شہروں میں رہتا ہے یا دیہات میں، آبادی میں اضافہ ہو رہا ہے یا تخفیف، اگر اضافہ ہو رہا ہے تو کیا اس کے ساتھ ساتھ ذرائع معاش میں بھی اسی تناسب سے اضافہ ہو رہا ہے غرض یہ کہ بحیثیت مجموعی ملک ان سب اسباب سے متاثر ہوتا ہے۔ ذیل میں ہم نے حیدرآباد کی آبادی پر ان ہی مختلف پہلوؤں سے روشنی ڈالنے کی کوشش کی ہے۔

ممالک محروسہ سرکار عالی کا رقبہ ۸۲۶۹۸ مربع میل ہے جو صوبہ بنگال کی وسعت کے برابر ہے۔ انگلستان اور ویلز کا رقبہ ممالک محروسہ سرکار عالی کے مساوی ہے۔ سویزرلینڈ کی جمہوری ریاست اس کے پانچویں حصّہ سے بھی چھوٹی ہے۔

ممالک محروسہ سرکار عالی میں سنہ ۱۸۸۱ء سے قبل کوئی باضابطہ طریق مردم شماری رائج نہ تھا۔ پٹیل پٹواری متفرق اوقات میں لوگوں کا شمار کر کے قصبات و مواضعات میں اعداد فراہم کر لیا کرتے تھے۔ سنہ ۱۸۶۷ء میں سر رچرڈ ٹمپل نے اپنی سیاسی ڈایری میں ان اعداد کے شمار کے مطابق کل آبادی کی تعداد ایک کرور تبلائی تھی۔ سنہ ۱۸۸۱ء میں پہلی مرتبہ مردم شماری ہوئی اس کے بعد سے ہر دسویں سال باضابطہ مردم شماری ہونے لگی۔ ملک میں نسبتاً امن وامان کے استحکام، آبپاشی، نقل وحمل کے ذرائع اور شوارع کی ترقی کے ساتھ ساتھ آبادی میں بھی اضافہ ہونے لگا۔ ان جملہ مردم شماریوں کے اعداد ملاحظہ ہوں۔

## سنہ ۱۸۸۱ء سے سنہ ۱۹۳۱ء تک ممالک محروسہ کی آبادی

| سال | آبادی | فیصد کمی یا بیشی | گنجانیت فی مربع میل |
|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۸۱ء | ۹۸ لاکھ سے زائد | . | ۱۱۹ |

| سال | آبادی | فیصد کمی یا بیشی | گنجانیت فی مربع میل |
|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۹۱ء | ایک کروڑ ۱۵ لاکھ | +۱۷٫۱ | ۱۴۰ |
| سنہ ۱۹۰۱ء | ایک کروڑ ۱۱ لاکھ | -۳٫۵ | ۱۳۵ |
| سنہ ۱۹۱۱ء | ایک کروڑ ۳۳ لاکھ | +۲۰٫۰ | ۱۶۲ |
| سنہ ۱۹۲۱ء | ایک کروڑ ۲۴ لاکھ | -۶٫۸ | ۱۵۱ |
| سنہ ۱۹۳۱ء | ایک کروڑ ۴۴ لاکھ | +۱۵٫۸ | ۱۷۵ |

ان پنجاہ سالہ اعداد پر نظر ڈالیں تو معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۱۸۹۱ء میں ۱۷٫۱ فیصد اضافہ ہوا۔ مگر سنہ ۱۹۰۱ء میں ۳٫۵ فیصد کمی ہوئی۔ سنہ ۱۹۱۱ء میں غیر معمولی اضافہ ہوا اور آبادی ۲۰ فی صد بڑھ گئی۔ سنہ ۱۹۲۱ء میں پھر ۶٫۸ فی صد کی تخفیف ہوئی۔ اس دس سال کے عرصے میں آبادی کی تخفیف کے مختلف اسباب تھے مثلاً سنہ ۱۲-۱۹۱۱ء میں طاعون کی گرم بازاری رہی اور صرف بلدہ میں ۱۶ ہزار سے زاید نفوس ہلاک ہوئے سنہ ۱۴-۱۹۱۳ء میں موسم کی خرابی کی وجہ سے بکثرت اموات ہوئیں سنہ ۱۷-۱۹۱۶ء میں طاعون کی شدت رہی اور ۵۰ ہزار کے قریب اموات ہوئیں۔ سنہ ۱۹-۱۹۱۸ء میں انفلوئینزہ کی وبا سے ۳½ لاکھ افراد ہلاک ہوئے۔ سنہ ۲۱-۱۹۲۰ء میں ملیریا۔ طاعون سے بھی زیادہ مہلک ثابت ہوا۔ اور ۸۰ ہزار انسان اس کی نذر ہوئے اس کے علاوہ قحط اور دوسرے معمولی اور موسمی امراض نے بھی شرح پیدائش میں تخفیف کردی مگر سنہ ۳۱-۱۹۲۱ء کے عشرہ میں پھر ۱۵٫۸ فی صد کا اضافہ ہوا اگر ہم اس دس سال کے عرصہ میں ہندوستان میں بحیثیت مجموعی جو اضافہ ہوا ہے اور مختلف صوبوں اور بڑی دیسی ریاستوں میں جو اضافہ ہوا ہے اس کا مقابلہ ممالک محروسہ سے کریں تو غالباً بیجا نہ ہوگا۔

## سنہ ۳۱-۱۹۲۱ء کے درمیان ہندوستان، اس کے صوبوں اور ریاستوں کا اضافہ آبادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ممالک محروسہ سرکار عالی | ۱۵٫۸ فی صد | بنگال | ۷٫۳ فی صد |
| ہندوستان | ۱۰٫۶ " | صوبجات متحدہ | ۶٫۷ " |
| پنجاب | ۱۴٫۰ " | ٹراونکور | ۲۷٫۲ " |
| بمبئی | ۱۱٫۳ | بڑودہ | ۱۴٫۹ " |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صوبہ متوسط و برار | ۱۱ء۵ فی صد | گوالیار | ۱۰ء۳ فی صد | | |
| بہار و اڑیسہ | ۱۱ء۰ " | کشمیر | ۹ء۸ " | | |
| مدراس | ۱۰ء۴ " | میسور | ۹ء۷ " | | |

اس عشرے میں سوائے ریاست ٹراونکور کے ہندوستان کے کسی صوبہ یا دیسی ریاست میں اضافے کی رفتار ممالک محروسہ سے بڑھ نہ سکی۔ مجموعی طور پر ہندوستان اور ممالک محروسہ میں جو پنجاہ سالہ میں کمی و بیشی ہوئی ہے اس کو ذیل میں آسانی کی خاطر پیش کیا جاتا ہے۔

## ہندوستان اور ممالک محروسہ کی پنجاہ سالہ آبادی کی کمی و بیشی

| نام ملک | سنہ ۱۸۸۱-۹۱ء | سنہ ۱۸۹۱-۱۹۰۱ء | سنہ ۱۹۰۱-۱۱ء | سنہ ۱۹۱۱-۲۱ء | سنہ ۱۹۲۱-۳۱ء |
|---|---|---|---|---|---|
| ہندوستان | ۹ء۴ | ۱ء۴ | ۶ء۴ | ۱ء۲ | ۱۰ء۶ |
| ممالک محروسہ | ۱۷ء۱ | ۳ء۵ | ۲۰ء۰ | ۶ء۸ | ۱۵ء۸ |

ان اعداد کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ معلوم ہوتا ہے کہ پچاس سال کے عرصے میں ہندوستان کی آبادی میں تخفیف نہیں ہوئی اگرچہ جن عشروں میں ہمارے یہاں تخفیف رہی ہے وہاں بھی اضافہ آبادی کی رفتار بہت قلیل رہی۔ لیکن اگر ان اعداد کو مجموعی حیثیت سے دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۱۸۸۱ء سے ۱۹۳۱ء تک برطانوی ہند کی آبادی میں ۳۰ء۵ فی صد اضافہ ہوا اور ممالک محروسہ سرکار عالی کی آبادی میں ۶ء۶۴ فیصد۔ گویا ہمارے یہاں باوجود دو عشروں میں ۱۰ء۳ فی صد تخفیف ہونے کے ۱۶ء۱ فی صد اضافہ ہوا۔

اس عشرے میں جو غیر معمولی اضافہ ہوا اس کے مختلف اسباب ہیں مثلاً سب سے پہلے تو دس سال میں تین سال اچھے گذرے۔ چھ سال متوسط اور ایک سال خراب گذرا۔ کوئی قحط نہیں پڑا زراعت کی ترقی کے لئے مختلف مزرعے قایم کئے گئے۔ اسی زمانہ میں آبپاشی کے لئے مختلف تالاب مثلاً پوچارم ضلع میدک۔ نظام ساگر تالاب پالیر ضلع ورنگل اور دیگر چھوٹے چھوٹے تالاب تیار ہوئے۔ پارچہ بافی کی سابقہ تین گرنیوں میں مزید دو گرنیوں کا اضافہ ہوا سمینٹ سگریٹ اور بٹنوں کی صنعت کی ہمت افزائی کی گئی اس کے علاوہ صنعتی دار التجربہ۔ گھریلو صنعتوں کا ادارہ۔ گھریلو

صنعتوں کی فروخت گاہ۔ کارخانہ، کارخانہ صابن سازی سرکاری کارخانہ صابن سازی حیدرآباد۔ تجرباتی کارخانہ قالین ورنگل وغیرہ قایم ہوئے ہیں حکومت نے صنعتی کاموں میں امداد دینے کے علاوہ ایک کروڑ کی رقم بڑی صنعتوں اور حکومت کی کفالتوں میں مشغول کرنے کے لئے عطا کی اور اس کا منافع گھریلو اور چھوٹی صنعتوں کے لئے مختص کردیا۔

**کثرت آبادی** کثرت آبادی سے مراد اشخاص کی ایسی تعداد ہے جو ایک معینہ رقبہ میں آباد ہو۔ چنانچہ ممالک محروسہ کی آبادی میں برابر اضافہ ہو رہا ہے۔ ۱۹۳۱ء میں اس کا اوسط ۱۷۵ افراد فی مربع میل تھا جس میں گذشتہ عشرے کے لحاظ سے ۱۵ر۵ فی صد کا اضافہ ہوا۔ ذیل میں مقابلے کی خاطر ہندوستان کے چند صوبوں اور دیسی ریاستوں کی کثرت آبادی کو ظاہر کیا گیا ہے۔

## ۱۹۳۱ء میں ہندوستان، اس کے صوبوں اور ریاستوں کی کثرت آبادی فی مربع میل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ممالک محروسہ | ۱۷۵ | مدراس | ۳۲۸ | بڑودہ | ۲۹۹ |
| ہندوستان | ۱۹۵ | صوبہ متحدہ | ۴۳۸ | میسور | ۲۲۴ |
| بنگال | ۶۴۶ | پنجاب | ۱۷۹ | گوالیار | ۱۷۵ |
| بمبئی | ۱۴۳ | آسام | ۱۵۷ | جموں وکشمیر | ۴۳ |
| بہار و اڑیسہ | ۴۵۴ | صوبہ متوسط | ۱۵۵ | | |

**نقائص جسمانی** ممالک محروسہ سرکار عالی میں کتنے افراد جسمانی نقطۂ نظر سے بیکار ہیں اور پیدائش دولت میں حصہ نہیں لے سکتے ان کے صحیح اعداد شمار معلوم ہوئے۔ رپورٹ مردم شماری میں جن نقایص کو شامل کیا گیا وہ جنون۔ جذام نابینائی اور ثقل سماعت ہے۔ چنانچہ ۱۹۳۱ء میں ان افراد کی تعداد حسب ذیل تھی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مجنون | ۲۲۰۰ | بہرے اور گونگے | ۴۷۴۲ |
| نابینا | ۱۲۵۱۶ | جذامی | ۳۷۳۸ |

مجموعہ ۲۳۱۹۶

۱۹۰۱ء میں ان کی مجموعی تعداد ۲۶ ہزار ۱۹۱۱ء میں ۲۷ ہزار اور ۱۹۲۱ء میں ۲۹ ہزار تھی۔ آبادی کے اضافے کے ساتھ ساتھ ان کی تعداد میں کمی۔ علاج معالجے کے جدید انتظامات پر روشنی ڈالتی ہے۔ مگر صحت کے ساتھ نہیں کہا جاسکتا کہ ان افراد کی تعداد صحیح درج ہوئی ہے یا نہیں ہندوستان جیسے ملک میں جہاں افراد اپنی صحیح عمر بھی نہ بتاتے ہوں ان سے یہ امید رکھنا کہ وہ اپنے امراض کو صحت کے ساتھ بتلادیں گے ایک دل خوش کن خیال ہے۔ بالخصوص عورتوں اور لڑکیوں کی صحیح تعداد تو معلوم ہی نہیں ہوسکتی کیونکہ ان کی بڑی تعداد پردے میں رہتی ہے۔ عورتوں کو تو چھوڑیئے جذام اور جنون تو ابتدائی حالت میں مرد بھی چھپا سکتے ہیں اور یہ انسان کی فطرت ہے کہ وہ اپنی حقیقی یا متصورہ خوبیوں کی ضرورت سے زیادہ تشہیر کرتا ہے مگر اپنے نقایص خواہ وہ فطری ہی کیوں نہ ہوں حتی الامکان چھپانے کی کوشش کرتا ہے۔ بہرحال ان اعداد سے یہ اندازہ نہیں لگایا جاسکتا کہ ملک میں اس قسم کے مریضوں کی حقیقی تعداد کیا ہے۔

جنون برہمنوں میں زیادہ ہے۔ نابینائی ثقل سماعت۔ گنگ جینیوں میں زیادہ نظر آتا ہے وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ اس فرقے میں خیرات اور امداد کی کثرت ہوتی ہے وہاں معذورین کا کافی تعداد میں جمع ہوجانا مسلم ہے۔ ان امراض کے اسباب و علل پر صحت و قطعیت کے ساتھ تو ایک ماہر طب ہی روشنی ڈال سکتا ہے۔ معاشیات کا طالب علم تو صرف یہ جانتا ہے کہ دراصل ان امراض کی کثرت والدین کی غلط کاریوں کا نتیجہ ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ ان امراض کے اعداد شمار فراہم کئے جائیں جن کی بدولت یہ امراض پیدا ہوتے ہیں اور مریضوں پر ایسی پابندیاں عائد کی جائیں کہ وہ آبادی میں اضافہ نہ کرسکیں تاکہ ملک کو معاشی اور عمرانی نقطۂ نظر سے نقصان نہ پہنچے۔ نیز جو معمولی امراض ملک میں عام ہیں ان کو بھی اسی فہرست میں شامل کیا جائے۔ اور ساتھ ہی ساتھ ان امراض کی طرف خصوصیت سے توجہ کی جائے جو چھوٹے چھوٹے اسباب کی بنا پر پیدا ہوجاتے ہیں شلاً نارو کی ان علاقوں میں زیادہ شدت ہے جہاں پختہ باولیوں کی قلت ہے نیز اس کا علاج بھی بہت آسانی سے کیا جاسکتا ہے۔

**آبادی بلحاظ مذہب** ممالک محروسہ کی آبادی جن مذاہب میں منقسم ہے اس کی تفصیل آئندہ صفحہ (۱۵) پر ملاحظہ فرمائیے۔

| مذہب | مجموعی آبادی سنہ ۱۹۲۱ء | مجموعی آبادی سنہ ۱۹۳۱ء | فی ہزار آبادی سنہ ۱۹۲۱ء | فی ہزار آبادی سنہ ۱۹۳۱ء |
|---|---|---|---|---|
| جملہ ہندو | ۱۰۶۵۶۴۵۳ | ۱۲۱۷۶۷۲۷ | ۸۵۵ | ۸۴۴ |
| برہمنی ہندو | ۸۳۱۶۷۶۱ | ۹۶۹۹۶۱۵ | ۶۶۷ | ۶۷۲ |
| آری ہندو | ۲۳۳۸۹۸۹ | ۲۴۷۳۲۳۰ | ۱۸۸ | ۱۷۱ |
| مسلمان | ۱۲۹۸۲۷۷ | ۱۵۳۴۶۶۶ | ۱۰۴ | ۱۰۶ |
| قدیم اقوام | ۴۳۰۷۴۸ | ۵۴۴۷۰۹ | ۳۴ | ۳۸ |
| عیسائی | ۶۲۶۵۶ | ۱۵۱۳۸۲ | ۵ | ۱۱ |
| جین | ۱۸۵۸۴ | ۲۱۵۴۳ | ۰ | ۱ |

اس جدول میں پارسیوں۔ سکھوں۔ یہودیوں۔ آریہ۔ برہمو ی جیون اور بدھ مت والوں کا ذکر نہیں کیا گیا کیونکہ ان کی اقلیت ہے۔ سنہ ۱۸۸۱ء میں ممالک محروسہ میں عیسائیوں کی تعداد صرف ۱۳½ ہزار تھی مگر سنہ ۱۹۳۱ء میں ان کی تعداد ۱½ لاکھ کے قریب ہوگئی۔ اس کی بڑی وجہ ان کی مذہبی تبلیغ ہے۔ ملک میں اکثر مقامات پر ان کے تبلیغی ادارے قائم ہیں۔

**کام کرنے والے** ممالک محروسہ میں جو افراد پیدائش دولت کر رہے ہیں اور جو اس میں کوئی حصہ نہیں لیتے ہیں ان کی تعداد حسب ذیل ہے۔

| | ذکور | اناث |
|---|---|---|
| جملہ کمانے والے | ۳۲۶۲۲۰۸ | ۱۵۶۱۶۷۴ |
| جملہ کام کرنے والے زیر پرورش | ۹۸۷۲۵۹ | ۹۹۱۲۲۰ |
| جملہ کام نہ کرنے والے زیر پرورش | ۳۱۲۰۵۴۳ | ۴۵۱۳۲۴۴ |
| میزان | ۷۳۷۰۰۱۰ | ۶۰۶۶۱۳۸ |

اس جدول پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ملک میں ۴۴ فی صد کمانے والے ذکور اور ۲۲ فیصد کمانے والی

اناث ہیں۔

## پیشوں کے لحاظ سے کام کرنے والی آبادی کی تقسیم

ممالک محروسہ کی ۶۸ لاکھ آبادی جن پیشوں میں مصروف ہے وہ حسب ذیل ہیں۔

| جماعت | جملہ کمانے اور کام کرنے والے زیر پرورش |
|---|---|
| پیداوار اشیائے خام | ۳۹۰۴۲۰۶ |
| تیاری و سربراہی اشیار مادی | ۱۸۱۴۱۳۴ |
| نظم ونسق عامہ وآزاد پیشے | ۲۶۷۱۲۷ |
| متفرق | ۸۱۷۸۹۷ |
| میزان | ۶۸۰۲۵۱۴ |

اب دیکھنا یہ چاہئے کہ آبادی کا کتنا فیصد کن کن بڑے بڑے پیشوں میں مصروف ہے۔ ذیل کی جدول میں اس کو پیش کیا گیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| استفادہ حیوانات ونباتات | ۷۵ | فی صد |
| تجارت | ۱۱ | " |
| صنعت وحرفت | ۱۰ | " |
| خانگی ملازمت | ۷ | " |
| ذرائع حمل ونقل | ۴ | " |
| آزاد پیشے | ۲ | " |
| غیر واضح پیشے | ۲ | " |
| نظم ونسق | ۱٫۳ | " |
| فوج | ۰٫۸ | " |

مردم شماری کے وقت ۲ کرور ۸۰ لاکھ ایکڑ رقبہ زیر کاشت تھا۔ جو ممالک محروسہ کی جملہ آبادی کے لحاظ سے فی کس ۲ ایکڑ

ہوتا ہے ۔ اور فی کاشتکار ۷ء۱۱ ایکڑ کا اوسط پڑتا ہے ۔ اس سلسلے میں جو تحقیقات کی گئی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مرہٹواڑے کے تین اضلاع میں اس وسعت کا اوسط ۲۱ ایکڑ فی کاشتکار ہے اور تلنگانے کے ایک ضلع میں تری کے ۳ ایکڑ اور خشکی کے ۱۱ ایکڑ فی کاشتکار اوسط پڑتا ہے صدر ناظم صاحب صنعت و حرفت اس رپورٹ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں :-

" اگرچہ قطعی اعداد و شمار فراہم نہیں ہوسکے تاہم اس کا امکان پایا جاتا ہے کہ کاشتکاروں کی بڑی جماعت اپنی اور اپنے خاندان کی ایک مناسب معیار پر زندگی گذارنے کے لئے کافی زمین رکھتی ہے بشرطیکہ وہ مناسب حد تک قرض سے سبکدوش کردیئے جائیں اور ان کی زمینات پر اس کا بوجھ نہ ہو "

صنعت پارچہ بافی کے کام کرنے والوں کی تعداد ۱۹۴۰۶۳ ہے ۔ اس میں کارخانوں اور گھروں دونوں جگہ کے کام کرنے والے شامل ہیں مگر ۱۹۲۱ء میں ان کی تعداد ۲۲۰۵۹۲ تھی ۔ اس آبادی میں جو ۱۵ فی صد کی کمی واقع ہوئی وہ گذشتہ عشرے کے معاشی حالات کی پستی تھی جس کا اثر تمام صنعتوں اور تجارتوں پر پڑا ۔

زرعی مزدوروں میں عورتوں کی تعداد فی ۱۰ ذکور ۶ ہے تجارتی باغبانی اور پھل اور پھولوں کی کاشت میں بھی ان کا کافی حصہ ہے ۔ چنانچہ اول الذکر پیشے میں بھی فی سو ذکور (۱۰۷) اور آخر الذکر میں (۱۰۲) اناث ہیں ۔ معدن ہائے زغال میں ہر دس ذکور میں چھ عورتیں ہیں ۔ روئی کا بنولہ نکالنے ۔ روئی کاتنے ۔ کلف دینے اور سینے میں ان کا حصہ فی سو ذکور (۳۰۷) ہے ۔ جالی ۔ رنگریزی اور تیار رئی لباس میں بھی ان کا کافی حصہ ہے ۔ کھلونا سازی کی صنعتیں فی دس ذکور ۱۳ ۔ اناث کا اوسط ہے ۔ چینی کے برتنوں ۔ چوڑیوں ۔ انڈوں اور پالتو پرندوں کی تجارت کا تو انھیں تقریباً اجارہ حاصل ہے ۔ بعض آزاد پیشوں مثلاً قانون ۔ طب ۔ تعلیم وغیرہ میں اناث کا کافی حصہ ہے مگر یہ پیشے بعض فرقوں کی اناث کے لئے مخصوص ہوگئے ہیں مثلاً اینگلو انڈین اناث طب اور تعلیم میں سب سے آگے ہیں اور مسلمان اناث اس شعبہ میں سب سے پیچھے ۔ آیندہ صفحہ (۱۰۸) کے نقشے سے مختلف فرقوں میں کام کرنے والی اناث کی تعداد کا علم ہوسکتا ہے مگر یہ صرف چند پیشوں تک محدود ہے ۔

## طب، قانون اور تعلیم میں اناث کی تعداد

| فرقہ | تعدادِ اناث فی ہزار کام کرنے والے ذکور |
|---|---|
| اینگلو انڈین | ۱۵۰۰ |
| دیسی عیسائی | ۱۰۴۰ |
| یوریشین | ۵۷۱ |
| برہمن | ۱۳۴ |
| مسلمان | ۵۸ |

**آبادی بلحاظِ جنس** ۱۹۳۱ء کی مردم شماری کی رو سے ممالک محروسہ میں مجموعی طور پر ذکور کے مقابلے میں اناث کی تعداد ۳ لاکھ سے کم ہے مختلف سالوں میں جو تناسبِ اناث رہا ہے اس کو ذیل میں ظاہر کیا گیا ہے

## تناسبِ اناث فی ہزار ذکور

| سال | کل ممالک محروسہ | مرہٹواڑی | تلنگانہ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۰۱ء | ۹۶۴ | ۹۸۹ | ۹۳۸ |
| ۱۹۱۱ء | ۹۶۸ | ۹۸۱ | ۹۵۵ |
| ۱۹۲۱ء | ۹۶۶ | ۹۷۱ | ۹۶۱ |
| ۱۹۳۱ء | ۹۵۸ | ۹۶۱ | ۹۵۵ |

مگر مختلف ذاتوں میں یہ تناسب مختلف ہے ہم نے بعض خاص خاص ذاتوں کے اس تناسب کو ذیل میں ظاہر کیا ہے۔

## مختلف ذاتوں میں عورتوں کی تعداد فی ہزار ذکور

| ذات | تعداد اناث |
|---|---|
| مسلمان (مرہٹواڑی) | ۱۰۸۷ |

| ذات | تعداد اناث |
|---|---|
| چنچو (قدیم اقوام) | ۱۰۷۷ |
| بھوئی (کہار) | ۱۰۱۱ |
| اپارا | ۱۰۰۹ |
| مادیگا | ۱۰۰۴ |
| گونڈ | ۹۸۶ |
| مسلمان (تلنگانہ) | ۹۷۴ |
| لمباڑہ (بنجارہ) | ۹۵۲ |
| دھیڑ (چمار) | ۹۴۸ |
| یرکل | ۸۴۹ |
| کولی | ۷۹۳ |

گو مرہٹواڑی کے مسلمان تلنگانے کے مسلمانوں کے مقابلے میں عورتیں زیادہ رکھتے ہیں مگر ۳۰ سال کی عمر میں یہ اوسط ۹۹۲ اور ۹۷۷ اناث فی ہزار ذکور رہتا ہے۔ عورتوں کی کمی کے مختلف اسباب ہیں مثلاً سب سے پہلے تو یہ نفسیاتی خواہش ہی کام کرتی نظر آتی ہے کہ ہمارے لڑکا ہو۔ ہندو خاندانوں میں لڑکے کی پیدائش لازمی خیال کی جاتی ہے تاکہ وہ خاندان کا نام رکھ سکے اور باپ کی وفات پر مذہبی رسوم ادا کرسکے عورتوں کی کمی کا ایک سبب یہ بھی ہے کہ باہر سے آنے والے لوگ اپنے ساتھ یہاں عورتوں کو لے کر نہیں آتے توطن کا بھی یہاں کی آبادی پر نمایاں اثر پڑتا ہے چنانچہ مختلف سالوں میں توطن خارجی و داخلی کی نوعیت حسب ذیل رہی۔

## ممالک محروسہ کا توطن

| سنہ | حقیقی آبادی | آکر بسنے والے | تارکان وطن |
|---|---|---|---|
| ۱۹۱۱ء | ایک کروڑ ۳۳ لاکھ | ۲ لاکھ ۶۰ ہزار | ۳ لاکھ ۶ ہزار |

| سنہ | حقیقی آبادی | آکر بسنے والے | تارکان وطن |
| --- | --- | --- | --- |
| سنہ ۱۹۲۱ء | ایک کروڑ ۴۲ لاکھ | ۲ لاکھ ۲ ہزار | ۳ لاکھ ۶۵ ہزار |
| سنہ ۱۹۳۱ء | ایک کروڑ ۴۴ لاکھ | ۲ لاکھ ۷۴ ہزار | ۳ لاکھ ۳۴ ہزار |

اس قسم کے اعداد موجود نہیں ہیں کہ آکر بسنے والے اپنے ساتھ عورتوں کو لاتے ہیں یا نہیں اور تارکانِ وطن اپنے ساتھ لے جاتے ہیں یا نہیں مگر ان اعداد کو دیکھتے ہوئے اس بات کا پتا چلتا ہے کہ ممالک محروسہ سے جانے والے عموماً اپنے قریبی علاقوں میں جاتے ہیں اس وجہ سے وہ اپنے ساتھ اپنی عورتوں کو بھی لے جاتے ہیں اور آکر بسنے والوں میں اگرچہ زیادہ تعداد مدراس سے آنے والوں کی ہوتی ہے۔ مگر عرب اور افغانستان سے بھی کافی تعداد آتی ہے اور ظاہر ہے کہ یہ لوگ اتنی دور سے اپنے ساتھ عورتوں کو لے کر سفر نہیں کرسکتے اس وجہ سے مجموعی طور پر عورتوں کی تعداد کم ہو جاتی ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو عورتوں کی تعداد میں اضافہ ہونا چاہئے تھا کیونکہ تارکانِ وطن کی تعداد ہمیشہ زیادہ رہتی ہے۔

**قصباتی اور دیہی آبادی** مردم شماری کے تحت ”شہر“ کی جو تعریف کی گئی ہے اس کی رو سے تو ممالک محروسہ میں سوائے بلدے کے اور کوئی شہر ہی نہیں ہے۔ نیز ”قصبے“ کی تعریف یہ کی گئی ہے کہ وہ مقام جہاں کی آبادی ۵ ہزار سے زاید اور ایک لاکھ سے کم ہو۔ اور اس تعریف کے تحت مختلف قصبات آجاتے ہیں اس وجہ سے یہاں کی آبادی کو بجائے شہر اور دیہات کے قصبے اور دیہات میں تقسیم کرنا زیادہ موزوں ہے۔ مختلف سنین میں اس آبادی کا جو اوسط رہا ہے وہ حسب ذیل ہے

## دیہی اور قصباتی آبادی

| سال | قصباتی | دیہی |
| --- | --- | --- |
| سنہ ۱۸۸۱ء | ۸ر۹ فیصد | ۱ر۹۱ فیصد |
| سنہ ۱۸۹۱ء | ۲ر۹ ” | ۸ر۹۰ ” |
| سنہ ۱۹۰۱ء | ۱ر۱۰ ” | ۹ر۸۹ ” |

| سال | قصباتی | دیہی |
|---|---|---|
| سنہ ۱۹۱۱ء | ۹٫۷ فیصد | ۹۰٫۳ فیصد |
| سنہ ۱۹۲۱ء | ۹٫۵ " | ۹۰٫۵ " |
| سنہ ۱۹۳۱ء | ۱۱٫۲ " | ۸۸٫۸ " |

قصباتی آبادی میں مختلف مذاہب کا تناسب حسب ذیل ہے ۔

| مسلمان | برہمنی ہندو | آریہ ہندو | عیسائی | دیگر |
|---|---|---|---|---|
| ۴۱٫۲ | ۳۶٫۹ | ۱۷٫۱ | ۳٫۴ | ۱٫۴ |

ممالک محروسہ کے کل مسلمانوں کی تعداد کا ۱۲٫۵ فی صد قصبات میں مقیم ہے ۔ گزشتہ دس سال میں ان کی تعداد میں ۱۰ فی صد کا اضافہ ہوا ۔ ہندوؤں ۔ عیسائیوں اور پارسیوں میں بھی علی الترتیب ۱۸، ۱۷ اور ۲۰ فیصد اضافہ ہوا ۔

ہندوستان کی شہری آبادی بھی ہمارے ہاں کے قصباتی آبادی کے لگ بھگ ہے ۔ قصبات اور دیہات میں اس غیر مساوی تقسیم سے ایک وسیع خلیج حائل ہو جاتی ہے جو معاشی ترقی کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کرتی ہے تہذیب و ترقی ہمیشہ شہروں سے شروع ہوتی ہے ۔ دیہات ہمیشہ حالتِ جمود میں رہتے ہیں ۔ ضرورت ہے کہ ملک میں اس غیر مساویانہ تقسیم کو کم کرنے کی کوشش کی جائے اور یہ صنعت و حرفت کی ترقی اور ذرائع آمد و رفت کی سہولتوں کے بعد ہی ممکن ہے ۔

**اوسط عمر** | مختلف سنین میں جو ذکور اور اناث کا اوسط عمر رہا وہ حسب ذیل ہے ۔

| سال | ذکور | اناث |
|---|---|---|
| سنہ ۱۸۹۱ء | ۲۴٫۶ سال | ۲۴٫۳ سال |
| سنہ ۱۹۰۱ء | ۲۵٫۲ " | ۲۵٫۱ " |
| سنہ ۱۹۱۱ء | ۲۵٫۵ | ۲۵٫۰ " |
| سنہ ۱۹۲۱ء | ۲۵٫۸ " | ۲۵٫۳ " |
| سنہ ۱۹۳۱ء | ۲۶٫۰ " | ۲۵٫۸ " |

۱۹۳۱ء میں مختلف فرقوں میں اوسطِ عمر حسب ذیل رہا۔

| نام فرقہ | ذکور | اناث |
|---|---|---|
| مسلمان | ۲۶/۴ سال | ۲۵/۹ سال |
| ہندو | ۲۶/۰ ″ | ۲۵/۸ ″ |
| عیسائی | ۲۵/۷ ″ | ۲۳/۸ ″ |
| جین | ۲۶/۳ ″ | ۲۶/۳ ″ |
| قدیم اقوام | ۲۴/۰ ″ | ۲۳/۰ ″ |

مردوں میں مسلمانوں کی عمر کا اوسط اور اناث میں جین عورتوں کی عمر کا اوسط سب سے بڑھا ہوا ہے۔ عیسائیوں میں کمی عمر کا باعث ان پنچ اقوام کا داخلہ ہے جو کثرتِ تولید کے لئے مشہور ہیں۔ ایک عام خیال ہے کہ کثرتِ تولید درازی عمر پر اثر ڈالتی ہے۔

اگرچہ ممالک محروسہ کے ذکور و اناث کا اوسطِ عمر بڑھ رہا ہے مگر یہ قابل اطمینان نہیں کہا جاسکتا یورپ کے اکثر ممالک میں اوسط عمر اس سے دگنے کے قریب ہے معقول عمر کی کمی سے ملک کو اپنے کارگزاروں کے تجربوں پختہ کاری اور اعلیٰ قابلیت سے محروم رہنا پڑتا ہے۔ بقول پروفیسر برنی صاحب "جس چمن کے غنچے نیم شگفتہ کھلائیں جس باغ کے پھل نیم رس جھڑجائیں اُس کی اصلاح پر باغبان کو توجہ کرنی لازمی ہے۔"

اب ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا ممالک محروسہ سرکار عالی کثیر الآباد ہے، کثیر الآبادی کی مختلف تعریفیں کی گئیں ہیں اور اس کو جانچنے کے مختلف طریقے ہیں مگر بعض معیارات ایسے ہیں کہ ان کو جانچنے کے لئے ہمارے پاس اعداد و شمار موجود نہیں اس وجہ سے فی الوقت ہم ان سے بحث نہیں کرنا چاہتے۔ متوازن آبادی سے مراد وہ آبادی ہے جو کسی ملک میں حقیقی حالات کے تحت انسانوں کے شایانِ شان معقول معیارِ آرام پر زندگی گزارتی ہو۔ پھر "انسانوں کے شایانِ شان معقول معیارِ آرام" خود ایک تشریح طلب بحث ہے مگر مختصراً یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس سے مراد وہ حالت ہے جہاں افراد اپنی تمام لابدی، متعدد تمدنی۔ اور چند تعیشاتی احتیاجات پوری کرسکتے ہوں۔ اس اصول کو سامنے رکھتے ہوئے معلوم ہوتا ہے کہ ممالک محروسہ کی آبادی متوازن تو نہیں۔ جب متوازن نہیں تو اس کو

کثیر ہونا چاہئے یا قلیل، قلیل اس لئے نہیں یہاں لاکھوں افراد ایسے ہیں جو پیدائش دولت میں حصہ نہیں لے رہے ہیں۔ بے روزگاری بھی موجود ہے۔ ایسے بھی خاندان ہیں جن کو زندگی کی ناگزیر احتیاجات کے لئے ذرائع میسر نہیں نیز اس کے علاوہ کثیر الآبادی کی دوسری علامات بھی موجود نہیں مثلاً شرح اموات کی زیادتی۔ ان کا حال ذیل کی جدول سے معلوم ہوتا ہے۔

## شرح پیدائش و شرح اموات ہر دو جنس فی ہزار

| سال | شرح پیدائش | شرح اموات |
|---|---|---|
| ۱۹۲۲ء | ۹٫۲ | ۸٫۵ |
| ۱۹۲۳ء | ۸٫۸ | ۱۰٫۹ |
| ۱۹۲۴ء | ۹٫۱ | ۱۱٫۵ |
| ۱۹۲۵ء | ۹٫۱ | ۹٫۷ |
| ۱۹۲۶ء | ۱۰٫۱ | ۹٫۷ |
| ۱۹۲۷ء | ۱۱٫۰ | ۱۰٫۱ |
| ۱۹۲۸ء | ۱۰٫۱ | ۱۰٫۱ |
| ۱۹۲۹ء | ۱۰٫۳ | ۹٫۱ |
| ۱۹۳۰ء | ۱۰٫۱ | ۱۲٫۰ |

اگر ہم ان نو سالہ اعداد پر نظر ڈالیں تو صرف تین سال ایسے نظر آتے ہیں جہاں شرح پیدائش بڑھی ہوئی ہے ورنہ یا تو شرح اموات شرح پیدائش کے مساوی ہے یا اس سے زیادہ ہے۔ شرح اموات کی زیادتی خود کثیر الآبادی کو ظاہر کرتی ہے۔ بات دراصل یہ ہوتی ہے کہ جب آبادی زیادہ ہو جاتی ہے تو اجرتیں کم ہو جاتی ہیں الا بعض مزدوروں کو تو اجرتیں اس قدر قلیل ملتی ہیں کہ وہ اپنی ناگزیر ضروریات بھی فراہم نہیں کر سکتے اس کا نتیجہ [illegible] پڑتا ہے اور نسلیں روز بروز کمزور ہوتی جاتی ہیں ان کی جانداری اور کارکردگی میں کمی آنے لگتی ہے [illegible]

آسانی سے پھیلنے لگتی ہیں معمولی معمولی امراض بھی وبا کی طرح پھیلتے ہیں اور ہزاروں کی جان لے کر ٹلتے ہیں۔ پھر کثیرالآباد ممالک میں گداگروں۔ بے کاروں مہلک جنگوں کی بھی کمی نہیں ہوتی چنانچہ ممالک محروسہ میں ان لوگوں کے اعداد بھی ملاحظہ ہوں۔

## ممالک محروسہ کے گداگر اور بھکاری

| | |
|---|---|
| ذکور | ۶۳۴۸۳ |
| اناث | ۶۶۲۱۲ |
| میزان | ۱۲۹۶۹۵ |

صرف بلدہ حیدرآباد ہی میں ۸۵۰۸ گداگر ہیں۔ اور ان میں ۱۵ فیصدی اناث شامل ہیں یہ صرف ان افراد کے اعداد ہیں ہیں جنھوں نے گداگری کو بطور پیشہ اختیار کر رکھا ہے۔ اس کے علاوہ عارضی بھک منگوں اور شریف گداگروں کی بھی کوئی کمی نہیں۔

**ملک میں اضافۂ آبادی کے رجحانات** اب تک ہم نے جن چیزوں سے بحث کی وہ صرف یہ تھیں کہ کیا ملک کثیرالآباد ہے؟ مگر یہ مسئلہ اس وقت اور زیادہ شدید ہو جاتا ہے جب ہم کو اس بات کا پتا چلتا ہے کہ ملک میں اضافۂ آبادی کے ابھی مزید امکانات موجود ہیں اگرچہ جن رجحانات سے اس قسم کے امکانات کا پتا لگایا جا رہا ہے ان کے متعلق قطعی طور پر فیصلہ نہیں کیا جا سکتا تاہم یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ اگر ایجابی مواضعات کام نہ کریں تو حسب ذیل وجوہ کی بنا پر آبادی میں فرق نہ ہونے کا امکان ہے۔

**(۱) افلاس** افلاس بذات خود شرح پیدائش میں اضافہ کا باعث ہے جب مفلس طبقے کے سامنے افلاس سے نجات پانے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی تو متواتر مایوسی بالآخر اس کے اخلاق کو گرا دیتی ہے جب مستقبل کسی طرح اُمید افزا نہ ہو تو پھر اس کا لحاظ کرنے کی کیا ضرورت باقی رہتی ہے لہذا تعداد خوب بڑھتی ہے موجودہ زمانہ میں ملک میں اس خطرہ کے عام ہونے کا اس لئے اور زیادہ امکان ہے کہ نئے نئے صنعتی کارخانے کھل رہے ہیں اور کھلنے کی اُمید ہے اور چونکہ ان کارخانوں میں عورتوں اور بچوں سے بھی کام لینے کے مواقع حاصل

ہوتے ہیں اس لئے خاندانی آمدنی میں اضافہ کی خاطر اضافہ تعداد کی طرف رغبت ہوتی ہے اور اگر تھوڑی دیر کے لئے یہ فرض کر لیا جائے کہ یہ خیال کارفرما نہ ہو تب بھی تعداد بلاقصد و ارادہ بڑھتی ہے کیونکہ اس وقت یہ فکر نہیں ہوتی کہ زائد اولاد کا کیا حشر ہوگا اور یہ یقین ہوتا ہے کہ خاندان کا ہر فرد کم ازکم اپنی گزر اوقات کے لائق کچھ نہ کچھ کما ہی لے گا۔

(۲) تعلیم کی کمی — موجودہ زمانے کی تحقیقات سے کوئی کلیہ تو نہیں البتہ ایک اصول وضع کیا گیا ہے کہ جیسے جیسے انسان دماغی ترقی کرتا جا رہا ہے اس کی قوت تولید نسبتاً کم ہوتی جارہی ہے عورتوں کی تعلیم کا بھی آبادی کو کم کرنے میں بڑا حصہ ہے مگر ممالک محروسہ میں تعلیم یافتہ افراد اور خصوصاً تعلیم یافتہ اناث کی بہت ہی کمی ہے چنانچہ ذیل کے نقشہ میں ہم نے ممالک محروسہ کے تعلیمی اعداد اور ہندوستانی صوبوں اور ریاستوں کے اعداد پیش کئے ہیں

## تعداد خواندہ افراد فی ہزار نفوس عمرہ ۵ سال و زائد

| نام مقام | ذکور | | اناث | |
|---|---|---|---|---|
| | سنہ ۱۹۲۱ء | سنہ ۱۹۳۱ء | سنہ ۱۹۲۱ء | سنہ ۱۹۳۱ء |
| بنگال | ۱۸۱ | ۱۸۸ | ۲۱ | ۲۲ |
| مدراس | ۱۷۳ | ۲۱۹ | ۲۴ | ۲۵ |
| بمبئی | ۱۳۸ | ۱۴۹ | ۲۴ | ۲۳ |
| ٹراونکور | | ۴۰۸ | ۰ | ۱۶۸ |
| میسور | ۱۴۳ | ۱۴۷ | ۲۲ | ۳۳ |
| بڑودہ | ۲۷۷ ۱؎ | ۳۳۱ | ۱۵ ۱؎ | ۷۹ |
| حیدرآباد | ۵۷ | ۸۵ | ۸ | ۱۲ |

اگرچہ سنہ ۱۹۱۰ء کے مقابلہ میں ممالک محروسہ میں خواندہ ذکور کی تعداد ۱۲ فی ہزار اور اناث کی تعداد ۵ فی ہزار سے بڑھ کر علی الترتیب ۸۵ اور ۱۲ تک پہنچ گئی جو نتیجہ ہے ممالک محروسہ کی تعلیمی سرگرمیوں کا مگر ابھی ہمارا معیار تعلیم بہت ہی

۱؎ عمرہ ۱۰ سال و زائد۔

پست ہے اور خواتین میں تو تعلیم نہ ہونے کے مماثل ہے نیز اس سلسلہ میں یہ خیال رکھنا چاہیئے کہ "خواندہ" اور "تعلیم یافتہ" میں بڑا فرق ہے۔ محض خواندہ افراد سے یہ توقع رکھنا کہ امتناعی تدابیر پر عمل کریں گے یا ان کی بدولت آبادی میں کمی ہوگی غلط ہے۔

**(۳) کمسنی کی شادیاں** اگرچہ ابھی ملک میں سرکاری طور پر شادی کی عمر مقرر نہیں کی گئی ہے مگر یہ عام رجحان پیدا ہوتا جارہا ہے کہ کمسنی میں شادیاں نہ کی جائیں اس سے بھی اضافۂ آبادی پر اثر پڑ رہا ہے پہلے شادی کمسنی میں ہوتی تھی اور چونکہ ماں باپ خود پوری طرح جوان نہ ہوتے تھے اس وجہ سے اولاد کمزور اور منحنی پیدا ہوتی تھی اور پیدائش کے پہلے ہفتے۔ مہینے یا سال میں ان کی بڑی تعداد مرجاتی تھی مگر اب یہ بات نہیں رہی اس سے میرا مقصد یہ نہیں کہ میں کمسنی کی شادیوں پر زور دے رہا ہوں بلکہ میں صرف ایک رجحان کو ظاہر کررہا ہوں اور میں تو اس خیال کا حامی ہوں کہ گو اولاد پیدا کم ہو مگر پیدا شدہ اولاد کا زیادہ حصہ زندہ رہے۔

**(۴) عقد بیوگان** مسلمانوں میں مذہباً عقد بیوگان جائز تھا مگر رسم و رواج کی وجہ سے اس پر عمل بہت شاذ و نادر ہوتا رہا۔ ہندوؤں میں اس کی قطعاً ممانعت کردی گئی تھی اس وجہ سے ملک کے ہر طبقے میں ان عورتوں کی بڑی تعداد ملتی تھی جن میں اولاد پیدا کرنے کی صلاحیت تو ہوتی تھی مگر بیوہ ہونے کی وجہ سے وہ اولاد پیدا نہ کرسکتی تھیں۔ مگر اب مسلمانوں اور بالخصوص ہندوؤں میں عقد بیوگان کی طرف رجحان بڑھ رہا ہے تعلیم اور نئی روشنی پرانے بندھنوں کو توڑ رہی ہے اس سے اضافۂ آبادی کے ایک رجحان کا پتا چلتا ہے۔

**(۵) شادی کی عمومیت** ممالک محروسہ سرکار عالی پر ہی کیا منحصر ہے سارے ہندوستان میں شادی عام ہے مذہبی عقاید اور معاشرتی رسم و رواج کے تحت ہر فرد کے لئے شادی کرنا لازمی ہوگیا ہے اشتراک خاندان اور اشتراک جائداد کے اصولوں نے بھی اسی رسم کو تقویت دی۔ یعنی کسی مرد کے لئے یہ ضروری نہیں رہا کہ وہ اسی وقت شادی کرے جب وہ کچھ کمانے لگے۔ یہی وجہ ہے کہ اب تک بھی لڑکے کی حقیقی آمدنی کی بجائے لڑکے کے والدین کی آمدنی کو پیش نظر رکھ کر شادی کی جاتی ہے۔ قدیم عورتیں اور بچے اپنے کھیتوں پر کام کرکے یا دوسروں کے کھیتوں پر مزدوری کرکے خاندان کی آمدنی میں اضافے کا باعث ہوا کرتے تھے۔ شہروں میں جہاں عورتوں اور بچوں کو کام کرنے کے مواقع حاصل ہوتے ہیں وہاں شادی اور اولاد معاشی نقطۂ نظر سے مفید ہی نظر آتی ہے۔ نہ

پہلے ملک میں ایسے ادارے تھے اور نہ اب ہیں جو انسان کے خانگی کاموں کو بسہولت انجام دے دیا کریں۔ اس لئے گھر کا کام کاج چلانے اور مرد کو آرام پہنچانے کے لئے عورت کی ضرورت ہے اور چونکہ ان فرائض کو بیوی ہی بدرجہ اتم انجام دے سکتی ہے اس وجہ سے ہمیشہ شادی کی طرف رجحان رہا۔ مگر شادی کی اس عمومیت کا نتیجہ ہمیشہ اضافۂ آبادی کی شکل ہی میں نمودار ہوا۔

مذہب سے بیگانگی بھی اضافۂ آبادی کا سبب ہو رہی ہے ہر مذہب میں ضبط نفس کی تعلیم موجود تھی۔ مگر جوں جوں ہم مذہب سے بیگانہ ہوتے جا رہے ہیں ہماری اخلاقی حالت بھی کمزور ہوتی جا رہی ہے۔ قحطوں خشک سالیوں اور طغیانیوں کے موقعوں پر اب حکومت کی امداد سے قحطِ غذا کی صورت نمودار نہیں ہوتی۔ اور اس طرح ہزاروں جانیں تلف ہونے سے بچ جاتی ہیں۔ علاج معالجے کے جدید طریقوں نے اکثر ان امراض کا علاج آسان کر دیا ہے جو پہلے لاعلاج سمجھے جاتے تھے۔ ضبطِ تولید کے جدید طریقوں سے ملک ناواقف ہے نیز قدیم طریقے مثلاً استقاط وغیرہ چونکہ اب قانوناً جرم قرار دیئے جا چکے ہیں اس وجہ سے وہ بھی مفقود ہو گئے ہیں بہر حال ان مختلف چیزوں کے اثرات پڑ رہے ہیں اور آبادی متاثر ہو رہی ہے اور اس میں مزید اضافے کا امکان پایا جاتا ہے۔

اب آخر میں میں مختصراً ان تدابیر کو پیش کروں گا جن کی بدولت آبادی کی تحدید ہو گی اور موجودہ آبادی کا معیار زندگی بڑھ سکے گا۔ اس سلسلے میں سب سے پہلی اور اہم چیز تعلیم ہے۔ سینکڑوں برائیوں اور لاعلاج خرابیوں کا واحد علاج تعلیم ہی ہے ابتدائی تعلیم کا جبری ہونا لازمی ہے۔ ابتدائی تعلیم کے بعد صنعتی۔ زراعتی۔ فنی۔ پیشہ وری اور ادبی تعلیم کا معقول انتظام ہونا چاہیے۔

پیدا شدہ انسانوں کو ہلاکت سے بچانے کے لئے سب سے ضروری چیز حفظانِ صحت کے اصولوں کی تعمیم ہے خصوصاً امواتِ اطفال کو روکنے کے لئے تربیت یافتہ دائیوں اور تعلیم یافتہ نرسوں کی سخت ضرورت ہے کمسنی کی شادیوں کو قطعاً روک دیا جائے تاکہ جب تک والدین کے جسمانی اعضا مکمل طور پر نشو و نما نہ پالیں وہ اولاد پیدا نہ کر سکیں اسی طرح نسلیں جاندار اور تنومند بن سکتی ہیں۔ عوام کو ضبط نفس کی تعلیم دی جائے اور ان کے ذہن نشین کرایا جائے کہ کثیر اولادی کے کیا نقصانات ہیں خصوصاً ادنیٰ اور پنچ ذاتوں میں اس کی تبلیغ کی شدید ضرورت ہے کیونکہ سب سے زیادہ اولاد انھیں کے ہاں پیدا ہوتی ہے۔ عوام کے معیار زندگی کو بلند کرنے کی کوشش بھی

ضروری ہے کیونکہ معیار زندگی کے بلند ہونے سے لوگ خود بخود کثرت تولید سے احتراز کرنے لگتے ہیں اول تو یہ خیال ہوتا ہے کہ کثرت اولاد سے خود ان کا معیار زندگی متاثر ہوگا دوسرے یہ کہ اگر زاید اولاد پیدا ہوگی تو کیا وہ اس معیار پر زندگی گزار سکے گی جس پر اس کے والدین گزار رہے ہیں۔ اس سلسلے میں ذرائع معاش میں اضافہ بھی لازمی ہے اور ملک میں صنعتی کارخانے کھولنے کی ضرورت ہے مگر صرف صنعت وحرفت کی ترقی سے ملک کی ترقی ممکن نہیں۔ ممالک محروسہ کا بڑا پیشہ زراعت ہے۔ اور جب تک اس کو ترقی نہ دی جائے عوام کی ترقی اور ملک کی خوشحالی کی توقع نہیں رکھی جاسکتی خود صنعت وحرفت کا دارومدار زراعت کی ترقی پر ہے کیونکہ جب کاشتکاروں کی قوت خرید کم ہوگی تو اس وقت نہ صنعت ترقی کرے گی اور نہ تجارت۔ اور حکومت کو ریل۔ کروڑگیری اور محصول آمدنی یا دوسرے محاصل سے بھی کوئی خاطر خواہ آمدنی حاصل نہ ہوگی نیز آبادی کو مساویانہ طور پر بھی تقسیم کرنا چاہئے۔ یعنی جن علاقوں میں آبادی زیادہ گنجان ہے۔ اس کو ان علاقوں میں منتقل کیا جائے جہاں کی گنجانی کم ہے۔ گنجانی کو بڑھانے کے لئے غیر گنجان علاقوں میں مختلف قسم کی سہولتیں بہم پہونچانا پڑیں گی۔ نیز قصباتی اور دیہی آبادی کے تناسب میں بھی اصلاح کی ضرورت ہے اور قصباتی آبادی کی تعداد بڑھانے سے ملک کی خوشحالی میں اضافہ ہونے کا امکان ہے

اس سلسلے میں ایک اور تجویز میں پیش کروں گا اور وہ "مخلوط شادیاں" ہیں اس سے میری مراد بین المذاہب نہیں بلکہ "بین الذات" شادیاں ہیں ممالک محروسہ پر ہی کیا منحصر ہے سارے ہندوستان میں مذاہب کی جتنی کثرت ہے وہ دنیا کے اور کسی ملک میں موجود نہیں۔ پھر ہر مذہب مختلف ذاتوں میں منقسم ہے اور بعض خاص خاص پیشوں نے ذاتوں کی نوعیت اختیار کرلی ہے اور یہ ایک قدرتی امر ہے کہ بعض نسلوں اور ذاتوں میں فطری استعداد اور قدرتی صلاحیت زیادہ اور بعض میں کم ہوتی ہے۔ اب اگر مخلوط شادیوں کو رواج دیا جائے تو قدرتی استعداد اور فطری صلاحیت رکھنے والی نسلوں کی تعداد محدود نہ ہوگی بلکہ ان کی وسعت ہوگی دوسرے اس قسم کی شادیوں سے یہ بھی فائدہ ہوگا کہ جن مخصوص ذاتوں میں عورتوں کی قلت یا کثرت ہے وہ مجموعی طور پر مساوی ہوجایا کرے گی تیسرے ایسے خون کے اختلاط سے نسلیں صحت مند اور طاقتور پیدا ہوتی ہیں اور نسلوں کے معیار صحت کو برقرار رکھنے کے لئے اس میں دوسرے خون کی آمیزش ضروری ہے عمرانیات کا ایک قانون ہے کہ مختلف تمدنوں کے باہمی اختلاط سے جو نئی تہذیب شائستگی پیدا ہوتی ہے وہ اکثر قومی فلاح وبہبود کے لئے بہتر ہوتی ہے۔ بلکہ اصلاح معاشرت کے لئے مختلف تمدنوں کا

لہ چنگی

اختلاط ناگزیر ہے۔ مخلوط شادیوں سے یہ فائدہ بھی حاصل ہو جائے گا۔

ان افراد کے ساتھ کیا سلوک کرنا چاہیے جو مخبوط الحواس اور مجنون ہوں اور جن کے متعلق یہ ثابت ہو چکا ہو کہ وہ لاعلاج ہیں۔ سلوک کا انحصار ہر انسان کے ذاتی رجحان پر ہے۔ مذہبی نقطۂ نظر سے ہر انسان کو اس وقت تک زندہ رہنے کا حق ہے جب تک اس میں ایک سانس بھی باقی ہے لیکن معاشی اور معاشرتی نقطۂ نظر سے معلوم ہوگا کہ یہ افراد سماج پر بار ہیں اور بجائے فائدے کے نقصان ہی پہنچاتے ہیں کیونکہ اپنے جیسی اولاد پیدا کر کے سماج میں "غیر معاشی انسانوں" کی تعداد میں اضافے کا باعث ہوتے ہیں۔ بہرحال میں ان کے متعلق کچھ اس لئے عرض نہیں کرنا چاہتا کہ ممالک محروسہ میں ان کی تعداد بہت قلیل ہے۔ مگر یہ تو ضرور عرض کروں گا کہ ملک متعدی امراض کے مریضوں کو اولاد پیدا کرنے سے باز رکھا جائے چنانچہ جرمنی اور ریاستہائے متحدہ امریکہ کی بعض ریاستوں میں اس قسم کے قانون نافذ ہیں جن کی بدولت ناپسندیدہ عادات اور متعدی امراض والے افراد یا تو شادی ہی نہیں کر سکتے اور اگر شادی کی اجازت بھی دے دی جاتی ہے تو اولاد پیدا کرنے کی قطعاً اجازت نہیں ہوتی۔ اس کا مقصد یہی ہے کہ ملک میں ان جیسے مریضوں کی تعداد میں اور اضافہ نہ ہو۔ نیز ملک میں علم یوجینکس ("Eugenics") کی طرف بھی خاص توجہ کی ضرورت ہے۔ تعجب ہے کہ انسان پودوں اور جانوروں کی نسلیں سدھارنے کا تو معقول انتظام کرے اور ان کی تحقیق و تجربے پر اپنی عمر کے بیش ترین حصہ کو ضائع کر دے مگر خود اپنی نسلوں کی اصلاح سے غافل رہے۔ بہرحال یہ تھیں چند وہ مختصر تجاویز جن پر عمل کر کے ہم ملک کی جسمانی اور دماغی قابلیت دونوں کا معیار کافی بلند کر سکتے ہیں۔[1]

سید محمد احمد سبزواری بی۔ اے (عثمانیہ)

---

[1] اس مضمون میں جو اعداد درج ہیں وہ حسب ذیل کتابوں سے لئے گئے ہیں۔

(۱) رپورٹ مردم شماری ممالک محروسہ سرکار عالی بابتہ ۱۹۲۱ء مطبوعہ مکتبہ ابراہیمیہ امداد باہمی (محدود)

(۲) رپورٹ مردم شماری ممالک محروسہ سرکار عالی بابتہ ۱۹۳۱ء مولفہ مولوی غلام احمد خاں صاحب دارالطبع سرکار عالی۔

(۳) معاشیات ہند۔ مولفہ جی۔ بی۔ جتھار اور ایس۔ جی بیری جلد اول آکسفورڈ یونیورسٹی پریس ایڈیشن (۱۹۳۰ء)

# شاعر مشرق

قیامت ہی ہوا پنہاں کفن میں شاعرِ مشرق
رہے گا یاد صدیوں تک وطن میں شاعرِ مشرق

سنا جب ہو گیا دنیا سے رخصت شاعرِ اعظم
مری دنیائے دل کا اور ہی کچھ ہو گیا عالم

جگایا تھا نوائے آتشیں سے کاروانوں کو
کیا تھا گامزن راہِ عمل پر نوجوانوں کو

اخوت اور ملت کا نرالا پاسباں وہ تھا
رموزِ حریت کا بے بدل اک رازداں وہ تھا

پیامِ حریت اس نے دیا ہندی غلاموں کو
کیا زندہ کر دیا اپنے سلف کے کارناموں کو

ہمارے دل میں اُس نے شعلۂ غیرت کو بھڑکایا — سُنا کر عہدِ ماضی کا ترانہ سب کو تڑپایا

نہ بھولیں گے کبھی ہم اُس کے زریں کارناموں کو — دیا درسِ خودی اس نے جہاں کے رہنے والوں کو

الٰہی پھر کوئی اقبال سا آتش نوا نکلے — وطن کی خاک سے پھر کوئی ایسا رہنما نکلے

جدائی پر تری ماتم کناں ہے مادرِ گیتی — مگر شاداں ہوا ہے مل کے تجھ سے خالقِ ہستی

نہیں مٹ سکتا اے اقبال تیرا نام ہستی سے — حیاتِ جاوداں تجھ کو ملی ملت پرستی سے

مئے علم و عمل کا دور ہوگا تا ابد ساقی
حیاتِ دائمی کی شکل میں اقبال ہے باقی

محمد علی نیّر (عثمانیہ) متعلم سال دوم

# موسیٰ جنگ

(افسانہ)

(۱)

ایک صبح میں گھر سے نکلا۔ موٹر سائیکل لی اور ڈاکٹر ہارلے کے مکان کی جانب روانہ ہوا۔ میری تیز رفتار موٹر سائیکل نے مجھے نصف گھنٹے میں وہاں پہونچا دیا۔ یہ مکان ایک ایسے مقام پر واقع تھا جہاں سڑک دو حصوں میں بٹ جاتی تھی۔ شہر کا کھلا اور کم آباد حصہ یہی تھا۔ موٹر سائیکل سے اتر کر میں زینے پر سے ہوتا ہوا دروازے تک پہنچ گیا۔

تختی پر "ڈاکٹر ولیم ہارلے موجود" (Dr William Harley. In.) لکھا پاکر اطمینان ہوا کیوں کہ ڈاکٹر ہارلے کا گھر پر ملنا آنے والے کی خوش قسمتی خیال کی جاتی تھی۔ وجہ یہ تھی کہ ہارلے ایک لائق اور تجربہ کار ڈاکٹر تھا۔ پورے فرانس میں اس کی شہرت تھی۔ اس کے متعلق یہ کہا جاتا تھا کہ جب کسی مریض کی زندگی سے تمام ڈاکٹر مایوسی ظاہر کرچکے ہوں ڈاکٹر ہارلے کے علاج سے شفا کی امید کی جاسکتی ہے۔ اسی وجہ سے ڈاکٹر ہمیشہ عدیم الفرصت رہا کرتا تھا۔ آمدنی بھی معقول تھی۔ باوجود مسرف ہونے کے وہ شہر کے بڑے بڑے رئیسوں میں شمار ہوتا تھا لیکن خود اس کے لئے سب سے بڑی دولت اس کی غیر معمولی حسین بیوی تھی۔

میں نے دیوار پر لگے ہوئے سیاہ بٹن کو دبایا جس کے جواب میں ایک خوش پوش ملازم باہر نکلا اُس کے ہاتھوں میں ایک خوبصورت چھوٹی سی کشتی تھی۔ میں نے اپنے نام کا کارڈ اُس میں رکھ دیا۔ وہ چلا گیا۔ چند منٹ بعد واپس آکر اُس نے مجھے اندر آنے کا اشارہ کیا۔ میں آہستہ آہستہ چلتا ہوا ایک دروازے کے قریب پہنچا ہی تھا کہ دروازہ کھلا اور خود ڈاکٹر ہارسے باہر آیا۔

ڈاکٹر ہارسے دراز قامت ادھیڑ عمر کا شخص تھا۔ چوڑی پیشانی موتی جیسے دانت۔ چوڑا سینہ اور مضبوط جسم رکھتا تھا اُس وقت وہ سیاہ لباس میں ملبوس تھا۔ اُس نے مُسکراتے ہوئے سلام کیا اور میری طرف ہاتھ بڑھایا۔ میں نے مصافحہ کرتے ہوئے سلام کا جواب دیا اور اُس کے ساتھ کمرے میں داخل ہوا۔

یہ کمرہ ڈاکٹر کا تجربہ خانہ تھا۔ اس کے دو حصّے کر دیئے گئے تھے۔ درمیان میں ایک اسکرین کھڑی تھی۔ ایک حصّے میں دوا کی شیشیوں سے بھری ہوئی چند الماریاں تھیں اور دوسرے حصّے میں چند سوفے بچھے ہوئے تھے ایک طرف غسل خانے کا دروازہ تھا۔ اسی دروازے کے برابر ایک میز رکھی ہوئی تھی جو تقریباً پانچ فیٹ لمبی اور ڈھائی فیٹ چوڑی تھی۔ دیوار میں ایک نل لگا ہوا تھا جس کی ٹونٹی وسط میز کے اوپر تک پہنچتی تھی۔ ٹھیک ٹونٹی کے نیچے چینی کا ایک مکعب نما برتن رکھا ہوا تھا۔ میز پر ایک گیس چولھا جل رہا تھا اور چولھے پر ایک قرنبیق رکھا ہوا تھا جس میں کوئی سیال چیز گرم ہو رہی تھی۔ قرنبیق کی نلی ایک منفرے پر جھکی ہوئی تھی جس سے کچھ قطرے ٹپک رہے تھے۔

ہم دونوں الگ الگ سوفوں پر بیٹھ گئے۔

"لارل!" ڈاکٹر نے مُسکراتے ہوئے مُہر سکوت کو توڑا "آج سویرے ہی کدھر نکل پڑے؟"

"آپ ہی کے درشن کو" میں نے جواب دیا، دونوں ہنسنے لگے۔

"یہ کیا ہو رہا ہے ڈاکٹر؟" میں نے میز پر رکھے ہوئے آلات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا اور جیب سے دستی نکال کر عینک صاف کرنے لگا۔

"یہ میرے روز کے تجربات میں سے ایک تجربہ ہے"۔ ڈاکٹر نے ایک ہلکے تبسم کے ساتھ جواب دیا۔

"وہ" میں نے کہا "یہ تو میں جانتا ہوں۔ مگر اس کے بارے میں کچھ تفصیلات معلوم کرنا چاہتا تھا۔"

ڈاکٹر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا۔ ایک دفعہ کمرے کا چکر لگا کر پھر اپنے سوفے پر بیٹھ گیا۔

"اس قرنبیق میں ایک قسم کے نمک کا محلول ہے" اس نے کہنا شروع کیا۔ "یہ نمک اسکراپ دو ہے، کروڈ پٹاش جانوروں کے سینگ اور سموں کو ملا کر گرم کرنے اور پھر پانی میں ٹھنڈا کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کو کیمیائی زبان میں پٹاشیم فیرو سائنائیڈ کہتے ہیں۔

اس کے بعد وہ میز کی طرف گیا اور چولھے کے شعلے کو کسی قدر کم کرتے ہوئے بولا

"حرارت کی زیادتی میں اس نمک کے اپنی نوعیت بدل دینے کا ڈر ہے" ڈاکٹر تھوڑی دیر خاموش رہا جیسے کچھ سوچ رہا ہو۔

"اس کے آگے"؟ میں نے استفسار کیا۔

"آگے جو ہوگا دیکھ لینا" اس نے جواب دیا۔

"لیکن تم کرنا کیا چاہتے ہو"؟ میں نے اصرار کے ساتھ دریافت کیا۔

"لارل!" ڈاکٹر نے منھ بگاڑتے ہوئے جواب دیا۔ "تم جانتے ہو کہ میں اپنے تجربے کا اظہار اس وقت تک نہیں کرتا جب تک کہ اس کا صحیح ہونا ثابت ہو جائے لیکن چونکہ تم اصرار کر رہے ہو اس لئے تمھیں اور صرف تمھیں کو بتلاتا ہوں میں ایک زہر تیار کر رہا ہوں۔ یہ کوئی انوکھا زہر نہیں ہے دنیا اس سے واقف ہے۔ یہ پٹاشیم دھات، کوئلے اور ہوا کے ایک غیر عامل حصے پر مشتمل ہوتا ہے" اتنا کہہ کر ڈاکٹر اٹھا اور الماری میں سے ایک چوڑے دہانے کی شیشی لے آیا جس میں زرد رنگ کا کوئی تیل بھرا تھا۔ اور اس میں کچھ ٹکڑے ڈوبے ہوئے تھے۔ پھر اس نے ایک چینی کی کٹوری لی اور اس میں نل سے کچھ پانی بھرا۔ پھر تیل میں سے ایک ٹکڑا نکال کر پانی پر ڈال دیا جیسے ہی ٹکڑا پانی پر گرا ایک سنسناہٹ پیدا ہوئی اور ٹکڑے نے گولی کی شکل اختیار کر کے سطح آب پر تیز تیز ناچنا شروع کیا۔ ساتھ ہی پانی پر ایک شعلہ نمودار ہوا تھوڑی ہی دیر میں سب غائب ہو گیا اور صرف پانی رہ گیا۔ اب اس نے کاغذ کی ایک سرخ چٹ لی اور اس پانی میں ڈبو دی۔ کاغذ کا رنگ فوراً نیلا ہو گیا۔

"یہ پٹاشیم دھات تھی" اس نے کہنا شروع کیا "دیکھا؟ پانی کے ساتھ اس کا عمل! اس باہمی عمل سے یہ کاوی پٹاش میں تبدیل ہو گیا ہے جو ایک ایلکلی ہے اور اس کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ سرخ لٹمس کو نیلا کر دیتا ہے۔ متذکرہ زہر کا خاص جزو یہی پٹاشیم دھات ہے۔ اس زہر کو کیمیائی زبان میں پٹاشیم سائنائیڈ کہتے ہیں۔ اگر کوئی [illegible] اس کی

کم سے کم مقدار بھی چکھ لے تو وہ بمشکل چار سکنڈ زندہ رہ سکتا ہے"۔

"میں اس کے نام سے واقف ہوں"، میں نے بات کاٹتے ہوئے کہا۔

"میرے خیال میں اس کے دریافت کرنے والے نے اچھا بھی کیا اور برا بھی"، ڈاکٹر نے پھر کہنا شروع کیا۔ "لارل! دیکھو دنیا کیسی ظالم ہے۔ کیسے کیسے زہر ایجاد کرتی ہے۔ لیکن جہاں دنیا نئے نئے زہر ایجاد کرنے کی کوشش کرتی ہے وہاں ہمارے ان کے تریاق بنانے کی فکر میں ہے۔ تم نہیں جانتے ہو لارل میں کیا کرنے والا ہوں، وہ دوا بنانے والا ہوں جو زہر سے مرے ہوئے آدمی کے جسم میں اگر موت کے بعد دو گھنٹے گزرنے سے قبل بذریعہ انجکشن داخل کردی جائے تو وہ پھر جی اٹھے۔

ابھی ڈاکٹر کے الفاظ پوری طرح ختم بھی نہ ہونے پائے تھے کہ دروازہ کھلا اور ملازم داخل ہوا۔

"باہر ایک موٹر کار آئی ہے"۔ اس نے کہا۔ "موسیو لیبان کرڈریتی کی حالت بہت خراب ہے۔ آپ کو یاد کیا گیا ہے"

میں اس اچانک مداخلت سے بہت بے لطف ہوا۔

"معاف کرنا لارل!" ڈاکٹر نے کہا "میں آج تمہیں پوری تفصیلات نہ سنا سکا۔ موقعہ ملا تو پھر کبھی بتلاؤں گا"۔ ڈاکٹر نے کوٹ پہن لیا اور ہیٹ سر پر رکھا۔ میں نے بھی اپنا ہیٹ لیا اور ہم دونوں باہر نکل گئے۔

"ڈاکٹر کی خدمات بھی کتنی ذمہ داری کی ہوتی ہیں"، اس نے پھر کہنا شروع کیا۔ "ملک الموت سے ہمیشہ جنگ کرتے رہنا واقعی کتنا بڑا کام ہے!"، اتنے میں ہم زینے تک پہنچ گئے۔ ڈاکٹر نے اپنا سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے کہا۔

"موت کے بارے میں میرا نظریہ اوروں سے مختلف ہے۔ میرا خیال ہے کہ عین اس وقت جب کہ دنیا انسان کو مردہ تصور کرلیتی ہے وہ مردہ نہیں ہوتا بلکہ توجہ نہ کرنے کے سبب چند گھنٹوں میں وہ واقعی مردہ ہوجاتا ہے، جس وقت ہم یہ سمجھتے ہیں کہ روح قفس عنصری سے پرواز کررہی ہے۔ وہ ایسا وقت ہوتا ہے کہ موت طاری ہوتی شروع ہوتی ہے اور اس کا دماغ ماؤف ہوجاتا ہے۔ اس وقت اگر کوئی ڈاکٹر موت سے جنگ کرسکے تو انسان پھر جی ......... نہیں بلکہ میرے خیال سے بچ جائے۔ جس وقت کہ انسان مردہ تصور کیا جاتا ہے اور اس کا جسم سرد پڑجاتا ہے اس وقت اگر کوئی نہایت حساس تپش پیما موجود ہو تو مشاہدہ سے معلوم ہوگا کہ جسم کی اوسط تپش سے اس کی کھوپڑی کی تپش کچھ زیادہ ہوجاتی ہے اور اس سے بھی کچھ زیادہ اس کی بائیں جانب چھوٹی پسلی کے نیچے جہاں دل واقع ہے"۔

اس عرصے میں ہم کار تک پہنچ گئے۔ ملازم نے ہینڈ بیگ موٹر میں رکھ دیا۔ ڈاکٹر نے مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے کہا۔
"اگر میرا یہ تجربہ دنیا کے سامنے کامیاب طریقے سے پیش ہو جائے تو پھر دنیائے طب میں ایک زبردست انقلاب ہو جائے گا ہر مردہ آدمی کو مکرر زندہ کرنا ممکن ہو جائے گا۔"

ڈاکٹر نے خدا حافظ کہا اور موٹر میں سوار ہو گیا۔ موٹر روانہ ہو گئی۔ میں بھی وہاں سے سیدھے اپنے دفتر پہنچا۔ وہاں پہنچنے پر اطلاع ملی کہ ایک واردات کی تفتیش کا کام میرے سپرد کیا گیا ہے۔ میرے تمام خیالات پر فرض کا احساس مستولی ہو گیا اور میں فوراً اپنے کام کی طرف متوجہ ہو گیا۔

(۲)

میرے سپرد جو کام ہوا اس کی تفصیل یہ تھی کہ پیرس کا لکھ پتی تاجر موسیو جوزف ڈی وائیٹ چند روز سے بیمار تھا اور اپنے فیملی ڈاکٹر ہوریس کے زیر علاج تھا۔ کہا جاتا تھا کہ وہ روبہ صحت ہے مگر یکایک اس کا انتقال ہو گیا اور دوسرے ہی دن نہایت خاموشی کے ساتھ تجہیز و تکفین عمل میں لائی گئی۔ موسیو جوزف ڈی وائیٹ کے دو لڑکے تھے۔ بڑے لڑکے سیموئل ڈی وائیٹ کی شادی نہیں ہوئی تھی لیکن چھوٹے لڑکے پال ڈی وائیٹ نے سات سال قبل اپنے والد کی مرضی کے خلاف ایک غریب لڑکی سے شادی کر لی جس پر جوزف اس سے ناخوش ہو گیا اور وہ ورثہ سے محروم کر دیا گیا۔ لیکن سال بھر کا عرصہ ہوا کہ باپ بیٹے میں صفائی ہو گئی۔ جوزف کے انتقال کے بعد سیموئل جو وصیت نامہ پیش کر رہا تھا اس کی رو سے ساری جائداد کا وہی اکیلا وارث تھا۔ پال ڈی وائیٹ کا دعویٰ تھا کہ سیموئل اور ڈاکٹر ہوریس نے مل کر جوزف ڈی وائیٹ کو زہر دیا۔ اور جو وصیت نامہ پیش کیا جا رہا تھا وہ باطل تھا۔ اصلی وصیت نامہ جس کی رو سے جائداد دونوں بھائیوں میں برابر تقسیم ہونا چاہیے تھی یا تو پوشیدہ رکھا گیا یا ضائع کر دیا گیا۔ دوسری بات یہ کہ جوزف کی موت کے وقت نہ پال موجود تھا نہ اُس کا کوئی وکیل۔ اور یہ لوگ بلوائے بھی نہیں گئے اور نہ ان کو جوزف کی موت کی اطلاع دی گئی تھی۔ بلکہ ان کو اس وقت معلوم ہوا جب کفن دفن کی تیاری کی جا رہی تھی۔ چونکہ پال الگ مکان میں رہتا تھا اس لئے اس کو کسی اور ذریعے سے بھی اطلاع نہ مل سکی۔

میں ڈاکٹر ہوریس کے بارے میں اس سے قبل بھی کئی افواہیں سن چکا تھا۔ ایک دفعہ وہ کسی معاملہ میں گرفتار بھی ہوا تھا لیکن جوزف مرحوم کی ضمانت پر رہا کر دیا گیا۔ میری نظروں میں وہ ایک مشتبہ شخص تھا۔ اس کی ذات پر مجھے

اچھی طرح یقین ہو گیا کہ یہ اسی کی کارستانی ہے۔ اس لئے میری کار روائی شروع ہی سے کسی قدر ہورلیں اور سیموئل کے خلاف رہی۔ دن بھر میں اسی معاملے میں اُلجھا رہا اور بڑی رات گئے گھر لوٹا۔

(۳)

دوسرے دن میں پھر ڈاکٹر ہارے کے گھر پہنچا۔ تختی پر "موجود نہیں" out دیکھ کر بہت مایوسی ہوئی لیکن پھر خیال آیا کہ مسز ہارے ہی سے ملتا چلوں۔ کیونکہ اُن سے مل کر بھی بہت دن ہو گئے تھے۔ یہ سوچ کر میں نے گھنٹی بجائی ملازم آیا اور میرا کارڈ لے کر چلا گیا۔ تھوڑی دیر میں وہ برآمد ہوا اور مجھ سے باہر ہی کچھ دیر انتظار کرنے کی درخواست کی۔ میں برآمدے میں ٹہل رہا تھا۔ یکایک کسی کے قدموں کی چاپ سُن کر میں نے دروازے کی طرف نگاہ اُٹھائی۔ میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی جب میں نے دیکھا کہ ڈاکٹر ہورلیں نمودار ہوا اور مجھ سے کترا کر تیز تیز قدم بڑھاتا ہوا نکل گیا جیسے مجھ سے ڈر کر بھاگ رہا ہو۔ میں نے لاکھ غور کیا لیکن اُس کے یہاں آنے کی غایت سمجھ میں نہ آئی۔

تھوڑی دیر بعد ملازم نے مجھ سے اندر آنے کو کہا اور میں داخل ہوا۔

ملاقاتی کمرے میں مسز ہارے ایک قیمتی پوشاک میں ملبوس بیٹھی تھیں۔ لباس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کہیں باہر جانے والی ہیں۔ میں نے ہیٹ اتارتے ہوئے سلام کیا۔ اُنھوں نے میرے سلام کا جواب دیتے ہوئے مصافحہ کیا اور ہم دونوں الگ الگ سوفوں پر بیٹھ گئے۔

مسز ہارے بہت حسین عورت تھی بن بھی ایسا زیادہ نہ تھا۔ ڈاکٹر ہارے کو اس سے جتنی محبت ہوتی کم تھی۔

تھوڑی دیر تک مختلف موضوعوں پر گفتگو ہوتی رہی۔ آخر میں نے سوال کیا۔

ڈاکٹر ہارے کے تجربات اب کس نوبت پر پہنچ چکے ہیں؟"

"جانے کب ختم ہوں" مسز ہارے نے ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے کہا "خدا کرے یہ تجربہ کامیاب ہو جائے۔ اُنھیں کو تو اپنے تجربات کے پیچھے کھانے پینے کا بھی ہوش نہیں رہا"

"لیکن" میں نے بات کاٹتے ہوئے دریافت کیا "ان کے تجربے کے ختم ہونے میں اب کتنا عرصہ ہے؟"

"خدا جانے" مسز ہارے نے منہ پھیرتے ہوئے جواب دیا۔

"میں سمجھتا ہوں مجھے آج ڈاکٹر سے ملنے کا موقع نہ ملے گا" میں نے گھڑی دیکھتے ہوئے کہا۔

ہاں" مسز ہارے نے بے پروائی سے جواب دیا "شاید آج وہ جلد نہ لوٹ سکیں"
"غالباً آپ بھی کہیں تشریف لے جارہی ہیں" میں نے ہیٹ اُٹھاتے ہوئے کہا۔
"نہیں نہیں!" مسز ہارے نے اپنے کپڑوں کو دیکھتے ہوئے بوکھلائے انداز میں کہا "مجھے ....... مجھے تو کہیں جانا نہیں ہے"

میں اُٹھا اور مسز ہارے کو خدا حافظ کہتا ہوا باہر نکل گیا۔ لیکن یہ دیکھ کر میں اور متحیر ہوا کہ سڑک کی دوسری جانب کسی قدر فاصلے پر ہوریس ٹہل رہا تھا گویا میرے باہر نکلنے کا منتظر ہے۔ موٹر سائیکل کی آواز پر اُس نے میری طرف دیکھا اور ایک برقی کھمبے کی آڑ میں چھپنے کی کوشش کرنے لگا۔

(۴)

ایک ہفتے تک مجھے ڈاکٹر سے ملنے کا موقع نہیں ملا لیکن ایک دن جب کہ اتفاقیہ ایک زہر خورانی کی واردات دفتر میں پیش ہوئی مجھے ڈاکٹر کے تجربے کا خیال آیا۔ میں نے فوراً ٹیلیفون سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ ڈاکٹر صبح سے مکان پر نہیں ہے لیکن گھنٹے بھر میں واپس آئے گا۔ میں دوپہر کا کھانا کھا کر ڈاکٹر کی طرف چلا گھنٹی دیکھنے سے معلوم ہوا کہ وہ ابھی تک واپس نہیں آیا ہے پھر بھی میں نے اطلاع کرادی۔ مجھے ملاقاتی کمرے میں بیٹھنے کو کہا گیا۔ تھوڑی دیر میں مسز ہارے آئیں۔ بہت بنی سنوری تھیں۔ لباس بھی خاص پہن رکھا تھا جیسے کسی ناچ پارٹی میں جارہی ہوں۔ سلام کرکے ایک تبسم کے ساتھ سوفے پر بیٹھ گئیں۔

"ہارے کب تک آجائیں گے؟" میں نے بے چینی کے ساتھ دریافت کیا۔

"ابھی ابھی انھوں نے فون کیا ہے کہ شام تک نہ آسکیں گے" مسز ہارے نے دونوں انگوٹھوں کے ناخنوں کو ایک دوسرے پر رگڑتے ہوئے جواب دیا۔

"تو پھر" میں نے ہیٹ ہاتھ میں لیتے ہوئے کہا "میرا آنا بیکار رہا"
میں اتنا ہی کہہ پایا تھا کہ ٹیلیفون کی گھنٹی بجی۔ میں نے اُٹھ کر آلہ کان سے لگایا۔

"ہلو!" میں نے کہا۔

"ہلو!" آواز آئی "تم کون ہو؟ میں ڈاکٹر ہارے ہوں"

"ہو ہو!" میں نے زور سے چلاتے ہوئے کہا "تم ہو ڈاکٹر۔ کہو کام ختم ہوا یا نہیں؟"

"ہلو! لارل" ڈاکٹر نے جواب دیا "تم کب سے آئے ہوئے ہو۔ دیکھو میں آرہا ہوں۔ غالباً پالن (مسز ہارے) نے ابھی کھانا نہیں کھایا ہوگا مجھے یقین ہے کہ وہ میرا انتظار کر رہی ہوگی اس سے کہو کہ میں ابھی دس منٹ میں آیا۔ اچھا خدا حافظ"

"مادام!" میں نے آلہ رکھتے ہوئے کہا "ڈاکٹر آرہا ہے۔ دس منٹ میں وہ یہاں پہنچ جائے گا"

"کیا؟" مسز ہارے نے سر میری طرف بڑھا کر آنکھیں اوپر اٹھاتے ہوئے کہا "کیا ہارے آرہا ہے؟"

"ہاں" میں نے جواب دیا اور سوفے پر جا بیٹھا۔

"ایک منٹ" مسز ہارے نے ایک انگلی کے اشارے سے کہا۔

"ہاں ہاں شوق سے" میں نے جواب دیا اور وہ اندر چلی گئیں۔

میں نے ایک سگریٹ سلگایا اور پینا شروع کیا۔ سگریٹ ابھی ختم بھی نہ ہونے پایا تھا کہ مسز ہارے باہر آئیں اور بیٹھ گئیں۔ مجھے یہ دیکھ کر کسی قدر حیرت ہوئی کہ انھوں نے لباس تبدیل کر لیا تھا اور اب وہ ایک معمولی لباس میں ملبوس تھیں۔ بال بھی معمولی وضع میں تبدیل کر لئے گئے تھے فوری تبدیلی کی کوئی وجہ میری سمجھ میں نہ آئی۔

تھوڑی دیر بعد موٹر کے ہارن کی آواز سنائی دی۔ میں فوراً اٹھ کر باہر آگیا میرا قیاس صحیح تھا۔ ڈاکٹر ہارے آگیا تھا اُس نے موٹر گیارج میں کھڑی کر دی جسے وہ خود چلا رہا تھا۔ اور ہنستے ہوئے اتر پڑا خلاف معمول آج اُس نے اپنا ہینڈ بیگ اپنے ہاتھ میں لے رکھا تھا۔ دور ہی سے چلا کر اُس نے مجھے سلام کیا۔ پھر تیز تیز قدم بڑھاتا ہوا میری طرف آیا میں نے بھی آگے بڑھ کر مصافحہ کیا اور ہم دونوں اندر داخل ہوئے۔

"کیوں ڈاکٹر" میں نے دریافت کیا۔ "کیا بات ہے آج تم غیر معمولی طور پر خوش نظر آرہے ہو"؟

"اوہ!" ڈاکٹر نے آنکھیں جھپکاتے ہوئے کہا "آج ایک مریض کے علاج پر میرا مقابلہ ایک دوسرے ڈاکٹر سے پڑ گیا۔ وہ کہتا تھا کہ مریض تین گھنٹے میں مر جائے گا اور اس بات پر اُس نے بیس ہزار فرانکس کی شرط باندھی۔ میں نے دو ہی انجکشنوں میں مریض کی کایا پلٹ دی۔ کیوں لارل کیسی رہی؟"

"تمہارے کیا کہنے" میں نے جواب دیا "فرانس تو فرانس سارے یورپ میں کوئی تمہارا مقابل نہیں"

"اس بیچارے کو چپ چاپ بیس ہزار فرانکس حوالے کرنے ہی بنی" ڈاکٹر نے فاتحانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"وہ ہوریس تو نہیں تھا؟" میں نے خاص طور پر دریافت کیا۔

"ہوریس!" ڈاکٹر نے تعجب کے لہجے میں کہا۔ "کون ہوریس؟ ......... اچھا وہ بدمعاش۔ ارے اس کے پاس کیا دھرا ہے۔ مرحوم جوزف کی زندگی میں اس کی کچھ عزت تھی بھی، اب تو کتا بھی نہیں پوچھتا۔ میرے خیال میں اُس آوارہ بزدل کے سوا کوئی اس کو سلام بھی نہ کرتا ہوگا، یہاں آج تو فرانس کے مشہور ڈاکٹر روسیو سے مقابلہ آن پڑا تھا"

ہوریس کے بارے میں ڈاکٹر ہارے کے یہ خیالات معلوم کرکے میں نے مناسب نہیں سمجھا کہ ہوریس اور مسز ہارے کی ملاقات کا تذکرہ کروں۔

اس عرصے میں ہم ڈاکٹر کے تجربے خانے پر پہنچ چکے تھے۔ ڈاکٹر نے دروازہ کھولتے ہوئے مجھے اندر آنے کا اشارہ کیا اور ہم دونوں اندر داخل ہوئے۔ ڈاکٹر نے ہینڈ بیگ ایک کرسی پر رکھ دیا اور میرے کندھوں پر دونوں ہاتھوں سے زور ڈالتے ہوئے مجھے سوفے پر بٹھادیا۔

آرے!" ڈاکٹر نے میز کی طرف آنکھیں پھاڑ کر دیکھتے ہوئے کہا "میری بیاض کیا ہوئی؟ میں نے جاتے ہوئے میز ہی پر چھوڑ دی تھی"

"کیسی بیاض؟" میں نے دریافت کیا۔

میرے سوال کا جواب دیئے بغیر ڈاکٹر نے ملازم کو پکارا۔ دریافت کرنے پر اُس نے لاعلمی ظاہر کی۔

"شاید پالن نے اُٹھائی ہو" ڈاکٹر نے پلٹتے ہوئے کہا اور ادھر ادھر تھوڑی دیر تک تلاش کرتا رہا۔ اس اثنا میں ملازم نے آکر اطلاع دی کہ طعام خانے میں کھانا آچکا ہے اور میز پر مسز ہارے انتظار کر رہی ہیں۔ ڈاکٹر مجھ سے معذرت چاہتا ہوا کھانا کھانے چلا گیا۔

میں نے کمرے کا جایزہ لینا شروع کیا۔ مجھے اب یہاں ایک نیا انتظام نظر آرہا تھا۔ میز پر کئی شیشیاں تھیں۔ کسی میں کوئی مایع اور کسی میں کوئی سفوف رکھا ہوا تھا۔ دو کیمیں چولہے بھی بجھے ہوئے رکھے تھے۔

بہت ہی جلد ڈاکٹر کھانے سے فارغ ہوکر آگیا اور مجھ سے معافی چاہی کہ مجھے دیر تک انتظار کرنا پڑا۔ میں نے شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا۔

"میرے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ آپ تشریف لے آئے۔"

"ہاں بھائی" ڈاکٹر نے کہنا شروع کیا" اب فرصت ملی ہے. معاف کرنا اُس وقت جلدی میں تم سے کچھ گفتگو نہ کرسکا کہئے مزاج تو اچھے ہیں"

"تو کیا" میں نے دریافت کیا "آپ کے پاس صرف بیمار ہی آسکتے ہیں؟"

میرے اس جملے پر ڈاکٹر ہنس پڑا۔

"خیر دوست!" میں نے کہنا شروع کیا "میں یہ معلوم کرنے کے لئے بہت بے چین ہوں کہ آخر تمہارا تجربہ کس منزل پہ پہنچا ہے؟"

"خدا معلوم میری بیاض کیا ہوگئی؟" اُس نے میرے سوال کا جواب دیئے بغیر غمگین صورت بنا کر کہا "یا لن نے بھی نہیں اٹھائی۔ اس میں میرے تجربے کی تفصیلی یادداشتیں تھیں مگر صرف اس حد تک جہاں تک میں نے کیا ہے تاکہ عمل دُہراتے ہوئے کہیں کچھ بھول نہ ہو جائے"

"ہاں تو" میں نے پھر استفسار کیا "آپ نے بتلایا نہیں کہ آپ کا تجربہ کس نوبت پر ہے"

"ہارسے نے بھی کسی کام کو ادھورا چھوڑا ہے؟"

میں چونک پڑا۔ دفعتاً مجھے مختلف خیالات نے آگھیرا۔ کیا وہ چیز جس کو ساری دنیا ناممکن کہتی ہے ممکن ہوگئی؟ کیا تریاق تیار ہوگیا؟ کیا ڈاکٹر اب مُردوں کو زندہ کرے گا؟ غرض اسی قسم کے خیالات کا ایک دم ہجوم ہوگیا اور میں کچھ نہ سمجھ سکا۔

"میں نے وہ دوا تیار کرلی ہے" ڈاکٹر نے کہنا شروع کیا "اب میں تجربہ کروں گا۔ میرے نزدیک مرتے ہوئے آدمی کی جان بچانا زیادہ اہم تھا بہ نسبت اپنے تجربے کے۔ اسی وجہ سے میں اب تک اپنی مصروفیات میں سے کوئی وقت اس تجربے کو نہ دے سکا۔ آج میں سب سے پہلے اپنے کتے پر تجربہ کروں گا۔ ابھی میں اتنی ہمت نہیں کرسکتا کہ کسی آدمی کو زہر کھلا کر اس پر تجربہ کروں۔ اچھا سپرنٹنڈنٹ صاحب کیا مجھے اجازت ہے کہ میں اپنے کتے پر تجربہ کروں؟" ہم دونوں ہنسنے لگے۔

"ڈاکٹر!" میں نے کہا "تم نے بہت بُرا کیا۔ اب کسی زہرخورانی کی واردات پر بجائے ہمارے تمہیں بلوایا جائے گا"

اس پر ڈاکٹر نے قہقہہ لگایا اور گھنٹی بجائی۔ ملازم آیا۔ ڈاکٹر نے اُس سے اپنا کتا لانے کو کہا۔ کتا لایا گیا۔ یہ ایک خوبصورت سر سے پاؤں تک سفید لانبے بالوں والا کتا تھا۔ چھوٹا قد۔ لومڑی کا سا پتلا منہ اور پھولی ہوئی دُم بڑی بھلی معلوم ہوتی تھی۔ ڈاکٹر نے میز پر کی شیشیوں اور برتنوں کو ایک طرف ہٹا کر کتے کو اُس پر بٹھا دیا۔ پھر ایک پنیر کا ٹکڑا منگوایا اور

اس پر اپنا تیار کردہ زہر ٹپکایا اور کتے کے سامنے رکھ دیا۔ کتا ایک ہی زاوے میں اس کو ہڑپ کر گیا۔ مشکل سے وہ ٹکڑا حلق سے نیچے اترا ہوگا کہ اُس نے پیر پھیلانا شروع کیے۔ گردن تانی۔ جبڑے کھولے اور آنکھیں بند کرلیں۔ اس کے بعد وہ ساکت ہوگیا ڈاکٹر نے ایک ٹانگ پکڑ کر اُس کو جھنجوڑا۔ پھر کر پکڑ کر ہلایا پھر سینے اور گلے پر ہاتھ رکھ کر دیکھا۔

"اب یہ مردہ ہے" اس نے کہا "دنیا کی نظروں میں۔ لیکن میری نظروں میں یہ ابھی زندہ ہے اور زندہ رہ سکتا ہے" یہ کہکر اُس نے چولھا روشن کیا اور اس پر ایک چھوٹی سی کٹوری میں کچھ تیل ڈال کر رکھ دیا۔ دس منٹ تک وہ کچھ دوائیں ملاتا رہا اور اُس کے بعد یوں گویا ہوا۔

"یہ دیکھو" اُس نے ایک شیشی بلند کی "یہی وہ زہر ہے جو کتے کو کھلایا گیا ہے۔ اب میں پہلے یہ بتلائے دیتا ہوں کہ اس زہر کا کیا عمل ہوگا"

یہ کہہ کر اس نے ایک امتحانی نلی لی۔ اُس میں کچھ سرخ گاڑھا مائع بھر دیا۔ پھر اُس کو چولھے کے قریب رکھ کر گرم کرنا شروع کیا جب وہ کسی قدر گرم ہوگیا تو وہاں سے ہٹا کر اُس نے نلی کو ایک ایستادے پر نصب کر دیا۔

"فرض کرو کہ یہ خون ہے" اس نے کہنا شروع کیا "کیوں کہ یہ خون تو ہے ہی۔ گو مصنوعی ہے۔ اب میں اس میں وہ زہر ملاتا ہوں جو کتے کو کھلایا گیا ہے۔ دیکھو کیا حالت ہوتی ہے"

یہ کہہ کر اُس نے نلی میں تھوڑا سا زہر ڈال دیا۔ مصنوعی خون کا رنگ فوراً سیاہ ہوگیا اور اس میں کچھ اُبال پیدا ہوا۔ "اس اُبال کو دیکھ کر شاید تم یہ سمجھ رہے ہو کہ یہ گرم ہوگیا ہے۔ مگر ہاتھ لگا کر دیکھو تو معلوم ہوگا کہ یہ ٹھنڈا ہے"

اب اس نے علیحدہ رکھے ہوئے تریاق کی ایک دو بوندیں اس میں ٹپکائیں اور کسی قدر گرم کیا۔ تھوڑی دیر بعد ہی نلی میں پہلے کی طرح سُرخ رنگ کا مائع اور تہ در تہ سیاہ رسوب تیرتا ہوا نظر آیا۔ پھر اس نے ایک نلی اور لی اور اس پر ایک قیف رکھی پھر قیف میں ایک تقطیری کاغذ ڈالا اور اوپر سے مائع انڈیل دیا۔ صاف سرخ مائع دوسری نلی میں پہنچ گیا اور سیاہ ذرات کاغذ پر رہ گئے۔

"یوں صاف ہوتا ہے خون" ڈاکٹر نے کہنا شروع کیا "اب تقریباً آدھا گھنٹہ ہونے کو آیا ہے۔ ہمیں اپنا عمل شروع کرنا چاہئے اور ہاں میں یہ بتانا تو بھول گیا کہ میں نے اپنے تجربے کے لئے اس زہر کا انتخاب اس لئے کیا کہ یہ دنیا کے سب زہروں سے زیادہ قاتل زہر ہے"

یہ کہہ کر وہ اٹھا اور ادویات کے کمرے میں سے کاٹھ کا ایک چھوٹا سا صندوقچہ اٹھالایا اس پر ایک چھوٹا سا گھڑی کا سا گول آلہ بھی رکھا ہوا تھا۔ اس آلے میں ایک سوئی لگی ہوئی تھی اور کچھ نشان اور نمبر پڑے ہوئے تھے۔ اس کے نیچے دو بٹن قریب قریب ہی لگے ہوئے تھے۔ صندوقچے کی ایک طرف ایک تار اور دوسری طرف دو تار لگے ہوئے تھے جن پر ریشم لپٹا ہوا تھا۔ دو تاروں کے سروں پر دو دھاتی سلاخیں لگی ہوئی تھیں جن میں لکڑی کے دستے تھے۔ تیسرے تار کو بجلی کے کھٹکے سے لگانے کے لئے کیلیں لگی ہوئی تھیں۔ ڈاکٹر نے اس ایک تار کو کھٹکے سے ملادیا اور صندوقچے کا ڈھکنا کھول دیا۔ پھر ایک خاص جگہ پر اس گھڑی کے سے آلے کو نصب کرتے ہوئے میرے ہاتھ میں ایک سیاہ لکڑی کا ٹکڑا دے دیا۔

"یہ دیکھو" ڈاکٹر نے کہنا شروع کیا۔ "اگر یہ سوئی سرخ لکیر پر آجائے تو اس بٹن کو لکڑی کے ٹکڑے سے دبا دینا اور اگر یہ مقناطیسی تختی ہٹ جائے تو اسی لکڑی سے ملادینا لیکن خیال رہے کہ کسی حصے کو ہاتھ نہ لگنے پائے۔

اب اس نے دونوں لکڑی کے دستوں کو ہاتھوں میں پکڑا اور ایک بٹن کی طرف اشارہ کرکے مجھے دبانے کے لئے کہا۔ میں نے لکڑی سے اس بٹن کو دبادیا۔ ساتھ ہی ایک گڑگڑاہٹ شروع ہوئی۔ اب ڈاکٹر نے دونوں دھاتی سلاخوں کو ایک دوسرے کے قریب کیا ایک آواز کے ساتھ ان کے درمیان ایک شرارہ نمودار ہوا۔

"ٹھیک ہے" ڈاکٹر نے کہا۔ پھر اس نے ایک سلاخ کو کتے کے سر پر اور دوسری کو گردن پر آہستہ آہستہ پھیرنا شروع کیا۔ میں نے سوئی کی طرف دیکھا وہ سرخ نشان تک پہنچ رہی تھی۔ میں نے فوراً ڈاکٹر کو متوجہ کیا۔

"کچھ پرواہ نہیں" ڈاکٹر نے کہا۔ "سوئی ابھی پہنچی نہیں اگر پہنچ جائے تو بغیر مجھ سے کہے اس بٹن کو لکڑی سے ذرا سا دبا دینا۔ اتنا دبانا کہ سوئی کسی قدر پیچھے کو ہٹ جائے"۔ اب اس نے دھاتی سلاخوں کو کتے کے جسم پر مختلف جگہ پھیرنا شروع کیا۔ یہ عمل تقریباً بیس منٹ تک خاموشی کے ساتھ جاری رہا اس کے بعد ڈاکٹر نے وقت دیکھا پھر ایک سلاخ کو سر سے مس کرتے ہوئے رکھ دیا اور دوسرے کو کمر سے پھر میری طرف مڑکر کہنے لگا۔

"میرا تجربہ اپنی سادگی اور عمل کی آسانی کی وجہ سے زیادہ قابل تعریف ہے۔ اس کو ایک بچہ بھی بہ آسانی سیکھ سکتا ہے ........ مگر تم اپنے کام سے غافل نہ ہونا"

پھر اس نے ایک پچکاری اٹھائی۔ تریاق سے بھری اور کتے کی گردن میں چبھوکر تریاق اس کے جسم میں داخل کردیا۔ اب ڈاکٹر جاکر صوفے پر بیٹھ گیا۔ مجھ پر گویا کسی نے جادو کردیا تھا میں خاموشی کے ساتھ لکڑی پکڑے ہوئے کھڑا تھا

کبھی کُتّے کو دیکھتا کبھی آلے کی سوئی کو۔ اس اثنا میں ایک دفعہ سوئی سُرخ نشان پر آگئی تھی لیکن بٹن کو دبا دینے سے پھر واپس چلی گئی۔

"اچھا" ڈاکٹر نے کہنا شروع کیا "ذرا میں اس تریاق کی تشریح بھی کر دوں۔ گو تم سمجھ نہ سکوگے۔ یہ کہہ کر وہ سوچنے لگا۔

میں نے کہا ڈاکٹر بتلا بھی دو شاید میں سمجھ جاؤں"

ڈاکٹر راضی ہوگیا اور کہنے لگا۔ اس میں کئی چیزیں شامل ہیں جن کے ناموں سے تم ناآشنا ہو۔ پھر بھی دو ایک چیزیں تمھیں بتلاتا ہوں۔ اس میں ایک مرکب پلاٹینم کلورائیڈ ہے جو ایک قیمتی مرکب ہے۔ یہ پٹاشیم سائنائیڈ کو خون سے جدا کر دیتا ہے اور خون سے پٹاشیم کو چھین کر اپنے ساتھ مرکب کر لیتا ہے۔ اسی طرح ایک گیس بھی حل ہے جو عموماً فضلے سے خارج ہوتی ہے یا بطور تجربہ چونا اور نوسادر ملانے سے پیدا ہوتی ہے اُس کی بو تیز چبھتی ہوئی ہوتی ہے اس کو امونیا کہتے ہیں۔ ایک اور مرکب ہے جو سوڈیم ہیڈراکسائیڈ جس کو عام طور پر کاسٹک سوڈا کہا جاتا ہے۔ یہ تانبے سے تیار شدہ زہروں کا تریاق ہے اسی طرح سیسے کا ایک مرکب ہے جو گندھک کے زہروں کا تریاق ہے۔ غرض ایسی بہت سی چیزیں ہیں جن کو باہم ملا کر بعض خاص عمل کرنے سے یہ تریاق تیار ہوا ہے۔ چونکہ کتے کے جسم میں پٹاشیم سائنائیڈ ہے اور پلاٹینم اس کی تحلیل کر سکتا ہے لیکن چونکہ سائنوجن کے تمام مرکبات زہر ہوتے ہیں۔ اس لئے ایک زہر کی تحلیل سے دوسرا زہر تیار ہوگا۔ اسی وجہ سے مجھے ایک اور ترکیب کرنی پڑے گی کہ یہ سائنوجن کا مرکب غیر عاملانہ صورت میں آنتوں میں چلا جائے اور فضلے میں مل جائے"

اتنا کہہ کر ڈاکٹر اٹھا اور اندر سے ایک لوہے کی پٹی اور چند مرتبان لے آیا۔ پھر اس نے لوہے کی پٹی سے کتے کا منہ کھولا اور ایک شیشی میں سے چند قطرے اس میں ٹپکا دیئے اس طرح کہ دوا سیدھے اس کے حلق میں اترے۔ پھر اس کے بعد ایک اور شیشے میں سے کچھ تیل اس کے منہ میں ڈالا اور منہ بند کر دیا۔ پھر ایک کپڑے کو کسی مائع میں تر کر کے اس کی آنکھوں پر ڈال دیا اور کوئی دوسری دوا ایک پچکاری میں لے کر اس کے نتھنوں میں زور سے چڑھائی۔

"ریڈی کا تیل اس کے پیٹ میں پہنچایا گیا ہے" اس نے کہنا شروع کیا "اب دس منٹ میں کتے کو زندہ ہو جانا چاہیئے" دس منٹ گزر گئے مگر کتے نے جنبش نہ کی پندرہ منٹ ہو گئے مگر کتے میں زندگی کے کوئی آثار نظر نہ آئے۔ اب ڈاکٹر بھی پریشان ہوا۔

"اب تک تو کتے کو زندہ ہو جانا چاہیئے تھا" اس نے متفکرانہ لہجے میں کہا اور اسی دوا کے چند اور قطرے جو تھوڑی

دیر پہلے اس کے منہ میں ڈالی گئی تھی پھر پکائے اور بجلی کے آلے کا جائزہ لینا شروع کیا جو ہر طرح اطمینان بخش طریقے پر کام کر رہا تھا۔

پانچ منٹ بعد میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی جب کہ کتے نے آہستہ آہستہ سانس لینا شروع کر دی۔ ڈاکٹر نے لپک کر وہ کپڑا جو اس کی آنکھوں پر پڑا تھا ہٹا دیا اور کسی دوا کا انجکشن اُس کی بائیں جانب سینہ میں دیا۔ تھوڑی دیر بعد کتے نے آنکھیں کھول دیں۔ جھٹکے کے ساتھ برقی سلاخیں ہٹا دیں اور اُٹھ بیٹھا۔ منہ کھول کر ایک انگڑائی لی گویا ابھی سوتے سے اُٹھا ہے اس کی ناک سے کوئی رطوبت بہہ رہی تھی۔ پھر اُس نے میز ہی پر غلاظت کر دی۔

ایک فاتحانہ قہقہے کے ساتھ ڈاکٹر دوڑ کر مجھ سے لپٹ گیا۔ میں بھی حیران و ششدر کھڑا مسکرا رہا تھا۔

"یہ ہارے کا تجربہ ہے لارل" اس نے فاخرانہ لہجے میں کہنا شروع کیا " اس میں غلطی کا امکان بہت کم ہوتا ہے میں سمجھ رہا تھا کہ مجھے مصنوعی تنفس پہنچانے کی ضرورت ہو گی لیکن نہ ہوئی۔ بجلی کے ذریعے میں نے مصنوعی دوران خون پیدا کیا تھا"

اس کے بعد ڈاکٹر نے گھنٹی بجائی۔ ملازم آیا اُس سے میز صاف کرنے اور کتے لے جانے کے لئے کہا گیا ساتھ ہی مسز ہارے کو بلانے کو بھی۔ تھوڑی دیر بعد ملازم نے اطلاع دی کہ مسز ہارے کلب چلی گئی ہیں۔

"لارل! کہیں اس تجربے کی رپورٹ کو ابھی سے اخباروں تک نہ پہنچا دینا" یہ کہتے ہوئے وہ اُٹھ کھڑا ہوا۔ میں سمجھ گیا کہ وہ بھی کلب جانا چاہتا ہے۔ میں چلا آیا۔

(۵)

دو تین روز کی مصروفیات کے بعد ایک روز اتفاقاً ڈاکٹر ہارے سے بازار میں مٹ بھیڑ ہو گئی جہاں اُس نے افسوس کے ساتھ سنایا کہ اُس کا کتا دوسرے دن مردہ پایا گیا۔ وہ رات کے پہلے ہی پہر میں مر چکا تھا۔

"تو یہ علاج کی خامی تھی ڈاکٹر؟"

"اور نہیں تو کیا" اس نے جواب دیا "مجھے اس کا احساس ہوا۔ زہر کی کامل ترسیب کے لئے مجھے الکحل سے مدد لینا چاہیے تھی"

اس ملاقات کے بعد کئی دن تک مجھے ڈاکٹر سے ملنے کا اتفاق نہیں ہوا لیکن ایک دن جب کہ میں دفتر میں بیٹھا ہوا تھا مجھے ٹیلیفون پر طلب کیا گیا۔ ڈاکٹر ہارے گفتگو کر رہا تھا۔ رسمی سلام علیک کے بعد ڈاکٹر ہارے نے بتلایا کہ اپنی خامیاں

دور کرکے اس نے ایک اور کتے پر تجربہ کیا جو بارہ دن سے اچھا تھا اور حیوانات کے ڈاکٹر نے اس کی صحت کی تصدیق بھی کردی کہ اب اس کے مرنے کا امکان نہیں۔ ساتھ ہی ایک بندر پر بھی تجربہ کیا گیا اور وہ بھی کامیاب رہا۔ بندر پر اس لئے تجربہ کیا گیا کہ وہ بلحاظ ساخت جسمانی انسان سے بہت مشابہ ہے۔ اس نے تبلایا کہ زہر کی ترسیب کے بعد اس کو چاہئے تھا کہ کسی طرح حاصل شدہ رسوب کے ہر ذرے کو خون سے علیحدہ کرلے۔ اس کے لئے بھی بجلی کا ایک طریقہ معلوم کرلیا گیا۔ ساتھ ہی ڈاکٹر نے مجھ سے استدعا کی کہ اگر کوئی زہر خورانی کی تازہ واردات پیش ہو تو اس کو مطلع کردوں۔

اس گفتگو کے تھوڑی دیر بعد میں اخبار دیکھ رہا تھا کہ ایک صفحے پر نظر پڑتے ہی حیرت سے اخبار میرے ہاتھ سے چھوٹ کر گر پڑا۔ لکھا تھا:-

## موت سے جنگ

"سنا جاتا ہے کہ ڈاکٹر ہوریس ایک عرصے سے خفیہ طور پر زہر خوردہ انسان کو اس وقت جب کہ وہ دم توڑ رہا ہو بچانے کے لئے تجربے کررہے تھے کئی تجربے جو انھوں نے جانوروں پر کئے بہت حد تک کامیاب رہے۔ اب انھیں کامل کامیابی ہوگئی ہے۔ عنقریب وہ اپنے تجربات دنیا کے سامنے پیش کرنے والے ہیں۔ علم طب پر ان کا زبردست احسان ہے۔"

میں نے فوراً ڈاکٹر کو فون کیا۔ ڈاکٹر نے میرے کہنے سے اخبار دیکھا اور جواب دیا کہ اس کو جلد از جلد اپنی ایجاد مشتہر کردینی چاہئے۔

(۶)

دوسرے دن تقریباً دوپہر کے وقت ڈاکٹر نے مجھے فون پر اطلاع دی کہ خوش قسمتی سے ایک آدمی اس کے پاس لایا گیا ہے جو زہر کھا چکا ہے اور اس پر تجربہ کیا جانے والا ہے۔

یہ سنتے ہی میں نے جلد از جلد کام ختم کرلیا اور سیدھا ڈاکٹر ہارے کے پاس پہنچ گیا۔ ڈاکٹر نے مجھے فوراً اندر بلوا لیا۔ تجربہ شروع ہوچکا تھا۔ پچکاری دیدی جاچکی تھی اور دوسرے عمل بھی کئے جاچکے تھے اب بجلی کا عمل ہورہا تھا مریض کے گلے پر ایک تار کا پھار رکھا ہوا تھا جس کا الحاق بجلی کے ڈبے سے تھا اور منہ پر بھیگا ہوا کپڑا پڑا ہوا تھا۔ تھوڑی دیر بعد مریض کے گلے کی ایک رگ پھولنے لگی۔ جہاں تار کا پھار رکھا تھا جب رگ کافی پھول گئی تو ڈاکٹر نے کلرا می کے

چمٹے سے تار ہٹا دیا اور نشتر سے گلے کے اس حصے میں چھوٹا سا شگاف کیا۔ کوئی گاڑھا اودے رنگ کا مائع نکلا تھوڑی دیر تک وہ اس جگہ کو دبا دبا کر وہ مادہ نکالتا رہا۔ جب خون آنا شروع ہوا تو اس نے گیلے کپڑے سے زخم صاف کر کے اس پر دوا لگائی اور نہایت احتیاط سے ٹانکے دیئے اور اطراف ایک کپڑا لپیٹ دیا۔ کچھ دیر بعد مریض نے سانس لینا شروع کی۔ ڈاکٹر نے چہرے پر کا کپڑا ہٹا دیا اور ایک انجکشن دے دیا۔ رفتہ رفتہ تنفس تیز ہوتا گیا۔ ڈاکٹر نے پھر طاقت کی ایک دوا کا انجکشن دیا جس کے تھوڑی دیر بعد مریض اُٹھ بیٹھا اور دھاتی سلاخیں جو اس کے جسم سے لگی ہوئی تھیں اٹھا کر پھینک دیں۔ پھر ایک انگڑائی لی اور پریشانی کے ساتھ اِدھر اُدھر دیکھنا شروع کیا۔ پھر یکایک چیخ اُٹھا:۔

"میں کہاں ہوں؟ تم کون ہو؟ کیا ہوا؟" غرض اسی قسم کے بے تکے سوالات شروع کر دیئے۔

"شور مت مچاؤ" ڈاکٹر نے تحکمانہ لہجے میں کہا "تم ایک مجرم ہو۔ تم نے خودکشی کرنا چاہی تھی لیکن میں نے تمھیں موت سے چھین لیا ہے۔ میرے سوالوں کا جواب دو۔ بتاؤ کیا تمھارا سر چکر ا رہا ہے؟ کیا تمھیں کمزوری محسوس ہو رہی ہے؟ بتلاؤ بولو"

"نہیں" مریض نے بالکل مری ہوئی آواز میں ڈاکٹر کی صورت دیکھتے ہوئے جواب دیا۔

"اچھا اب تم جا سکتے ہو"

ڈاکٹر نے ان لوگوں کو بلایا جو مریض کے ہمراہ آئے تھے اور تجربے کے اختتام کا بہت بےچینی کے ساتھ ملاقاتی کمرے میں انتظار کر رہے تھے۔ وہ دیوانہ وار دوڑے آئے اور مریض کو گلے سے لگا لیا۔ ڈاکٹر نے ان سے کہا کہ مریض کو ایک اجابت ہوگی۔ اس کے بعد اسے تھوڑی سی برانڈی پلا دی جائے۔ ان لوگوں نے مریض کو موٹر میں بٹھا لیا اور چلے گئے۔

"اُس نے نیلا تھوتھا کھا لیا تھا" ڈاکٹر نے کہا "اس پر کیفیتِ انتشار اُس وقت طاری ہوئی جب اس کو یہاں پہنچا یا گیا میرا مطلب اُس کیفیت سے ہے جس کو عرف عام میں "موت" کہتے ہیں۔ یہ میرے تجربے کے صحیح ہونے کا کافی ثبوت ہے"

"اب تو میرے پیٹ میں درد ہونے لگا ہے ڈاکٹر" میں نے ہنستے ہوئے کہا "اب میں تمھارے تجربات کا راز دل میں نہیں رہ سکتا۔ کسی نہ کسی کے سامنے ضرور کہہ دوں گا"

"گھبراؤ نہیں ارل" ڈاکٹر نے کہا "میں کل اپنی ایجاد کو مشتہر کر دوں گا۔ ہو سکے تو تم بھی معمل خانے پر آ جانا"

میں وہاں سے عالم استعجاب و حیرت میں نکلا اور اپنے دفتر کی جانب روانہ ہوا۔ وہاں پہنچ کر ایک اطلاع ملی کہ جس کے سنتے ہی میں اچھل پڑا۔ جس مریض کو ابھی ابھی ڈاکٹر ایسے نے موت سے بچایا تھا وہ موٹر میں سے ایک ٹرام کے

سامنے کو دیڑا جس سے اس کا سر اور ایک ہاتھ کٹ کر جدا ہوگیا اور وہ فوراً مرگیا۔ میں نے ڈاکٹر کو فون کیا تو اس نے اپنی واقفیت ظاہر کی کہ اس کو اطلاع مل چکی تھی۔ ساتھ ہی اس نے کہا کہ وہ پریشان نہیں ہے صرف افسوس کر رہا ہے اور دوسرے دن وہ اپنا تجربہ فرانس کے تمام مشہور ڈاکٹروں کے سامنے کرنے والا ہے جس کی اطلاع ان لوگوں کو دے دی گئی ہے

( ۷ )

میں دوسری صبح کا بہت بے چینی کے ساتھ انتظار کر رہا تھا لیکن سویرے ہی پال ڈی می وائیٹ نے مجھے فون کرکے بلوایا۔ وہاں پہنچنے پر پال نے تبلایا کہ رات میں ہوریس نے مکان میں خفیہ طریقے سے داخل ہوکر اس پر قاتلانہ حملہ کیا۔ پال نے اتفاقاً اپنے چاقو سے اس کے ہاتھ کو زخمی کردیا اور اس کا پستول چھین لیا۔ وہ بھاگ گیا۔ گھبراہٹ میں ایک جوتا اور رومال بھول گیا۔ رومال کے کونے پر اس کے نام کے سرحرف لکھے تھے۔ پستول بھی ہوریس کا تھا۔ یہ اس کے خلاف کافی ثبوت تھا۔ دوسرے جوزف مرحوم کے قتل کا الزام بھی پولیس نے ہوریس اور سیموئل ڈی می وائیٹ پر لگایا تھا۔ ان کی گرفتاری کا وارنٹ لے کر معہ دو کانسٹبلوں اور ایک سب انسپکٹر کے میں نکلا۔ میرا قیاس تھا کہ وہ معمل خانے پر ہی ہوگا۔ اس لئے وہاں پہنچا۔ وہاں پہنچنے پر معلوم ہوا کہ ڈاکٹر ہارلے نے تمام ڈاکٹروں کے سامنے ایک کتے پر تجربہ کیا جو کامیاب ثابت ہوا۔ دوسرے تجربے کے لئے معمول بننے کو کوئی تیار نہ تھا۔ اس لئے ڈاکٹر نے اپنی بیوی پر تجربہ کرنا چاہا۔ لیکن اس کی بیوی موجود نہ تھی۔ عین اسی وقت ٹیلیفون کی گھنٹی بجی۔ فون پر اس کی بیوی نے اسے فوراً ۳، ماؤنٹ شان زلیزی روش نمبر ۱۲۴ پر آنے کو کہا۔ ڈاکٹر ہارلے نے دوسرے ڈاکٹروں سے معافی کے ساتھ اجازت طلب کی کہ وہ اپنی بیوی کو لے کر جلد از جلد واپس آئے گا۔ اور وہ چلا گیا۔ جاتے جاتے اپنی نوٹ بک اور تریاق کی بوتل بھی لے گیا۔

یہ سن کر میری حیرت اور پریشانی کی کوئی انتہا نہ رہی کیوں کہ ۳، ماؤنٹ شان زلیزی روش نمبر ۱۲۴ ڈاکٹر ہوریس کا پتہ تھا۔ مسز ہارلے کا وہاں سے فون کرنا اور ہارلے کا وہاں جانا ایک پریشان کن معمہ معلوم ہو رہا تھا۔ میں نے واقعہ کی اہمیت کا اظہار کرکے دو ڈاکٹروں کو ہمراہ لے لیا اور ہوریس کے مکان کی جانب روانہ ہوا۔ وہاں باہر ڈاکٹر ہارلے کی موٹر کھڑی ہوئی تھی جسے وہ خود چلایا کرتا تھا۔ وہاں پہنچتے ہی ہم سب بلا اجازت اندر داخل ہوگئے۔

حیرت و استعجاب سے میرے منہ سے چیخ نکل گئی میرے ساتھی بھی پریشان ہوگئے۔ ڈاکٹر ہارلے خون میں لتھڑا ہوا فرش پر دم توڑ رہا تھا۔ مجھے دیکھ کر وہ بمشکل اپنی کہنی کا سہارا لے کر سیدھا ہوا۔ میں نے اس کا سر اپنے زانو پر رکھ لیا۔

اس نے رُکتے رُکتے کہنا شروع کیا:

"لارل ...... اچھا ہوا کہ تم آگئے ...... ہوریس ...... بدمعاش ...... ہوریس نے مجھ سے دغا کی ...... میری بیوی ...... آہ! میری حسین بیوی ...... میری پالن ...... جس کو میں جان سے بھی زیادہ عزیز رکھتا تھا ...... آہ! ...... بیوفا ثابت ہوئی۔ وہ ہوریس سے ...... ملی ہوئی تھی ...... میری بیاض بھی ...... اسی نے ہوریس تک پہنچائی ...... اس نے فون کرکے ...... مجھے یہاں بلوایا ...... میں بے کھٹکے چلا آیا ...... یہاں آکر دیکھا ...... پالن اور سیوال ...... اُف ...... ہوریس ایک طرف کرسی پر بیٹھا ہوا تھا ...... وہ مجھے میری ایجاد ...... کے مشتہر ہونے سے قبل لڑوانا چاہتا تھا ...... مجھ پر اُس نے ...... یکایک ...... فائر کردیا ...... قبل اس کے کہ میں کچھ کرسکتا ...... وہ تینوں فرار ہوگئے جاتے ہوئے ہوریس ...... میری بیاض اور تریاق کی بوتل بھی لے گیا ...... افسوس ...... پالن نے بیوفائی کی ...... میرا دنیا میں رہنا فضول ہی ہے ...... میں مر رہا ہوں ...... لارل! دیکھو ...... میں مردوں کو زندہ کرنے کا دعویٰ کرتا تھا ...... اب موت نے مجھے ہی پکڑ لیا ...... مسیح مجھے معاف کردو ...... لارل! عورتوں کے مکر سے بچے رہو ...... خدا تمہیں خوش رکھے ...... خدا ...... حافظ"

اتنا کہہ کر ڈاکٹر ہارلے نے دو دفعہ مسیح اور پاک مریم کو پکارا اور آنکھیں بند کرلیں۔ طائر روح قفس عنصری سے پرواز کرگیا۔ میری آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے۔ میرے ساتھی بھی آبدیدہ ہوگئے۔ دونوں ڈاکٹروں نے ہارلے کے جسم کا معاینہ کیا۔ وہ سرد ہوچکا تھا۔ گولی اس کے سینے کے پار ہوچکی تھی۔ میں نے اپنے ساتھیوں کو ملزمین کا کھوج لگانے کے لئے روانہ کیا اور فون سے تمام واقعات کی اطلاع دفتر میں کردی۔ اور لاش اٹھوا کر ہارلے کے مکان پر لے آیا لاش کو اس کے ملازموں کے حوالے کرکے میں گھر چلا آیا۔

دوسرے دن بڑے تزک و احتشام کے ساتھ ہارلے کی لاش سپرد خاک کردی گئی۔ اسی دن شام کو اسٹیشن پر ہوریس، سیوال ڈی وائیٹ اور مسز ہارلے بھیس بدلے ہوئے فرار ہونے کی تیاری میں گرفتار کرلئے گئے۔ جوتا جو سیوال ڈی وائیٹ کے مکان میں حملہ آور نے چھوڑ دیا تھا۔ ہوریس کے پاؤں میں ٹھیک ہوتا تھا۔ مزید تفتیش پر مسز ہارلے نے تمام واقعات ظاہر کردیئے۔

(۸)

مسز ہارلے کو سیوال ڈی وائیٹ سے محبت تھی لیکن حالات نے اس کی شادی ڈاکٹر ہارلے سے کرادی مگر

شادی کے بعد بھی ، خفیہ طور سے وہ سیموئل سے ملتی رہی ۔

جوزف نے دوسرے وصیت نامے میں دونوں بیٹوں میں نصف نصف جائداد تقسیم کی تھی لیکن وہ وصیت نامہ مخفی رکھا گیا تھا۔ سیموئل اور ہوریس نے مل کر مسز ہارلے کی رائے سے جوزف کو زہر دیا۔ ہارلے مرحوم کے تجربات کی تفصیل مسز ہارلے کے ذریعے ہوریس کو مل جایا کرتی تھی۔ ہوریس چاہتا تھا کہ ہارلے کی ایجاد سے خود فائدہ اٹھائے۔ پال پر اُسی نے قاتلانہ حملہ کیا تھا تاکہ سیموئل کے لئے راستہ صاف ہو جائے۔ مسز ہارلے کو یقین تھا کہ اُس کے بلانے پر ہارلے بلا سوچے سمجھے آجائے گا۔ اس لئے اس نے ہوریس کے مکان سے ڈاکٹر کو فون کیا۔ ہارلے بے کھٹکے چلا گیا۔

ہوریس نے جب دیکھا کہ ہارلے اپنی ایجاد کو مشتہر کر رہا ہے تو اس کو گولی مار دی اور تریاق کی بوتل اور بیاض لے کر فرار ہو گیا۔ سیموئل نے مسز ہارلے کو مشورہ دیا تھا کہ وہ قانوناً ہارلے مرحوم کی دولت پر قبضہ کرکے اس سے شادی کرلے لیکن جب اُن کو خبر ہوئی کہ راز فاش ہو گیا تو سب نے فرار ہونے کی ٹھانی لیکن گرفتار کر لئے گئے۔ عدالت نے ہوریس کو عمر قید۔ سیموئل کو ۲۰ سال قید اور باپ کے ورثے سے مجوبی اور مسز ہارلے کو پانچ سال قید اور شوہر کے ورثے سے محرومی کی سزا سنائی۔

ہارلے مرحوم کی وصیت تھی کہ اس کی نصف دولت پیرس جنرل سائنس لیبرٹیری کو ملے لیکن پوری جائداد لیبرٹیری کے حوالے کر دی گئی۔

ہارلے مرحوم کے تریاق اور بیاض کو ہوریس نے ضائع کر دیا تھا۔ ہارلے نے اپنی عادت کی بموجب کسی کو تریاق کی تفصیل نہ بتلائی تھی۔ مجھ سے اس کے بارے میں دریافت کیا گیا جو کچھ بھی مجھے معلوم تھا میں نے بتلایا۔ لیکن یہ تریاق تو بقول ڈاکٹر ہارلے مرحوم اور کئی چیزوں سے مل کر بنا تھا۔ مرحوم ڈاکٹر نے اپنے تجربے کی نشانی کے طور پر ایک کتے کی جوڑی اور ایک بندر چھوڑا تھا۔

سنا ہے کہ دوسرے ڈاکٹروں نے کتوں اور بندر کے خون کے ذریعے جو کہ ڈاکٹر ہارلے مرحوم کے تجربے کی نشانی تھے اس تریاق کی تحقیق کا ارادہ کیا ہے۔ اچھا ہے اگر وہ ایسا کر سکیں۔

سید ظہیر الدین حسین رونق متعلم بی۔ ایس سی (عثمانیہ)

# حسنِ معصوم

ایک جھلکی ہے ترے رخسار کی ماہِ تمام
تیری آنکھیں بادۂ اُلفت کے دو لبریز جام

روضۂ جنّت کی تو اک نو شگفتہ ہے کلی
شبنمِ اُلفت نے برسوں آبیاری جس کی کی

تیری قامت گلشنِ فردوس کا سروِ سہی
آئینہ کلیوں کو دکھلاتی ہے تیری سادگی

تیرے ہونٹوں کا تبسّم روکشِ صبحِ بہار
تیری آنکھوں کی کشش ہے عشق کی پروردگار

تیرے آویزوں کی جنبش میں ہے رقصانِ برقِ طور
چاند کی تابندگی بھی ماند ہے تیرے حضور

تیری باتوں میں عجب موسیقیاں ہیں جلوہ گر
چھیڑتی ہیں ٹھمریاں حوریں خوشی میں جھوم کر

تو مجازی بھیس میں ہے پرتوِ پروردگار
صنعتِ قدرت کا تو ہے اِک مکمل شاہکار

تیرے رنگیں حسن کا صدقہ ہے اے حورِ جناں!
بن گیا ہوں میں جہاں میں شاعرِ رنگیں بیاں

# "تویاما"

## جاپان کی خونی انجمن کے بانی اعظم کے دلچسپ حالات

آج ہم قارئین مجلہ کا تعارف دنیا کی ایک عظیم الشان اور عجیب وغریب ہستی تویاما سے کراتے ہیں جو جاپان کی مشہور علم خونی انجمن "سیہ اژدر" کا صدر اور بانی ہے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تویاما کے حالات لکھنے سے قبل اس انجمن کے اغراض ومقاصد پر روشنی ڈالی جائے۔

بیرونی دنیا نے شاید ہی "کوکوریوکائی" یا جاپان کی انجمن سیہ اژدر کا نام سنا ہو لیکن جو لوگ اس انجمن سے واقف ہیں وہ اسے جاپان کا سب سے طاقتور سیاسی ادارہ خیال کرتے ہیں۔ بحری وبری طاقتوں کی طرح یہ بھی جاپان کی ایک اہم سیاسی طاقت ہے "سیہ اژدر" جاپانی سرفروش محبان وطن کا ایک عظیم الشان ادارہ ہے۔ اس انجمن کا واحد مقصد یہ ہے کہ جاپان کے مفاد میں جو کوئی حایل ہو اس کا سدباب کیا جائے۔ اور اگر ضرورت محسوس ہو تو قتل سے بھی دریغ نہ کیا جائے۔ مختصر یہ کہ اس انجمن کے ذریعے غدار عہدہ داروں کا خاتمہ کردیا جاتا ہے۔

اس انجمن کے جملہ اراکین کی تعداد کا اندازہ نہیں لگایا گیا لیکن کہا جاتا ہے کہ آج کل ان کی تعداد لاکھوں تک

پہنچ گئی ہے۔ اس انجمن میں نہ صرف کثیر التعداد کسان فوجی سپاہی اور طلبار شامل ہیں بلکہ ذی اقتدار وطن پرست عہدہ دار بھی اس کے رکن ہونے کو باعث فخر سمجھتے ہیں۔ اس انجمن کی شاخیں جاپان کے تقریباً ہر شہر میں پھیلی ہوئی ہیں اور صدر مقام جاپان کا مشہور تجارتی شہر "اوکاسا" ہے اس انجمن کے نمایندے جاپان کے تقریباً تمام تجارتی و سرکاری محکموں میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اس انجمن کا آغاز ۱۸۹۵ء میں ہوا۔ اور یہ انجمن حیرت انگیز سرعت کے ساتھ ترقی کر گئی اس وقت اس انجمن نے حکومت پر زور ڈالا کہ وہ چین کے ساتھ فوراً جنگ کا آغاز کردے۔ چنانچہ اس انجمن نے منچوریا کو روس کے چنگل سے چھین کر جاپان کے حوالے کر دیا۔ اس انجمن کا عجیب و غریب نام اس دریا کے نام پر رکھا گیا ہے جو منچوریا اور روس کے درمیان بہتا ہے۔

اس انجمن کے جلسے اس قدر راز میں ہوتے ہیں کہ کسی کو کانوں کان خبر نہیں ہوتی۔ راز داری کا تو یہ عالم ہے کہ ہر ایک رکن جلسے میں شریک ہوتے وقت اپنے چہرے پر ایک سیاہ نقاب ڈال لیتا ہے جس کی وجہ سے ایک رکن دوسرے کا چہرہ نہیں دیکھ سکتا۔ یوم آغاز ہی سے اس انجمن کا مقصد یہ رہا ہے کہ جاپان کو بین الاقوامی شہرت دلوائے۔ یہ انجمن زیادہ تر اپنا تعلق جاپان کی بری و بحری افواج سے رکھتی ہے اور ہر دم ان طاقتوں کے فروغ میں کوشاں رہتی ہے اور جب کبھی کوئی ہستی ان کے کام میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے اس کا خاتمہ کر دیا جاتا ہے چنانچہ حال ہی میں اسی وجہ سے مشہور سیاسی مدبر "کاہاشی" اور "معاشی ماہر" "برن ڈان" ٹوکیو کے بازار میں پر اسرار طریقے سے قتل کر دیئے گئے۔

واقعات شاہد ہیں کہ بعض اہم اور نازک موقعوں پر اس انجمن نے بڑے بڑے کام سرانجام دیئے ہیں۔ صدر کے صرف ایک اشارے پر اس انجمن کا ہر ایک رکن ریوالور، تلوار، بم، خنجر وغیرہ سے مسلح ہو کر مارنے اور مرنے کے لئے تیار رہتا ہے۔ چنانچہ حال ہی میں جاپان میں فوجی بغاوت کے وقت متعدد فوجی افسر پر اسرار طریقے پر قتل کر دیے گئے بہر حال یہ انجمن "سیاہ اژدہا" اگر ایک طرف مفاد وطن کی محافظت کا کام سرانجام دیتی ہے تو دوسری طرف اُن غداران وطن کا قلع قمع کیا جاتا ہے جو ملک کے سب سے بدترین دشمن ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جاپانی قوم اس کو صحیح معنوں میں اپنے جذبۂ حب الوطنی کا حقیقی مظہر سمجھتی ہے۔ اس انجمن کے اثر اور اقتدار کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ حکومت بغیر اس انجمن کی رضامندی کے کوئی کارروائی نہیں کر سکتی بعض مشہور اور صاحب اقتدار عہدہ دار جو اب تک پر اسرار طریقے پر قتل ہو چکے ہیں وہ یہ ہیں:۔

جنرل جوتا، وزرت، کپتان میٹو ھارا (وزیر اعظم جنھوں نے جاپان کے مفاد کے خلاف واشنگٹن کا بحری معاہدہ ۱۹۲۱ء میں قبول کیا تھا)

ہاما (وزیر اعظم جنھوں نے کثیر رقم رشوت میں لے کر بحری معاہدۂ لندن قبول کیا تھا)

تویوشی وانوکائی (وزیر اعظم جنھوں نے چین سے مصالحت کرنی چاہی)

کون کہہ سکتا ہے کہ مذکورۂ بالا عہدہ داروں کے قتل میں اس انجمن کا ہاتھ نہ تھا؟

اس انجمن کے بانی اور صدر ایک اسی سالہ معمر لیڈر تویاما ہیں۔ جن کا آج جاپان کی اہم ترین شخصیتوں میں شمار ہوتا ہے کہا جاتا ہے کہ تویاما اپنی اس انجمن کے ذریعے جو گذشتہ چالیس سال سے قایم ہے۔ اب تک سینکڑوں غداروں کو قتل کرا چکا ہے وہ جاپان کے مفاد کی خاطر دوست یا عزیز کسی کو خاطر میں نہیں لاتا۔ اس کا عقیدہ ہے کہ ایشیا صرف جاپان کے لئے ہے اور جاپانی ہی اس پر حکمرانی کا پورا پورا حق رکھتے ہیں۔

حال ہی میں اس عجیب وغریب ہستی سے ایک مشہور ہندوستانی سیاح مسٹر دھرماویرام۔ اے سے ان کی سیاحت جاپان کے دوران میں ملاقات ہوئی تھی۔ اس ملاقات کی تفصیلی کیفیت اور تویاما کی دلچسپ کہانی بہتر ہے کہ آپ خود صاحب موصوف کی زبانی سنیں۔ آپ نے اپنے تاثرات "ماڈرن ریویو" کی ایک حالیہ اشاعت میں شائع کروائے جن کا ترجمہ غالباً یہاں خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔

"کوکوریوکائی" میں نے برف میں ٹھنڈی کی ہوئی کافی کی پیالی کو ایک لمحہ کے لئے ایک طرف ہٹاتے ہوئے کہا

"ہاں! کوکوریوکائی" اس نے لاپروائی سے جواب دیا۔

"لیکن اس کا صحیح تلفظ کیا ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"کو۔کو۔ریو۔کائی" اس نے اس لفظ کے ٹکڑے کرتے ہوئے جواب دیا۔

میں نے دقت کے ساتھ اس لفظ کو دہرایا جس کو سن کر میرے جاپانی دوست نے مطمئن لہجے میں جواب دیا۔

"بالکل صحیح"

مسٹر آگیسٹو نے اپنی کافی ختم کر لی اور تھوڑی دیر بعد مجھ سے "خونی برادری" کی تحریک کے متعلق جو عام طور پر "بسیہ اژدر" کی انجمن کے نام سے موسوم ہے تفصیلات بیان کرنے شروع کئے۔

روس اور جاپان کی لڑائی میں جاپانیوں کی فتح کی وجہ صرف ان کی حسنِ تنظیم اور اعلیٰ فوجی قابلیت ہی نہ تھی بلکہ ایک روحانی طاقت بھی تھی جو اس فوج کے پس پردہ کام کرتی رہی۔ ایک وطن پرست مسٹر تویاما نے غالباً ۱۹۰۱ء میں یہ محسوس کیا کہ روسی سپاہیوں کے روبرو جاپانی سپاہی بالکل بونے اور کمزور معلوم ہوتے ہیں۔ اس نے ایک نوجوانوں کی انجمن کی تنظیم کی جن میں زیادہ تر طلبا شامل تھے اس نے اس کا نام "کوکوریوکائی" رکھا جس کے معنی ہیں "دریائے امور کے پرے"۔ روسیوں کی یہ کوشش تھی کہ وہ اپنے مشرقی سرحد کو وسیع کریں۔ منچوریا پران کی آنکھیں تھیں۔ جاپانی اس بے جا مداخلت کو برداشت نہیں کرسکتے تھے۔ محض مشرق میں روس کے اس بڑھتے ہوئے سیلاب کے انسداد کے لئے اس ادارے کا آغاز ہوا۔ جب کوئی نوجوان اس برادری میں شامل ہوتا ہے تو وہ مقدس طریقے پر قسم کھاتا ہے کہ اگر اسے حکم دیا جائے گا تو وہ مادر وطن کے قدموں پر اپنی جان قربان کردے گا۔ قربانی کا طریقہ ہراکری (خودکشی) مقرر کیا گیا ہے۔ بھینٹ چڑھنے والا نوجوان کسی مندر میں داخل ہوتا ہے اور سیدھے ہاتھ میں خنجر لے کر اپنا پیٹ چاک کرلیتا ہے۔ جس شخص کا معدہ بھی کٹ جائے وہی شہید تصور کیا جاتا ہے۔ ہراکری کو ہر رکن اپنی حقیر خدمت تصور کرتا ہے "۔

"قطع کلام کے لئے مجھے معاف فرمایئے۔ لیکن مسٹر تویاما کی کیا عمر ہوگی"؟ میں نے اپنے دوست سے سوال کیا۔

"آپ اپنے اندازے سے فرمایئے کہ ان کی کیا عمر ہوگی"؟ میرے دوست نے اُلٹا مجھ سے سوال کیا۔

"میں نہیں کہہ سکتا"، میں نے جواب دیا۔ "غالباً پچاس کے قریب ہوگی"۔

"اکیسٹو نے سنجیدہ لہجے میں جواب "ان کی عمر اسی سال سے متجاوز ہے"۔

"کاش میں اُن سے مل سکتا"، میں نے کہا۔

"مجھے یقین تھا کہ تم ان سے ملنے کے ضرور شایق ہوگے" اکیسٹو نے جواب دیا۔

میں نے پہلے ہی سے اس کا انتظام کر رکھا ہے۔ ہمارے دوست مسٹر ڈومو نے ہمارے لئے سب کچھ کر رکھا ہے ہم دو بجے تک وہاں پہنچ جائیں گے۔ آج آپ میرے مہمان نہیں ہیں بلکہ ہم دونوں کو ڈومو نے مدعو کیا ہے۔ وہاں سے ہم تویاما سے ملنے جائیں گے"۔

ہم ایک مخصوص جاپانی مکان کے سامنے کھڑے تھے۔ رواج کے مطابق ہم بغیر جوتے نکالے اندر داخل نہیں ہوسکتے تھے

جوتا اتارتے ہوئے میری نظر اٹھا گئی میری گھڑی پر پڑی۔ مقررہ وقت سے ہم ایک منٹ قبل آ گئے تھے۔ اوسط عمر کی ایک خاتون نے دروازے پر ہمارا استقبال کیا اور اندر لے گئی۔ وسط دالان میں چٹائی پر ایک معمر شخص بیٹھا ہوا تھا جس کی سفید اور لانبی داڑھی بالکل ٹالسٹائی کے مشابہ تھی۔ سیاہ فریم والے چشمے میں سے اس کی چھوٹی اور عقابی آنکھیں نظر آ رہی تھیں۔ اس کے چہرے پر جھریوں کے کوئی نشانات نہ تھے سوائے ماتھے کے جہاں دو تین شکنیں نظر آئیں۔ اس کا چہرہ منگولیا کے باشندوں کا سا تھا۔ ہمارے داخل ہونے کے بعد اس نے فوراً بدھا اور سنٹ نکرین کی بارگاہ میں عبادت شروع کر دی۔ اس کی آواز میں گو کوئی خاص بات نہ تھی لیکن دوسروں سے الگ پہچانی جا سکتی تھی۔ عبادت کے اختتام پر اس نے ہمارا مسکراتے ہوئے استقبال کیا۔ اس نے آکیسٹو کے ذریعے جاپان کے متعلق میری رائے دریافت کی۔ میں نے شکریہ ادا کرتے ہوئے موزوں الفاظ میں جواب دیا۔ میں نے آکیسٹو کے ذریعے اُن سے دریافت کیا کہ کیا وہ ہندوستان آنے کے خواہشمند ہیں۔ "ہاں ضرور ضرور"، اس نے ہاتھ ملتے ہوئے جواب دیا۔ "ہندوستان ہمارے لئے ایک مقدس سرزمین ہے۔ مہاتما بدھ وہیں پیدا ہوئے۔

"عہد شباب میں میرا ارادہ ہندوستان آنے کا تھا۔ لیکن اب میرے خیال میں ....... اب میں جوان نہیں رہا" اس نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔

وہ خاتون، جو غالباً اس کی معتقد تھی، ہمارے لئے سبز چائے اور بسکٹ خوبصورت پیالیوں میں لے آئی بسکٹ غالباً مکان ہی میں تیار کئے ہوئے تھے۔ بہرحال وہ بے حد خوش ذائقہ اور لذیذ تھے چائے کا ذائقہ ذرا بدلا ہوا تھا جس کی وجہ سے ہم میں سے ایک نے تھوڑی سی پیالی ہی میں بچا دی تھی جس پر تویاما کی عقابی نظر پڑ گئی۔ خاتون کے کان میں اس نے کچھ الفاظ کہے۔ تھوڑی دیر بعد وہ خاتون ہمارے لئے برف میں سرد کی ہوئی چائے تیار کر لائی اُن صاحب نے جو تھوڑی چار چھوڑی تھی معذرت چاہتے ہوئے کہا کہ ان کی وجہ سے یہ سب تکلیف برداشت کرنی پڑی۔ "نہیں تکلیف کی کوئی بات نہیں۔ وہ چائے "چائے" نہیں جس سے طبیعت پوری طرح سیر نہ ہو" مسٹر تویاما نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔

کمرے کے ایک کونے میں کتابوں کا ایک بڑا ڈھیر پڑا ہوا تھا۔ میں یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ آیا تویاما اب بھی کتابیں پڑھا کرتے ہیں۔ اس نے جواب دیا کہ گو اس کی عمر اس بات کی متقاضی نہیں لیکن پھر بھی مطالعہ کا شغل جاری

ہے۔ اس کے بعد کچھ ہندوستانی، جاپانی، اور بین الاقوامی سیاسیات پر بحث چھڑ گئی۔ اختتام بحث پر مسٹر تویاما نے ہمیں منچوریا بھی جانے کی تاکید کی اور وہاں کے محکمۂ ریلوے کے وزیر مسٹر ٹومیو کے نام ایک رقعہ بھی دیا جو ہمارے سفر منچوریا میں بے حد کارآمد ثابت ہوا۔

ہم نے تین بجے رخصت چاہی ہمارے بے حد اصرار کے باوجود مسٹر تویاما ہمیں دروازے تک چھوڑنے آئے۔

"ہاں! تو یہ تویاما ہی کا مکان ہے"؟ میں نے چھٹتے ہی اپنے دوست سے سوال کیا۔

"ہاں یہ مکان اُسی کا ہے بلکہ صحیح معنوں میں انجمن کا ہے" میرے دوست نے کہا۔

"انجمن کا؟ یعنی خونی انجمن کا؟ لیکن اس انجمن کے کاروبار کیسے چلتے ہیں؟"

"ابتداً اس نے چند غریب طلبا کے قیام و طعام کا انتظام کیا۔ جو اسی کے ساتھ رہ کر مختلف فنوں کی تعلیم حاصل کیا کرتے تھے گھر کا سارا کاروبار بھی لڑکے کیا کرتے تھے۔ اس طرح تویاما کو کوئی خاص دقت اُٹھانی نہ پڑی۔ جاپانی اپنے مالک کے بڑے وفادار ہوتے ہیں۔ آگے چل کر یہی لڑکے بڑے عہدوں پر فائز ہو گئے لیکن اپنے "روحانی گرو" کے احکام کی تعمیل کو اپنا مقدم فرض سمجھتے تھے۔ وہ اس کی مالی امداد بھی کرنے لگے۔ گذشتہ تیس سال میں مسٹر تویاما نے سینکڑوں نوجوانوں کی امداد اسی طرح کی۔ چنانچہ آج کوئی ساٹھ ہزار اشخاص اس کے زیر اثر ہیں۔ آج کل جاپان کی ہر وزارت مسٹر تویاما کی عزت کرتی ہے۔ بعض وزرا اس سے کانپتے ہیں اور بعض اس کی امداد کے خواہاں ہیں۔

دیگر ذرائع سے بھی مجھے مسٹر تویاما اور ان کی برادری کی نسبت بہت کچھ معلومات حاصل ہوئیں۔ ان کے اقتدار کی نسبت ایک دلچسپ واقعہ مشہور ہے کہ کئی سال قبل جب موجودہ بادشاہ ولیعہد تھا اور مرحوم شہنشاہ زندہ تھا ولیعہد کی نسبت ایک جاگیردار کی لڑکی سے قرار پائی۔ ایک عہدہ دار اس رشتے کو حسد کی نگاہوں سے دیکھتا تھا۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ اس لڑکی کی شادی ولیعہد سے قرار پائے۔ اس نے لڑکی کے خلاف بادشاہ کے کان بھر دیئے۔ اور نسبت ٹوٹ گئی۔ جب تویاما کو اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ بے حد برانگیختہ ہوا "یہ محض بداعتقادی ہے" اس نے اپنی جماعت کو مخاطب کرتے ہوئے کہا "اور بادشاہ کی جانب سے بداعتقادی ایک گناہ ہے۔ قومی گناہ"

اس نے اس بارے میں شہنشاہ کی خدمت میں عرضداشت پیش کی کہ شہنشاہ سے ایسی حرکت نہ ہونی چاہئے لیکن اس کی آواز صدا بصحرا ثابت ہوئی۔

یہ دیکھ کر تویاما نے اپنے ایک ہزار مریدوں کو ہراکری کا حکم دیا۔ یہ قافلہ اپنے گرو کی صدارت میں مندر روانہ ہوا مسٹر تویاما جھک کر ان الفاظ میں دُعا کرنے لگے "ایک عالی قدر شخصیت ایک بڑے گناہ کی مرتکب ہو رہی ہے اس گناہ سے اس کو باز رکھنے کے لئے یہ نوجوان اپنی جان قربان کرنے آئے ہیں۔ ان کے اس حقیر پیش کش کو قبول کر"

جوں ہی یہ الفاظ ادا ہوئے ایک نوجوان نے آگے بڑھ کر خنجر سے اپنا پیٹ چاک کر لیا۔ دوسرے نے اس کی تقلید کی اور اسی طرح سلسلہ بندھ گیا۔ جب شہنشاہ کو ہراکری کی اطلاع ملی تو وہ خوف سے حیران و ششدر رہ گیا۔ فوراً ایک نمائندہ شاہی پیغام لئے ہوئے مندر پہنچا۔ بادشاہ نے وعدہ کر لیا تھا کہ نسبت برقرار رہے گی۔ ہراکری روک دی گئی اور یہ جماعت اپنی قیام گاہ کو واپس آگئی۔

بیس سال قبل لالہ لاجپت رائے آنجہانی امریکہ سے جاپان آئے ہوئے تھے۔ اس وقت ان سے لوگ پوری طرح واقف نہ تھے۔ تھوڑے عرصے کے بعد وہ جاپان میں تنہائی سے اس قدر اکتا گئے کہ انھوں نے دوبارہ امریکہ جانے کا تہیہ کر لیا۔ ایک ہندوستانی طالب علم نے صاحب موصوف کا مسٹر تویاما سے تعارف کرایا۔ مسٹر تویاما نے ان کے اعزاز میں ایک شاندار دعوت ترتیب دی جس میں مشہور و معزز جریدہ نگار مدعو کئے گئے تھے۔ آپ نے لالہ لاجپت رائے کے کارناموں کا ان سب سے تعارف کرایا۔ دوسرے دن جاپان کے تقریباً ہر اخبار میں لالہ لاجپت رائے ہی کا ذکر خیر تھا۔ اس طرح ایک دن ہی میں لالہ لاجپت رائے کا نام ہر ایک کی زبان پر تھا۔ اس کے بعد لالہ جی کوئی آٹھ مہینے کے قریب جاپان میں ٹھیرے رہے

غالباً لالہ لاجپت رائے اس زمانے میں جاپان میں مقیم تھے جب مسٹر راش بہاری بوس وہاں پہنچے مسٹر بوس ہندوستانی طالب علموں سے ملتے رہتے تھے۔ مسٹر تویاما سے بھی ان کی ملاقات ہوتی رہتی تھی۔ مسٹر بوس وہاں دو سال مقیم رہے ٹوکیو کے مقیم برطانوی قونصل کو یہ معلوم ہوا کہ یہ انقلابی راش بہاری بوس ہیں۔ اس وقت جاپان اور انگلستان میں بے حد دوستانہ تعلقات تھے۔ گو جاپانی وزیر خارجہ کو ہندوستانی طالب علموں کے ساتھ بے حد ہمدردی تھی لیکن جب ان پر زور ڈالا گیا تو انھوں نے مسٹر بوس کے شہر بدری کے احکام جاری کئے۔ وجہ یہ بیان کی گئی کہ مسٹر بوس جرمن جاسوس ہیں۔ انھیں دس دن کی مہلت دی گئی تھی اس مدت میں صرف ایک ہی جہاز ہانگ کانگ کی طرف روانہ ہوتا تھا جہاں برطانوی پولیس انھیں آسانی سے گرفتار کرسکتی تھی۔ مسٹر بوس نے جاپانی حکومت کے احکام خلاف ورزی کا تہیہ کر لیا۔ پندرہ جاپانی پولیس افسروں نے مسٹر بوس کے مکان کا محاصرہ کر لیا۔ مسٹر بوس نے باہر آکر

علی الاعلان کہا کہ وہ خود کو جاپانی حکام کے رحم و کرم پر چھوڑ دینا چاہتے ہیں۔ انھوں نے اپیل کی کہ انھیں شہر بدر نہ کیا جائے لیکن وزیر ذی مقتدر کے حکم کے سامنے پولیس کچھ نہ کر سکتی تھی۔ ایسے موقع پر مسٹر تویاما پہنچ گئے۔ کسی نہ کسی طرح وہ مسٹر بوس کو وہاں سے نکال لے جانے میں کامیاب ہوگئے۔ کسی کو پتہ تک نہیں چلا کہ مسٹر بوس یکایک کہاں غایب ہوگئے۔ اگر کسی کو پتہ چل بھی جاتا تو تویاما کے سامنے کسی کی دال نہیں گل سکتی تھی۔ متواتر تین سال تک بوس کمین گاہ ہی میں پوشیدہ رہے اس کے بعد وزارت میں تبدیلی واقع ہوئی تب کہیں جا کر مسٹر بوس کو آزادی نصیب ہوئی۔ مسٹر بوس نے ایک جاپانی خاتون سے شادی کر لی ہے جس سے اولاد بھی ہوئی ہے۔ جاپان میں ہندوستانی حلقے میں آج کل بھی مسٹر بوس کا شہرہ ہے وہاں کا ہر شخص جانتا ہے کہ مسٹر بوس کی گلوخلاصی مسٹر تویاما کی زیر بار منت ہے۔ اس کے لئے مسٹر بوس صاحب موصوف کے بے حد شکر گزار ہیں۔

محمد حبیب اللہ اوج
متعلم بی ایس سی (عثمانیہ)



# "سوزِ مضطرب"

نہ پوچھو میرے سوزِ مضطرب کی حشر سامانی
ہزاروں کر دیئے ہیں میں نے پتھر کے سے دل پانی

گیا ہوں ماورائے حدِ محسوسات بھی اکثر
تقدس آشنا میرے تخیل کی ہے جولانی

مجھے پھونکا ہے خود میری ہی شمعِ سوزِ عرفاں نے
مرے طرزِ تعشق پہ ہے پروانوں کو حیرانی

مرے جذبات رہ جاتے ہیں اکثر تشنۂ معنی
ہے کتنی دل شکن الفاظ کی یہ تنگ دامانی

منور ہے مری راہِ عمل امید کی ضو سے
ہے بازارِ عمل میں گرچہ ناکامی کی ارزانی

مری دنیا میں ہے جوشِ عمل کی کارفرمائی
مرے مذہب میں بدتر کفر سے ذوقِ تن آسانی

جگر ٹکڑے مگر پیہم تبسم میرے ہونٹوں پر
زباں خاموش لیکن دل ہے محوِ آتش افشانی

تعجب کیا ہے ان قطروں سے دوزخ سرد ہو جائے
ہمارے ہر بنِ مو سے ٹپکتی ہے پشیمانی

مرے افلاس کی ٹھوکر پہ ہے قارونیت قرباں
مرے پائے گدائی پر نگوں ثروت کی پیشانی

خس و خاشاک نے برقِ تپاں کو جذب کر کے اب
زمانے کی ہوا کا رُخ بدل دینے کی ہے ٹھانی

خلیل آساں ہے جو ئے شیر لانا سعی سے اپنی
اگر ہو دستگیر اس سعی میں تائیدِ یزدانی

خلیل الرحمٰن [illegible]

# رُوحِ انسانی کا عقیدہ اسلام میں

قرآن شریف کو مسلمان ایک ایسی کتاب سمجھتے ہیں جو تمام خلق کے لئے شمع ہدایت ہے اور اُسی کی ضیا پاشی کی بدولت ان کا خیال ہے کہ یورپ میں نشاۃ جدیدہ کا آغاز ہوا۔ گو اس کو اہلِ یورپ یونان کی تباہی اور علمائے یونان کی جلا وطنی کا نتیجہ بتاتے ہیں۔ جہاں اسلام نے دنیا کو علم و فضل سے واقف کرایا ہے اسی طرح مسلمانوں نے اپنی ابعدالطبیعات بھی پیش کی ہے۔ لیکن انھوں نے ایسے نظریئے پیش نہیں کئے جو قابلِ اعتراض قرار پاتے۔ جب کوئی طباع دربارِ رسالت میں حاضر ہوتا تو اُس کو روح کا تو کیا ذاتِ خداوندی کا بھی درس دیا جاتا تھا۔ جس کا شرف صحابۂ کرام کو حاصل تھا لیکن جب کوئی مفسد یا منافق آتا اور دریافت کرتا "اے محمد! یہ تو بتاؤ کہ روح کیا چیز ہے"۔ تو جواب ملتا "قل الروح من امر ربی" اور اس معترض اور کم فہم کو بلا کسی عذر کے واپس ہو جانا پڑتا۔ اس کے علاوہ یہی وہ جواب ہے جو حضور کی نبوت کو ثابت کر دیتا ہے

اکثر علماء کا خیال ہے کہ جب یہ کہہ دیا گیا کہ روح حکم ربی ہے اور وہ غیوب میں سے ایک غیب ہے تو پھر ہمارا اس کے متعلق حجت میں پڑنا بڑا ہے۔ لیکن امام غزالیؒ کا خیال اس کے خلاف ہے اور وہ اس آیۃ کریمہ کی تفسیر یوں کرتے ہیں کہ خدا نے مذکورہ بالا آیۃ کریمہ سے یہ درس نہیں دیا کہ تم اس سے نابلد رہو۔ بلکہ وہ جواب صرف معترضین کے لئے ہے اور ایک حد تک امام غزالیؒ کا خیال درست ہے۔ کیوں کہ خدا جب اپنے متعلق خود فرماتا ہو کہ "الرحمٰن فسئل بہ خبیرا" تو

پھر روح جو ایک حکم رب ہے اس کے جان لینے سے منع فرمانا صحیح معلوم نہیں ہوتا۔ اگر واقعی خدا کو روح یا امر رب کے جاننے روکنا مقصود ہوتا تو وہ پھر مزید آیات مثلاً "واذا ضرب احدکم فلیجتنب الوجہ فان صورتہ الانسان علیٰ صورتہ الرحمن وغیرہ نازل کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ کیونکہ رحمن صفت ہماری روح سے متصف ہو جاتی ہے نہ کہ اس جسد خاکی سے اور جب ان احادیث کے ذریعے جگہ بہ جگہ درس دیا گیا ہے تو پھر ہمیں اس کی ماہیت مذہب کی روشنی میں دیکھنی چاہئے۔

روح کے متعلق مختلف تصورات زمانہ سابق کی مانند اب بھی پائے جاتے ہیں۔ روح کو قوتِ حیات کا مرکز مان لیا گیا ہے۔ اسی بنا پر بعض لوگوں کا خیال ہے کہ "روح خون ہے"، کیونکہ جب تک انسان کے جسم میں تیزی سے خون کا دوران ہوتا ہے۔ اس وقت تک انسان چست و چالاک زندگی بسر کرتا ہے۔ لیکن جب اس کی روانی میں انحطاط آتا ہے تو انسان میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے اور جب وہ بالکلیہ رک جاتا ہے تو انسان کی موت واقع ہو جاتی ہے۔ اسی طرح بعض لوگ عناصر اربعہ کے اتصال ہی کے نتیجہ کو روح اور اس کے انفراق کو موت تصور کرتے ہیں۔ اگر ایسا ہو گا تو اس کے معنٰی یہ ہوں گے کہ روح ایک مادی چیز ہے۔ جو اجزائے مادی سے ترکیب پاتی ہے اور اس کے جدا ہونے پر وہ فنا ہو جاتی ہے ؎

زندگی کیا ہے عناصر میں ظہورِ ترتیب  موت کیا ہے انہی اجزا کا پریشاں ہونا

لیکن یہ بھی غلط ہے اور اس کی غلطی بدیہی ہے۔ چنانچہ نظام سیار جو ایک زبردست فلسفی گذرا ہے اور جس کا فلسفہ ارسطو سے ماخوذ ہے اس کے نزدیک روح کوئی غیر مادی شئے نہیں ہے لیکن وہ روح کو ایک لطیف ترین جوہر تصور کرتا ہے اور انسان کی اصل حقیقت روح کو مانتا ہے جسم کو اس کا آلہ کار قرار دیتا ہے۔ روح کو جسم کے ساتھ رکھتا ہے۔ کیوں کہ جب اس کو جدا کیا جائے تو غالباً روح باقی نہیں رہتی۔ اس کے نزدیک کوئی شئے اپنے عرض سے علیحدہ ہو کر اپنی ذات باقی نہیں رکھ سکتی۔ جس طرح گلاب کی روح گلاب میں ہے۔ اسی طرح انسان کی روح انسان کے اندر جاری و ساری ہو۔ افکار و جذبات اس جوہر لطیف کے حرکات کے نام ہیں۔ اس روح کے نظریے کو نظام اپنے ذات و صفات کے نظریے کے تحت رکھ کر بحث کرتا ہے۔ جس کی وجہ سے روح بھی ایک حاسہ بن جاتی ہے۔ کیوں کہ جذبات اور افکار اس کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ جان لاک میں (جو عہد جدید کا فلاسفر ہے) نظام کے خیالات کا عکس پایا جاتا ہے اس لحاظ سے ان دونوں میں ایک گونہ مماثلت پیدا ہو گئی ہے۔ اور اسی بنا پر نظام کو لاک کا پیشرو خیال کیا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ روح کو ذہن یا دماغ بھی خیال کیا جاتا ہے۔ یہ خیال مغربی فلاسفہ میں بہت زیادہ نظر آتا ہے۔

معمر ابن عباد جس کا ذکر کلامی مسائل میں آتا ہے ۔ اور جس نے اعتزال اختیار کیا ۔ وہ بھی روح کو انسان کی اصلیت و ماہیت مانتا ہے ۔ اس کی نوعیت اُس کے نزدیک ایک تصور یا غیر مادی جوہر کی سی ہے ۔ روح کے متعلق صرف اتنا اور کہہ دینا ہے کہ وہ علم و ارادہ رکھتی ہے اور عمل و ادراک جسم کا فعل ہے ۔ اور یہ قالب ہماری روح کے غلاف کا کام دیتا ہے ۔ یہ تین تصورات بالکل عام ہیں اور اہل مذہب بھی ان تصورات میں سے کسی ایک تصور کی طرف مائل ہوتے ہیں اگر وہ مذہب کی بتلائی ہوئی روح سے بے بہرہ ہوں ۔

**نظریۂ غزالی** روح کو حضرت امام غزالیؒ ایک خالد جوہر فرض کرتے ہیں ۔ یہ جوہر عرض نہیں ہے ۔ کیوں کہ عرض علم ہے جو عالم میں حلول کرجاتا ہے ۔ لیکن جوہر کی ایسی حقیقت نہیں ہے ۔ روح ایک ناقابلِ تجزیہ جوہر ہے یعنی روح "جزو لایتجزیٰ" ہے ۔ یہ لامکان ہے ۔ کیوں کہ مکان میں رہنے کی صورت میں شئے قابلِ تقسیم ہوتی ہے ۔ لیکن روح ناقابلِ انقسام ہے ۔ "جزو لایتجزیٰ" کہنے سے ایک اور بات لازم آتی ہے کہ روح اگر جزو ہے تو اس کا کُل ہونا ضروری ہے ۔ اور جب کُل ہوگا تو یہ قابلِ انقسام ٹھیرے گی ۔ اگر نہیں تو پھر جزو کے کیا معنیٰ ؟ غزالی خود اس کی توضیح فرماتے ہیں ۔ اور بتلاتے ہیں کہ انسان ایک فرد ہے ۔ جو تصور انسان کا جزو ہے اور اسی رشتے کو قایم رکھ کر لفظِ جزو استعمال کیا ہے ۔ لفظِ جزو کی وضاحت کے بعد وہ روح کے لایتجزیٰ ہونے کا ثبوت دیتے ہیں ۔ اگر فرض کریں کہ روح قابلِ تقسیم ہے تو ہوسکتا ہے کہ میری روح کے ایک حصّے کا زید کو جو کہ میرا دوست ہے ۔ علم ہو اور اس کا دوسرا حصّہ اِس کی دوستی سے ناواقف ہو لیکن یہ علم و جہل یعنی تناقضات روح میں نہیں پائے جاتے اور جب تناقضات نہ پائے جائیں تو ظاہر ہے کہ روح واحد ہے ۔ جو قابلِ انقسام نہیں ہے ۔ البتہ دو اشخاص میں ایسی صورت ممکن ہے ۔

روح کی وضاحت میں لفظ جوہر استعمال کیا گیا ہے ۔ اب ضرورت اس امر کی ہو کہ ہم اس جوہر کی حقیقت کو پیش کریں ۔ جوہر سے مراد امام غزالیؒ کے نزدیک ایک ایسی حقیقت ہے جو نہ بدن انسانی میں شامل ہے اور نہ خارج "جوہر" نہ جسم سے متصل ہے اور نہ منفصل جیسا کہ معمر ابنِ عباد کا خیال ہے ۔ یہاں ایک قابلِ اعتراض بات یہ پیدا ہوتی ہے کہ ان مندرجہ بالا تناقضات میں صرف ایک ہی کا صحیح ہونا ضروری ہے ۔ لیکن غزالی کا خیال ہے کہ یہ اس وقت ہوگا جب کہ شئے متعلقہ ہو ۔ جب یہ روح عالمِ خلق کا جوہر نہیں ہے ۔ بلکہ اس کا تعلق عالمِ

سے ہے۔ تو پھر متناقضات میں سے ایک کی صحت کا لازم آنا ضروری نہیں رہتا۔ جہت میں بھی یہ نہیں پائی جا سکتی۔ کیوں کہ وہ لامکان ہے۔ اور جسم کے جملہ شرائط سے بالاتر ہے۔ لہذا اس جوہر کی حقیقت یہ ہوئی کہ یہ ایک عالم امر کی شئے ہے جس کی "تقدیر" نہیں ہو سکتی۔ جس چیز کی "تقدیر" ہو سکے وہ عالم اجسام یا عالم عوارض میں سے ہے۔ جس کو عالم خلق کہتے ہیں۔ خلق کے معنی اصل میں تقدیر و اندازے کے ہیں نہ کہ ایجاد کے جیسا کہ "خلق الشیٔ ای قدرہ" سے ظاہر ہے۔ اسی طرح جس چیز کا اندازہ یا تخمینہ نہ کیا جا سکے۔ ہم اس کو عالم امر کا جوہر کہیں گے اور ایسی چیز جس کی تقدیر ناممکن ہو وہ امر رب ہے عالم امر سے مراد ایسی چیزیں ہیں جو حس و مکان و جہات و خیال سے خارج ہوں۔

یہاں پر ایک اعتراض پیدا ہوتا ہے کہ انسان میں روح ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی ارشاد ہوتا ہے کہ "انی خالق بشراً من طین" اور بشر کو مٹی سے نسبت دی جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے کو نفخت من روحی کہہ کر روح سے نسبت دیتا ہے۔ تو پھر یہ تناقض کہ بشر میں روح ہے۔ کہنے کے بعد مٹی سے نسبت دینا کیا معنی؟ لیکن یہ سوال کوئی عقدۂ لاینحل نہیں ہے۔ یہ اختلاف محض لاعلمی کا نتیجہ ہے۔ اگر سورج یہ کہے کہ میں ساری دنیا پر نور کا فیضان کر رہا ہوں تو سورج کی روشنی میں کیا خاص کمی اس فیضان سے واقع ہو رہی ہے۔ پس انسان خاکی فرد ہے جس پر روح کا فیضان ہونے کے بعد اس کی یہ صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ پس "فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی" بھی صحیح ہے اور "انی خالق بشراً من طین" بھی صحیح ہے

اب سوال جو قابل غور ہے وہ یہ ہے کہ کیا روح ازلی ہے اور ابدی ہے؟ بادی النظر میں اوپر کے استدلال کے بموجب ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ کیوں کہ وہ امر ربی ہے اور اس کے ساتھ ہی ساتھ عوارض سے خارج ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ روح انسانی میں یہ عوارض نہیں پائے جاتے اس کو ہم عالم خلق کی چیز نہیں قرار دے سکتے۔ یعنی روح کو ہم غیر مخلوق کہہ سکتے ہیں لیکن جب حادث اور قدیم کی بحث اٹھائی جائے کہ جتنی مخلوق ہے سب حادث ہے تو ایسی صورت میں روح کو ہم مخلوق میں شامل کریں گے۔

**پیدائش روح انسانی** حضرت امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ جب شکم مادر میں نطفہ قرار پاتا ہے۔ اور اس میں تدریجی ارتقا ہوتا ہے اور وہ اس قابل ہو جاتا ہے کہ نور الٰہی یعنی روح کو قبول کر سکے۔ تو اس وقت ظل الٰہی اس پر پڑتا ہے اور روح انسانی اس میں جاری و ساری ہو جاتی ہے۔ اس کی مثال انھوں نے ایک آئینے سے دی ہے

جو فولاد سے بنایا جاتا ہے۔ فولاد کو صیقل کیا جاتا ہے۔ اور جب وہ اس قدر جلا پا جاتا ہے کہ مطلوب کے عکس کو ظاہر کرسکے تو اس وقت اس کو مطلوب کے روبرو رکھا جاتا ہے۔ تاکہ عکس حاصل ہو۔ لیکن اس عمل کی وجہ سے اس مطلوب میں کسی قسم کی نہ کمی ہوتی ہے اور نہ زیادتی۔ مگر آئینے کو عکس حاصل ہوجاتا ہے۔ جو اس کا مقصد ہے۔ اسی طرح یہاں بھی سورج کی مثال صحیح ہے کہ اس کا نور تو دنیا کو منور کئے ہوئے ہے۔ لیکن اس کی ذات میں کوئی کمی واقع نہیں ہورہی ہے۔

(رباعی)

چون نور کہ ز فروغ خود جہاں آراید — بر ہر پاک و پلید کہ بتابد شاید
نے نور او ز ہیچ پلید آراید — نے پاکیٔ او ز ہیچ پاک افزاید

روح انسانی کو بعض لوگ ازلی و ابدی خیال کرتے ہیں۔ اور حیران ہوتے ہیں۔ اگر یہ فرض کرلیا جائے کہ ارواح ازلی اور ابدی ہیں تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ یا تو ان میں وحدت ہے یا کثرت۔ اگر وحدت ہے تو اس وقت دنیا کے ہر کس و ناکس کا علم یکساں ہونا چاہئے۔ اگر زید یہ کہے کہ میں نے اس دنیا کے خالق کو دیکھا ہے تو بکر کا بھی یہی دعویٰ ہونا چاہئے۔ کیوں کہ ان کی ارواح میں وحدت ہے۔ اور یہ محال ہے۔ اس لئے روح واحد نہیں۔ علاوہ ازیں روح انسانی لامکانی ہے تو اس میں یہ تقسیم اور تجزیہ کس طرح ممکن ہوا؟ اگر کثرت ارواح کو مانا جائے۔ تو ہم کو معلوم ہے کثرت تب ہی فرض کی جاسکتی ہے کہ ان اشیاء میں مابہ الامتیاز خصوصیات موجود ہوں اور باہم متماثل ہوں۔ باہم متماثل ہونے میں بھی تخالف ضروری ہے۔ خواہ وہ کسی قسم کا ہو زید اور بکر دو بھائی ہوتے ہیں جن میں علاوہ صورت کے تشابہ کے اخلاق و عادات میں بھی مماثلت ہوتی ہے۔ لیکن اس کے باوجود ان میں تخالف پایا جاتا ہے۔ یعنی ان دونوں کے جداگانہ قالب ہوتے ہیں۔ اور یہی تفریق انھیں کثیر بناتی ہے۔ بہرحال مغائرت جسمانی ضرور پائی جاتی ہے۔ لیکن روح میں مغائرت ہی نہیں تمام ارواح بشری کی ماہیت اور حقیقت ایک ہے۔ اب اختلاف عوارض بھی ناممکن ہے۔ کیوں کہ ارواح جوہر ہیں۔ جو ان اعراض سے مبرا و منزہ ہیں۔ اس لئے روح میں اختلاف نہیں پایا جاتا۔ بناءً علیہ روح کا قدیم ہونا قرین قیاس نہیں معلوم ہوتا۔ گو روح قدیم نہیں لیکن اس کا خلود ضروری ہے کیوں کہ جب روح اس جسد خاکی سے پرواز کرتی ہے تو ان مختلف افعال خیر و شر کا اثر اس میں باقی رہتا ہے جو فرد نے اپنی زندگی میں کئے تھے۔ جسد اگر مٹی میں مل گیا تو اس کے یہ معنی نہیں کہ روح بھی خاک میں مل کر خاک ہوگئی کیوں کہ وہ مادی شئے نہیں اور نہ خدا میں شامل ہوسکتی ہے۔ کیونکہ عکس کبھی اصل میں شامل نہیں ہوسکتا۔ لہذا اب ارواح کی کثرت لازم آتی ہے کیوں کہ تعلقات بھی پیدا ہوچکے ہیں۔ اور یہ ارواح روز قیامت تک باقی رہیں گی۔ لیکن یہ ازل سے موجود نہیں ہیں۔

یہ سوال ہو سکتا ہے کہ اگر روح عوارض سے پاک ہے اور اس کی کوئی صورت نہیں ہے تو پھر "خلق اللہ آدم علی صورتہ" اور "علی صورۃ الرحمن" کے کیا معنیٰ ہیں۔ تھوڑے سے غور و فکر کے بعد معلوم ہو سکتا ہے کہ صورت دو قسم کی ہو سکتی ہے ایک صورت تو ظاہری اور شکلی صورت ہے اور دوسری صورت معنوی۔ جب روح جوہر ہے اور عوارض سے پاک تو پہلی صورت مراد لینا صحیح نہیں ہے اس کو معنوی لحاظ سے سمجھنا چاہیے۔ لہٰذا ان آیات کے معنیٰ یہ ہوں گے کہ انسان میں یا انسان کی روح میں اور ذات باری تعالیٰ میں چند صفات مشترکہ پائی جاتی ہیں جس طرح خداوند عز و جل تمام کائنات پر قدرت رکھتا ہے۔ اسی طرح روح بھی اپنے قالب پر قادر ہے۔ خدا کا تصرف عالم اکبر پر ہے اور انسان کا تصرف عالم اصغر پر۔ اسی بنا پر انسان کو خلیفۃ اللہ اور اشرف المخلوقات کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔

مذکورۂ بالا بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا نے پہلے نطفے یعنی مادے کی بالیدگی کی۔ اس کے بعد اس میں روح پھونکی یعنی اس سے اس بات کا استخراج ہوتا ہے کہ پہلے خالق نے جسم بنایا اور بعد میں روح پھونکی اور واقعہ بھی ایسا ہی ہو اس کا ثبوت نص قرآنی ہے۔

"فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی فقعوا لہ ساجدین" (الحجر)

"جب اس کو (صورت انسانی میں) درست کیا اور اس میں اپنی (بے بہا چیز یعنی) روح پھونک دی تو اس کے آگے سجدے میں گر پڑے"

خلاصہ یہ ہے کہ روح ایک امر رب ہے، یہ جوہر ہے جس میں عوارض نہیں پائے جاتے؛ یہ ازلی نہیں ہے لیکن ابدی ضرور ہے، اللہ تعالیٰ نے انسان کا قالب پہلے بنایا اور اس کے بعد روح اس میں پھونکی؛ ارواح انسانوں کے مرنے کے بعد اُن انسانوں کے اوصاف کے اثرات کے ساتھ باقی رہتی ہیں، روح فیضان باری ہے اور حادث نہیں ہے اور روح حس، جہات اور خیال سے ماورا ہے۔ کیوں کہ عالم امر کی پیداوار ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(ماخوذ از امام غزالیؒ)

**عبدالحمید عثمانی متعلم بی۔ اے (آخری)**

# یاد

شب تاریک ہے تارے فلک پر جگمگاتے ہیں
سر گردوں سیہ بادل بھی کچھ کچھ آتے جاتے ہیں

خموشی ہر طرف چھائی ہے محوِ خواب ہے دنیا
کنارے جھیل کے بیٹھا ہوا ہوں ایک میں تنہا

کبھی وہ جھیل کا پانی ہوا کے تند جھونکوں سے
تلاطم خیز ہے جیسے کسی کی زلف لہرائے

وہ پانی جھیل کا ٹکرا کے اس صورت اچھلتا ہے
کسی کی یاد میں جیسے دل مضطر مچلتا ہے

جھلکتے آب پر تارے جو چھپ کر پھر ابھرتے ہیں
وہ یوں معلوم ہوتے ہیں کہ گویا رقص کرتے ہیں

یہاں بیٹھا ہوا دل میں کسی کو یاد کرتا ہوں
کبھی آنسو بہاتا ہوں کبھی میں آہ بھرتا ہوں

سرِ آغازِ شناسائی میں مجھ سے خود ہی ملتے تھے
مرے اشعار سنتے تھے تو غنچے دل کے کھلتے تھے

وہ تنہائی میں اکثر شعر میرے گنگناتے تھے
کبھی کچھ غور کرتے تھے کبھی کچھ مسکراتے تھے

وہ اکثر آ کے میرے پاس پہروں بیٹھے رہتے تھے
مگر خاموش رہتے تھے میں کچھ کہتا تو کہتے تھے

کبھی پُرشوق نظروں سے جو اُن کو دیکھ لیتا تھا
وہ شرما کر جو نیچی آنکھ کرتے میں تڑپ جاتا

کبھی غمگین جو مجھ کو دیکھتے تو وہ ہنسا دیتے
میرے بے کیف غم کو راحت افزا وہ بنا دیتے

---

خوشی تھی کیف تھا سرشاریاں تھیں وہ بھی کیا دن تھے
کہ جب واقف نہ تھے آزار سے تکلیف سے غم سے

وہ سب گزری ہوئی باتیں مظفرؔ یاد آتی ہیں
دلِ پُردرد کو تڑپاتی ہیں مجھ کو رلاتی ہیں

محمد مظفر الدین مظفرؔ
متعلم سال دوم

# دُودھ

میں چاہتا تھا کہ غذا اور صحتِ عامہ کے موضوع پر کچھ تحریر کروں لیکن یہ بحث اس قدر بسیط ہے کہ مضمون بہت زیادہ طویل ہو جائے گا اسی لئے میں نے غذاؤں میں سے صرف دودھ کو اپنی بحث کا موضوع قرار دے لیا ہے تاکہ ایک ہی چیز پیش کی جائے لیکن تفصیل کے ساتھ۔ آج کل دودھ کے خواص اور اس کی ماہیت کے علم کی وجہ سے اس کی حیثیت اغذیہ میں سب سے اول ہے یہ گویا حقیقی معنی میں ہماری زندگی کے لئے آبِ حیات ہے۔ خصوصًا ہندوستان اس معاملے میں بہت خوش قسمت ہے کہ یہاں دودھ دینے والے جانوروں کی کمی نہیں تقریبًا ہر گھر خدا کی اس نعمت سے محروم نہیں لیکن سخت افسوس ہے کہ ہماری آبادی کا صرف ایک بہت ہی حقیر حصہ دودھ کے صحیح استعمال سے واقف ہے۔ ورنہ عام طور پر اسے نہ تو اچھی غذا تصور کیا جاتا ہے اور نہ اسے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس دور میں بھی بعض گھرانے آپ کو ایسے ملیں گے جہاں صرف بیماری کے موقعے پر دودھ کی شکل نظر آتی ہے۔ کیوں کہ اسے بیماروں کی غذا سمجھا جاتا ہے۔ اس خام خیالی کی وجہ سے بہت سے گھرانے قدرت کے اس گراں قدر عطیہ سے محروم ہیں۔

دودھ ایک ایسی اعلیٰ غذا ہے جو بچے سے لے کر بوڑھے اور تندرست سے لے کر بیمار تک کے لئے ضروری ہے اس میں کافی سے زیادہ غذائیت موجود ہوتی ہے۔ یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ ہمارے ملک میں اس کی افراط ہے

اگر ہم اس کی اہمیت پر غور کریں اور دودھ کو زیادہ مقدار میں حاصل کرنے کے وسائل اختیار کریں تو میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ہر گھر سے دودھ کی گنگا بہہ سکتی ہے لیکن اس کے لئے ضرورت ہے کہ ہم اپنی نمایشی طرز معاشرت کو چھوڑ کر حقیقی اور ذاتی فایدے کی طرف توجہ کریں۔

دودھ سے بے اعتنائی کی سب سے بڑی وجہ جو میں نے محسوس کی وہ یہی ہے کہ عام طور پر لوگ دودھ کے خواص اور اس کی ماہیت اور اس کی ہر جہتی فوائد سے واقف نہیں۔ اگر یہ چیزیں معلوم ہو جائیں تو میں سمجھتا ہوں کہ وہ لوگ جو اب دودھ کو بیماروں کی غذا سمجھتے ہیں پانی کی بجائے دودھ ہی پینا پسند کریں۔ اس اہم چیز کے متعلق چند اساسی اور ضروری باتوں کو پیش کرنے کی کوشش کروں گا۔

یہ ایک عام بات ہے کہ دور اولین میں انسان کی زندگی مصنوعی چیزوں سے بے نیاز ہوتی ہے۔ یہی حال غذا کا بھی ہوتا ہے اس وجہ سے قدیم زمانے کے لوگوں کی عمریں کافی طویل ہوتی تھیں۔ وہ بہت تندرست اور توانا ہوتے تھے۔ بجائے مصنوعی غذاؤں کے دودھ کا زیادہ استعمال ہوتا تھا اور سچ پوچھو تو اسی میں ان کی تندرستی اور درازی عمر کا راز پنہاں تھا۔

دودھ ایک قسم کا ہلکا سا زرد سیال مادہ ہے۔ مزہ نمکین ہے اور خاصیت ہلکے ترشی سی ہے۔ گرم کرنے پر گاڑھا ہوتا ہے۔ اس کی کثافت اضافی ۱۰۲۹ء۱ - ۱۰۳۴ء۱ تک بدلتی رہتی ہے۔ مزاج میں معتدل اور ہلکا سا دست آور ہے۔ دودھ ہر لحاظ سے مکمل غذا ہے۔ کیوں کہ اس میں کافی حیاتین ہوتے ہیں۔ یہ رگ پٹھوں کو طاقت بخشتا ہے۔ اس میں چونا کافی مقدار میں ہوتا ہے جو ہماری ہڈیوں کے لئے ضروری ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے یہ ایک بہترین غذا ہے۔ گائے کے دودھ میں شکر اور نمک کم ہوتا ہے۔ بھینس کی نسبت گائے کا دودھ زود ہضم ہوتا ہے۔ بھینس کے دودھ میں بمقابل گائے کے دودھ کے دہنیت زیادہ ہوتی ہے۔ بکری کا زیادہ زود ہضم ہوتا ہے۔ اور اس میں بڑی خوبی یہ ہوتی ہے کہ وہ دق اور سل کے جراثیم سے پاک ہوتا ہے۔

دودھ کے ان خواص کا سرسری ذکر کرنے کے بعد اب ایسی چند چیزیں پیش کی جاتی ہیں جو اچھے دودھ کے لئے ضروری ہیں۔

(۱) سب سے اول ہمیں دودھ دینے والے جانوروں کی نسل کا خیال [illegible] افزایش نسل کے لئے جو جانور منتخب کئے جائیں وہ اچھے ہوں یعنی اول تو ان کی صحت اچھی ہو اور دوسرے وہ [illegible] دینے ہوں جس سے ان کے دودھ میں لازماً دہنیت زیادہ ہوگی۔

(۲) دودھ دینے والے جانور کی صحت کے ساتھ ساتھ آب وہوا کا بھی خیال رکھا جانا ضروری ہے۔ خراب آب وہوا
سے جانور کے دودھ میں نہ صرف کمی ہوتی ہے۔ بلکہ اس میں غذائیت کا عنصر بھی کم ہو جاتا ہے۔

(۳) دن میں صرف دو مرتبہ یعنی صبح و شام دودھ دوہنا چاہئے۔ ہمارے یہاں یہ بڑی بُری رسم پڑ گئی ہے کہ
دوالے دودھ کے لئے جانوروں کو گھر گھر لئے پھرتے ہیں۔ اس کی وجہ بے اعتمادی ہے۔ اس کا جانور کے دودھ پر بُرا اثر
پڑتا ہے اور دودھ کی مقدار کم ہو جاتی ہے۔ اور جانوروں کے امراض میں مبتلا ہو جانے کے مواقع بڑھ جاتے ہیں اسی بات
نہایت ضروری ہے کہ دودھ کسی خاص مقام پر جہاں کافی صفائی ہو دوہا جائے تاکہ بیماریوں کے جراثیم نہ پھوٹ سکیں
دوسری بات یہ ہو کہ زیادہ دودھ کی حرص میں مختلف ذرائع اختیار کرکے حسب خواہش دودھ دوہنے کی کوشش قرین مصلحت نہیں۔ بلکہ ہمیشہ
دودھ ایک ہی مقدار میں نکالنا چاہئے اور کتنا نکالنا چاہئے اس کا اندازہ آپ کو جانور کی عام حالت اور اپنے تجربے سے ہو سکتا ہے

(۴) غذا۔ جانوروں کی خوراک کا مسئلہ بھی ایک اہم مسئلہ ہے۔ ہمارے ملک میں چارے کی کمی نہیں۔ لیکن اس کے
باوجود ہم دیکھتے ہیں کہ دودھ دینے والے جانوروں کو کبھی تو عدم واقفیت کی وجہ سے اور زیادہ تر اخراجات کو کم کرکے
زیادہ فائدہ اُٹھانے کے مدنظر خراب غذائیں دی جاتی ہیں۔ جس سے دودھ کی نوعیت اور افادیت میں فرق آجاتا ہے
اور دودھ سے ہم جو حقیقی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں محروم ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اس امر کا کافی خیال رکھا جانا چاہئے کہ دودھ دینے
والے جانوروں کو ایسی خوراک دی جائے جو مناسب ہو مثلاً Dehao ہری گھانس۔ بنولہ۔ کڑبی۔ کلتھی کھلی وغیرہ وغیرہ خصوصاً
موسم گرما میں غذا کا مسئلہ بہت زیادہ پیچیدہ ہو جاتا ہے۔ جانور دُبلے ہونے لگتے ہیں اور دودھ پتلا پڑ جاتا اور کم ہو جاتا ہے اس
موسم میں خصوصیت کے ساتھ جانور کو ایسی غذا دی جائے کہ وہ اپنی توانائی کو برقرار رکھ سکے۔

(۵) برتاؤ۔ مثل مشہور ہے۔ "مزدور خوش دل کند کار بیش" یہی مقولہ دودھ دینے والے جانوروں پر بھی
صادق آتا ہے۔ اگر جانوروں کے ساتھ سخت سلوک کیا جائے اور بلاوجہ زدوکوب کی جائے تو جانور میں ایک طرح کا
نفسی ہیجان پیدا ہو کر اس کے عصبی نظام کو متاثر کرتا ہے۔ جس سے دودھ پر ہر طرح کا بُرا اثر پڑتا ہے۔

(۶) جانوروں کے رہنے کی جگہ۔ میں نے اکثر اس بات کو محسوس کیا کہ ہمارے پاس جانوروں کے رکھنے کی
طرف خاص توجہ نہیں کی جاتی۔ بلکہ کئی جانور گلے کی شکل میں ایک چھوٹی سی جگہ میں بھر دیئے جاتے ہیں۔ جس سے انھیں
صاف ہوا نہیں مل سکتی۔ صاف ہوا نہ ملنے سے ان کا نفسی نظام بھی اس طرح متاثر ہوتا ہے جس طرح انسان کا۔ نتیجہ یہ

ہوتا ہے کہ جانور بیمار ہو جاتے اور دُبلے ہونے لگتے ہیں۔ اس کے علاوہ اگر جگہ کھلی نہ ہو تو گوبر اور جانوروں کے پیشاب سے عفونت پیدا ہو جاتی ہے۔ طرح طرح کے جراثیم پیدا ہوتے اور جانور کے جسم کو گھن کی طرح کھانے لگتے ہیں۔ اس لئے جانوروں کے رہنے کی جگہ کو صاف ستھرا رکھنے کی کوشش کرنی چاہئے۔ اور ہر جانور کو کافی جگہ دی جانی چاہئے۔

علاوہ ازیں ایسی جگہوں پر دودھ دوہنا بھی مناسب نہیں کیوں کہ دودھ میں بو کو قبول کرنے کی خاصیت موجود ہوتی ہے اسی باعث ان مقامات پر دوہے ہوئے دودھ کا مزا خراب ہو جاتا ہے۔ یہ تجربے کی بات ہے کہ اگر جانور کو دودھ دوہنے سے کچھ عرصے پہلے پیاز کھلا دی جائے تو دودھ میں پیاز کی بو آئے گی۔ اس سے آپ اس کی حساسیت کا اندازہ کرسکتے ہیں

(۶) **صحت** - جانور کی صحت کا ہمیں ہر وقت خیال رکھنا چاہئے۔ بیماری انسان کو بھی ہوتی ہے اور حیوان کو بھی۔ لیکن ان میں ایک ناطق ہے اور دوسرا بے زبان۔ جانوروں کے امراض کا حال ان کی مخصوص علامات سے معلوم ہو سکتا ہے سب سے بڑی علامت اس کا سُست ہو جانا ہے۔ جانور کے سُست ہوتے ہی ہمیں سمجھ لینا چاہئے کہ اس کی صحت میں کچھ نہ کچھ خرابی پیدا ہو گئی ہے۔ یہ دیکھتے ہی ہمیں چاہئے کہ فوراً اس کے علاج کی طرف رجوع ہو جائیں ورنہ مرض بڑھ کر اور مشکلات پیدا کرے گا۔

جانور کا دودھ جو انسان کے لئے ایک طرح کی رحمت ہے۔ لیکن اگر اس میں خرابی پیدا ہو جائے تو انسان مختلف بیماریوں کا شکار ہو جاتا ہے اور خاص طور پہ چند امراض ایسے ہیں جو دودھ کی وجہ سے انسان کو متاثر کرتے ہیں۔

جانوروں کی وہ بیماریاں جو دودھ کے ذریعے انسان کو متاثر کرتی ہیں۔

(۱) **دق** - یہ ایک مرض ہے جو انسان اور حیوان دونوں کو ہوتا ہے - اگر کسی جانور کو دق ہو اور اس کا دودھ استعمال کیا جائے تو لازماً وہ بھی دق میں مبتلا ہو جائے گا لیکن اس کا پتہ ظاہری حالت سے نہیں بتایا جا سکتا۔ بلکہ دُبلے جانور کا T.B. یعنی دق کا امتحان کرا لیا جانے پر ظاہر ہو سکتا ہے

(۲) **منھ اور پاؤں کی بیماریاں** - اگر کوئی جانور منھ اور پاؤں (کُھر) کی بیماری میں مبتلا ہو تو اس کا دودھ استعمال نہ کیا جائے کیوں کہ اس مرض کے جراثیم دودھ میں بھی موجود ہوتے ہیں اور انسان کو بھی متاثر کر دیتے ہیں۔ مغربی ممالک میں تو اس کی سخت احتیاط کی جاتی ہے اور ان جانوروں کا دودھ پھینک دیا جاتا ہے پھر تندرست ہونے پر ان کا دودھ استعمال کیا جا سکتا ہے۔

(۳) ہ چیچک۔ جانوروں کو چیچک بھی ہوتی ہے۔ اس کے علامات تھن پر نمودار ہوتے ہیں۔ جیسے ہی یہ علامات ظاہر ہوں ان کا دودھ استعمال نہ کرایا جائے۔ ایسے جانوروں کا دودھ یوں تو سب کے لئے نقصان دہ ہے لیکن بالخصوص ان بچوں کے لئے بے حد مضر ہے جنھیں چیچک کا ٹیکہ نہیں لگایا گیا ہے۔

(۴) Rabies (سگ گزیدگی) دودھ دینے والے جانور کے دیوانہ کتّا کاٹ لے تو اس کا دودھ بہت خطرناک ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ جراثیم دودھ کے ذریعے انسان میں داخل ہوتے ہیں۔

میں نے صرف چند ایسی بیماریوں کا ذکر کیا ہے جو دودھ کے ذریعے انسان کے جسم میں داخل ہوتی ہیں لیکن چند بیماریاں ایسی بھی ہیں جو ایک بیمار انسان سے دودھ کے ذریعے دوسرے تندرست انسانوں میں منتقل ہوتی ہیں۔ چنانچہ اگر دودھ دوہنے والا کسی ایسی بیماری میں مبتلا ہو جس کے جراثیم متعدی قسم کے ہوں تو دودھ ان جراثیم کا حامل ہو کر دوسرے انسان کو مضرت پہونچاتا ہے۔ مثلاً میعادی بخار کے جراثیم کی پرورش کے لئے دودھ بہت موزوں ہے۔ اس لئے اگر دودھ دوہنے والا اس مرض میں مبتلا ہو تو اس کے تھوک یا سانس سے جو جراثیم نکلیں گے وہ دودھ یا دودھ کے برتن پر پرورش پاکر دوسرے انسان کو متاثر کریں گے۔ اسی طرح حلق اور ناک کے بیماریوں کے جراثیم کی دودھ کے ذریعے اشاعت ہوتی ہے۔ ان امور کی بنا پر ہمیں دودھ دینے والے جانور کے ساتھ ساتھ دودھ دوہنے والے کی صحت پر بھی نگاہ رکھنی چاہیئے۔ ورنہ دودھ کا جو حقیقی فائدہ ہونا چاہیئے نظر ہی حاصل نہ ہوسکیگی

باوجود ان تمام احتیاطوں کے پھر بھی لغزش کے بہت سے امکانات ہیں۔ چنانچہ یہی دقت مغرب کے ماہرین فن کو پیش آئی۔ اور انھوں نے اس کا ایک سائینٹفک حل دریافت کیا یہ Pasteurism[1] پاسچری طریقہ ہے۔ اس طریقے میں دودھ کو ایک معینہ تپش پر گرم کیا جاتا ہے یہ تپش اتنی نہیں ہوتی کہ دودھ جوش کھانے لگے۔ کیونکہ دودھ کو جوش دینے سے اس کا جوہر چلا جاتا ہے اس لئے اس کو ایک ایسی تپش تک گرم کیا جاتا ہے کہ اس کی غذائی خوبیوں پہ اثر نہ پڑے۔ اس کے بعد دودھ کو ایک خاص مشین پر ٹھنڈا کیا جاتا ہے۔ یہ دودھ جراثیم سے پاک ہوتا ہے اور دوسری خوبی یہ ہے کہ جلدی خراب ہونے نہیں پاتا اور نہ اسے دوبارہ گرم کرنے کی ضرورت پیش آتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اس طریقے میں طول عمل بھی ہے اور اخراجات بھی زیادہ ہوتے ہیں۔ لیکن اگر کثیر مقدار میں دودھ خرچ ہونے لگے تو مجموعی طور پر اخراجات گھٹ جاتے ہیں یہ صرف اس صورت میں ممکن ہے جب کہ ہماری آبادی کا ایک کثیر حصہ دودھ کا استعمال کرنے لگے اور جگہ بجگہ ڈیری فارمس قایم کئے جائیں۔

اس مختصر بحث کے بعد میں یہ ضرور کہوں گا کہ صرف معلومات حاصل کرنے سے کام نہیں چلتا بلکہ ہم کو ان پر عمل بھی کرنا چاہیئے

---

[1] یہ لفظ (Pasteur) سے بنا ہے (Pasteur) فرانس کا مشہور سائنس داں گزرا ہے (۱۸۲۲ء تا ۱۸۹۵ء)

ہم میں اکثر ایسے لوگ ہیں جو کم و بیش ان امور سے واقف ہیں لیکن ان پر پابندی سے کاربند نہیں ہوتے حالانکہ ہماری نظامِ حکومت نے ان معلومات کی اشاعت کے لئے ایک ڈیری فارم قایم کیا ہے ہمیں چاہئے کہ نہ صرف وہاں سے دودھ خریدیں بلکہ وہاں جاکر دودھ سے متعلقہ تفصیلات کو عملی طور پر اپنی آنکھوں سے دیکھیں اور اپنے گھروں میں اسی طرح کا عمل کریں۔

آخر میں ہم کو ایک اور اہم مسئلہ کی طرف متوجہ ہونا چاہئے وہ یہ ہے کہ عرصہ سے دودھ کی تجارت ایک ایسے طبقے کے ہاتھ میں ہے جو دودھ سے متعلق بہت کم صحیح معلومات رکھتا ہے۔ لیکن اگر پڑھے لکھے لوگ اس کو اپنا پیشہ قرار دیں تو میرے خیال میں یہ سب مشکلات رفع ہو جائیں گی۔ اس کے ساتھ ہی اگر بلدیہ اس خصوص میں توجہ کرے اور جانوروں پر نگرانی رکھے۔ اس کی غذا سے متعلق ہدایت دے۔ دودھ دوہنے والوں کی صحت کا وقتاً فوقتاً معاینہ کرے۔ جانور کے رہنے سہنے کی جگہ کے انتظام کو دیکھے اور دودھ کا ایک اوسط معیار قایم کر دے تو اس سے شہر کی صحت عامہ پر اچھا اثر مترتب ہو سکتا ہے۔ اسی کے ساتھ بلدیہ اور عوام کی جانب سے دودھ اور دوسری اغذیہ سے مختلف زبانوں میں اشتہار تقسیم کئے جائیں اور جدید اصول پر پروپگنڈا کیا جائے تو عوام بڑی حد تک مستفید ہو سکتے ہیں۔ ایسی کوشش سے صحت عامہ پر بڑا اچھا اثر ہوگا اور خصوصاً غربا کا طبقہ، جو اکثر جہالت اور عدم واقفیت کی وجہ سے مختلف امراض میں مبتلا ہو کر نذرِ اجل ہو جاتا ہے صحت اور تندرستی سے زندگی بسر کر سکے گا۔

عبدالغفار بیگ (عثمانیہ)

جی، ایم وی اسی (مدراس)، وٹنری سرجن

---

# سرگزشتِ شاعر

ستارہ صبح کا بن کر فلک پر جلوہ آرا ہے — نمودِ خسروِ خاور کا کیا دلکش نظارا ہے
کبھی آغوشِ شبنم میں ترانہ حسن کا گایا — نسیمِ صبح بن کر ہے کبھی غنچوں کو چٹکایا
کبھی پھر عشق کی لے میں جنوں کا گیت گایا ہے — کبھی اندازِ الفت میں دلوں پر کیف چھایا ہے
کبھی رونق فزا نوخیز کلیوں کے تبسم میں — کبھی ہے صورتِ نغمہ عنادل کے ترنم میں
کبھی ہے جلوہ گستر وہ شمیمِ گل صفت بن کر — کبھی ہے نغمہ زاروں میں مجسم شعریت بن کر
کبھی ہے صورتِ مضطر فسانہ دل کی دھڑکن کا — کبھی لالہ کبھی نرگس کبھی غنچہ کبھی کانٹا
کبودی آسماں پر ہے سفینہ نور کا بن کر — کبھی اندازِ وحشت میں شفق کا خونچکاں منظر

جہانِ رنگ و بو بن کر سرور آگیں ہواؤں میں
تبسم ریز ہوتا ہی جوانِ شب کی اداؤں میں

کبھی دوشیزگیٔ ناز کا دلکش ترانہ ہے
کبھی رنگینیٔ فطرت میں اک برقی خزانہ ہے

صدائے شہپرِ جبریل کے جاں بخش نغموں میں
کبھی روپوش ہوتا ہے تعطر خیز جھونکوں میں

کبھی محوِ خرامِ ناز شاخِ گل پہ ہو جانا
نہاں ہو کر گھٹاؤں میں کبھی گوہر فشاں آنا

کبھی لمعہ فگن ہے طور پر برقِ تجلی سا
کسی کو جلوۂ رنگیں کے آگے ہے گرا دیتا

کبھی کرتا ہے پیدا لحن موسیقار ساغر سے
فضا کو وجد آئے ایسی ہو جھنکار ساغر سے

نمودِ حسن قایم ہے غرض شاعر کی ہستی سے
بہت سرشار رہتا ہی مئے فطرت کی مستی سے

ابو الواحد وہاب الدین سلیم

# حیدرآباد میں مسئلہ حمل و نقل

## سڑک اور ریل کی ہم آہنگی

ریاست حیدرآباد ہندوستان کی سب سے بڑی سلطنت ہے۔ ہماری ریاست رقبے کی وسعت، آبادی کی کثرت آمدنی کی فراوانی، تہذیب و تمدن کی رفعت، علوم و فنون کی ترقی، مذہبی آزادی، اور سب سے زیادہ ہمارے فرماں روا کی دانش مندی کی وجہ سے پورے ہندوستان میں ایک امتیازی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کا رقبہ اگر انگلستان اور اسکاٹ لینڈ دونوں کے مجموعی رقبے سے بڑھ کر ہے تو انگلستان اور ویلز کے رقبے سے بھی بمقدار $\frac{2}{5}$ زیادہ، آئرستان کے رقبے کا ڈھائی گنا، میسور کے رقبے سے سہ چند سے کچھ کم اور ٹراونکور سے دس گنا بڑھا ہوا ہے جو عظمت و اقتدار اور مخصوص اختیارات اس کو حاصل ہیں وہ کسی ہمسایہ ریاست کو نصیب نہیں۔

حیدرآباد کے اس زرین عہد میں یوں تو بہت سارے کامیاب تجربات کے مظاہرے ہوتے رہے لیکن ریلوں کا انفکاک اور اس سے زیادہ ریل اور سڑک کے میکانی حمل و نقل کا ارتباط ایک قابل تقلید اور کامیاب تجربہ ہے۔ بقول ناظم صاحب[1] معلومات عامہ، ریل اور سڑک کے تعاون حمل کا حیدرآباد میں تجربہ پورے ہندوستان کے لئے قابل تقلید اور سبق آموز ہے

---

[1] حبیب الرحمن صاحب کے ایک مضمون "ریل اور سڑک کی ہم آہنگی" سے لیا گیا ہے۔

ممالک محروسہ سرکار عالی میں ریلوے لائنوں کا سلسلہ تمام دیسی ریاستوں کے مقابل بڑھا ہوا ہے۔ ملک کے طول و عرض میں ریلوں کا ایک جال پھیلا ہوا ہے۔ لائنوں کا مجموعی طول (۱۶۶۲) میل ہے جس میں ۱۷۱ میل لائن حکومت ہند یا کسی خانگی کمپنی کی ملکیت ہے۔ سررشتہ ریلوے سرکار عالی کے تحت ریاست کی جملہ لائنوں کا طول اس وقت (۱۳۴۷) میل ہے جس کے منجملہ ۶۸۸ میل چوڑی پٹری اور ۶۵۹ میل چھوٹی پٹری ہے۔ یہ ہر دو لائن متصل ریلوے لائنوں سے ۵ جنکشنوں پر ملتی ہیں جو ممالک محروسہ سرکار عالی کی سرحدوں پر یا اس سے قریب واقع ہیں یہ الحاقات مسافرین اور تجارت درآمد برآمد کے لئے بہترین سہولتیں مہیا کرتے ہیں اور اس کے علاوہ شمالی و جنوبی ہندوستان اور مشرقی و مغربی سواحل کے مسلسل راستوں کے درمیانی مقاموں کی حیثیت بھی رکھتے ہیں۔

## ریلوں کی قدیم تاریخ

آج سے کوئی ۶۰ سال پہلے حیدرآباد میں ریلیں جاری کرنے کا مسئلہ حکومت کے پیش نظر رہا۔ صوبہ بمبئی اور صوبہ مدراس کے ریلوں کے ذریعے الحاق کے تصفیے کے بعد ہی یعنی سنہ ۱۸۷۴ء میں یہاں ریلوں کی داغ بیل سکندرآباد میں ریلوے لائنوں کی ترویج سے ڈالی گئی جس کا طول ۱۱۷ میل تھا۔ اس کے دس سال بعد ہی ۲۰۰ میل لمبی لائن کا اضافہ ہوا اس طرح آج ریلوے لائنوں کا طول ۱۶۶۴ میل تک پہونچ گیا۔

## ریلوں کی جدید تاریخ

موجودہ دور حکومت میں اُن چھوٹی بڑی شاخوں کے علاوہ دو اہم لائنوں کا اضافہ ہوا سکندرآباد۔ ڈورناچلم ریلوے لائن کی ترویج کے باعث جنوبی ہند سے نقل و حمل کی حد درجہ سہولت ہوگئی۔ دوسری بڑی لائن سنہ ۱۹۲۸ء میں قاضی پیٹھ تا بلہار شاہ کے اضافے نے شمالی ہندوستان اور جنوبی صوبوں کے لئے ایک قریبی راستہ فراہم کر دیا۔ معادن لائنوں کی تکمیل کا مسئلہ بھی متعلقاً پیش نظر رہا ہے۔ اس ضمن میں ایک قابل ذکر بات یہ ہے کہ سنہ ۱۹۳۰ء میں حکومت سرکار عالی نے کمپنی سے ریلوں کو حاصل کیا یہ امر واقع ہے کہ وہ اجارے جو مفاد عامہ کے خلاف ہوتے ہیں ان کا حکومت کی مِلک بن جانا اور حکومت کے نظم و نسق میں آجانا عوام الناس کے لئے بے حد مفید ثابت ہوتے ہیں۔ اس اہم نکتے کو پیش نظر رکھتے ہوئے سنہ ۱۹۲۰ء میں The Ack کمیٹی نے ہندوستانی حکومت کی توجہ ریل جیسے کاروبار کو خالص قومی ملکیت بنانے کی طرف منعطف کرائی۔ ہماری حکومت سرکار عالی نے جلد اس مسئلہ کی طرف توجہ کی چنانچہ ریلوں کے انفکاک کے بعد ہی کا ذکر ہے کہ وقارآباد بیدر ریلوے لائن کی پرلی وبجناتھ تک (۱۱۰) میل کی توسیع عمل میں آئی۔ اس کی افتتاح خود حضرت اقدس و اعلیٰ بندگان عالی نے بہ نفس نفیس فرمایا۔ اس کے علاوہ موجودہ بڑی لائنوں کی

شاخیں نکالی گئیں اور دور افتادہ مقامات کو اس سلسلے میں منسلک کیا گیا تاکہ قحط سالیوں کا شائبہ باقی نہ رہے۔ حکومت کی کوشش ہمیشہ ریلوں کی توسیع کی طرف مائل رہی ہے۔ چنانچہ جگتیال، اورنگ آباد، بیڑ اور عادل آباد کی معادن لائنوں کی پیمائش کی گئی۔ ان کے علاوہ ناندیڑ عادل آباد اور پرلی بیڑ اورنگ آباد (۲۵۶) میل لائنوں کی مختلف اسکیمیں زیر غور رہیں علاوہ ازیں ایک چھوٹی لائن جانکیم پیٹ اور بودھن جہاں حال میں شکر کا کارخانہ قایم ہوا ہے ریلوے لاین سے متصل کرکے آمد و رفت میں یک گونہ سہولت مہیا کی گئی ہے تاکہ کارخانہ ہذا کو حمل و نقل کی صعوبتوں اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑے۔

تجارت کی توسیع اور مسافرین کی غیر معمولی کثرت نے حکومت کو ریلوے کے متعلقہ امور میں سہولتیں بہم پہنچانے پر مجبور کیا۔ چنانچہ چھوٹی لائن پر دہری پٹریوں کے نصب کرنے کے بعد مقامی ریل گاڑیاں ہر آدھ گھنٹے کے عرصے سے بلا رکاوٹ دوڑنے لگیں حیدرآباد قاضی پیٹھ پورنا ڈورناکل جیسے اسٹیشنوں کی تجدید عمل میں آئی جدید وضع کے ورک شاپ کھولے گئے اس کے ساتھ ہی لالہ گوڑہ کے ریلوے دواخانہ کی توسیع کی گئی اور جدید آلات سے اس کو سنوارا گیا۔

**ریلوے مالیہ**[۱] اواخر ادی بہشت ۱۳۴۶ف ختم مارچ ۱۹۳۷ء تک اپنی ریلوے لائنوں پر سرکار عالی نے جتنا سرمایہ لگایا ہے اس کی مقدار (۱۴۶۴۶۵۶۲۷) روپے دوران سال مختتمہ اواخر ادی بہشت ۱۳۴۶ف م ۳۱ مارچ ۱۹۳۷ء (۲۲۸۰۳۰۷) روپے خام آمدنی ہوئی اور خالص آمدنی (۱۱۴۷۵۲۳۹) روپے جو اصل زر سرمایہ ۸ر ۵ فی صدی بابتہ ۱۳۴۲ف م ۱۹۳۳ء کے مقابل ۶ر ۷ فی صد منافع کے مساوی ہے اس طرح ہمارے کاروبار ہندوستان کے اعلیٰ درجے کے ریلوے کاروبار کے مقابلے میں طمانیت بخش اور حوصلہ افزا ہیں (Goods traffic) مال کی نقل و حمل سے جو منافع حاصل ہوا وہ واقعی آپ اپنا نظیر ہے۔

بلا شبہ خیر خواہان ریاست کے لئے یہ ذی وقعت معاملت جو کہ کمپنی اور حکومت کے مابین ہوئی ہے موجب مسرت ہے۔ سرکار کی بالغ نظری اور حکمت عملی سے اس معاملے کے احسن تصفیے پر عوام نے بڑا اطمینان محسوس کیا کہ یکم اپریل ۱۹۳۰ء میں حکومت نے (۸۳) لاکھ پونڈ کمپنی کو ادا کرکے ریلوے کو اپنی ملکیت میں داخل کرلیا اس ریلوے کا نام بجائے ین، جی، ایس، آر کے ین، یس، آر۔ رکھا گیا۔

**ریل اور بس کی ہم آہنگی** اس موقع پر ریاست کی اس پیش قدمی کا تذکرہ بھی مناسب معلوم ہوتا ہے جو ریل اور سڑک

[۱] مندرجہ ذیل اعداد The Economic life of Hyderabad سے حاصل کئے گئے ہیں۔

کے میکانی ذرائع نقل و حمل کے جامع ارتباط سے متعلق ہے کمپنی کے دست برد سے ریلوں کو نجات دلانے کے بعد حکومت کی توجہ سڑکوں کی طرف مبذول ہوئی جہاں ریلوں اور خانگی موٹر لاریوں میں غیر معاشی مسابقت پیدا ہوگئی تھی اس کی بیخ کنی کرنا گویا ریلوے کے موازنے میں سے ٹیکس کے اُٹھا دینے کا مترادف تھا۔ بلا شبہ ریل سے حکومت کو ۱۰۶ لاکھ روپیے سالانہ آمدنی ہوئی تھی لیکن اس غیر مفید اور مضرت رساں مقابلے کے باعث یہ خدشہ لگا ہوا تھا کہ کہیں ریل کے منظم کاروبار درہم برہم نہ ہوجائیں نیز خانگی بسوں کے مالکوں نے جو ظلم و تشدد روا رکھا تھا اس میں روزافزوں ترقی ہو رہی تھی اور یہ تلخ حقیقت تھی کہ ان افراد کا دائرہ عمل بھی بڑھتا جا رہا تھا چنانچہ رعایا کی گلو خلاصی اور موازنے کی غیر یقینی حالت کو رفع کرنے کے لئے ریل اور سڑک میں اشتراک عمل پیدا کرنے کی کوشش کی گئی تاکہ رعایا کی تکالیف اور دشواریوں میں ایک گونہ کمی ہو۔ انہی اسباب پر سڑک کا اجارہ بھی حکومت نے اپنے تسلط میں لے لیا۔ محکمہ ریلوے کا اعتراض صرف خانگی اجاروں کی حد تک تھا جو سڑکوں پر قابض تھے یہ ضروری نہیں کہ اجارے ہر طریق پیدائش میں نقصان رساں ثابت ہوں۔ موجودہ دور کے ان اداروں سے جن کا تعلق براہ راست عوام سے ہو زیادہ سے زیادہ فائدہ صرف اسی صورت میں حاصل ہو سکتا ہے کہ وہ خانگی ملکیت سے نکل کر سرکاری اقتدار کے تحت آجائیں۔ اس زمانے میں اور بھی ایسے اجارے ہیں جن سے عوام کا براہ راست تعلق ہے۔ بہرنوع محکمہ ریلوے، بسوں کے اشتراک عمل سے ایک نئے اجارے کی بنیاد نہیں ڈال رہا ہے بلکہ مختلف اور منتشر خانگی اجاروں کو ایک جا جمع کرکے ایک اجارے دار کی حیثیت سے خود اس کی باگ ڈور اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہتا ہے تاکہ مفاد عامہ کا خیال ہمیشہ سامنے رہے۔ سرکاری بسوں کی ترقی کی راہ میں خانگی لاریوں کی غیر معاشی مسابقت ایک رکاوٹ ثابت ہوئی اس نوعیت کے کاروبار میں توسیع و فروغ اُسی وقت ممکن ہے جب کہ راستے میں کوئی حریف حارج نہ ہو۔ اصل میں یہی خیال ریل اور بس کے تعاون عمل کا محرک ثابت ہوا۔

( Mitchel Kirk-ness ) کی رپورٹ میں اس امر پر خاص طور سے روشنی ڈالی گئی ہے کہ حتی الامکان ایسے اجاروں کا قلع قمع کرنے کی ممکنہ کوشش کی جائے جو براہ راست عوام کو نقصان پہنچاتے ہوں" آگے لکھا ہے "اگر اس قسم کی مسابقت پر حکومت کی جانب سے کوئی تحدید عاید نہ کی جائے تو عوام کی زبوں حالی اور پریشانی کی کوئی انتہا باقی نہ رہے گی"

مختصر یہ ہے کہ انتہائی غور و فکر کے بعد یہ تصفیہ کیا گیا کہ ریلوے محکمہ کے تحت بس کے اشتراک عمل کی آزمائش چند

مخصوص سڑکوں پر کی جائے جہاں کرایوں کی شرح اور دوسرے امور کلیتہً سررشتہ ریلوے کے اختیار میں ہیں۔ جب یہ تجربہ کامیاب ہوا تو حکومت نے اطمینان کا سانس لیا اور ۴ ½ لاکھ روپیے کا سرمایہ اس کام کے لئے منظور فرمایا اس رقم سے ۴۰۰ میل اضلاع میں اور اندرون شہر و سکندرآباد بس سرویس کا انعقاد عمل میں آیا۔ اس کا آغاز ۱۵ر جون ۱۹۳۲ء ایس ۲۷ موٹربسوں سے ہوا۔ شرح کرایہ کی یکسانیت اوقات کی پابندی رعایا کی آسایش و آرام کا خیال اور کاروبار میں تنظیم ایسے امور ہیں جنھوں نے خانگی بسوں کے کاروبار کے بازار کو سرد کردیا۔ سرکاری بس سرویس کی کامیابی کا مزید اطمینان اس وقت ہوا جب اضلاع میں توسیع کاروبار کے مطالبات پر وقتاً فوقتاً لحاظ ہوتا رہا اور روز افزوں سرکاری بسوں کی مقبولیت بڑھتی گئی چنانچہ سنہ ۱۹۳۶ء میں حکومت نے اضلاع کے بسنے والوں کی خواہش کے مدنظر بجائے ۲۷ بسوں کے ان کی تعداد ۱۱۸ کردی اور گذرگاہوں کی مسافت میں ۱۳۶۴ میل کا اضافہ ہوا سرکاری کاروبار کی ہردل عزیزی اور ترقی کا مزید ثبوت اس سے ملتا ہے کہ آخر مارچ سنہ ۱۹۳۷ء میں بسوں کی مجموعی تعداد ۳۱۸ تھی اور گذرگاہوں کی انتہائی مسافت ۳۹۰۰ میل یعنی ممالک محروسہ سرکار عالی کی اہم شاہ راہوں کے ¾ حصے پر مبنی تھی۔ اضلاع میں جب خانگی کاروبار سرد پڑگیا تو اکثر افراد شہر میں جا کر بسنے لگے اور ابتدا میں حکومت سے یہ اجازت حاصل کی کہ قلب شہر میں سرکاری بسوں کے دوش بدوش اپنا کاروبار جاری رکھیں۔ بعض بجائے مسافروں کی خدمت کے اپنی لاریوں کو زیادہ تر سامان کے نقل و حمل کے لئے استعمال کرنے لگے۔ سچ پوچھو تو یہاں سے خانگی لاریوں اور سرکاری ریلوے بسوں میں شدید مسابقت کے علاوہ ایک نئے قسم کے مقابلے کا آغاز ہوتا ہے۔ اب تک سامان کی نقل و حمل سے ریلوں کا فائدہ ہوتا تھا لیکن ان خانگی موٹر لاریوں کے دخل درمعقولات نے مقابلے کا ایک نیا راستہ کھول دیا۔ اس صورت حال پر حکومت نے مختلف قوانین و ضوابط سے قابو پایا۔ (۲۴۰۰) میل سڑک پر جو دو رعایتی اجارے اضلاع میں کاروبار پر جاری تھے سنہ ۱۹۳۶ء میں ان کا خاتمہ کردیا گیا۔ گذشتہ چار سال کے تجربے نے حکومت کو مطمئن کردیا کہ سامان کی نقل و حمل میں اور کرایوں کے نسبتاً کم شرح سے معتدبہ منافع بہتر نظم و نسق کے ذریعے کمایا جاسکتا ہے۔ سرکاری بس فی میل فی کس چھ پائی حالی جو پانچ پائی کلدار کے برابر ہے وصول کرتی ہے چونکہ خانگی اجارے داروں کا یہ مطمح نظر تھا کہ جس طرح ہو ریلوے موٹر بس کو میدان سے ہٹادیا جائے۔ اس لئے ان سڑکوں پر جو ریلوے لائن کے متوازی ہیں خانگی افراد چار پائی وصول کرنے لگے تھے (Mitchel Kirkness) کی رپورٹ میں یہ واضح کردیا گیا ہے کہ خانگی لاریوں کے مالک جو چار پائی فی میل

فی کس وصول کرتے ہیں وہ واقعی ایک غیر معاشی شرح ہے اور ریلوے کے انتظام کے لئے ایک مضرت رساں مسابقت ہے جہاں تک محکمہ ریلوے کے نظم و نسق کا تعلق ہے وہ اس امر کو مناسب سمجھتا ہے کہ ممکنہ طور پر کرایوں کی معاشی شرح مقرر کی جائے ورنہ اس کا قوی احتمال ہے کہ نقصان کی وجہ سے تنظیم کار و بار میں فرق پیدا ہو جائے گا" اس خانگی کاروبار میں بہت ایسے افراد تھے جو تھوڑے سے سرمائے سے اس کاروبار کو انجام دیتے تھے۔ ان کا مقصد بہتر معاملت و تنظیم سے کاروبار کی توسیع نہیں تھا بلکہ وہ حصول معاش کے لئے قلیل آمدنی پر بھی اکتفا کر لیتے تھے جو کسی طرح معاشی نقطۂ نظر سے نفع بخش نہیں۔ اس قسم کا رجحان جس میں ترقی اور توسیع کاروبار کی اُمنگ نہ ہو ہر قسم کی تجارت اور پیشے میں بہت خطرناک ہے جیسا کہ ناظم صاحب[1] معلومات عامہ نے کہا ہے کہ غیر معاشی مقابلہ جو کبھی پائدار نہیں ہوتا اس کا بہت جلد ختم ہو جانا اور کرایوں کی شرح کا معاشی پیمانے پر آجانا ایک فطری بات ہے"

## حیدرآباد موٹر بس سرویس کے قوانین

سرکاری ریلوے بس کے کاروبار کو غیر معاشی مسابقت سے محفوظ رکھنے کے لئے حکومت کو یہ ضرورت داعی ہوئی کہ باضابطہ قوانین نافذ کئے جائیں جن کے باعث مقابلے کے امکانات اور بدعنوانیاں دور ہوسکیں اس کے علاوہ خانگی اجاروں کی مدت میں آیندہ سے توسیع کی اجازت قطعی بند کردی گئی۔ ایک کمیٹی مختلف محکمہ جات کے نمائندوں سے تشکیل پائی۔ جن میں محکمہ پولس، ریلوے، مالگزاری اور تعمیرات عامہ شامل ہیں۔ ۶ اکتوبر ۱۹۳۶ء میں اس کمیٹی کی سفارشات نے قانونی صورت اختیار کرلی۔ ریلوے محکمہ کو اس کا مجاز گردانا کہ بس سرویس کے کاروبار کلیتہً اس کے انتظام کے تابع رہیں۔ اسی خاطر سڑکوں کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا۔
(۱) Scheduled roads (۲) Non scheduled roads

پہلی قسم کی سڑکیں بہت اہم ہیں اور تقریباً تمام کی تمام سررشتہ ریلوے کے انتظام کے تحت ہیں۔ ان کا طول (۴۶۲۵) میل ہے جس میں سے چار ہزار میل لمبی سڑکیں ریلوے کی ہیں اور (۲۶۰) میل اجاروں کے تحت بقیہ (۳۶۵) میل سڑک پر محکمہ متعلقہ سے اجازت نامہ حاصل کرنے کے بعد بس چلانے کا اختیار ہے۔

Non scheduled roads (۲۰۹) میل پر مشتمل ہیں جو زیادہ اہم نہیں ان سڑکوں پر اجرائی اجازت نامہ کا جہاں تک تعلق ہے وہ ضلع کے تعلقداروں کے ذمہ ہے۔ صاحبان ضلع ضرورت کے اعتبار سے

[1] دیکھئے حبیب الرحمن صاحب کا مضمون "ریل اور سڑک کی ہم آہنگی"

بسوں کی نقل وحرکت کی اجازت دینے کے مجاز ہوتے ہیں اور جہاں تک کہ مضافاتی سڑکوں کا تعلق ہے ۔ رفتہ رفتہ محکمہ ریلوے کو اجارہ حاصل ہو جائے گا یہاں خاص طور سے اس امر کو ملحوظ رکھا گیا ہے کہ کسی خانگی لاری کے لئے اجازت نامہ اجرا نہ کیا جائے اجازت نامے اسی شرط پر حاصل کئے جاسکتے ہیں کہ ان لاریوں کا معیار خاصہ بلند ہو۔ بہر حال اجازت یافتہ خانگی بسوں کو میدان سے ہٹانے کی اس طرح کوشش کی جا رہی ہے کہ حکومت اور ان خانگی افراد میں کسی قسم کی کوئی رنجش یا کشیدگی پیدا نہ ہو گو اس کے لئے چھ سال درکار ہیں لیکن شروع شروع میں ایک یا دو خانگی کمپنیوں کے کاروبار مثلاً ”دکن موٹر سرویس“ کا کاروبار ختم کرکے اس کا تقریباً پورا اثاثہ بصرف زر کثیر حکومت نے خود خرلیا۔ اور عملہ جو کام سے بے دخل ہو گیا تھا محکمہ ریلوے بس میں ان سکے لئے کاروبار فراہم کر دیا گیا چنانچہ اب اضلاع کی بس سرویس میں اکثر ڈرائیور اور رہبر (conductors) اُسی خانگی کمپنیوں کے ہیں۔ غرض اس طریقہ عمل سے حکومت حرف گیری سے بچ گئی اور بہ آسانی سے اپنا مقصد بھی حاصل کرلیا اس کے علاوہ حکومت نے یہ بڑی دانشمندی اور رعایا پروری کی کہ (scheduled roads) اور (non scheduled roads) میں بنڈیوں کا راستہ شامل نہیں کیا جو دیہاتوں میں بڑا اہم ذریعہ نقل وحمل ہے وہاں بسوں کے کاروبار کو اس لئے زیادہ وسعت نہیں دی گئی کہ بے چارے غریب دہقان اپنے اس سستے طریق حمل ونقل کو جاری رکھ سکیں۔

**فوائد** ریل اور بس کی نقل وحمل کے میکانی ارتباط سے قبل یہ منافع محدود سے چند افراد کے ہاتھ آتا تھا۔ اب حکومت بہ حیثیت اجارہ دار خود منافع حاصل کرتی ہے اور اس طرح ہمیں قوی اُمید ہے کہ عوام الناس زیادہ سے زیادہ مستفید ہوسکیں گے۔ اس پر آشوب زمانے میں نقل وحمل کا معاشرے کی تنظیم اور اقتصادی حالت کے بہتر بنانے میں جو حصہ ہے وہ ہماری نظر و فکر سے پوشیدہ نہیں۔ اس نوعیت کے کاروبار میں اگر مسابقت ہو تو عوام کو بجائے فائدے کے نقصان ہوتا ہے۔ اسی لئے معاشین کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ وسائل نقل وحمل جہاں تک ممکن ہو تیز رفتار کم خرچ اور منظم ہوں تاکہ وقتاً فوقتاً گلوتراش مسابقت کا مقابلہ کرسکیں اور حصول مفاد عامہ میں دشواریاں نہ پیدا ہوں وہ تمام اجارے جن سے مفاد عامہ کا تصادم ہوتا ہے حکومتوں کے تسلط میں آنے چاہئیں۔ تجارتی مرکزوں میں یہ خانگی لاریاں مال کی نقل وحمل کی حد تک ۲۵ میل سے زیادہ نہیں بڑھ سکتیں مگر تاجروں کی مال کی لاریوں پر کوئی تحدید حکومت کی طرف سے عائد نہیں کی گئی نقل وحمل کا جہاں تک تعلق ہے وہ آزاد ہیں مگر جن کا پیشہ حمل ونقل میں گاڑیوں کو کرایہ پر دینا ہے ان کے ذریعہ عمل کو تنگ کرنا ایک قدرتی عمل ہے حمل ونقل کے اس ارتباط کے باعث رعایا اور حکومت دونوں کو سا

ساتھ گوناگوں فوائد حاصل ہو رہے ہیں۔ منافع کی رقم بجائے خانگی افراد کے سرکاری خزانے میں وصول ہونے لگی جس سے بہ حیثیت مجموعی تمام رعایا مستفید ہو رہی ہے، سر الف ڈڈ جوڈ کے الفاظ میں "ہم اس کی تصدیق کرتے ہیں کہ ایسے تجارتی محکمے کی توسیع کے باعث حکومت کی آمدنی میں معتدبہ اضافہ ہوتا ہے" ۱۹۳۲ء سے ۱۹۳۶ء کے بس سرویس کا موازنہ دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ اس کاروبار میں حکومت کو اپنے مشغول سرمایے پر آٹھ فی صد سالانہ فایدہ۔ اور ہر سال اس منافع میں اضافہ ہوتا رہا۔ چنانچہ اس تجربے کے ارتقا کا اندازہ جو شاید اپنی نوعیت کے لحاظ سے ہندوستان کا پہلا تجربہ ہے۔ حسب ذیل جدول سے کیا جا سکتا ہے۔

| نمبر | تفصیلات | | ۱۹۳۲-۳۳ء | ۱۹۳۳-۳۴ء | ۱۹۳۴-۳۵ء | ۱۹۳۵-۳۶ء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | میلانہ | | ۲۸۳٫۷ | ۵۹۴٫۵ | ۱۲۳۲٫۰ | ۱۳۵۰٫۰ |
| ۲ | مشغول سرمایہ | روپیہ | ۴۱۹۴۷۳ | ۷۴۷۱۲۵ | ۱۵۶۲۶۰۰ | ۲۲۵۰۶۹۶ |
| ۳ | سواری کی گاڑیوں کی تعداد | | ۲۷ | ۴۸ | ۸۶ | ۱۱۸ |
| ۴ | مسافرین کی تعداد جنھوں نے سفر کیا | | ۱۴۷۷۹۰۷ | ۳۳۹۷۰۷۷ | ۵۲۰۰۱۰۶ | ۷۰۰۸۷۱۵ |
| ۵ | مجموعی خام آمدنی | (روپیہ) | ۲۸۳۸۲۲ | ۵۷۵۷۸۱ | ۹۸۱۸۸۶ | ۱۳۳۳۹۳۹ |
| ۶ | کل مصارف مع مطالبات فرسودگی | (روپیہ) | ۲۴۷۹۳۲۰ | ۵۰۰۹۴۷ | ۸۲۵۶۲۶ | ۱۰۹۲۹۱۴ |
| ۷ | خالص آمدنی | (روپیہ) | ۳۵۸۹۰ | ۷۴۸۳۴ | ۱۵۶۲۶۰ | ۲۴۱۰۲۵ |
| ۸ | مشغول اصل پر آمدنی خالص کی شرح فی صد | | ۸٫۵۶ | ۱۰٫۰ | ۱۰٫۰ | ۱۰٫۷ |

اس سرکاری سال کے اختتام پر ایک مراسلے میں ناظم صاحب معلومات عامہ نے یہ لکھا ہے کہ بسوں کی تعداد ۲۳۵ تک پہونچ گئی ہے اور رگذرگاہوں کا طول ۲۰۲۴ میل ہے اور سرمایے کی مقدار تقریباً ۵۰ لاکھ روپیہ سکہ عثمانیہ ہوتی ہے۔ مختلف نمونوں اور ڈھانچوں کی بجائے ایک ہی وضع کی بس استعمال ہوتی ہے۔ اس سے مضر اور غیر معاشی مقابلے کا استیصال ہوتا ہے نسبتاً کرایہ کی کم شرح پر بہتر سرویس سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ کرایوں میں یکسانیت اور کم شرح نیز سفر میں مسافرین

کے آرام و راحت کا خیال حکومت کے ہمیشہ پیش نظر ہے۔ اس میکانی حمل و نقل کی ہم آہنگی کے باعث محکمہ ریلوے، تعمیرات عامہ اور محکمہ مالگزاری میں بہت قریبی رشتہ پیدا ہو گیا ہے جو سڑکوں کی تعمیر و ترمیم میں ممد و معاون ہے نیز جدید موٹر ٹیکس اور اجازت ناموں کی رقم سے رفاہ عام کے کاروبار بالخصوص سڑکوں کی تیاری کے لئے سرکاری آمدنی کی ایک مد میں اضافہ ہوا۔

اس سلسلے میں حکومت نے تفریحی پروگرام جو میلوں، جاتراؤں، نمائشوں اور نیز تاریخی مقامات پر مشتمل ہوتا ہے ترتیب دے کر عوام کو اپنے وطن کی قدیم یادگاروں کو دیکھنے اور اپنے اسلاف کے کارہائے نمایاں سے سبق حاصل کرکے بہتر سے بہتر موقع فراہم کیا۔ حیدرآبادی پبلک میں محکمہ ریلوے کے حسن انتظام کے باعث سفر کا شوق پیدا ہو چلا ہے اور ہمیں سب سے زیادہ اطمینان اس بات سے ہوتا ہے کہ اس محکمہ میں پبلک کی آواز صدا بصحرا ثابت نہیں ہوتی اور اکثر شکایتوں کی طرف توجہ کی جاتی ہے۔

ایسے رقبوں میں جہاں اب تک ریلوے کا گزر نہیں ہوا وہاں ریلوے شاخ کی تعمیر سے ذرائع حمل و نقل کی ترقی کی مناسب اسکیم ارباب محکمہ کے پیش نظر ہے وہ دن دور نہیں ہے کہ مختلف وسایل نقل و حمل کو ایک وفاقی تنظیم میں منسلک کرکے ایک ہی نظام کے سپرد کیا جائے جس کے باعث یہ قوی امید ہو سکتی ہے کہ بے کار و غیر معاشی مسابقت کا خاتمہ ہو جائے گا، اچھے اور کم خرچ ذرائع نقل و حمل کی وجہ سے تجارت اور آمد و رفت میں سہولتیں پیدا ہو جائیں گی۔

نقل و حمل کے تمام ذریعوں میں یکساں نظم و نسق کے تحت ارتباط کی مزید تکمیل اس وقت ہوگی جب کہ ریاست کی خاص ہوائی سٹریس کا آغاز ہوگا اس سلسلے میں حیدرآباد میں ایک مطار کے قیام اور آموزگار دار ہنی اسٹاف کے تقرر سے پہلا قدم اٹھایا گیا ہے اور ضروری مشینوں کی خریدی کا انتظام بھی ہوا ہے اور ہوائی کاروبار کی ترقی کے لیے دیگر مطاروں کی افتتاح کے متعلق مزید تجاویز زیر غور ہیں۔

میر قادر علی خاں متعلم بی۔ اے (عثمانیہ)

---

ملہ معلومات Economic life of Hyderabad سے حاصل کی گئی ہیں۔

# ہوشیار!

(۱)

تاک میں ہے دیر سے گردوں کی چشمِ فتنہ بار
اپنی غفلت سے وطن کے پاسبانو ہوشیار!

یہ گراں خوابی تمہاری ٹھوکریں کھلوائے گی
پھولتی پھلتی بہارِ زندگی لُٹ جائے گی

حیف ہے معلوم ہی تم کو نہیں جینے کے ڈھنگ
ایک عالم اس زبون و خستہ حالت پر ہے دنگ

تیغ کے جوہر ہیں اوروں کو دکھانے کے لئے
دشمنانِ دہر کی گردن جھکانے کے لئے

ایک ہو کر کیوں جدا ہونے کو تم تیار ہو
کس لئے نااتفاقی کے علم بردار ہو

ایک ہی تسبیح کے بکھرے ہوئے دانے ہو تم
کچھ سمجھتے ہی نہیں اُف کیسے دیوانے ہو تم

دو کا لڑنا تیسرے کی فتح مندی کی دلیل — اپنے ہاتھوں کیوں کئے جاتے ہو اپنے کو ذلیل
راس کیوں تم کو زمانے کی ہوا آتی نہیں — اپنے نازیبا عمل پر کیوں حیا آتی نہیں
خون رلوائے گی یہ غفلت شعاری ایک دن — بد مزاجی زنگ لائے گی تمھاری ایک دن
تُل گئے ہو کس لئے بے موت مرنے کے لئے — عظمتِ دیرینہ کو برباد کرنے کے لئے
یاد رکھنا خون پانی کی طرح بہہ جائے گا — اک سیہ دھبہ جبینِ زیست پر رہ جائے گا

(۲)

کیوں نظر سے اُٹھ نہیں جاتا حجابِ زندگی — کیا نظر آتی نہیں تعبیرِ خوابِ زندگی
پڑ نہ جائے سینۂ احساسِ آزادی پہ داغ — گُل نہ ہو جائے کہیں طاقِ اخوت کا چراغ
آتشِ کینۂ زمانے کی ہوا بھڑکا نہ جائے — دامنِ عظمت کی رنگینی پہ دھبہ آ نہ جائے
آندھیوں کی زد میں آ جائے نہ کشتیٔ حیات — چھا نہ جائے روزِ روشن پر کہیں تاریک رات

خود تمھارے ہاتھ میں ہے ملک و ملت کا وقار
ہوشیار اے قومیت کے پاسبانو ہوشیار!

رشید احمد رشید متعلم بی۔اے

# فلسفہ ابن خلدون

## خطائے نظر و لغزش قدم

---

### واقعات اور ملاحظات

(بسلسلۂ گزشتہ)

(۵)

ابن خلدون کے بعض حکیمانہ نظریات کی تحلیل قابل نظر ہے، اعتراض مقصود نہیں، صرف یہ دکھانا ہے کہ کیا حالات پیش آئے جن کے ماحول نے ہمارے سب سے بڑے فلسفی پر اثر ڈالا تھا۔

**تبابعہ** — یمن عرب کا نہایت شاداب حصہ تھا، عہد قدیم میں یہاں بڑی بڑی سلطنتیں قائم تھیں جن میں تبابعہ واذواء کی حکومتیں زیادہ مشہور رہیں۔

اہل عرب کا بیان ہے کہ ان سلطنتوں نے بسا اوقات ممالک غیر مثلاً افریقہ، موصل، آذربایجان، سمرقند، چین اور روم (یعنی ایشائے کوچک، اناضول، اناطولیہ) پر فاتحانہ فوج کشی کی ہے۔

ابن خلدون کو اس سے انکار ہے اور سختی کے ساتھ انکار ہے۔

(۱) انکار یہ ہے کہ افریقیہ کے راستے میں شام و مصر حائل ہیں جہاں عمالقہ اور قبطیوں کی سلطنتیں تھیں، جب تک یہ ممالک فتح نہ کرلئے جائیں مزید پیش قدمی کیوں کر ممکن ہے، موصل و آذربائیجان میں ایران کی حکومت تھی اور سمرقند ترکوں کے قبضے میں تھا، کسی تاریخ سے یہ ثابت نہیں کہ اہل عرب نے ایران و ترکستان و چین و روم کی عظیم الشان سلطنتوں سے جنگ کی ہو یا ان کو فتح ہوئی ہو۔

**بحث کی تحلیل** روم و توران و چین کی قدیم تاریخوں سے ہم کو واقفیت نہیں ہے، ہم اس کے متعلق کچھ نہیں کہہ سکتے افریقیہ پر فوج کشی بے شک دشوار تھی، لیکن مقدونیہ سے فوج لے کر ہندوستان پر حملہ کرنا اس سے بھی زیادہ دشوار تھا۔

پرانی تاریخوں میں اگر اس واقعے کی تفصیل نہ ہوتی تو آج کس کو یقین آسکتا تھا کہ سکندر کا لشکر یورپ سے بڑھتا ہوا قنوج تک پہونچ گیا اور یہاں آکر اس نے فوز ہندی (راجہ پورس) کو شکست دی۔

ہم کو تسلیم ہے کہ افریقیہ کی تاریخ قدیم میں عربی فتوح کا تذکرہ نہ ہوگا، لیکن ہم پوچھتے ہیں کہ عہد قدیم کی کوئی تاریخ افریقیہ موجود بھی ہے جس سے آج استدلال کیا جاسکے؟

جن ممالک کی تاریخیں ملتی بھی ہیں وہ بھی ناقص ہیں، بجز علم الآثار کے اب کوئی دوسرا ذریعہ نہیں کہ قدیم حکومتوں اور قوموں کے حالات دریافت ہوسکیں،

افریقیہ میں اہل عرب کے آثار قدیمہ قدامت کی تاریخ میں گم ہیں، لیکن قوم بربر کے عادات و اطوار شکل و شباہت میں عربوں کے خال و خط صاف طور پر موجود ہیں، اور زبان میں عربیت کا انداز بھی نمایاں ہے تاہم اصل مسئلہ کی جانب یہ نشانات راہنمائی نہیں کرسکتے، اس لئے کہ ممکن ہے کہ اسلامی فتوح کے بعد یہ کیفیت لاحق ہوئی ہو۔

**قدیم عرب سلطنتیں** لیکن موجودہ تحقیقات سے جب ہم کو یہ ثابت ہے کہ مصر و شام میں اُن دنوں جو سلطنتیں تھیں وہ خود اہل عرب کی تھیں، اور عمالقہ جن کا نام خاص طور پر ابن خلدون نے لیا ہے، اصل عرب تھے تو ایک حد تک مسئلہ صاف ہوجاتا ہے، اور پھر یہ شبہ باقی نہیں رہتا کہ افریقیہ پر فوج کشی کرنے میں یہ سلطنتیں سد راہ ہوئی ہوں۔

(۵)

**وادی النمل** وادی النمل جس کی نسبت کہا جاتا ہے کہ اہل عرب کا لشکر وہیں تباہ ہوا تھا، افریقیہ میں کہیں اس کا نام و

نشان نہیں۔

پہلی صدی ہجری میں مسلمانوں نے سندھ میں منصورہ کے نام سے ایک عظیم الشان شہر آباد کیا تھا، یہ شہر سلطان محمود غزنوی کے عہد تک مشہور تھا، اب سات سو برس سے گمنام ہے اور ایسا گمنام ہے کہ بہت کم لوگ اس کے موقع و محل سے واقف ہیں، وادی النمل کا واقعہ ہزاروں برس قبل کا ہے، آج اگر کوئی اس کو نہ جانتا ہو تو اس میں تعجب کی کیا بات ہے ؟

یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ وادی النمل عربی نام ہے، یہ نام اہل عرب نے رکھا ہوگا، اصل نام کچھ اور ہوگا، ممکن ہے اسی اصل نام سے وہ مقام مشہور رہا ہو۔

(۶)

**ایران قدیم** ایرانی روایات کے مطابق ایران کا پہلا بادشاہ "مہ آباد" تھا اس کے خاندان میں تیرہ پشت تک سلطنت رہی، یہ خاندان سلطنت آبادگان کے نام سے مشہور ہے۔

اس کے بعد خاندان جہانیاں کی حکومت ہوئی جس کا پہلا فرماں روا "جی افرام" تھا۔

اس سلطنت کے تباہ ہونے پر تاج و تخت کلیو شاہ کے قبضے میں آیا،

ایک زمانے تک اس کے سلسلے نے بھی حکومت کی، جس کے خاتمے پر "یاسان" حاکم ہوا، یہ خاندان "یاسانیاں" کے نام سے مشہور ہے،

اس کا آخری تاجدار "یاسان آجام" تھا جس سے کیومرث نے عنان حکومت ہاتھ میں لی، کیومرث کی شہرت ایرانیوں میں گل شاہ کے نام سے ہے اور وہی پیش دادیوں کی سلطنت کا بانی ہے،

اس کے بعد "کیانیوں" کا دورہ ہوا جن کو "ہخامانی" لکھتے ہیں اور "کیانی" پڑھتے ہیں، پھر اشکانیوں اور ساسانیوں کی حکومت قایم ہوئی جس کے آخری فرمانروا یزدگرد نے تاج شاہی کو فاتحان اسلام کی تلوار پر قربان کیا،

پیش دادیوں اور کیانیوں سے پہلے کی سلطنتوں کے آثار بالکل ناپید ہیں، پیش دادی و کیانی خاندان کے واقعات ایرانی افسانوں میں مفصل مذکور ہیں۔

**ایران پر عرب کا تسلط** اس زمانے میں صاف نظر آرہا ہے کہ اہل عرب نے ایران پر بارہا حملے کئے ہیں، جمشید کا سر ضحاک (بادشاہ یمن) کے زیر قدم ہے، انگشتری اور جام جم عرب فاتحوں کے مال غنیمت

میں شامل ہے، کیکاؤس شاہ یمن کی قید میں ہے، رستم کو اُس کی رہائی کے لئے افواج عرب سے مقابلہ کرنا پڑا ہو۔ ایرانیوں کا بیان ہے کہ رستم کی فتح ہوئی مگر اہل عرب کی روایتیں بتا رہی ہیں کہ ایران میں کئی برس تک شاہ یمن کا جس کا نام ذی الاذعار تھا قبضہ رہا، اس واقعے کا ایک حصہ شاہنامہ میں بھی مذکور ہے۔ ابوکرب جس کو اہل عرب تبع اصغر کہتے ہیں شہنشاہ گشتاسپ کے مقابلے میں حملہ آور ہوا تھا۔

آخری زمانے میں اہل عرب کی سلطنت برائے نام رہ گئی تھی، تاہم عربوں کی فوج کشی ایران پر برابر جاری تھی، اردشیر، ہرمز اور خسرو پرویز کے ابتدائی عہد میں ایران پر اہل عرب کے حملے تاریخوں میں مشہور ہیں۔

**عرب و عراق** عراق میں اہل عرب کی کئی حکومتیں تھیں، ان میں ایک کا دارالحکومت قلعہ حضر تھا جس کا دوسرا نام خلم ہے، اس کا حکمراں شاہ ذی یزن تھا، شاپور سے اس سے مقابلہ ہوا اور جب فتح نہ ہوسکی تو ایک خاص حیلہ کرکے شرمناک طریقے سے شاپور نے اس کو قتل کرادیا۔

**مُعد کی سلطنت** مادیوں کی مشہور و معروف سلطنت جس کو عوام میدیا کہتے ہیں ایران ہی میں واقع تھی اور حسب تحقیق سرجان مالکم اس کا پائے تخت تبریز تھا[1]، کیا یہ سلطنت خاص عمالقہ کی سلطنت نہ تھی؟

ان تمام واقعات کے ترتیب دینے سے کیا یہ نتیجہ نہیں نکلتا ہے کہ ایران پر تبابعہ یمن کا فاتحانہ فوج کشی کرنا خلاف قیاس نہیں ہے؟

لطف یہ ہے کہ خود ابن خلدون نے اس موضوع میں "اذا کانت الامة وحشیة کان ملکها اوسع[2]" یعنی جب قوم وحشی ہوگی تو اُس کی سلطنت بہت زیادہ وسیع ہوتی ہے، سلاطین یمن کو اس کی مثال میں پیش کیا ہے اور لکھا ہے کہ دیکھو عرب کی وحشی قوم ہندوستان و عراق وغیرہ ممالک پر حملہ کیا کرتی تھی۔

اُن کے خاص الفاظ یہ ہیں،

واعتبر ذلک بحال العرب السالفة من قبل مثل التبابعة وحمیر کیف کانوا یخطون من الیمن الی المغرب، الی العراق والهند اخری، ولم یکن ذلک لغیر العرب من الامم۔

---

[1] تاریخ ایران از سرجان مالکم، جلد (۱) صفحہ (۹۱)

[2] تاریخ ابن خلدون، جلد (۱) ص (۱۲۲)

گزشتہ قوم عرب کے واقعات سے اس کو ملاؤ اور عبرت کی نظر سے دیکھو کہ مثلاً تبابعہ و حمیر کیوں کر یمن سے نکل کر کبھی تو ارض مغرب میں پیش قدمی کرتے تھے اور کبھی عراق و ہندوستان میں یہ شان عرب کے سوا اور کسی قوم میں نہ تھی

(۷)

**بہشت ارم** ارم ایک مشہور عربی قبیلہ تھا جس نے ارض یمن میں بہت زمانے تک حکومت کی ہے، اس سلسلے کا ایک رکن شداد تھا جس نے دربیان کیا جاتا ہے کہ ایک عجیب و غریب شہر آباد کیا تھا، خاندانی لحاظ سے اس شہر کا نام ارم رکھا گیا۔ اور اس میں عیش و عشرت کے اس قدر فوق العادہ سامان فراہم کئے گئے جس کی وجہ سے اس کو بہشت ارم کہنے لگے۔ مورخین اس کی زیب و زینت میں بے حد مبالغہ کرتے ہیں اور اس حیثیت سے ابن خلدون کا اس شہر کے وجود سے انکار کرنا حق بجانب ہے۔ لیکن اگر مبالغے کے سارے پہلو ایک کر دیئے جائیں اور صرف مان لیا جائے کہ یمن میں ایک شاندار شہر آباد ہوا تھا تو روایت میں کوئی غرابت باقی نہیں رہتی، اس شہر کا تذکرہ دنیا کی اکثر زبانوں میں موجود ہے۔ یونانی زبان میں اس کو ہدورام کہتے ہیں جو عادارم کی تحریف ہے، پہلوی میں اس کا نام ارم بن ہے اور سنسکرت میں آرام بن ہے، موجودہ فارسی میں آرام اسی ارم سے ماخوذ ہے۔

(۸)

**بدویت** ابن خلدون کی رائے میں اہل عرب طبعاً بدوی اور جنگلی مزاج کے ہیں، اسی وجہ سے جب کسی ملک پر اُن کا قبضہ ہوتا ہے تو وہاں تباہی و بربادی کے سامان بہت جلد پیدا ہو جاتے ہیں۔ مثال میں بطور تمہید کے شام و عراق کو پیش کر کے کہتے ہیں کہ قیصر و کسریٰ کے عہد میں یہاں جس قدر آبادی تھی اسلام کے بعد روز بروز اس میں تنزل آ گیا۔

**ناواقفیت کا اعتراف** مورخ مذکور کا یہ بیان اثری تحقیقات کے بالکل برعکس ہے، علم الآثار نے اب اس مسئلے کو اس قدر صاف کر دیا ہے کہ شک و شبہ کی کوئی گنجائش باقی ہی نہیں رہی، یہ غلطی اس لئے پیدا ہوئی کہ شام و عراق سے وہ خود ناواقف تھے، فرماتے ہیں۔

انا اذکر فی کتابی ھذا ما امکننی منہ ای منہ الاحوال الخاصۃ فی ھذا القطر المغربی ...

اس کتاب میں جہاں تک مجھ سے ہو سکے گا ارض مغرب یعنی ممالک افریقیہ کی موجودہ حالت میں بیان کروں گا۔

لاختصاص قصدی فی التالیف بالمغرب ...... عدم اطلاعی علی احوال المشرق واممہا۔[۱]

اس لئے کہ میرا خاص مقصد اس کتاب کی تالیف سے ممالک مغرب کے حالات بیان کرنا ہے۔ کیوں کہ مشرق اور اقوام مشرق کی حالت سے مجھ کو واقفیت نہیں ہے۔

**شام مغرب** دوسری مثال وہ اندلس و تونس و مراکش کی حالت سے پیش کرتے ہیں جو خود ان کی دیکھی ہوئی ہے یہ استدلال صحیح ہے اور ہم کو اس میں کچھ بھی کلام نہیں ہے، اصل یہ ہے کہ اُن دنوں بلاد مغرب کی حالت نہایت خراب وخستہ تھی، انقلاب سلطنت اور باہمی خانہ جنگیاں ترقی پذیر تھیں، امن عام مفقود تھا، تمدن کی حالت گئی گزری ہو چکی تھی، جَو اور جوار اور زیتون یہی تمام مسلمانوں کی خوراک رہ گئی تھی، خود لکھتے ہیں۔

اھل افریقیہ لھذا العھد غالب عیشھم الشعیر والزیت واھل الاندلس لھذا العھد الذرۃ والزیت۔[۲]

اس زمانے میں باشندگان افریقیہ کی بیشتر خوراک جَو اور زیتون ہے، اور باشندگان اندلس کی جوار اور روغن زیتون۔

**فرنگی تسلط** یورپ کی ہمسایہ قوموں کا دباؤ رؤسائے اسلام پر بڑھتا جاتا تھا مستحکم قلعے اور آباد اضلاع روز بروز مسلمان ریاستوں سے نکل نکل کر فرنگی حکومتوں کے قبضے میں آتے جاتے تھے، چھٹی اور ساتویں جلدیں واقعات خود انھوں نے نہایت بسط اور تفصیل سے بیان کئے ہیں، مقدمے میں جہاں قاضیوں کے متعلق گفتگو کی ہے لکھتے ہیں

**ذلت کی زندگی** اکثر ما یقع فی ھذا الغلط ضعفاء البصائر من اھل الاندلس لھذا العھد لفقدان العصبیۃ فی مواطنھم منذ اعصار بعیدۃ لفناء العرب ودولتھم بھا وخروجھم من ملکۃ اھل العصبیات من البربر فبقیت انسابھم العربیۃ محفوظۃ والذریعۃ الی العزّ من العصبیۃ والتناصر مفقودۃ بل صاروا من

اندلس کے ضعیف العقل باشندے اکثر اس غلطی میں پڑتے ہیں سبب یہ ہو کہ ان کے ملکوں میں (یعنی اندلس وغیرہ میں) بہت زمانے سے عصبیت یعنی اپنی قوم کو مدد دینے کا طبعی جوش مفقود ہے، اس لئے کہ عرب فنا ہوگئے، عربی سلطنتیں مٹ گئیں، جن بربری قوموں میں عصبیت باقی تھی باشندے اُن کی حکومت سے نکل گئے، اب یہ حال ہے کہ لوگوں کے خاندانی انساب تو محفوظ ہیں اور عزت حاصل کرنے کا ذریعہ

---

[۱] مقدمہ ابن خلدون، صفحہ ۴

[۲] مقدمہ ابن خلدون صفحہ ۵

جملة الرعايا المتخاذلين الذين تعبدهم القهر موالمذلة۔[1]

جو عصبیت اور باہمی معاونت سے مفقود ہے، ان پریشان روزگاروں کی حالت اب اُن رعایا کی سی ہے جن کو خارجی غلبے نے غلام بنا رکھا ہو اور وہ ذلت میں گرفتار ہوں۔

**تباہی کا اثر** اس ذلیل حالت کی ابتدا پانچویں صدی ہجری کے شروع سے ہوئی ہے جب کہ ممالک مغرب میں بنی سلیم اور بنی ہلال کی حکومت قایم ہوئی، ان خاندانوں کے طویل عہد حکومت میں روز بروز ملک تباہ ہوتا گیا، فرماتے ہیں۔

وافريقية والمغرب لما جاز اليها بنو هلال و بنو سليم منذ اول المائة الخامسة وتمرسوا بها لثلاث مائة وخمسين من السنين قد لحق بها الدمار وعادت بسائطها خرابا كلها[2]

جب سے افریقیہ و مغرب میں پانچویں صدی کے شروع سے ہلال و بنی سلیم کا گزر ہوا اور ساڑھے تین سو برس تک یہاں ان کی سلطنت رہی ان ممالک میں تباہی لاحق ہوگئی اور تمام آبادیاں ویران ہوکر رہ گئیں۔

**منشائے غلط کیا تھا** جس ملک میں ایسی افسوس ناک تباہی چھائی ہو اور دوسرے ممالک کے حالات سے اُس کو واقفیت نہ ہو اگر تمام دنیا اس کی نظروں میں ویران اور کھنڈر محسوس ہو تو اس کو الزام نہیں دیا جاسکتا۔

**عربی عمرانی عہد** اسلامی تمدن کے عہد میں مشرقی شہروں کی کیا حالت تھی؟ اس کے متعلق خود ابن خلدون کی شہادت جو اُنھوں نے خطیب بغدادی کے حوالے سے دی ہے زیادہ زوردار ہوگی، فرماتے ہیں۔

ذكر الخطيب في تاريخه ان الحمامات بلغ عددها ببغداد لعهد المامون خمسة وستين الف حمام وكانت مشتملة على مدن وامصار متلاصقة و متقاربة تجاوز الاربعين ولم تكن مدينة واحدة مايجمعها سور واحد لافراط العمران

خطیب نے تاریخ بغداد میں بیان کیا ہے کہ بغداد میں ۶۵ ہزار حمام مامون رشید کے عہد میں تھے۔ اُن کے ساتھ بہت سے شہر شامل تھے جو ایک دوسرے سے ملے ہوئے اور قریب قریب تھے، جن کا شمار چالیس سے زائد تھا، ان میں اس قدر کثیر آبادی تھی کہ کوئی شہر ایسا نہ تھا جس کو صرف ایک شہر پناہ کافی ہوجائے

---

[1] مقدمہ، صفحہ ۱۲۶

[2] مقدمہ، صفحہ ۱۲۶

بظاہر اس تعداد میں اغراق نظر آتا ہے، لیکن جو مقام کہ پانسو برس تک اسلام کے عالگیر تمدن کا مرکز اور دنیا بھر کے اسلامی ممالک کا (باستثنائے اندلس) دارالخلافت رہا ہو اس قدر وسیع آبادی اس کے لئے تعجب خیز نہیں ہوسکتی، بغداد سے ملے ہوئے بہت سے شہروں کے نشانات آج بھی زبان حال سے اُس کی عظمت کا فسانہ سنا رہے ہیں، یہی وجہ ہے کہ ابن خلدون کو اس واقعے کی صحت میں شبہ نہیں ہوا، وہ اس کو تسلیم کرکے آگے لکھتے ہیں۔

وکذا حال القیروان وقرطبۃ والمھدیۃ فی الملۃ الاسلامیۃ وحال مصر القاھرۃ بعدھا فیما یبلغنا الھذا العھد (پہلے اسلامی حکومتوں میں قیروان و قرطبہ و مہدیہ کا بھی یہی حال تھا، اور مصر میں قاہرہ کی اب بھی وہی شان و شوکت ہے (یہ ظاہر ہے کہ ان ممالک میں خاص عرب حکومتیں تھیں)

تبصرے کی مزید تفصیل کے لئے آیندہ اشاعت کا انتظار فرمائیے۔ وباللہ التوفیق۔

عمادی



# ہزار رنگ تماشاست چشمِ بینا را

بیا بہ بزم و بدہ جلوہ روئے زیبا را
ببر ز خاطرِ ما حسرتِ تماشا را

بیا و روئے تو تسکینِ دل تواں کرد
ولے چہ چارہ کنم چشمِ ناشکیبا را

ز بختِ خویش چہ گویم کہ سجدہ درِ تو
بسانِ حرفِ غلط محو کرد سیما را

بہ تنگیٔ دل و وسعِ خیال حیرانم
بقطرہ چوں بہم آوردہ اند دریا را

ہزار رنگ تماشا شکستہ اند و ہنوز
ہزار رنگ تماشاست چشمِ بینا را

امید و یاس ز صافی دلاں چہ می پرسی
گزشتہ اند ز دل نقشِ ہر تمنا را

مکن ہوس کہ رسی تا حریمِ کعبۂ دل
نکردہ طے سفرِ جاں گدازِ صحرا را

بکوے دوست بہر خطوہ ہست جائے نماز — بخاکِ کعبہ چہ می گستری مُصلا را

تفاوتے نکند شاہ عشق در زن و مرد — بیک کمند کشد وامق و زلیخا را

دریں زمانہ اگر کس رہِ وفا پرسد — نشان دہند باو آشیانِ عنقا را

سبک گزشت ہراں مرد عاقبت اندیش — کہ ہر چہ یافت ز دنیا، بداد دنیا را

نشستنِ من بے چارہ از قناعت نیست — زبس دویدہ ام و رنجہ کردہ ام پا را

نوائے تازہ سرایم باین ادا کہ کشم
زچار سوئے چمن بلبلانِ شیدا را

**روحی**

---

# عدم مساواتِ آمدنی

**آمدنی کا مفہوم** | مشہور ماہر اقتصادیات پروفیسر ڈالٹن کا بیان ہے کہ آمدنی سے پہلے پہل جو مفہوم ہمارے ذہن میں پیدا ہوتا ہے وہ "زر" ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ زر بہ حیثیت خود کوئی نہایت اہم چیز نہیں ہے۔ اس کی جو کچھ قدر و منزلت ہے وہ بہ حیثیت آلۂ مبادلہ کے ہے یعنی اس کے معاوضے میں ہم اپنی ضرورت کی جو چیز چاہیں حاصل کرسکتے ہیں۔ اصل میں جو چیز اہم ہے وہ ہماری احتیاج اور اُس کا رفع ہونا ہے۔ لیکن یہ امر واقعہ ہے کہ ہماری ضروریات زر یا دولت ہی کے ذریعے رفع ہوتی ہیں۔ اور پھر ہم اپنی احتیاجات کے رفع کرنے کے لئے جن اشیا کو حاصل کرتے ہیں ان کا تخمینہ بلحاظ زر کرنا آسان بھی ہے۔ بہرحال آمدنی کا لفظ جب استعمال ہوتا ہے تو ابتداءً ہم اس سے زر مراد لیتے ہیں لیکن کسی شخص کے پاس کچھ رقم دیکھ کر یہ کہنا کہ اس کی اتنی آمدنی ہے۔ بالکلیہ صحیح نہیں ہے۔ دراصل دیکھنا یہ چاہئے کہ وہ اس رقم سے اپنی کتنی ضروریات پوری کرسکتا ہے۔ مثلاً اس کی آمدنی پر جو ٹیکس لگایا جائے وہ اس کی آمدنی کا جزو نہیں ہوگا۔ اس لئے کہ اس سے اس کی اپنی معاشی خوش حالی میں اضافہ نہیں ہوگا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ایک شخص کے پاس جس قدر رقم ہو اس سے زیادہ اس کی آمدنی ہو۔ مثلاً خود کا تیار کردہ سامان جو ایک شخص اپنے استعمال میں لاتا ہے اس کی آمدنی کا جزو ہے۔ اسی طرح ایک ڈاکٹر جو بیمار پڑنے پر اپنا آپ علاج کرتا ہے، یہ خدمات بھی اس کی آمدنی میں شامل ہیں۔ بہرحال آمدنی

سے مراد زر کی ایک خاص مقدار نہیں ہے بلکہ اس سے ہر وہ چیز مراد ہے جو ایک شخص کی مادی خوش حالی کا باعث ہو اور اس میں اضافہ کرے۔

**عدم مساوات آمدنی کی حالت** یہ ثابت کرنے کے لئے کہ اس وقت دنیا میں آمدنی کے لحاظ سے لوگوں میں بہت بڑا فرق موجود ہے صحیح اعداد و شمار موجود نہیں ہیں لیکن اس وجہ سے عدم مساوات آمدنی کو بے بنیاد قرار دینا غلطی ہے۔ عدم مساوات آمدنی کے ثبوت کے لئے ہمارا روزمرہ کا مشاہدہ کافی ہے ہماری سائٹی میں علی العموم ایک طبقہ دولت مندوں کا ہے دوسرا متوسط الحال اشخاص کا اور تیسرا غربا کا۔ ترقی یافتہ ممالک کے بعض اعداد و شمار ہم یہاں پیش کرتے ہیں جہاں اس مسئلہ کی چھان بین کی گئی ہے۔ برطانیہ میں ۹ میں سے ایک بالغ فرد اپنی موت کے بعد سو پونڈ اور ۲۰ میں سے ایک بالغ فرد ۱۰۰۰ پونڈ چھوڑ مرتا ہے۔ پروشیا میں ۷ افراد میں سے ایک فرد چھ ہزار مارک اپنے پاس رکھتا ہے۔ امریکہ جیسے دولتمند ملک میں ۱ ۱/۲ فی صد آبادی ۷۰ فی صد آبادی سے زیادہ مالدار ہے۔ برطانیہ عظمیٰ کے دارالسلطنت لندن کی یہ حالت ہے کہ اگر اس کے مغربی حصے میں دل فریب عمارتیں ہیں تو اس کے مشرقی حصے میں کچے جھونپڑوں کا دلخراش منظر نظر آتا ہے۔ الغرض عدم مساوات آمدنی دنیا کی ایک تلخ حقیقت ہے جس سے انکار نہیں کیا جاسکتا

**عدم مساوات آمدنی کے اسباب** عدم مساوات آمدنی کے اسباب پر غور کرنے سے پہلے دیکھنا یہ ہے کہ آمدنی کس طرح حاصل کی جاتی ہے۔ آمدنی حاصل کرنے کے علی العموم دو ذرائع بتلائے جاتے ہیں ایک محنت (Income from labour) اور دوسرا جائداد (Income from property)

عدم مساوات آمدنی کے حسب ذیل اسباب ہو سکتے ہیں:۔

(۱) فطری اختلاف:۔ ہم دیکھتے ہیں کہ جو اشخاص محنت کرکے آمدنی حاصل کرتے ہیں ان کی آمدنی میں کافی فرق ہوتا ہے۔ یہی نہیں بلکہ جو اشخاص ایک ہی قسم کی محنت کرتے ہیں۔ ان کی آمدنی کا بھی یہی حال ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انسانوں کی فطری قابلیتیں ایک سی نہیں ہیں۔ اور یہی فطری اختلاف عدم مساوات کی بنیاد ہے۔ دو وکلاء ایک ہی وقت میں ایک ہی امتحان کامیاب کرکے وکالت شروع کرتے ہیں لیکن ایک تو اپنی فطری ذہانت و جودت طبع کے باعث چند سال میں سینکڑوں روپیہ کماتا ہے اور دوسرے کا کاروبار بمشکل چلتا ہے۔ اس کی اصلی وجہ یہ ہے کہ فطرت نے اس شخص میں خاص قسم کی قابلیت ودیعت کی ہے جس سے دوسرا محروم ہے۔ اور یہ تو عام طور سے مشہور ہے کہ

انسان انسان یکساں نہیں ہوتے۔ دو لڑکے جن کو تعلیم و تربیت کے یکساں مواقع ملے ہوں بلحاظ ذہانت و ہوشیاری ایک سے نہیں ہوتے ایک غبی ہوتا ہے تو دوسرا ذہین یہ فطری اختلاف ہے۔ وحشیوں میں مضبوط اور ہوشیار شخص ان کا سرگروہ بن جاتا ہے اور یہی حالت متمدن اقوام کی ہے جو اشخاص فطرت کی طرف سے خاص قوتوں کے مالک ہوتے ہیں وہ زندگی کی دوڑ میں آگے نکل جاتے ہیں۔ الغرض اس فطری اختلاف کے باعث آمدنی میں مساوات باقی نہیں رہتی۔

(۲) عدم مساوات آمدنی کی ایک اور وجہ یکساں مواقع کی عدم دستیابی ہے۔ فطری قابلیت و استعداد کے باوجود اگر کسی شخص کو مناسب مواقع نہ ملیں تو ظاہر ہے کہ وہ اپنی فطری قابلیت سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا صرف فطری استعداد کا ہونا کافی نہیں ہے بلکہ اس سے استفادہ کرنے کے لئے تعلیم کی سخت ضرورت ہے۔ لیکن موجودہ معاشرے میں تعلیم حاصل کرنے کے ہر شخص کو یکساں مواقع حاصل نہیں ہیں مثلاً ایک شخص نہایت قابل ہونے کے باوجود سیاسی پابندیوں کی وجہ سے بالکل بے دست و پا ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سماجی قیود کا رجحان بھی اسی طرف ہے کہ عدم مساوات آمدنی موجود رہے مثلاً ایک پنچ قوم کا شخص باوجود اپنی فطری ذہانت کے مجبور ہے کہ اپنا آبائی پیشہ انجام دے۔ غرض سیاسی، سماجی اور قانونی قیود اور بعض وقت مناسب مواقع کی عدم دستیابی بڑی حد تک عدم مساوات آمدنی کی ذمہ دار ہیں۔

(۳) خانگی ملکیت و وراثت:- ہم نے پہلے ہی بیان کر دیا ہے کہ لوگ آمدنی جائیداد سے بھی حاصل کرتے ہیں۔ ایک شخص اپنی فطری قابلیت سے کام لے کر محنت کرتا اور اس طرح آمدنی حاصل کرتا ہے پھر اس آمدنی میں سے وہ کچھ پس انداز کرتا ہے۔ پھر اس پس انداز کی ہوئی رقم کو مختلف کاروبار میں لگاتا ہے مثلاً کسی کارخانے کا حصہ خرید لیتا ہے یا کسی بنک میں جمع کرا دیتا ہے۔ اور یوں اپنی خانگی جائداد سے زیادہ سے زیادہ مالدار بنتا جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اپنی خانگی جائداد سے جو مزید آمدنی وہ حاصل کر رہا ہے وہ حقیقتاً اس کی محنت کا کوئی معاوضہ نہیں بلکہ یہ سارا کرشمہ خانگی جائداد کا ہے۔ اس شخص کے انتقال کے بعد یہ جائداد بطور ورثہ اس لڑکے کو ملتی ہے اور وہ اس جائداد سے بغیر محنت کئے آمدنی حاصل کرتا ہے اور عیش و عشرت کی زندگی بسر کرتا ہے۔ گویا ایک شخص خواہ وہ کتنا ہی کاہل اور بدچلن کیوں نہ ہو خانگی ملکیت اور قانون وراثت کے باعث نہایت آرام و آسایش کی زندگی بسر کرسکتا ہے۔ کینن (Cannan) کا خیال ہے کہ عدم مساوات آمدنی کی وجہ وراثت ہے۔ غور کرنے سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ فطری قابلیت اگرچہ عدم مساوات کی بنیادی وجہ ہے لیکن خانگی ملکیت و وراثت بھی اس عدم مساوات کو سوسائٹی میں برابر جاری رکھتی ہے۔

بالعموم وراثت کے ساتھ ساتھ مواقع بھی حاصل ہو جاتے ہیں مثلاً اس شخص کی اولاد کو جس نے محنت کرکے خانگی جائداد پیدا کی ہے نہ صرف ورثے میں جائداد ملتی ہے بلکہ اچھی تعلیم اور تربیت کے امکانات اور پھر اس جائداد سے مختلف کام لینے کے مواقع بھی حاصل رہتے ہیں۔

(۴) نظام سرمایہ داری:۔ عدم مساوات آمدنی کا ایک اور سبب سرمایہ داری نظام ہے۔ اس نظام کے تحت، اصل زمین اور محنت مختلف طبقوں میں بنٹ گئی ہیں۔ ایک طرف زمینداروں کا گروہ ہے جو اپنی زمینات کو لگان پر اٹھا دیتا ہے اور خود شہر میں بیٹھ کر لگان کی آمدنی سے گل چھرے اڑاتا ہے یہ طبقہ آمدنی حاصل کرنے کے لئے علی العموم کسی قسم کی محنت نہیں نہیں کرتا لیکن باوجود اس کاہلی، بداخلاقی اور بدچلنی کے وہ بڑے عیش سے زندگی بسر کرتا ہے۔ اس کے برخلاف مزدور دن رات محنت کرکے اطمینان کا سانس بھی نہیں لے سکتے۔ یہی حال اصل دار کا ہے کہ وہ بھی بغیر محنت کئے وافر آمدنی حاصل کرتا ہے۔ آجر اگرچہ تھوڑی بہت محنت ضرور کرتا ہے لیکن اپنی محنت کے معاوضے سے بھی زیادہ آمدنی بشکل منافع وصول کر لیتا ہے۔ پھر دیکھا جائے تو زمینداروں، اصل داروں اور آجروں کا گروہ نسبتاً چھوٹا ہے اور مزدوروں کا گروہ وسیع۔ لیکن اس کے باوجود لگان، سود منافع چھوٹی چھوٹی جماعتوں میں چلا جاتا ہے اور صرف اجرت جیسی قلیل رقم بڑی جماعت میں تقسیم ہوتی ہے۔ معاشی ترقیوں مثلاً اضافۂ آبادی، پیدائش برپیمانہ کبیر، شہری، نت نئے ایجادات وغیرہ سے بھی زیادہ تر اصل دار، زمیندار اور آجر مستفید ہوتے ہیں اور ان سے مزدوروں کی اجرت میں اتنا اضافہ نہیں ہوتا جتنا کہ ہونا چاہئے۔ گویا چھوٹی چھوٹی جماعتوں کو زیادہ آمدنی حاصل ہوتی ہے اور ان کو مواقع بھی زیادہ ملتے ہیں اس سلسلے میں ایک اور واقعے کی جانب اشارہ کرنا بھی ضروری ہے۔ پیدائش برپیمانہ کبیر نظام سرمایہ داری کی ایک خصوصیت ہے۔ اس طرز پیدائش کے سامنے چھوٹے کاروبار مشکل ہی سے ٹھیرتے ہیں۔ بڑے پیمانے پر کاروبار کرنے کے لئے کثیر سرمایہ کی ضرورت ہوتی ہے، اس لئے ظاہر ہے کہ مزدور بطور خود اس قسم کے کاروبار چلا نہیں سکتے۔ پھر لطف یہ کہ چھوٹے کاروبار میں بھی وہ حصہ نہیں لے سکتے کیونکہ ایسے کاروبار کا موجودہ نظام کے تحت چلنا علی العموم دشوار ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ سرمایہ دارانہ نظام کے تحت مزدور بطور خود کوئی کاروبار نہیں کرسکتے ان کے لئے ایک ہی راہ کھلی ہوئی ہے کہ اپنے ہاتھ پاؤں سے کام لیں، کئی گھنٹے سخت محنت کریں اور معاوضے میں معمولی اجرت پائیں۔ ان کی عرق ریزی سے پیدا کردہ دولت کا بڑا حصہ اصل دار اور آجر، سود اور منافع کے نام سے ہتھیا لیتے ہیں۔ مزدوروں کی یہ غربت اور

بھی دردناک ہو جاتی ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ انہی کی ضروریات مثلاً زمین، یا زرعی پیداوار یں گراں ہوتی جا رہی ہیں۔ اس تمام تفصیل کا لب لباب یہ ہے کہ نظام سرمایہ داری کا رجحان یہ ہے کہ بڑی بڑی رقمیں زمینداروں اصل داروں اور اجیروں کے چھوٹے چھوٹے طبقوں میں تقسیم ہوتی رہیں اور صرف اجرت مزدوروں کے کثیر گروہ میں تقسیم ہو۔ یہاں اس امر کا اظہار ضروری معلوم ہوتا ہے کہ نظام سرمایہ داری اصل میں اپنے وجود کے لئے اسی عدم مساوات آمدنی کا مرہون منت ہے لیکن اس نظام کا قیام عدم مساوات آمدنی کو قوی تر بناتا ہے افراد معاشرہ میں آمدنی مساوی نہ ہونے کے باعث زمینداروں، اصل داروں اجیروں اور مزدوروں کے مختلف گروہ وجود میں آتے ہیں اور نظام سرمایہ داری کے تحت ان گروہوں کو پیدائش دولت کے لئے یکجا کیا جاتا ہے۔ اب یہ نظام، جیسا کہ اس سے پہلے واضح کیا جا چکا ہے۔ ان گروہوں کے مالی اختلافات کو نہ صرف قائم رکھتا ہے بلکہ قوی بناتا ہے۔ بالفاظ دیگر عدم مساوات آمدنی کی وجہ سے نظام سرمایہ داری عالم وجود میں آتا ہے اور پھر یہ نتیجۃً خود عدم مساوات آمدنی کی وجہ بن جاتا ہے۔

عدم مساوات آمدنی کو مٹانے اور اس کی شدت کو کم کرنے کے لئے جو مختلف تجویزیں پیش کی جاتی ہیں ان کو ذیل میں درج کیا جاتا ہے

خانگی ملکیت، وراثت اور سرمایہ داری کا خاتمہ:۔ عدم مساوات کو مٹانے، اور سرمایہ داری کا خاتمہ کرنے کے لے جو تجویز پیش کی جاتی ہے اس کو تحریک اشتراکیت کہتے ہیں۔ انتہائی اشتراکیین کا خیال ہے کہ درا صل عامل پیدائش صرف ایک "محنت" ہے۔ زمین قدرت کا عطیہ ہے اس لئے وہ کسی ایک کی ملک قرار نہیں دی جا سکتی بلکہ وہ تمام قوم کی مشترکہ ملک ہے۔ اب رہا اصل تو یہ خود محنت کا آفریدہ ہے گویا حقیقتاً نہ "زمین عامل پیدائش ہے اور نہ اصل" بلکہ محنت ہی عامل پیدائش ہے۔ بدیں وجہ دولت کی تقسیم مزدوروں میں ہونی چاہیئے اور زمیندار، اصل دار وغیرہ کا وجود غیر ضروری بلکہ غیر منصفانہ ہے۔ ان کی تجویز ہے کہ زمین اور اصل کو سرکاری ملک قرار دینا چاہیے۔ تمام باشندے زمین پر کھیتوں میں یا کارخانوں میں کام کریں اور ان کی کمائی سرکاری بیت المال میں جمع کی جائے۔ پھر تمام لوگ اس بیت المال سے اپنی ضروریات کے لئے خرچ لیں۔ کاروبار سے جو کچھ ماحصل زائد حاصل ہو وہ حکومت لے اور قوم کی مشترکہ ملک قرار پائے۔ لوگ صرف اپنی اپنی اجرت لیں اور بس۔ بعض اشتراکیین یہ بھی کہتے ہیں کہ اگر وہ کچھ بچانا چاہتے ہوں تو وہ بھی صرف اتنا ہو کہ ان کے آڑے وقت کام آسکے لیکن وہ اپنے اندوختے سے بطور اصل کوئی کام نہ تو خود لیں اور نہ اس کو بطور ورثہ منتقل کریں۔ مختصراً

یہ کہ خانگی ملکیت اور نظام سرمایہ داری کو مٹا دیا جائے لوگوں میں مساوی آمدنی تقسیم ہو اور امیر و غریب کا سوال باقی نہ رہے۔

اس تحریک پر سخت تنقیدیں کی جاتی ہیں بعض تو اس قسم کی سوسائٹی کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ ان تمام تنقیدوں کا خلاصہ یہ ہے کہ اس تحریک میں فطرت انسانی کو نظر انداز کر دیا گیا ہے اور یہ کہ اس سے معاشی ترقی کے رک جانے کا اندیشہ ہے۔ اعتراض یہ ہے کہ خانگی ملکیت اور وراثت کو مٹانے اور اندوختوں کو بطور اہل استعمال کرنے کی ممانعت کر دینے سے لوگوں میں پس اندازی کا خیال ہی پیدا نہ ہوگا۔ اگر کوئی شخص پس انداز بھی کرے تو بے کار ہے کیونکہ اس سے وہ کوئی مزید آمدنی پیدا نہیں کر سکتا۔ اور اس طرح وہ چاہے گا کہ جو کچھ اندوختہ ہے اس کو اپنی زندگی ہی میں صرف کر دے کیونکہ وراثت تو ہے نہیں کہ وہ اپنی اولاد کی فلاح و بہبود کی خاطر اس کو چھوڑ جائے۔ اگر وراثت کو قایم بھی رکھا جائے، جیسا کہ بعض کا خیال ہے، تو بھی پس اندازی کا محرک کمزور رہے گا اس لئے کہ مزید آمدنی پیدا کرنے کے مواقع ہی نہیں ہیں اس طرح قومی ملکیت میں انحطاط کے باعث خاطر خواہ معاشی ترقی نہ ہو سکے گی۔ ایک اور نقص اس تحریک کا یہ بیان کیا جاتا ہے کہ کاروبار میں وہ انہماک باقی نہ رہے گا جو خانگی انفرادی کاروبار میں رہتا ہے۔ جب تمام کاروبار سرکاری قرار دیئے جائیں گے تو لوگ اس تندہی سے اس میں حصہ نہیں لیں گے جس کی توقع کی جاتی ہے کیونکہ ان کو اس سے کوئی معتدبہ فائدہ نہیں ہوگا

اس طریقے کو اختیار کرنے میں ایک دقت تقسیم آمدنی کی ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس طرح کی پیدا کردہ دولت کس طرح تقسیم ہوگی؛ مختلف صورتیں ہو سکتی ہیں۔ ایک تو یہ ہے کہ سب میں آمدنی بلالحاظ محنت مساوی مساوی تقسیم ہو۔ دوسرے یہ کہ آمدنی بلحاظ ضروریات تقسیم ہو یا یہ کہ آمدنی کی تقسیم بلحاظ کار ہو۔ لیکن اس صورت میں ایک دقت یہ ہے کہ تقسیم عمل کی گوناگوں پیچیدگی کے باعث آمدنی کی اس طرح تقسیم تقریباً ناممکن ہے۔

اشتراک سرکاری:۔ نظام سرمایہ داری عدم مساوات آمدنی کا ممد و معاون ہے۔ اور تحریک اشتراکیت پر عمل کرنے سے معاشی انحطاط کا اندیشہ ہے اس لئے ان دونوں کے درمیان ایک راہ نکالی گئی ہے جس کو "اشتراک سرکاری" کہا جاتا ہے مقصد یہ ہے کہ اصول عدم مداخلت میں ترمیم کر کے حکومت ملک کی معاشی حالت کو بہتر بنانے کی خاطر کاروبار پر نگرانی رکھے۔ ایسے کاروبار جن کا ملکی فلاح سے قریبی تعلق ہے، ان کو حکومت بالکلیہ اپنے قبضے میں لے لے مثلاً ریل، ڈاک، نہریں وغیرہ۔ افتادہ زمینات، جنگل، سرکاری ملک قرار پائیں۔ زمینداروں سے مالگذاری وصول کی جائے اور ان کی آمدنی پر ٹیکس لگایا جائے۔ اصل اراضی اور اجر کی آمدنیوں کا بھی ایک حصہ بطور ٹیکس لیا جائے۔ ایک تجویز یہ بھی ہے کہ وراثت پر بھی ٹیکس لگایا جائے لیکن

یہ طریقہ معینہ حدود کے اندر ہو ورنہ اندیشہ ہے کہ ٹیکس کہیں ملکیت موروثی کا جزو بن کر ملکیت کو فوراً ختم نہ کردے۔ لہٰذا اس طرح سے ٹیکس لگایا جائے کہ تین پشتوں میں جاکر ختم ہوجائے۔ حکومت افراد ملک کے لئے یکساں مواقع فراہم کرے مثلاً یہ کہ ابتدائی تعلیم مفت اور لازمی کردی جائے۔

عدم مساوات آمدنی کی موجودہ زمانے میں اہمیت کا اندازہ اس تمام مفصل بحث سے واضح ہے۔ اسی کی بدولت آج دنیا میں ایک ہل چل مچی ہوئی ہے نظام سرمایہ داری اسی کا آفریدہ ہے۔ اور اس نظام سے جو کچھ معاشی، معاشرتی ترقیاں ظہور پذیر ہوئی ہیں وہ بھی بڑی حد تک بالواسطہ عدم مساوات آمدنی کا نتیجہ ہیں۔

مزدوروں کی تحریک کو عدم مساوات کے خلاف ایک قسم کا ردعمل کہا جا سکتا ہے۔ آجروں اور مزدوروں میں جو کشمکش آج کل ہو رہی ہے اس کی تہہ میں بھی تلخ حقیقت کار فرما ہے۔ مزدوروں کا اپنے آپ کو منظم کرنا، بلکہ سیاسی طاقت کا حاصل کرنا، یہ تمام امور اس رجحان کو واضح کر رہے ہیں کہ وہ عدم مساوات آمدنی کو اگر مٹانا نہیں چاہتے تو کم کرنا ضرور چاہتے ہیں۔

عدم مساوات آمدنی کو ہم دنیا کی ایک حد تک حیرت انگیز تحریک اشتراکیت کا باعث قرار دے سکتے ہیں۔ امیر و غریب کے فرق کو اٹھا دینے کا خیال جو اشتراکیت کی علت نمائی ہے۔ عدم مساوات آمدنی کے احساس کا نتیجہ ہے۔

الغرض نظام سرمایہ داری، تحریک مزدوران اور اشتراکیت جیسے مسائل کی اہمیت ظاہر ہے اور ان کی اہمیت سے عدم مساوات آمدنی کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔

احمد خاں متعلم بی۔ اے (آخری)

# "ہوسٹل"

## بیتے ہوئے دنوں کی یاد

یہیں میری نگاہوں نے ادائے جستجو پائی	یہیں میری جوانی نے بہارِ رنگ و بو پائی
مرے دل نے یہیں اک کائناتِ آرزو پائی	یہیں بے تاب ہو کر زندگی نے آبرو پائی
یہیں میری اُمنگوں سے کھنچی تصویرِ آزادی
مرے خوابِ تمنّا کو ملی تعبیرِ آزادی

---

یہیں مہتاب کی کرنیں نگاہوں کو جھلاتی تھیں	یہیں دل کو محبت بن کے لہریں گدگداتی تھیں

یہیں بے تابیاں ہر سانس کو نغمہ بناتی تھیں ہوائیں گنگناتی تھیں، فضائیں مسکراتی تھیں
یہیں ہر سانس، ہونٹوں پر تبسم ہو کے آتا تھا
مرا نالہ بھی پابندِ ترنم ہو کے آتا تھا

---

مجھے پہروں جگاتی تھیں، یہیں بھیگی ہوئی راتیں مرے دل میں یہیں اک موج سی لاتی تھیں برساتیں
یہیں ہوتی تھیں غرقِ آرزو بہکی ہوئی باتیں تصنع کو دیا کرتی تھی میری سادگی، ماتیں
سکوتِ لب کو وہ رنگیں فسانہ یاد ہے اب تک
مری بے کیفیوں کو وہ زمانہ یاد ہے اب تک

---

یہیں سرسبز ٹیلوں نے مجھے نغمہ سنایا تھا یہیں رنگیں فضاؤں نے مجھے شاعر بنایا تھا
یہیں بے باکیِ دل نے مجھے جینا سکھایا تھا یہیں طوفان نے میرے سفینے کو بہایا تھا
یہیں قسمت کے چہرے نے نقابِ بیش و کم اُلٹا
مرے جامِ تہی میں بے خودی نے جامِ جم اُلٹا

میکش

# دیہی بنک

اس ملیٹن میں ہم اپنی تمام تر توجہ دیہی اتحادی بنک پر مرکوز کرنا چاہتے ہیں۔ زرعی آبادی کے موجودہ جمود میں دیہی اتحادی انجمن کو غالبًا مدرسے اور پنچایت سے اور بھی زیادہ اہمیت حاصل ہے، اور یہ اس مسئلے کے تمام پہلوؤں کو حل کرنے کے لئے زیادہ موزوں ہے۔ تاکہ یہ اپنے مقصد میں کامیاب رہے، جس اساس پر وہ کام کرتا ہے اُس کو، جیسا کہ ہمارے پہلے ملیٹن میں وضاحت کی گئی ہے، وسعت دینے کی ضرورت ہے۔ اگر یہ صرف سستے قرضے کی فراہمی کے لئے محض ایک ایجنسی کی خدمت انجام دے تو اُسے بڑی حد تک کسانوں کی حالت کے سدھارنے میں کامیابی نہیں ہوگی، اس لئے کہ، جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے۔ قرض کی گرانی اُن کی ابتری کا تنہا سبب ہے۔ جو دوسری معاشی رکاوٹیں اُن کے راستے میں حایل ہیں اُن پر بھی ساتھ ہی ساتھ غور کرنا چاہئے۔ اور اُن سماجی اور مذہبی رسوم کو بھی جو ئی وسایل آمدنی کو زیر بار کرتے ہیں، اس کے دائرۂ عمل سے باہر نہیں رکھا جا سکتا۔ چونکہ اتحادی انجمن قرض ایک ایسا ادارہ سمجھا جا رہا ہے جس کا اہم ترین کام قرض دینا ہے اس لئے اس مجوزہ کثیر المقاصد انجمن کو یہاں "اتحادی دیہی بنک" کہنے میں سہولت ہوگی۔ دیہی بنک کے لئے دیہی صورتِ حال درپیش ہے، جو تحریک اتحادی کے لئے ہے۔ دیہی مسئلے پر اتحادی اصول کے عمل کی ضرورت کا بیان کرنا جو کچھ اس وقت تک کہا جا چکا ہے اُسے دُہرانے کے برابر ہے، جس سے وہ اصحاب جنھوں نے اس موضوع

کا مطالعہ کیا ہے، بخوبی واقف ہیں۔ لیکن چونکہ اس کا امکان ہے کہ ان اصولوں کی پوری اہمیت محسوس نہ کی جاسکے، اس لئے ان امور کا پیش کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے جن کی وجہ سے دیہات سدھار کے لئے تحریک اتحادی مناسب ترین وسیلہ بن جاتی ہے۔

# نکلسن کی رپورٹ

دیہی زندگی میں تحریک اتحادی کی حیثیت کے بیان سے قبل اس امر کی طرف توجہ کرنا ضروری ہو کہ دیہی بنک کی اصطلاح سر فریڈرک نکلسن کی رپورٹ بابتہ ۱۸۹۵ء میں استعمال کی گئی جس میں ہندوستان میں پہلی دفعہ انجمن ہائے اتحادی کے قیام کی تجویز کسانوں کی دقتوں کو دور کرنے کے بہترین ذریعے کی حیثیت سے پیش کی گئی تھی۔ اس یادگار رپورٹ میں، جو اب بہت کم پڑھی جاتی ہے، بلکہ تقریباً بھلا دی گئی ہے، دیہی مسئلہ کا ہر ایک پہلو درج ہے، اور اس کے حل کے لئے تحریک اتحادی کے اصولوں پر عمل کی ضرورت کو پیش کیا گیا ہے، اس طریقے پر کہ جس پر اب چالیس سال کے تجربے کے بعد بھی کوئی اضافہ نہیں کیا جاسکتا۔ اس لئے ذیل کے پاروں میں اس کے استعمال کے لئے کسی معذرت کی ضرورت نہیں۔

# شرائط قرض

اولاً اُن حالات پر غور کرنا ضروری ہے جن میں کاشتکار زیادہ سے زیادہ فائدے کے ساتھ قرض لے سکتے ہیں نکلسن[1] نے ان کا خلاصہ حسب ذیل الفاظ میں پیش کیا ہے:- "قرض دینے والے اور قرض لینے والے کی مکمل قربت؛ پیش کردہ بنک کی حقیقت کے بارے میں قرض دینے والے کو مکمل ضمانت؛ اُس کا سابقہ کفالتوں سے بری ہونا؛ اس کے اصل اور سود کی ایسی مقررہ رقوم میں ادائی جس میں سہولت ہو؛ بقایا کی صورت میں اس قسم کی بازیافت کے عمل کی سہولت کے ساتھ قرض لینے والے کے لئے پوری سلامتی اور آسانی، کسی وقت ارزاں شرح سے قرض لے سکتے ہیں، جو ضمانت وہ پیش کرسکے اُس کے مطابق رقم حاصل کرنے میں، اور ایسی شرائط پر جو بجائے خود اس حد تک منصفانہ ہوں، ادائی کی

---

[1] بعد کے سارے پاروں میں جو اقتباسات درج کئے گئے ہیں وہ صوبہ مدراس میں زرعی اور یا اضیاتی بنکوں کے رواج سے متعلقہ "نکلسن کی رپورٹ ۱۸۹۵ء سے لئے گئے ہیں۔

حد تک اس قدر سہولت بخش ہوں، جانے بوجھے اُلجھاؤ کے تمام خطرات سے اس قدر محفوظ ہوں، مشتہرہ اصولوں پر اس طرح مبنی ہوں، سوائے ایک واجبی بیمے کے، ضرورت یا فوری حاجت پر منہائیوں کا عمل کرنے کے ہر طرح کے رجحان سے اس قدر بری ہوں کہ قرض لینے والے کو اپنی پیش بینی کا پورا پھل ملنے کا اعتماد ہو جائے، اور قرض میں وہ اپنی پیداآور قوتوں اور اپنے استحکام کے لئے ایک زبردست امدادی قوت محسوس کرے۔ ادائی قرض کی شرائط خاص طور پر ایسی ہونی چاہئیں کہ کسان کاروبار کے فائدے سے قرض ادا کر سکے۔ اراضی کی ترقی کے لئے جو قرض لیا جائے کئی اقساط میں ادا طلب ہونا چاہئے۔ فصلوں یا گذران کے لئے پیشگیات بلحاظ سہولت یکمشت یا با اقساط ادا طلب ہونی چاہئیں۔ یہ ایک بدیہی حقیقت ہے کہ وہ قرضے جو ایسی ترقیاتی مہموں پر لگائے گئے ہوں جن میں فائدہ رفتہ رفتہ ہوتا ہو ادا نہیں کئے جانے چاہئیں سوائے ایسی اقساط کی شکل میں جو اس مہم کی مدت کے مطابق ہوں"۔

## مہاجنوں کے فراہم کردہ قرضوں کے نقایص

"اُن دلایل سے جانچا جائے تو افراد سے قرض لینے میں نقصان ہے۔ مہاجن وقت پر قرض ضرورت کے مطابق دیتا تو ہے، لیکن چوں کہ خانگی سرمایے پر تجارت کرتا ہے جس میں کبھی کبھی قرضے لے کر اضافہ کیا جاتا ہے، اس لئے اس کے لئے جس وقت اور جس قدر قرض طلب کیا جائے اس کا ایصال ناممکن ہے۔ مہاجن سوائے اپنے ضمیر کے جو اُس کی مرضی کے مطابق بدلتا رہتا ہے کسی اور اصول کی پابندی نہیں کرتا۔ وہ ہمیشہ قرض لینے والے کی شدید ضرورت کے لحاظ سے اونچی شرائط پیش کرتا ہے نہ کہ پیش کردہ ضمانت کے موافق۔ یہ انسانی فطرت کا نقص ہے کہ وہ لوٹ کی طرف مایل رہتی ہے۔ اس کے حسابات اگر وہ رکھتا بھی ہے تو وہی ہوتے ہیں جو وہ لکھنا چاہتا ہے، اور بس، جن پر کوئی پابندی یا تنقیح نہیں ہوتی اس کے رقم یا قوت کے لالچ میں بہ جانے کا امکان ہے وہ اپنے اصل کو ایک بڑی مدت تک متقفل رکھنے یا چھوٹی چھوٹی ان گنت اقساط میں واپس لینے (اُس سود کے لگ بھگ جس پر وہ قرض دیا گیا تھا) پر راضی نہیں ہو سکتا برخلاف اس کے چوں کہ مہاجن پر اعتماد کرنا ناممکن ہے، جس کو قرقی یا دوسری سرسری وصول یابی کے اختیارات حاصل ہیں، اس لئے اُس کو اپنے قرضوں کی بازیافت میں قابلِ لحاظ حد تک اخراجات تعویق، خسارہ اور فریب کا شکار بنایا جاتا ہے، ایسا خسارہ جس کی تلافی وہ اپنے اہلِ معاملے سے ایک کافی حد تک زیادہ رقم وصول کر کے کرتا ہے۔ اس طرح کہ

پابندی کے ساتھ ادا کرنے والوں اور معزز قرض گیروں کو خلاف ورزی کرنے والوں کی غلطیوں کی سزا بھگتنی پڑتی ہے۔ اس لئے یہ یقینی ہے کہ مہاجن کے قرضوں کی جگہ منظم قرضوں کی دیہی ترقی کے لئے ضروری ہے۔ انفرادی نظام صرف ایک ابتدائی منزل ہے جس کو دولت عامہ، امن و امان، ساکھ اور شرکت انجمن کی عادت کی ترقی کے ساتھ چھوڑ دینا چاہیے"

# قرض کی تنظیم مقروضیت کا علاج نہیں

دوسرا امر جس کا خیال رکھنا چاہیے یہ ہے کہ اگرچہ قرض گیری جو صرف سرمایے کی عارضی نقل و حرکت کی وجہ سے عمل میں آتی ہے، قابلِ اعتراض یا کمزوری کی علامت نہیں ہے۔ اور درحقیقت مزارعین کی ایک عالمی ضرورت ہے، اُن کی مقروضیت کی وجہ زیادہ تر زراعت کے مطالبات سے باہر- افلاس و جہالت، ناعاقبت اندیشی، بے پرواہی، موسمی تباہیاں، اور متعدی امراض، سماجی اور مذہبی رسوم و رواج، غصب اور ربا کے مطالبات ہیں۔ اس لئے اگرچہ کاشتکار کو تباہ کن شرح سود اور مہاجنوں کے غصب سے محفوظ رکھنے کی غرض سے منظم قرض کے رواج کی ضرورت ہے، یہ صاف ظاہر ہے کہ "چوں کہ مقروضیت محض غاصب کے عمل کا نتیجہ نہیں، اس لئے محض قرض کے انتظامات میں تبدیلی بجائے خود کوئی بنیادی علاج نہیں کر سکتی۔ مقروضیت کا اصل سبب مہاجن ہیں، وہ اس کے بار میں اضافہ کرتا اور اس کی دقتوں کی شدت اور طوالت میں اضافہ کر دیتا ہو، لیکن وہ اس کا اصل سبب نہیں۔ عام طور پر کہا جا سکتا ہے کہ مقروضیت کی اصل کے کئی عناصر ہیں۔ اس کا سبب قومی اور شخصی خصوصیات اور ساتھ ہی ساتھ افراد کی ذات سے خارج اسباب جیسے قوانین، سماجی رسم و رواج، وراثت کے طریقے، موسمی دقتیں اور اسی قسم کی چیزیں ہیں۔ اس لئے یہ فرض کرنا بڑی غلطی ہے کہ مقروضیت کا مسئلہ صرف قرض دینے والوں کے بدل دینے سے حل ہو جائے گا۔ مہاجن کی جگہ بنک کو دینا مقروض کاشتکاروں کو قرض ادا کرنے کے قابل بنانے کے برابر نہیں ہے بر خلاف اس کے جب تک مقروضیت کے اسباب دور نہ کئے جائیں، قرض گیری کی سہولتوں اور آسان شرائط کی وجہ سے قرض کا بار آسانی سے بڑھ سکتا ہے، قرض کی خصوصی سنگینی گھٹ سکتی ہے لیکن اس کی مقدار میں تناسب سے زیادہ اضافہ ہو جائے گا۔ اگر یہ مناسب رائے جو بہ نسبت واقعات کے زراعت کی ضروریات کے معقول مطالعے پر مبنی ہو کہ رعایا اور زر اور سرمایے کی خواہش مند اس لئے ہے کہ وہ اُسے زمین پر بہانا چاہتی ہے، اگر، دوسرے الفاظ میں ترقی اراضی کے

بنک رعایا کی تمناؤں کے مرکز نہ ہوتے۔ اگر ارزاں اصل کی جستجو صرف کسی قسم کے عملی طور پر پیدا آور قرض دینے والے بنک کے لئے کی جاتی جو ارزاں سرمایہ فراہم کرے، ضرورت پوری کرے گا اور متقروض کے قرض میں جس قدر اضافہ ہوگا۔ ان پیدا آوری اور خوش حالی میں اسی قدر اضافہ ہوگا، لیکن یہ ایسا نہیں ہے راست اخراجات اراضی و ترقی زراعت آخری چیز ہوگی جس کے لئے قرض کی جستجو کی جاتی ہے۔ اس وجہ سے قرض آسانیوں سے زیر بار کن، اور غیر پیدا آور قرض کی مقدار میں اضافہ ہوجانے کا اندیشہ ہے یہ مفروضہ محض ایک خواب کی سی نوعیت رکھتا ہے کہ جونہی بنکوں کے ذریعے ارزاں قرض کا طریقہ رائج کیا جائے گا کاشتکاروں کی مشکلات دور ہو جائیں گی۔ انھیں محض ارزاں قرض یا قرض کی سہولتیں دور نہیں کرسکتیں، بلکہ اس کے لئے کفایت، آیندہ کے لئے پس انداز، اور قرض لینے میں احتیاط میں اضافہ بلکہ اس کو قانونی طور پر نافذ کرنے کی ضرورت ہوگی۔ شرائط تو آسان کردی جانی چاہئیں لیکن قرض لینے کی عادت کو بھی محدود کردینا چاہیے۔

## قرض فائدہ بخش اور تعلیم دہ ہونا چاہیے

اس لئے یہ ضروری ہوجاتا ہے کہ جو قرض کاشتکار لیتا ہے جہاں تک ہمیشہ اس کی رسائی میں رہنے کا تعلق ہے، بے شک ارزاں اور آسان ہونا چاہیے، لیکن یہ ایسا قرض ہونا چاہیے جو اس طرح مل سکے کہ اس کو حاصل کرنے کا عمل اور اس کے لئے کوشش، قرض لینے والے کو تعلیم دے، ضبط سکھائے اور اس کی ہدایت کرے۔ یہ صرف ایسے افراد کے نام منظور کیا جانا چاہیے جنھوں نے سوچنے منصوبے بنانے اور کفایت شعاری کی قابلیت بہم پہنچائی ہو۔ اس کی فراہمی کا طریقہ اپنی آپ اور باہمی امداد سکھانے والا ہونا چاہیے اور اس طریقے کی توسیع قرض کے مسایل کے باہر کرنے کا میلان پیدا کرنا چاہیے۔ اس کو نہ صرف غصب کے خطرات کو دور کرنے میں محفوظ ہونا چاہیے، بلکہ پابند، محتاط اور پیدا آور ہونے کی حد تک بھی۔ جس چیز کی ضرورت ہے وہ ارزاں اصل کا محض لنڈھا دینا ہرگز نہیں، ایسے طبقوں کو جو اس نعمت کے لئے تیار نہ ہوں محض ارزاں اور سہل الحصول قرضوں کی منظوری نہیں۔ ضرورت ہیں اندوختگی سہولتوں میں اضافہ، بنک میں رقمیں امانت رکھوانے پر لوگوں کو اکسانے یا دوسرے الفاظ میں کفایت شعاری، دور بینی اور خود اعانتی کی خوبیوں کو ان مقاصد کے تحت منظم کردہ اداروں کے ذریعے ترقی دینے کی ہے۔"

# اتحادی دیہی بنک بہترین انجمنی ہے

ایسے بنک جو ،، کفایت شعاری اور قرض دونوں کی ضروریات کو بہ یک وقت پورا کرتے ہیں اور ساتھ ہی ساتھ اُن صفات کو بھی بڑی حد تک ترقی دیتے ہیں جو اعلیٰ قومی سیرت کے لئے ناگزیر ہیں، اتحادی دیہی بنک ہیں۔ یہ ایسے سرمایہ داروں کی جانب سے قایم نہیں کئے جاتے جو اپنی رقوم پر مقسوم حاصل کرنے کی اُمید میں روپیہ لگانے کی جستجو کرتے ہیں۔ اور اس لئے قرض لینے والوں پر اس کے اثرات کا خیال کئے بغیر کاروبار کو وسعت دیتے ہیں۔ بلکہ یہ لوگوں کی چھوٹی چھوٹی جماعتیں ہیں جو سب کے سب ایک ہی پڑوس سے تعلق رکھتے ہیں، جو اپنے پس انداز کو یکجا کرتے ہیں، کفایت شعاری اور پیش بینی کے ذریعے سرمایہ حاصل کرتے ہیں، اور پیدا آور استعمال کی غرض سے فروخت کی رقم کو واجبی شرائط پر خود قرض لیتے ہیں۔ رہنما اصول کفایت شعاری، اپنی مدد آپ کرنا اور باہمی امداد ہیں۔ کفایت شعار پیش بین اور سنجیدہ افراد اور نسبتاً کم محتاط اور بے پرواہ افراد یکجا ہوتے ہیں؛ اور ایک دوسرے کے اثر سے انھیں کفایت شعاری اور احتیاط کے خیالات اور عادات اختیار کرنے کی ترغیب دیتے ہیں۔ رقم احتیاط کے ساتھ پس انداز کی جاتی ہے اور اس سے بھی زیادہ احتیاط کے ساتھ صرف کی جاتی ہے۔ بنک ایسے افراد کی ایک انجمن ہے، جن میں سے ہر ایک دوسرے پر پیش بینی اور پیدا آوری کے اثرات ڈالتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بنک نہ صرف باہمی موزونیت اور سہولت کی مسلمہ ضروریات کی تشفی کرتا ہے، بلکہ سب سے زیادہ نمایاں طور پر سلامتی کے مقصد کو بھی پورا کرتا ہے“

# دیہی بنک کے فایدے

نکلسن نے دیہی بنک کے فایدے حسب ذیل بیان کئے ہیں :۔

(۱) قرض گیرندہ کے لئے ان کی مکمل باہمی موزونیت“ (۲) اُن کے مقامی اعتماد کو اُبھارنے اور اس کے نتیجے کے طور پر مقامی اصل حاصل کرنے کی قابلیت۔ (۳) اپنے اہل غرض کے متعلق اُن کی صحیح صحیح معلومات اور بہ حیثیت ہم قریہ کے ان پر اثر، اس کے نتیجے کے طور پر فریب کو روکنے اور دفتر رجسٹریشن میں چھان بین کو غیر ضروری قرار دینے کی قابلیت (۴) چھوٹے سے چھوٹے قرضے ایصال کرنے کا اختیار، اور کوئی کام جو گاؤں کے رواج اور انفرادی ضرورت کے مطابق ہو، چاہے کتنا

ہی معمولی کیوں نہ ہو اپنے ذمے لینے کا اختیار۔ اور درحقیقت چھوٹے کاروبار کو ترجیح دینے کا اختیار (۵) کسی سابقہ قرض کی عام ادائی کو غیر ضروری قرار دینے کا اختیار، ایسی ادائی جس کا مطالبہ ایک تعلقہ بنک کے قیام کی تمہید کے طور پر بھی کیا جائے بنک ہر صورت میں قرض گیرندہ کے سابقہ قرضوں کی مقدار معلوم کریں گے، قرض خواہ سے نقد ادائی کے لئے کسی خاطر خواہ تصفیے کی غرض سے بہ حیثیت ثالث گفتگو کریں گے۔ طے شدہ رقم ادا کریں گے اور بقیہ رقم کو اپنی جانب واجب الادا تسلیم کریں گے (۶) اُن کی ارزاں طور پر بلکہ بہت بڑی حد تک بغیر کسی معاوضے کے مفت کام کرنے اور اس طرح ارزاں قرض فراہم کرنے کی صلاحیت۔ (۷) اُن کا مقامی اصل اور اُس کے سارے منافع کو گاؤں کے اندر رکھ سکنا اور اتحادی انجمنوں کے خصوص میں اُن کا اراکین اور قرض گیروں کے لئے سارے منافع کو اپنے پاس محفوظ رکھنا۔ (۸) پیداوار کی فروخت اور ضروریات کی خرید میں اپنے اراکین کے لئے بہ حیثیت ایجنٹ اور دلال کے کام کرنے کی قابلیت (۹) دیہی اجناس خانوں کی طرح کام کرنے کی قابلیت، جو عام سالوں میں خود اپنے وسایل سے خوراک اور بیج کے لئے اجناس قرض دیتے اور مصیبت کے زمانے میں ان وسایل سے قرض دینے کے علاوہ سرکاری یا دوسری منظوریوں سے اُس میں اضافہ کرتے ہیں (۱۰) ریاست اور زرد کے مابین واسطے کے طور پر کام کرنے کی قابلیت، ترقی اراضی۔ مویشی وغیرہ کے لئے قرضوں کے معاملے میں ہو یا دوسری زرعی یا صنعتی ترقیوں کے بارے میں۔ یا سخت موسمی دباؤ کے موقع پر (۱۱) قرضوں کے صحیح استعمال کے بارے میں قرض گیروں کو متاثر کرنے اور معاہدے کے مطابق قرضوں کے استعمال پر نظر رکھنے کا اختیار (۱۲) فریب آمیز خلاف ورزیوں اور املاک کی سازشی فروخت کو روکنے کی قابلیت اور خلاف ورزی کی صورتوں میں ان چھوٹی چھوٹی املاک کو جو ضمانت کے طور پر پیش کی گئی ہوں مفید طور پر استعمال کرنے کی قابلیت (۱۳) باہمی ترقی، باہمی عمل، معائنہ اور تنقیح حسابات کی غرض سے ان کا اپنے آپ کو انجمنوں کی شکل دینے کا رجحان (۱۴) کفایت شعاری کا باہمی میل جول اور اپنی آپ امداد کے بارے میں اُن کے متعلق تعلیم دہ اثرات، گاؤں میں اُن کی مسلسل موجودگی، مسلسل موضوعی اسباق، اور اپنے اراکین کی مصروفیات خیالات اور خدمت سے اُن کی پیہم اگرچہ معمولی اپیل (۱۵) انفرادی اہلیت کے دونوں پہلوؤں یعنی پبلک زندگی اور قومی سیرت کو ترقی دینے کا رجحان۔

## دیہی بنک کے مسایل

مختصر یہ کہ مقروضیت کا بنیادی علاج قرض کی تنظیم میں نہیں بلکہ کسانوں کی ساری غیر ضروری مجبوریوں کو

دور کرنے، اور ہر قسم کی ترقی کو آگے بڑھانے میں ہے، چاہے وہ رسم و رواج میں ہو، سماجی خصوصیات میں، بازارات کے کھولنے میں، معقول تعلیم کی اشاعت میں، زرعی اور صنعتی طریقوں کو ترقی دینے میں۔ الخ۔ قرض کی تنظیم بذات خود ایک اہم تسکین بخش چارہ کار ہے، اس لئے کہ ضروری اصل کی قیمت اس طرح بڑی حد تک کم کردی جاسکتی ہے، جس کی وجہ سے کسان دائمی بے بسی اور ساری عمر کی پریشانی کے بغیر قرض لے سکتا ہے۔ لیکن محض سود میں تخفیف کے معنی ضروری طور پر یا عام طور پر مقروضیت میں تخفیف کے نہیں ہوں گے، بلکہ ایک حد تک جیسا کہ عام معاشی تاریخ ہمیں بتاتی ہے اس کی وجہ سے قرض کی مقدار میں اضافہ ہوجائے گا۔ رقم کے ارزاں ہوجانے کی وجہ سے قرض زیادہ لیا جائے گا۔ سالانہ خرچ تو وہی رہے گا لیکن مقدار دگنی ہوجائے گی۔ اس لئے قرض کے ایسے طریقوں کی دریافت ضروری ہے، جو نہ صرف موجودہ سے نصف شرح پر اصل فراہم کرسکیں بلکہ اسی حد تک مقروضیت کو گھٹانے کی طرف بھی مایل ہوں۔ اتحادی انجمن ہائے قرض یا دیہی بنک نہ صرف یہ مقاصد پورے کریں گے، یا ان کے حصول کی طرف مایل رہیں گے بلکہ ساتھ ہی ساتھ متعدد پسندیدہ بلکہ نہایت اہم خصوصیات جیسے کفایت شعاری، پیش بینی اور باہمی امداد کے جذبے کو ترقی دیں گے۔ اتحاد کی ایسی صورتیں پیدا کریں گے، جو ہر شخص کو اس کی محنت کا صحیح معاوضہ دلانے کی طرف مایل ہوں، اور ترقی کے ایسے اکسانے والے خیالات پیدا کریں گے جن کی کسانوں کی قدامت اور تنہائی پسند جماعت کو اس قدر سخت ضرورت ہے۔ ایسی انجمنیں ہر جگہ معاشی اور اخلاقی ترقی کے مراکز قایم کریں گی جیسا کہ جرمنی اور اطالیہ میں قایم کئے گئے ہیں۔

## پانچ لازمی شرایط

یہ ایک عملی حقیقت ہے کہ ہندوستان میں اتحادی انجمنوں نے اس اعلیٰ مقصد کو سامنے نہیں رکھا، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ دیہی زندگی کے معیار کو بہتر نہیں بناسکیں، جس کی ان سے توقع تھی اگر اس تحریک کو دوبارہ تقویت دینا ہو تو ان انجمنوں کو اس وسیع مفہوم میں جس میں نکلسن نے "دیہی بنک" کی اصطلاح استعمال کی ہے دیہی بنک بن جانا چاہئے اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے موجودہ طریقۂ کار میں پانچ سمتوں میں ترمیمات کی جانی چاہئیں:-

(۱) بنک کو چاہئے کہ ساری دیہی زندگی کو اپنے دائرۂ عمل میں داخل کرلے (۲) اس کا مقصد گاؤں کے ہر فرد کو شامل ہونا چاہئے (۳) اہم اور ضروری اتحادی اصولوں کی زیادہ پابندی کی جانی چاہئے (۴) اراکین سے

باہم معاملت اور مسلسل تعلق ہونا چاہیے اور (۵) متعدد اور منتشر اراضی کی جگہ بعض منتخب رقبوں پر توجہات کو مبذول کرنا اس کا مقصد ہونا چاہیے۔ ان میں سے ہر ایک نکتہ کے لوازم کو قدرے تفصیل کے ساتھ سمجھنا ضروری ہے۔

## (۱) ساری دیہی زندگی کو اپنا موضوع بنانا چاہیے

پہلا نکتہ، جو پہلے بلیٹن کا اصل موضوع تھا دیہی زندگی کے ہمارے تجربے کی روشنی میں مزید وضاحت چاہتا ہے جن پانچ شرائط کا یہاں ذکر کیا گیا ہے اُن سے عام طور پر بحث کرنے کے بعد اس کو تفصیل کے ساتھ سمجھانے میں زیادہ سہولت ہوگی۔ مختصر یہ کہ دیہی بنک کی حیثیت صرف ایک قرض کے منبع کی نہیں ہونی چاہیے، بلکہ اس کو اجناس کی فروخت کے کاروبار اور ضروریات کی خرید میں مدد دینا چاہیے، زرعی اور صنعتی ترقی میں مستعدی کے ساتھ حصہ لینا چاہیے، سماجی اور مذہبی رسم و رواج کو متاثر کرنا اور انھیں بہتر بنانا چاہیے۔ اس کو چاہیے کہ اجتماعی زندگی کو ترقی دینے، اور ہر سمت میں مددگار اور کارآمد ہونے میں خاص طور پر کوشش کرے۔ اتلاف کے سارے راستے بند کر دیے جانے چاہییں، اور پیداوار میں اضافے کے سارے طریقوں کو ترقی دینی چاہیے۔ یہ اعلیٰ مقاصد پہلے ہی سے قائم کیے جانے چاہییں، انھیں کسی بعد کی منزل میں یکایک داخل نہیں کیا جا سکتا۔ حقیقت یہ ہے کہ جب ایک دفعہ اس ادارہ کا کام تنگ شکنجوں میں کس چکتا ہو اُس میں وسعت پیدا کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ اراکین کو شروع ہی سے اس نصب العین کی تعلیم دی جانی چاہیے، جن پر مستعدی کے ساتھ عمل کیا جانا چاہیے۔ بنک کو ایک نظام عمل کا پابند ہونا چاہیے، اور مصروفیات یکے بعد دیگرے شروع کی جانی چاہییں۔ سال بہ سال نتائج پر تبصرہ کیا جانا چاہیے، اور اپنے کارناموں کی بنیاد پر نیا پروگرام مرتب کرنا چاہیے۔ اس معاملے میں انجمن بکاری اور محکمہ جاتی عملہ مفید مدد کر سکتا ہے۔ انجمن بکاری کو جس کی تنظیم پہلے بلیٹن میں مصرحہ طریقوں پر عمل میں آنی چاہیے دیہی بنک سے زیادہ سے زیادہ تعلق رکھنا اور اس کی باہم رہبری کرنی چاہیے۔ ان دو کا ایک قریبی تعلق دیہی بنک کو تیزی کے ساتھ ترقی کرنے اور دیہی زندگی سے تعلق رکھنے والی مختلف مصروفیات کو اپنے ذمے لینے کا موقع دے گا

## (۲) گاؤں کے ہر شخص کو شریک کرنا چاہیے

دوسری شرط پہلی شرط کا لازمی نتیجہ ہے۔ اگر بنک کو دیہی زندگی کے سارے امور کو کامیابی کے ساتھ سرانجام

کرنا ہو تو اُس کی رکنیت جہاں تک ہو سکے وسیع ہونی چاہیئے، اور گاؤں کا ہر کارندہ اس میں شریک ہونا چاہئے۔ رکنیت پر قیود کے بارے میں عام طور پر جو وجوہات بیان کی جاتی ہیں یہ ہیں کہ گاؤں میں ہر شخص ایک حیثیت کا نہیں ہوتا اور زورآوروں اور کم زوروں کے یکجا ہو جانے سے نتیجہ اول الذکر کی اپنے مقاصد میں کامیابی اور ثانی الذکر کے مفاد کی طرف سے بے توجہی کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ لیکن رکنیت کی تحدید نے بھی اس کو ہمیشہ نہیں روکا، اور موجودہ انجمن ہائے اتحادی کے خلاف ایک عام شکایت یہ ہے کہ معدودے چند متمول اراکین قرض کی ایک بڑی مقدار اپنے لئے مخصوص کر لیتے ہیں۔ اس کے علاوہ واحد تحفظ معقول دیکھ بھال، نگرانی اور بنک کے کام سے ہر رکن کی نسبتاً زیادہ دلچسپی ہے۔ بنک کا مقصد سب سے گرے ہوئے کو بڑھا کر زیادہ سے زیادہ کارکردگی رکھنے والے کے درجے تک پہونچانا ہے۔ اس لئے یہاں ہر شخص کے لئے گنجایش ہونی چاہیئے۔ بنک ہر شخص کی ضروریات، ساکھ یا حیثیت کے مطابق خدمت کرے گا۔ مفلس ترین آدمی بھی جو کسی قسم کا قرض لینے کے قابل نہیں بنک سے دوسرے فایدے اُٹھا سکتا ہے مثلاً ارزاں خرید، سماجی اور مذہبی اخراجات کو گھٹانے میں اخلاقی تائید کاروبار اتحادی میں تربیت۔ دیہی اقتصاد میں نہ صرف غذا پیدا کرنے والا شامل ہے بلکہ لوہار، بڑھائی، جولاہہ، چرم ساز، خاکروب اور متعدد دوسرے دیہی خدمت گذار شامل ہیں۔ ان میں سے ہر ایک سماجی اور مذہبی رکاوٹوں کا شکار بنا ہوا ہے جن کی فراہمی اصل، اس کے کام کی تنظیم وغیرہ کے امور میں بنک مفید طور پر مدد کر سکتا ہے۔ سماج کے ہر شخص کو ایک مسئلہ درپیش ہوتا ہے، اور بنک ہمہ گیر حل کے ذریعے اُس کے حل میں خاطر خواہ حصہ لے سکتا ہے۔ جوں جوں انتظامی عملہ تجربہ کار ہوتا جائے اور زیادہ ساکھ قایم کرلے بنک اپنی رکنیت میں اضافہ کرکے ان میں سے اس قدر زیادہ مسایل کو حل کر سکتا ہے جس قدر کہ اس سے ممکن ہو سکے۔

## اتحادی اصولوں کی پابندی

اس کا امکان ہے کہ تیسری شرط یعنی اتحادی اصولوں کی زیادہ حد تک پابندی کو اتحادی کارکن ایک نصب العینی صلاح سمجھیں، جس کو ان کے حقیقی تجربے نے ثابت کر دیا ہے کہ عملی جامہ پہنانا مشکل ہے۔ یہاں اس مشکل کے وجود سے انکار کرنا یا اُس کی اہمیت کو کم کرکے دکھانا مقصود نہیں ہے۔ لیکن اس پر غور کرنے کے طریقے میں تبدیلی کی جائے تو اس کا امکان ہے اتحادی اصولوں کی زیادہ مطابقت کا یقین حاصل ہو سکے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے حسب ذیل چار ہائے کار ایک عملی ذریعے

کے طور پر تجویز کئے جاتے ہیں :-

## بنک کے اپنے لئے اصل جمع کرنے پر اصرار

پہلا اتحادی اصول یہ ہے کہ قرض کفایت اور پیش بینی پر مبنی ہونا چاہئے ۔ اس کے نظر انداز ہوجانے کا ایک اہم سبب یہ ہے کہ ابتدائی انجمن سے اس وقت یہ مطالبہ نہیں کیا جاتا کہ وہ اپنے لئے اصل جمع کرنے کی کوشش کرے ۔ اصل جمع کرنے کے لئے مرکزی بنک موجود ہیں جو ابتدائی انجمنوں کو قرض دینے کے لئے ضرورت سے زیادہ بے چین رہتے ہیں ۔ ابتدائی انجمن کو سمجھ لینا چاہئے کہ وہ صرف ایک کمیشن ایجنٹ نہیں بلکہ بنک ہے جس کی اچھائی کو مقامی طور پر اصل جمع کرنے کی اہلیت سے جانچا جائیگا ۔ اس لئے اس کو چاہئے کہ مرکزی بنک کا دروازہ کھٹکھٹانے سے پہلے دیہاتیوں کے بے کار اندوختوں کو حاصل کرکے اپنے لئے سرمایہ فراہم کرنے کی کوشش کرے ۔ ممکن ہے ابتدا میں اُسے مقامی طور پر وہ سب کچھ نہ مل سکے جس کی اُسے ضرورت ہو اور کمی کو مرکزی بنک یا انجمن نگہداری سے قرض لے کر پورا کرنا پڑے ۔ لیکن مقصد تو جہاں تک ہو سکے اپنی مدد آپ کرنا ہونا چاہیے اس سے اپنی مدد آپ کرنے اور باہمی امداد کا سبق بھی ملے گا ۔ یہ کوئی نصب العینی صلاح نہیں ۔ اس وقت بھی ایسی ابتدائی انجمنیں موجود ہیں ، جو اپنے سرمایے سے کام کر سکتی ہیں ۔ صرف ریاست حیدرآباد ہی میں اس قسم کی (۳۰۰) انجمنیں ہیں جو اپنے اراکین کو ۶ ¼ فی صد کی شرح سے قرض دے سکتی ہیں ۔ اسی ریاست میں راقم کو ایک دیہی قصبے میں ایک نام نہاد شہری انجمن سے واقف ہونے کا موقع ملا جس کے بیشتر اراکین چھوٹے چھوٹے مزارعین ہیں جو اس حصصی سرمایے پر کام کر رہے تھے جو خود انھوں نے جمع کرایا تھا ۔ بدقسمتی سے ابتدائی انجمنوں کے اراکین کے پس انداز سے اپنے حصصی سرمایے کے حاصل کرنے کا طریقہ (مثلاً یہ کہ اُن کے قرضوں میں غیر معمولی اضافے کے ذریعے) اور ساتھ ہی ساتھ گاؤں میں اراکین اور دوسرے افراد سے امانتی رقوم حاصل کرنے کے اصول پر بیشتر مقامات پر عمل کیا گیا ، اور کفایت شعاری اور باہمی امداد صرف ان انجمنوں کے مقاصد ناموں کی زینت بنے ہوئے ہیں ۔

## (ب) منضبط اخراجات

دوسری سیاست جس میں موجودہ طریقوں کو بدلنا چاہئے اراکین کے ساتھ معاملہ کرنے کا طریقہ ہے ۔ یہ اس قسم کا

ہونا چاہئے کہ پس انداز کرنے اور تمام امکانی اسراف سے بچنے کے لئے موزوں ہو۔ یہ ایک بدیہی حقیقت ہے کہ انجمن اپنے تمامی کا وجود قرضوں پر نگرانی رکھنا ہے، لیکن اس وقت قرض جس طور پر منظور کیا جاتا ہے، اُس کی وجہ سے بسا اوقات نگرانی کے لئے کوئی گنجایش نہیں رہتی۔ ضرورت جس چیز کی ہے وہ منضبط اخراجات ہیں، اور اس کا یقین اُس وقت حاصل کیا جاسکتا ہے جب کہ تمام مقاصد کے لئے یہ انجمن ایک تجارتی ملک کی طرح کام کرے۔ کسی بنک کا ایک اہم وظیفہ یہ ہے کہ نقد رقم کے استعمال میں کفایت پیدا کرے، اور دیہی بنک، اگر اُس کی تنظیم ایک ہمہ گیر بنیاد پر کی جائے، یہ اچھی طرح کرسکنے کے قابل ہوجائے گا۔ کسی رکن کو جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے، تقریبًا وہ سب بنک اُس کے لئے حاصل کرسکتا ہے، احکام طلبی مال کے ذریعے ایسے مسلمہ گوداموں کے توسط سے، جو انجمن بنکاری سے ملحقہ ہوں۔ اس صورت میں اراکین کو نقد رقم دینے کی کم تر ضرورت پیش آئے گی، جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ قرضوں کے غلط یا مسرفانہ اور غیر ضروری اخراجات کے لئے استعمال ہونے کے مواقع کم ہوجائیں گے رکن کی نقد کمائی پر بھی اسی قسم کی نگرانی رکھی جاسکتی ہے۔ اگر اجناس اور صنعتی پیداوار بنک کے توسط سے فروخت ہو اور اُس کی قیمت اُس کے کھاتے میں جمع کرلی جائے۔ یہ واقعہ ہے کہ سال بھر کی محنت کا سارا معاوضہ کاشتکار کو یک مشت ایک وقت مل جاتا ہے، جو غیر محتاط خرچ، پس انداز کی کمی، اور غیر معاشی طرز زندگی کا باعث ہوتا ہے۔ جو رقم بنک میں امانت رکھائی گئی ہو وہ سال بھر رکن کو اُس کی ضروریات کے مطابق دی جاسکتی ہے، اور اس دوران میں محفوظ اور نفع بخش رہے گی اگر اراکین کو اپنے سارے کاروبار بنک کے ذریعے کرنے اور حسب ضرورت رقم لینے کی تربیت دی جائے تو کفایت شعاری اور پیش بینی کی عادت خود بخود پیدا ہوجائے گی۔ اپنی موجودہ ضرورتوں کے لئے رکن کو بنک سے زائد وصولی یا بذریعہ چک رقم حاصل کرنے کی سہولت حاصل ہونی چاہئے تاکہ وہ وقتًا فوقتًا ایک محفوظ حد تک، جس کا تعین اُس کی استعداد ادائی کے لحاظ سے عمل میں آئے گا، رقم حاصل کرسکے۔ نقد رقم صرف اسی وقت دینی چاہئے جب کہ بنک مطلوبہ اشیا خود، یا کسی مسلمہ اتحادی گودام کے توسط سے، جس سے اُس نے اس مقصد کے تحت کوئی انتظام کیا ہو، فراہم نہ کرسکے۔ بنک سے اس طرح معاملت کرنے کی عادت کو ترقی دینے کے لئے اس طرح ادا کردہ پیشگیات پر قرض بہ شرح معین کی بہ نسبت ایک کم شرح سے سود عاید کیا جاسکتا ہے۔ بنک کو اس امر کا بھی اطمینان حاصل کرنا چاہئے کہ کسی رکن کی ضروریات، رقم کی صورت میں ہوں یا اشیا کی، جو اُس کے لئے منظورہ حد قرض کے اندر ہوں، بر وقت پوری ہوجائیں اور یہ کہ اُسے کسی بیرونی وسیلے سے کام لینے کی ضرورت پیش نہ آئے۔ قرض کی فراہمی میں تعویق بسا اوقات اراکین کی غیر وفاشعاری کا باعث ثابت ہوتی ہے

# ایک عملی مثال

ان تجاویز کو کہیں قابل عمل قرار نہ دیا جائے، اس لئے یہاں حقیقی مثال ایک انجمن اتحادی کی جو انہی اصولوں پر کام کر رہی ہے اور جس سے راقم حال میں روشناس ہوا، پیش کرنا مفید ہوگا۔ یہ ایک ابتدائی دیہی انجمن ہے لیکن اس کا طریقہ کار مجوزہ بالا طریقوں کا پابند ہے، جن کو کوئی دیہی بنک آسانی کے ساتھ مناسب ترمیمات کے بعد اختیار کر سکتا ہے۔ یہ زیر نظر انجمن میسور مل کے ملازمین کی ہے۔ کفایت اور قرض کی انجمن ہونے کے علاوہ اس نے ایک اتحادی دوکان بھی کھول رکھی ہے، جس میں وہ تمام اشیا رکھی جاتی ہیں جن کی اراکین کو عام طور پر ضرورت ہوتی ہے مثلاً چاول، اور دوسرے اجناس، ایندھن اور کوئلہ، کپڑا اور روزانہ استعمال کی دوسری متفرق چیزیں۔ اراکین اپنی ساری ضروریات اس دوکان سے خریدتے ہیں۔ اصول یہ ہے کہ تمام بیوپار نقد کیا جائے، لیکن اگر کوئی رکن اُدھار خریدنا چاہے تو اُسے ادھار فروش شعبے سے مل سکتا ہے۔ اراکین کو عادتاً اپنی آمدنی سے زیادہ اخراجات کرنے سے روکنے کی غرض سے موجودہ ضروریات کی خرید کے لئے ہر رکن کا قرض اس کی ماہانہ تنخواہ کے ایک حصے تک محدود کر دیا گیا ہے۔ ان حدود کے اندر وہ اس دوکان سے ضروریات خرید سکتا ہے اور مہینے کے آخر میں اس کی جانب جتنی رقم واجب الادا ہو وہ سب اُس کی تنخواہ سے وضع کر لی جاتی ہے۔ ہر خرید و فروخت کے موقع پر رکن کو اپنی پاس بک پیش کرنی پڑتی ہے جس میں اُس کی تنخواہ، اُس کے حصص، منظورہ مقدار قرض اور ساری خرید و فروخت درج ہوتی ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ اراکین کو اُن کے خاندان کی ساری ضروریات کی تکمیل کے بعد اپنی تنخواہ کا ایک جزوی حصہ نقد ملتا ہے۔ اور انھیں اپنی کمائی کو منشیات یا دوسری قباحتوں پر فضول صرف کرنے، اور خاندان کو صرف غذا اور لباس فراہم کئے بغیر چھوڑ دینے کا خیال پیدا ہونے کا امکان کم ہو جاتا ہے۔ یہ طریقہ اراکین کو مقامی ساہوکاروں سے نہایت گراں شرح سے قرض لینے اور اشیا کے لئے غیر واجبی قیمتیں ادا کرنے سے روکتا ہے۔ اور اُن کے ہاتھ اشیا مقدار اور نوعیت دونوں کے لحاظ سے واجبی قیمت پر فروخت کرتا ہے۔ اس دوکان کو جو منافع حاصل ہوتا ہے اس میں بھی وہ فروخت پر مختلف شرح کی شکل میں حصے دار ہو جاتا ہے لیکن سب سے اہم فایدہ یہ ہے کہ رکن کو اُس کی آمدنی کا بیشتر حصہ اُس کی حقیقی ضروریات کی شکل میں اور بہت کم حصہ نقد رقم کی شکل میں ملتا ہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ دیہی بنک اپنے اراکین کی آمدنی پر ایسا قابو نہ رکھ سکے گا، لیکن اس کو چاہئے کہ اپنے اراکین کی پیداوار کو اپنے توسط سے فروخت کرا کے یا فروخت کی ساری رقم کے اس کے پاس امانت رکھوانے پر اکسا کر اس پر قابو حاصل کرنے کی سعی کرے۔ اگر کسی انجمن یا بنک کو اس طریقے پر چلانے کا تہیہ کر لیا جائے تو اراکین کو ایسا کرنے کی تربیت دینا ناممکن نہیں ہوگا۔

مترجمہ میر حسن ام۔ اے (عثمانیہ)

# دوشیزۂ جمال

تھی شبِ مہتاب اور ساری فضا خاموش تھی
ساز میں نغمے تھے پوشیدہ صدا خاموش تھی

غرقِ بحرِ بےخودی میں دہر کے طامات تھے
دل میں رہ رہ کر چمک تھی، جوشِ زن جذبات تھے

ایک سیلابِ تفکر میں بہا جاتا تھا میں
گنگناتا گیت فطرت کا چلا جاتا تھا میں

روبرو تالاب تھا، تالاب پر تھے مہ جبیں
گلبدن، گل پیرہن غارت گرِ دنیا و دیں

عکس تھا پانی میں یا پانی میں اک گلزار تھا
چاندنی کا کھیت گویا لمعۂ انوار تھا

منظرِ پُرکیف سے دل مست و بےخود ہو گیا
ہوش کا سارا خزانہ اک نظر میں کھو گیا

جا بجا فتنوں کا جمگھٹ تھا خرامِ ناز سے
ناوک اندازی تھی میرے دل پہ اک انداز سے

وہ تبسّم ریزیاں وہ شرم آلودہ نظر
چھینٹے اڑتے تھے نزاکت سے لچکتی تھی کمر

جم گئی میری نظر اک مہ جبیں دوشیزہ پر
دل پہ اک بجلی گری حالت ہوئی نحوِ دگر

اک نظر میں اشتیاق و شرم متوالے ہوئے ‏ اک نگاہِ ناز میں داغِ جگر آلے ہوئے
رُخ پر آنچل کھنچ گیا آنچل پہ نظریں گڑ گئیں ‏ پردے ہی پردے میں خاموشی سے آنکھیں لڑ گئیں
ہائے وہ جادو بھری آنکھیں وہ پیکانِ ادا ‏ سر جھکائے، منہ چھپائے میری جانب دیکھنا
عارضِ تاباں پہ تھیں زلفیں بھی لہرائی ہوئی ‏ لب پہ تھا ہلکا تبسم آنکھ شرمائی ہوئی
ہر قدم میں فتنے پنہاں چال تھی مستانہ وار ‏ سرو قد نازک کمر اور اُس پہ جوبن کا نکھار
مست پندارِ جوانی مائلِ انداز تھا ‏ دل میں پیوستہ مرے ہر ایک تیرِ ناز تھا

---

یک بیک منظر نیا آنکھوں میں میری کھنچ گیا ‏ ہو گئیں پریاں ہوا اور رہ گیا وہ مہ لقا
دل مرا برما گیا تیرِ نگاہِ ناز سے ‏ حسرتیں زندہ ہوئیں دل میں اُسی اعجاز سے
دیکھ کر محوِ تکلم جب گُل افشانی ہوئی ‏ یک بیک جذبات میں میرے فراوانی ہوئی
دل کے ہمرہ میں کھنچا جانے لگا اُس کی طرف ‏ کھول کر آغوش حسرت سے بڑھا اُس کی طرف
قطرۂ بے قدر تھا میں مجھ کو دریا کردیا ‏ اُس کے اِس اندازِ مسیحائی نے زندہ کردیا
اوجِ افزا جب نظر آیا شبابِ زندگی ‏ رہ گیا آنکھوں میں میرے بن کے خوابِ زندگی
کُھل گئیں آنکھیں جو کچھ دیکھا خیالِ خواب تھا ‏ وہ پری رُو بر میں میرے تھا نہ وہ تالاب تھا

عالَمِ پُرکیف یعنی عالَمِ تخیل تھا
رُوکشِ فردوس گویا گلشنِ تمثیل تھا

عظیم متعلم بی۔اے (عثمانیہ)

# عالمِ نباتات میں صنفیت

**حیات الحیات** موت تمام جان داروں کے لئے ناگزیر ہے اور اس کو کم و بیش ایک راز سمجھا جاتا ہے۔ ممکن ہے یہ راز مذہب اور فلسفے کو پریشان کردے لیکن فطرت کی نظروں میں کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ قدما کے خیال کے مطابق موت سے زیادہ اہم سوال تولید کا ہے۔ ہر زندہ شے افزایش کے ذریعے اپنی بقا کی کوشاں رہتی ہے اور ہر جاندار انفرادی طور پر اپنی نوع کی افزایش کی خاطر ہر قسم کے ایثار کے لئے تیار رہتا ہے لیکن اس کے باوجود چند صدی قبل تک یہ کسی کے حاشیۂ خیال میں بھی نہ تھا کہ تولید زندگی کی ایک بنیادی خصوصیت ہے۔ ہم یہ تو جانتے تھے کہ جنسی رجحان جو عموماً تولید پر منتج ہوتے ہیں اور اعلیٰ قسم کے جانوروں میں پائے جاتے ہیں لیکن کبھی ہم یہ تصور نہیں کر سکتے تھے کہ ایسا احساس کیڑوں، مکوڑوں میں اور درختوں بیل بوٹوں اور فرن ( Sea weeds ) جیسے ادنیٰ پودوں میں بھی ہوتا ہے۔ لیکن پاسچر نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ تولید نہ صرف اعلیٰ قسم کے جانوروں میں پائی جاتی ہے بلکہ چھوٹے چھوٹے جراثیم بھی جن کو خوردبین کی مدد کے بغیر نہیں دیکھا جا سکتا جنسی ترغیبات سے آزاد نہیں ہیں۔ ہمارا وہ پرانا تخیل کہ انسان مٹی اور پانی کی آمیزش کا نتیجہ تھے ان حالات کی روشنی میں دھندلا پڑ جاتا ہے۔ اسی بنا پر تعلیم یافتہ طبقے میں ایک نئے خیال نے کافی رسوخ حاصل کر لیا ہے جس کو ( Omnevivoevire ) یا حیات الحیات کے نام سے ظاہر کیا جا سکتا ہے۔ اب

یہ خیال ہوگیا ہے کہ نئی زندگی کی تولید دراصل آباو اجداد کے اجسام سے علیحدہ کیا ہوا ایک حصہ ہے یا یوں سمجھ لیجئے کہ ایک پرزہ ہے جو پرانے تختۂ زندگی سے جدا کر دیا گیا ہے۔ اس طرح سے انفرادیت ایک حد تک غیر اہم ہوگئی ہے وہ صرف ایک زینہ ہے نسل کی بقا کا۔ ہر جاندار اگرچہ انفرادی طور پر بچے سے جوان اور جوان سے بوڑھا ہو کر مر جاتا ہے لیکن اس کا وجود اس کے ساتھ ختم نہیں ہو جاتا بلکہ اولاد کے ذریعے اس کی زندگی عموماً ہمیشہ ہمیشہ کے لئے باقی رہتی ہے۔

پارینہ جمادیاتی باقیات اس بات کی کافی شہادت مہیا کرتے ہیں کہ لاکھوں سال قبل زندگی سب سے پہلے سمندروں کے اتھل پانی سے شروع ہوئی اور اس وقت سے اب تک اس کی ایک غیر شکستہ کڑی چلی جا رہی ہے۔

وہ شخص جس نے گلاب سے اس کی شاخ کو جدا کر کے ایک نئے درخت کی نشو و نما کی ہو یا ایک کرٹن سے کئی کرٹن حاصل کئے ہوں یہ نتیجہ نکالے کہ عالم نباتات میں صنفیت ایک مضحکہ خیز عنوان ہے تو بڑی بھاری غلطی کا مرتکب ہوگا کیوں کہ اگر جلد بازی سے کام نہ لیا جائے تو یہی عنوان ممکن ہے خاطر خواہ دلچسپ بن جائے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ پودوں کی صنفی تولید جانوروں کی صنفی تولید سے زیادہ مشابہ معلوم نہیں ہوتی اور وہ زردادہ جو پھولوں میں اکثر پایا جاتا ہے ظاہری شکل و شباہت میں جانوروں کے منوی جوین سے کہیں زیادہ مختلف ہے نہ صرف یہ بلکہ نباتیاتی بیض دان کو بھی حیوانیاتی بیض دان سے کوئی مناسبت نہیں اور بیج کا حیوان کے نطفے سے مقابلہ کرنا یا پھر ننھے پودے کو طفل شیرخوار کا مد مقابل ٹھیرانا دیوانگی ہے۔ لیکن اصولوں کی حد تک ان میں کافی مناسبت پائی جاتی ہے نر اور مادہ کے وہ تولیدی اجزا جن کے ملاپ سے ایک انسان عالم وجود میں آتا ہے بنیادی حد تک بالکل وہی اجزا ہیں جن سے ایک سبز پودا نمودار ہوتا ہے۔

یونان قدیم کا وہ دانش مند حکیم جس کو ہم ارسطو کے نام سے جانتے ہیں۔ اگرچہ علم نباتات میں اپنے ہم عصروں میں سب سے زیادہ واقف تھا۔ لیکن اس کے باوجود اسے پودوں میں صنفیت کی موجودگی کا یقین نہ تھا۔ اس کا ایک نہایت چہیتا شاگرد (Theophrastus) اس علم کا ایک بڑا ماہر گزرا ہے اور اگرچہ ہم اس کو (Father of Botany) ابوالآبائے نباتات کے لقب سے یاد کرتے ہیں لیکن اس کی تحریروں سے بھی یہ پتہ چلتا ہے کہ اس کے پاس بھی صنفیت کا کوئی واضح تخیل نہ تھا۔ بیض دان کو وہ غیر پختہ پھل تصور کرتا تھا لیکن زیرہ دان کی اہمیت سے قطعی ناواقف تھا۔ پلنی کی تحریروں سے البتہ یہ پتہ چلتا ہے کہ صنفیت سے وہ تھوڑا بہت واقف ہو چلا تھا لیکن اس کے بعد ایک کافی عرصے تک اس مسئلے پر مزید روشنی نہ پڑ سکی۔

سولھویں اور سترھویں صدی کے سائنس داں عالم نباتات میں صنفیت کو ماننے پر تیار نہ تھے ممکن ہے یہ اس وجہ سے ہو کہ پودوں کی ایک کثیر تعداد میں اعضائے نر و مادہ ایک ہی پھول پر پائے جاتے ہیں۔ زر دان جیسے اہم تولیدی مادّے کو یہ لوگ اخراجی اعضاء خیال کرتے تھے۔ صنفیت کے کسی واضح تخیل سے قبل بے ثمر پودوں کو مادہ اور ثمر لانے والے پودوں کو نر خیال کیا جاتا تھا اور ان کے بیجوں کو انیثون سے مناسبت دی جاتی تھی۔

ان ابتدائی لوگوں میں جو عالم نباتات کی صنفیت پر یقین رکھتے تھے اُن میں نیمیا کا نام سب سے زیادہ اہم ہے لیکن وہ جو کچھ کہتا تھا صرف تخیل پر مبنی تھا اور کوئی ایسے مشاہدات اور تجربات نہ تھے جن کی بنا پر اس کے خیال کو صحیح سمجھا جا سکتا وہ کہتا تھا۔ "چونکہ حیوانات اور نباتات ایک ہی صانع کا ظہور اور ایک ہی عقل کی پیداوار ہیں اس لئے نباتات میں صنفیت کی تلاش بے معنی نہ ہوگی"۔ اس سلسلے میں جیکب نامی سائنس دان کے تجربات نہایت اہم ہیں اس نے ۱۶۹۴ء میں اپنے ایک دوست کو حسب ذیل تفصیلات لکھی تھیں:۔

"میں نے زر دان کو پھولوں سے علیحدہ کرکے دیکھ لیا ہے کہ اس کا اثر بہت ہی خراب ہوتا ہے۔ میں نے ارنڈ کے پھولوں میں سے زر دانوں کو پختہ ہو کر پھٹنے سے قبل ہی علیحدہ کر لیا اور بعض خانے کو ویسے ہی رہنے دیا تو بجائے اس کے کہ پختہ اور مکمل پھل دستیاب ہوتے صرف غیر مکمل کھوکھلے خول حاصل ہوئے جو زمین پر گرنے کے بعد اُگنے کی بجائے سوکھ گئے۔ اسی طرح جب میں نے پھولوں میں سے اس کی کلغی علیحدہ کر دی تو اُن بالیوں میں بیج ہی نہ آئے"

غرض اس طرح سے مختلف مدارج طے کر چکنے کے بعد یہ قضیہ گارٹنر نامی سائنس داں کے ۲۵ سالہ تجربات کی بنا پر ۱۸۴۹ء میں نہایت ہی مدلّل اور مفصل بحث کے بعد طے پا گیا سائنس دانوں کا خیال ہے کہ پودوں کے ارتقا میں صنفیت کی ابتداء اس وقت سے ہوتی ہے جب کہ بذرہ سب سے پہلے زواجی بذرے کی شکل اختیار کرتا ہے جیسا کہ پارینہ جاتیاتی باقیات سے پتہ چلتا ہے کہ کرہ ارض کا نباتیاتی حصہ ابتداءً صرف ایسے پودوں پر مشتمل تھا جن کا واحد ذریعہ افزایش غیر صنفی تھا اور عالم نباتات میں صنفیت بے جاتی تولید ہی کے توافق کی حیثیت سے حاصل ہوئی لیکن جب وہ ایک مرتبہ عالم وجود میں آگئی تو ان میں کچھ ایسے فوائد پائے گئے کہ باوجود بے جاتی تولید کے آسان و سہل ہونے کے وہ برابر ترقی کرتی رہی۔

صنفی تولید دو مختلف زواجوں کے ملاپ سے وقوع میں آتی ہے اس میں سے ایک زواجہ زیادہ متحرک اور تیز ہوتا ہے اور یہی نر زواجہ ہوتا ہے۔ دوسرا کسی قدر بڑا اور ساکن ہوتا ہے جو مادہ ہے اس کے علاوہ صنفیت کے تمام دوسرے لوازم

مثلاً مور کے چمکیلے پر اور گلاب کی خوبصورت پنکھڑیاں صرف اس وجہ سے اہم ہیں کہ ان کی وجہ سے ملاپ کے موقعے زیادہ سے زیادہ حاصل ہو سکتے ہیں۔

اگرچہ مختلف جانوروں اور پودوں میں تخم حیوان سا یعنی نر اعضا مختلف قسم کے ہوتے ہیں لیکن بنیادی طور پر ان کی ساخت ایک سی ہوتی ہے یعنی یہ سب بہت ہی مختصر نکیلے اور متحرک ہوتے ہیں اس کے برخلاف مادہ زرد اجے عموماً گول زیادہ ماسی اور ساکن ہوتے ہیں۔ مختلف تخم حیوان سا شکل کے ذریعے ظاہر کئے گئے ہیں۔




پودوں کے تولیدی اعضا پھول ہیں۔ اگر گلاب کا پھول لیا جائے تو اس میں سب سے اندرونی طرف چند زرد رنگ کی ساختیں نظر پڑیں گی۔ یہی نر تولیدی اعضا ہیں ان کے درمیان گلابی رنگ کی گول مخملی ساختیں مادہ اعضا ہیں۔ یہ دو چیزیں پھول کی سب سے ضروری ساختیں ہیں اور جیسا کہ اس سے پیشتر بتلایا جا چکا ہے پنکھڑیاں وغیرہ پھول کو خوبصورت بنانے کے لئے پیدا کی جاتی ہیں۔ پھول کے نر اور مادہ اعضا ذیل کی شکل سے بخوبی واضح ہوتے ہیں۔



آپ کو قسم قسم کے پھول نظر آئیں گے۔ ان میں سے بعض خوب صورت، دلکش اور خوش نما ہوں گے اور بعض بدنما اور بے ڈول لیکن ان میں دانائی فراست ہر ایک کا حصہ ہوگی اور سب صنعت کاری کا اعلیٰ نمونہ ہوں گے۔ ان کا مقصد اپنے مفروضہ کام کی انجام دہی اور ان کا نصب العین افزائش نسل کے ذریعے زمین پر زیادہ سے زیادہ تسلط جمانا ہوگا۔ لیکن اپنے مقصد کی تکمیل میں انھیں بہ نسبت جانوروں کے زیادہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے کیوں کہ یہ پابہ گل ہوتے ہیں خوشبو کی جاذبیت موزوں اور تیز رنگوں کا سحر کارانہ اثر اور شہد کی پیدائش جو پودوں کے لئے بالکل بے کار ہوتی ہے یہ سب ننھے ننھے کیڑوں کو متوجہ کرنے کا جال ہے کیوں کہ انھیں پیامبروں کے ذریعے بارزیرگی عمل میں آتی ہے۔

یہ عالم نباتات جو ہمیں اس قدر خاموش۔ بُردبار اور قانع نظر آتا ہے جس کی ہر چیز پر رضامندی۔ خاموشی۔ اطاعت فرماں برداری اور استغراق کے پردے پڑے ہوئے ہیں درحقیقت قسمت اور تقدیر کے خلاف بغاوت اور عزم و استقلال کا ایک مستقل مخزن ہے۔ پودوں کا پالن ہار عضو یعنی جڑ اس کو زمین میں جکڑا رہنے پر مجبور کرتی ہے لیکن اس کے باوجود اس کی تمام کوشش صرف ایک نقطے پر مرکوز ہوتی ہے ان کا اولین مقصد گوشۂ تقدیر سے نجات حاصل کر لینا اور قید کی ان زنجیروں کو توڑ دینا ہے ان کی صرف ایک اور ایک تمنا ہوتی ہے وہ اس چھوٹے اور محدود دایرے کو بڑھاتے بڑھاتے زمین پر زیادہ سے زیادہ تسلّط جمانا اور ایک نئی حسّت و چوبند دنیا میں پہنچ جانا چاہتے ہیں۔

واقعہ تو یہ ہے کہ یہ ننھے ننھے بظاہر بے جان پھول انسانوں کے لئے عزم و استقلال کا درس دیتے ہیں اور ہم کو آزادی۔ ہمت۔ استقلال اور دانائی و فراست کا سبق سکھلاتے ہیں اگر ہم ان سے سبق سیکھیں اور اپنی ترقی کی رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے ان چھوٹے چھوٹے پھولوں کی طرح ہمت و استقلال کو ہاتھ سے نہ جانے دیں تو یقین مانیے ہماری زندگی کا رنگ کچھ اور ہی ہو۔

اس میں کچھ شک نہیں کہ درخت بے زبان ہوتے ہیں نہ تو یہ چل پھر سکتے ہیں اور نہ بات چیت کر سکتے ہیں لیکن آپ کا یہ سُن کر تعجب ہوگا کہ جان دار ہونے کی حیثیت سے یہ بھی ایک دوسرے سے معاشقہ کرتے ہیں۔ یہ لطیف خیال دو ہزار سال قبل پلنی کے دماغ میں اس وقت پیدا ہوا جب اس نے مادہ کھجور کے درخت کی شاخوں کو ایک نر درخت کی طرف ایک خاص انداز دلبرانہ سے جھکا ہوا دیکھا لیکن یہ خیال رکھنا چاہیے کہ ان استادہ بے زبانوں کا معاشقہ چلنے پھرنے والے جانوروں اور انسانوں سے بالکل جداگانہ ہوتا ہے۔ چونکہ یہ چل پھر نہیں سکتے اس لئے زیرے کی کلغی پر منتقلی کے لئے اکثر بیرونی مددگاروں

کے دست نگر ہوتے ہیں کیوں کہ انھیں کے ذریعے نر تولیدی مادہ کلغی یا مادہ عضو پر منتقل کیا جاتا ہے۔ زیرے کی اس منتقلی کو زیرگی کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ زیرگی دو اقسام کی ہوسکتی ہے خود زیرگی اور پار زیرگی۔ اگر ایک ہی پھول کا زیرہ اسی پھول کی کلغی پر منتقل ہو جائے تو خود زیرگی عمل میں آتی ہے اور اگر ایک پھول کا زیرہ دوسرے پھول کی کلغی پر منتقل ہو تو اس کو پار زیرگی کہتے ہیں۔ تقریباً ۸۰ فی صدی پودے خنثیٰ شکل پھول تیار کرتے ہیں یعنی ایسے پھول تیار کرتے ہیں جن میں دونوں تولیدی اعضاء موجود ہوں اس لئے ممکن ہے زیرگی کو ایک نہایت ہی آسان عمل تصور کرلیا جائے اگرچہ بعض حالات میں ایسا ہی ہوتا ہے لیکن چارلس ڈاروِن نے متعدد تجربوں اور سالہا سال کی کوششوں کے بعد یہ ثابت کردیا ہے کہ قدرت خود زیرگی کو پسند نہیں کرتی اور اس کے ذریعے حاصل شدہ پودوں سے ہر طرح کمزور اور ناقص ہوتے ہیں اور غیر موزوں اور ناموافق حالات کا مقابلہ کرنے میں زیادہ کامیاب نہیں رہتے اسی بنا پر دیکھا گیا ہے کہ پودے آسان خود زیرگی پر مقابلتاً مشکل پار زیرگی کو ترجیح دیتے ہیں۔

اس میں کچھ شک نہیں کہ کیڑوں مکوڑوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے پودوں کو طرح طرح کے توافق تیار کرنے پڑتے ہیں کبھی تو یہ رنگ بہ رنگ کی خوبصورت پنکھڑیاں تیار کرتے ہیں اور کبھی خوش بو اور شہد کی تیاری میں انھیں کافی نقصان اٹھانا پڑتا ہے لیکن اگر ساتھ ساتھ ہم ان فوائد پر بھی نظر ڈالیں جو پار زیرگی سے حاصل ہوتے ہیں تو ان فوائد کے سامنے یہ خرچ اور محنت زیادہ گراں معلوم نہ ہوگی انھیں فوائد کی بنا پر دیکھا گیا ہے کہ قدرت ہمیشہ پار زیرگی کو ترجیح دیتی ہے اس کی ایک نہایت ہی آسان تمثیل ہم خود انسانوں میں دیکھ سکتے ہیں کہ قریبی رشتے داروں میں شادی بیاہ ہمیشہ نسل کو کمزور کردیتا ہے اور شاید اسی بنا پر تمام دودھ شریک بھائی بہنوں میں شادی غالباً ہر قوم و مذہب میں ممنوع قرار دی گئی ہے۔ عالم نباتات میں پار زیرگی کے عمل میں لانے کے لئے (۳) ذرائع بہت اہم ہیں۔ (۱) ہوا (۲) پانی (۳) حیوانات کیڑے مکوڑے وغیرہ۔

(۱) ہوا کے ذریعے پار زیرگی عمل میں لانے والے پودے عموماً ہلکا زیرہ وافر مقدار میں تیار کرتے ہیں۔ ان کے نر دان یعنی نر تولیدی اعضاء گرو ندہ ہونے کی وجہ سے ہوا سے بہت آسانی سے ہلنے لگتے ہیں اور اس طرح سے پختہ زیرہ دوش ہوا پر ایک مقام سے دوسرے مقام پر منتقل ہو جاتا ہے اور اس قسم کے پودوں کی کلغیاں چونکہ بڑی اور شاخ دار ہوتی ہیں اسلئے پار زیرگی کے مواقع زیادہ حاصل ہوتے ہیں لیکن چونکہ ہوا کا رُخ اور وقت معین نہیں اس لئے یہ ایک غیر موزوں وسیلہ ہے چونکہ ہوا چاروں طرف دوڑتی پھرتی ہے اس لئے اس طریقے میں زیرے کی ایک کافی مقدار عام طور پر ضائع ہوجاتی ہے

اور چونکہ زیرہ نخزایہ جیسی قیمتی شے بنا ہوا ہوتا ہے اس لئے اس کا وافر مقدار میں پیدا کیا جانا پودوں پر ایک مضر اثر رکھتا ہے۔ اس قسم کی زیرگی گھاس وغیرہ میں عام طور سے پائی جاتی ہے۔




(۲) ہوا کے علاوہ پانی کے ذریعے بھی پار زیرگی عمل میں آسکتی ہے۔ یہ طریقہ عموماً آبی پودے اختیار کرتے ہیں ایسی صورت میں نر تولیدی اعضار پہلے پختہ ہو کر مادہ پودے سے علیحدہ ہو جاتے اور سطح آب پر تیرتے رہتے ہیں حتیٰ کہ ان کا کسی دوسرے پودے کا کلغی سے ملاپ ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد پودے کا مادہ عضو پختہ ہوتا ہے اور چونکہ زیرہ پہلے ہی پختہ ہو کر علیحدہ ہو چکا ہے اس لئے بارآوری کے لئے ضروری ہے کہ پار زیرگی عمل میں آئے۔ زیرگی عمل میں آنے کے بعد کلغی سطح آب کے اندر چلی جاتی ہے اور وہیں بارآوری کے دوسرے مراحل پورے ہوتے ہیں۔ بعض اوقات نر اور مادہ تولیدی اعضار علیحدہ علیحدہ بھی پائے جاتے ہیں۔



(۳) بار زیرگی عمل میں لانے والے ذریعوں میں سب سے زیادہ اہم کیڑے مکوڑے تتلیاں اور بھونرے ہیں۔ یوں تو ہم روز ننھی ننھی تتلیوں کو ایک پھول سے دوسرے پھول پر اڑتا ہوا دیکھتے ہیں اور اکثر بھونرا بھی ایک درخت سے دوسرے درخت کا چکر کاٹتا ہوا دکھائی دیتا ہے لیکن ہمیں شاید کبھی یہ خیال نہ پیدا ہوتا ہو کہ یہ ننھی مخلوق محض آوارہ گردی میں مصروف نہیں بلکہ قدرت کا ایک اہم فریضہ انجام دے رہی ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ یہ خوبصورت تتلیاں اور یہ ننھے ننھے بھونرے اپنی غذا کی تلاش میں مصروف ہیں۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ عالم نباتات پر ایک زبردست احسان کر رہے ہیں اور بار زیرگی کو معتبر ترین طریقے پر عمل میں لاکر اپنی غذا کا بھی کافی معاوضہ حاصل کر لیتے ہیں۔

ایسے پودے جن میں بار زیرگی کیڑوں مکوڑوں کے ذریعے عمل میں آتی ہے عموماً خوبصورت، بڑے اور خوشبودار پھول تیار کرتے ہیں اور اگر پھول چھوٹے ہوں تو ایسی صورت میں ان کو خوشوں کی صورت میں ترتیب دے کر جاذب نظر بنایا جاتا ہے پھولوں کی خوبصورت پنکھڑیاں، ان کے رنگوں کی شوخی، دل فریب خوشبو اور شہد کی لطیف مٹھاس یہ سب جانوروں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کے انوکھے جال ہیں۔ رات میں کھلنے والے پھول عموماً سفید اور خوشبودار ہوتے ہیں۔ سفید رنگ رات کے اندھیرے میں دور سے چمکتا رہتا ہے جس کی وجہ سے کیڑے مکوڑے اس کو دور ہی سے دیکھ سکتے ہیں اور ان کی خوشبو کیڑوں مکوڑوں کو اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہے۔ اس کے علاوہ بعض اوقات پودے شہد بھی تیار کرتے ہیں وہ ننھے ننھے کیڑے جو شہد حاصل کرنے کے لئے آتے ہیں۔ غیر ارادی طور پر زیرگی کا فعل بھی انجام دے جاتے ہیں۔ اکثر ان کیڑوں کے جسم بال دار ہوتے ہیں اس لئے جب وہ پھول پر آکر بیٹھتے ہیں تو پھول کا مادہ عضو جو عموماً نر عضو سے اونچا ہوتا ہے۔ ان کے جسم سے تماس میں آتا ہے اور اگر کیڑے اپنے ساتھ زیرہ لائے ہوں تو کلغی اسے قبول کر لیتی ہے۔ اس کے بعد کیڑا شہد حاصل کرنے شہد دان کی طرف بڑھتا ہے تو راستے میں نر عضو کا تماس ہوتا ہے اور زیرہ اس کے جسم سے چمٹ جاتا ہے۔ کیڑا شہد حاصل کر چکنے کے پھول پر نہیں ٹھیرتا بلکہ سیدھا دوسرے پھول کی طرف روانہ ہو جاتا ہے اس طرح اس عمل کے بار بار دہرانے سے بار زیرگی عمل میں آتی ہے۔ یہاں پر اس کا خیال رکھنا بھی ایک حد تک ضروری ہے کہ زیرگی یا بار زیرگی صرف اسی وقت عمل یا اثر میں آسکتی ہے جب کہ زیرے کا انتقال اسی جنس کی کلغی پر ہو۔ اگر زیرہ کسی دوسری جنس کی کلغی تک پہنچ جائے تو بالکل بے کار ثابت ہوگا۔ ممکن ہے اب یہ سوال پیدا ہو کہ اس طرح سے تو کیڑے مکوڑوں کا وسیلہ بھی زیادہ معتبر باقی نہیں رہتا کیونکہ یہ دن بھر ایک درخت سے دوسرے درخت کا چکر لگاتے رہتے ہیں اور یہ کسی طرح بھی ممکن نہیں کہ جن جن پودوں

پر پہنچیں سب ایک ہی جنس کے ہوں لیکن قدرت نے اس کا انتظام پیشتر ہی کر لیا ہے ۔ اور پھولوں سے شہد صرف خاص خاص قسم کے کیڑے ہی حاصل کر سکتے ہیں اس لئے دوسرے کیڑے ان پھولوں تک پہنچنے کی زحمت ہی گوارا نہیں کرتے ۔ ممکن ہے بعض لوگوں کو اس میں شک ہو کہ کیڑے دیکھ اور سونگھ بھی سکتے ہیں لیکن اس اعتراض کے جواب میں کافی ہوگا کہ اس تجربے کا تذکرہ کر دیا جائے جو اس سلسلے میں ترتیب دیا گیا تھا ۔

یہ معلوم کرنے کے لئے کہ آیا کیڑے مکوڑے رنگ پہچان سکتے ہیں یا نہیں چند شہد کی مکھیوں کی بعض خاص رنگ کے شہد کے پھولوں پر پرورش کی گئی اور اس کا انتظام کیا گیا کہ دوسرے رنگ سے آشنا نہ ہوں ۔ اس کے چند دن بعد جب ان مکھیوں کو ان پھولوں سے علیحدہ کر کے ایک دوسری جگہ منتقل کر دیا گیا اور صرف نیلے اور زرد رنگ کے پھول رکھے گئے تو وہ مکھیاں جو پیشتر ان رنگوں سے آشنا نہ تھیں فوراً اپنے قدیم رنگ کے پھولوں کی طرف رجوع ہوگئیں لیکن جو مکھیاں وہاں رکھے ہوئے رنگوں میں کسی ایک سے بھی آشنا نہ تھیں کسی پھول تک بھی نہ پہنچ سکیں کیوں کہ ان کے پسندیدہ رنگ وہاں موجود نہ تھے ۔ اسی طرح دیکھا گیا ہے کہ چڑیوں کے ذریعے زیرگی ہونے والے پھول عموماً گہرے سرخ رنگ کے ہوا کرتے ہیں کیوں کہ چڑیوں کی آنکھ میں بعض نارنجی رنگ کے مادّے ہوتے ہیں جس کی وجہ سے وہ نیلا رنگ شناخت نہیں کر سکتیں ۔

جس طرح ہم متواتر تجربوں اور مشاہدوں کے ذریعے کسی چیز کی بھلائی یا برائی کا نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں یا جس طرح ہماری ابتدائی کوششیں تکمیل اور ترقی کے زینے طے کرتی ہوئی ایجاد و اختـــراع کی شکل اختیار کر لیتی ہیں ٹھیک اسی طرح عالم نباتات کے توافق بھی پایۂ تکمیل کو پہنچتے ہیں ۔

اپنی میکانی ترقیوں پر نظر ڈالئے تو ان میں بھی ایک تسلسل نظر آئے گا جس طرح کاربوریٹر ، کلچ اور اسپیڈ گیر کی ایجاد رفتہ رفتہ حاصل کی ہوئی فتوحات کی مثالیں ہیں بالکل اسی قسم کی تدریجی ترقی عالم نباتات کے توافقوں میں بھی آشکارا اور نمایاں رہتی ہے ۔ شاید ہماری ہی طرح کی کیفیات پودوں میں بھی پیدا ہوتی ہیں وہ بھی اندھیرے میں ٹٹولتے ۔ رکاوٹوں پر غالب آتے اور اس نامعلوم دنیا میں بڑھتے ہوئے آخر کار اپنی منزل مقصود پر پہنچ جاتے ہیں وہ بھی ہماری ہی طرح اصول کی قید میں جکڑے ہوئے ہوتے ہیں ۔ انھیں وہی رکاوٹیں پیش آتی ہیں اور وہی آہستہ اور تدریجی ترقی ان میں بھی پائی جاتی ہے ۔ انھیں بھی مخالف عناصر کے خلاف علم بغاوت بلند کرنا پڑتا ہے لیکن طرح طرح تجربوں کے بعد آخر کار ان کی قوت اختراع بروئے کار آتی ہے اور وہ اپنے مقصد کے حصول میں مدد ہونے والے توافق پیدا کرنے میں کامیاب بھی ہو جاتے ہیں ۔ اسی ہمت

واستعلال کی معمولی مثالیں پارزیرگی کے توافق میں آسانی کے ساتھ دیکھی جاسکتی ہیں۔

پارزیرگی کو یقینی کرنے کے لئے اکثر اوقات پودے اک جاتی پھول تیار کرتے ہیں یعنی یہ کہ نر اور مادہ اعضا ان پھولوں میں علحدہ علحدہ پائے جاتے ہیں یا اگر ایک ہی پھول میں ہوں تو یہ مختلف اوقات میں پختہ ہوتے ہیں اس لئے باروری کے لئے ضروری ہو جاتا ہے کہ پارزیرگی واقع ہو۔

مختلف خاندانوں میں پارزیرگی عمل میں لانے کے لئے مختلف طریقے رائج ہوتے ہیں ان میں سے چند کی تفصیلی کیفیت درج ذیل کی جاتی ہے۔

## Labitae میں پارزیرگی




اس خاندان کے ایک تمثیلی پھول کی ساخت شکل میں ظاہر کی گئی ہو جب کیڑا اڑ کر پنکھڑی پر آکر بیٹھتا ہے تو یہ پنکھڑی اُس کے وزن کی وجہ سے حرکت کرنے لگتی ہے۔ اس حرکت کی وجہ سے کیڑے کا جسم کلغی کے ساتھ تماس میں آتا ہے اور اگر اس کے جسم میں پیشتر سے کچھ زیرہ موجود ہو تو کلغی تک پہنچ جاتا ہے۔ اس کے بعد کیڑا شہد حاصل کرنے کے لئے پھول کے اندر کی طرف بڑھتا ہے لیکن راستے میں زردان کچھ اس طرح سے واقع ہوتے ہیں کہ ان کے ساتھ تماس کئے بغیر کیڑا آگے نہیں بڑھ سکتا زردانوں کے کیڑے کے ساتھ تماس میں آنے کی وجہ سے زیرہ کیڑے کے بال دار جسم سے چمٹ جاتا ہے شہد حاصل کر چکنے کے بعد کیڑا پھول پر نہیں ٹھیرتا کیوں کہ پھول پر ٹھیرنے کا مقصد پورا ہو چکا۔ اس طرح شہد کی تلاش میں وہ ایک پھول سے دوسرے پھول پر پہنچتا اور زیرگی کے فعل کو انجام دیتا ہوا گزرجاتا ہے۔

## Compositae میں پارزیرگی



اس خاندان میں سب سے پہلے زردان قیف نما کلیچے سے باہر نکل آتے ہیں۔ ان کے پختہ ہو کر مرجھا جانے کے بعد اندر سے دو شاخی کلغی نمودار ہوتی ہے وہ اس وقت پختہ ہوتی ہے لیکن باروری کے لئے کسی دوسرے نر پھول کے زیرے کا اس تک پہنچنا ضروری ہو جاتا ہے۔ اس طرح اس خاندان میں مختلف زمانوں میں پختگی کے باعث پارزیرگی کا عمل میں آنا ضروری ہے۔ لیکن ان تمام شاخوں سے

یہ نہ سمجھ لینا چاہیے کہ تمام پودوں میں بار زیرگی عمل میں آتی ہے۔ اکثر ایسے پودے بھی پائے جاتے ہیں جن میں خود زیرگی واقع ہوتی ہے اور بعض تو ایسے پودے بھی ہیں جن میں پار اور خود زیرگی دونوں عمل میں آتی ہیں یعنی یہ کہ سال کے شروع میں تو یہ پار زیرگی عمل میں لاتے ہیں لیکن سال کے اخیر حصے میں بند پھول تیار کرتے ہیں جو کبھی کھلتے ہی نہیں۔ ان میں عروس اور نوشہ ایک ہی اکلیلہ میں پیدا ہوتے ہیں اور اسی حجلہ میں وہ وصل سے شادکام ہوتے ہیں اور وہیں اس کا نتیجہ بیجوں کی صورت میں نمودار ہوتا ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ اگرچہ پودے پار زیرگی کو ترجیح دیتے ہیں لیکن بدرجہ مجبوری بقا کی خاطر خود زیرگی کو بھی قبول کر لیتے ہیں۔

## صنفیّت کی ظاہری شناخت

انسانوں میں ریش داری اور گونجتی ہوئی کرخت آواز عام طور پر نر کی ظاہری خصوصیات ہیں۔ اسی طرح اعلیٰ قسم کے پودے بھی ان غیر ضروری لوازم سے مبرا نہیں۔ اکثر حالتوں میں پنکھڑیاں وغیرہ دونوں صنفوں میں مشترک ہوتی ہیں، لیکن بعض اوقات نر اور مادہ کے خط و خال بالکل جداگانہ ہوتے ہیں۔ کھجور کے درخت میں نر پھول کی پنکھڑیاں تو علیحدہ علیحدہ اور کھلی ہوئی ہوتی ہیں لیکن مادہ پھول کی پنکھڑیاں ملی ہوئی اور زیادہ تر چھلکے کی شکل کی ہوتی ہیں۔

جانوروں میں اکثر ظاہری خصوصیات کچھ اس قدر جداگانہ ہوتی ہیں کہ نر کو مادہ سے پہچان لینا بہت ہی آسان ہوتا ہے لیکن پودوں میں ان کی شناخت اتنی آسان نہیں۔







ارتقائی اور اندرونی ساخت کے لحاظ سے زردان اور کلغی بہت ہی دلچسپ خصوصیات کے حامل ہیں لیکن چونکہ ان کا تفصیلی بیان زیادہ فنی شکل اختیار کرے گا اس لئے اس کو یہیں چھوڑ دیا جاتا ہے۔ ایسی حالت میں جب کہ نر اور مادہ کے عضو الگ الگ واقع ہوں ان کا دور ہی سے پہچان لینا کچھ ایسا زیادہ مشکل نہیں۔ پودوں کا نر عضو عموماً بہت سادہ ہوا کرتا ہے۔ اس کے

برخلاف مادہ عضو زیادہ جسیم لیکن نر سے کسی قدر چھوٹا ہوتا ہے۔ حسب ذیل شکل تفریق کو بہت زیادہ واضح کردیتی ہے




## ادنی اقسم کے پودوں میں صنفیت

وسیع جنگلوں کے سرد گوشوں میں ہزاروں انسانوں کی نظروں سے پوشیدہ صنفیت کی ایک جداگانہ قسم پائی جاتی ہے۔ وہاں ایک چھوٹے سے قطرہ شبنم میں بھی فرن کا نر تولیدی اعضار مادہ کی تلاش میں تیرتے رہتے ہیں۔ ان کی یہ تلاش صرف اتفاقی ملاپ کی امید پر منحصر نہیں ہوتی بلکہ مادہ اخراجی کیمیای مادوں کی رہین منت ہوتی ہے۔

فرن میں عام بیجو پودوں کی طرح صنفی افعال ننھے ننھے صنفی پودوں کے ذریعے انجام پاتے ہیں لیکن ان پر نہ تو بیض دان ہوتے ہیں اور نہ وہ زر و زیرہ جس کو مختلف ذرایع سے ایک درخت سے دوسرے درخت پر پہنچانے کی ضرورت پیش آئے

اس کے بدلے یہاں تقریباً آدھ آدھ انچ کی سبز ساختیں پائی جاتی ہیں اور انھیں سے بذروں کے توسط افزائش نسل کا فریضہ پورا ہوتا ہے فرن کے پودے پھول، زیرہ اور کلغی کے جھگڑوں سے یکسر آزاد ہوتے ہیں۔ ان کی بجائے اگر ان کے پتوں کے نچلے حصوں کو دیکھا جائے تو نہایت ہی سلیقے سے ترتیب دی ہوئی ڈھیریاں نظر آئیں گی انھیں ڈھیروں میں چھوٹے چھوٹے بزرے ہوں گے جن کے ذریعے افزائش عمل میں آتی ہے اور صنفی پودے حاصل ہوتے ہیں۔ یہ قلب نما چپٹی ساختیں ہیں جن کی جسامت تقریباً ۱/۴ انچ ہوتی ہے ان میں جڑ کی سی ساختیں نکلتی ہیں اور انھیں میں نر اعضا پائے جاتے ہیں۔ اس کے برخلاف مادہ اعضا ساخت کے (Notch) پر جمع رہتے ہیں جیسا کہ شکل سے ظاہر ہے۔






نر اعضا دائری شکل کی ساختیں ہوتی ہیں اس کے اندرونی خلیے بڑی پیچوان نما ساختوں میں تبدیل ہوجاتے ہیں اور ان سے تجزایہ کی لمبی لمبی ساختیں نمودار ہوتی ہیں۔ یہ ساختیں تیرتی رہتی ہیں حتیٰ کہ ان کا ملاپ مادہ عضو سے ہوتا ہے۔ ملاپ کے بعد مادہ عضو فرن کے خوبصورت (Fronds) کی شکل اختیار کرلیتا ہے اور بزروں کے ذریعے دوبارہ صنفی پودے تیار ہوتے ہیں۔

## غیر صنفی تولید

انسانوں میں تو تولید کا تخیل کسی طرح سے بھی صنفیت سے علیحدہ نہیں ہوسکتا لیکن پودوں میں بعض اوقات غیر صنفی تولید بھی وقوع میں آتی ہے۔ آلو اور پیاز وغیرہ اس کی بہت ہی عام اور سادہ مثالیں ہیں۔ آلو کی ہر آنکھ کو علیحدہ علیحدہ بو دیا جائے تو ہر ایک سے ایک نیا پودہ نمو پاجاتا ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ بعض ادنیٰ قسم کے جانوروں میں بھی غیر صنفی تولید وقوع میں آتی ہے لیکن عام طور پر ایسے جانوروں میں جن کو ہم روزمرہ دیکھتے ہیں کوئی ایسی مثال نہیں اس کے برخلاف اعلیٰ سے اعلیٰ قسم کے پودوں میں بھی غیر صنفی تولید پائی جاسکتی ہے۔ اس خصوص میں باغ کے پودوں میں گلاب اور کروٹن کا ہر ایک کو کافی تجربہ ہوگا۔ بعض ادنیٰ قسم کے پودے صرف ایک خلیے پر مشتمل ہوتے ہیں اور ان کی افزائش عمل میں خلیے کی مادہ تقسیم ہوا کرتی ہے۔

ابوالخیر صدیقی بی، ایس، سی

# شعریتِ امروز

پھر دن پھرے ہمارے، پھر جاگ اُٹھی جوانی
ہے موج زن رگوں میں سیماب کی روانی

پھر سرزمین دل پر اُلفت کی بارشیں ہیں
پھر درد بڑھ رہا ہے بے تاب خواہشیں ہیں

پھر دل کی وسعتوں میں جذبے مچل رہے ہیں
پھر محوِ خواب ارماں کروٹ بدل رہے ہیں

خوابِ گراں سے چونکے پھر عشرتوں کے نغمے
ہونے کو ہیں شگفتہ پھر زندگی کے لمحے

پیغامِ زندگی ہیں بُلبُل کی پھر صدائیں
ہستی پہ چھا رہی ہیں فردوس کی فضائیں

جاں بخش پھر بنی ہیں بادِ صبا کی موجیں
کلیوں کی ہنس رہی ہیں پھر گلستاں میں فوجیں

چڑیوں کے چہچہوں میں رقصاں ہی پھر ترنم
اہل چمن بنے ہیں پھر پیکر تبسم

شوخی اُبل رہی ہے دوشیزۂ چمن سے
پھر عطر بہہ رہا ہے پھولوں کے پیرہن سے

پھر چاند کی شعاعیں رقصاں ہیں یاسمن پر
لیتی ہے پھر بلائیں فطرت مچل مچل کر

بے چینیاں نظر کی دامن جھٹک رہی ہیں
دل میں مسرتوں کی کلیاں چٹک رہی ہیں

ہاں آج پھر "رضیہ" جلوہ دکھا رہی ہے
کونین کے نظارے دل سے بھلا رہی ہے

محمد عبدالعزیز غوثی
بی۔ اے (عثمانیہ)



Mr S. A KARIM
He is the Football Secretary
and one of the best half of Hyderabad

# سالانہ رپورٹ انجمن اتحاد طلبائے جامعہ عثمانیہ

## بابتہ سنہ ۱۳۴۶ و ۱۳۴۷ ف

[جناب محمد بن عمر صاحب بی۔ اے (عثمانیہ) صدر انجمن اتحاد نے یہ رپورٹ اس سال کے جلسۂ کرسی نشینی منعقدہ ۳ ر مہر ۱۳۴۷ ف میں پڑھی تھی]

صدر

۷ ر آبان ۱۳۴۶ ف کو ہم نے "انجمن اتحاد طلبائے جامعہ عثمانیہ" کا جائزہ حاصل کیا تھا۔ سال گذشتہ ہمیں ہر قسم کی مشکلات اور ہمت شکن جماعت بندیوں کا سامنا کرنا پڑا۔ لیکن کبھی ان دشواریوں نے ہمیں بیٹھا نہ کیا۔ ہمیں اس کا احساس تھا کہ امکانات کا دایرہ ہمیشہ وسیع ہوتا ہے بشرطیکہ اقدامات کے دائرے کو اتنا ہی وسیع کر لیا جائے۔ ہمارا عمل ذاتی شہرت و نمود سے الگ رہا۔ ذاتی مفاد سے بالا و برتر ہو کر ہم نے وہی کیا جو مفید خیال کرتے رہے۔ اور اگر انجمن کی واقعی ہم سے کوئی خدمت ہو سکی تو یہی ہماری کوششوں کا انعام ہے

جائزے کے وقت ہم نے مصمم ارادہ کر لیا تھا کہ ذاتی اغراض اور شخصیتوں کے ہجوم میں اپنی راہ عمل گم نہ کریں گے ہر وقت اور ہر حیثیت میں انجمن کا مفاد ہماری رہنمائی کرے گا۔ انجمن کی جو کچھ خدمت ہم سے ہو سکی اس کے لئے ہم

آپ کی ستائش کے طلب گار نہیں۔ جو کچھ ہم نے کیا فرض سمجھ کر کیا۔ البتہ دیانت داری کے ساتھ فرض کو حتی الامکان پورا کرنے کا اطمینان اور خوشی ہم ضرور محسوس کرتے ہیں۔

حضرات! دستور جدید کے لحاظ سے انجمن اتحاد کے بنیادی مقاصد مباحثے منعقد کرنا، تقاریر کا انتظام کرنا اور جامعہ کی معاشرتی زندگی میں حصہ لینا ہے۔ اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ انجمن اس سال ان اغراض میں کہاں تک کامیاب رہی کیوں کہ انھیں امور سے اس کی کامیابی کا صحیح اندازہ ہو سکتا ہے۔

**مباحثے** جہاں تک ہفتہ واری مباحثوں کا تعلق ہے ہم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ کسی سال بھی اتنے مباحثے اتنی پابندی کے ساتھ نہیں ہوئے۔ سال کے آغاز ہی میں ہم نے مباحثوں کا ایک دلچسپ نظام نامہ ترتیب دیا اور سال کے آخر تک اس پر سختی کے ساتھ عمل کرتے رہے۔ ذیل میں گذشتہ سالوں کے مباحثوں کے اعداد دیئے جاتے ہیں تاکہ اضافی مطالعہ میں سہولت ہو۔

| سنہ | معمولی | غیر معمولی | کاروباری | جملہ |
|---|---|---|---|---|
| ۴۴ف سنہ | ۶ | ۳ | ۲ | ۱۱ |
| ۴۵ف سنہ | ۱۴ | ۷ | ۳ | ۲۴ |
| ۴۶ف سنہ | ۳ | ۳ | ۵ | ۱۱ |
| ۴۷ف سنہ | ۱۰ | ۹ | ۴ | ۳۰ |

باوجود تحریک عدم اعتماد کے جس کی وجہ سے دو ماہ تعطل رہا اور سال ایک ماہ قبل جائزہ دینے کے باوجود انجمن کے جملہ جلسوں کی تعداد (۳۰) رہی۔

مدت سے انجمن اتحاد کی یہ سعی رہی کہ کسی طرح اساتذہ صاحبان کو اراکین انجمن سے قریب تر لایا جائے۔ یہ کہتے ہوئے خوشی محسوس ہوتی ہے کہ بالآخر ہمیں اس سال بہت بڑی کامیابی حاصل ہوئی۔ نہ صرف انجمن کے ابتدائی و آخری مباحثوں میں محترم اساتذہ صاحبان نے شرکت فرمائی۔ بلکہ دوران سال میں بھی متعدد دفعہ ہماری ہمت افزائی فرماتے رہے ہم خصوصاً ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم صاحب صدر شعبہ فلسفہ، ڈاکٹر انور اقبال قریشی صاحب صدر شعبہ معاشیات، اور مولوی وہاج الدین صاحب پرسنل مددگار نائب معین امیر جامعہ کے ممنون ہیں کہ انھوں نے ہمارے جلسوں میں کئی مرتبہ بڑی خوشی سے حصہ لیا۔ علاوہ

ان حضرات کے مولوی عبدالحق صاحب، ڈاکٹر مظفرالدین قریشی، پروفیسر سعیدالدین، ڈاکٹر حمیداللہ، جناب عبدالمجید صدیقی صاحب، جناب سراج الدین صاحب، جناب عبدالقادر صاحب سروری، جناب پروفیسر حسین علی خاں مسٹر ویرابھدرو ڈو، مسٹر لیف. جے. اے ہارڈنگ، مسٹر جے، جے باسٹن اور مسٹر محمد اسلم نے بھی انجمن کی متعدد مصروفیات میں دلچسپی لی اور گہری ہمدردی کا اظہار فرمایا جس کے لئے ہم نہایت ممنون ہیں۔

سال گزشتہ نظام کالج کے جشن طلائی کے موقعے پر فی البدیہہ اردو اور انگریزی تقریری مقابلے منعقد کئے گئے تھے۔ ہماری مباحثی جماعتوں نے ان میں شرکت کی۔ ہماری ایک جماعت اردو تقریری مقابلے میں اول آنے کے صلے میں سالار جنگ کاسۂ گرداں، کی مستحق قرار پائی۔ علاوہ ازیں اردو سے مسٹر احمد خاں، مسٹر تراب علی خاں، مسٹر محمد عمر مہاجر اور انگریزی سے مسٹر پدمنا بھا چاری انفرادی انعامات کے مستحق قرار پائے۔ ہم ان تمام مقررین کی خدمت میں دلی مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

**غیر معمولی تقاریر** انجمن اتحاد کی عظیم الشان کامیابی کا ثبوت وہ غیر معمولی جلسے ہیں جن میں بیرونی مقررین کو تقریر کے لئے مدعو کیا گیا تھا۔ ان ممتاز مقررین میں آنریبل بابا صاحب کھاپرڈے سابق وزیر تعلیمات صوبہ متوسط و برار، مسٹر ڈے ویز سابق ناظم تعلیمات صوبہ کینٹ انگلستان، مسز سروجنی نائیڈو سابق صدر انڈین نیشنل کانگریس مسٹر محمد علی جناح صدر کل ہند مسلم لیگ، مسٹر بھولا بھائی ڈیسائی رکن آل انڈیا کانگریس ورکنگ کمیٹی خاص طور قابل ذکر ہیں انجمن اتحاد کی گزشتہ چودہ سالہ تاریخ کے پیش نظر ہم یہ دعوے کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ اس اہتمام اور کامیابی کا اب تک ایک جلسہ بھی نہ ہوا۔ انجمن اتحاد طلبائے جامعہ عثمانیہ کی تاریخ سے قطع نظر ہندوستان کی بعض جامعات کی انجمنوں میں بھی ایسے بلند پایہ مقررین نے ایک سال میں طلبا کو مخاطب نہ کیا ہوگا۔ اس قسم کے جلسوں کی اہمیت و افادیت سے کس کو انکار ہوسکتا ہے پرانی نسل کے اعلیٰ مرتبت افراد کے طرز تقریر، طرز بیان، خیالات و افکار سے واقف ہونے اور ہمارے محسوسات کے اظہار کا یہ ایک بہترین طریقہ ہے۔ جن حضرات نے ان تقریری جلسوں میں شرکت فرمائی ہے وہ ان کی غیر معمولی کامیابی کے شاہد ہیں بعض اوقات انجمن کے دارالتقاریر کی قابل لحاظ وسعت بھی سامعین کے لئے ناکافی ہوئی۔

**مجلس انتظامی** ابتدائے سال میں آپ نے جن حضرات کو مجلس انتظامی انجمن اتحاد کے فرائض ادا کرنے کے لئے منتخب کیا تھا ان میں سے مسٹر مقصود شاہ خاں، مسٹر خواجہ محمد نصراللہ، مسٹر خلیل اللہ اور مسٹر ظہورالدین نے قبل اس کے کہ آپ کی عاید کردہ ذمہ داریوں کو مقررہ وقت پر ختم کرتے اس کو مناسب و بہتر سمجھا کہ اس بارگراں سے قبل از وقت

سبکدوش ہو جائیں۔ ہماری تمام تر کوشش بھی ان کے ارادوں کو ترک نہ کروا سکی۔ آپ کی انجمن کو چلنا تھا اور وہ باوجود مخالفانہ جدوجہد کے چلتی رہی اور آپ کے بقیہ نمایندوں نے آپ کی لاج رکھ لی مجلس انتظامی سال بھر سرعت کے ساتھ مصروف عمل رہی۔ کوئی ایسا مسئلہ نہ تھا جس پر فوری توجہ نہ کی گئی ہو۔ اس سال مجلس انتظامی کے جلسوں کی تعداد (۲۳) ہوتی ہے جو بلاشبہ اس کی مستعدی پر دلالت کرتی ہے۔

**تحریک عدم اعتماد** انجمن اتحاد کا ایک بڑا نصب العین یہ بھی ہے کہ طلبا برادری کو انجمن سے قریب سے قریب تر کردے تاکہ وہ اس کی تمام مصروفیات میں دلچسپی لیں، اس کی کارروائیوں پر رائے زنی کریں اور اس کے لائحۂ عمل پر تنقید کریں کیوں کہ نکتہ چینی اور جائز مخالفت کی عدم موجودگی میں دنیا کا کوئی نمایندہ ادارہ خاطر خواہ کامیابی حاصل نہیں کرسکتا۔ اس لحاظ سے یہ ایک بے نظیر سال ہے کہ جو کام سال ہائے ماسبق میں نہ ہوسکا وہ سال گذشتہ اس تحریک کے ذریعے انجام پایا جس کی وجہ سے برادران جامعہ انجمن اتحاد سے بالکل قریب ہوگئے۔ آپ واقف ہیں کہ اس تحریک کے زمانے میں آپ نے انجمن کے تمام کاموں میں کس طرح دلچسپی لی کس طرح اس کے طریقۂ کار پر نکتہ چینی کی اور کس طرح موافقت یا مخالفت میں اپنی رائے کا اظہار فرماتے رہے۔ اگرچہ اس دلچسپی و اضطراری حرکت نے غلط راستہ اختیار کیا لیکن ہم خوش ہیں کہ ہماری برادری متحرک ہوگئی حرکت ہی زندگی کی نشانی اور نوجوانوں کا سرمایۂ حیات ہے۔

انجمن کی تاریخ میں پہلی مرتبہ ہمارے بعض مہربان احباب نے تحریک عدم اعتماد پاس کروانے کی ناتمام سعی فرمائی۔ اس کے وجوہ کیا تھے؟ اس کو معقولیت سے کیا واسطہ تھا؟ اور اس کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ یہ بحث یہاں غیر ضروری ہے۔ لیکن ہم یہ جانتے تھے کہ نفسانیت، ذاتی مفاد اور خود غرضی کی بنیادوں پر جو عمارتیں بنائی جاتی ہیں وہ پانی پر نمک کی دیواریں ہوتی ہیں۔ تحریک عدم اعتماد بھی کافی افراتفری، انتہائی مایوسی و پشیمانی کے عالم میں واپس لے لی گئی۔ اس نازک موقع پر بھی ہمارے قدم نہ ڈگمگائے ایوان کے ایک قلیل حصے کے مخصوص اختلافات جو چند غلط فہمیوں کا نتیجہ تھے ہمیں اپنے عزم صمیم، عقیدہ راسخ اور غیر متزلزل ارادے سے باز نہ رکھ سکے۔ ہماری پیہم سعی انجمن کی خاموش اور پرخلوص خدمت رہی۔ ان تمام حالات میں آپ حضرات کی اخلاقی قوت اور عملی ہمدردیاں ہمارے ساتھ رہیں۔ ہم آپ کی اس عنایت، اعتماد اور خلوص کے لئے دلی شکر گزار ہیں۔

**یوم جامعہ** سال گزشتہ اعتماد اور عدم اعتماد کی کشمکش نے اتنا وقت نہ چھوڑا کہ یوم جامعہ ہم اپنی توقعات کے شایان شان

منا سکتے۔ بہرحال جس طرح بھی ممکن ہو سکا امتحانات سے کچھ دنوں قبل یوم جامعہ منایا گیا اور ہم نے حتی المقدور اس کو کامیاب بنانے میں کوئی سعی اٹھا نہ رکھی۔ تحریری و تقریری مقابلے، کھیلوں کے مقابلے، جلسۂ معاشرتی، مصرانہ اور جلسۂ موسیقی کا خاطرخواہ انتظام تھا میں اس سلسلے میں اپنے تمام شرکائے کار بالخصوص مسٹر جعفر آبادکر، مسٹر محمد مولانا، مسٹر فتح نصیب خاں، مسٹر شنکر موہن لال ماتھر، مسٹر خورشید علی خاں، مسٹر پس کے ااری کا بے ممنون ہوں۔ ان کے علاوہ میرے بہت سے عزیز احباب ایسے ہیں جن کی ہمدردیوں کے گہرے نقوش میرے قلب پر مرتسم ہیں۔

**موازنہ** برادران جامعہ! سب سے پیچیدہ مسئلہ موازنے کا ہوا کرتا ہے۔ شبہات یہاں، ترددات یہاں، غرض وہ کون سی چیز موجود نہیں۔ لیکن خدا کا شکر ہے اس سال انجمن کی تنظیمی حالت اور بل سسٹم کی ترویج نے شکوک و شبہات کی گنجائش کو ختم کردیا اور باقاعدہ رجسٹروں کی موجودگی نے اطمینان کلی کی ہر چیز مہیا کردی ہے۔ میں اس سلسلے میں مولوی حمید الرحمن صاحب صدر شعبہ طبیعیات و خازن اعزازی انجمن اتحاد کا خاص طور پر شکریہ ادا کروں گا۔ جناب نے باوجود متعدد مصروفیات کے انجمن کے معاملات میں جو دلچسپی لی اس کے ہم بہت ممنون ہیں۔

**موازنہ منظور شدہ** ذیل میں منظورہ موازنہ اور اصلی خرچ تفصیل سے پیش کیا جاتا ہے۔

موازنہ منظورہ کے لحاظ سے

| | | |
|---|---|---|
| (۱) انتظام دفتر و تنخواہ ملازمین منظورہ | ۵۵۰ روپے | ۴۱۰ روپے ۱ آنہ |
| (۲) جشن یوم جامعہ | ۱۳۰۰ روپے | ۸۸۵ روپے ۰ ۴ پائی |
| (۳) طباعت | ۲۰۰ روپے | ۱۷۴ روپے ۶ آنے ۹ پائی |
| (۴) کتب خانہ | ۷۰۰ روپے | ۵۹۰ روپے ۱۵ آنے ۵ پائی |
| (۵) مد متفرق | ۲۰۰ روپے | ۱۸۷ روپے ۰ آنے ۴ پائی |
| (۶) کھیل | ۲۰۰ روپے | ۱۹۳ روپے ۱ آنے ۰ |
| (۷) اتفاقی اخراجات | ۱۰۰ روپے | ۷۳ روپے ۹ آنے ۰ |
| (۸) قرضہ سال گذشتہ | ۵۰ روپے | ۴۸ روپے ۱۴ آنے ۰ |

اس طرح ۳۳۰۰ روپے سکۂ عثمانیہ کے موازنہ منظورہ سے جملہ ۲۵۷۲ روپے ۶ / ۹ گذشتہ سال خرچ ہوئے۔ اسی طرح بچت ۷۲۸ روپے ۱۰ / ۱ ہوئی جس میں ۳۹۰ روپے ۶ زائد از موازنہ رقم جمع کرنے کے بعد (جو بعد میں حاصل ہوئی) جملہ بچت جو ہم آنے والی کابینہ

کے لئے چھوڑ رہے ہیں وہ ۱۱۱۰۷ روپے ۱۰ ار ۷ ہے ۔ جو انجمن اتحاد کی تاریخ میں ایک بے مثل بچت ہے۔

**کتب خانہ** بہ مقابلہ سال ہائے گزشتہ انجمن کے کتب خانے نے بھی اعلیٰ کارکردگی کا نمونہ پیش کیا۔ مسٹر امجد علی خاں کتب خانہ دار انجمن اتحاد نے کتب خانہ کو مکمل طور پر منظم کردیا ہے۔ طریقہ داد و ستد کی جدید تنظیم نے مطالعہ کرنے والوں کے لئے سہولت پیدا کردی ہے۔ آپ نے ایک غیر منظم کتب خانہ ہاتھ میں لیا تھا، لیکن ایک سال کی محنت اور توجہ کے بعد وہ اسے نہایت ہی بہتر و منظم حالت میں چھوڑ رہے ہیں، اس سال کتب خانے میں جملہ (۱۰۴) اُردو اور (۱۰۹) انگریزی کتابیں زیادہ کی گئیں جن میں اُردو و انگریزی کی علی الترتیب ۹ اور اکیس وہ کتابیں بھی ہیں جو جناب ہارون خاں صاحب شیروانی، حافظ محمد صدیق صاحب صدیقی، احمد الدین صاحب اور پروفیسر حسین علی خاں و مسٹر جے سی باٹسین کی عطا کردہ ہیں، جس کے لئے ہم مشکور ہیں۔ سال حال ۳۰۵ طلبا نے انجمن کے کتب خانہ سے استفادہ کیا۔ علاوہ ان کتابوں کے بہت سے انگریزی و اُردو کے ہفتہ وار، ماہوار، اور روزانہ اخبارات و رسائل کا بھی کافی انتظام کیا گیا

**کھیل** ان علمی مصروفیات کے ساتھ ساتھ انجمن اتحاد میں کھیلوں کا معقول انتظام رہا۔ تعلیمی مصروفیات اور دماغی محنت کے برادران جامعہ جب انجمن تشریف لاتے ہیں تو ان کے لئے سب سے زیادہ دلچسپ اور دل خوش کن مقام کھیل کے کمرے ہوتے ہیں۔ انجمن میں پنگ پانگ، فنگر بلیرڈ، تاش، شطرنج اور اسی قسم کے دیگر دلچسپ کھیلوں کا باقاعدہ انتظام رہا جس سے برادران جامعہ کثیر تعداد میں مستفید ہوتے رہے۔ انجمن کا یہ شعبہ مسٹر نسکر موہن لال ماتھر کے تفویض تھا اور یقیناً انھوں نے جس محنت، جاں فشانی سے کام کیا وہ قابل مبارک باد ہے۔ اس سال انجمن نے اراکین کی تفریح کی خاطر پکنک شو کا بھی انتظام کیا تھا۔ یہ شو معاشی نقطہ نظر سے بھی سودمند رہا۔ بعد وضع اخراجات، انجمن کو مبلغ ۱۹ روپے ۵ آنے منافع حاصل ہوا۔

**بٹن** اس سال یونیفارم کے بٹن کا انتظام بجائے خانگی دکانوں کے خود انجمن نے اپنے ذمے لیا۔ اس سے یہ فائدہ ہوا کہ طلبا کو فی سٹ ۲ ر کی کمی ہوئی اور انجمن کو انتظامی حقوق کی وجہ سے ۱۲½ فی صدی کمیشن ملتا رہے گا۔

**ملازمین انجمن** اس سال انجمن کے ملازمین میں ایک اہلکار اور ایک چپراسی کا اضافہ کیا گیا۔ دفتری تنظیم کے لئے ایک ہمہ وقتی منشی کی موجودگی ناگزیر خیال کی گئی اور کتب خانے کے لئے علیحدہ چپراسی کی ضرورت محسوس کی جا رہی تھی ان دونوں ملازمین کی تنخواہیں بھی انجمن کے موازنے سے دی جاتی ہیں۔

**انجمن کی عمارت** ہم اپنے نائب معین امیر جامعہ جناب قاضی محمد حسین صاحب کے ممنون ہیں کہ انجمن کی موجودہ جگہ کو ناکافی محسوس فرماتے ہوئے اس کے متصل مزید دو کمروں کا انتظام فرما دیا۔ ان کمروں سے انجمن کی دشواریاں بالکلیہ رفع تو نہ ہوئیں البتہ کم ضرور ہوگئیں۔ کیا عجب کہ ہمارے محترم سرپرست کی مزید توجہ سے انجمن کی یہ شکایت بالکلیہ رفع ہو جائے۔ مجوزہ ایک لاکھ کی عمارت کی تعمیر تک جسے ابھی ایک عرصہ درکار ہے کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ ۵، ۶ ہزار کی لاگت سے انجمن کے لئے ایک عارضی عمارت جامعہ کی عارضی عمارتوں کے قریب میں بنادی جائے۔ جگہ کی تکلیف کلیہ فنون کے اپنی مستقل عمارتوں میں منتقل ہونے پر اور زیادہ شدید ہو جائے گی۔ اسی لئے ہم اپنا فریضہ تصور کرتے ہیں کہ اس رپورٹ میں آپ حضرات کی توجہ اس طرف مبذول کروائیں۔ شعبہ فنون کے طلباء اپنی مستقل عمارت میں منتقل ہو جائیں گے اور ان کی انجمن عارضی عمارتوں کے سب سے دور افتادہ گوشے میں ہوگی۔ اگر اس کو کلیہ فنون کے نچلے حصے میں منتقل کرایا گیا تو پھر بھی دقت سائنس کے طلبہ کے لئے درپیش ہوگی۔ اس گتھی کو سلجھانے کی واحد شکل یہی ہو سکتی ہے کہ ہمارے مہربان نایب معین امیر کوشش فرما کر ایک عارضی عمارت جامعہ کے عارضی اور مستقل عمارتوں کے درمیان تعمیر کروا دیں اور یہ کوئی ایسا مشکل کام بھی نہیں ہے اگر ذرا سی دلچسپی لی جائے تو نہ صرف موجودہ سو طلبہ بلکہ آیندہ آنے والی کثیر عثمانی برادری بھی اس "قاضی ہال"، دکاش یہ ہمارا پیش کردہ نام ارباب مقتدر کو پسند آجائے) میں اپنے محبوب نایب معین امیر کی یاد تازہ رکھیں گے۔ خدا کرے ہماری یہ گذارش صدا بصحرا ثابت نہ ہو۔

**شکریہ** آخر میں میں آپ تمام حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے ہمیں منتخب کرکے اور اشتراک عمل فرما کر ہمیں اس کا موقع عطا فرمایا کہ انجمن اتحاد کی خدمات انجام دیں۔ آخر میں، میں عالی جناب نایب معین امیر کا پُر خلوص شکریہ ادا کروں گا جن کی ہمدردیاں، عنایات اور مہربانیاں ہمیشہ انجمن کے ساتھ رہیں۔

ابو الخیر صدیقی
معتمد انجمن اتحاد طلبہ

# اب تو

(۱)

اب تو اس دیس میں کچھ ایسے بشر پیدا ہوں
قوم کی، دیس کی آنکھوں کے بنیں جو تارے

(۲)

جن کے سُکھ دُکھ میں ہو، دیس کا اپنا سُکھ دُکھ
قوم کو، دیس کو ہوں جان سے بڑھ کر پیارے

(۳)

جن کے ناموں میں سبھی ناموں کو اپنے بھولیں
جن کے ناموں سے بنیں دیس کے قومی نارے

(۴)

جن کی آنکھوں میں بسیں ہندو مسلماں ایسے
جیسے آکاش میں رہتے ہیں چمکتے تارے

(۵)

جن کا سب کچھ ہو فدا قوم پہ اپنی ہر دم
قوم بھی جن کے لئے۔ اپنا سبھی کچھ وارے

(۶)

جن کی یکتائی سے ہو۔ دیس میں ایکا قایم
جن کے کہنے میں چلیں پریم سے مل کر سارے

(۷)

جن کے جینے سے مری قوم بھی جینے لگ جائے
سر اٹھا کر چلیں سب کوئی نہ ہمت ہارے

پنڈت ونشی دھر ودیالنکار
لیکچرار سنسکرت ہندی جامعہ عثمانیہ

# دنیائے صحافت

دنیائے صحافت میں اخبار کو جو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے وہ کسی نظر و فکر سے پوشیدہ نہیں۔ اخبار کے فرائض کا کوئی مختصر خاکہ پیش کرنا بہت دشوار ہے کیوں کہ ہر ملک اور ہر قوم کے سیاسی، سماجی اور معاشی حالات کے پیش نظر اخبار کے فرایض بدلتے اور بنتے رہتے ہیں۔ ہمارے نزدیک اخبار کا یہ تخیل ہے کہ وہ ایک مختصر مگر جامع خلاصہ ہے۔ دنیا کی ایک روزہ تاریخ کا جس میں ہم رہتے بستے ہیں اس میں کلام نہیں کہ اخبار ملک کا سب سے بڑا کامیاب تعمیری آرگن ہوتا ہے لیکن ایک ایسے اخبار کے لئے جو سچائی اور ایمان داری سے اپنے فرایض انجام دیتا ہو سب سے زیادہ مشکل کام ترجمانی کا ہے۔ اگر اس فرض کو کوئی اخبار صحیح اصول پر انجام دے رہا ہو تو یقیناً وہ قوم و ملت کا سب سے بڑا خادم ہے اکثر دیکھا گیا ہے کہ ترجمانی کی اس دشوار گھاٹی سے اچھے اچھے حوصلہ مند اور اولوالعزم صاحب قلم صحیح سلامت باہر نہیں نکلے۔ اس گھاٹی کے ہر ہر قدم پر حوصلہ فرسا مصائب اور ایمان شکن ترغیبوں سے دوچار ہونا پڑے گا اس راہ پر خطر میں وہی لوگ کامیاب ہو سکتے ہیں جن میں جذبۂ ایثار، قوت ایمان، اور حوصلہ فداکاری و قربانی ہو۔ ان حقایق کی روشنی میں اگر ہم اخبار کو قوم و ملت کے خیالات، افکار اور تصورات کا سچا ترجمان کہیں تو مبالغہ نہ ہوگا اور بنا بریں اخبار کو ہم عوام کا اتالیق بھی کہہ سکتے ہیں جو ان کے کروڑوں روپیے سے زیادہ قابل قدر ہے۔ دنیا کے حالات سے واقف ہونے کا سب سے

سہل اور ارزاں طریقہ اخبار بینی ہے۔ ایک شخص تھوڑی دیر میں چند پیسوں کے خرچ پر ساری دنیا کے حالات سے واقف ہو سکتا ہے۔ اس کا پڑھنے والا دنیا کے مختلف حصوں کی تمدنی۔ معاشرتی اور سیاسی سرگرمیوں سے واقف ہو سکتا ہے۔ اس کے بعد لازماً وہ ان خیالات کی رہنمائی میں اپنے ملک کی ترقی کا جائزہ لے گا اور اس کا اندازہ کر سکے گا کہ آیا اس کا ملک ترقی یافتہ ممالک کے دوش بدوش چل رہا ہے یا اُن سے بہت پیچھے ہے۔

اخبار کا پابند اور بغور مطالعہ کرنے والا ایک سال میں اُن تعلیم یافتہ لوگوں سے کہیں زیادہ معلومات حاصل کر لیتا ہے۔ جو اپنا ایک ایک لمحہ کتب خانے میں کتاب کا کیڑا بن کر گذار دیتے ہیں۔ دن بھر کے تھکے ہارے آدمی کے لئے اخبار دلچسپی اور تفریح کا سامان ہے۔ لندن میں سب سے پہلا درجہ بادشاہ کا، دوسرا کابینہ کا، تیسرا پارلیمنٹ کا اور چوتھا پریس کا ہے نپولین جیسا سپہ سالار لکھتا ہے۔ ہزار سپاہیوں سے کسی حکومت کو اتنا خوف نہیں ہو سکتا جتنا چار آزاد خیال اخبارات سے ہو سکتا ہے۔ اخبار اور پریس کی اس قوت کا بہتر اندازہ وہی ممالک کے افراد کر سکتے ہیں جہاں جمہوریت کا دور دورہ ہو۔ جمہوری ممالک میں جہاں کابینہ بذریعہ رائے دہی منتخب ہوتی ہو اور حکومت کے اکثر شعبے نمایندگی کے اصول پر چلائے جاتے ہوں رائے عامہ کی قوت اور اس کی اہمیت حد و قیاس سے بڑھ جاتی ہے۔ ان ممالک کی سب سے بڑی قوت رائے عامہ کی ہوتی ہے۔ کیوں کہ کوئی جمہوری حکومت بہت عرصے تک رائے عامہ سے غافل نہیں برت سکتی بہت جلد اس کو رائے عامہ کے سامنے سر تسلیم خم کر دینا پڑتا ہے۔ ان حالات کے پیش نظر اگر اخبار رائے عامہ کا علم بردار ہو اگر رائے عامہ حکومت کی پوری مشینری کو چلاتی ہو تو کیا یہ کہنا مبالغہ ہوگا کہ اخبار ہی کے ہاتھ میں حکومت کی باگ ڈور ہوتی ہے!

اب یہ اس قوم کے افراد کے ہاتھ میں ہے کہ اس عظیم ترین قوت کا صحیح استعمال کریں۔ اگر ملک کے اخبار سچائی، ایمان داری اور ہمدردی سے خدمات انجام دیتے ہوں اور اپنے اخبار سے ملک کے باشندوں میں معلومات کا اضافہ، علم کی تلاش، بین الاقوامی حالات سے آگاہی، ملکی معاملات میں اخلاقی جرأت سے کام لے کر بلا خوف و خطر سچی اور بے غرض رائے دینے کا مادہ پیدا کر دیں تو سمجھ لیجئے کہ اُس ملک کی قسمت جاگ اُٹھی یاد رکھئے ملک کے لئے بدترین لعنت غدار صحافت ہے۔

ہمارا نصب العین یہ ہوتا ہے کہ ہماری عملی زندگی سنور جائے اور ہمارے معلومات اور تجربات سے ملک اور قوم کو فائدہ پہونچانے کے موثر ذرائع موجود ہوں۔ یہ چیز صرف اسی وقت پیدا ہو سکتی ہے جب ہم اپنے آپ پہلا اپنی معلومات

پر اور اپنے تجربے پر بھروسہ کرنے لگیں، ہم میں خودداری اور بلند ہمتی پیدا ہو جائے، ہم انکسار اور ایثار نفس کا مجسمہ بن جائیں اور محنت و مشقت سے صحیح معنوں میں محبت کرنے لگیں۔ خودداری کا وجود اس وقت ہوتا ہے جب ہمیں اپنی حالت کا سچا احساس ہو، بلند ہمتی اس وقت پیدا ہوتی ہے۔ جب ہم کو اپنی قابلیتوں پر بھروسہ ہو جائے، انکسار اس وقت پیدا ہوتا ہے جب اپنی خامیوں پر نظر رہے۔ یہ باتیں کہنے کو تو بے حقیقت معلوم ہوتی ہیں لیکن واقعہ یہ ہے کہ عوام ان کو بہت کم جانتے اور اس سے بھی کم ان کو سمجھتے اور ان پر عمل کرتے ہیں۔ میں بلاخوف تردید یہ کہہ سکتا ہوں کہ یہ تمام صفات اخبار بینی سے پیدا ہو سکتی ہیں، بشاید اس دعوی پر عدم ثبوت کی وجہ سے یقین نہ کیا جائے لیکن اگر کسی نتیجے پر پہونچنے کے لئے عجلت نہ کی گئی تو بہت جلد یہ کہنے پر مجبور ہونا پڑے گا کہ اگر واقعی کوئی شخص صحیح معنوں میں ملک و قوم کی خدمت کا جذبہ رکھتا ہے تو اس کے لئے اخبار بینی سب سے زیادہ ضروری ہے۔ اخبار ایک شمع ہے جو دل و دماغ کو روشن کر دیتی ہے اخبار کیا ہے قومی حالات و روایات کا آئینہ موجودہ سوسائٹی کی چلتی جاگتی تصویر اور مختلف خیالات کا مکمل مرقع بقول شخصے "کسی قوم کے مصائب اور مشکلات کا صحیح اور اطمینان بخش اندازہ صرف وہاں کی صحافت سے لگایا جا سکتا ہے" صرف اخبار ہی اپنے ماحول کا سچا ترجمان اور بہترین نمائندہ سمجھا جا سکتا ہے۔" موجودہ تاریخ عالم کے مطالعے سے یہ حقیقت ہم پر بخوبی واضح ہوتی ہے کہ ترقی یافتہ ممالک نے اجتماعی طور پر جتنی بھی ترقی کی اس کی کامل نگہداشت صحافت کے علاوہ کسی دوسرے طریقے سے بالکل ناممکن تھی۔ موجودہ زمانے میں انفرادیت کوئی اہمیت نہیں رکھتی اجتماعیت کا دور دورہ ہے اور واقعہ بھی یہی ہے کہ انفرادی قوت سے اجتماعی قوت ہمیشہ زیادہ ہوتی ہے۔ کسی ملک کے اجتماعی مفاد کا واحد علم بردار اس ملک کا قومی اخبار ہوتا ہی۔ اس لئے ہر محب وطن پر اس کا مطالعہ فرض ہے ایسے اخبار جن کا واحد مقصد عوام کے حقوق کی حفاظت ہو واقعی ہماری سچی ہمدردی کے مستحق ہیں، ہماری ہمدردی کس قسم کی ہو سکتی ہے۔ اس کا جواب کوئی ایسا مشکل نہیں ہے، ہمارا اولین فرض ہے کہ اخبار کی اشاعت میں زیادتی کے ساتھ ساتھ اس کی آواز کی اہمیت کو بڑھا دیں اور چونکہ وہ خود ہماری آواز کا نمائندہ ہوتا ہے اس لئے اس کی آواز کی اہمیت کو بڑھانا خود ہماری اہمیت کا بڑھانا ہے۔

اخبار کی قوت اور اہمیت اس کے پڑھنے والوں پر منحصر ہے۔ جتنی زیادہ اخبار پڑھنے والوں کی تعداد ہوگی اسی نسبت سے اس کی اہمیت اور قوت میں اضافہ ہوگا۔ اور اخبار پڑھنے والوں کی تعداد میں اسی وقت معتد بہ اضافہ

ہو سکتا ہے جب کہ ملک میں تعلیم عام ہو اور ملک کی آبادی کا کثیر حصہ جاہل اور ان پڑھ نہ ہو جس ملک میں اخبار بین طبقے کی کمی ہوگی لازماً اس ملک کی صحافت کمزور ہوگی۔ اور وہاں کے اخباروں کا شمار انگلیوں پر کیا جا سکے گا۔ ایسی حالت میں اخبار کبھی رائے عامہ کو متاثر نہیں کر سکتے۔ انگلستان جیسے تعلیم یافتہ ملک میں، جہاں کا مفلس طبقہ بھی اخبار بینی کا شوق رکھتا ہے۔ اخبار رائے عامہ کے سب سے بڑے محافظ اور ترجمان ہوتے ہیں۔

پبلک کے جذبات کے اظہار کے لئے ہر اخبار میں کچھ نہ کچھ جگہ ضرور رہتی ہے۔ اظہار جذبات کی اہمیت جتنی بھی ہے کسی سے پوشیدہ نہیں۔ اگر یہ مضامین اخبارسی توسط اتک کے لکھے جائیں تو کوئی اہمیت نہ رکھیں گے۔ لیکن اگر وہ ایک مستند اور کثیر الاشاعت اخبار میں شائع ہو جائیں تو اُن کی صورت جداگانہ ہو جاتی ہے۔ عام خیال ہے کہ انگلستان کا اخبار لندن ٹائمز اس قدر اہمیت کا صرف اس وجہ سے مالک ہے کہ معمولی سے معمولی انفرادی مشکلات بھی اُس کے توسط سے حکام تک پہنچائی جاتی ہیں۔

کوئی محب وطن اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ حیدرآباد کی قومی زندگی کے مسائل روز بروز زیادہ توجہ کے مستحق ہوتے جاتے ہیں اور بلحاظ حالات زمانہ ارباب فکر و نظر کو ملک کے اہم مسائل سے واسطہ پڑ رہا ہے اس لئے اس وقت سب سے اہم ضرورت رائے عامہ کی تشکیل ہے لیکن رائے عامہ کی تشکیل و تنظیم کوئی ایسا آسان کام نہیں اور اگر یہ ممکن ہو سکتا ہے تو صرف اخبارات و رسائل کے توسط سے یقیناً اخبارات رائے عامہ کے قابل اعتماد اور موثر نمایندے بن سکتے ہیں۔ لیکن اس کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ ہم اپنی ذمہ داریوں کا احساس رکھتے ہوئے اخبارات کو اتنی اہمیت دیں کہ وہ ہمارے ملک کے کاروبار میں ایک خاص باعزت جگہ حاصل کرلیں۔ رائے عامہ کی اہمیت سے کس کو انکار ہو سکتا ہو خصوصاً ایسے دور میں جب کہ حکومتیں رائے عامہ کی پابند ہو چکی ہیں۔ دنیا کی تمام متمدن حکومتیں رعایا کے احساسات و جذبات کا کافی خیال رکھتی ہیں اور رعایا کے خیالات اُن کو صرف صحافت کے ذریعے معلوم ہو سکتے ہیں یہی وجہ ہے کہ انگلستان میں پریس بہت اہمیت رکھتا ہے اور حکومت کے اکثر اہم کام صرف اسی کی رائے اور اشاروں پر انجام دیے جاتے ہیں۔ اس کی بڑی وجہ جیسا کہ ہم نے آگے بیان کیا یہ ہے کہ وہاں کی رائے عامہ کی تشکیل، اظہار اور ترجمانی میں سب سے زیادہ حصہ اخبارات ہی کو حاصل ہے۔

ارل برکنہام نے بالکل ٹھیک کہا ہے کہ رائے عامہ کی تشکیل میں سب سے بڑا حصہ اخباری پریس کو حاصل ہے۔

ایک صاحب کی رائے سے ہم کو کامل اتفاق ہے کہ ہندوستان کے سیاسی حالات اس بات کے متقضی ہیں کہ ملک میں امن اور شانتی کی فضا پیدا ہو اور اخبارات جس خوبی سے اس کو انجام دے سکتے ہیں وہ کانفرنسوں اور لیڈروں سے ممکن نہیں اخبارات ملک کے رہبر ہوتے ہیں یہ ملک کو تباہی سے نکال کر ترقی کے اعلیٰ مدارج پر پہونچاتے ہیں۔ اور انہیں کے ذریعے حکومت کی پالیسی متعین ہوتی ہے فرقہ وارانہ احساسات کو کم کرنے اور فرقہ واری اتحاد کے رشتے کو مربوط کرنے میں اخبارات خاصہ حصہ لے سکتے ہیں ہم کو چاہئے کہ صرف ایسے اخبارات پڑھیں جو فرقہ واری ذہنیت کی آلودگی سے پاک ہوں اس سے ایک طرف تو خود ہمارا اخبار بینی کا صحیح ذوق پرورش پائے گا تو دوسری طرف ایسے اخبارات کی ہمت افزائی ہوگی جو ملکی مفاد کو منزل مقصود بنائے رکھتے ہیں اور جن کے نزدیک ردی فرقہ واری جھگڑے کوئی زیادہ اہمیت نہیں رکھتے۔

اخبارات رائے عامہ میں سیاسی شور پیدا کرتے ہیں لیکن اخبار بینی ہم کو موجودہ سیاست سے واقف کرانے کے ساتھ ساتھ سائنٹیفک ایجادات، تاریخی واقعات، معاشی مباحث اور اقتصادی حالات سے بخوبی واقف کرادیتی ہے سائنس کی فتوحات نے وقت اور جگہ کو بہت کچھ سمیٹ لیا ہے اب ہم دنیا کے کسی گوشے کے تغیرات اور انقلابات سے بے پرواہ نہیں رہ سکتے دنیا میں اگر کہیں کوئی تغیر ہو تو اس کا اثر بالواسطہ یا بلاواسطہ ہم پر ضرور مترتب ہوتا ہے دور دراز ملکوں کے سیاسی تغیرات بادی النظر میں ممکن ہے ہمارے لئے اہم نہ ہوں لیکن جاننے والے جانتے ہیں کہ وہ ان کی نیندیں اچاٹ دینے کے لئے کافی ہیں۔

بقول جواہر لعل نہرو ہندوستان تمام دنیا سے علیحدہ رہ کر اپنے لئے راہ نجات نہیں پاسکتا ہمارے لئے اسپین، چین، انگلستان۔ فرانس اور جرمنی کے حالات اتنے ہی اہم ہیں جتنے خود اپنے ملک ہندوستان کے اور ان واقعات اور حالات سے واقف رہنے کا واحد ذریعہ اخبار بینی ہے۔ اخبارات ہمیں ان تمام واقعات سے واقف رکھتے ہیں جو ہمارے لئے غور و فکر کا ایک وسیع میدان مہیا کرسکیں ہندوستان میں بدقسمتی سے اخبار بینی کا صحیح ذوق نہیں اور یہی وجہ ہے کہ یہاں رائے عامہ کبھی منظم نہیں رہی۔

خبروں اور رپورٹوں کی اشاعت کے علاوہ اخبارات کا سب سے اہم فریضہ قومی اور ملکی معاملات میں ایماندارانہ تنقید و تبصرہ ہے بعض لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ اخبارات کے اداریوں کی اب کوئی اہمیت اور وقعت باقی نہیں۔ یہ خیال

اس وجہ سے قایم ہو گیا ہو کہ ملک میں بعض ایسے خود غرض اور قوم فروش اخبار ہوتے ہیں جو محض اپنے مفاد کی خاطر اپنے اداریوں کے ذریعے زہر اُگلتے رہتے ہیں اور بدقسمتی سے اگر کسی ملک پر اغیار کا قبضہ ہو تو ایسے ایمان فروش اخبار ملک اور قوم کے لئے بدترین دشمن ثابت ہوتے ہیں۔ لیکن اس سے یہ کلیہ استخراج کرنا کہ اداریے بے معنیٰ ہو گئے ہیں بہت زیادتی ہو گی جو لوگ ان کی اہمیت سے واقف ہیں انھیں اس کا بخوبی احساس ہے کہ ذمے دار اخبار کے اداریوں اور تنقیدوں کا اثر ملکی اور قومی معاملات میں اہم سے اہم تبدیلی رونما کر سکتا ہے۔ کافی غور و خوض سے لکھے ہوئے اداریے ملکی اور قومی معاملات میں دلچسپی رکھنے والے کو ہمیشہ کوئی نہ کوئی سنجیدہ موضوع غور و فکر کے لئے مہیا کر دیتے ہیں اور عوام جن کے دماغوں میں ملکی مسایل کے مبہم اور غیر واضح نقوش ہوتے ہیں یہی اخبار کے اداریے انھیں اُجاگر کر دیتے ہیں۔ مباحث کو جب اس طرح شرح و بسط کے ساتھ مدلل طریقے سے عوام کے سامنے پیش کیا جاتا ہے تو عموماً عوام کے سامنے ایک ایسی راہ ہوتی ہے جس کے نشیب و فراز سے وہ بخوبی واقف ہوتے ہیں۔ ایسی صورت میں غلطی یا جذبات کے ہجوم کی وجہ سے جلد بازی کا بہت کم امکان ہوتا ہے

سید حامد معین الدین

متعلم بی یس سی (ابتدائی)

# کنارِ آبِ گنڈی پیٹھ و گل گشت و تماشا

اگر ویٹر بیارد پیش من قابے پُر کٹلٹ　　برنگ و بوئے آں بخشم سمرقند و بخارا را

فغاں حُسن ٹمیٹو سوپ چاپ و آئرش اسٹو　　چناں بردست صبر از دل کہ ترکاں خوانِ یغما را

چہ آرائی برنگِ زعفراں رخسار بریانی　　بہ آب رنگ و خال و خط چہ حاجت روئے زیبا را

اگر کیک و کری پپ سینڈوچ داری غنیمت دل　　کنارِ آب گنڈی پیٹھ و گل گشت و تماشا را

حدیث از خوردنِ شب دیگ گو وز بخشش کم جو　　کہ کس نکشود و نکشاید بہ ٹیبل ایں معما را

اگر خواہی شوی گاما، بجز زہر روز تا بینی
کہ بر جوعِ تو افشاند فلک عقدِ ثریا را

بندۂ شکم

# ہٹلر کے حربے

جنگ عظیم سے قبل جرمنی کے علمی وقار، فوجی تفوق اور صنعتی برتری نے دنیا کو کافی مرعوب کر رکھا تھا۔ خود یورپین ممالک اور ان کی نوآبادیات میں اس کو کافی رسوخ حاصل ہو چلا تھا۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ ۱۹۱۴ء کی جنگ کو محدود نہ رکھا جا سکا اور اُس کو بایں وجہ عالم گیر اور فیصلہ کن کیا گیا کہ متحدہ طور پر جرمنی کے بڑھتے ہوئے خطرے کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو جائے۔ یہ بات دلچسپی سے خالی نہیں کہ جنگ کے ابتدائی دو سال تک جرمنوں نے اتحادیوں کے بے پناہ لشکر کے چھکے چھڑا دیئے اور یہ ڈر پیدا ہو چلا تھا کہ مبادا اتحادی افواج کے قدم اکھڑ جائیں۔ گو جرمنی کو ہر طرف سے محصور کر لیا گیا اور اس کے تمام بیرونی ذرائع منقطع کر دیئے گئے۔ لیکن پھر بھی اتحادین پر طوفانی فوجوں کا رعب داب اس قدر طاری تھا کہ وہ اپنی قوت مدافعت پر اعتماد نہ کر سکے۔ اس فیصلہ کن موقع پر تازہ دم امریکہ کو سمجھا منا کر میدان کارزار میں اتارا گیا۔ گو یہ واقعہ اتحادین کے لئے نزول رحمت ثابت ہوا لیکن ہٹلر اچھی طرح سمجھ چکا ہے کہ اتحادین نے جنگ کس قیمت پر جیتی تھی۔ آج اس نے جرمنی کی نشاۃ ثانیہ کے لئے یہ گر اچھی طرح جان لیا ہے کہ "کسی ملک کے حق میں اس کی اصلی قوت سے کہیں زیادہ اُس کا سیاسی وقار مفید ہوتا ہے" یہی وجہ ہے کہ وہ اپنی انتہائی کوشش اس امر پر صرف کر رہا ہے کہ پھر دنیا کی نظر میں جرمنی جلد از جلد اپنی کھوئی ہوئی عظمت حاصل کر لے۔

اس مقصد کے حصول کے لئے اُس نے کئی حربے استعمال کئے ہیں۔ سب سے پہلے یہ ضروری تھا کہ ایک ایسے جرمنی کا وجود ہو جو اپنے تمام قوائے عمل کو ایک مرکز پر جمع کرلے۔ نازیت کی ترویج نے اس مقصد کو بہ درجہ اتم پورا کیا۔ آج جرمنی میں شخصی حقوق اسٹیٹ کے مفاد کے مقابلے میں کوئی حیثیت نہیں رکھتے ہر جرمن اس بات پر فخر کرتا ہو کہ "اس کا وجود ریش (Reich) کے لئے ہے اور ریش اس کے لئے"۔ نازیوں کا یہی جذبۂ طاعت و اسٹیٹ پرستی ہے جس نے آج ہٹلر کو تمام جرمنی کے سیاہ و سفید کا مالک بنا دیا ہے۔ کیا بڑھے۔ کیا بچے۔ کیا مفلس کیا سرمایہ دار۔ غرض آڑے وقت میں ہر فرزند وطن بڑی سے بڑی قربانی کے لئے تیار رہتا ہے۔

"ایک قوم، ایک ملک، ایک ریش اور ایک لیڈر" یہی نازیت کا کلمہ اور نازیوں کا ایمان ہے حقیقت یہ ہے کہ جرمنی میں مذہب کا منکر تو زندہ رہ سکتا ہے لیکن نازیت کا منکر گردن زدنی قرار پاتا ہے۔

ہٹلر کا دوسرا حربہ پان جرمانیزم ہے۔ وہ جرمن نسل کو آریائی دیوتاؤں کی منتخب اولاد سمجھتا ہے اور اُن کی ذہنی فوقیت اور نسلی برتری کے گیت گا گا کر نہ صرف جرمنی میں بسنے والے آریوں کو حلقہ بگوش کرچکا ہے بلکہ تمام یورپ کے آریا نژاد اقوام کے محافظ ہونے کا مدعی ہے۔ آریا پرچار کا یہ حربہ اتنا خطرناک نہیں معلوم ہوتا لیکن درحقیقت یہی وہ خونی آلۂ کار ہے جو آئندہ یورپ کی قسمت کا فیصلہ کرنے میں نمایاں طور پر استعمال ہوگا۔ یہی وہ حربہ ہے جس نے قدیم آسٹریا کو ٹھکانے لگادیا اور زرخیز چکوسلواکیہ کو اپنا ہدف بنائے ہوئے ہے۔ ہنگری۔ رومانیہ۔ پولینڈ اور شمالی مشرقی اٹلی وہ ممالک ہیں جن کی جرمن اقلیتوں یا اکثریتوں کی وجہ سے جان کے لالے پڑے ہوئے ہیں۔ جرمن نسل کے خدائی فوجدار نے تمام "مظلوم اور منتشر" آریوں کو "آزاد اور متحد" کرنے کی قسم کھائی ہے۔

ابتدا اً یہودیت کا سوال پان جرمانیزم کی اشاعت میں سدراہ ثابت ہوا اور ہٹلر کے لئے بڑی مشکل یہ آن پڑی کہ وہ نہ تو یہودیوں سے بگاڑ کر سرمایہ دار یورپین ممالک کی مخالفت مول لے سکتا تھا اور نہ ہی ملک میں اُن کے گندے وجود کو برقرار رکھ کر نازی نظریۂ نسلیت پر کاربند ہو سکتا تھا۔ وہ اُس موقتی ملکی نقصان سے بھی بے خبر نہ تھا جو یہودیوں کے دیس نکالے میں جرمنی کو برداشت کرنا پڑتا۔ کیوں کہ قدرت کی ستم ظریفی سے دنیائے علم و فن کے بہترین یہودی دماغ جرمنی ہی کی پیداوار تھے لیکن رہ رہ کر ہٹلر کو صلح نامہ ورسائی کی نفرت انگیز صورت یاد آتی تھی جس کے انعقاد کا وہ ان یہودیوں کو کلیتہً ذمے دار سمجھتا تھا جو "ایک پردیس" کو "دیس" بنانے کی خاطر اتحادین سے ساز باز کرکے جرمنی کی ہزیمت کا باعث ہوئے

وہ اس بات سے ہمیشہ چراغ پا رہتا تھا کہ کیوں حضرت عیسیٰ کے پیرو دھن کی پوجا کرنے والی اُمت کے آگے گھٹنے ٹیک دیتے ہیں؟ بالآخر ہٹلر، برطانیہ، امریکہ، فرانس، روس اور بلقان کی موجودہ یہودیت کے اثرات کو خاطر میں لائے بغیر جرمنی کو خالص آریائی ملک بنانے پر تل گیا۔

اشتراکیت کی مخالفت تیسرا حربہ ہے جس کو ہٹلر کی جدت پسند طبیعت نے ایجاد کیا ہے۔ اس بہانے سے اُس نے یورپ کے اکثر ممالک کے غم و غصے کا رُخ پان جرمانیزم سے پھیر کر اشتراکیت کی جانب کر دیا ہے۔ ڈاکٹر نیو پولڈ (Dr. Neopold) نے سچ کہا ہے کہ "پان جرمانیزم" کی آڑ میں ہٹلر نے جرمن اور یورپ کی دیگر آریائی نسلوں کی آمریت حاصل کی ہے اور اب مخالف اشتراکی سوال پیدا کر کے وہ سہمی ہوئی تمام سرمایہ دار دنیا کی قیادت کرنا چاہتا ہے۔" آج ہم اس حقیقت سے انکار نہیں کر سکتے کہ روس اور فرانس کے سوا دنیا کے اکثر و بیشتر ممالک میں نازیت اور فاشیت کے اصولوں پر ٹھنڈے دل سے غور کیا جا رہا ہے اور عام رجحان یہ پیدا ہو چلا ہے کہ اشتراکی روس برِ اعظم یورپ کی پیشانی پر کلنگ کا ٹیکہ ہے۔ خصوصاً سرمایہ دار بلا لحاظ ملک و ملت اپنی تمام ہم دردیاں ہٹلر و مسولینی کے ساتھ وابستہ کر رہے ہیں۔ کیوں کہ غریبوں کی ہم دردی، مفلسوں کی غم گساری اور انسانی برادری کی مساوات، نظری طور پر آدمیت کا کتنا ہی بلند مطمح نظر کیوں نہ ہو لیکن عملاً یہ باتیں ایک ایسا خواب ہو کر رہ گئیں ہیں جو کبھی شرمندہ تعبیر ہوتا نظر نہیں آتا۔ اسٹالن کی متجسس نگاہیں رہ رہ کر امریکہ اور یورپ کے مدبرین پر پڑتی ہیں جن کے بشروں سے وہ ہر دفعہ خلوص و محبت کا پتا لگانا چاہتا ہے لیکن اُس کو نہایت مایوسانہ انداز میں یہ نتیجہ اخذ کرنا پڑتا ہے کہ دوستی کا ہر قدم جو روس کی طرف بڑھتا ہے وہ ایثار و اخلاص سے کہیں زیادہ ناگزیر مصالح وقت کا نتیجہ ہوتا ہے۔

ہٹلر کا ایک اور خطرناک حربہ تشہیر ہے۔ بیسویں صدی میں شاید ہی کوئی ہتھیار اس سے زیادہ موثر و مہلک ہو۔ جو کام جری افواج یا سخت گیر حکمرانوں سے نہ بن پڑے وہ جاسوں اور سیاسی کارپردازوں کی ذراسی توجہ و عنایت سے پورا ہو جاتا ہے۔ ہم آسٹریا، چکوسلواکیہ اور دیگر ممالک میں نازی کارپردازوں کی ریشہ دوانیوں سے قطع نظر صرف برطانیہ عظمیٰ میں اُن کے کارناموں کو دیکھنا چاہتے ہیں۔ آج سے تقریباً پانچ سال پیشتر ہٹلر نے برطانیہ کی طرف دوبارہ دوستی و خلوص کا ہاتھ بڑھایا اور اپنا موقف صاف طور پر واضح کر دیا کہ وہ برطانیہ سے دوامی دوستی کا متمنی ہے اور مغربی یورپ کے نقشے سے بالکل مطمئن ہے لیکن برطانوی جواب سے اُس کو بہت زیادہ مایوس ہونا پڑا۔ کیوں کہ اس کو برطانیہ کے اُن قدامت پسندوں سے سابقہ پڑا جو خاطی جرمنی کے ساتھ ہم دردی رکھنا تو کجا اس کا نام لینا بھی گناہ سمجھتے تھے۔ لیکن ہٹلر نے استقلال کو

ہاتھ سے نہ جانے دیا بلکہ جہاں تک ممکن ہو سکا موقع بہ موقع برطانوی راج کے ان اصلی حکمرانوں کے کان اشتراکیت کے خلاف بھرنا شروع کئے کیوں کہ وہ بہ خوبی جانتا تھا کہ "قدامت پسندی موروثی سرمایہ داری کا دوسرا نام ہے" اور یہ کہ سرمایہ داری کی بقا کے لئے اشتراکیت کی فنا لازمی ہے۔ گو جواں مسٹر چرچل، مسٹر لائیڈ جارج اور دیگر کہنہ مشق و پختہ مغز سیاست دانوں نے ہٹلر کے اس پروپاگنڈے کی سخت مخالفت کی اور کسی غدر پر بھی جرمنی کی اس قسم کی آشتی کے جواز کو تسلیم نہ کیا لیکن ہٹلر کو بھی اپنی تبلیغ اور پرچار پر پورا پورا بھروسہ تھا۔ اسی لئے ان پختہ کار مدبروں کی مخالفت کے باوجود خود انگلستان میں آہستہ آہستہ سرمایہ داروں کا ایک ایسا ذی اثر گروہ پیدا ہوتا گیا جو اگر کسی اور وجہ سے نہ سہی تو محض ذاتی مفاد کی خاطر روس کی اشتراکی تحریک کے خلاف صف آرا ہوتا گیا۔ خوبیٔ قسمت سے اسی زمانے میں مسٹر میکڈانلڈ آنجہانی کی زیر قیادت مزدور پارٹی نے عنان حکومت ہاتھ میں لی تھی اور بقول مسٹر چرچل "حریت پسند جماعت (لبرل) اور مزدور پارٹی کے نزدیک دور اندیشی کی بجائے ابن الوقتی اور زمانہ سازی کا نام سیاست ہے"۔ یہی وجہ تھی کہ اشتراکیت کی اشاعت کے خلاف ہٹلر کے "معقول انتباہ" کو دوستانہ مشورہ تصور کیا گیا اور توازن دول کی پالیسی کو روبہ عمل لاتے ہوئے جرمنی کو دوبارہ ابھرنے کے مواقع فراہم کئے گئے۔

خواہ واقعات کچھ ہی پیش آئے ہوں لیکن آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ پیٹر اعظم اور بسمارک نے جو خواب دیکھے تھے ان کی تعبیر ہٹلر کا دماغ دے رہا ہے۔ اگر زمانہ ساتھ دے اور پان جرمانیزم کی ہوا یورپ میں بسنے والے تمام آریاؤں کو لگ جائے تو کیا تعجب کہ دنیا کو سنہ ۱۹۱۴ء سے زیادہ اندوہ ناک فضا کا سامنا کرنا پڑے۔ کیوں کہ اب وطن پرستی جغرافی حدود سے متجاوز ہو گئی ہے۔ سیاسی جتھابندی اور نسلی تعصبات موجودہ سیاسیات میں اہم و معین شکل اختیار کرتے جا رہے ہیں۔ ڈاکٹر سید حسین پروفیسر کلفورنیا یونیورسٹی نے ایک لکچر میں یہ بالکل صحیح کہا تھا کہ "آیندہ جنگ کا دایرہ چند مخصوص ممالک کی حد تک محدود نہ رہے گا بلکہ دنیا کے مختلف سیاسی گروہ آپس میں دست و گریبان ہوں گے"۔ آجر و مزدور کی کش مکش، سرمایہ دار و مفلس کی جنگ، فاشیت و اشتراکیت کا تضاد، گوری اور رنگین اقوام کے باہمی تعصبات، ایسی چیزیں نہیں جن کو بے معنی اور معمولی سمجھ کر نظر انداز کر دیا جائے۔ خود اسپین کی زندہ مثال ہمارے سامنے ہے۔ ایک طرف جرمنی اور اٹلی، فرانکو کے پشت پناہ ہیں تو دوسری طرف برطانیہ اور فرانس، جمہورین کی دامے، درمے، سخنے مدد کر رہے ہیں۔ اسی کرہ ارض کا ایک طبقہ فرانکو مجاہد کہتا ہے تو دوسرا اس کو باغی کے لقب سے یاد کرتا ہے۔ قصہ مختصر اسپین کی خانہ جنگی فاشیت اور اشتراکیت کی ہونے والی عالم گیر خون ریزی کا پیش خیمہ ہے۔ اس امر کا قطعی تصفیہ کہ میدان کس کے ہاتھ رہے گا قبل از وقت ہے کیوں کہ فی زماننا کوئی ملک بھی اپنی

ظاہری قوت پر کامل بھروسہ نہیں کر سکتا۔ البتہ ہٹلر اور مسولینی کے بڑھتے ہوئے حوصلے اور یورپ میں اُن کے مہلک اثرات کا نفوذ، ایسے آثار ہیں جن سے یہ امر بخوبی واضح ہو جاتا ہے کہ اشتراکیت کی جان سخت خطرے میں ہے۔ خود برطانیہ اور روس کے تعلقات کی دو رنگی، زمانۂ حاضرہ کی ایک سیاسی بوالعجبی ہے ایشیائی نقطۂ نظر سے روسی برطانوی تعلقات کتنے ہی اچھے کیوں نہ ہوں لیکن یورپی نقطۂ نظر سے ان کا پس منظر خوش گوار نہیں۔ مختصر یہ کہ قسمت کے دھنی ہٹلر کا ہر نیا حربہ خلاف توقع اپنا پورا پورا اثر دکھا رہا ہے اور بیسویں صدی کا مورخ اس بات پر مجبور نظر آتا ہے کہ اس عہد آفرین انسان کو مشاہیر عالم کی صف میں جگہ دے۔

محمد اسد اللہ سعید بی، ایس سی (عثمانیہ)
متعلم ال، بی (ابتدائی)

# سیر کلچہ و شب دیگ

من آں نیم کہ ز شب دیگ رو بگردانم — "کہ ترکِ صحبتِ شیریں نہ کارِ فرہاد ست"

بہ معدہ تا نہ رسانم دہ شلغمِ پختہ — "نصیحتِ ہمہ عالم بہ گوشِ من باد ست"

حسد چہ می بری اے پائے بندِ ساگ ترہ — کبابِ و شلغم و نانِ روزیِ خداداد ست"

بیا بیا کہ دل و جان و معدۂ خود را — "فدا نمودنِ شب دیگ دانش و داد ست"

نصیحتے کنمت یاد گیر و در عمل آر — کہ ایں مرا ز یکے بندۂ شکم یاد ست

بکوش تا بخوری سیر کلچہ و شب دیگ

"کہ بر من و تو درِ بخشش نہ بکشاد ست"

بندۂ شکم

# جدید جاپان

جاپان مشرق بعید کا نہ صرف ایک نہایت ہی کامیاب تجارتی ملک ہے بلکہ یہ ملک براعظم ایشیا میں خصوصاً اور دیگر براعظموں میں عموماً اعلیٰ شہرت، عظمت اور تمدن کا علم بردار ہے اُس ملک نے باوجود گوناگوں مصائب اور تباہ کاریوں کے ہر شعبۂ زندگی میں غیر معمولی ترقی کی ہو جس کی مثال مشکل سے کوئی ملک پیش کر سکتا ہے۔ اگر ہم جاپان کے جغرافیہ اور اُس کے محل وقوع کا مطالعہ کریں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ یہ بیچارہ ملک کن مشکلات میں گھرا ہوا ہے۔ زلزلوں نے اس کو تختۂ مشق بنا رکھا ہے زلزلوں کی تباہ کاریوں کا اندازہ ذیل کے جدول سے ہو سکتا ہے۔

| تاریخ و سنہ | کس حصہ ملک میں | تباہ شدہ مقامات | اموات |
|---|---|---|---|
| ۳۰ دسمبر سنہ ۱۷۰۳ء | ٹوکیو | ۲۰۱۶۲ | ۵۲۳۳ |
| ۲۸ اکتوبر سنہ ۱۷۰۷ء | شکاگو | ۲۹۰۰۰ | ۴۹۰۰۰ |
| ۸ مارچ سنہ ۱۷۶۶ء | ہراسکی | ۷۵۰۰ | ۱۳۳۰ |
| ۱۰ فروری سنہ ۱۷۹۲ء | ہیزن ہیگو | ۱۲۰۰۰ | ۱۵۰۰۰ |
| ۱۷ فروری سنہ ۱۹۰۶ء | مارموسا | ۵۵۵۶ | ۱۲۲۸ |

| تاریخ و سنہ | کس حصہ ملک میں | تباہ شدہ مقامات | اموات |
|---|---|---|---|
| یکم ستمبر ۱۹۲۳ء | سکامی بے | ۵۵۰۰۴۹ | ۹۱۳۴۴ |
| ۲۳ مئی ۱۹۲۳ء | ٹاجیما | ۳۶۶۰ | ۳۸۱ |
| ۷ مارچ ۱۹۲۷ء | ٹانگو | ۷۳۶۷ | ۲۹۰۰ |

زلزلوں کے علاوہ دوسری تباہی کا باعث لمبی پہاڑ ہیں جو مشرق سے مغرب تک اپنا حصار باندھے ہوئے ہیں. ان میں سے اکثر پہاڑ آتش فشاں ہیں۔ ان پہاڑوں کی وجہ سے زمین زرخیز نہیں ہے پورے ملک کا ⅛ حصہ بھی زراعت کے قابل نہیں. فوجی سب سے بڑا اور بلند پہاڑ ہے اس کی بلند ترین چوٹی (۱۲۰۳۹۵) فٹ سطح آب سے بلند ہے۔

(۲) نا بی کورا (۳) ٹاٹی یاما (۴) شرا سان (۷۲۲۴) فٹ بلند (۵) نان ٹے سان (۹۱۶۹) فٹ بلند ہے۔

سب سے بڑا آتش فشاں شمال آکٹیا فوجی (Akitafuji) ہے ان پہاڑوں سے زراعت کو بہت بڑا نقصان پہونچا۔

تیسری چیز باعث خطر وہاں تیز رفتار ندیاں ہیں جن میں کشتی رانی ناممکن ہے اس لیے تجارت اور ذرائع حمل ونقل پر بہت دشواریاں پیش آتی ہیں۔

بڑی ندیاں۔ (۱) ایشی کاری (۲) ٹیشیو (۳) ٹوکاچی (۴) ٹون (۵) کیسو وغیرہ ہیں جو پہاڑوں سے نکلتی ہیں. اور بہت زیادہ تیز رفتاری سے بہتی ہیں۔ ایسی تیز رفتار ندیوں سے ملک کو بجائے فائدے کے نقصان پہونچتا ہے. غرض متواتر زلزلوں کی تباہ کاری پہاڑوں کی آتش فشانی، آب وہوا کی خرابی، سمندروں اور دریاؤں کی طغیانی، چین اور روس سے آئے دن کی جنگ، مختلف قسم کے زہریلے حشرات الارض کی ایذا رسانی بے چارے جاپانیوں کو سکون واطمینان کی سانس لینے نہیں دیتیں. لیکن ان تمام مصائب وحوادث سے دوچار ہونے کے باوجود ہم کو یہ دیکھ کر نہایت مسرت ہوتی ہے کہ وہ اپنی تجارتی وصنعتی سرگرمیوں میں ہمہ تن مصروف ہیں اور صرف صنعت وحرفت اور تجارت ہی میں نہیں بلکہ ہر شعبۂ زندگی میں پیش پیش نظر آتے ہیں. جاپانیوں نے محنت وجفاکشی سے اپنی فطرت کو ان تمام مصائب کو برداشت کرنے کا عادی بنا لیا ہے ہر مشکل سے مشکل کام ان کو آسان معلوم ہوتا ہے. کسی ملک کی معاشی ترقی اور تمدنی ارتقا معلوم کرنے سے پہلے ہم کو اس کی مختصر تاریخ سے واقفیت کی ضرورت ہوتی ہے اس لئے اب ہم جاپان کی تاریخ پر ایک طائرانہ نظر ڈالیں گے۔

جاپان کی تاریخ کو ہم جدا جدا دو دور میں تقسیم کرسکتے ہیں (١) پہلا دور ابتدائی زمانے سے مغربی تمدن کے آغاز تک یعنی سولہویں صدی تک (٢) دوسرا دور عبوری (Transition) سے دور احیاء (Restoration) تک (١٨٦٨ء) (٣) ١٨٦٨ء سے موجودہ زمانے تک جاپانیوں کا صحیح شجرہ معلوم کرنا بہت مشکل ہے اور نہ اب تک کسی تاریخ میں اس امر کا مکمل مواد حاصل ہوا ہے۔ البتہ یہ ضرور مسلمہ امر ہے کہ جاپانیوں کی ابتدا ان قوموں سے ہوئی جنھوں نے اوائل زمانہ میں جاپان پر متواتر حملے کئے پہلے اینو ( ) قوم شمال کی جانب سے داخل ہوئی اور جاپان پر اپنا تسلط کیا یہ قوم شکل و شباہت میں انگریزوں سے بہت مشابہ ہے۔ اس کے افراد آج کل بھی (Yezo) جزیرے میں موجود ہیں اس کے بعد کوریا منچوریا منگولیا چین خاص کے باشندے آکر یہاں آباد ہوئے جاپانی درحقیقت چینی باشندے ہیں۔ جو شدت موسم کی وجہ سے جاپان میں آکر آباد ہوئے اور اپنا نام بدل کر جاپانی رکھا۔ جاپان چھوٹی چھوٹی سلطنتوں میں منقسم ہوگیا۔ جہاں مختلف خاندان حکومت کرتے تھے ان خاندانوں میں سے ایک شخص جمو لیڈر نے ایک زبردست جنگ کا اعلان کردیا اور سب خاندانوں کو شکست فاش دے کر اپنا صدر مقام "الاسکا" بنایا اور ایک علیحدہ سلطنت قایم کی۔

سلطنت جاپان کی تاریخ ٦٦٠ ق م سے شروع ہوتی ہے اور وہاں کے شہنشاہ اپنے کو جیمو ٹنو (Jimmu Tenno) کا جانشین تصور کرتے ہیں۔ جیمو ٹنو سلطنت جاپان کا بانی ہے۔ ١٢ صدی سے ١٩ صدی تک اسیر شوگنیں (Shoguns) کی حکومت رہی اس کے بعد ١٨٦٨ء میں ایک خانہ جنگی کے ذریعے شہنشاہ نے اپنے اختیارات حاصل کئے اور ایک دوسرے دور کا آغاز ہوا۔ اس دور میں جاپان نے بہت ترقی کی ١٨٩٤ء میں چین و جاپان کی جنگ ہوئی جس میں جاپان کو فتح حاصل ہوئی ١٩٠٤ء میں جاپان نے روس کو شکست دی۔ ابتدائی شہنشاہوں نے بڑی دانش مندی سے حکومت کی ان میں سے بعض اپنی اعلیٰ قابلیت حکومت کی وجہ سے قابل ذکر ہیں مثلاً یوروگو جس نے ٤٥٧ء سے ٤٧٩ء تک حکومت کی میوری تسو (Muritsuru) کا زمانہ حکومت ٤٩٩ء تا ٥٠٦ء رہا۔

اس زمانے میں اعلیٰ عہدے صرف شاہی خاندان کے لئے وقف تھے رعایا بہت ذلیل سمجھی جاتی تھی تھوڑے عرصے کے بعد رعایا اس طرز عمل سے بددل ہوگئی اور بغاوت کے آثار ظاہر ہونے لگے۔ چنانچہ چھ صدی عیسوی میں شہنشاہ کی قوت میں انحطاط شروع ہوا۔ اور ایک نئے فرقے نے شاہی حکومت کے خلاف علم بغاوت بلند کرکے عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ (٦٣٢ء سے ٦٤٥ء) تک اس خاندان نے حکومت کی جس کو (Soga) کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ خاندان ساگا کا

دورِ حکومت تاریخ جاپان میں یادگار رہے گا۔ کیوں کہ اس دور میں جاپانیوں نے بدھ مت کی تقلید شروع کی۔ جزیرہ نما کوریا میں ایک چھوٹی سلطنت پیکچی ( Paikchea ) ہے جس نے بدھ مت کی تبلیغ جاپانیوں میں شروع کی چونکہ سلطنت پیکچی کی قومی قوت بہت کم زور تھی اس لیے شہنشاہ جاپان سے اس نے درخواست کی کہ وہ اس کی مدد کرے اور تحفتاً بدھ کی تصویریں کچھ بت اور بدھ مت کی مقدس مذہبی کتابیں روانہ کیں۔ دو سال بعد پیکچی سلطنت نے اپنے ہاں کے راہب جاپان روانہ کئے اور انھوں نے بدھ مذہب کی تبلیغ شروع کی۔ اس لئے مذہب نے بہت جلد ہر دل عزیزی حاصل کر لی۔ شاہی خاندان کے تمام افراد بدھ کی پرستش کرنے لگے۔ اس طرح یہاں بدھ مت کا رواج ہوا۔ اس سے پہلے جاپانی شینٹو مذہب کے پیرو تھے۔

ساگا خاندان کا ۶۴۵ء میں خاتمہ ہو گیا۔ اس حکومت نے شاہی خاندان کی بنیاد ڈالی اور جاپان کی تاریخ میں ایک انقلاب عظیم پیدا کیا۔ ملک کی تنظیم جدید کی قانون کا نفاذ بہت سختی سے کیا گیا۔ دستور ( Taikwa ) ۶۴۶ء اور ( Taiho ) ۷۰۲ء کی بنا پر تمام زمینات حکومت کے تحت لائی گئیں اور حکومت نے کسانوں کو مقررہ ٹیکس یا لگان کے ذریعہ زمینات کی کاشت کرنے کی عام اجازت دے دی ملک کو مختلف صوبوں میں تقسیم کیا گیا گورنر اور دیگر عہدے دار انتظام کے لئے مقرر کئے گئے چین کی طرح ایک ایوان اعلیٰ اور آٹھ مجالس کی تشکیل ہوئی۔ نارا ( Nara ) کو دار السلطنت بنایا گیا جہاں شہنشاہ جاپان کا مستقل قیام رہتا تھا ۱۸۶۸ء تک یہ مقام شہنشاہ جاپان کا دار الخلافہ رہا۔

۱۵۹۳ء میں اسپین نے لگاسپی کی قیادت میں ( Manila ) کو حاصل کیا اور وہاں سے ایک سفیر جاپان روانہ کیا۔ اور اس طرح جاپانیوں سے تعلقات قایم کرنا شروع کئے۔ ۱۶۰۹ء میں ڈنمارک نے تجارتی تعلقات جاپان سے پیدا کئے ۱۶۱۳ء میں انگریز سرزمین جاپان پر نظر آئے ۱۸۹۴ء میں چین اور جاپان کی جنگ ہوئی جس میں جاپان کو کامل فتح حاصل ہوئی ۱۹۰۴ء میں جاپان نے روس کو شکست دی۔ ۱۹۳۱ء میں مسئلہ منچوریا کا آغاز ہوا اور ۱۹۳۲ء میں جاپان کی زیر سرپرستی منچوریا کو خود مختار سلطنت تسلیم کر لیا گیا۔ ۱۹۳۳ء میں دوبارہ جنگ کا آغاز ہوا اور جاپان نے منچوریا کے تصفیے کو رد کر دیا اور اس سے مستعفی ہو گیا ۱۹۳۵ء میں جاپان نے اپنے استحکامات شمالی چین میں شروع کئے اور نومبر میں جاپانی فوج نے پیکن پر قبضہ کر لیا۔ جنوری ۱۹۳۶ء میں جب جاپان نے اپنے کو امریکہ اور برطانیہ کے مماثل تسلیم کرا لیا اس وقت بحری بیڑے سے دست برداری حاصل کی ۱۹۳۷ء میں چین و جاپان کی آویزش کے حالات پر کچھ لکھنا تحصیل حاصل ہے۔ ہر اخبار پڑھنے والا ان سے بخوبی واقف ہے۔

تاریخ جاپان کے چند اہم سنین: ۶۶۰ء ق م۔ بدھ مت کی ابتدا ۵۴۲ء۔ پرتگالیوں کی جاپان میں آمد ۱۸۵۴ء

امریکہ و برطانیہ سے تجارتی معاہدہ ۱۹۰۴ء روسی جاپانی جنگ ۱۹۱۲ء میں انتقال شہنشاہ (Mutsuhito) ۱۲ اگست ۱۹۱۴ء جاپان و جرمنی کی جنگ ۱۹۱۹ء میں جاپان مجلس اقوام کا ممبر ہوتا ہے ۱۹۲۳ء زبردست تباہ کن زلزلہ ۱۹۲۵ء (Manhood Sufferage act) ۱۹۲۶ء انتقال شہنشاہ (Yushi hito) اور تخت نشینی شہنشاہ (Hiro hito) ۱۹۳۱-۳۲ء منچوریا اور جاپان کی جنگ اور صلح ۱۹۳۳ء جاپان مجلس اقوام سے خارج ہو جاتا ہے۔

آب و ہوا:۔ جاپان بہت سرد ملک ہے یہاں تین مرطوب موسم ہوتے ہیں :۔ (۱) وسط اپریل سے اوایل مئی تک (۲) وسط جون سے اوایل جولائی تک (۳) اوایل ستمبر سے اوایل اکتوبر تک۔ ستمبر میں کثرت سے بارش ہوتی ہے۔ جاپان کے مشرقی اضلاع پر اور خصوصاً مغربی ساحل پر شدت کی برف باری ہوتی ہے۔ موسم سخت تکلیف دہ رہتا ہے مجموعی طور پر آب و ہوا بہت مرطوب و سرد ہے سالانہ بارش کا اوسط (۱۵۰۰) ملی میٹر ہے سال میں ۱۵۰ دن بارش اور برف باری کے ہوتے ہیں اور ۲۱۵ دن دھوپ اور معمولی گرمی رہتی ہے۔ جاپان سخت طوفان و طغیانیوں کا شکار رہتا ہے۔ یہاں کی آب و ہوا صنعت و حرفت کے لئے بہت موزوں ہے اس لئے جس قدر صنعت و حرفت کو یہاں فروغ حاصل ہو سکتا ہے اور ہے اس کی مثال مشکل سے کسی دوسرے ملک میں ملے گی۔ کسی ملک کی ترقی کا انحصار بڑی حد تک اس کی آب و ہوا پر ہوا کرتا ہے ہم یہ دیکھ رہے ہیں کہ جن ممالک کی آب و ہوا اچھی ہوتی ہے وہ کس قدر برق رفتاری سے منازل ترقی طے کرکے بام رفعت پر پہنچ جاتے ہیں مثلاً انگلستان کو لے لیجئے جس کے سر پر ترقی اعلیٰ تمدن، دولت، تجارت علم و عمل، ہمت اور شجاعت کا تاج جگمگا رہا ہے۔ اس کی کیا وجہ ہے۔ یقیناً یہ سب آب و ہوا کا کرشمہ ہے۔

انگلستان کی آب و ہوا کا مقابلہ جاپان سے کیجئے تو معلوم ہوگا کہ کس قدر زیادہ فرق دونوں میں پایا جاتا ہے انگلستان میں طوفانی زلزلے نہیں آتے اگر آتے بھی ہیں تو بہت کم آب و ہوا زیادہ خوش گوار رہتی ہے۔ جاپان کی آب و ہوا سخت مرطوب اور سرد رہتی ہے۔ ان حالات کے پیش نظر جاپان کی ترقی قابل صد ستائش ہے۔ اب آب و ہوا کے اثرات ملاحظہ ہوں۔ ہندوستان کو لیجئے۔ بے چارے ہندوستانی ہر طرح مجبور ہیں یہاں کے تینوں موسم بہت تکلیف دہ اور خراب ہیں موسم گرما میں وہ شدت کی گرمی پڑتی ہے کہ معاذ اللہ انسان نیم پاگل تو ضرور ہو جاتا ہے۔ کسی قسم کا کوئی کام نہیں کر سکتا۔ موسم سرما میں نہایت تکلیف دہ سردی پڑتی ہے۔ برسات میں بارش شروع ہوئی تو ہفتوں ہو رہی ہے لوگ اپنے اپنے گھروں سے نہیں نکل سکتے۔ بھلا فرمایئے اس ملک کے باشندے کیا ترقی کر سکتے ہیں جہاں ایسے تکلیف دہ موسم ہوں۔

پیداوار:۔ پیداوار کا انحصار عمدہ اور زرخیز زمین پر ہے۔ زمین زرخیز اس وقت ہوسکتی ہے جب وہ پہاڑی علاقوں سے دور اور تیز رفتار ندیوں کی زیر مشق نہ ہو۔ پانی اور کھاد حسب ضرورت موجود ہو لیکن جاپان زیادہ تر پہاڑی علاقوں پر مشتمل ہے۔ مشرق سے مغرب تک پہاڑوں سے گھرا ہوا ہے اس لئے بہت کم زمین زرخیز ہے پورے ملک کا ⅙ حصہ بھی زراعت کے قابل نہیں۔ پیداوار میں گیہوں رائی کئی۔ تمباکو اور خاص طور پر چائے قابل ذکر ہے۔ جاپان میں چائے بہت کثرت سے پیدا ہوتی ہے (چین و جاپان کی زمین خاص طور پر اس کے لئے بہت موزوں ہے) یہاں کے باشندے پانی کی جگہ چائے پیتے ہیں کھانا کھانے کے بعد جیسے ہم پانی پیتے ہیں ویسے ہی جاپانی چائے پیتے ہیں ۴۴ فی صدی آبادی کاشت کار ہے۔ کسان شہتوت کے درخت بھی اپنے کھیتوں میں لگاتے ہیں اور ان پر ریشمی کیڑوں کی پرورش کرتے ہیں۔ جاپان میں چاول کی بہت عمدہ کاشت ہوتی ہے فی ایکڑ ۲۳۵۰ پونڈ چاول اوسط پیدا ہوتا ہے۔ زراعت میں عورت، مرد، بچے سبھی کام کرتے ہیں۔ کاشت کار طبقے کی اوسط آمدنی روزانہ ۵۴ نیس ہے۔ جاپان میں ین کا چلن ہے جو ایک روپیے کے مساوی ہے۔ مرد = ۵۰ پنس۔ عورت = ۳۰ پنس۔ بچہ = ۱۵ پنس روزانہ کماتے ہیں۔ اس طرح زراعت پیشہ لوگوں کی سالانہ آمدنی ۰۰۰ ملین ہوجاتی ہے جاپان میں ممالک غیر سے روئی ٹین اور ربڑ آتا ہے۔ روئی ہندوستان سے ٹین اور ربڑ ملایا سے منگایا جاتا ہے۔ جاپان کی آبادی بہت زیادہ بڑھ رہی ہے۔ اس لئے غیر آباد زمین بہت کم ہے پورے ملک میں (۵۰۰۰۰۰۰) ایکڑ زمین ایسی ہے جو آباد نہیں ہے۔ اس میں سے صرف (۱۷۰۰۰۰۰) ایکڑ قابل زراعت ہے جاپان کی ناموافق آب و ہوا نے وہاں کی پیداوار کو بہت سخت نقصان پہونچایا ہے ورنہ آج جاپان دنیا کا بہترین زراعتی ملک ہوتا۔ ان تمام مشکلات اور قدرتی رکاوٹوں کے باوجود جاپان میدان زراعت میں بھی کسی ملک سے پیچھے نہیں۔

تجارت و صنعت و حرفت:۔ زراعتی ملک کے مقابلے میں تجارتی و صنعتی ممالک بہت جلد ترقی کرجاتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ زراعت میں کسان بے چارے شب روز کاشت کرنے میں سرگرداں رہتے ہیں اور اس کے باوجود بہت کم فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ تجارت میں قلیل محنت میں کثیر فائدہ ہوسکتا ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ تجارتی ممالک بہت خوش حال اور ترقی پذیر ہیں۔ برطانیہ امریکہ اور جاپان کی ترقی کی وجہ یہی ہے کہ یہ تینوں ممالک تجارتی ہیں۔ تجارت و صنعت و حرفت کا دارومدار ملک کے محل وقوع پر ہوتا ہے۔ جاپان کے لئے بحرالکاہل اسی قدر مفید ہے۔ جس قدر بحر اوقیانوس برطانیہ کے لئے لیکن معدنیات اور اشیائے خام کی کمی جاپان کی ترقی میں حائل ہے۔ روئی۔ لوہا۔ فولاد۔ ٹین اور کوئلہ اس مقدار

میں نہیں پیدا ہوتا جتنی کہ جاپان کو ضرورت ہے۔ لوہے کی برآمد ۸۰ ملین ٹن ہے جس میں سے نصف یعنی ۴۰ ملین ٹن اصلی لوہا برآمد ہوتا ہے۔ کوئلہ لوہے سے زیادہ نکلتا ہے لیکن بالکل معمولی قسم کا جس سے ملک کو کوئی فایدہ نہیں۔ اس لئے لوہے اور فولاد کی تجارت میں ہمیشہ جاپان کو نقصان ہوتا ہے صرف سنہ ۱۹۱۵ء و سنہ ۱۹۲۰ء کے سنین تاریخ جاپان میں ایسے ہیں جن میں جاپان کو لوہے اور فولاد کے کاروبار میں کافی فائدہ ہوا۔ جاپان کی تجارت کو ہم تین حصوں میں تقسیم کرسکتے ہیں۔

(۱) ریشمی کپڑوں کی تجارت (۲) سوتی کپڑوں کی تجارت (۳) جہازسازی و آہنی اشیاء کی تیاری خام ریشم کی برآمد بندرگاہ یوکاہامان سے ہوتی ہے۔ جاپان میں ریشم ہی کی سب سے زیادہ تجارت ہوتی ہے سنہ ۱۹۳۰ء میں جاپان نے (۲۲۹۳۵۸۹۶۴۱) ین کا ریشم باہر بھیجا جس میں خام ریشم (۳۰۷۱۸۵۴۷) ین کا تھا۔ سوتی تجارت کا نمبر ریشم کے بعد ہے۔ آج کل سوت کی تجارت میں جاپان لنکا شائر کا مقابلہ کررہا ہے۔ خام سوت کا استعمال جاپان میں برطانیہ سے زیادہ ہے سوت کی تجارتی منڈی اوکاسا میں ہے یہ شہر تجارت کے اعتبار اور سوتی کاروبار کے لحاظ سے مینچسٹر کا ہم پلہ ہے اوساکا سے ۲۰ میل کے فاصلے پر بندرگاہ کوبے ہے جہاں سے خام سوت کی درآمد ہوئی ہے یہ جاپان کا سب سے بڑی تجارتی بندرگاہ ہے اور مشرق بعید میں سب سے بڑی بندرگاہوں میں اس کا شمار کیا جاتا ہے۔ جاپان کی بحری تجارت کا نمبر دنیا میں تیسرا خیال کیا جاتا ہے سنہ ۱۹۱۴ء میں متواتر چین اور روس کی جنگوں کی وجہ سے جاپان کی تجارت کو بہت نقصان پہونچا اور ایک طریقے سے جاپان دیوالیہ ہوگیا (Mr. Junnosuke Inouye) جو جاپان کے بنک کے صدر اور صدرالمہام فینانس تھے۔ اپنی ایک کتاب میں تحریر کرتے ہیں "جنگ عظیم نے جاپان کے مالیات پر ایک محیرالعقول اثر ڈالا ہے سنہ ۱۹۱۴ء میں جاپان کے بحری معاہدات (۱۹۰۰۰۰۰۰۰) ین اور سونے اور بیرونی ممالک میں جو اس کا قرضہ لگا ہوا تھا۔ اس کی قیمت (۸۱۰۰۰۰۰۰۰) ین تھا سنہ ۱۹۲۰ء میں بیرونی ممالک پر قرض (۱۶۰۰۰۰۰۰۰۰) ین اور جائداد (۴۰۰۰۰۰۰۰۰۰) ین کی تھی۔ لیکن سنہ ۱۹۲۲ء میں (۵۷۰۰۰۰۰۰۰) ین سونے کا نقصان ہوا۔ اور اس جنگ عظیم کی تباہ کاریوں کے بعد ہی یکم ستمبر سنہ ۱۹۲۳ء کے زلزلے نے جو کچھ ساکھ باقی رہی تھی اس کا بھی خاتمہ کردیا علاوہ لاتعداد جانی نقصان کے دس ہزار ملین ین کا مالی نقصان ہوا" ان بھاری نقصانوں کی تلافی کوئی معمولی چیز نہیں تھی لیکن یہ جاپانیوں ہی کی بلند ہمتی تھی کہ انھوں نے قلیل مدت میں اس نقصان کا تکملہ کردیا اور راہ ترقی پر گام زن ہوگئے سنہ ۱۹۳۰ء یا سنہ ۱۹۳۱ء کی عالم گیر اقتصادی کساد بازاری سے جاپان محفوظ رہا۔ اب ہم یہ دیکھیں گے کہ جاپان صنعت و حرفت و تجارت کے فروغ

کے کیا وجوہ ہیں سب سے پہلے ہم کو یہ معلوم کرنا ہے کہ تجارت صنعت وحرفت کی عمارت تعمیر کرنے کے لئے کون سے عناصر مہیا کرنا ضروری ہوتے ہیں۔

(۱) موزوں آب وہوا (۲) ذرائع حمل ونقل (۳) پیغام رسانی کی سہولتیں (۴) وہا۔ کوئلہ اور خام اشیاء کی برآمد یہی وہ چار ستون ہیں جن پر صنعت وحرفت اور تجارت کی عمارت کھڑی کی جا سکتی ہے۔ اب ان چار عناصر کے پیش نظر جاپان کی صنعت وحرفت اور تجارت کا مطالعہ کرنا چاہئے (۱) آب وہوا کو لیجئے جو صنعت وحرفت اور تجارت کے لئے بہت موزوں ہے (۲) ذرائع حمل ونقل وآمد ورفت کی بہتر سے بہتر سہولتیں موجود ہیں عمدہ سے عمدہ سواری بہت ارزاں کرایے پر مل جاتی ہے خصوصاً یہاں کے کرایے دوسرے ممالک سے بہت ارزاں ہیں مثلاً جاپان سے ہندوستان تک ایک ٹن کپڑے کا کرایہ ۱۲؎ ہوتا ہے ٹوکیو سے کوبے تک فی من ۶ ر ۳ ر کلدار ریل کا کرایہ پڑتا ہے۔ پٹرول بہت ارزاں ہے۔ ۵۰ ۳ سنٹ فی گیلن (یعنی تقریباً ۱/۲ ۲ آنے) اس لئے موٹر کا کرایہ بہت سستا ہے۔ پیغام رسانی کا بہت عمدہ انتظام ہے۔ محصول ڈاک بھی بہت کم ہو یعنی سوا پیسے میں ایک لفافہ ملتا ہے۔ تار ٹیلی فون ہر جگہ موجود ہیں چھوٹے سے چھوٹے گاؤں میں بھی ٹیلی فون اور تار کا انتظام ہے۔ تار کا ایک لفظ سوا دو پیسے میں جاتا ہے۔ برقی قوت بہت عام ہے۔ تمام کارخانے بجلی سے چلتے ہیں (۴) خام اشیاء میں تیل، کوئلہ اور لوہا بہت ارزاں ہے۔ کوئلہ فی ٹن ۱/۲ ۶ روپے۔ تیل فی ٹن ۱۲؎ یہ سب سہولتیں جاپان کو خاطر خواہ حاصل ہیں اس کے علاوہ ملک مجموعی طور پر صنعت وحرفت کی طرف راغب اور ترقی کے لئے کوشاں ہے۔ حکومت جاپان تجارت کے فروغ کے لئے انتہائی اور ممکنہ کوشش کرتی ہے۔ جاپان کے کارخانے لکڑی کے بنے ہوئے ہوتے ہیں۔ اس میں ہزاروں لاکھوں مرد عورت کام کرتے ہیں۔ زیادہ تر طبقہ اناث ان کارخانوں میں ملازم ہوتا ہے ڈاکٹر جمس اے۔ بی شیپر نے ایک جگہ لکھا ہے "جہاں تک محنت کا تعلق ہے جاپان کے صنعتی انقلاب کا سب سے بڑا سبب عورتیں ہیں" پندرہ سولہ سال کی عمر میں عام طور پر لڑکیاں مدرسے کی تعلیم سے فراغت حاصل کر لیتی ہیں۔ اور کارخانوں میں ملازم ہو جاتی ہیں جہاں وہ ۸، ۱۰ سال گزار دیتی ہیں۔ ان کارخانوں کی طرف سے لڑکیوں کے لئے خورونوش۔ رہائش اور ملبوسات کا انتظام ہوتا ہی یہ بے چاری جفاکش لڑکیاں دس بارہ گھنٹے روزانہ اپنا مفوضہ کام بہت دلچسپی ومحنت سے انجام دیتی ہیں۔ اس طرح ۸، ۱۰ سال اپنی عمر کا بیش قیمت حصہ ملک وقوم کی خدمت گذاری میں صرف کر دیتی ہیں اُن کی محنت کے مقابلے میں یومیہ اُجرت بہت کم ہوتی ہے کم سے کم ۵ ر کلدار اور زیادہ سے زیادہ ۸ ر یومیہ مزدوری ہوتی ہے۔ ۲۳ یا ۲۴ سال کی عمر میں اُن کی شادی ہو جاتی

اور وہ اس کارخانے کو چھوڑ کر کارخانہ زندگی میں قدم رکھتی ہیں۔ جاپان کے کارخانوں میں ایک خاص بات یہ ہے کہ منیجر، مالک اور سب کے سب بلا امتیاز حاکم و محکوم کام کرتے ہیں۔ البتہ ماہر کار اور انجینیروں کی تنخواہ عام مزدوروں سے زیادہ ہوتی ہے اُن کو سوا سو یا ڈیڑھ سو ین ماہوار ملتے ہیں۔ کارخانوں میں سوت کاتنے اور کپڑا بننے کا کام ایک ہی جگہ ہوتا ہے۔ اس طرح کپڑا بہت جلد سہولت سے تیار ہو جاتا ہے۔ جب تھان تیار ہو جاتے ہیں تو علیحدہ گودام میں اُن کو رکھا جاتا ہے۔ باہر کی صنعت کے مقابلے کے لئے ایک کمیٹی قایم ہے جس کے انسپکٹر تیار شدہ ایک ایک کپڑے کو بذات خود معائنہ کرتے اور گھٹیا مال کو نکال دیتے ہیں جو مال باہر بھیجا جاتا ہے اُن کی قیمتیں دونی ہوتی ہیں جو بہ مقابلہ اس مال کے جو جاپان میں فروخت ہوتا ہے لیکن اس کے باوجود دوسرے ممالک کے اشیاء برآمد سے ہمیشہ ارزاں ہوتا ہے جو مال کہ برآمد کے لئے ہوتا ہے، اُس کو اس کارخانے کے ایجنٹ کے پاس روانہ کر دیا جاتا ہے وہ سوداگروں سے قیمت کا تصفیہ کر لیتا ہے یہ سوداگر اپنے پاس ہر قسم کا مال جمع کر کے ممالک غیر کو بھیجتے ہیں۔ یہ ۵ فی صدی کمیشن پر کپڑا لیتے ہیں۔ ہر شہر اور قصبے میں بڑے بڑے کارخانے موجود ہیں۔ ان کارخانوں کے علاوہ گھروں میں ریشم کا کپڑا بننے اور ریشم کے کارخانے قایم کرتے ہیں۔ ایسی گھریلو صنعت کا بہت زیادہ رواج ہے۔ ہر گھر میں ایک مختصر سا کارخانہ ہوتا ہے ان کارخانوں میں مشین کے چھوٹے چھوٹے پُرزے ہمہ قسم کی چیزیں تیار ہوتی ہیں یہ لوگ خام اشیاء بازار سے خریدتے اور اپنے گھر کے کارخانے میں اس سے مختلف قسم کی چیزیں تیار کرتے ہیں یہاں کا کوئی شخص بے کار نہیں رہتا یہی وجہ ہے کہ آج جاپان تجارت کا مرکز بنا ہوا ہے۔ چھوٹے سے چھوٹے خاندان میں گھریلو صنعت کا بہت زیادہ رواج ہے ہر گھر میں ریشمی کرگے موجود ہیں ان کرگوں سے لڑکیاں عموماً اپنے روزانہ استعمال کے لئے کپڑا بن لیتی ہیں۔ اس طرح بہت سا روپیہ جو کپڑا خریدنے میں صرف ہوتا ہے بچ جاتا ہے۔

جاپان نے میدان تجارت میں جس برق رفتاری سے ترقی کی وہ ذیل کے جدول سے ظاہر ہے۔

## (مال برآمد)

| سنہ | مصنوعہ سامان | نیم ساختہ سامان | سامان خام | اشیاء خور و نوش | مجموعی دوسری چیزیں |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۹۲۱ء | ۵۴۰۱۳ لاکھ | ۶۷۰۴۳ لاکھ | ۸۰۵۵ لاکھ | ۸۰۹۳ لاکھ | ۱۴۵۰۸۲ |
| سنہ ۱۹۲۸ء | ۶۷۰۷۵ لاکھ | ۶۸۰۶۴ لاکھ | ۷۰۳۸ لاکھ | ۱۳۰۵۲ لاکھ | ۱۶۴۰۳۳ |

| سنہ | مکمل تیاریاں | نیم ساختہ سامان | سامان خام | اشیاء خورد و نوش | مجموعی دوسری چیزیں |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۹۲۹ء | ۷۸.۱۱ لاکھ | ۷۳.۶۵ لاکھ | ۷.۴۵ لاکھ | ۱۳.۳۴ لاکھ | ۱۷۹.۵۵ |
| سنہ ۱۹۳۰ء | ۵۷.۶۵ لاکھ | ۴۳.۶۸ " | ۵.۳۸ " | ۱۵.۷۴ " | ۱۲۲۰.۴۹ |
| سنہ ۱۹۳۱ء | ۴۴.۴۱ " | ۳۵.۲۴ " | ۳.۷۳ " | ۵.۵۳ " | ۹۵.۵۸ |
| سنہ ۱۹۳۲ء | ۵۸.۳۸ " | ۴۵.۵۲ " | ۴.۲۶ | ۸.۶۹ " | ۱۱۷.۵۵ |
| سنہ ۱۹۳۳ء | ۸۵.۹۷ " | ۴۴.۹۵ " | ۶.۱۵ | ۱۳.۱۷ | ۱۵۵.۵۹ |
| سنہ ۱۹۳۴ء | ۱۱۲.۱۳ " | ۴۱.۵۴ | ۷.۹۸ | ۱۴.۳۳ | ۹۸۵.۹۹ |

جاپان میں صنعت و حرفت سے ہر چھوٹے بڑے کو خاص شغف ہے۔

## عام طرز معاشرت و معیار زندگی

جاپانیوں کی زندگی کا نصب العین سادہ زندگی اور بلند خیالی ہے۔ عام طرز معاشرت و معیار زندگی کا اثر ملک کی ترقی پر نامعلوم طریقے پر مترتب ہوتا رہتا ہے ہر شخص یہ خیال کرتا ہے کہ اگر وہ اپنی زندگی فضول خرچی اور بے پروائی سے بسر کرے گا تو اس کا اثر ملک پر نہایت برا پڑے گا۔ جاپان کی طرز معاشرت نے ہی ملک کی تعمیر میں بہت نمایاں حصہ لیا ہے۔ سادہ زندگی اعلیٰ و درخشاں مستقبل کی ضامن ہوتی ہے بہترین معاشرت کی صفت یہ ہے کہ وہ کم خرچ، سادہ اور انسان کے ہر شعبۂ زندگی میں ممد و معاون ہو۔ معاشرت بادی النظر میں معمولی اور غیر اہم چیز معلوم ہوتی ہے لیکن یہی معاشرت انسان کی دماغی، جسمانی، مذہبی، سیاسی اور علمی ترقی پر اثر انداز ہوتی ہے۔ جاپان میں اسی روپیے ماہوار کی آمدنی والا شخص مع اپنے خاندان کے (جس میں ۸، ۹ افراد شامل ہوں) عزت و خوش حالی کے ساتھ زندگی بسر کر سکتا ہے۔

جاپان میں کھانے کا خرچ بہت کم ہے ایک خاندان کے ۸، ۹ افراد کا ماہوار خرچ ۲۵ روپیے ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جاپانی گوشت اور دودھ بہت کم استعمال کرتے ہیں۔ اُن کی غذا چاول مچھلی ہوتی ہے گھی بہت کم کھاتے ہیں سالن اور مچھلی میں برائے نام گھی ہوتا ہے۔ انڈا بہت عمدہ غذا تصور کی جاتی ہے جاپانی ترکاریاں، اچار، مربہ وغیرہ بڑے شوق سے کھاتے ہیں۔ سمندر قریب ہونے کی وجہ سے مچھلی بہت سستی ملتی ہے۔ مچھلی سے طرح طرح کی چیزیں تیار کرنے

ہیں۔ سیپیوں کا شوربا جاپانیوں کی بہت عمدہ غذا ہے۔ سیپیوں کا کھانا جاپان نے رائج کیا اب یورپ میں بھی اس کا رواج ہو چلا ہے۔ جاپانیوں کے مکانوں میں کوئلے کا بہت خرچ ہے کیوں کہ ہر وقت کوئلہ جلتا رہتا ہے تاکہ سردی کی اذیت سے محفوظ رہیں اور پانی ہر وقت گرم ہوتا رہتا ہے۔ جب کوئی مہمان آتا ہے تو فوراً چائے سے اُس کی خاطر کی جاتی ہے کپڑوں کی دُھلائی کا خرچ بہت کم ہوتا ہے کیوں کہ گھر میں عورتیں کپڑے دھو لیتی ہیں اور خود استری بھی کر لیتی ہیں۔ البتہ مردوں کے گرم سوٹ دھوبی کے یہاں جاتے ہیں۔ دھلوائی بہت کم ہوتی ہے ۱۰/۱۲ ر ماہوار پورے خاندان کے لئے دیئے جاتے ہیں رہنے کے مکانات لکڑی کے بنے ہوئے دو منزلہ ہوتے ہیں اور اس پر کاغذ چڑھا ہوتا ہے۔ گھر سادگی صفائی خوب صورتی کے نمونے ہوتے ہیں۔ لکڑی پر روغن یا کسی قسم کی پالش نہیں کی جاتی۔ جاپانی گھروں میں فرنیچر نہیں ہوتا میز کرسی کی جگہ عمدہ فرش اور گدے بچھائے جاتے ہیں فرش پر ایک نفیس باریک چٹائی چڑھی ہوتی ہے۔ جو روزانہ کپڑے سے صاف کی جاتی ہے۔ اُس پر جوتا پہن کر نہیں جاتے۔ جوتے اُتارنے کے لئے ایک خاص چھوٹی کوٹھری بنائی جاتی ہے۔ عموماً گھر میں پلنگ نہیں ہوتے بلکہ فرش جس کو تتامی کہتے ہیں اس پر بچھونا بچھا کر سوتے ہیں۔ کپڑوں پر جاپانیوں کو زیادہ مصارف برداشت کرنے پڑتے ہیں کیوں کہ ان کو دو قسم کے ملبوسات رکھنے پڑتے ہیں۔ ایک اپنا قومی لباس یعنی کمونو جس میں تین کپڑے شامل ہوتے ہیں (۱) سیاہ کمونو (۲) سیاہ بادری یعنی کمونو کے اوپر پہننے کا چغہ جس پر اُن کا خاندانی نشان ہوتا ہے اور تیسرا ہکامہ سایہ جو کمونو پر ہوتا ہے دوسرا لباس سُوٹ۔ عام طور پر جاپانی سوٹ پہنتے ہیں۔ کیوں کہ اس لباس سے کاروبار میں بہت سہولت ہوتی ہے۔ عورتیں بھی انگریزی لباس اور کمونو پہنتی ہیں۔ عورتوں کے کمونو ۱۰۰ر میں اور مردوں کے ۸۰ر میں تیار ہو جاتے ہیں۔ فن موسیقی کا جاپانیوں کو بہت شوق ہے۔ ہر گھر میں ریڈیو ضرور ہوتا ہے۔ قدرتی مناظر پر یہ جان دیتے ہیں بہار کے موسم میں سیر و تفریح کے لئے خاندان کے خاندان دور دور جنگلوں میں نکل جاتے ہیں۔ یہ لوگ خاموش تفریح کے زیادہ شایق ہوتے ہیں خوش رنگ پھولوں اور چنار کے سُرخ پتوں سے بہت محظوظ ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ کوئی جاپانی گھر ایک چھوٹے پائیں باغ اور پھولوں کے گملوں سے خالی نہیں ہوتا۔ یہ بہت خوش اخلاق فراخ دل ہوتے ہیں۔ ہمدردی، محبت، خدمت خلق اور ایثار کے مجسمے ہوتے ہیں جاپانی عورتیں زیور بالکل نہیں پہنتیں۔ اس کی بجائے اپنا روپیہ بنک میں جمع کرتی ہیں۔ لڑکوں اور لڑکیوں کی ابتدائی تعلیم جبری و لازمی ہے۔ بڑے چھوٹے گھرانوں کی لڑکیاں کچھ نہ کچھ ہنر ضرور سیکھتی ہیں۔ لڑکیوں کے لئے فنونِ لطیفہ کی تعلیم لازمی ہے۔ ادبی تعلیم کا ذوق عورتوں میں نمایاں طور پر پایا جاتا ہے۔ ہر گھر میں ایک عمدہ کتب خانہ ہوتا ہے۔ کتابیں

بہت ارزاں ملتی ہیں آبادی کی مناسبت سے دنیا میں کوئی ایسا ملک نہیں جہاں اس قدر اخبار اور رسالے پڑھے جاتے ہوں۔ اخبار رسالے بہت ارزاں قیمت پر فروخت ہوتے ہیں۔ جاپان کا سب سے بڑا مستند اخبار "توکیو۔ ساہی" ہے جو ۱۸۸۸ء میں جاری ہوا۔ دوسرا مشہور اخبار "اوساکا ساہی" ہے جو شہر اوساکا سے شائع ہوتا ہے۔ اگر ہم ۲۵، ۳۰ سال قبل کی جاپان کی معاشرت کا مطالعہ کریں تو اندازہ ہوگا کہ کس قدر برق رفتاری کے ساتھ اس نے زندگی کے ہر شعبے میں محیر العقول ترقی کی ہے۔

اب ہم جاپان کی شادی کے رسوم کو اجمالاً تحریر کریں گے۔ جیسے کہ ہر ملک کی معاشرت و تمدن جداگانہ ہوتا ہے اسی طرح وہاں کے رسوم بھی بالکل مختلف ہوتے ہیں۔ جاپان چوں کہ مشرق بعید کا ایک متمدن ملک ہے اس لئے یہاں کی معاشرت، تمدن، تعلیم، لباس، اخلاق و عادات ہر چیز پر مشرق کا رنگ ہے گو مغرب کا اثر یہاں بڑی حد تک کارفرما ہے لیکن اب بھی مشرقیت غالب ہے جاپانیوں کی سب سے بڑی مابہ الامتیاز خوبی یہ ہے کہ وہ اپنے ملک، قوم، خاندان اور ناموس کے لئے بڑی سے بڑی قربانی کے لئے تیار رہتے ہیں۔ ان میں تحفظ نسل و بقائے خاندان کا جذبہ بدرجہ اتم موجود ہے اسی جذبے کے تحت ہر جاپانی نوجوان شادی کو اپنا فرض اولین سمجھتا ہے لڑکے لڑکی کے لئے بر تلاش کرنا بزرگ خاندان کے سپرد ہوتا ہے۔ عام طور پر ان شادیوں کے معاملات طے کرنے کے لئے ایک شادی شدہ مخلص دوست ہوتا ہے جس کو جاپانی اصطلاح میں نکودو کہتے ہیں۔ اس کا یہ فرض ہوتا ہے کہ طرفین کو خاندانی حالات و واقعات سے من وعن آگاہ کردے۔ یہ خدمت بہت نازک ہوتی ہے۔ نکودو کا فرض صرف یہی نہیں ہوتا کہ وہ نکاح کرادے بلکہ وہ طرفین کی کامیاب زندگی کا ضامن قرار دیا جاتا ہے۔ لڑکے کے والدین کی طرف سے سلسلہ جنبانی ہوتی ہے۔ لڑکا پسند ہے تو لڑکی کے والدین نکودو کے ذریعے پیام بھیجتے ہیں لیکن لڑکی کی طرف سے پیام بھیجنا معیوب نہیں سمجھا جاتا برعکس ہندوستان کے جہاں لڑکی کے والدین کی طرف سے پیام تو پیام اگر رجحان کا بھی پتہ چل جائے تو بڑی جگ ہنسائی ہوتی ہے۔ پیام آنے کے بعد لڑکے اور لڑکیوں کے ذاتی صفات و عادات کا طرفین بڑی جستجو سے پتہ لگاتے ہیں اور اس میں تین چیزوں کو زیادہ اہمیت دی جاتی ہے (۱) شرافت خاندانی۔ (۲) ذاتی صفات طبیعت (۳) صحت۔ اور اگر لڑکا ہے تو مالی حالت۔ جب نسبت پختہ ہو جاتی ہے تو لڑکے اور لڑکی میں رسم "میائی" ادا ہوتا ہے یعنی نکودو لڑکے اور لڑکی کو کسی باغ یا سینما یا کسی اور تفریح گاہ میں لے جاتا ہے اور وہاں ایک دوسرے سے تعارف کرایا جاتا ہے یہ دونوں اپنے اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں۔ اس طرح یہ نسبت بالکل طے ہو جاتی ہے۔ اگر اس موقع پر لڑکے نے لڑکی کو یا لڑکی نے لڑکے کو ناپسند کیا تو گفت و شنید منقطع ہو جاتی ہے اور نسبت ٹوٹ جاتی ہے۔ دونوں نے

گھر واپس ہوجاتے ہیں البتہ نکو دو صاحب کو ضرور تھوڑی کوفت ہوتی ہے لیکن ایسا اتفاق شاذ و نادر ہی ہوتا ہے۔ ۹۰ فی صدی ایک دوسرے کو پسند کرتے ہیں والدین اس رسم کے بعد منگنی کا رسم ادا کرتے ہیں۔ ایک دوسرے کو تحفہ تحایف بھیجتے ہیں۔ پہلے لڑکے کی طرف سے کچھ نقد رقم اور ساتھ ہی ایک تحفہ بھیجا جاتا ہے اور اس کے ساتھ سامان کی فہرست ہوتی ہے جسے یوئینو کہتے ہیں ایسی فہرست پروفیسر سیلاس صاحب کے ایک مضمون سے درج کی جاتی ہے۔

بخدمت ............ صاحبہ (دلہن کا نام)

| | |
|---|---|
| روٹی ........ | ۱ عدد |
| سُروے (ایک قسم کی خشک مچھلی) ........ | ۵ عدد |
| کومبو (ایک قسم کی بحری گھانس) ........ | ۲ عدد |
| کاتسو ویشی (ایک قسم کی خشک مچھلی) ........ | ۲ عدد |
| ذوموشرا کا (سفید سَن کے گچھے) ........ | ۲ عدد |
| سوے ہرو (جاپانی پنکھا) ........ | ۲ عدد |
| نیاگتارو (چاول کی شراب) | ۲ پیپے |

براہِ کرم مندرجہ بالا اشیا وصول فرمایئے یہ ہمیشہ آپ کی رہیں گی۔

راقم (دولہا کا نام)

گسروے ایک قسم کی مچھلی ہے جسے انگریزی میں کٹل فش کہتے ہیں اس کا پیٹ چاک کرکے چوڑے پتّے کی شکل میں خشک کیا جاتا ہے۔ اس سے شگون لیا جاتا ہے کہ دُلہن کی عمر دراز ہو۔ کومبو ایک قسم کی بحری گھانس ہے جس کا پتہ لمبا اور چوڑا ہوتا ہے ایک ایک پتہ خشک کرکے لپیٹ لیتے ہیں یہ اولاد ہونے کا شگون ہے۔ کاشوویشی ایک قسم کی خشک موٹی مچھلی ہے ہر جاپانی گھر میں روزانہ اس کو گھِستے اور اس کے برادے (سفوف) کا شوربہ بنا کر پیتے ہیں۔ یہ اس شگون کے لئے ہے کہ دونوں میاں بیوی دنیا کی کش مکش میں غالب رہیں۔ شوموشرا کا جاپانی سَن کی ایک قسم ہے جس کا ریشہ بالکل سفید ہوتا ہے اس سے یہ مراد ہے کہ دولہا دُلہن کے بال اسی طرح سفید ہوں۔ سُوے ہرو جاپانی پنکھا ہے جس طرح پنکھا کُھل کر پھیل جاتا ہے اسی طرح دولہا دُلہن پھلیں پھولیں۔ نیاگتارو سے یہ مراد ہے کہ دونوں شرابِ اُلفت سے مست اور سرشار رہیں۔ دُلہن والے اس

فہرست اور نقد روپیے کی دلہن کی دستخطی رسید دولہا کے گھر روانہ کر دیتے ہیں اور اس کے ساتھ ایک لفافے میں جو روپیہ دولہا کے ہاں سے گیا تھا اُس کا نصف رکھ کر روانہ کر دیتے ہیں۔ اور لفافے پر لکھ دیتے ہیں کہ یہ ملفوفہ رقم بکامہ (دولہے کا جوڑا) بنانے کے لئے ہے۔ ان تحائف کے بعد منگنی پکی ہو جاتی ہے اور والدین لڑکے لڑکی کو ایک دوسرے سے ملاقات کرنے کی اجازت دے دیتے ہیں اور دونوں تھیٹر، سینما اور تفریح گاہوں میں بہت آزادی کے ساتھ جاتے ہیں۔ اس کے سال چھ مہینے بعد نکاح ہو جاتا ہے۔ نکاح کے رسوم بہت سادہ اور کم خرچ ہوتے ہیں۔ زمانہ قدیم میں نکاح عام طور پر دولہا کے مکان پر ہوا کرتا تھا لیکن اب جگہ کی کوئی قید نہیں رہی۔ مندر، کوئی مقدس مقام یا ہوٹل میں یہ تقریب انجام پا جاتی ہے۔ ہوٹلوں میں اس مقصد کے لئے علیحدہ ایک کمرہ ہوتا ہے جو کرایہ پر لیا جاتا ہے۔ نکاح کے وقت دولہا دلہن اپنے قومی لباس یعنی کمونو میں ملبوس ہوتے ہیں دلہن کے سر پر سفید ریشمی اوڑھنی ہوتی ہے۔ برات، باجہ بینڈ وغیرہ کوئی چیز دولہا دلہن کے ساتھ نہیں ہوتی پہلے دلہن نکودو کی بیوی کے ہمراہ مقام نکاح پر آ جاتی ہے اس کے بعد دولہا والدین کے ہمراہ وہاں پہنچتا ہے۔ دولہا کے والدین ایک علیحدہ کمرے میں بیٹھ جاتے ہیں اور دولہا نکودو کو ساتھ لے کر نکاح کے کمرے میں جاتا ہے دلہن اور نکودو کی بیوی، دولہا اور نکودو کے مقابل بیٹھتے ہیں عقد خوانی کی رسم ایک نا کتخدا صغیر سن لڑکی انجام دیتی ہے سامان نکاح میں ایک چھوٹی چوبی کشتی جس میں چینی کی صراحی ہوتی ہے اور تین چوبی تشتریاں۔ صراحی میں سفید شراب بھری ہوتی ہے۔ اول لڑکی جام میں تھوڑی شراب انڈیل کر دولہا کو پیش کرتی ہے۔ دولہا جام شراب لے کر پی جاتا ہے اور جام واپس کر دیتا ہے پھر اسی جام میں شراب ڈال کر دلہن کو پیش کرتا ہے دلہن اسی طرح شراب پی کر واپس کر دیتی ہے لڑکی پھر اس جام میں شراب ڈال کر دولہا کو پیش کرتی ہے اور وہ پی کر واپس کر دیتا ہے اب لڑکی پھر جام رکھ دیتی ہے اور دوسرے جام میں شراب ڈال کر پہلے دلہن کو پیش کرتی ہے اور پہلے کی طرح ساغر گردش کرتا ہے لیکن یہ دور دلہن پر ختم ہوتا ہے۔ آخر میں تیسرا جام لیا جاتا ہے اور اُس کا دور دولہا سے شروع ہوتا ہے اور پہلے دور کی طرح دولہا پر ختم ہو جاتا ہے۔ تینوں جاموں کے نو دور پورے ہوتے ہیں۔ اس طرح نکاح کی رسم ختم ہو جاتی ہے۔ اس رسم کے بعد دولہے کے والدین کمرۂ نکاح میں داخل ہوتے ہیں اور پہلے دلہن کے خسر اپنی نئی بہو کے ہمراہ شراب نوشی فرماتے ہیں اس کے معنی یہ ہیں کہ انھوں نے دلہن کو اپنی بیٹی بنا لیا اس کے بعد خوش دامن صاحبہ شراب نوشی فرماتی ہیں۔ اس کے بعد دلہن اپنے دولہا اور خسر اور خوش دامن کے ہمراہ سسرال چلی جاتی ہے۔ دولہا والے اپنے احباب کا تعارف دلہن سے

کرانے کے لئے ایک پُر لطف دعوت دیتے ہیں جس میں دولہا دُلہن پاس پاس بیٹھ کر کھانا کھاتے ہیں اس دعوت میں عزیز اقارب تحفے تحائف بھی پیش کرتے ہیں نکاح کے تیسرے روز دُلہن دولہا کے ساتھ اپنے میکے جاتی ہے اس رسم کو "ستوگارمی" کہتے ہیں۔ سسرال میں دولہا کی دعوت ہوتی ہے جس میں صرف دولہا کے والدین اور دولہن کے چند خاص عزیز مدعو ہوتے ہیں۔ نکاح کی سرکاری طور پر رجسٹری کرانا دولہے کے ذمے ہوتا ہے دولہا دولہن میونسپلٹی میں دو گواہوں کے ساتھ نکاح کی رجسٹری کے وقت عروس کا نام اس کے خاندانی رجسٹر سے کاٹ کر نوشاہ کے خاندان میں شریک کر دیا جاتا ہے اور اب عروس نوشاہ کے خاندان کی رکن بن جاتی ہے اور اپنا نام بدل کر اس خاندان کے نام پر رکھتی ہے جاپانی قانون میں لڑکی کے لئے نکاح کی عمر کم سے کم ۱۵ سال اور لڑکے کے لئے ۱۷ سال لیکن عام طور پر بیس بائیس برس سے پہلے لڑکی کا نکاح نہیں ہوتا۔ عورت بانجھ ہو یا برص کے مرض میں مبتلا ہو تو طلاق ہو جاتی ہے۔ (برص جاپان میں بہت منحوس مرض خیال کیا جاتا ہے) شوہر اپنی بیوی کو "اُو بی" سے مخاطب کرتا ہے۔ یعنی اے بی بی، اور بیوی شوہر کو "انتہ" یعنی جناب کے لفظ سے مخاطب کرتی ہے۔ شادی کے روز دولہن کی ماں گیارہ نصیحتیں کرتی ہے۔

(۱) آج سے تم میری بیٹی نہیں بلکہ اب سے ساس اور سسر تمہارے ماں باپ ہیں۔ اب تمھیں اپنی ساس سسرے کی ویسی ہی فرماں برداری کرنا چاہئے جیسے ماں باپ کی تم اطاعت کرتی رہی ہو۔

(۲) اب تمہارا شوہر تمہارا آقا ہے منکسر المزاج اور لایق بیوی کی سب سے بہتر خوبی یہ ہے کہ وہ شوہر کی فرمان بردار ہو۔

(۳) اپنی ساس کا ہمیشہ احترام کرو۔

(۴) کبھی حسد مت کرو حسد سے تم اپنے شوہر کی محبت کھو دو گی۔

(۵) غصہ مت کرو اگر شوہر غلطی پر ہو تو صبر کرو اور جب غصہ ٹھنڈا ہو جائے تو اُسے نرمی سے سمجھا دو۔

(۶) زیادہ مت بولو اپنے ہمسایے کی بُرائی نہ کرو جھوٹی باتیں نہ بناؤ۔

(۷) نجومیوں اور رجوتشیوں سے دُعا تعویذ اور گنڈے مت کراؤ۔

(۸) انتظام خانہ داری میں کفایت شعاری اختیار کرو

(۹) اپنے باپ کی ثروت وجاہ پر مغرور نہ ہو اپنی سسرال کے لوگوں سے اپنے گھر کی دولت کا تذکرہ نہ کرو۔

(۱۰) اپنے ہم عمر لوگوں کی صحبت میں زیادہ شریک نہ ہو

(۱۱) ہمیشہ سادہ اور صاف ستھرا لباس پہنو رنگین اور بھڑکیلے کپڑوں سے پرہیز کرو۔

(نمبر ۲، ۸، اور ۱۱ خاص طور سے ہماری ہندوستانی بہنوں کے لئے قابل تقلید ہیں)

اٹھارویں صدی کے ایک مشہور مصنف کائبارہ، نے اپنی کتاب "ادننا دری گنگو" (عورتوں کے علوم) میں لکھتا ہے:۔

"عورت کو چاہئے کہ وہ اپنے شوہر کو دیوتا سمجھے اور ہمیشہ اس دُھن میں لگی رہے کہ میں اپنے شوہر کو کس طرح خوش رکھوں" اس طریقے سے آسانی سزا سے نجات حاصل کرے عورت اپنے ماں باپ کی افزایش نسل کا ذریعہ نہیں ہوتی بلکہ وہ اپنے ساس سسرے کی نسل بڑھاتی ہے۔ اس لئے ساس سسرے کو ماں باپ سے افضل سمجھنا چاہئے اور سعادت مندی سے اُن کی خدمت کرنی چاہئے۔

سید ممتاز علی وارثی

متعلم ال ال۔ بی (ابتدائی)



# غزل

کلفتِ عشق کا حاصل بھی گیا — درد کے ساتھ مرا دل بھی گیا
نہ ہوئی ذوقِ طلب کی تکمیل — بارہا میں سرِ منزل بھی گیا
دل دیا درد کے بدلے ہم نے — کچھ اگر کھویا تو کچھ مل بھی گیا
نعشِ پروانہ بھلا کیا اُٹھی — ذوقِ آرائشِ محفل بھی گیا
ایک مجنوں ہی نہ تھا دشت نورد — نجد میں صاحبِ محمل بھی گیا
ڈوبنے والا تو ڈوبا لیکن — وہ وقارِ لبِ ساحل بھی گیا
دلبری کے ہیں نرالے انداز — دل کے ہمراہ غمِ دل بھی گیا
اعتبارِ غمِ فردا، توبہ! — لطفِ ہر وعدۂ باطل بھی گیا
ناتوانی کا بُرا ہو تابشؔ — ہاتھ سے دامنِ قاتل بھی گیا

مسعود الحسن تابش

# اقبال کی زندگی کے مختصر حالات

ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم نے اقبال کی زندگی کا بہت قریبی اور گہرا مطالعہ کیا ہے۔ آپ دونوں کے بڑے دوستانہ تعلقات رہے ہیں اور بعض وقت گھنٹوں دونوں نے مبادلہ خیالات کیا ہے۔ یہ ملاقاتیں یقیناً بے حد دلچسپ رہی ہوں گی کیوں کہ اقبال کی طرح ڈاکٹر صاحب کو بھی شعر و فکر کی نعمتیں ودیعت کی گئی ہیں۔ دونوں کے زاویہ نظر ایک دوسرے سے بڑی حد تک ملتے جلتے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کے بیان سے ہر شخص اندازہ لگا سکتا ہے کہ یہ دوستی آگے چل کر عقیدت کا رنگ اختیار کر لیتی ہے۔

انھیں تمام باتوں کے پیش نظر میں نے ڈاکٹر صاحب سے درخواست کی تھی کہ مجلے کی اس اشاعت کے لئے اقبال کی زندگی پر کوئی مضمون عنایت فرمائیں۔ لیکن ڈاکٹر صاحب اُن دنوں اس قدر مصروف تھے کہ ان کے لئے کوئی مستقل مضمون کا لکھنا دشوار تھا چنانچہ ڈاکٹر صاحب نے یہی عذر کیا۔ اس پر میں نے اس کی اجازت چاہی کہ چھٹیوں میں ڈاکٹر صاحب میرے لئے اتنا وقت نکال لیں کہ وہ حالات بیان کرتے جائیں اور میں انھیں قلم بند کرتا رہوں۔ ڈاکٹر صاحب اس پر راضی ہو گئے اور یہ مضمون جو آپ کے زیر نظر ہے اسی طرح تیار ہوا ہے۔

کبھی کبھی میرے لئے ڈاکٹر صاحب کی تقریر کا بجنسہٖ قلم بند کرنا دشوار ہو جاتا اور میں اشارے لیتا جاتا تھا

لیکن گھر جاتے ہی اپنے حافظے کی مدد سے عبارت کو مکمل کر لیتا تھا۔ اس مضمون میں پوری پوری کوشش کی گئی ہے کہ وہی الفاظ اور جملے رہیں جو خلیفہ صاحب نے ارشاد فرمائے تھے۔ البتہ کہیں کہیں یہ "سر دلبراں" "حدیث دیگراں" ہو گیا ہے

افضل

علامہ سر محمد اقبال سنہ ۱۸۷۲ء میں بہ مقام سیال کوٹ پیدا ہوئے۔ سیال کوٹ ایک نہایت مردم خیز خطہ ہے۔ گزشتہ صدیوں میں بھی یہاں سے بعض ایسے صاحب کمال پیدا ہوئے جن کا نام تمام دنیائے اسلام میں آج تک بڑی عزت سے لیا جاتا ہے۔ ملا عبدالحکیم سیال کوٹی جو شاہ جہاں کے زمانے میں تھے اور جن کو ان کی مشہور تصنیف کے صلے میں چاندی میں تولا گیا تھا، یہیں کے رہنے والے تھے۔ میں نے ایک مرتبہ سیال کوٹ کے مردم خیز ہونے کا ذکر علامہ اقبال سے کیا تو انھوں نے اس کی تصدیق کے لیے تاریخ میں سے ایسے کئی باکمالوں کے نام گنوائے جو اس سرزمین سے اٹھے تھے۔ سیال کوٹ کا علاقہ کشمیر کی ریاست سے بالکل ملحق ہے اور بڑی کثرت سے کشمیری خاندان اس میں آباد ہیں۔ اقبال کے آبا و اجداد بھی کشمیر ہی سے ہجرت کر کے یہاں آباد ہوئے۔ ان کے اسلاف کشمیری پنڈت تھے جن کی ذات سپرو تھی۔ مجھے ان کے سپرو ہونے کا علم خود انھی کی زبانی حاصل ہوا۔ سر تیج بہادر سپرو اپنی علم دوستی کی وجہ سے اقبال کے بڑے قدر دانوں میں ہیں، خود صاحب موصوف کی زبانی اس کا پتہ چلا کہ غالباً چار یا پانچ پشت اوپر اقبال اور سپرو ایک ہی گھرانے سے تعلق رکھتے تھے، اس کے بعد ایک نے اسلام قبول کر لیا اور اختلاف مذہب کی وجہ سے اس خاندان کی مختلف شاخیں ایک دوسرے سے بے تعلق ہو گئیں۔

اگرچہ اسلام کے زیر اثر اقبال ذات پات اور نسل پر افتخار کو صحیح نہیں سمجھتے تھے تاہم جابجا ان کے اشعار میں اس بات کے اشارے ملتے ہیں کہ ان کو اپنے برہمن زادہ ہونے پر بھی فخر تھا۔ برہمنوں کی ذہانت اور فلسفہ دانی سے کس کو انکار ہو سکتا ہے اور غالباً از روئے قانون توارث اقبال کو اس میں اچھا خاصا حصہ ملا۔

اقبال کے والد گو صاحب ثروت نہ تھے لیکن اپنے شہر میں دل و دماغ کی پاکیزگی کی وجہ سے بہت قابل احترام سمجھے جاتے تھے کئی برس کا عرصہ ہوتا ہے جب کہ اقبال گلی والے مکان میں مجھے ان سے شرف نیاز حاصل ہوا۔ اس وقت

اقبال کی شہرت تمام ملک میں پھیل چکی تھی اور اُن کے والد اقبال کے کمال پر بجا طور پر فخر کرتے تھے۔ اُن پر تصوف کا رنگ بہت غالب تھا۔ یہی رنگ اقبال میں علم و شعر کے جوہروں کے ساتھ مل کر اور بھی زیادہ گہرا ہو گیا اور اسی کی بدولت اقبال کو عطار، سنائی اور رومی کی صف میں جگہ ملی۔

اقبال کبھی کبھی اپنے والد کے کشف و کرامات بھی بیان کرتے تھے، فرماتے تھے "میں نے والدہ کی زبانی سنا ہے کہ ایک آدھ مرتبہ ایسا بھی ہوا کہ والد کی موجودگی میں بے چراغ کمرے کے اندر تاریک رات میں عجیب و غریب قسم کا نور ظاہر ظاہر ہوا اور تاریک کمرے میں ایسا معلوم ہوا کہ سورج نکل آیا ہے" اقبال کے والد کی گفتگو میں نہایت لطافت اور پاکیزگی پائی جاتی تھی۔ وہ ایک مرتبہ فرماتے تھے "اقبال کی پیدائش کے کچھ روز پہلے میں نے ایک خواب دیکھا کہ ایک بڑا ہی عجیب و غریب پرندہ فضا میں زمین کے قریب اُڑ رہا ہے اور بڑی کثرت سے لوگوں کا ہجوم ہے۔ اس ہجوم میں میں بھی ہوں، وہ پرندہ کسی کی کوشش سے ہاتھ نہیں آتا لیکن خود بخود میرے دامن میں آکر گرا اور میں نے اُسے پکڑ لیا" فرماتے تھے "میں نے اس کی اقبال کی پیدائش کے بعد یہی تاویل کی کہ وہ پرندہ یہی بچہ ہے اور یہ ضرور کوئی غیر معمولی کمال پیدا کرے گا"

جس کسی کو اُن سے ملنے کا موقع ملا ہو اس کو قطعاً اس بات میں شک نہیں ہو سکتا کہ اقبال کو اپنی طبیعت کے بہترین عناصر اپنے باپ ہی سے بچپن میں ملے۔ فارسی کی ایک نظم میں بھی اپنے والد کے اخلاق کا ذکر کرتے ہوئے یہ واقعہ بیان کیا ہے "میں نے ایک سائل کو بُری طرح ڈانٹا۔ والد سُن رہے تھے اُنھوں نے اس درد انگیز طریقے سے میری اس درشتی پر سرزنش کی کہ اس کے بعد سے آج تک میں کبھی کسی سائل کے ساتھ کسی قسم کی سخت کلامی نہیں برت سکتا"

اقبال کو اپنی والدہ سے بھی بہت محبت تھی جس کا ثبوت اس بلیغ اور درد انگیز مرثیے سے ملتا ہے جو اُنھوں نے اپنی والدہ کی وفات پر لکھا ہے۔ جس کا ایک بند یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

کس کو اب ہوگا وطن میں آہ میرا انتظار؟　　کون میرا خط نہ آنے سے رہے گا بے قرار؟
خاکِ مرقد پر تری لے کر یہ فریاد آؤں گا　　اب دعائے نیم شب میں کس کو میں یاد آؤں گا
تربیت سے تیری میں انجم کا ہم قسمت ہوا　　گھر مرے اجداد کا سرمایۂ عزت ہوا
دفترِ ہستی میں تھی زریں ورق تیری حیات　　تھی سراپا دین و دنیا کا سبق تیری حیات
عمر بھر تیری محبت میری خدمت گر رہی　　میں تری خدمت کے قابل جب ہوا تو چل بسی

وہ جواں قامت میں ہے جو صورتِ سرو بلند | تیری خدمت سے ہوا جو مجھ سے بڑھ کر بہرہ مند
کاروبار زندگانی میں وہ ہم پہلو مرا | وہ محبت میں تری تصویر، وہ بازو مرا
تجھ کو مثلِ طفلکِ بے دست و پا روتا ہے وہ | صبر سے ناآشنا صبح و مسا روتا ہے وہ

تخم جس کا تو ہماری کشتِ جاں میں بو گئی
شرکتِ غم سے وہ اُلفت اور محکم ہو گئی

اقبال کو جس زمانے میں اپنے اندر گہرے وجدانی رجحان کا احساس شروع ہوا تو ایک روز انھوں نے اپنے والد سے اس کا ذکر کیا۔ "میں اپنے اندر کچھ ایسی چیزیں محسوس کرتا ہوں کہ اگر مجھ میں بعض جسمانی کمزوریاں نہ ہوتیں تو شاید میں بھی کسی نہ کسی قسم کا نبی ہو جاتا"۔ اس پر اُن کے والد نے ہنس کر کہا۔ "خدا کا شکر ہے کہ تم کو اپنی کمزوریوں کا علم ہے جو تم کو اس مغالطے میں پڑنے سے بچاتی رہیں گی"

انٹرمیڈیٹ تک اُن کی تعلیم سیالکوٹ میں ہوئی، خوش قسمتی سے اُردو، فارسی اور اسلامیات کے ذوق کی تربیت کے لئے اُن کو ایک ایسے اُستاد سے تلمذ حاصل ہوا جو اپنے زمانے کے بے نظیر شخص تھے۔ مولوی میر حسن بڑے عالم اور سخن فہم شخص تھے اساتذہ کا کلام اُن کو بڑی کثرت سے یاد تھا۔ جو ذوق سخن اُن کی طبیعت میں تھا اُس کو وہ ہونہار شاگردوں میں بھی منتقل کر دیتے تھے۔ کچھ اپنے میلانِ فطرت کی وجہ سے اور کچھ مولوی میر حسن کے فیضِ صحبت کی وجہ سے جوانی کے زمانے میں اقبال کا یہی حال تھا کہ اساتذہ کے ہزارہا اشعار اُن کو یاد تھے۔

سیالکوٹ کا اسکاچ مشن کالج غالباً اس زمانے میں ایف۔ اے تک محدود تھا اس لئے بی۔ اے کی تعلیم کے لئے اقبال لاہور چلے آئے اور گورنمنٹ کالج میں داخل ہو گئے۔ وہیں سے بی۔ اے اور ایم۔ اے کی ڈگریاں بڑے امتیاز سے حاصل کیں۔

اس زمانے میں اقبال کی خوش قسمتی سے آرنلڈ وہاں فلسفے کے پروفیسر تھے۔ آرنلڈ کو فلسفے کے علاوہ ادبیات کا بھی ذوق تھا اور اسلامیات سے بھی دلچسپی رکھتے تھے۔ جس قدر اقبال آرنلڈ کے شاگرد ہونے پر خوش تھے آرنلڈ اقبال جیسے طباع اور ذہین شاگرد کی استادی پر فخر کرتے تھے آرنلڈ کا بیان تھا کہ ایسے طالب علم کے پڑھانے سے خود استاد کے علم میں اضافہ ہوتا ہے۔

ایم۔اے میں فرسٹ آنے کے صلے میں اقبال کو نانک بخش مڈل ملا اس کے بعد وہ کچھ عرصے اورنٹیل کالج اور گورنمنٹ کالج میں فلسفے کے پروفیسر بھی رہے، جب پروفیسر آرنلڈ ولایت جانے لگے تو اقبال کو اپنے ساتھ چلنے پر بہت مجبور کیا۔

## اقبال کی انگلستان کو روانگی

اقبال کے اس سفر یورپ میں ان کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد نے جو ابھی بقید حیات ہیں ان کی بڑی مدد کی۔ شیخ صاحب کی آمدنی اگرچہ محدود تھی لیکن اُن کو اپنے چھوٹے بھائی سے ایسا عشق تھا کہ اُنھوں نے اپنا تمام سرمایہ بے دریغ ان کے حوالے کردیا، اقبال بھی جب اپنے بھائی کا ذکر کرتے تھے تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کسی معشوق کا ذکر کررہے ہیں۔ دونوں بھائیوں کا یہ گہرا عشق آخر عمر تک بدستور قایم رہا۔

اقبال ۱۹۰۵ء میں عازم انگلستان ہوئے لیکن اس سے پہلے ہی وہ اپنی چند نظموں کی وجہ سے ایک اعلیٰ درجے کے شاعر کی حیثیت سے مشہور ہوچکے تھے۔ جو نظمیں انھوں نے انجمن حمایت الاسلام کے جلسوں میں پڑھیں یا سر عبدالقادر کے مخزن میں شایع ہوئیں وہ ایسی بلند پایہ نظمیں تھیں کہ ہر سخن فہم کو احساس ہوگیا تھا کہ آسمان شعر پر ایک نیا آفتاب طلوع ہوا ہے۔

انگلستان میں وہ کیمبرج یونیورسٹی میں داخل ہوئے زیادہ تر اُن کا تعلق پروفیسر وارڈ اور سارلے سے رہا یا پروفیسر براون سے۔ پروفیسر نکلسن سے کیمبرج میں مَیں نے دریافت کیا تھا کہ آیا طالب علمی کے زمانے میں وہ اقبال کو جانتے تھے اُنھوں نے فرمایا،، نہیں میں اس زمانے میں اُن سے واقف نہ تھا،،

انگلستان کے دوران قیام میں مغربی فلسفے کے علاوہ اقبال نے اسلامی فلسفے کی طرف رجوع کیا اور بڑی تحقیق سے اسلامی تعلیمات کے فلسفے کا مطالعہ کیا۔ اس تحقیق کا حاصل وہ مقالہ ہے جو "Metaphysics in Persia" کے نام سے شایع ہوا، اس مقالے کی بنا پر میونخ یونیورسٹی سے اُن کو ڈاکٹر آف فلاسفی کی ڈگری ملی، لندن میں اُنھوں نے بیرسٹری کا امتحان بھی پاس کیا، اس زمانے میں پروفیسر آرنلڈ کا قایم مقام کی حیثیت سے وہ کچھ عرصے لندن میں عربی کے پروفیسر بھی رہے، انگلستان کے زمانۂ قیام میں اُنھوں نے (۶) لکچر اسلام پر بھی دیئے۔

## واپسی

۱۹۰۸ء میں وہ وطن واپس لوٹے علمی شوق کی وجہ سے زیادہ موزوں بات تو یہی تھی کہ وہ پروفیسر ہوتے لیکن کسی وجہ سے اُنھوں نے تہیہ کرلیا تھا کہ ملازمت نہ کریں گے۔ اس زمانے میں انڈین ایجوکیشنل سروس میں پنجاب میں غالباً کوئی ہندوستانی نہیں تھا۔ یہ سروس زیادہ تر انگریزوں کے لئے مخصوص تھی لیکن اقبال کے علم کا چرچا اس وقت بھی ایسا تھا کہ خود گورنمنٹ نے ان کے سامنے یہ خدمت پیش کی لیکن اقبال نے اس کو قبول

کرنے سے انکار کر دیا۔ ان کے دوستوں کو بڑا افسوس تھا کہ انھوں نے ایسا نادر موقع ہاتھ سے کیوں کھو دیا۔ جسٹس شاہ دین مرحوم اس زمانے میں ہائی کورٹ کے جج تھے۔ اس بارے میں وہ اقبال سے بہت ناراض تھے اور ان سے ہمیشہ کہتے تھے تم جیسے آدمی کا عدالت میں کوئی کام نہیں، تمھیں علمی زندگی کو بطور پیشے کے اختیار کرنا چاہئے۔ انھا نے ان سے ایک مرتبہ دریافت کیا کہ "آیا یہ بہتر نہیں تھا کہ آپ پروفیسر ہو جاتے" فرمانے لگے "میں نے کچھ دن پروفیسری کی اور اس نتیجے پر پہونچا کہ ہندوستانی کالجوں کی پروفیسری میں علمی کام تو ہوتا نہیں البتہ ملازمت کی ذلتیں ضرور سہنی پڑتی ہیں"۔ فرماتے تھے "ایک مرتبہ طالب علموں کی حاضری کے متعلق گورنمنٹ کالج کے پرنسپل سے کچھ جھگڑا ہو گیا اور پرنسپل نے مجھ سے کچھ اس طرح گفتگو کی جیسے کوئی کلرک سے باتیں کرتا ہے۔ اس دن سے ملازمت سے طبیعت کچھ ایسی کھٹی ہوئی کہ جی میں ٹھان لی کہ جہاں تک ہو سکے گا ملازمت سے گریز کروں گا۔ اپنے اسی خیال کو انھوں نے اسرار خودی میں بیان کیا ہے۔

رزقِ خویش از دستِ دیگر الحذر الحذر از نانِ چاکر الحذر

انگلستان کے دوران قیام میں قومی احیاء کے خیالات ان کی طبیعت میں موج زن ہونے لگے تھے وہاں انھوں نے جو نظمیں لکھیں ان سے انھیں خیالات کا پتہ ملتا ہے۔

ہر شاعر جو دیگر کمالات کی بھی اہمیت رکھتا ہو کبھی کبھی شاعری کو لاطائل بھی سمجھنے لگتا ہے۔ اقبال کو انگلستان میں خیال ہوا کہ مسلمانوں میں شاعری انحطاط کے ساتھ وابستہ ہے اور اس قوم کو مزید شاعری کی ضرورت نہیں۔ چنانچہ انھوں نے ارادہ کیا کہ وہ شاعری چھوڑ دیں گے اور کوئی ایسا کام کریں گے جس سے قوم میں بیداری اور قوت عمل پیدا ہو۔ اس وقت تک ان کو اس کا پوری طرح احساس نہیں ہوا تھا کہ شاعری کا رخ بدل کر بھی یہ کام بطریقہ احسن اس سے لیا جا سکتا ہے۔ اس زمانے میں سر عبدالقادر بھی انگلستان ہی میں تھے اور دونوں ساتھ ہی رہتے تھے۔ سر عبدالقادر کو اس کا خطرہ ہوا کہ کہیں سچ مچ اقبال شاعری ترک نہ کر دیں۔ اس معاملے میں دونوں میں بحث ہو گئی اور فیصلہ یہ ہوا کہ پروفیسر آرنلڈ سے مشورہ کیا جائے اور اس کے بعد قطعی فیصلہ کیا جائے۔ دنیائے ادب کے لئے یہ نہایت خوش قسمتی کی بات ہے کہ آرنلڈ نے ان کو صحیح مشورہ دیا اور ان سے کہا کہ بلند پایہ شاعری سے قوم کا ایسا تعمیری کام ہو سکتا ہے جو کسی اور ذریعے سے ممکن نہیں۔ اس پر اقبال کچھ نرم پڑ گئے اور ان کا وہ خیال رفتہ رفتہ جاتا رہا لیکن اس کے ساتھ یہ ارادہ بھی کیا کہ شاعری کو محض تفنن طبع کا ذریعہ

نہ بنایا جائے بلکہ اس کی تمام قوت قوم کے اندر صحیح جذبات کے بیدار کرنے کے لئے صرف کی جائے۔

انگلستان سے واپسی پر اقبال بیرسٹری کے پیشے میں اپنے آپ کو استوار کرنے لگے۔ اگرچہ اُن کو اپنی ذہانت، محنت، اور شہرت کی وجہ سے کچھ نہ کچھ کام ملتا رہتا تھا لیکن دیر تک اُن کو یہ پتہ نہ چلا کہ اُن کی بیرسٹری اُن کی شاعری میں حایل ہے اور اُن کی شاعری اُن کی بیرسٹری میں مزاحم، عمر کا ایک نہایت ہی قیمتی حصہ انھوں نے اس پیشے پر ضائع کیا۔ میں نے اُن سے ایک مرتبہ کہا، "آپ نے یہ دو متضاد سے شغل کیوں اختیار کر رکھے ہیں؟" فرمانے لگے "اس تضاد سے بہت فایدہ پہونچتا ہے۔ وکالت دنیا داری کا نچوڑ ہے۔ تمام جہان کی کثافتوں اور خباثتوں سے انسان اس پیشے میں آشنا ہو جاتا ہے اور طبیعت میں اس کے خلاف ایک ایسا ردعمل پیدا ہوتا ہے کہ بڑے زور سے انسان کی روح لطیف چیزوں کے حصول کے لئے بال و پر پھیلاتی ہے" اس پر انھوں نے یورپ کے بعض ایسے لوگوں کا ذکر کیا جو شاعر بھی ہیں اور بیرسٹر بھی۔ اقبال کے انتقال کے بعد مجھے اُن کا یہ فرمانا یاد آیا کیوں کہ جس اخبار میں اُن کی خبر انتقال درج تھی اس میں ساتھ ہی یہ خبر بھی تھی کہ اسی روز سر ہنری نیو بولٹ انگلستان کے مشہور شاعر بیرسٹر کا بھی انتقال ہو گیا دونوں کی خبر وفات ٹائمس میں ساتھ ہی ساتھ چھپی تھی۔

جتنی مدت اقبال بیرسٹری کرتے رہے تمام علمی مشاغل اُن سے نہیں چھوٹے، وقتاً فوقتاً وہ شعر بھی کہتے تھے لیکن ظاہر ہے کہ اس شغل کے لئے وہ اتنا ہی وقت دے سکتے تھے جتنا اپنے پیشے کے مشاغل سے بچ جاتا۔ قانون کی کتاب وہ ہم مقدمے کی تیاری ہی کے وقت دیکھتے ہوں گے کیوں کہ سیکڑوں ملاقاتوں میں میں نے اُن کو اکثر فلسفے، ادب، تاریخ اور مذہب وغیرہ کی کتابیں پڑھتے ہوئے دیکھا لیکن کبھی قانون کی کتاب اُن کے ہاتھ میں نہیں دیکھی۔

بیرسٹری کے بہترین زمانے میں بھی اُن کی آمدنی کبھی ایک ہزار روپے سے متجاوز نہیں ہوئی۔ عثمانیہ یونیورسٹی کے قیام کے وقت ریاست کے بعض عہدے داروں کا خیال ہوا کہ اقبال کو بطور پرنسپل کے یہاں بلایا جائے میں نے اُن سے اس کے متعلق دریافت کیا معلوم ہوا کہ وہ اس کے خواہش مند نہیں تھے فرماتے تھے "تنخواہ کے لحاظ سے تو مجھے کوئی فایدہ نہیں ہوگا اور اگر تھوڑی سی رقم مجھے زاید مل بھی جائے تو اس کے لئے جلا وطن ہونا کوئی معقول فعل نہیں۔

اس زمانے میں وہ بڑی کثرت سے ہندوستان کی مختلف یونیورسٹیوں کے امتحانات میں ممتحن بنائے جاتے تھے سینکڑوں جوابی بیاضوں کے پلندے اُن کے پاس پڑے رہتے تھے۔ امتحانوں کے پرچے دیکھنے کا کام کچھ ایسا میکانکی ہو جاتا ہے کہ وہ بیاضیں پڑھتے بھی جاتے تھے اور ہم نشینوں سے باتیں بھی کرتے جاتے تھے اس کا مطلب یہ نہیں کہ

وہ پرچوں کو غور سے نہیں دیکھتے تھے۔ اُن کی عادت تھی کہ وہ اپنے ذمے اول تو کوئی کام کے لینے سے بہت گریز کرتے تھے لیکن اگر کوئی کام اپنے ذمے لیتے تھے تو اُس میں پوری کوشش صرف کرتے تھے۔

(۲۰) برس سے زیادہ عرصے تک بیرسٹری اور شاعری کا ملا جلا شغلہ جاری رہا۔ اس زمانے میں عام قاعدہ تھا کہ ہر پلیڈر لیڈر بننے کی کوشش کرتا تھا جس کی طرف اکبر الہ آبادی نے ظریفانہ اشارہ کیا ہے۔

موکل چھٹے اُن کے پنجے سے جب | تو پھر قوم مرحوم کے سر ہوئے
پپیہے پکارا کئے "پی کہاں"! | مگر وہ پلیڈر سے لیڈر ہوئے

اقبال کی سلامتی طبع کی یہ بہت بڑی دلیل ہے کہ وہ اس لالچ میں نہیں آئے، اُن کو پبلک لائیف میں گھسیٹنے کی بہت کوششیں کی گئیں لیکن وہ اس سے گریز کرتے رہے، اس زمانے میں سیاسیات کا جو رنگ تھا اقبال کو اس میں علانیہ سیاست کی بو آتی تھی اور وہ کہتے تھے "جب تک صورت حال یہی ہے تو لیڈر کسی قدر قوم فروشی ہی کے ساتھ بن سکتے ہیں" جس کے لیے وہ اپنی طبیعت کو آمادہ نہیں پاتے تھے اس کیفیت پر اُنھوں نے وہ نظم لکھی ہے جس میں اُنھوں نے لیڈری کا نقشہ کھینچا ہے۔

میں نے اقبال سے از راہ نصیحت یہ کہا | عامل روزہ ہے تو، اور نہ پابندِ نماز
تو بھی ہے شیوۂ اربابِ ریا میں کامل | دل میں لندن کی ہوس، لب پہ ترے ذکر حجاز
ختم تقریر تری مدحتِ سرکار پہ ہے | فکر روشن ہے ترا موجدِ آئینِ نیاز
اور لوگوں کی طرح تو بھی چھپا سکتا ہے | پردۂ خدمت دیں میں ہوسِ جاہ کا راز
اس پہ طرہ ہے کہ تو شعر بھی کہہ سکتا ہے | تیری مینائے سخن میں ہے شرابِ شیراز
جتنے اوصاف ہیں لیڈر کے وہ ہیں تجھ میں سبھی | تجھ کو لازم ہے کہ ہو اُٹھ کے شریکِ تگ و تاز

غرض اس تمام نظم میں اُنھوں نے لیڈروں کے اخلاق کا ایک خاکہ کھینچا ہے۔ آخر میں فرماتے ہیں کہ یہ سب کمال اور کم زوریاں مجھ میں بھی موجود ہیں چاہوں تو اچھا خاصا لیڈر ہو جاؤں لیکن ایک بڑے ضروری عنصر کی کمی ہے۔ فرماتے ہیں۔

سُن کے کہنے لگا اقبال ... بجا فرمایا | تنگ مجھے آپ کی باتوں میں نہیں بندہ نواز
مجھ میں اوصافِ لیڈری تو ہیں موجود مگر | ہے کمی ایک، کہوں تم سے جو ہو فاش نہ راز"

"ڈھب مجھے قوم فروشی کا نہیں یاد کوئی
اور پنجاب میں ملتا نہیں استاد کوئی"

۱۵ ، ۲۰ برس تک اسی خیال پر قایم رہنے کے بعد آخر سیاسی حالات کے انقلاب اور بعض احباب کی ترغیب نے اُن کو اس میدان میں گھسیٹا، اس کے بعد وہ پنجاب کی اسلامی سیاست میں پیش پیش رہے، مسلم لیگ کے پریذیڈنٹ بھی ہوئے مسلم کانفرنس کی روح رواں بھی رہے اور پنجاب کونسل کے ممبر بھی ہوئے۔ میں نے اُن سے ایک روز مذاق سے کہا کہ "کیوں جناب! آپ تو کونسلوں کو سرمایہ داروں کا اکھاڑا کہتے تھے۔ اب خود اس میں کیسے شریک ہو گئے؟" فرمانے لگے "جو کہتا تھا وہ ٹھیک تھا، میں اسی لئے شریک ہوا ہوں کہ اندر سے اس کی بیخ کنی کی جائے۔

کچھ سال کے تجربے کے بعد اُن کو محسوس ہوا "میں عملی سیاست کا مرد میدان نہیں بن سکتا مجھ کو اس سے بلند تر کام کرنا چاہیئے اور شعر کے ذریعے ایک طرف تو قوم کے دلوں میں تغیر پیدا کرنا چاہیئے اور دوسری طرف لیڈروں کی طبیعتوں کی باگ خاص نصب العین کی طرف موڑنی چاہیئے۔

اقبال زندگی کے کسی شعبے میں بھی عملی آدمی نہیں تھے انکار و تاثرات نے اُن کی تمام شخصیت پر قبضہ کر لیا تھا، مسلمانوں میں چوں کہ قحط الرجال ہے اس لئے یہ قوم ایک ہی انسان سے مختلف اور متضاد تقاضے کرتی ہے اور چاہتی ہے کہ ایک شخص شاعر بھی ہو، فقیر بھی ہو، قومی لیڈر بھی ہو اور پیر و مرشد بھی ہو۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ "ہر کسے را بہر کارے ساختند"، ہر اہل کمال کسی خاص ہی صنف میں کمال رکھتا ہے اور دوسری سمتوں میں اس کی استعداد اوسط سے بھی گر جاتی ہے، ایک زمانہ ایسا آیا کہ ہندوستان کے اکثر بڑے بڑے لیڈر اقبال کے اشعار سے اپنی روحوں میں گرمی پیدا کرتے تھے اور اس کے اشعار کے پیدا کئے ہوئے جوش کو عمل میں تبدیل کرتے تھے، ان میں سے بعض لیڈر جو شاعر کی نفسیات سے واقف نہیں تھے اقبال پر طعنہ زن ہوتے تھے کہ "تم نے ہم کو مومن بنا دیا لیکن خود کافر کے کافر ہی رہے" ایک مرتبہ مولانا محمد علی نے اقبال سے یہی کہا۔ اقبال نے جواب دیا "سنو بھائی! تم نے دیکھا ہوگا کہ جب قوالی ہوتی ہے تو قوال بڑے مزے اور اطمینان سے گاتا ہے لیکن سننے والے ہُو حق کرتے ہیں، وجد میں آتے ہیں، ناچتے ہیں، مضطرب ہوتے ہیں، بے ہوش ہو جاتے ہیں لیکن اگر یہی کیفیتیں قوال پر بھی طاری ہوں تو قوالی ختم ہو جاتی ہیں۔ تو قوم کا قوال ہوں، میں گاتا ہوں تم ناچتے ہو، کیا تم چاہتے ہو کہ میں بھی تمہارے ساتھ ناچنا شروع کر دوں؟"

اس بیان میں اقبال نے بڑے ظریفانہ انداز میں ایک بڑی حقیقت کا اظہار کیا ہے کہ جس طرح فطرت میں تقسیم عمل ہے اس طرح افراد میں بھی تقسیم عمل ہونی چاہئے۔

## سیاست اور وطن پرستی

جہاں تک سیاسی افکار، تاثرات اور نصب العین کا تعلق ہے اقبال کی سیاست کے (۳) پہلو تھے، ایک طرف تو وہ تمام بلند پایہ مفکرین، مصلحین کی طرح تمام نوع انسان کی بہتری کے متعلق سوچتا تھا۔ اس کی شاعری کا بیشتر حصہ انسانی زندگی کے نصب العین سے تعلق رکھتا ہے اور براہ راست ملکی سیاست سے بے تعلق معلوم ہوتا ہے، محض مخصوص گروہوں کے متعلق سوچنا عملی سیاست دانوں کا کام ہے اعلیٰ درجے کے شاعر، حکیم اپنی مخصوص گروہوں کو اپنی نظرگاہ نہیں بناتا۔ اقبال ہی کے ماثل جرمنی کا سب سے بڑا شاعر اور مفکر گوئٹے ہے جس کا زمانہ جرمنی کا وہ پرآشوب زمانہ تھا جس میں نپولین نہ صرف جرمنی کو بلکہ تمام یورپ کو تہ و بالا کر رہا تھا۔ گوئٹے اس تمام ہنگامے سے کچھ ایسا بے تعلق معلوم ہوتا تھا کہ بعض نقادوں نے اس کو متہم کیا ہے کہ اس میں جذبۂ حب الوطنی کی کمی تھی اس قسم کی تنقید کوتاہ نظری ہی پر مبنی ہوسکتی ہے وہی گوئٹے جس نے براہ راست اس وقت کی عملی سیاست میں نہ قلم سے حصہ لیا اور نہ عمل سے اپنے افکار کی بدولت جرمنی کی علمی اور تہذیبی عظمت کا بانی ہے۔ اقبال کے متعلق بھی صورت حال اسی قسم کی ہے اس نے شروع میں حب وطن کے عام جذبات کے ماتحت بڑی پرجوش نظمیں وطن پر لکھیں جن سے بہتر آج تک کوئی ہندوستانی شاعر نہیں لکھ سکا لیکن اس دور کے بعد اس کی نظر وطن سے بے تعلق تو نہیں ہوئی لیکن وطن سے بلند ہوگئی اور وہ اس نقطہ نظر پر آگیا جو قرآن میں بیان کیا گیا ہے کہ کسی قوم میں تغیر حقیقی طور پر پیدا نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس قوم کے نفوس میں تغیر پیدا نہ ہو۔ سیاست داں کی نظر فقط ظاہر پر پڑتی ہے اور وہ فقط سطحی تغیرات کی اُدھیڑبُن میں لگا رہتا ہے لیکن حقیقی مصلح کی نظر اساسیات پر پڑتی ہے اور سیاست داں کے مقابلے میں بہت زیادہ وسیع اور دوررس ہوتی ہے۔ سیاست داں محض ابن الوقت ہوتا ہے اور معاملات کی گتھیاں جیسے جیسے پیدا ہوتی جاتی ہیں ان کو سلجھانے کے لئے وہ قاعدے اور قانون بناتا رہتا ہے جن کی تہ میں کوئی پایدار حقیقت نہیں ہوتی۔ اقبال کو یہ خیال ہوا کہ وطن کے متعلق کورانہ جوش کو اُبھارنے کا وہی نتیجہ ہوگا جو مغرب نے جابجا حب الوطنی سے پیدا کیا ہے۔ جغرافیائی حدود کی پرستش سے انسان کی نظر تنگ، اس کی عقل بہانہ جو اور اس کا دل حقیقی عشق سے محروم ہوجاتا ہے لہٰذا وہ اہل وطن کے دلوں میں ایسے جذبات پیدا کرنا چاہتا تھا جن میں محض یورپ کی حب الوطنی کی تقلید نہ ہو بلکہ عدل و انصاف کا راستہ صالحانہ جدوجہد سے سب کے لئے کھل جائے، وطن کی صحیح محبت

اس کے دل میں آخر تک موجود تھی اور وہ اس کو ایک فطری جذبہ خیال کرتا تھا۔ آخر تک اپنی فارسی نظموں میں جہاں کہیں وہ ہندوستان کا ذکر کرتا ہے اس کے بیان میں بڑا درد اور سوز و گداز ہوتا ہے۔ وہ ہر قسم کی غلامی سے بیزار تھا اور وطن کو نہ صرف سیاسی بلکہ اقتصادی، عقلی، مذہبی اور اخلاقی غلامی سے بھی آزاد دیکھنا چاہتا تھا۔ اس کی سیاست کا دوسرا پہلو اس امر کے ساتھ وابستہ ہے کہ وہ صرف ہندی ہی نہیں بلکہ ہندی مسلمان تھا۔ اس نقطۂ نظر سے وہ تمام ہندوستانی مسلمانوں کا نمائندہ تھا جہاں تک سیاست کا تعلق گروہوں کی اصلاح اور ارتقا سے ہے وہ جس طرح ہندوستان کی آزادی اور اس کے لئے اعلیٰ درجے کے اقتدار کا آرزومند تھا، اسی طرح وہ تمام اسلامی دنیا کی آزادی اور اس کی ترقی کا متمنی تھا۔

ہندوستان کے بعض غیر مسلم حضرات مسلمان کی اس فطرت سے آشنا نہیں ہیں چنانچہ جب کوئی مسلمان ہندوستان سے باہر کی اسلامی دنیا کے متعلق دلچسپی یا جوش اور جذبے کا اظہار کرتا ہے تو وہ یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ یہ ہندوستان کو اپنا وطن نہیں سمجھتا اور وطن پرست یا قوم پرست نہیں ہے۔ ہر صحیح الفطرت مسلمان ہندوستان کی پستی سے اتنا ہی دلگیر ہے جتنا کہ اور کوئی غیر مسلم۔ ہندوستان کی عزت اس کی عزت اور ہندوستان کی ذلت اس کی ذلت ہے اس کا وجود خاکی اسی زمین سے ابھرا اور اسی میں پیوند ہو جائے گا لیکن اسلام نے اس کو ایک ایسی برادری کا بھی رکن بنا دیا ہے جو جغرافیائی حدود سے ماوریٰ ہے مراکش اور چین کے مسلمان کی سیاسی اور تمدنی کشمکش کے ساتھ بھی اس کے دل کو وہی رابطہ ہے جو خود اپنے وطن کی جد و جہد سے ہے۔

مسلمان کی وسعت قلب میں وطن کے لئے ایک نہایت عزیز مقام موجود ہے لیکن وطن سے ماوریٰ دنیا کی عالمگیر اسلامی برادری کو بھی وہ اپنے دل سے الگ نہیں کر سکتا۔ جب تک اسلام کے نصب العین میں کوئی قوت باقی ہے۔ ہر سلیم القلب ہندی مسلمان کی طبیعت میں یہ دونوں جذبے بیک وقت موجود رہیں گے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ ان میں سے ایک جذبہ دوسرے کے منافی ہے۔ اب ہندوستان کے غیر مسلم، وسیع النظر راہنما پنڈت جواہر لال نہرو نے بھی سیاست میں یہی نقطۂ نظر اختیار کر لیا ہے کہ ہندوستان کی آزادی کے مسئلے کو باکوئی ہندوستانی سمجھ سکتا ہے اور نہ کوئی صحیح راہ عمل پیش کر سکتا ہے جب تک کہ باقی اقوام کی سیاست کو بھی ساتھ ملا کر اس پر غور نہ کیا جائے۔ جس زمانے میں مسٹر گاندھی اور ان کے شرکا نے خلافت کی تحریک میں عملی حصہ لیا باوجود اس امر کے کہ خلافت سے غیر مسلموں کو کوئی تعلق نہیں تھا مسٹر گاندھی کی اس جد و جہد میں کسی کے دل میں یہ شک و شبہ پیدا نہیں ہوا کہ گاندھی جی ہندوستان کی سیاست سے دور ہٹ گئے ہیں، اس

زمانے میں لالہ لاجپت رائے نے جو ہندوں کے نہ صرف سیاسی بلکہ مذہبی لیڈر بھی تھے ایک مضمون لکھا جس کا موضوع یہ تھا کہ ہندوستان کبھی آزاد نہیں ہو سکتا جب تک کہ اسلامی ممالک بھی آزاد نہ ہوں۔ ہندوستان کی آزادی اور غلامی ان ممالک کی آزادی اور غلامی سے غیر منفک طور پر وابستہ ہے یہی نقطۂ نظر لینن کا بھی تھا حالانکہ وہ اپنی تحریک کو مذہب کے خلاف ایک جہاد سمجھتا تھا محض اپنے سیاسی اور معاشی پروگرام کو مدنظر رکھتے ہوئے لینن کا یہ خیال تھا کہ جب تک اسلامی ممالک آزاد نہ ہوں یورپ کی سرمایہ داری اور ملوکیت کو شکست نہیں ہو سکتی۔

ان حقایق سے آشنا ہونے کے بعد کوئی کج اندیش شخص ہی اس نتیجے پر پہونچ سکتا ہے کہ اقبال کا جذبہ جو اسلامی دنیا کے متعلق تھا وہ اس کی حب وطن سے کوئی الگ چیز ہے۔ حریت کی ایک ہی پکار کے یہ دو حربے تھے اور یہ دونوں حربے اقبال کی شاعری میں نمایاں اور ساتھ ساتھ موجود ہیں۔

جب وہ یہ کہتا ہے کہ انسان کو وطنیت سے پاک ہونا چاہئے اور اس کی گرد کو دامن سے جھٹک دینا چاہئے تو اس سے اس کی مراد فقط وہ غلط وطنیت کا جذبہ ہے جس نے مغربی اقوام کو اندھا کر دیا۔ وہ اس غلط وطنیت سے بچا کر اپنے ہم وطنوں کو وطنیت کے اس جذبے کی طرف لانا چاہتا تھا جو کسی خاص زمین کے ٹکڑے کی پرستش پر مبنی نہ ہو بلکہ عزت انسان اور اس کی روحانی ترقی کے ماتحت ہو۔ ہندوستان کے دوسرے مشہور عالم شاعر ٹیگور کا نقطۂ نظر بھی اقبال سے کچھ الگ نہیں ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ ٹیگور میں جذبہ وطنیت کی کمی ہے لیکن مغربی رنگ کی وطن پرستی کے خلاف ٹیگور نے بھی اپنی آواز بلند کی۔ ٹیگور نے دنیائے ادب میں انسانی دلوں پر جو قبضہ کیا ہے وہ وطن کے متعلق راگ گا کر نہیں کیا ہے بلکہ روح انسانی کی گہرائیوں میں ڈوب کر کیا ہے اور ایسے افکار و تاثرات کی بدولت اس کو عالم گیر شہرت حاصل ہوئی جو ذات پات، نسل اور رنگ اور جغرافیائی حدود سے بلند تر ہیں۔

اقبال ہندوستان کی آزادی اور عظمت کے طالب تھے اور ان مقاصد کے حصول کے لئے ان کی روح میں بڑی بے تابی تھی لیکن ان کو یہ خطرہ محسوس ہوتا تھا کہ یہ آزادی محض آقاؤں کی تبدیلی نہ ہو اور ظلم کی قوتیں جوں کی توں گوروں کے ہاتھوں سے نکل کالوں کے ہاتھوں میں نہ آجائیں۔ سچی آزادی کے لئے وہ یہ چاہتے تھے کہ ہندوستان میں ہر گروہ کو نہ صرف نصب العینی طور پر مساوی حقوق حاصل رہیں بلکہ آئین و قوانین اس انداز سے وضع کئے جائیں کہ اس وقت ملک میں جو جو گروہ جس حیثیت سے پس ماندہ اور مظلوم ہیں ان کی پس ماندگی اور مظلومیت کا علاج کیا جائے۔

بعض نام نہاد قوم پرست فقط انگریزوں سے سیاسی قوت چھین لینے کے درپے ہیں اور اُن کے ضمیر میں وہ عدل پیدا نہیں ہوا جو تمام انسانوں کے لئے مساوی طور پر ترقی کی راہیں کھول دے۔ اقبال کے دل میں ہندوستان کے تمام مظلوم طبقوں کے لئے بڑا درد تھا اور اس معاملے میں مسلم اور غیر مسلم کی کوئی تمیز ان کی نگاہ میں نہیں تھی جب وہ مسلمانوں کے جائز حقوق کی حمایت گول میز کانفرنس میں کر رہے تھے تو اس کے ساتھ ہی ہندوستان کی دیگر پس ماندہ اقوام کو بھی شریک کرتے تھے۔ بے سرمایہ اور محروم مزدوکسانوں کی حمایت میں جو کچھ انھوں نے لکھا اس میں کیش و ملت کی کوئی تفریق نہیں پائی جاتی۔

اقبال بھی وطن کی آزادی کا ایک پرجوش مجاہد تھا لیکن مغربی انداز کی وطن پرستی کو بت پرستی سمجھتا تھا جہاں دوسرے قسم کے اصنام کو توڑنے کا کام اس نے اپنے ذمے لیا وہاں یہ بڑا بت بھی اس کی ضرب و حرب سے نہیں بچ سکتا تھا۔



# چاندنی رات

تو نے اے خانہ نشیں دیکھا کہاں ہے وہ سماں — جب افق سے چودھویں کا چاند ہوتا ہے عیاں
وہ سہانے جھٹ پٹے میں نقرئی کرنوں کے تار — جس طرح ساون کی بدلی میں ہو بگلوں کی قطار
چمن کے پتوں سے شعاعوں کے گزرنے کا سماں — تھرتھرا اٹھتی ہیں جس سے باغ کی تاریکیاں
تیرگی اور نور کا سنجوگ وہ زیرِ شجر — جس طرح انساں کے دل میں امتزاجِ خیر و شر
وہ نکلنا بادلوں سے چاند کا باآب و تاب — جس طرح گھبرا کے کوئی کھول دے بندِ نقاب
من چلی لہروں پہ کرنوں کے بکھرنے کی ادا — کاکلِ زرتار کے بن کر بگڑنے کی ادا
وہ کنول کے پھول گویا سربسر تصویرِ یاس — رہ کے پانی میں بجھا سکتے نہیں جو اپنی پیاس
خاک پر بکھرے ہوئے کچھ برگ ہائے چاک چاک — انقلابِ زندگی کی داستانِ دردناک

تازگی، افسردگی، تاریکی و تابندگی
باغ سارا اک مرتب داستانِ زندگی

بھیگتی جاتی ہے شب، سارا جہاں خاموش ہے
قلبِ شاعر کے سوا جو چیز ہے مدہوش ہے

شاخ کی آغوش میں کلیوں کا وہ خوابِ گراں
جیسے اطفال نیند کے ماتوں کی ہوں بدمستیاں

نازنیں بوٹے، چمن کی گود کے پالے ہوئے
نیند میں بے سُدھ کھڑے ہیں گردنیں ڈالے ہوئے

چپ کھڑے ہیں کہنہ سال اشجار مثلِ پاسباں
اپنے کندھوں پر سنبھالے بارِ فکرِ گلستاں

خانماں آوارہ ندی جس کی قسمت ہے سفر
دوریٔ منزل سے تھک کر سو گئی ہے بے خبر

صرف دو چیزیں جہانِ پر سکوں میں ہیں رواں
آسماں کا چاند اور میرے نفس کا کارواں

ہے سبق آموز سنّاٹے کی سرگوشی مجھے
درس گاہِ ہوش ہے دنیا کی بے ہوشی مجھے

خامشی یوں بات کرتی ہے دبی آواز سے
اَن سُنے نغمے اُبل پڑتے ہیں دل کے ساز سے

آتی ہے کانوں میں آوازِ ضمیرِ کائنات
جاگ اُٹھتی ہیں دلِ انساں کی خفتہ ممکنات

توڑ کر قیدِ حواسِ خمسہ بندِ شش جہات
خود بخود کھل جاتے ہیں سربستہ اسرارِ حیات

تھک کے ہو جاتا ہے شل جب عقل کا پائے تلاش
آپ کر دیتی ہے فطرت اپنے دل کا راز فاش

چاندنی راتوں میں فرشِ سبز پر لیٹا ہوا
صاف سنتا ہوں زمیں کے دل دھڑکنے کی صدا

دیکھتا ہوں زندگی کی کش مکش ذرات میں
سانس کی جنبش نظر آتی ہے موجودات میں

توڑ کر اک اک کڑی زنجیرِ محسوسات کی
تیرتا پھرتا ہوں لہروں پر روپہلی رات کی

سید وہاج الدین احمد

# اقبال کے خدمات

وہ جس نے ایک بے ہمہ و باہمہ زندگی گزاری، سب سے الگ رہ کر بھی جو سب کے ساتھ رہا اور برسوں حقیقی انسانیت اور دین فطرت کا درس دیتا رہا، رزم حق و باطل کے لئے تیغ بے نیام بن کر آیا، انسان گم کردہ خودی کو حریم خودی سے آشنا کرایا اور رموز بے خودی کا جلوہ دکھایا، بھلا اس کے خدمات کا سچا اعتراف کس منہ اور کس زبان سے ہو سکتا ہے مگر پھر بھی آج ہم انسانیت کے اس شیدائی اور اسلام کے اس فدائی کے اہم خدمات کا ذکر کریں گے۔

## اسلامی خدمات:-

انسانی تاریخ کی یہ خصوصیت رہی ہے کہ قوموں میں ایک نہ ایک وقت ایسا آتا ہے جب فساد پیدا ہوتا ہے اور وہ اپنے آپ کو منصب انسانیت سے گرا کر ضلالت و گمراہی میں ڈال دیتی ہیں۔ چنانچہ اس سے نجات دلانے کے لئے وقتاً فوقتاً نبی آتے رہے۔ موجودہ دور کی اس عالمگیر ضلالت عجب کہ بنی نوع انسان حق و صداقت کی روشنی سے جدا ہو کر کذب و باطل کی تاریکیوں میں پھنس گئی ہے اور انسانیت اپنے حقیقی اور اصلی مرکز سے بھٹک کر اوہام و خرافات کی اندھیری اور پیچ در پیچ وادیوں میں اِدھر سے اُدھر بھٹک رہی ہے۔ اُسے صراط مستقیم کا کہیں نشان نہیں تھا، مسلمان، جو سیاسی طور پر مغلوب ہو چکے تھے اور قدرت نے ان پر عذاب اسی قسم کا آمادہ کر دیا، پراگندہ دماغ قوموں کی محکومیت کی لعنت مسلط کی جس کا قدرتی طور

پر اثر پڑنا چاہیے تھا اور آخر کار یہ پڑ کر رہا۔ وہ بھی بے دینی کے گرداب میں چکر کھانے لگے اور شک و تذبذب کے انگاروں پر لوٹنے لگے۔ اس روحانی کرب و مصیبت، درد، اور بے چینی سے نجات دلانے کے لئے یہ تو ناممکن تھا کہ پھر ایک نیا نبی پیدا ہوا اور نہ اس کی ضرورت ہی ہی جب کہ ان کو راہ راست پر لانے کے لئے قرآن حکیم اپنی اصلی حالت میں موجود ہے اور پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) کی زندہ سیرت، احادیث طیبہ کی شکل میں ایک زندہ رسول کا کام انجام دے رہی ہے، مگر یہاں سوال تو یہ ہے کہ جب مسلمان انہی سے کنارہ گیر ہو کر ذلت کی زندگی کا شکار ہو گئے تھے تو اب ان سے استفادہ کی شکل ہی کیا باقی رہی تھی، بجز اس کے کہ تقاضائے وقت کے لحاظ سے کوئی ایسا شخص ہو جو ان کو کتاب الٰہی اور پیغمبر کے اسوۂ حسنہ کی طرف متوجہ کرے اور ایک ایسا مولوی معنوی، پھر پیدا ہو جو قرآن کو قند پارسی میں نہ سہی طوطیان ہند کی گفتار ہی میں مسلمانوں کے آگے پیش کرے اور ایک ایسا جمال افغانی، وجود میں آئے جو انھیں خواب غفلت سے چونکا دے۔ آخر یہی ہوا کہ وہ ہستی **اقبال** کی شخصیت میں جلوہ گر ہوئی اور اپنی آتش نفسی سے مسلمانوں کی ایک معقول تعداد کے قلوب میں ایک نئی روح پھونک دی اور ایک ایسا صور پھونکا کہ اگر اکثر اٹھ نہ بیٹھے تو کم از کم چونک تو ضرور پڑے جس کا احساس اُسے خود بھی ہوا اور وہ پکار اٹھا

عجم از نغمہ ام آتش بجان است　　صدائے من درائے کاروان است
حُدی را تیز تر خوانم چو عرفی　　کہ رہ خوابیدہ و محمل گران است

اقبال مسلمانوں میں ایک انقلاب پیدا کرنا چاہتے تھے اور اس قوم کو بیدار کر کے پھر شرف انسانیت کے اعلیٰ ترین زینے پر پہنچانا اور اس کی کھوئی ہوئی عظمت اسے واپس دلانا چاہتے تھے۔ چنانچہ انھوں نے یہ محسوس کیا کہ یہ انقلاب اسی وقت ہو سکتا ہے جب ان کی اندرونی گہرائیوں میں انقلاب کا سامان پیدا کیا جائے کیوں کہ یہی قانون فطرت ہے جس کو قرآن کے سادے اور بلیغ الفاظ میں اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ یعنی،

خدا نے آج تک اُس قوم کی حالت نہیں بدلی　　نہ ہو جس کو خیال آپ اپنی حالت کے بدلنے کا

مسلمانوں کی پستی کا اس وقت یہ حال تھا اور اُن کی ذہنیت اس درجہ مردہ ہو چکی تھی کہ دولت و عظمت طاقت و حشمت سب کچھ لٹا دینے اور انتہائی بے بسی اور کم مائیگی کی حالت پر پہنچ جانے کے باوجود بھی ان میں اتنا احساس باقی نہ رہا کہ وہ کیا تھے اور کیا ہو گئے۔ چنانچہ اس حالت کو وہ اس طرح بیان کرتے ہیں۔

وائے ناکامی متاع کارواں جاتا رہا　　کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

ایسی حالت میں اقبال نے یہ ضروری سمجھا کہ ان کی موجودہ حالت سے ان کو خبردار کرایا جائے، ان کو بھولا ہوا سبق پھر سے یاد دلایا جائے اور ان کے مقصدِ حیات اور منشائے تخلیق سے ان کو پوری طرح آگاہ کرایا جائے۔ غرض اس سلسلے میں انھوں نے ان کی تمام برائیوں کو ان کے سامنے مختلف طور پر پیش کیا اور ان کی عظمت کی جسے وہ کھو بیٹھے تھے اور اُن کی حقیقت کی جسے وہ فراموش کر چکے تھے خوب خوب تشریح کی تاکہ کہیں ایسا نہ ہو کہ صرف اپنے زوال و انحطاط کے احوال سُن سُن کر وہ اور بھی پست ہمت ہو جائیں اور ان پر قنوطیت کا غلبہ ہو جائے بلکہ اس کی بجائے ان میں امنگ اور رجائیت پیدا ہو امید و رجا کا یہی پیغام ہے جو موجودہ عہد کے تمام قومی شاعروں کے مقابلے میں ڈاکٹر اقبال مرحوم کو ممتاز کرتا ہے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ مسلمانوں میں ہمت کا ایک جذبہ پیدا ہوا اور دلوں میں ایک انقلابی لہر دوڑ گئی، خواہ وہ کتنی ہی ہلکی کیوں نہ ہو۔

اک ولولۂ تازہ دیا میں نے دلوں کو — لاہور سے تا خاکِ بخارا و سمرقند

مسلمان اپنی خودی کو مٹا کر غیر اقوام میں جذب ہو رہے تھے اور اغیار کے سامنے سرِ نیاز خم کرنے میں ذرا بھی جھجک محسوس نہ کرتے تھے۔ اقبال نے بتایا کہ یہ عمل قومی خودداری اور انسانی غیرت کی خودکشی ہے، خود اپنے ہاتھوں اپنا گلا گھونٹنے کی اجازت کسی طرح کسی کو بھی نہیں دی جا سکتی۔

تری زندگی اسی سے تری آبرو اسی سے — جو رہی خودی تو شاہی نہ رہی تو روسیاہی

---

پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات — تو جھکا جب غیر کے آگے نہ من تیرا نہ تن

فقدانِ خودی کے دور میں قومی سیرت غارت ہو جاتی ہے، قلوب میں صرف نفاق ہی نفاق گھر کر لیتا ہے۔ اور ریاکاری کا بازار گرم ہو جاتا ہے۔ خود قوم کے اکابر و شیوخ میں اس عارضے کی شدت ہوتی ہے اور وہی قومی روایات و خصوصیات کو پامال کرنے لگتے ہیں چنانچہ مسلمانوں کے علما، مشائخ، حکما اور اکابر اس بدبختی میں بری طرح مبتلا تھے علما میں نہ حقیقی علم ہی باقی رہا تھا نہ عمل، مطلب کے موافق نئے نئے مسائل گڑھنا قرآن کی من مانی تاویل کرنا ان کا شیوہ بن گیا تھا۔ کہتے ہیں۔

خود بدلتے نہیں قرآں کو بدل دیتے ہیں — ہوئے کس درجہ فقیہانِ حرم بے توفیق

---

احکام ترے حق ہیں مگر اپنے مفسر — تاویل سے قرآں کو بنا سکتے ہیں پاژند
مجھ کو تو سکھا دی ہے افرنگ نے زندیقی — اس دور کے ملا ہیں کیوں ننگ مسلمانی

مشائخ اور صوفیوں نے طریقت کا ایک نیا نظریہ پیش کیا جس کے تحت شریعت سے کوسوں دور ہو گئے اور احکام الٰہی اور ارشاد نبوی کو اس طرح پامال کیا کہ حقیقی روحانیت سے بالکل محروم ہو گئے نہ ان میں بایزید بسطامی کی سیرت باقی رہی اور نہ جنید بغدادی کی خصوصیت ؎

تم باذن اللہ کہہ سکتے تھے جو رخصت ہوئے — خانقاہوں میں مجاور رہ گئے یا گورکن

---

اب حجرۂ صوفی میں وہ فقر نہیں باقی — خون دل شیراں ہو جس فقر کی دستاویز

ریاکاری اور عیاری کے دام میں خدا کے سیکڑوں سادہ دل بندوں کو پھنسا کر محض دولت کمانے اور گلیم فقر کی تذلیل کرنے لگے۔

ندرانہ نہیں سود ہے پیران حرم کا — ہر خرقۂ سالوس کے اندر ہے مہاجن

قوم میں یوں تو نام نہاد مصلح بھی ہیں اور حکما بھی مگر ان کا جو حال ہے ملاحظہ فرمایئے۔

شاعر بھی ہیں پیدا حکما، اور علما بھی — خالی نہیں قوموں کی غلامی کا زمانہ
مقصد ہو ان اللہ کے بندوں کا مگر ایک — ہر ایک ہو گو شرح معانی میں یگانہ
بہتر ہے کہ شیروں کو سکھا دیں رم آہو — باقی نہ رہے شیر کی شیری کا فسانہ

دور حاضر کی علمی و فنی ترقیوں اور تسخیر فطرت کی کرشمہ سازیوں سے مغرب میں ایک عجیب تحریک کا آغاز ہوا جس کے تحت معبود حقیقی کی پرستش کی بجائے مادیت اور مادی تنگ نظری نے ان میں وطنیت و قومیت کے نئے نئے دیوتا بنا بنا کر کھڑے کرنا شروع کر دیئے۔ وہی کائنات جو انسان کے لئے تھی، انسان ہی اس کا غلام بن گیا، کائنات کی یہ شریف ترین ہستی جس شریف مقصد کے لئے پیدا کی گئی تھی اس سے بیگانہ ہو گئی اور پروردگار عالم کی تسبیح و تہلیل کو چھوڑ کر امتیازات نسل و رنگ کی مالا جپنے لگی اور خدائے کائنات کی عبادت کی جگہ زبان، ملک اور نسل و رنگ کے بھجن گانے لگی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ انسانوں کی تقسیم در تقسیم، زبان، ملک، نسل اور رنگ کے اعتبار سے کی جانے لگی اور ایک انسانی گروہ دوسرے انسانی گروہ کا دشمن بن گیا اور ان کے دلوں سے انسانیت کا احترام جاتا رہا۔ اس شیطانی تحریک کا اثر مسلمانوں پر بھی پڑا اور بعض ممالک اسلامیہ میں قومیت

وطنیت اور امتیازاتِ نسل و رنگ کو معبودِ حقیقی اور مقصودِ اصلی کا درجہ بھی ملنے لگا۔ اقبال نے اس کے خلاف ایک زبردست آواز بلند کی اور بتایا کہ کس طرح نہ صرف یہ صحیح انسانیت کے اصول کے منافی ہے بلکہ اسلامی عقاید کے بھی بالکل خلاف ہے، انسانیت کی اس سے بیخ کنی ہوتی ہے، اسلامیت کی اس سے جڑ کٹتی ہے۔

اقوامِ جہاں میں ہے رقابت تو اسی سے  تسخیر ہے مقصودِ تجارت تو اسی سے
خالی ہے صداقت سے سیاست تو اسی سے  کمزور کا گھر ہوتا ہے غارت تو اسی سے

اقوام میں مخلوقِ خدا بٹتی ہے اس سے
قومیتِ اسلام کی جڑ کٹتی ہے اس سے

مغربی اقوام ہوں خواہ مشرقی آج کل انھوں نے قومیت کی ساری بنیاد وطن پر رکھی ہے نتیجہ یہ ہوا کہ خود غرضی اور تفرقہ انگیزی، جنگ و جدال و ہر قسم کے استحصال نے بنی نوع انسان کی مٹی پلید کر ڈالی۔ اقبال نے تبلایا کہ افرادِ قوم کی صحیح اور قومی انسانی سیرت کی تجدید اسی وقت ہوسکتی ہے جب کہ انسان جغرافی حدود سے بالاتر ہو جائے اور صاف طور پر یہ واضح کر دیا کہ ملتِ اسلامیہ کی بنیاد وطن پر رکھنا بالکل ناجائز ہے۔

آں چناں قطعِ اخوت کردہ اند  بر وطن تعمیرِ ملت کردہ اند
تا وطن را شمعِ محفل ساختند  نوعِ انساں را قبائل ساختند
ایں شجر جنت ز عالم بردہ است  تلخیٔ پیکار بار آوردہ است
مردمی اندر جہاں افسانہ شد  آدمی از آدمی بیگانہ شد
روح از تن رفت و ہفت اندام ماند  آدمیت گم شد و اقوام ماند

ایک اور جگہ اپنے اس مسلک کی تشریح ایک اسلامی واقعہ سے کرتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ ملک خدا کی ملکیت ہے جس پر اس کے تمام بندوں کا برابر برابر حق ہے۔

طارق چو بر کنارۂ اندلس سفینہ سوخت  گفتند کارِ تو بہ نگاہِ خرد خطا است
دوریم از سوادِ وطن باز چوں رسیم؟  ترکِ سبب ز روئے شریعت کجا رواست؟
خندید و دستِ خویش بہ شمشیر برد و گفت  ہر ملک ملکِ ماست کہ ملکِ خدائے ماست

یہ ایک افسوس ناک حقیقت ہے کہ وطنی فرق اور نسلی امتیاز سے قوموں میں تباہی پھیل رہی ہے مگر پھر بھی ترکی و ایرانی اور ہندی و افغانی کی تفریقیں باقی ہیں۔

هنوز از بندِ آب و گِل نه رستی  تو گوئی رومی و افغانیم من
من اول آدمِ بے رنگ و بوم  ازاں پس ہندی و تورانیم من

قوم جب تنزل اور انحطاط کی طرف مائل ہوتی ہے تو اس کے قوائے عمل شل ہو جاتے ہیں۔ یقین جاتا رہتا ہے اور قوم شک کی ٹھوکریں کھانے لگتی ہے۔ لوگوں میں مستی کردار مطلق باقی نہیں رہتی اور مجاہدانہ اوصاف یک قلم مفقود ہو جاتے ہیں۔ وہ اپنی ناکامی اور نامرادی کی بے جا تاویلات کرنے اور اس کو تقدیر الٰہی کے سر تھوپنے کے عادی ہو جاتے ہیں قناعت بے جا کے تحت اچھی شے کے حصول کی پروا نہیں کرتے اور بری ہی شے کو بہتر شمار کرنے لگتے ہیں۔

تن بہ تقدیر ہے آج ان کے عمل کا انداز  تھی نہاں جن کے ارادوں میں خدا کی تقدیر
تھا جو ناخوب بتدریج وہ خوب ہوا  کہ غلامی میں بدل جاتا ہے قوموں کا ضمیر

---

وہ مرد مجاہد نظر آتا نہیں مجھ کو  ہو جس کے رگ و پے میں فقط مستی کردار

چنانچہ انہیں حالات کے پیش نظر اقبال نے یقین و عمل کی ہر جگہ مختلف پیرائے میں تعلیم دی اور ان کے اسرار سے مسلمانوں کو آگاہ کرانے کی کوشش کی۔

یقیں محکم، عمل پیہم محبت فاتح عالم  جہاد زندگانی میں ہیں یہ مردوں کی شمشیریں

---

یقیں مثل خلیل آتش نشینی  یقیں اللہ مستی خود گزینی
سن اے تہذیب حاضر کے گرفتار  غلامی سے بتر ہے بے یقینی

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے جس کی شہادت تاریخ کے اوراق سے مل سکتی ہے کہ غلام قوم خود بھی ذلیل ہو جاتی ہے اور اپنے ساتھ اپنی تمام خصوصیتوں اور روایتوں کو بھی ذلیل سمجھنے لگتی ہے۔ مسلمان اپنے ساتھ اپنے پیغمبر دین کو بھی رسوا کر رہے تھے اور ان کے خصوصیات کو ذلیل و بے معنی سمجھنے لگے تھے، اقبال نے اسلام کی بلندی و برتری کی ایسی

تشریح کی کہ غیر تو غیر خود اپنے بھی حیران ہو گئے کہ واقعی ہمارا اسلام، اتنا ارفع و اعلیٰ ہے۔ اس سلسلے میں انھوں نے مسئلہ خلافت انسان کی ایک عجیب و غریب تعبیر کی اور کائنات کے آقائے علی الاطلاق ہونے کی خوب خوب تشریح کی۔ مختلف پیرائے میں اس کا جا بجا ذکر کیا اور بتلایا کہ ساری کائنات انسان کے لئے پیدا کی گئی ہے، زمین و آسمان، چاند سورج، حور و ملائک سب کے سب انسان کے لئے ہیں اور انسان ان سب کی شمولیت میں خدا کے لئے اور پھر خدا انسان کے لئے ہے۔ اس نکتہ کی تشریح نہایت حکیمانہ اور لطیف و بلیغ پیرایے میں یوں کرتے ہیں۔

در دشتِ جنونِ من جبریل زبوں صیدے   یزداں بہ کمند آور اے ہمتِ مردانہ

پھر اسی خیال کو اردو میں اس طرح ادا کرتے ہیں۔

ترا جوہر ہے نوری پاک ہے تو   فروغ دیدۂ افلاک ہے تو
ترے صید زبوں افرشتہ و حور   کہ شاہین شہ لولاک ہے تو

ایک سچا مسلمان جب کہ انسان کامل ہے اور اِنِّی جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیفَۃً کی سچی تعبیر ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ سارا عالم اس کی میراث نہ بن جائے۔

عالم ہے فقط مومن جانباز کی میراث   مومن نہیں جو صاحب لولاک نہیں ہے

---

جہاں تمام ہے میراث مرد مومن کی   مرے کلام پہ حجت ہے نکتۂ لولاک

اقبال عبد و معبود کے تعلق کو قانونی رسم کی بجائے عاشق و معشوق کا تعلق کہتے ہیں اور اس طرح انسانی زندگی کو کیف بخش اور نشاط انگیز بنا دینا چاہتے ہیں اور اس میں ایک سوز و ساز پیدا کر دیتے ہیں۔

عشق سے پیدا نوائے زیر و بم   عشق سے مٹی کی تصویروں میں سوزِ دم بدم

---

بہ برگ لالہ رنگ آمیزی عشق   بجانِ ما بلا انگیزی عشق
اگر ایں خاکداں را وا شگافی   درونش بنگری خونریزی عشق

---

عشق کے مضراب سے نغمۂ تارِ حیات		عشق سے نورِ حیات، عشق سے نارِ حیات

---

جمالِ عشق و مستی نے نوازی		جلالِ عشق و مستی بے نیازی
کمالِ عشق و مستی ظرفِ حیدر		زوالِ عشق و مستی حرفِ رازی

داعی اسلام کے ساتھ مسلمانوں کے باطنی لگاؤ اور دلی عقیدت کی چنگاریاں کو اقبال نے خوب خوب چمکایا، اس باب میں ان کا کلام نہ صرف اردو بلکہ شاید دوسری اسلامی زبانوں کے ذخیرے سے بھی دعویٰ برتری کر سکتا ہے

وہ دانائے سُبل ختم الرسل مولائے کُل جس نے		غبارِ راہ کو بخشا فروغِ وادیٔ سینا
نگاہِ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر		وہی قرآں وہی فرقاں وہی یٰسیں وہی طٰہٰ

---

خیرہ نہ کر سکا مجھے جلوۂ دانشِ فرنگ		سرمہ ہے میری آنکھ کا خاکِ مدینہ و نجف

---

کی محمد سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں		یہ جہاں چیز ہے کیا، لوح و قلم تیرے ہیں (جوابِ شکوہ)

یہاں تک تو ہم نے دیکھا کہ اقبال نے کس طرح اسلامی تعلیم کی طرف مسلمانوں کو متوجہ کیا ان کے دلوں میں نئے سرے سے اس کی عظمت کا احساس پیدا کرنے کی کوشش کی۔ مگر یہ کام صرف یہیں ختم نہیں ہوجاتا بلکہ ابھی تو صرف نبض دیکھی تھی اور مرض کی تشخیص ہوئی تھی مریض کو جو روز بروز نحیف و مضمحل ہوتا جارہا تھا یہ بتایا گیا کہ وہ کس مرض مہلک کا شکار ہے۔ لہذا اب ضرورت تھی کہ معالجے کی طرف توجہ کی جائے چنانچہ اس کے لئے جو نسخہ کارگر اقبال کو نظر آیا وہ یہ تھا کہ مسلمانوں کو بتایا جائے کہ انسان کی حقیقت بہ حیثیت فرد کیا ہے اور ایک فرد کو انسان کامل بننے کے لئے جو دراصل مردِ مسلمان کا درجہ ہے، کون سی چیز سب سے اہم ہے چنانچہ اس عجیب و غریب انفرادیت کے لئے خودی کی صفت کو ضروری قرار دیتے ہیں جس کے ذریعے انسان تخلقوا باخلاق اللہ کا سچا مظہر بن کر خالق کائنات کو اپنے اندر جذب کر سکتا ہے۔ اس کے بعد اجتماعی حیثیت اختیار کرنے کے لئے خودی کے درجے سے گزر کر بے خودی کی منزل میں قدم رکھنا ضروری ہے یعنی جب تمام افراد میں اختلاط پیدا ہوجاتا ہے اور فرد ملت میں گم ہوجاتا ہے، اور یہی ملت دراصل ملت اسلامیہ ہے جس میں حریت۔ مساوات اور اخوت بدرجہ اتم پائی جاتی ہیں

اور جس کی زمانی یا مکانی حد بندی نہیں کی جاسکتی۔ غرض اقبال نے فلسفہ خودی اور رموز بے خودی کو ملت اسلامیہ کی حیات و بقا کا واحد علاج بتایا ہے۔

خودی کو یہ اصل نظام عالم قرار دیتے ہیں جس پر افراد کی زندگی کے تسلسل کا انحصار ہے۔

پیکر ہستی ز آثار خودی است		ہر چہ می بینی ز اسرار خودی است
خویشتن را چون خودی بیدار کرد		آشکارا عالم پندار کرد
چوں خودی آرد بہم نیروے زیست		می کشاید قلزمے از جوے زیست

عشق و محبت سے خودی کو تقویت پہنچتی ہے اور گدائی سے یہ کمزور ہو جاتی ہے۔ پس خودی کے استحکام کے لئے لازمی ہے کہ عشق و محبت یعنی جذبہ عمل کو بڑھایا جائے اور ہر قسم کی گدائی یعنی بے عملی سے احتراز کیا جائے۔

نقطۂ نورے کہ نام او خودی است		زیر خاک ما شرار زندگی است
از محبت می شود پائندہ تر		زندہ تر سوزندہ تر تابندہ تر
از سوال آشفتہ اجزائے خودی		بے تجلی نخل سینائے خودی

خودی کی تربیت کے لئے تین مراحل طے کرنا پڑتے ہیں اول اطاعت، دوم ضبط نفس، سوم نیابت الٰہی اور یہی نیابت انسانی زندگی کا درجہ کمال ہے جب کہ خودی مکمل ہو جاتی ہے اور انسان بہ حیثیت خلیفۃ اللہ دنیا پر حکومت کرتا ہے

نائب حق در جہاں بودن خوش است		بر عناصر حکمراں بودن خوش است
نائب حق ہمچو جان عالم است		ہستی او ظل اسم اعظم است
از رموز جزو و کل آگہ بود		در جہاں قائم بامر اللہ بود

یہاں تک خودی کا درجہ ہے اس کے بعد بے خودی کا درجہ آتا ہے جب کہ تمام افراد ایک ہی رشتہ ملت میں منسلک ہو جاتے ہیں اور فرد و ملت کا ایک ایسا ربط باہمی قایم ہو جاتا ہے کہ فرد جماعت میں گم اور جماعت فرد میں گم ہو جاتی ہے وحدت کثرت میں جذب اور کثرت وحدت میں پنہاں ہو جاتی ہے۔

فرد را ربط جماعت رحمت است		جوہر او را کمال از ملت است
تا توانی با جماعت یار باش		رونق ہنگامۂ احرار باش

حرزِ جاں کن گفتۂ خیر البشر — ہست شیطاں از جماعت دور تر
فرد و قوم آئینۂ یک دیگراند — سلکِ گوہر کہکشاں و اختراند
فرد می گیرد ز ملت احترام — ملت از افراد می یابد نظام
فرد تا اندر جماعت گم شود — قطرۂ وسعت طلب، قلزم شود
پیکرش از قوم و ہم جانش ز قوم — ظاہرش از قوم و پنہانش ز قوم
وحدتِ او مستقیم از کثرت است — کثرت اندر وحدت او وحدت است

اب اس ملت کو ملت اسلامیہ میں تبدیل کرنے کے لئے جن اساسی ارکان کی ضرورت ہے وہ توحید خداوندی اور رسالت ہیں جن کے بغیر ملت اسلامیہ کی تاسیس و تشکیل ناممکن ہے۔

ملتِ بیضا تن و جاں لا الہ — ساز ما را پردہ گرداں لا الہ
لا الہ سرمایۂ اسرارِ ما — رشتہ اش شیرازۂ افکار ما
ما ز نعمت ہائے او اخواں شدیم — یک زبان و یک دل و یک جاں شدیم

رسالت کی تعبیر فرماتے ہیں۔

حق تعالیٰ پیکرِ ما آفرید — وز رسالت درتنِ ما جاں دمید
حرفِ بے صورت دریں عالم بُدیم — از رسالت، مصرعۂ موزوں شدیم
از رسالت در جہاں تکوینِ ما — از رسالت دینِ ما، آئینِ ما
از رسالت صد ہزارِ ما یک است — جزوِ ما از جزوِ ما لاینفک است
ما ز حکمِ نسبتِ او ملتیم — اہل عالم را پیامِ رحمتیم
فرد از حق ملت از وے زندہ است — از شعاعِ مہر او تابندہ است

بنی نوع انسان کو اپنی جماعت یا ملت میں منزلِ انسانیت پر پہنچنے اور عزت و احترام کی زندگی بسر کرنے کے لئے لازمی ہے کہ اس میں حریت، مساوات اور اخوت کے زریں اوصاف پائے جائیں۔ چنانچہ ان کی تاسیس و تشکیل رسالت محمدی کے ذریعے عمل میں آئی۔ دنیا میں جب وقت خواجگی اور بندگی کا دور دورہ تھا ایک انسان

دوسرے انسان کی غلامی میں ذلت و حقارت کی زندگی بسر کر رہا تھا، مرتبت انسانیت کے سیکڑوں درجے مقرر تھے اور بنی آدم کے درمیان بیگانگی و مغائرت کی سیکڑوں خلیجیں حائل تھیں کہ صحرائے عرب میں بحیرہ احمر کے ساحل پر ایک رسول آخرالزماں آیا اور اپنی رسالت کے ساتھ حریت و مساوات اور اخوت کا پیغام لایا اور غلامی و بادشاہی کی زنجیر آہنی کو اپنی آسمانی تیغ کی ایک ہی ضرب سے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔ محمود و ایاز ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محتاج و غنی کے امتیازات جاتے رہے اور تمام مسلمان بھائی بھائی ہو گئے۔ یہ تھا رسالت محمدیہ کا اعجاز جو ملت اسلامیہ کا راز ہے۔

اُمتے از ماسوا بیگانۂ — بر چراغ مصطفےٰ پروانۂ
مرسلان و انبیا آبائے او — اکرم او نزد حق اتقائے او
کل مومن اخوۃ اندر دلش — حریت سرمایۂ آب و گلش
ناشکیب امتیازات آمدہ — در نہاد او مساوات آمدہ

کسی ملت کے نظام کے لئے آئین و قوانین ہونا چاہئیں چنانچہ اس ملت اسلامیہ کا آئین مسلّم اور قانون محکم قرآن مجید قرار پایا۔

تو ہمی دانی کہ آئین تو چیست؟ — زیر گردوں سرّ تمکین تو چیست
آن کتاب زندہ قرآن حکیم — حکمت او لایزال است و قدیم
نسخۂ اسرار تکوین حیات — بے ثبات از قوتش گیرد ثبات
حرف او را ریب نے تبدیل نے — آیہ اش شرمندۂ تاویل نے
گر تو می خواہی مسلماں زیستن — نیست ممکن جز بہ قرآں زیستن

اقبال نے نہایت صداقت و خلوص کے ساتھ مسلمانوں کو بتا اور جتلا دیا کہ اُن کی زیست و بقا کا دارو مدار صرف قرآن و رسالت پر ہے۔

## انسانی خدمات:۔

اسلامی خدمات کے سلسلے میں ہم نے ابھی دیکھا کہ اقبال کی ساری تعلیم صحیح انسانیت پر مبنی ہے جو لوگ اسلام اور اسلامی تعلیم کو محدود کر دیتے اور عام انسانی فلاح و بقا کو پیش نظر نہیں رکھتے وہ درحقیقت اسلام کے صحیح مفہوم سے

ناآشنا ہیں۔ اسلام ایک فطری مذہب ہے جس کا مقصد بنی آدم کو انسانیت کے اعلیٰ ترین مراتب اور کامیابی و فلاح کے بلند ترین مدارج پر پہنچانا ہے اور یہ اس بات کی کوشش کرتا ہے کہ انسان اُس رفیع ترین مرتبے سے جو اس کے شایان شان ہے، گر کر خدا کی دیگر مخلوق کے سامنے ذلیل نہ ہونے پائے۔

اقبال کی شاعری محض مسلمانوں کے لئے نہیں بلکہ تمام بنی نوع انسان کے لئے ہے اور ان کے خدمات نہ صرف مسلمانوں کے واسطے ہیں بلکہ تمام انسانوں کے واسطے۔ ان کے فلسفۂ خودی سے نہ صرف ایک مسلمان بہرہ ور ہو سکتا ہے بلکہ دیگر انسان بھی مساوی طور پر مستفید ہو سکتے ہیں۔

بے ذوقِ نمود زندگی موت　　　تعمیرِ خودی میں ہے خدائی
رائی زورِ خودی سے پربت　　　پربت ضعفِ خودی سے رائی

---

تری زندگی اسی سے تری آبرو اسی سے　　　جو رہی خودی تو شاہی نہ رہی تو رو سیاہی

ان کی تعلیم محبت میں نہ صرف مسلمانوں کی فلاح و نجات ہے بلکہ عام انسانوں کی بھی۔

شکتی بھی شانتی بھی بھگتوں کے گیت میں ہے　　　دھرتی کے باسیوں کی مُکتی پریت میں ہے

اقبال ہرگز یہ نہیں چاہتے کہ ایک دوسرے انسان کی بندگی کرے وہ جوہرِ شرافت کا احترام کرتے اور اس کی حفاظت کرنا چاہتے ہیں وہ انسان کو جو اشرف المخلوقات ہے، کبھی بھی حیوان کے درجے پر دیکھنا نہیں چاہتے۔

آدم از بے بصری بندگیٔ آدم کرد　　　گوہرے داشت ولے نذرِ قباد و جم کرد
یعنی از خوئے غلامی ز سگاں خوار تر است　　　من ندیدم کہ سگے پیشِ سگے سر خم کرد

انسان کو باہمی پیار اور محبت کا درس کس لطیف پیرایے میں دیتے ہیں۔

خدا کے عاشق تو ہیں ہزاروں بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے　　　میں اس کا بندہ بنوں گا جس کو خدا کے بندوں سے پیار ہوگا

## تمدنی و عمرانی خدمات :-

اقبال کا شمار عہد حاضر کے اُن مفکرین میں کیا جا سکتا ہے جنھوں نے تہذیب نوکی اور تمدن جدید کی حقیقت کو آشکارا کیا ہے چنانچہ ان کی نگاہیں موجودہ تمدن کی تہہ تک پہنچ گئیں اور انھوں نے اس کو بے نقاب کرکے تمام نقائص پر روشنی

ڈالی اور آنے والے خطرات سے لوگوں کو آگاہ کرنے کی کوشش کی۔

ہر تہذیب و تمدن میں عموماً تین بڑے عناصر کارفرما ہوتے ہیں۔ ایک معیشت۔ دوسرے معاشرت۔ تیسرے سیاست چنانچہ موجودہ تہذیب و تمدن کے انھیں تینوں عناصر کا مطالعہ علی الترتیب ہم اقبال کے اشعار کی روشنی میں کریں گے۔

**معیشت**:۔ موجودہ نظام معیشت کی سب سے بڑی خصوصیت سرمایہ داری کا عروج اور اصل دارانہ طریق پیدائش کا کمال ہے جس کے تحت دولت ایک کثیر مقدار میں پیدا ہو رہی ہے مگر اس دولت کو پیدا کرنے والے دو اہم عوامل یعنی آجر اور مزدور کو جو ثمرہ ملنا چاہئے وہ یہ ہے کہ ایک مالا مال ہو جاتا ہے اور دوسرا خستہ حال۔ بے چارہ مزدور روٹیوں کو محتاج اور آجروں کے در کا بھکاری بن گیا ہے۔ دولت کی بے جا تقسیم نے سرمایہ داروں کے ہاتھوں مزدوروں کے حقوق تلف کرڈالے اور وہ اپنی جائز اُجرت سے بھی محروم کر دیئے گئے۔

دستِ دولت آفریں کو مُزد یوں ملتی رہی　　اہل ثروت جیسے دیتے ہیں غریبوں کو زکات
مکر کی چالوں سے بازی لے گیا سرمایہ دار　　انتہائے سادگی سے کھا گیا مزدور مات

---

خواجہ از خونِ رگِ مزدور سازد لعلِ ناب　　از جفائے دہ خدایاں کشتِ دہقاناں خراب
انقلاب، انقلاب، اے انقلاب

یہ ہے موجودہ نظام معیشت کا خلاصہ جس سے تنگ آکر کارل مارکس، جرمنی کے مشہور اسرائیلی ماہر معاشیات نے سرمایہ داری کے خلاف آواز بلند کی اور ایک نیا نظام معیشت پیش کیا۔ کارل مارکس کی آواز سُنئے:۔

یہ علم و حکمت کی مُہرہ بازی یہ بحث و تکرار کی نمایش　　نہیں ہے دُنیا کو اب گوارا پُرانے افکار کی نمایش
تری کتابوں میں اے حکیم معاش رکھا ہی کیا ہے آخر　　خطوط خم دار کی نمایش مریز و کج دار کی نمایش

موجودہ نظام معیشت میں ساری قوت سرمایہ داروں کو اور ساری اہمیت اصل و سرمایہ کو حاصل ہے جو تجارتی کاروبار اور سود کی پیداوار ہے یہ وہی سود ہے جس کو ارسطو نے نفرت کی نگاہ سے دیکھا اور یہ کہتے ہوئے کہ زر چونکہ بچے نہیں دیتا اس کو قطعاً ناجائز قرار دے دیا۔ یہ وہی سود ہے جس کے متعلق کارل مارکس کا یہ خیال تھا کہ یہ ایک قسم کی ڈکیتی ہے جس کے ذریعہ سرمایہ دار غیر معمولی طاقت حاصل کر لیتا ہے اور مزدور اس کی جبرہ دستیوں کا

شکار بن جاتا ہے۔ یہ وہی سود ہے جس کو اسلام اور بعض دیگر مذاہب نے بھی حرام قرار دیا ہے۔ مگر معاشی تاویلات نے اسے جائز قرار دے دیا۔ حالانکہ یہ تجارت کی فریب وہی ہے جس کے پردے میں جوا کھیلا جارہا ہے اور سود کے پیدا آور ہونے کا ایک بہانہ ہے جس کے ذریعے مین دار کا خون چوسا جارہا ہے اس راز کو اقبال نے طرح طرح سے فاش کیا ہے

ظاہر میں تجارت ہے حقیقت میں جوا ہے ۔۔۔ سود ایک کا لاکھوں کے لئے مرگ مفاجات

تجارتی تعلقات کی ترقی، مختلف اشیاء کا مختلف ممالک کے مابین مبادلہ، رقوم کی ادائیگی، اصل و سرمایہ کی فراہمی اور نظام زر کی ترقی نے بڑے بڑے بنک قایم کر رکھے ہیں جن کی عالی شان عمارتوں سے آنکھیں خیرہ ہوجاتی ہیں۔

رعنائی تعمیر میں رونق میں صفا میں ۔۔۔ گرجوں سے کہیں بڑھ کے ہیں بنکوں کے عمارات

دنیا کی ہر زرعی ملک میں کاشت کار اور کسان طبقہ بہت بڑی اہمیت رکھتا ہے کیونکہ اس ملک کی دولت بڑی حد تک اسی کی محنت و مشقت کا نتیجہ ہوتی ہے لیکن یہ کس قدر ناانصافی ہے کہ اس سے مستفید دوسرا طبقہ ہوتا ہے اور کسانوں کا خون چوسا جاتا ہے۔ ہندوستان کے زراعت پیشہ طبقے کا یہی حال ہے۔ اس کی پیداوار کے مالک حاکم، زمیندار اور ساہوکار ہوتے ہیں اور یہ بے چارہ اُن کا دست نگر اور مرہون منت ہوکر انتہائی غربت و افلاس کی زندگی بسر کرتا ہے

دہقاں ہے کسی قبر کا اگلا ہوا مُردہ ۔۔۔ بوسیدہ کفن جس کا ابھی زیر زمیں ہے

جاں بھی گرو غیر بدن بھی گرو غیر ۔۔۔ افسوس کہ باقی نہ مکاں ہے نہ مکیں ہے

قدیم زمانے میں جو جنگیں ہوا کرتی تھیں وہ بہت کچھ جہاں بانی اور ملک گیری کے جذبے کے تحت مگر آج کل کی جنگوں کا مقصد محض معاشی استحکام و اقتدار حاصل کرنا ہے اور یہی وہ جذبہ ہے جس نے خوں ریزی و غارت گری کو اس درجہ عام کر دیا ہے انسانی خون پانی کی طرح بہایا جارہا ہے۔ حبش، ہسپانیہ، اور چین کی جنگیں ہمارے سامنے ہیں۔

غارت گری جہاں میں ہے اقوام کی معاش ۔۔۔ ہر گرگ کو ہے برۂ معصوم کی تلاش

**معاشرت**:- تہذیب جدید کے معاشی پہلو کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قدیم معاشرت کا اخلاقی و معاشرتی معیار بہت کچھ بدل گیا۔ اور ان کی جگہ نت نئے اصول و معیار تراشے جارہے ہیں۔ اسلاف کے عادات و اطوار کو نفرت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ جو کام پہلے معیوب سمجھا جاتا تھا وہ اب مستحسن قرار دیا جاتا ہے۔ غرض قماربازی، مے خواری، فیشن پرستی، نسوانی آزادی و بے پردگی جیسی ہر شے موجودہ تہذیب کے لوازم میں داخل ہے۔ تہذیب کے فرزندوں کے خیال میں

جب تک یہ ساری باتیں کسی معاشرت یا قوم میں نہ ہوں وہ مہذب نہیں کہی جاسکتی۔

جہاں قمار نہیں زن تنک لباس نہیں — جہاں حرام بتاتے ہیں شغل مے خواری
بدن میں گرچہ ہے اک روح ناشکیب و عمیق — طریقۂ اب و جد سے نہیں ہے بے زاری
نظر دران فرنگی کا ہے یہی فتویٰ — وہ سرزمین مدنیت سے ہے ابھی عاری

تعلیم نسواں کی عمومیت اور عورتوں کو مردوں کے ہم پلہ کردینے کی ہوس نے عورتوں کو کہیں کا بھی نہ رکھا۔ عورتوں نے تعلیم پائی اپنی جہالت کو دور کیا، اچھا کیا، مگر افسوس اس کے ساتھ ہی نسوانیت کو بھی بھلا بیٹھیں ایسی تعلیم جو عورت کو عورت باقی نہ رکھے کہاں تک درست ہے۔

جس علم کی تاثیر سے زن ہوتی ہے نازن — کہتے ہیں اسی علم کو ارباب نظر موت

مغرب والوں نے پردہ کو اتنا ذلیل سمجھا کہ یک قلم اسے اتار پھینکا۔ عورتیں بے پردہ ہوگئیں، خلوت سے جلوت میں آگئیں۔ آنکھوں سے نسوانی حجاب اٹھ گیا۔ نگاہیں روشن ہوگئیں مگر افکار و خیالات روشن نہ ہوسکے۔ معاشرت میں بداخلاقی رائج گئی۔

رسوا کیا اس دور کو جلوت کی ہوس نے — روشن ہے نگہ آئینۂ دل ہے مکدر
بڑھ جاتا ہے جب ذوق نظر اپنی حدود سے — ہو جاتے ہیں افکار پراگندہ و ابتر

مغربی معاشرت کی خصوصیت و کمالات کا ایک اور نتیجہ ملاحظہ فرمائیے۔

کوئی پوچھے حکیم یورپ سے — ہند و یوناں ہیں جس کے حلقہ بگوش
کیا یہی ہے معاشرت کا کمال — مرد بے کار و زن تہی آغوش

آخر معاشرت میں یہ خرابیاں کیوں پیدا ہوئیں؟ اس کا ذمہ دار کون ہے؟ مرد یا عورت: یہ کس کی نوبی عقل کا نتیجہ ہے جواب ملتا ہے کہ اسی مرد فرنگ کے یہ سب کرامات ہیں۔

قصور زن کا نہیں اس خرابی میں — گواہ اس کی شرافت پہ ہیں مہ و پرویں
فساد کا ہے فرنگی معاشرت میں ظہور — کہ مرد سادہ ہے بے چارہ زن شناس نہیں

تہذیب و تمدن کی ترقی و تغیر کے ساتھ ادبیات و فنون لطیفہ میں بھی تغیر پیدا ہوگیا ہے۔ فنون لطیفہ میں مصوری اور مجسمہ تراشی

کو قدیم زمانے سے خاص اہمیت حاصل رہی ہے۔ موجودہ زمانے کی معاشرت میں سینمانے خاص درجہ حاصل کر لیا ہے۔

وہ صنعت نہ تھی شیوۂ کافری تھا
یہ تہذیب حاضر کی سوداگری ہے
وہ مذہب تھا اقوامِ عہدِ کہن کا
یہ تہذیب حاضر کی سوداگری ہے

ہندوستانی شاعر، ہندوستانی ادیب اور مصور کا یہ حال ہے کہ مغربی تہذیب کا پجاری اور فرنگی ہنر کا بھکاری ہے، وہی عورت پرستی و شہوت ناکی اس پر بھی مستولی ہے:۔

عشق و مستی کا جنازہ ہے تخیل اُن کا
ان کے اندیشۂ تاریک میں قوموں کے مزار
چشم آدم کو چھپاتے ہیں مقامات بلند
کرتے ہیں روح کو خوابیدہ بدن کو بیدار
ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس
آہ! بے چاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

غرض مغربی تہذیب نے موجودہ معاشرت کا جو حال کر دیا ہے وہ مختصراً یہ ہے کہ

بے کاری و عریانی و میخواری و افلاس
کیا کم ہیں فرنگی مدنیت کے فتوحات

## سیاست :۔

اس میں شک نہیں کہ انسان نے علم و فن میں گوناگوں ترقیاں کیں اور نئے نئے کمالات پیدا کئے سیاست اور طرز حکومت نے نئی نئی شکلیں اختیار کر لی ہیں جو بظاہر تو ترقی کا نتیجہ معلوم ہوتی ہیں لیکن اگر بنظر غور دیکھا جائے اور اُن کے عملی نتائج کا مشاہدہ کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب کی سب مستبد ملوکیت سے کسی طرح کم نہیں۔ قرآن حکیم میں اس کی تشریح یوں کی گئی ہے۔ اِنَّ الْمُلُوكَ اِذَا دَخَلُوا قَرْيَةً اَفْسَدُوهَا وَجَعَلُوا اَعِزَّةَ اَهْلِهَا اَذِلَّةً (بادشاہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو اُس کو خراب کر دیتے اور وہاں کے سرداروں کو بے عزت کر دیتے ہیں) اور اقبال نے اس کی توضیح یوں کی ہے۔

آ بتا دوں تجھ کو رمز آیۂ اِنَّ الْمُلُوکْ
سلطنت اقوامِ غالب کی ہے اِک جادوگری
ہے وہی سازِ کہن مغرب کا جمہوری نظام
جس کے پردوں میں نہیں غیر از نوائے قیصری
دیو استبداد جمہوری قبا میں پائے کوب
تو سمجھتا ہے، یہ آزادی کی ہے نیلم پری
مجلس آئین و اصلاح و رعایات و حقوق
طب مغرب میں مزے میٹھے اثر خواب آوری

گرمیٔ گفتارِ اعضائے مجالس الاماں
یہ بھی اک سرمایہ داری کی ہے جنگِ زرگری

غرض شہنشاہیت، جمہوریت، اشتراکیت اور فاشیت کے پردے میں مردم کشی و غارت گری اس طرح جائز ہوگئی اور اس بت نے انسان کی وہ گت بنا رکھی ہے کہ بنی آدم کا اس خاک دان ارضی پر چین اور اطمینان کی زندگی بسر کرنا ناممکن ہو گیا ہے۔ ارباب سیاست جن کو حریت اور انسانیت کا نگہبان بنایا گیا تھا وہی اسے اس طرح پامال کر رہے ہیں اور لاکھوں معصوم بندگان خدا کو اس بے رحمی سے ہلاک کر رہے ہیں کہ الاماں والحفیظ، شیطان نے تو اپنی ابلیسانہ حرکت سے ایک ہی انسان کو قتل کرایا تھا مگر آج ارباب سیاست اپنی اس خصلت سے لاکھوں انسانوں کو تہ تیغ کر رہے ہیں۔ خود شیطان بھی کانوں پر ہاتھ دھرتا ہے اور پکار اُٹھتا ہے۔

جمہور کے ابلیس ہیں ارباب سیاست
باقی نہیں اب میری ضرورت تہِ افلاک

ہر قوم کا سیاسی مقصد یہ بن گیا ہے کہ دنیا کی ساری طاقتوں کی تنہا مالک ہوجائے چاہے اس میں کتنی بھی سفاکی اور خوں ریزی سے کام لینا پڑے۔ نتیجہ یہ ہے کہ ظلم و استبداد کی تلواریں سیاسی نیام سے بے دھڑک نکلتی اور کمزور اقوام کی گردن پر چلتی جاتی ہیں۔ جاپان نے نہ صرف منچوریا کو ہڑپ کر لیا بلکہ چین پر بھی اپنے خونی پنجے مار رہا ہے۔ اطالیہ نے کمزور حبش کو ایک آن میں ہضم کر لیا۔ فلسطین ایک عجیب بدامنی کا شکار ہے۔ اسپین میں ایک نئی قیامت برپا ہے۔ غرض ایک طاقت دوسری طاقت کی حریف بنی ہوئی ہے اور لطف تو یہ ہے کہ ہر طاقت صرف اپنے لئے ظلم و سفاکی کو روا تصور کرتی ہے اور دوسری کو ملامت کرتی اور طعنے دیتی ہے۔ حالاں کہ غرض و غایت سبھوں کی ایک ہی ہوتی ہے چنانچہ مسولینی اپنے مشرقی حریفوں سے سوال کرتا ہے۔

کیا زمانے سے نرالا ہے مسولینی کا جرم
بے محل بگڑا ہے معصومانِ یورپ کا مزاج

میں پھٹکتا ہوں تو چھلنی کو برا لگتا ہے کیوں
ہیں سبھی تہذیب کے اوزار تو چھلنی میں چھاج

میرے سودائے ملوکیت کو ٹھکراتے ہو تم
تم نے کیا توڑے نہیں کمزور قوموں کے زجاج

یہ عجائب شعبدے کس کی ملوکیت کے ہیں
راج دہانی ہے مگر باقی نہ راجہ ہے نہ راج

آلِ سیزر چوبِ نے کی آبیاری میں رہے
تم نے تو دنیا کے بنجر بھی نہ چھوڑے بے خراج

تم نے لوٹے بے نوا صحرا نشینوں کے خیام
تم نے لوٹی کشتِ دہقاں تم نے لوٹے تخت و تاج

پردۂ تہذیب میں غارت گری آدم کشی — کل روا رکھی تھی تم نے میں روا رکھتا ہوں آج

انگلستان کے ایک اہل قلم مذہبی پیشوا نے لکھا ہے "کسی عقلی اور اخلاقی معیار سے بھی جانچا جائے تو دنیا میں فریڈرک اعظم اور نپولین سے بڑھ کر کوئی بدمعاش نہیں گزرا اس لئے کہ ان دونوں کا مقصد ہی یہ تھا کہ جنگ کئے جاؤ چاہے انسانوں کا کتنا ہی خون بہہ جائے" سکندر اور چنگیز پر بھی ان کے مظالم و استبداد کے پیش نظر لعنتیں بھیجی جاتی ہیں مگر سوال یہ ہو کہ ان لعنتوں میں صرف ان بے چاروں ہی کو کیوں شریک کیا جاتا ہے یہاں تو ایسے کتنے ظالم ہیں جنھوں نے موجودہ زمانے میں سفاکی اور خوں ریزی کو اپنا پیشہ بنا لیا ہے۔ سکندر کی قزاقی اور سفاکی صرف خشکیوں تک محدود تھی۔ موجودہ زمانے کے سکندر کی قزاقی اور سفاکی خشکی سے متجاوز ہو کر سمندروں پر چھا گئی چنانچہ قدیم سکندر جدید سکندر کی بڑھتی ہوئی سفاکی کو دیکھ کر اس پر لعنت بھیجتا ہے۔

صلہ تیرا تری زنجیر یا شمشیر ہے میری — کہ تیری رہزنی سے تنگ ہے دنیا کی پہنائی

اس کا جواب موجودہ سکندر جس کی حیثیت ایک بحری قزاق کی ہے اس طرح دیتا اور اپنا راز فاش کرتا ہے۔

سکندر! حیف تو اس کو جواں مردی سمجھتا ہے — گوارا اس طرح کرتے ہیں ہم چشموں کی رسوائی

ترا پیشہ ہے سفاکی مرا پیشہ ہے سفاکی — کہ ہم قزاق ہیں دونوں تو میدانی میں دریائی

اسی خوں ریزی اور بدامنی کو روکنے کی خاطر جمعیت اقوام قایم کی گئی اور لوگوں نے یہ سمجھا کہ اب دنیا کے ہر گوشے میں امن ہی امن کا دور دورہ ہوگا۔ لیکن اقبال افرنگ و سیاستِ افرنگ کے مزاج سے اچھی طرح واقف تھے انھوں نے اس حقیقت کو بھی واضح کر دیا۔

برفتد تا روشِ رزم دریں بزم کہن — دردمندانِ جہاں طرحِ نو انداختہ اند

من ازیں بیش ندانم کہ کفن دزدے چند — بہرِ تقسیمِ قبور انجمنے ساختہ اند

نتیجہ بھی اس انجمن کا ایسا ہی ہوا اور واقعات نے ثابت کر دیا کہ ارباب سیاست کی عیاریوں کے سامنے اس کی کچھ نہیں چل سکتی۔ بے چاری امن کی یہ دیوی کس مپرسی کی حالت میں اپنی زندگی کی آخری سانسیں لے رہی ہے۔ آج ختم ہوئی کل ختم ہوئی۔

بے چاری کئی روز سے دم توڑ رہی ہے — ڈر ہے خبر بد نہ مرے منہ سے نکل جائے

تقدیر تو مبرم نظر آتی ہے ولیکن پیران کلیسا کی دعا یہ ہے کہ ٹل جائے
ممکن ہے کہ یہ داشتۂ پیرک افرنگ ابلیس کے تعویذ سے کچھ روز سنبھل جائے

بہرحال موجودہ تہذیب و تمدن کی معاشی، معاشرتی اور سیاسی حالات کچھ دنوں اگر یوں ہی رہے تو پھر اس کا کیا مآل ہوگا کچھ نہیں کہا جاسکتا بجز اس کے کہ سائنس کی ترقی، سیاست کی پیچیدگی اور اقوام عالم کی خود غرضی، انسانیت اور بھلنساہت سے بے توجہی اپنا گلا آپ گھونٹ لے گی۔ اور مغرب کی یہ رنگینیاں کچھ زیادہ پائدار ثابت نہ ہوں گی۔

شفق نہیں مغربی افق پر یہ جوئے خوں ہے یہ جوئے خوں ہے طلوع فردا کا منتظر رہ کہ دوش و امروز ہے فسانہ
وہ فکر گستاخ جس نے عریاں کیا ہے فطرت کی طاقتوں کو اسی کی بے تاب بجلیوں سے خطر میں ہے اس کا آشیانہ

لہذا تہذیب و تمدن کے علم برداروں کو سمجھ لینا چاہیے

تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی جو شاخ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائدار ہوگا

## ادبی خدمات:-

اقبال کے ادبی خدمات سے متعلق تو بہت کچھ لکھا جا چکا ہے اور لکھا جائے گا مگر یہاں اس کا ذکر ایک تو یوں بھی ضروری ہے کہ یہ مضمون ادھورا نہ رہ جائے دوسرے اس لئے کہ اس ضمن میں بعض ایسی باتوں کا خاص طور پر اظہار مقصود ہے جن پر عموماً بہت کم توجہ کی گئی ہے یوں تو ادبی خدمات کے سلسلے میں اقبال نے پیام مشرق، مثنوی اسرار و رموز جاوید نامہ جیسی گراں مایہ کتابیں لکھ کر فارسی جیسے وسیع ادب کو بھی اپنا رہین منت بنائے بغیر نہ چھوڑا مگر اردو ادب کو انھوں نے اپنی حکیمانہ، فلسفیانہ اور فطری شاعری کا جو ایک بے بہا خزانہ عطا کیا ہے۔ اس کے بار احسان سے وہ کبھی بھی سبکدوش نہیں ہوسکتا۔

انھوں نے جدید اردو شاعری میں ایک ایسا رنگ بھر دیا کہ نہ صرف جدید شاعری کے پرستاروں کو یہ رنگ بھلا معلوم ہوا بلکہ قدیم دبستان سے تعلق رکھنے والوں کے منہ سے بھی بے ساختہ واہ نکل گئی۔

اقبال نے اپنی شاعری کے لئے آسان سے آسان اور مشکل سے مشکل موضوع اور عنوان کا انتخاب کیا تاکہ متوسط اور معمولی فہم والے بھی اس سے مستفید ہوسکیں اور اعلیٰ ذہانت و فہم رکھنے والے بھی اس سے لطف حاصل کرسکیں۔ اور نہ صرف یہ بلکہ بچوں کے لئے بھی متعدد نظمیں لکھیں۔ اس کے علاوہ ایک طرۂ امتیاز جو اقبال کو حاصل ہے وہ یہ کہ انھوں نے شاعری کی

تقریباً ہر صنف میں طبع آزمائی کی اور نہ صرف کامیاب ہی رہے بلکہ اس میں کمال بھی پیدا کیا۔ غزل ایک ایسی صنف ہے جس میں جدید رنگ کا شاعر بھی قدیم طرز اختیار کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے مگر اقبال نے نہ صرف قدیم طرز میں عمدہ سے عمدہ غزلیں لکھیں بلکہ اپنی غزلوں میں ایک نیا رنگ ایسا پیدا کیا کہ وہ اپنے کمال حسن اور ترنم و سوز میں کسی طرح بھی قدیم طرز کی غزلوں سے کم نہیں۔ پھر خوبی یہ کہ کسی غزل کو بھی شروع سے آخر تک پڑھ جایئے ہر شعر میں ایک نئی خوبی، ایک نیا حسن ایک نیا تخیل اور سوز و ساز ظاہر ہوتا ہے۔ یہ امتیاز نہ صرف غزلوں میں پایا جاتا ہے بلکہ تقریباً ان تمام اصناف شاعری میں مشکل سے کوئی شعر بھرتی کا معلوم ہوتا ہے اور غالباً ان کی یہ سب سے بڑی خصوصیت ہے جس کی بنا پر بلا خوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ اقبال دنیا کے ان چند شاعروں میں ہیں جن کے کلام میں شاذ و نادر کوئی شعر یا مصرع بھرتی کا ملتا ہے۔

اقبال کی قدیم طرز کی غزلوں میں سے بہترین اشعار کے سلسلے میں یہ شعر پیش کیا جا سکتا ہے ؎

تڑپ کے شان کریمی نے لے لیا بوسہ　　کہا جو سر کو جھکا کر گناہ گار ہوں میں

اسی طرح جدید رنگ کی غزلوں میں سے ہم یہ اشعار پیش کر سکتے ہیں۔

تو مری رات کو مہتاب سے محروم نہ رکھ　　ترے پیمانہ میں ہے ماہ تمام اے ساقی

---

کوہ شگاف تری ضرب تجھ سے کشاد شرق و غرب　　تیغ ہلال کی طرح عیش نیام سے گزر

---

کہہ گئیں راز محبت پردہ داری ہائے شوق　　تھی فغاں وہ بھی جسے ضبط فغاں سمجھا تھا میں
کارواں تھک کر فضا کے پیچ و خم میں رہ گیا　　مہر و ماہ و مشتری کو ہم عناں سمجھا تھا میں
تھی وہ اک درماندہ رہرو کی صدائے دردناک　　جس کو آواز رحیل کارواں سمجھا تھا میں
عرصۂ محشر میں میری خوب رسوائی ہوئی　　داور محشر کو اپنا رازداں سمجھا تھا میں

اردو زبان میں جو دو معرکۃ الآرا مسدس ملتے ہیں اور زندۂ جاوید سمجھے جاتے ہیں، ان میں ایک تو حالی کا مسدس مدوجزر اسلام ہے۔ دوسرا اقبال کا شکوہ و جواب شکوہ ہے۔ حالی میں قنوطیت غالب نظر آتی ہے اور اقبال میں رجائیت اس کے علاوہ اقبال نے اردو شاعری کے خزانے میں ایک اور گوہر نایاب کا جو اضافہ کیا وہ ان کے دو مرثیے ہیں۔ یوں تو

اس میں شک نہیں کہ اُردو زبان میں اعلیٰ درجے کے مرثیے موجود ہیں مگر ان میں نہ تو کوئی ایسا مرثیہ ملتا ہے جس میں فلسفۂ موت وحیات پر علمی بحث کی گئی ہو جیسا کہ یورپی زبانوں کے بعض مرثیوں میں کی گئی ہے دوسرے یہ کہ ایسا مرثیہ بھی نہیں ملتا جس کا موضوع فردِ واحد کی بجائے انسان کی ایک مخصوص جمعیت ہو۔ انگریزی زبان میں ایسے مرثیے ہیں جن میں مسئلہ موت وحیات پر حکیمانہ اور فلسفیانہ بحث کی گئی ہے مثلاً ٹینی سن کا "اِن میموریم" جس کا موضوع فردِ واحد یعنی خود اس کا دوست ہنری ہیلم ہے، اور جس میں موت وحیات کے فلسفے پر نہایت ہی پُرمغز اور حکیمانہ بحث کی گئی ہے۔ دوسرے گرے کا وہ مشہور مرثیہ ہے جس کا ترجمہ گورِ غریباں کے نام سے کیا گیا ہے اور جس کا موضوع ایک خاص جماعت انسانی ہے۔

اقبال نے بجنسہٖ ایسے دو معرکۃ الآرا مرثیے لکھے ایک تو "والدہ مرحومہ کی یاد" ہے جس کا موضوع خود ان کی والدہ مرحومہ ہیں اور اس میں ٹینی سن کے "اِن میموریم" کی طرح زندگی اور موت کے فلسفے کو بیان کیا گیا ہے۔ دوسرا "گورستانِ شاہی" جس کا موضوع گرے کے گورِ غریباں کی طرح جماعت انسانی ہے مگر دونوں میں فرق یہ ہے کہ اول الذکر شاہانِ قطب شاہی سے متعلق ہے اور ثانی الذکر انگلستان کے ایک دیہات کی غریب جماعتوں سے۔

اس کے علاوہ انھوں نے فطری مناظر اور مختلف عنوانات پر بھی ایک کثیر تعداد میں نظمیں لکھیں۔ نیز کائنات اور موجودہ تہذیب وتمدن کے مختلف اور گوناگوں مسائل سے متعلق جا بجا اپنی شاعری میں نہایت ہی عالمانہ، دل فریب اور موثر طریقے پر بحث کی

اقبال نے ادبی خدمات کے سلسلے میں جو خدمت اُردو زبان کی کی، اس لحاظ سے ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ اُردو شاعری کو زندہ جاوید بنانے میں غالب، میر، انیس و دبیر، اکبر و نظیر اور حالی کے بعد جس شاعر نے کام کیا وہ اقبال ہیں انھوں نے اردو شاعری میں ایک انقلاب عظیم برپا کیا اور اُس کو بہت مالا مال کیا ؎

گیسوئے اُردو ابھی منت پذیرِ شانہ ہے — شمع یہ سودائی دل سوزیٔ پروانہ ہے

اس کام کو بطورِ احسن انجام دیا۔ اور گیسوئے اُردو کو سنوارنے میں مشاطگی کا پورا پورا کمال دکھلا دیا۔

سید فخر الحسن متعلم ایم۔ اے (ابتدائی)

# "اعترافات"

وہ دن بھی تھے کہ تیرا نام سن کر مسکراتا تھا
دلِ مسرور سینے میں خوشی سے جھوم جاتا تھا

چھپائے سے نہ چھپتا تھا تبسم میری آنکھوں کا
نہیں رکتا تھا روکے سے تکلم میری آنکھوں کا

اور اب یہ حال ہے جب نام لیتا ہی ترا کوئی
تڑپ اٹھتا ہوں میرے دل پہ گر پڑتی ہی بجلی سی

نظر کے سامنے تصویر پھرتی ہی مرے دل کی
فسردہ مضمحل، خاموش بے جان دھندلی دھندلی سی

کبھی دل دوڑتا پھرتا تھا رنگیں لالہ زاروں میں
تخیل پرورش پاتا تھا فطرت کی بہاروں میں

شفق، نورِ سحر، کالی گھٹائیں چاند اور تارے
کبھی اجزا تھے یہ سب میری دنیائے مسرت کے

حسیں جلووں کی اپنی آنکھ سے تخلیق کرتا تھا
تمناؤں کی رنگینی سے اُن میں رنگ بھرتا تھا
اور اب یہ حال ہے دل خود بہ خود کچھ بیٹھا جاتا ہے
بھیانک پستیوں تاریکیوں میں گرتا جاتا ہے
نگاہیں پڑ گئیں جس پر، اُسی پر جم رہیں پہروں
جو آنکھیں ڈبڈبا آئیں تو پلکیں نم رہیں پہروں

زمین و آسماں بے جان سے معلوم ہوتے ہیں
یونہی بے کیف سے ویران سے معلوم ہوتے ہیں

زمین اور اُس کی ہر شے سے کہو دلچسپیاں لائے
فلک اور اُس کی وسعت سے کہو رنگینیاں لائے
جو طاقت ہو تو آئیں دل کو دل کی زندگی دے دیں؟
مری اُجڑی ہوئی دنیا کو پھر تابندگی دے دیں؟

محبت کا فسانہ اور اس دنیا کو تبلا دوں؟
فلک والوں کی باتیں اور زمیں والوں کو سمجھا دوں؟

صمد رضوی ساز

# بنیتھم اور سیاسی افادیت

انگلستان میں افادیت کی ابتدا سترھویں صدی ہی میں ہو چکی تھی جب کہ رچرڈ کمبرلینڈ نے معقولیت پسندی کے اخلاقی نظریات سے انکار کر کے مملکت کا مقصد اعلیٰ۔ بہبودی عوام قرار دیا تھا۔ لیکن جس مفکر نے اس نظریہ کو وضاحت کے ساتھ پیش کیا وہ جریمی بنیتھم (۱۷۴۸ء۔ ۱۸۳۲ء) ہے اسی لئے اس کو جدید افادیت کا بانی تسلیم کرنا بے جا نہیں۔ بنیتھم کی عملی زندگی کا دور امریکی انقلاب سے شروع ہو کر ۱۸۳۲ء کے مسودہ اصلاحات پر ختم ہوتا ہے۔ اس کو ابتدا ہی سے معاشری مسائل اور اس کی اصلاح سے خاصی دلچسپی تھی اور وہ اس سلسلے میں نفسیات کے اصول اور سائنس کی انکشافات سے مدد لینا چاہتا تھا۔

۲۳ سال کی عمر میں اُس نے پریسٹلی کے (Essays on Government) کا مطالعہ کیا تھا اور اس اصول سے بہت متاثر ہوا تھا کہ مملکت کو جانچنے کا معیار افراد مملکت کی بہبودی اور خوش حالی کو قرار دینا چاہیئے۔ اُس نے قانون کی نہ صرف تعلیم حاصل کی تھی بلکہ اس سے خاصی دلچسپی بھی رکھتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اُس نے قانون سازی کے مقاصد اور اُس کے نتائج پر بھی بہت زور دیا ہے۔ زمانۂ طالب علمی ہی میں اُس نے بلیک اسٹون کے سیاسی نظریات سے اختلاف کیا تھا جس کا خیال تھا کہ برطانوی قانون اور برطانوی دستور مکمل اور بہترین ہیں۔ اس نے اپنی کتاب (Fragments on Government) بلیک اسٹون ہی کی مخالفت میں لکھی تھی۔ بلیک اسٹون اور اس قسم کے دوسرے لوگوں کا خیال تھا کہ انگریزی قانون فطری

ارتقا کا نتیجہ ہے۔ لیکن بینتھم نے اس خوش اعتقادی پر سختی سے تنقید کی اور یہ تبلایا کہ انگریزی قانون ایسے اصولوں پر مبنی ہے جن کی مدد سے طاقت ور مظلوم، مجبور اور جاہل پر قبضہ کر رہا ہے۔ وہ اس کا بھی مخالف تھا کہ قانون کی بنیاد معاہدۂ معاشری پر ہے۔ اس کا خیال تھا کہ مملکت عوام کی مشیت اور رائے پر نہیں بلکہ اطاعت گزاری کی عادت پر قایم ہے اس کا وجود اس لئے عمل میں آیا کہ افادی نقطۂ نظر سے اس کی سخت ضرورت تھی۔ اس لحاظ سے افادیت کا نظریہ انقلابی کہا جاسکتا ہے کیوں کہ بینتھم کے نزدیک فطری حقوق اور معاہدۂ معاشری کی کوئی اہمیت نہیں تھی اور نہ برک کے روایتی اصولوں کو وہ صحیح تسلیم کرتا تھا اس کی رائے میں مملکت نہ تو ایک نظری معاشری عضویہ تھی اور نہ ایک مصنوعی معاشرہ جو اس لئے وجود میں لائی گئی ہے کہ اپنے اراکین کے فطری حقوق کی حفاظت کرے۔ وہ سمجھتا تھا کہ مملکت اس لئے وجود میں آئی ہے کہ اس کا وجود میں آنا ناگزیر تھا

بینتھم کا نظریہ افادیت دراصل دو سوالوں کا جواب ہے۔ اول تو یہ کہ صحیح عمل سے کیا مراد ہے ؟ اس کا جواب بینتھم اور دوسرے افادی مفکرین کے نزدیک یہ ہے کہ وہی عمل صحیح ہے جو بہترین نتائج پیدا کرے۔ نتائج پر بینتھم نے بہت زور دیا ہے اور اسی کو اعمال کے جانچنے کا معیار قرار دیا ہے۔ لیکن اسی کے ساتھ دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ بہترین نتائج سے کس قسم کے نتائج مراد ہیں ؟ افادی نقطۂ نظر سے وہی نتائج قیمتی اور قابل قدر ہیں جو افراد معاشرہ کی خوش حالی اور مسرت کا باعث ہوں۔ ان دونوں امور کو یکجا کرنے سے ہم جس نتیجے پر پہنچتے ہیں وہ جان اسٹورٹ مل کے الفاظ میں یہ ہے: "اعمال اسی حد تک صحیح ہیں جس حد تک وہ مسرت میں اضافہ کرتے ہیں اور اسی لحاظ سے غلط ہیں جس لحاظ سے وہ مسرت کے برعکس نتائج پیدا کرتے ہیں"۔ "افادیت کا اصول" ہی انسانی اعمال کا تعین کرتا ہے اور "افادہ" ہی ان کا معیار ہے جس سے بقول بینتھم کسی عمل کے اخلاقی پہلو کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے

یہ واضح رہے کہ بینتھم کو خالص اخلاقی مسائل سے کوئی خاص دل چسپی نہ تھی اور نہ وہ اخلاق کو محض اخلاقیات کے نقطۂ نظر سے دیکھنا چاہتا تھا۔ اس کی دل چسپی محض اس حد تک تھی کہ وہ اُن ذرائع سے واقف ہونا چاہتا تھا جن سے ایک قانون ساز انسانی اعمال سے افادی نتائج پیدا کرنے میں مدد لے سکتا ہے۔ چونکہ افادیت پسند، تجربات اور حالات سے نتائج اخذ کرنے کے قائل تھے اور اُن کا طرز استدلال استقرائی تھا اس لئے اُن کے نظریۂ افادیت کا تعلق بھی زیادہ تر عملی اخلاقیات اور عملی سیاسیات ہی سے تھا۔ اور نظری اخلاق کی اُن کے نزدیک کوئی اہمیت نہ تھی۔ غرض اُن کے نظریہ کی بنیاد اخلاقیات کے مجرد اصولوں سے زیادہ انسان کے حقیقی تجربات اور مشکلات پر قایم تھی۔

اس استدلال کے متعلق کہ اعمال کے نتائج کا اندازہ مسرت اور خوش حالی کی مقدار سے کیا جانا چاہئے بنیتھم لکھتا ہے

"فطرت نے انسان کو دو متقدر حاکموں کے تابع رکھا ہے جن میں سے ایک تکلیف اور الم ہے اور دوسرا مسرت۔ یہ بتلانا انہیں کا کام ہے کہ ہمیں کیا کرنا چاہئے اور ہم جو کچھ کریں اس کا نہ کرنا بھی انہی کا اختیار ہے۔ ہمارے تمام خیالات انہی کے مرہون منت ہیں۔ ہم اپنے تمام تصفیوں اور زندگی کے جملہ فیصلوں کو انہی سے رجوع کرتے ہیں۔ جو شخص اپنے آپ کو اس اطاعت سے بے نیاز ثابت کرنے کی کوشش کرے در اصل وہ جانتا نہیں کہ کیا کہہ رہا ہے"

اپنی کتاب (Introduction to morals and Legislation) میں بنیتھم نے اسی نفسیاتی اصول پر اخلاقی قوانین کو جانچنے کی کوشش کی ہے۔ اس کا خیال تھا کہ انسانوں کے تمام فطری احساسات یکساں ہوتے ہیں۔ اس لئے ان کی اچھائی یا برائی کو صرف ان کے نتائج ہی سے معلوم کیا جا سکتا ہے۔ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ انسان پر کلیسا، مملکت یا جماعت جیسے مجردات کے کوئی فرائض عائد نہیں ہوتے بلکہ اس کے فرائض صرف دوسرے انسانوں تک محدود ہوتے ہیں جو اسی طرح مسرت اور غم کے احساسات رکھتے ہیں۔ مسرت کے کوئی معنی نہیں اگر اس کا تعلق انسانوں کے انفرادی احساسات سے نہ ہو۔ عوام کی مسرت انفرادی اشخاص ہی کی مسرت ہے" کثیر ترین افراد کی تکالیف، ان کا الم اور ان کی مسرت ہی اخلاق کا معیار ہے۔

سیاسی افادیت کے حامی۔ جن کا سردار بنیتھم تھا۔ مملکت اور فطری حقوق کے بجائے افراد کی بہبودی اور خوش حالی کو اپنے نظریہ کی بنیاد قرار دیتے ہیں۔ ان کے نزدیک انسانی بہبودی اور مسرت ہی سیاسی معاشرہ کے اعلیٰ ترین مقاصد ہیں مسرت کے ذریعے حقوق کا اندازہ لگانے کا تخیل ایک عام اخلاقی نظریہ کی حیثیت سے اٹھارویں صدی میں کافی روشناس ہو چکا تھا۔ جب کہ اس کو مجرد اصول حقوق اور انسانی ضمیر کے نظریوں کے مقابلے میں پیش کیا گیا۔

سیاسی افادیت کا نظریہ در اصل فطری حقوق کی تنقید اور اس کا جواب ہے۔ اس کے حامی سیاسیات میں عملی نقطۂ نظر کے قائل تھے۔ وہ خالص فکر اور مجرد فلسفہ کو غیر مفید تصور کرتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ بنیتھم بھی مملکت اور اقتدار اعلیٰ کے تصوری نظریات سے زیادہ حکومت اور اس کے اراکین کی جدوجہد اور ترقی پر زیادہ زور دیتا ہے۔ اس کا نظریہ ہی ایک ایسا فلسفہ پیش کر رہا تھا جو اس وقت کی ضروریات اور احتیاجات کا ساتھ دے سکتا تھا۔

انگلستان کے حالات نے اس نظریہ کو معقول بنانے میں بڑا حصہ لیا۔ زور آور ذہنیت کی بدعنوانی اور نپولین کی شہنشاہیت

پسندی نے انقلابی نظریوں کو انگلستان میں غیر معقول بنا دیا تھا۔ یورپ کی جنگوں نے جو ردعمل پیدا کر دیا تھا اس کی وجہ سے فطری حقوق اور اقتدار عامہ کے خیالات اپنی اہمیت کھو چکے تھے۔ اس کے ساتھ انگلستان میں ایک جماعت ایسی پیدا ہو گئی تھی جو ورثی جماعت کے خیالات اور برک کی اعیانیت پسندی کو بری نگاہوں سے دیکھتی تھی۔ صنعتی انقلاب نے صنعتی لوگوں کا ایک ایسا گروہ پیدا کر دیا تھا جس کو چین کی انتہا پسند عمومیت یا گاڈون کے اصولوں سے کوئی ہمدردی نہ تھی لیکن یہ گروہ قدامت پسند حکومت سے بھی نالاں تھا کیوں کہ وہ رائج الوقت صنعتی احساسات اور تحریکات کا ساتھ دینے سے قاصر تھی۔ تجارتی امور میں عدم مداخلت کا اصول اور سیاسیات میں انفرادیت پسندی کے خیالات حقیقت میں اس دور کے مطالبات کا عکس تھے۔ یہی وجہ ہے کہ اس صنعتی گروہ نے اٹھارویں صدی کے جمود کی مخالفت کی اور ایسی جدید تحریکات کو، جن سے اس وقت کے مطالبات اور ضروریات کی تکمیل ہو سکتی ہو، سیاسیات اور زندگی کے دوسرے شعبوں میں شریک کرنے کی کوشش کی صنعتی انقلاب نے مزدوروں میں بھی ایک حد تک بیداری پیدا کر دی تھی اور صنعتی اصلاح اور حکومت میں عوام کے اقتدار کو بڑھانے کا برابر مطالبہ کیا جا رہا تھا غرض انہی محرکات نے فطری حقوق جیسے نظری اصولوں کی اہمیت گھٹا دی تھی۔

بینتھم اور دیگر افادیت پسندوں کے نزدیک یہ اصول کہ انسان بعض حقوق کا حامل ہے یا یہ کہ قدرت نے چند حقوق انسانوں کے لئے ودیعت کر دیئے ہیں، ایک مابعد الطبیعیاتی مفروضہ سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتا تھا۔ واقعات جس کی تصدیق کرنے سے قاصر تھے۔ بینتھم کے خیالات کی وجہ سے انگلستان میں اس تخیل نے کافی اہمیت حاصل کر لی کہ مملکت بجائے ایک ایسا ادارہ ہونے کے جس میں فطری حقوق کی حفاظت کی جاتی ہے، ایک ایسا ذریعہ ہے جو عام خوش حالی کے بڑھانے میں مدد دیتا ہے۔ بینتھم کے نزدیک فطرت انسانی اس لئے سیاسی اقتدار کی بنیاد ہے کہ فطرتاً اس کے تمام اعمال کا تعین الم اور مسرت ہی سے ہوتا ہے۔ انسانی اعمال کے یہی دو پہلو ہیں جو نیک و بد اور صحیح و غلط کا معیار قایم کرتے ہیں۔

بینتھم نے قانون فطرت سے انکار کیا۔ اس کا نظریہ یہ تھا کہ قانون ایک حکم کی صورت میں سیاسی معاشرے کے مقتدر، ادارہ کا اظہار ہے۔ اس حکم کے خلاف افراد کو کوئی حق حاصل نہیں۔ ان کو صرف وہی حقوق حاصل ہیں جو قانون کے ذریعے عطا کئے گئے ہوں۔ حق لازم و ملزوم چیز ہے اور اقتدار کے وجود کو ثابت کرتا ہے۔ اس نظریہ کی رو سے انفرادی حقوق کے مطالبات سے سیاسی اقتدار کی تحدید نہیں ہوتی کیوں کہ سیاسی اعمال کا مقصد نہ تو فطری حقوق کی حفاظت کرنا ہے اور نہ مملکت کے اقتدار یا قوم کے مرتبے میں اضافہ کرنا ہے بلکہ اس کا نصب العین صرف یہ ہے کہ افراد معاشرہ کی بہبودی اور خوش حالی میں مجموعی

طور پر اضافہ کرے۔ مقتدر اپنے اثر کو اس حد تک بڑھا سکتا ہے جہاں تک کہ افادہ ملحوظ ہے۔ یہ الفاظ دیگر قانون کے اچھے یا برے ہونے کا معیار بھی یہی ہے۔ یہ نکتہ بنیتھم کے نزدیک سب سے اہم ہے۔ اس کے نظریہ کی رو سے سیاسی اقتدار کی اطاعت کا مقصد بھی یہی ہے کہ اُس کے اعمال کثیر ترین افراد کی زیادہ سے زیادہ مسرت پیدا کرنے میں مدد دیں۔ چنانچہ وہ کہتا ہے کہ اگر انقلاب سے یہی نتائج برآمد ہوں تو پھر اس میں حصہ لینا ایک اخلاقی فرض ہے۔

لیکن اس سے یہ نتیجہ نکالنا صحیح نہیں کہ فطری حقوق اور افادیت کے نظریات آپس میں کوئی گہرا اختلاف رکھتے ہیں۔ برخلاف اس کے ان کا ایک دوسرے سے قریبی تعلق ہے۔ کیوں کہ بنیتھم کے کثیر ترین افراد کی زیادہ سے زیادہ مسرت کے لئے ضروری ہے کہ افراد معاشرہ کے کسی خاص گروہ کو دوسرے گروہ پر کوئی سیاسی یا معاشری ترجیح نہ دی جائے کیوں کہ تمام افراد معاشرہ مسرت اور خوش حالی کے حصول کا فطرتاً مساوی حق رکھتے ہیں۔ اسی طرح فطری حقوق کا نظریہ بھی افادیت کے اصول سے مطابقت رکھتا ہے۔ لیکن فرق صرف اتنا ہے کہ یہاں آرام و آسایش، مسرت اور خوش حالی کو جن کی مجموعی طور پر افراد کو ضرورت ہوتی ہے یا جن کا وہ "فطرتاً" مطالبہ کرسکتے ہیں، حقوق کا نام دے دیا گیا ہے۔ دونوں نظریات دراصل انسانی شخصیت کے تجربات ہی پر مبنی ہیں اور نتیجتاً ایک ہی قسم کے اصلاحات کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

دونوں نظریوں کی رو سے سیاسی معاشرے کو زیادہ تر افراد کی آزادی اور اختیاری کوششوں کا نتیجہ قرار دیا گیا ہے مملکت ایک ایسا ادارہ ہے جس کو انسانوں نے اپنی سہولت اور تحفظ کی خاطر قایم کیا اس لئے وہ اس میں تبدیلی اور اصلاح کرنے کے بھی مستحق ہیں۔ جب کوئی حکومت ان مقاصد کی تکمیل نہیں کرتی جن کے لئے اس کا قیام عمل میں آیا تھا تو انھیں اس زمانے کے افراد کی خواہشات، خیالات اور مطالبات کے مطابق تبدیلی کی جاسکتی ہے۔ مملکت چونکہ اپنے افراد کی قوت تخلیق کا نتیجہ ہے اس لئے وہ بجائے خود کوئی آزاد حیثیت نہیں رکھتی اُس کو بنانے اور اس میں اصلاح و تبدیلی کرنے کا حق برابر افراد کو حاصل ہے اور وہ اپنے "حقوق" کے تحفظ یا اپنی "مسرت" میں اضافے کی خاطر قدیم ادارات کو بالکل جدید ادارت سے تبدیل کرسکتے ہیں۔ چنانچہ اس سلسلے میں بنیتھم کا خیال ہے کہ کسی ادارہ کی افادیت کو جانچنے کے لئے محض "قدامت کوئی وجہ نہیں قرار دی جاسکتی" بلکہ بسا اوقات کسی ادارہ کی قدامت ہی اس کی غیر افادیت کا ثبوت ہوا کرتی ہے۔ کیوں کہ اس کی تصویر اپنی معنویت کھو دیتی ہے، اُس کے نقوش بہت ہی مدہم پڑجاتے ہیں اور اس میں موجودہ مطالبات اور خواہشات کی تکمیل کی صلاحیت مفقود ہوجاتی ہے۔

نظری حقوق کا نظریہ اس کو تسلیم کرتا ہے کہ انسانوں کی متضاد خصوصیات کی اہمیت اُن کی مشترک خصوصیات سے بہت کم ہے اس حد تک افادیت کا نظریہ بھی نظری حقوق کے نظریے سے متفق ہے کیوں کہ اس کی رو سے بھی انسانوں کی مشترک خصوصیات بہ نسبت متضاد اور مختلف خصوصیات کے بہت زیادہ ہیں۔

عمومیت کے اس پہلو کی تائید سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ نظریۂ افادیت خالص حقوق کا بھی مدعی ہے بنیتھم کے نزدیک عمومیت اس لئے بہتر ہے کہ حکومت میں عوام کے اشتراک اور تعاون سے مفید نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ سیاسی امور میں مساوات کی ضرورت پر وہ اس لئے زور نہیں دیتا کہ تمام انسان پیدائشی طور پر مساوی حقوق رکھتے ہیں بلکہ اس لئے کہ سیاسی مراعات میں مساوات ہی سے افراد نہ صرف اپنے لئے بلکہ دوسروں کے لئے بھی مسرت کے حصول کا مفید ذریعہ بن سکتے ہیں چنانچہ اس نظریہ کی رو سے عوام کا حکومت میں حصہ لینے کا حق اس لئے نظری ہے کہ آزادی کے بغیر مسرت کا حصول ممکن نہیں۔ اس نظریہ کی رو سے عمومیت اس طرز حکومت کو کہیں گے جس میں تمام اراکین معاشرہ کے مفادات اور ضروریات کا زیادہ سے زیادہ علم ہو اور اُن کو پورا کرنے کی زیادہ سے زیادہ کوشش کی جائے۔ یہی وجہ ہے کہ اس نظریہ کے حامی عمومیت کو آزادی اور مسرت دونوں کے لئے موزوں تصور کرتے ہیں۔ اور اسی بنا پر وہ مطلق العنانی کے بھی مخالف ہیں۔ چنانچہ بنیتھم انگلستان کے دستور کو اس لئے ناقص تصور کرتا تھا کہ وہاں شاہی اور دارالامرا جیسے ادارات موجود ہیں۔ اس کے نزدیک بہترین طرز حکومت ایک ایسی جمہوریہ ہے جو صرف ایک ہی ایوان پر مشتمل ہو۔ بنیتھم لاک کی طرح اس پر یقین رکھتا تھا کہ کسی معاشرے میں اس کی اکثریت ہی کے فیصلے کو اہمیت ہونی چاہیئے۔ اکثریت کے فیصلے کا صحیح یا غلط ہونا اُس کے نزدیک کوئی خاص مفہوم نہیں رکھتا تھا۔ بشرطے کہ اُس سے عوام کی خوش حالی میں اضافہ ہوتا ہو۔ اس نظریے کی رو سے جب شہریوں کی عام جماعت یعنی اکثریت حکومت کے فرائض انجام دیتی ہے تو اس کا احتمال بہت کم رہتا ہے کہ وہ افراد کے اعمال پر بے جا اور نامناسب پابندیاں عاید کرے گی۔ بلکہ زیادہ امکان اس کا بات کا ہوتا ہے کہ تجربہ اور حالات جن پابندیوں کو ضروری قرار دیں اُن کے عائد کرنے میں وہ غیر جانب دارانہ طرز عمل اختیار کرے گی۔ اقتدار اعلیٰ بھی اس اصول کے بموجب کسی سیاسی معاشرے کی اکثریت ہی پر مشتمل ہوتا ہے۔

غرض افادی طرز استدلال یہ ہے کہ چونکہ سیاسی معاشرہ کا مقصد افراد معاشرہ کی بہبودی اور خوش حالی کے سوا کچھ اور نہیں ہوتا۔ نیز تمام افراد کی خوش حالی یکساں حیثیت رکھتی ہے اس لئے کوئی معاشرہ سیاسی لحاظ سے اسی حد تک منظم

سمجھا جائے گا جس حد تک اس میں مفادات کی ترقی، حقوق کے تحفظ اور معاشرے کے کثیر ترین افراد کی زیادہ سے زیادہ مسرت اور خوش حالی کے ذرائع پیدا کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ اس سلسلے میں بنیتھم نے بعض عملی تجاویز بھی پیش کی تھیں جن کا مقصد یہ تھا کہ رائے عامہ بہت ہی موثر طریقے پر حکومت کے فیصلوں پر اثر انداز ہو سکے۔ سب سے پہلے تو وہ عام رائے دہی کو ضروری سمجھتا تھا کہ ہر عورت اور مرد کے مطالبات کو حکومت محسوس کر سکے۔ دوسرے یہ کہ جماعت مقننہ کے انتخابات ہر سال ہوا کریں تا کہ عوام کے نمائندوں کو رائے عامہ سے پوری طرح واقف ہونے کا موقعہ ملتا رہے تیسرے مقننہ کے اراکین کو اپنے انتخاب کنندوں کی ہر حیثیت سے نمائندگی کرنے کا حق حاصل ہے بلکہ وہ صرف انھی اغراض کی نیابت کریں جو اُن کے تفویض کئے جائیں اور انتخاب کنندوں کے براہ راست نگرانی میں رہیں۔

واضح رہے کہ افادیت پسند آئینی اصلاحات کے بھی علم بردار تھے۔ ان کا یہ اعتقاد تھا کہ ملکی قوانین کے ذریعے انسانی بہبودی اور خوش حالی میں اضافہ کیا جا سکتا ہے۔ چنانچہ بنیتھم نے اثباتی قوانین کی اہمیت پر بہت زور دیا ہے اور اُن لوگوں کی مخالفت کی ہے جو افادیت پسندوں کی قانونی اصلاحات کو عالم گیر حق یا رواج یا کسی ملک کے غیر تحریری قانون کے اصول کے منافی تصور کرتے تھے۔ بنیتھم قانون سازی کے اصول کا بڑا مدعی تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ اُس کے ذریعے سیاسی نمائندگی، حکومت کی معاشی پالیسی، جرم و سزا کے روایتی قوانین وضوابط میں بہت اہم تغیرات عمل میں لائے جائیں۔ اس کے خیال میں موجودہ قوانین اس کی اجازت نہیں دیتے تھے کہ افراد پبلک امور میں مناسب حصہ لے سکیں۔ یہ قوانین دراصل ایسی غیر ضروری پابندیاں تھیں جو افراد کو اُن کے حقوق کے تحفظ اور خوش حالی کے حصول سے روکتی تھیں۔ سیاسی معاشرے میں طبقہ واری امتیازات بہت نمایاں ہو گئے تھے اور حکومت خواہ وہ مرکزی ہو یا مقامی، چند ایسے افراد کے ہاتھوں میں تھی جن کا عوام سے کوئی تعلق نہ ہوتا تھا۔ ان خرابیوں کا نتیجہ یہ تھا کہ امیر و غریب، زمیندار و کاشت کار، جاگیر دار، تجارت پیشہ اشخاص میں بنیادی اختلافات پیدا ہو گئے تھے اور ہر طبقے کے مفاد کی نوعیت بدلتی جا رہی تھی۔ ان نقائص کو دور کرنے کا کارآمد ذریعہ بنیتھم کے نزدیک قانون سازی تھا۔ اس سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ افادیت پسند مفکرین انفرادیت کے حامی نہ تھے۔ برخلاف اس کے وہ حکومت کی مداخلت کو اس حد تک ضروری سمجھتے تھے جس حد تک کہ اُن کا تعلق گزشتہ قوانین کے نقائص سے تھا۔

اسی خیال کے تحت بنیتھم اور دوسرے افادیت پسندوں نے پبلک زندگی میں عملی حصہ بھی لیا۔ چنانچہ قانون اصلاحات، کانوں اور کارخانوں کے حالات کی اصلاح، پارلیمانی نمائندگی اور رائے دہی کے اصولوں کی اصلاح، انھی

کی کوششوں کا نتیجہ تھی۔ دستوری تحریک، قانون غربا کی اصلاح اور عام حق رائے دہی کے اصول بھی اسی فلسفۂ افادیت پر مبنی تھے۔

بنیتھم، جرم و سزا، قید خانوں کے نظام اور فوجداری و دیوانی کے رائج الوقت قوانین کو ناانصافی پر مبنی سمجھتا تھا۔ سزا کا مقصد اس کے نزدیک انسداد جرم تھا۔ وہ اس کو ضروری سمجھتا تھا کہ جرم کے لحاظ سے سزا کا بھی تعین ہونا چاہئے۔ سزا میں مجرم کی اصلاح بھی ملحوظ رکھنی چاہئے اور قانون کے نفاذ میں تیقن اور غیر جانب داری سے کام لینا چاہئے۔ بنیتھم کے بعد انگریزی قانون میں جو اصلاحات کی گئیں وہ زیادہ تر اسی کے اثر کا نتیجہ تھیں۔

معاشی نظریات میں بنیتھم آدم اسمتھ کا پیرو تھا اگرچہ کہ اکثر امور میں اس سے اختلاف بھی رکھتا تھا۔ وہ اس کا بڑا مدعی تھا کہ حکومت کو طلب و رسد کے قوانین میں کم سے کم مداخلت کرنی چاہیے اور آزاد تجارت کے اصولوں پر عمل پیرا ہونا چاہئے وہ اجاروں کا بھی مخالف تھا اور ایسی مسابقت کو بہتر سمجھتا تھا جس پر کوئی قیود عائد نہ ہوں۔ وہ شہنشاہی نقطہ نظر کا بھی مخالف تھا چنانچہ اس نے ۱۸۲۸ء میں کینڈا کی علیحدگی کے سلسلے میں، کینڈا والوں کی طرف سے ایک محضر بھی تیار کیا تھا۔ جس کی وجہ سے اس کو ہندوستان سے بھی کسی قدر دلچسپی پیدا ہو گئی تھی۔

انگلستان کے علاوہ غیر ممالک پر بھی بنیتھم کے خیالات اور نظریات کا کافی اثر پڑا۔ اس نے انقلاب فرانس سے بھی گہری دلچسپی ظاہر کی تھی۔ فرانسیسی زبان میں اس کی اکثر تحریرات کا ترجمہ بھی کیا گیا۔ ۱۷۹۲ء میں بنیتھم اور پین کو فرانس کے شہری بھی تسلیم کر لیا گیا۔ فرانس کے علاوہ بنیتھم کے اصول اور نظریات کو روس، پرتگال، اسپین اور جنوبی امریکہ میں بھی کافی مقبولیت حاصل ہوئی۔

شہاب الدین ایم اے

# ایک دوست سے!

آئینۂ صفا ہے وہ تیرا دلِ حزیں   گردِ ریا کا جس پہ نشاں تک نہیں کہیں
تیرے سلوک سے ہیں پشیمان اہلِ کیں   تیری روش پہ سر بہ گریباں ہیں نکتہ چیں

تیرے دل و دماغ کو پہچانتا ہوں میں
تو مجھ کو جانتا ہے، تجھے جانتا ہوں میں

کیا تو نے عکس کھینچے ہیں ماضی و حال کے   ہیں جن پہ نقش روز و شب و ماہ و سال کے
مداح اہلِ ذوق ہیں تیرے کمال کے   قصّوں میں رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے

محفل میں دوستوں کی مزے تیرے دم سے ہیں
زخمِ جگر ہرے تری نوکِ قلم سے ہیں

رنگیں بیانیوں کا تری عام ہے چلن — افسانے تیرے کیوں نہ ہوں مقبولِ اہلِ فن
دل کش خیال، اُس پہ عبارت کا بانکپن — الفاظ میں نزاکتِ برگِ گُل و سمن
مضموں ترے تمام ہیں نغمے ہزار کے
ہیں جن پہ صاف عکس خزاں کے بہار کے

کیوں ختم ذوقِ بانیٔ سرجوش ہوگیا؟ — بزمِ ادب سے کس لئے روپوش ہوگیا؟
اپنی زباں کا حق بھی فراموش ہوگیا؟ — اُفتاد کیا پڑی ہے کہ خاموش ہوگیا؟
ناکامیوں کا غم ہے تو ناکامیاب ہے!
چھا جائے جو شکست پہ وہ کامیاب ہے!

باطل کے نقش خاکِ وطن سے مٹا کے چل — ہو کوئی سدِ راہ تو ٹھوکر لگا کے چل
آئیں مصیبتیں تو ذرا مُسکرا کے چل — سر جُھک گیا تو موت ہے! ہاں سر اُٹھا کے چل
جُھکتی ہے خلق صرف دلاور کے سامنے
دبتی ہے موج دستِ شناور کے سامنے

سکندر علی وجد

# رفیقِ شفیق[1]

فرض کیجئے ہمیں دوست کے صحیح انتخاب کی آرزو ہے اور ہم اس کا سلیقہ بھی رکھتے ہیں پھر بھی ہم میں سے کتنے اس پر قادر ہیں؟ ہمارا دائرۂ انتخاب کس قدر محدود ہے! ہماری اکثر صحبتیں یا تو محض اتفاقی ہیں یا ضرورت پر مبنی، مگر اُن کا حلقہ بھی تنگ! جن سے ملنے کی ہمیں آرزو ہوتی ہے اُن سے ہم مل نہیں سکتے، اور جن سے ہم مل سکتے ہیں، شدید ضرورت کے وقت اکثر وہ ہم سے دور ہوتے ہیں۔ انسانی عقل و فراست کے تمام اعلیٰ طبقوں کے دروازے اپنے سے ادنیٰ طبقے والوں پر صرف وقتی اور جزوی طور پر کھلے ہوتے ہیں۔ ممکن ہے خوش نصیبی سے ہمیں ایک بڑے شاعر کے درشن کا موقع مل جائے اور ہمیں اُس سے شرفِ تکلم بھی حاصل ہو جائے، یا کسی بلند پایہ سائنس داں سے ہمیں مختصر سوال جواب کر لینے کا موقع ہاتھ آ جائے اور وہ نہایت خندہ روئی کے ساتھ پیش آئے، گھس پیٹھ کر پانچ دس منٹ کے لئے کسی زبردست سیاست داں سے بات چیت کی عزت بھی ہم حاصل کر سکتے ہیں اور اُس کی پُر ریا گفتگو سے محظوظ بھی ہو سکتے ہیں۔ یا زندگی میں ایک آدھ بار کسی خوب صورت شہزادی کی رہ گزر میں ایک گل دستہ ڈال دینے کا نادر موقع بھی ہمیں مل سکتا ہے، یہ سب موقعے کتنے ہی بے حقیقت اور زوال پذیر رہیں، ہمیں ان کی تمنا رہتی ہے اور ہم ان بے بساط لمحات پر زندگی کی بیش بہا گھڑیاں، جذبات کے انمول موتی اور اپنی بے نظیر اندرونی قوتیں، سب کچھ قربان کر دیتے ہیں! حالاں کہ ایک انجمن ایسی بھی موجود ہے جس کے دروازے ہم پر ہمیشہ کھلے ہوئے ہیں۔ یہ

---

[1] جان رسکن کے ایک مضمون کا ترجمہ ہے۔

ایسے افراد کی انجمن ہے جن میں ہم جب تک چاہیں بیٹھ سکتے ہیں اور جن سے ہم جب تک چاہیں بات چیت کر سکتے ہیں، وہ کبھی نہیں تھکتے، اور نہ کبھی چیں بہ جبیں ہوتے ہیں، وہ ہم سے بے تکلف ملتے ہیں خواہ ہم کسی درجے اور رتبے کے ہوں، وہ ہم سے گفتگو کرتے رہیں، بہترین الفاظ میں جو انہیں مل سکتے ہیں، اور اگر ہم دھیان سے سنیں تو وہ ہمارے ممنون بھی ہوتے ہیں۔ یہ محفل سارے سارے دن ہمارے اطراف جمی رہ سکتی، بڑے بڑے بادشاہ اور سیاست داں نہایت صبر و ضبط کے ساتھ ہمارے منتظر ہیں،۔ ہمیں باریاب کرنے کے نہیں خود باریاب ہونے کے آرزو مند! پر سکون کمروں میں الماریوں کے اندر خاموشی کے ساتھ وہ ہماری راہ تک رہے ہیں اور ہم ہیں کہ اس بزم احباب کی کوئی قدر نہیں کرتے؛ ان کی زبانِ بے زبانی سارے سارے دن تقریر میں مصروف ہے، اور ہم ہیں کہ ان کے ایک حرف پر بھی کان نہیں دھرتے:

اس بزم شرفا کا ہر ہر رکن ہماری منتیں کر رہا ہے اور ہم اس سے سرد مہری برت رہے ہیں، اس کے برخلاف ایک ناشائستہ مجمع ہے۔ جو ہم کو خاطر میں نہیں لاتا، بلکہ ہمیں حقیر جانتا ہے مگر ہم ہیں کہ اپنی ساری گرم جوشیاں ان پر صرف کر دیتے ہیں؛ شاید اس کی توجیہ آپ یوں کریں کہ اس مجمع کا ہر شخص بجائے خود موجود ہوتا ہے اور اس کے خیالات آپ براہِ راست واقف ہونا چاہتے ہیں مگر واقعہ اس کے برخلاف ہے، فرض کیجئے آپ ان لوگوں کی صورتیں کبھی نہ دیکھ سکیں، فرض کیجئے آپ کو ایک بلند پایہ سیاست داں کے کمرے کے اسکرین کے پیچھے کھڑے رہنے کا موقع ہاتھ آجائے، اور آپ اندر کی ساری گفتگو سُن رہے ہوں، تو کیا آپ اس سے لطف اندوز نہ ہوں گے؟ اگرچہ اسکرین کے اُدھر جانے کی آپ کو اجازت نہیں؛۔ اور جب وہ اسکرین اِس اسکرین سے ذرا مختصر ہو، یعنی بجائے چار کے صرف دو حصوں میں مڑتا ہو اور آپ سارے سارے دن کتاب کی آڑ سے سُن رہے ہوں، کوئی اتفاقی بات چیت نہیں، بلکہ وہ گفتگو جو خاص طور پر آپ ہی کے لئے تیار کی گئی ہو، اور جو نہایت غور و خوض کے ساتھ آپ کے سامنے پیش کی گئی ہو۔ یعنی دنیا کے داناترین افراد کے چیدہ خطبات اور منتخب مقالات۔ اس سے آپ کنیاتے ہیں، اس بزم علما کو، اس محترم مجلس اعلیٰ کو آپ نظر تجاہل سے دیکھتے اور ٹھکرا دیتے ہیں:

شاید آپ خیال کریں کہ آپ کی ہم عصر بلند پایہ ہستیوں کی گفتگو زیادہ تر واقعات حاضرہ سے متعلق ہوتی ہے، جو آپ کی فوری دلچسپی کا باعث ہوتے ہیں، اور اسی لئے آپ ان سے بات چیت کرنے کے خواہشمند ہوتے ہیں۔ مگر حقیقت اس کے برعکس ہے، یہی لوگ اپنے خیالات کو تقریر کی بہ نسبت تحریر میں زیادہ خوبصورت و دل کش اسلوب میں پیش کر سکتے ہیں۔

کتابوں کی دو قسمیں ہیں، ایک تو وہ جو جلدی ہیں، بسا اوقات کسی خاص غرض کے ماتحت لکھی جائیں جیسا کہ نفع

نفع کے لالچ اور شہرت کے بھوکے عام طور پر کرتے ہیں؛ اور دوسری وہ جو نہایت سوچ بچار اور غور و فکر کے بعد لکھی جاتی ہیں اور بقائے دوام جن کے حصے میں ہوتی ہے۔ پہلی قسم کی کتابوں کو ہم موقتی اور دوسری کو دائمی کتابیں کہیں گے۔ اس امتیاز کو بخوبی ذہن نشین کر لیجئے، یہ محض نوعیت اور صنف کا امتیاز نہیں بلکہ ماہیت اور حقیقت کا امتیاز ہے۔ یہ تقسیم اچھی اور بری ہر دو کتابوں پر حاوی ہو۔

اچھی کتابیں موقتی بھی ہیں اور دائمی بھی۔ بری کتابیں موقتی بھی ہیں اور دائمی بھی۔ آگے بڑھنے سے قبل ان دو قسموں کی تشریح کر دینا بھی مناسب ہوگا۔

اچھی موقتی کتاب۔ یہاں بری کتابوں کا ذکر نہیں۔ محض دل لبھانے والی باتیں ہیں جو طباعت کے لباس میں ہمارے سامنے آتی ہے، ایسی کتاب اکثر بہت مفید ہوتی ہے اکثر ایسی کتاب سے وہ باتیں معلوم ہوتی ہیں جن کی آپ کو ضرورت ہوتی ہے، یہ کتاب آپ کے لئے دلچسپی و لطف کا سامان مہیا کرتی ہے، جس طرح کسی ذی عقل دوست کی بالمشافہ گفتگو، سیر و سیاحت کے دلچسپ حالات، ظریفانہ و قابلانہ بحثیں، دل کش اور اثر بھری کہانیاں، ناول کے پیرایہ میں، حالات حاضرہ کے متعلق ٹھوس معلومات، وہ بھی ان کے قلم سے جو تاریخ حاضرہ کے بنانے والے ہیں، یہ ساری کی ساری موقتی کتابیں جو تعلیم کی عمومیت کے ساتھ ہمارے گرد روز بروز بڑھتی جاتی ہیں، زمانہ حال کی خاص ملکیت ہیں، یہ کتابیں زمانے اور ماحول کی سیرت پر روشنی ڈالتی ہیں، ہمیں ان کے لئے شکر گزار ہونا چاہئے، اور اگر ہم ان سے صحیح فائدہ نہیں اٹھاتے تو ہمیں اس کوتاہی پر شرمندہ ہونا چاہئے۔ لیکن ان کا نہایت ہی ناجائز استعمال ہوگا اگر ہم انھیں حقیقی کتابوں کا حق مارنے کا موقع دیں کیوں کہ متانت و سنجیدگی کے ساتھ اگر غور کیا جائے تو یہ کتابیں "کتابیں" نہیں بلکہ اخبار کے فائل یا خطوں کے مجموعے ہیں جنھوں نے کتابوں کے خوبصورت لباس پہن رکھے ہیں۔ ایک دوست کا خط مسرت بخش ہو سکتا ہے مگر صرف ایک دن کے لئے، آیا یہ رکھنے یا سینتنے کے لائق ہے؟ یہ امر بھی غور طلب ہے۔ اخبار ناشتہ کے وقت نہایت موزوں ہے مگر سارے دن تو نہیں پڑھا جا سکتا۔ اسی طرح ایک خوبصورت جلد میں بند، وہ طویل خط جس میں قیام گاہوں، سڑکوں اور خاص خاص مقاموں کے موسمی حالات قلم بند ہوں یا جس میں کوئی دلچسپ کہانی لکھی ہو یا بعض خاص واقعات کی روداد جس میں موجود ہو، اتفاقی حوالہ کے لئے کتنا ہی ضروری سہی، مگر حقیقی معنوں میں نہ اس کو "کتاب" کہہ سکتے ہیں اور نہ ہی صحیح معنوں میں اس کو "پڑھا" جانا چاہئے۔

کتاب ہرگز ہرگز کوئی بات چیت نہیں بلکہ ایک لکھی ہوئی چیز ہے، انتقال صوت کی خاطر نہیں بلکہ مداومت کے لئے،

بات چیت کی کتاب صرف اس لئے چھاپی گئی ہے کہ اس کا مصنف بہ یک وقت ہزاروں آدمیوں سے گفتگو نہیں کر سکتا، اگر وہ اس پر قدرت رکھتا تو ایسا ہی کرتا، یہ کتاب ایک آلہ ہے جس کے ذریعے اُس کی آواز ہم تک پہنچ رہی ہے، آپ اپنے کسی معصری دوست سے بالراست بات چیت نہیں کر سکتے اگر ایسا ممکن ہوتا تو ضرور کرتے، بلکہ اس کی بجائے بہ ذریعہ تحریر گفتگو کرتے ہیں، یہ تحریر محض انتقال آواز کا ایک ذریعہ ہے، مگر کتاب ۔ ۔ ۔ کتاب کبھی اس طرح نہیں لکھی جاتی، نہ ہی اس کا مقصد آواز کو دور دراز پہنچانا ہے، بلکہ کتاب ہم تک ایک پیام سرمدی پہنچاتی ہے، اُس کا مصنف آپ سے کچھ کہنا چاہتا ہے، وہ بخوبی واقف ہے کہ جو کچھ وہ کہے گا اس میں صداقت اور افادہ مضمر ہے، جس کا درجہ بہت بلند ہے اور جو ہر طرح سود مند ہے۔ جہاں تک اُسے معلوم ہے اس کے دل کی بات اب تک کسی نے نہیں کہی، جہاں تک وہ جانتا ہے کوئی اور وہ بات نہیں کہہ سکتا، وہ اس کے کہنے پر مجبور رہے اور کہہ کر رہے گا، اور جو کچھ وہ کہے گا صاف اور شستہ انداز میں بلکہ اگر ہو سکا تو نہایت دل کش پیرائے میں کہے گا، لیکن اُس کی تحریر کا نصیح و سلیس ہونا ہر حال میں لازم ہے۔ اس خیال یا مجموعۂ خیالات کو وہ اپنی ساری زندگی میں نہایت نمایاں پاتا ہے، یہی علم حقیقی کا ایک بصیرت افروز جزو ہے جو اس کا حاصل زندگی ہے، اگر اس کے بس میں ہوتا تو وہ اسے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے محفوظ کر لیتا، وہ اسے کسی چٹان پر کندہ کر دیتا اور کہتا: ”یہ میرا سرمایۂ حیات ہے جسے دنیا کے سامنے پیش کر رہا ہوں، یوں کہ یوں تو میں نے بھی اوروں کی طرح کھایا پیا، محبت کی اور نفرت کی۔ میری زندگی ایک قطرۂ شبنم تھی جسے زمانہ کا آفتاب تعلیم فنا دے رہا ہے، اور جو اب بھاپ کی صورت فضا میں غائب ہو جائے گی، مگر یہ چیز جو میں آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں، اس کو میں نے دل کی آنکھوں سے دیکھا ہے، اسے میں نے جانا اور محسوس کیا ہے، اگر میری کوئی چیز بھی اس قابل ہے کہ آپ کے دلوں میں جگہ پائے تو وہ یہی چیز ہے اور صرف یہی“ یہ ہے اُس کی تصنیف، گو ایک فانی انسان نے اپنے معمولی طریقے پر اسے لکھا ہے، مگر اپنے اندر ایک الہامی کیفیت چھپائے ہوئے ہے، یہ ہے اُس کی تحریر، اور یہی ہے حقیقی معنوں میں ”کتاب“۔

آپ کہیں گے اس طرح تو کوئی کتاب نہیں لکھی جا سکتی، مگر میں آپ سے سوال کروں گا، آخر دیانت اور صداقت بھی تو کوئی چیز ہے؟ کیا آپ یہ خیال کرتے ہیں کہ صاحب عقل اور دانا انسانوں میں صداقت و دیانت کا کوئی مادہ ہی نہیں ہوتا؟ میں نہیں سمجھتا آپ میں کوئی بھی اتنا قابل رحم ہے جو ایسا خیال رکھتا ہو۔ میرا مطلب تو یہ ہے کہ وہ چھوٹے سے چھوٹا حصہ یا مختصر سے مختصر جزو، جو صداقت و دیانت کے ساتھ کسی مصنف کے قلم سے ٹپک پڑے وہی ”کتاب“ ہے، اسی کو ہم اُس مصنف کے آرٹ کا ایک ٹکڑا کہیں گے۔ اس قسم کے قیمتی ٹکڑے اکثر بیہودہ اور غیر اہم اجزا میں چھپے ہوتے ہیں، یہ اجزا حقیقت اور صداقت

سے عاری، اغلاط سے پر اور بدنما تکرار و تصنع سے لبریز ہوتے ہیں۔ لیکن اگر آپ صحیح اور حقیقی معنوں میں "مطالعہ" کریں تو حق و صداقت کے وہ جواہر ریزے جو ان خزف پاروں میں ملے جلے ہیں بہ آسانی الگ کر سکتے ہیں۔ اور در اصل یہی جواہر ریزے ہیں جن پر لفظ "کتاب" کا اطلاق ہوتا ہے

اس قسم کی کتابیں ہر زمانے میں اس وقت کی بلند پایہ ہستیاں، بڑے بڑے رہنما اور سیاست داں، اور اعلیٰ پایہ کے مفکرین لکھتے ہیں، اور یہ سب کی سب آپ کی نظر انتخاب کی منتظر ہیں۔ مگر زندگی مختصر ہے، اس سے قبل آپ بہت کچھ سن اور پڑھ چکے ہوں گے لیکن کبھی اس مختصر زندگی اور اس کے امکانات پر ٹھنڈے دل سے غور بھی کیا ہے؟ کون کہہ سکتا ہے کہ اگر کسی نے ایک کتاب پڑھ لی تو دوسری کتاب بھی وہ پڑھ سکتا ہے؟ آج آپ جو محنت و سعی کر رہے ہیں کل اس کے پھل پانے کا یقین کس کو ہے؟ تو پھر کیا گھر کی کنیزوں اور ماماؤں سے گپ شپ کرنا آپ پسند کریں گے؟ جب کہ بادشاہ اور شہزادے آپ سے گفتگو کرنے کے منتظر و مشتاق ہیں!

کیا آپ شہر کے گلی کوچوں میں کندھے سے کندھا ٹکراتے ہوئے پھرنے اور فرومایہ اجنبیوں سے اختلاط بڑھانے کو پسند کریں گے؟ جب کہ دنیا کے منتخب علما، فضلا و شعرا و ادبا کا ایک دربار آپ کے لئے آراستہ ہے، دنیا کے ہر مقام اور ہر زمانے کے چیدہ نمایندے اس دربار میں موجود ہیں، ان سے آپ راہ و رسم بڑھا سکتے ہیں، یہاں آپ وہ رتبہ اور درجہ حاصل کر سکتے ہیں جس کی آپ کو خواہش ہے، یہاں جب ایک مرتبہ آپ داخل ہو گئے تو پھر کوئی آپ کو نکال باہر نہیں کر سکتا، یہ اور بات ہے کہ آپ خود اپنی علیحدگی کا سبب بنیں۔ انھیں بلند پایہ و عالی مرتبہ ہستیوں کے میار پر آپ کا درجہ و مرتبہ جانچا جاتا ہے، یہیں آپ کی اس نیت کا امتحان ہوتا ہے جس سے متحرک ہو کر آپ اپنے ہم عصروں میں درجے اور مرتبے کے متلاشی ہوتے ہیں، جو جگہ آپ مرد افراد کی اس انجمن میں حاصل کریں گے وہی میار ہوگی آپ کی ہمت اور صداقت کا۔

یہ دربار دنیا کے عام درباروں کی طرح نہیں، یہاں مکاری، عیاری اور دغا بازی سے کوئی اپنا مطلب نہیں حاصل کر سکتا، اس دربار کا دربان کبھی بھی دھوکا نہیں کھا سکتا، یہاں انھیں کی دال گلتی ہے جن میں محنت اور قابلیت دونوں جمع ہوں، اس دربار میں دولت کی حکومت نہیں، نہ نام و نمود ہی سے یہاں کوئی مرعوب ہو سکتا، عیاری و سازش کی بھی یہاں پیش نہیں جاتی۔ یہاں تو صرف ایک سوال ہے "کیا آپ اس دربار میں داخل ہونے کا حق رکھتے ہیں؟" "کیا آپ علما اور شرفا کی صف میں بیٹھنا چاہتے ہیں؟" اپنے آپ کو پہلے شریف بنایئے آپ کو وہاں خود بخود جگہ مل جائے گی" "کیا آپ

داناؤں اور عاقلوں سے گفتگو کرنا چاہتے ہیں؟" پہلے ان کی گفتگو کو سمجھنا سیکھئے پھر اس کی آرزو کیجئے۔ اس کے علاوہ کوئی اور شرط یہاں قابل قبول نہیں۔ یہ لوگ بہ زبان حال کہہ رہے ہیں :۔

" اگر آپ ہمارے منصب تک اپنے آپ کو بلند نہ کریں گے تو ہم اپنے آپ کو آپ کے درجے تک نہیں گرا سکتے۔ ممکن ہے ایک بعید حیات ہستی شفقت و مہربانی سے پیش آئے، ایک فلسفی نہایت لطف و عنایت کے ساتھ اپنے خیالات آپ کے ذہن نشین کرائے، مگر ہم ایسا کرنے سے عاجز ہیں۔ جو ہمارے خیالات سے لطف اندوز اور مستفیض ہونا چاہے، اپنے آپ کو ہماری سطح تک بلند کرے۔ اسی وقت وہ ہمارے رتبے کو پہنچ سکے گا اور تبھی وہ ہم سے صحیح معنوں میں فیض حاصل کر سکے گا۔"

(ترجمہ)

ابو محمود

# پُرسہ

(بچہ کے انتقال پر ماں کے حضور میں)

نہ رُو ہم نشیں یہ جہاں اور ہی ہے
یہاں کی رہِ امتحاں اور ہی ہے

تیرے دِل کی ٹھنڈک کو تاروں میں ڈھونڈا
تیرے پھول کو مرغزاروں میں ڈھونڈا

تیرے آنسوؤں کے چراغوں سے ڈھونڈا
تیرے دِل کے نوخیز داغوں سے ڈھونڈا

بہاروں کو لوٹانے والی ہوائیں
نہ تیری ہوائیں نہ میری ہوائیں

مرادوں کو برلانے والی دعائیں
نہ تیری دعائیں نہ میری دعائیں

نہ وہ اور نہ میں اور نہ تو جاودانی
ازل کے مصوّر کا ہر نقش فانی

مخدوم محی الدین

# نقد و نظر

**نذر عقیدت** | نذر عقیدت جناب مسعود علی محوی بی اے (علیگ) کے فارسی کلام کا مجموعہ ہے، یہ کلام بیشتر قصاید پر مبنی ہے جو حضرت سلطان العلوم کی مدح میں لکھے گئے ہیں۔ آخر میں چند قطعات بھی ہیں۔

محوی ہندوستان کے موجودہ فارسی گو شعرا میں ایک امتیازی حیثیت رکھتے ہیں آپ کا کلام رطب و یابس سے پاک ہے کہنہ مشق ہیں اس لئے ترکیبوں میں چستی ہے، خیالات سلجھے ہوئے ہیں لیکن زبان میں وہی قدامت کا رنگ جھلکتا ہے، معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے جدید فارسی میں طبع آزمائی کی کوشش ہی نہیں کی۔

محوی کا ذوقِ سخن نہایت پاکیزہ ہے اور کیوں نہ ہو شبلی جیسے بلند پایہ استاد کی شاگردی کا فخر ان کو حاصل ہے، محوی کی ابتدائی شاعری کا حال خود انہی کی زبانی سن لیجئے۔

"مولانا مرحوم (شبلی) کی دل چسپ اور موثر صحبت اور شاگردی کا یہ اثر ہوا کہ ہم میں سے بعض طلبہ فارسی میں ٹوٹی پھوٹی نظم لکھنے لگے اور سب نے قاآنی ہی کا طرز اختیار کیا، کالج سے نکلنے کے بعد بعض ساتھی تو شعر گوئی کی علت سے بالکل پاک اور صاف ہو گئے اور بعض نے

فارسی چھوڑ کر اردو کی طرف توجہ کی اور اچھے شعر کہنے لگے مگر میں
اس علت کے قدیم جراثیم اپنے دماغ سے نکالنے میں آج تک
کامیاب نہ ہوسکا۔"

یہ خیال کہ اب اہل ہند کو فارسی شعر گوئی کی طرف توجہ کرنے کی قطعاً ضرورت نہیں طویل بحث کا محتاج ہے میں بحث کے صرف اس حصے سے ضرور متفق ہوں کہ اہل ہند کی فارسی شاعری کا سرمایہ خرافات اور اغلاط سے پُر ہے ہاں اس میں شک نہیں کہ بعض اہل کمال ایسے نکلے جن کی شاعری فارسی ادب میں خاص رتبہ رکھتی ہے ان ارباب فن میں خسرو، فیضی، بیدل اور غالب خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں، غالب کے بعد فارسی شاعری کی شمع یقیناً خاموش ہو جاتی اگر گرامی اور اقبال جیسی ہستیاں اس کی طرف التفات نہ کرتیں۔ اقبال نے جس انداز سے اس شمع کو روشن کیا وہ طرز ایسا نہیں کہ کوئی دوسرا اس کو نبھا سکے۔ محوی کو اس حیثیت سے اہمیت حاصل ہے کہ انہیں فارسی شاعری سے خاص لگاؤ ہے اور صرف اسی میدان کو انہوں نے اپنے اشہب خیال کی جولان گاہ بنایا ہے۔ محوی نے جیسا کہ خود اعتراف کیا ہے قصیدہ گوئی میں شعرائے طبقہ متوسطین کی پیروی کی ہے اور یہ دور خیالات کی بلندی، تشبیہوں کی نزاکت اور زور مبالغہ کے لئے اور اردو ادب میں ممتاز حیثیت رکھتا ہے۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ محوی کا کلام بھی ان محاسنِ شعر سے آراستہ ہے۔

عجیب حسن اتفاق ہے کہ محوی کی شاعری بھی فارسی شاعری کی طرح قصیدہ گوئی سے شروع ہوتی ہے۔ یہ امر خاص طور پر قابلِ لحاظ ہے کہ فارسی شاعری کی ابتدا قصیدے سے ہوتی ہے۔ اس کی بڑی وجہ یہ تھی کہ جس وقت فارسی شاعری کا آغاز ہوا ہے تو عرب میں قصیدوں ہی کا دور دورہ تھا۔ اگر فارسی شعرا بھی عرب شعرا کی طرح مدح کو حقیقت سے آگے نہ بڑھنے دیتے تو شاعری کی یہ ساری کائنات رائگاں نہ جاتی لیکن افسوس کہ ایسا نہ ہوا اور یہی وجہ ہے کہ فارسی قصیدہ گوئی کا دفترِ بے پایاں محض خرافات سے لبریز ہے اور فارسی قصیدہ گوئی کا آخری دور تو بالکل غزل ہی ہو کر رہ گیا ہے۔

اگر قصیدوں سے حقیقی کام لیا جاتا تو یہ صنف بڑی کارآمد ثابت ہوتی اور اس سے کیا عجب کہ افرادِ قوم کے قلوب میں ماضی کے کارناموں کی ایسی یاد باقی رہ جاتی جو ان کے لئے تازیانے کا کام کرتی اور ان کے اسلاف کے سچے واقعات انہیں دعوتِ عمل دیتے رہتے۔

عموماً قصائد میں جن واقعات کا ذکر کیا جاتا ہے وہ ہفتخوان رستم سے کم نہیں ہوتے، یہ ایسے واقعات ہوتے ہیں جن کا اس مادی دنیا سے تو کوئی تعلق نہیں معلوم ہوتا پھر جن ممدوحین کی شان میں یہ قصیدے لکھے گئے ہیں ان کی تاریخ میں کوئی حیثیت نہیں، بڑی دقت سے تاریخ میں ان کا پتہ چلے تو چلے۔ اسی لئے قصائد میں ان دو[1] صفتوں کی ہمیشہ ضرورت محسوس ہوتی رہی۔

ا۔ جس[2] کی مدح کی جائے وہ ایسا نہ ہو کہ تاریخ میں محض تمام سلسلہ کے لئے ایک سرسری ذکر کر دیا جائے

۲۔ مدحیہ[3] مضمون میں ایسے دور از قیاس واقعات نہ بیان کئے جائیں جو ممدوح سے منسوب نہیں کئے جا سکتے یعنی مبالغہ اور پرواز تخیل سے "عدم آباد" نہ بسا یا جائے۔

ان شرایط کی روشنی میں اگر محوی کے کلام کا مطالعہ کیا جائے تو آپ یقیناً اس نتیجے پر پہونچیں گے کہ محوی کا کلام بڑی حد تک ان ضرورتوں کو پورا کرتا ہے۔

میں محوی کا کلام پڑھنے سے پیشتر یہ فیصلہ کر چکا تھا کہ اور شعرا کے کلام کی طرح یہ بھی بھٹی سے پر ہوگا، لیکن بڑی خوشی کی بات ہے کہ اس زمانے میں جب کہ بادشاہ تو بادشاہ وزرا اور معمولی عہدہ داروں کی تعریف میں زمین اور آسمان کے قلابے ملا دئے جاتے ہیں محوی نے اپنے لئے نہایت ہی صحیح راستے کا انتخاب کیا ہے۔

مبالغہ یقیناً شاعری کی جان ہے لیکن ایسا مبالغہ:۔

| | |
|---|---|
| آن سُبک سیر کہ گرم عنانش سازی | از ازل سوے ابد وز ابد آید بہ ازل |
| قطرہ اکش دم رفتن چکد از پیشانی | شبنم اساش نشیند گہ رجعت بہ کفل |

بے معنیٰ نہیں تو اور کیا ہے؟

محوی نے بھی مبالغہ کیا ہے لیکن وہ ایسا نہیں کہ مضحکہ خیز ہو جائے مثلاً وہ صفحہ ۳ پر سلطان دکن کی مدح کرتے ہیں

| | |
|---|---|
| دلِ او صاف راے او روشن | عقلِ او تیز چشم حق نگر است |
| ملک را کار ساز و کار کشا | قوم را چارہ ساز و چارہ گر است |
| حیدر آباد زیر سایۂ او | منبع فضل و چشمۂ ہنر است |

[1] ماخوذ از شعر العجم

[2] ایضاً

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

عہد مامون و روزگار رشید — چشم بد دور باز در نظر است
می کند سنجری و در خیلش — انوری و معزی و عمر است
می کند اکبری و در بزمش — صد چو فیضی و فضل و بیربر است

ایک اور جگہ لکھتے ہیں

جز یکے خورشید خورشید دگر پیدا نکرد — عمرہا بگذشت می گویند شب آبستن ست
آفتاب دین و دولت شمع بزم علم و فن — نیست جز شاہ دکن بر اہل عالم روشن ست
بادشاہ ماست یا ہارون دیا مامون عہد — حیدرآباد ست یا علم و ہنر را معدن ست

ہمیں اس کا بخوبی احساس ہے کہ قصیدہ گوئی میں مدح کا پہلو قیاس و خیال سے ضرور بلند ہو جاتا ہے لیکن اگر اس میں اتنا غلو ہو کہ طائر تخیل بھٹکنے لگے تو شاعری نہیں بلکہ سحر ابن ہو جاتا ہے۔ دیکھئے ظہیری نے بھی مبالغہ کیا ہے لیکن کس سلیقے انداز سے

نہ کرسئ فلک نہد اندیشہ زیر پائے — تا بوسہ بر رکاب قزل ارسلان دہد

شعر کی خوبی میں کس کو کلام ہے لیکن دیکھنا یہ ہے کہ اندیشے نے جس کے لئے یہ ساری تکلیف گوارا کی ہے اس شخص کی تاریخ میں کوئی حیثیت بھی ہے؟

سلطنت آصفیہ اغیار کی نظروں میں کیسی ہی گئی گزری کیوں نہ سہی لیکن یہ مغلیہ سلطنت کی آخری یادگار ہے، اسی سلطنت نے شاہان مغلیہ کے بعد اس ملی جلی تہذیب و تمدن اور زبان کو خون سے سینچا جس کو سلیم مرحوم ہند ولسانی کہتے تھے ان تاثرات کے علاوہ شاعر کا دل زمانے کی ناسازگاری، طوطا چشمی اور خصوصاً عالم اسلام کی زبوں حالی سے بھی متاثر ہے وہ حیدرآباد کو دیکھتا ہے تو اس کے دل میں غرناطہ، دمشق اور بغداد کی یاد چٹکیاں لینے لگتی ہے وہ سچے دل سے اس حکومت اور اس کے فرمان روا کی بقا کے لئے دعا کرتا ہے یہی وجہ ہے کہ اس کی تمناؤں اور دعاؤں میں خلوص اور درد ہے جب وہ ماضی کا سماں باندھتا ہے تو آنکھیں پرنم ہو جاتی ہیں اور جب وہ تمناؤں کی رنگین داستان کا ذکر چھیڑتا ہے تو دل مسرت سے لبریز ہو جاتا ہے۔

حیدرآباد بعہد تو اگر خواست خدائے — مرکز دائرۂ دولت و دین خواہد شد
پردہ از عظمت غرناطہ بخواہد افتاد — قصۂ شوکت بغداد یقیں خواہد شد
صولت غزنی و دہلی و بخارا و دمشق — ہست افسانہ کہ با عقل قریں خواہد شد

---

چشم اسلام چو از خواب گراں بکشاید — چار سو بنگرد و لب بفغاں بکشاید
خویش را زار چو در پنجۂ اعدا بیند — نظر یاس سوئے اتیاں بکشاید
کیست آن مرد کہ از ملت بیضائے رسول — دست شر بند و آغوش اماں بکشاید
تا رخ غوطہ دگر بار بتابد چو چمن — تا سر دجلہ دگر آب رواں بکشاید
راست گویم کہ دعا از دل من گشتہ قوم — ہمچو تیرے ست کہ از سخت کماں بکشاید

مفتیٔ شہر ندانم کہ چنیں بے خبر ست
با تو اے شاہ کہ گفتست؟ دعا بے اثر ست

قصیدہ گوئی میں ایک اور بڑا نقص یہ ہے کہ ممدوح کی درازیٔ عمر کے لئے جو دعائیں کی جاتی ہیں وہ ایسی عجیب و غریب ہوتی ہیں کہ بس شاعر کے تخیل ہی کی داد دیجئے۔ اگر کبھی کسی شاعر کی دعا پوری ہو جاتی تو معلوم نہیں ممدوح کب تک زندہ رہتا ان کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

حساب عمر و بقائے تو باد چندانی — کہ از محاسبہ عاجز شوند کلک کتاب

---

سال عمرت باد تا روزی کہ گوید روزگار — اینک اینک شورش یوم الحساب آمد پدید

---

سال و مال و بخت و تخت و قال و حال او بود — تا نخستیں صور اسرافیل یارب می رسد

---

محوی بھی اپنے بادشاہ ذیجاہ کی درازی عمر کے لئے دست بدعا ہیں لیکن ان دعاؤں میں بجائے تصنع کے خلوص ہے۔

عمرت دراز باد کہ در عہدِ امن تو — عالم اماں ز گردشِ لیل و نہار یافت

---

دوش ہنگامِ دعا از ربِ ذو المنن — بہرِ شہ توفیق و اقبال و بقامی خواستم
خدا بہ شاہ دہد عمر و دولت و اقبال — کہ بہرِ راحتِ ما رنج بے شمار کشید

---

محوی صرف مدح ہی پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ سعدیؒ کی طرح وہ بادشاہ کو نصیحت بھی کرتے ہیں، بادشاہ بھی تو آخر انسان ہوتا ہے۔ سہو جب پیغمبروں سے ہوتا ہے تو بادشا کس قطار میں، دیکھئے ذیل کے اشعار میں محوی نے کس دلنشیں انداز میں نصیحت کی ہے۔

شاہ را روشن گرِ ہر انجمن باید شدن — ہمچو جاں قوت دہِ ہر عضوِ تن باید شدن
در رسومِ داوری چوں آفتابِ نیمروز — بر سرِ اہلِ جہاں پرتو فگن باید شدن
در تنِ ہر مملکت روح و روان علم ست و فن — بادشہ را سرپرستِ علم و فن باید شدن
باعثِ معموریِ ہر سلطنت مرد و زن ست — خواجہ را تسکینِ جانِ ہر مرد و زن باید شدن
گر تو خواہی خواجہ بر خلقِ خدا فرمان دہی — خود ترا فرماں پذیرِ ذو المنن باید شدن
گر تو می جوئی تسلط بر دلِ اسلامیاں — فارغ از اندیشہ ہائے ما و من باید شدن
برگِ گل خوشبوئے اخلاقِ تو ہر ذی ہوش را — سرخوش و سرشار چوں مرغِ چمن باید شدن

یہی وہ چیزیں ہیں جو ایک بلند کردار کو اوروں سے ممیز کرتی ہیں، دیکھنے میں یہ چیز بڑی آسان معلوم ہوتی ہے لیکن اچھے اچھے زاہدانِ کامل اور حاملانِ دین شریعت جب بادشاہ کے سامنے ہوتے ہیں تو وہ تملق آمیز باتیں کرتے ہیں کہ الاماں!

اس کے علاوہ محوی کا کلام ادبی محاسن سے بھی آراستہ ہے۔

رات کو عموماً شعرا حاملہ عورت سے تشبیہ دیتے ہیں دیکھئے محوی نے اس مضمون کو کس اچھوتے انداز میں باندھا ہے۔

جز یکے خورشید خورشید دگر پیدا نکرد عمر ہا بگذشت می گویند شب آبستن است

اس خیال کو کہ حضرت غفران مکان کے زمانے میں ہائی کورٹ کی تعمیر شروع ہو چکی تھی لیکن تکمیل حضرت آصف سابع کے عہد میں ہوئی نہایت ہی بلیغ انداز میں بیان کیا ہے۔

ہر خیالے کہ پدر بست پسر کرد تمام از پدر انچہ نیامد ز پسر می آید

موجودہ مجلس عالیہ عدالت کی تعمیر اس جگہ ہوئی ہے جہاں قطب شاہوں کے زمانے میں ایک عالی شان عمارت "داد محل" تھی اور اس عمارت کی تعمیر سے پہلے مجلس عالیہ عدالت ایک مقام سے دوسرے مقام پر منتقل ہوتی تھی دیکھئے اس واقعہ کو کس دلچسپ اور ظریفانہ انداز میں لکھا ہے۔

"داد" آوارہ و سرگشتہ بگردید بسے عزم فرمود کہ زیں پیش چنان نگزارد

"داد" را داد چنیں قصر معلی کہ بہ لطف نام در دہر ز فردوس دجنان نگزارد

اس کے بعد ذیل کے دو شعروں میں ایک فلسفیانہ نکتہ بیان کیا ہے۔

گفتم اے "داد محل" خیز و نظر کن چمنے کہ بہارش چمن آرائے خزان نگزارد

گفت خامش کہ دریں دائرۂ نقش و دال ہیچ جز نام نکو دور زماں نگزارد

---

"زاہل درد شنو قصۂ زلیخا را" اس مصرعہ طرح پر محوی نے بھی ایک غزل کہی ہے۔ اسی بحر قافیہ اور ردیف میں بعض اکابر شعرا مثلاً حافظ، فیضی، ظہیر، نظیری اور غالب نے بھی طبع آزمائی کی ہے۔ یوں تو محوی کی پوری غزل مرصع ہے لیکن بعض شعر بڑے لاجواب ہیں۔

بیا دِ روئے تو تسکین دل تواں کردن ولے چہ چارہ کنم چشم ناشکیبا را

ہزار رنگ تماشہ شکستہ اند و ہنوز ہزار رنگ تماشاست چشم بینا را

نشستن من بیچارہ از قناعت نیست زبس دویدہ ام و رنجہ کردہ ام پا را

بہرحال اس زمانے میں جب کہ فارسی ادب کے محاسن سے بہت کم لوگ واقف ہیں محوی کی یہ کوشش ہر طرح قابل ستائش ہے۔ محوی کا مجموعہ یقیناً پڑھنے اور پڑھانے کا مستحق ہے۔ **افضل**

**عربک کالج میگزین** مدیر جناب عزیز احمد چودھری، کاغذ عمدہ، چھپائی ٹائپ مگر بہت صاف، عربی کالج دہلی کا غالباً ماہوار مجلہ ہے، مضامین کا بیشتر حصہ طلبار کے قلم سے نکلا ہے، صفحۂ اول پر شاعر مشرق علیہ الرحمۃ کی ایک دل کش تصویر ہے، جسے دیکھ کر دل سے بے ساختہ آہ نکل جاتی ہے، "آہ اقبال" کے تحت جناب مدیر نے اس ہستی کی موت پر اشک باری کی ہے جس کے سوگ میں ملت اسلامیہ برسوں خوں کے آنسو روئے گی۔

"دو دو باتیں" کے ذیل میں کالج سنسار کی خبریں درج کی گئی ہیں، بیان کا اسلوب کسی قدر مزاحیہ ہے۔ "علامہ اقبال مرحوم" اور "اقبال" دو مختصر مضامین ہیں، ثانی الذکر میں صاحب مضمون نے شاعر کے فلسفۂ خودی کی تشریح فرمائی ہے۔ اقبال رح کی ساری تصانیف کی بنیاد اسی فلسفے پر ہے، اس پر جتنا بھی لکھا جائے کم ہے، مضمون ایک حد تک نامکمل ہے، "لفظ صوفی کے معنیٰ و استخراج" کے عنوان سے ایک دلچسپ بحث چھیڑی گئی ہے، مگر بیان کو تشنہ ہی چھوڑ دیا ہے۔ انجم صاحب کا مکالمہ "سرمایہ دار و مزدور" خوب چیز ہے، ہرچند ضرب کلیم و بال جبریل کے مکالموں کے آگے اس کی کوئی حقیقت نہیں، تاہم یہ اتباع داد کا مستحق ہے، ہمارے نوجوان شعرا غزل گوئی کو چھوڑ کر جو نہ صرف کل بلکہ بہت مشق طلب صنف شعر ہے، اس نوع کی شاعری طرف رجوع ہوں تو بہتر ہے

**سرمایہ دار:-**

دنیا کی سیاست مرے قدموں کی بھکارن
تہذیب و شرافت میری ہستی کا ہے پرتو

ہوں صاحب املاک جہاں دست نگر ہے
ہیں مصلح و رہبر یہوں میری قوم غلط رو

آخری مصرعہ مضحکہ خیز معلوم ہوتا ہے

اسی طرح

**مزدور:-**

رنگینیٔ عالم ہے مرے خون کی سرخی
یہ میری تباہی نہیں دنیا کا زیاں ہے

میں راز ہوں قدرت کا کہاں اوج ثریا؟
دنیا کا تغیر مری ٹھوکر میں نہاں ہے

کہاں اوج ثریا کی بلاغت سمجھ میں نہ آئی۔

"چاند تارا" ایک مزاحیہ مضمون ہے، مزاح نگاری بہت آسان سمجھ لی گئی ہے، حالانکہ یہ بہت نازک صنف ادب

ہے اس میں بڑی احتیاط اور مشق کی ضرورت ہے، ذرا قدم ڈگمگائے اور ابتذال کی خندق میں گرے، زیادہ زمانہ نہیں گزرا مزاح نگاری بُری طرح اُبل پڑی تھی، ہر بوالہوس نے مزاح نگاری شروع کر دی، بلکہ بعضوں نے تو پیشہ بنا لیا، مگر چونکہ سلیقہ نہ رکھتے تھے بیہودگی اور پھوہڑ پن پر اتر آئے، اور اب تو ان کا کہیں نام بھی نہیں سنائی دیتا، ہر صنف ادب کے لئے خاص اصول و آداب مختص ہیں ان کی پابندی از بس ضروری ہے، جب تک اُن خاص اصول و قواعد پر عبور حاصل نہ ہو جائے اس پر قلم اُٹھانا اور اس کو پبلک کے سامنے پیش کرنا، خوش مذاقی کے خلاف ہے، اس مضمون میں بھی جا بجا اس قسم کی خامیاں نظر آتی ہیں،

"اقبال سے" جناب تبسم کی فکر کا نتیجہ ہے، نظم چونکہ اقبالؒ کے نام پر لکھی گئی ہے ہم اس کو تعظیم دیتے ہیں۔ ورنہ حال یہ ہے۔۔۔۔

ختم ہی اسلامیانِ ہند تھے　　قلم تیرا گر نہ ہوتا یوں رواں

"قلم"، بہ سکونِ لام غالباً ضرورت شعری کے سبب باندھا گیا ہے،

"ہے ثریا سے بلند تیرا مقام" "بلند" کی دال گر جاتی ہے، اسی طرح "اک نئی روح زندگی میں پھونک دی" "روح" کی "ح" ادا نہیں ہوتی"۔

مختلف اوصاف ان شعرا کے　　ہوئے ہیں نغموں سے تیرے ضوفشاں

قطع نظر مصرعِ اول کی غیر موزونیت کے اوصاف کا نغموں سے ضوفشاں ہونا سمجھ میں نہیں آتا۔

افسانہ "انتقام" مدیر مجلہ کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے، این جا ست کہ آفتاب تیز است، افسانے کا پلاٹ مبتدیانہ اور تحریر کا اسلوب نہایت غیر موزوں، یہ چیز قابل اعتراض اس لئے نہیں کہ فسانہ نگار خود نومشق معلوم ہوتے ہیں، لہذا ہم اسے نظر انداز کرتے ہیں، مگر ایک بات جو جا بجا کھٹکتی ہے وہ زبان کی مذموم غلطیاں ہیں،

"حال میں وہ ڈپٹی کلکٹر ہو کر یہاں لگا تھا"۔ اردو میں تو اس موقعہ پر "آیا تھا" یا "مقرر ہوا تھا" بولتے ہیں۔ "ان کی باز پرسی کرنے والا کوئی نہ تھا" باز پرس کے بجائے "باز پرسی"، ممکن ہے اردو کو ہندی بنانے میں زیادہ مدد دے!

"واعظ نے اس کے لئے اپنے ہاتھ سے کئی تکیوں کے غلاف اور رومال نکال کر رکھے ہوئے تھے" قطع نظر اس جملے کی پنجابیت کے "نکار ڈھ کر" کی بجائے "نکال کر" کی بھی ایک ہی کہی!

"کامیابی کی تاریں" حالانکہ اردو میں تار مذکر مستعمل ہے (ملاحظات دہلی و لکھنؤ)، ڈاکٹر نے لکھنے پڑھنے سے منع کیا ہوا تھا" چہ خوش!

اگر زبان کا پنجابی رنگ عمداً قائم رکھا گیا ہے تو یہ بہت زیادتی ہے، ایسی انتہا پسندی ٹھیک نہیں اس میں شک نہیں کہ مقامی اثرات کم و بیش ہر زبان میں موجود ہوتے ہیں، خود انگریزی میں دیکھ لیجئے اسکاٹ لینڈ کی Dialect اور ہے تو ویلز کی اور، مگر اس کے برخلاف معیاری انگریزی جو ایک بار قرار پا گئی۔ دنیا کے ہر حصہ میں وہی معیاری زبان تسلیم کی جاتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ انگریزی زبان میں یک سانیت پائی جاتی ہے، مقامی اثرات کو اپنے خاص دائرے سے متجاوز نہ ہونا چاہئے، اور زبان کا جب ایک معیار مقرر ہو چکا اور تسلیم کیا جا چکا تو اس میں جا و بے جا مقامی بول چال کے الفاظ و محاورات ٹھونسنا، ہٹ دھرمی ہے۔ جس کی حدیں تنگ نظری سے مل جاتی ہیں ہم اُن مقامی الفاظ و محاورات کو غلط نہیں کہتے، بشرطیکہ وہ اپنی خاص حد سے آگے نہ بڑھیں، دکن میں بھی بہت سے مقامی الفاظ و محاورات روزمرہ کی بول چال میں داخل ہیں، مثلاً ڈاک کے لئے "ٹپہ" کا لفظ، یا چنگی کے لئے "کروڑگیری" کی اصطلاح، مگر یہ صرف دکن کی حد تک ہیں، ہمیں اس پر ہرگز اصرار نہیں کہ یہ الفاظ معیاری اردو میں شامل ہو جائیں زبان کی توسیع و اشاعت جیسے خوشگوار فرائض کو چھوڑ کر ہمیں اس کی اصلاح کے درپے نہ ہونا چاہئے، اصلاح جو ہونا تھی ہو چکی اور اس میں شک نہیں خوب ہوئی ہمیں بے جا ترمیم و تبدیل کا کوئی حق نہیں، ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بنانے سے زبان کے حصے بخرے ہو جائیں گے، صحیح الفاظ و محاورات کو چھوڑ کر نامانوس مقامی الفاظ و محاورات کی بھرمار کرنا یقیناً زبان کے راستے میں بہت بڑی رکاوٹ پیدا کرنا ہے اور اس طرح ہم کبھی بھی زبان کو ایک مرکز پر نہیں لا سکتے، بہتر تو یہی ہوگا کہ مقامی بول چال کو مقام کی حد تک رہنے دیا جائے اور ہم کوشش اس امر کی کریں کہ سارے ہندوستان میں اس سرے سے اس سرے تک ایک ہی زبان لکھی جائے۔

"قومیت" جناب سید احمد صاحب کا مضمون خوب ہے، انداز بیان شگفتہ اور زبان سلیس ہے، جہاں تک خیال کا تعلق ہے ہمیں اختلاف ضرور ہے، موصوف نے نہایت متانت و سنجیدگی سے یہ ذہن نشین کرانے کی کوشش کی ہے کہ قومیت کی تعمیر وطن کی بنیادوں پر ہوتی ہے نہ کہ مذہب پر، یہ بحث ابھی زیادہ عرصہ نہیں ہوا بڑی شد و مد سے ہمارے جرائد میں چھڑی ہوئی تھی، اور بعض اوقات تو اس نے بہت تلخ و ناخوش گوار صورت بھی

اختیار کر لی ہے، ہمیں از سرِ نو اس کے اُٹھانے کی ضرورت نہیں تاہم اتنا ضرور کہیں گے کہ دیگر اقوام و ملل کے متعلق ممکن ہے صاحب مضمون کا خیال درست ہو لیکن جہاں تک ملتِ اسلامیہ کا تعلق ہے ہمیں ان کے خیال سے قطعی اختلاف ہے، مسلمان ہر جگہ مسلمان ہے، اس کی سیاست مذہب، اُس کی حکومت مذہب، اس کا تمدن مذہب، اس کی معاشرت مذہب، غرض مذہب اُس کی زندگی کے ہر شعبے میں رچا ہوا ہے۔ اسلام وطنیت و نسلیت کو دنیا سے فنا کرنے کے لئے آیا ہے۔

اقوام میں مخلوقِ خدا بٹتی ہے اس سے      قومیت اسلام کی جڑ کٹتی ہے اس سے

یہ کہنا کہ یہی وطنیت بڑھتے بڑھتے عالمی بھائی چارہ (Universal brotherhood) تک پہنچ جائے گی، دور کی کوڑی لانا ہے تا تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود، رفتار زمانہ کا خیال کرتے ہوئے یہ خیال ایک خوابِ شیریں سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتا، جس کی تعبیر ممکن ہے کسی اور حشر کی تباہی سے زیادہ واضح ہو جائے! بحث بہت طویل اور فرصت طلب ہے،

اس رشتہ بہ انگشت مپیچی کہ دراز است

مجلہ فی الجملہ برا نہیں، اُمید ہے نقشِ ثانی نقشِ اول سے بہتر ہوگا، اربابِ مجلہ کو حصۂ اردو کے اختصار پر بھی غور کرنا چاہئے، اور حصہ اردو ہی ہماری زیادہ توجہ کا محتاج ہے کیونکہ یہی ہماری قومی زبان ہے اور اس کی خدمت ہمارا اولین فرض ہے۔

ا۔م

nion therefore must always be transient and for the time being. Our good is the University's and we are part of it, so also are the different members both of the University staff and of the University administration.

At present however we are trying to do so, and progressing towards that one great goal which is our destiny— a higher tone of human perfection.

MIR ABBAS ALI KHAN,
M. A. Previous (Osmania).



